ماجہ میں ہے کہ جمرہ اولیٰ کے پاس حضور ﷺ کے سامنے ایک شخص آیا اور آپ ﷺ سے سوال کیا کہ سب سے افضل جہاد کونسا ہے آپ خاموش رہے پھر آپ ﷺ جمرہ ثانیہ پر آئے تو اس نے پھر وہی سوال کیا مگر آپ ﷺ خاموش رہے جب جمرہ عقبہ پر کنکر مار چکے اور سواری پر سوار ہونے کے ارادے سے رکاب میں پاؤں رکھے تو دریافت فرمایا ''وہ پوچھنے والا کہاں ہے؟'' اس نے کہا حضور! میں حاضر ہوں فرمایا ''حق کلمہ ظالم بادشاہ کے سامنے کہہ دینا۔'' ❶ ابن ماجہ میں ہے ''تم میں سے کسی شخص کو اپنی بے عزتی نہ کرنی چاہئے'' لوگوں نے پوچھا حضور! یہ کیسے؟ فرمایا ''خلاف شرع کوئی امر دیکھے اور کچھ نہ کہے قیامت کے دن اس سے باز پرس ہوگی کہ فلاں موقعے پر تو کیوں خاموش رہا؟ یہ جواب دے گا کہ لوگوں کے ڈر کی وجہ سے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا میں سب سے زیادہ حقدار تھا کہ تو مجھ سے خوف کھائے۔'' ❷ ایک روایت میں ہے ''جب اسے اللہ تعالیٰ تلقین حجت کرے گا تو یہ کہے گا کہ تجھ سے تو میں نے امید رکھی اور لوگوں سے خوف کھا گیا۔ ❸ مسند احمد میں ہے ''مسلمانوں کو اپنے آپ کو ذلیل نہ کرنا چاہئے۔'' لوگوں نے پوچھا کیسے؟ فرمایا ''ان بلاؤں کو سر پر لینا جن کی برداشت کی طاقت نہ ہو۔'' ❹ ابن ماجہ میں ہے کہ حضور ﷺ سے سوال کیا گیا کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کب چھوڑی جائے؟ فرمایا ''اس وقت جب تم میں بھی وہی ظاہر ہو جائے جو تم سے اگلوں میں ظاہر ہوا تھا۔'' ہم نے پوچھا وہ کیا چیز ہے؟ فرمایا ''کمینے آدمیوں میں سلطنت کا چلا جانا' بڑے آدمیوں میں بدکاری آ جانا' رذیلوں میں علم کا آ جانا۔'' حضرت زید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ رذیلوں میں علم آ جانے سے مراد فاسقوں میں علم آ جانا ہے۔ ❺ اس حدیث کی شاہد ابو ثعلبہ رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے جو یہ آیت ﴿لا یضرکم﴾ کی تفسیر میں آئے گی۔ ان شاء اللہ۔

پھر فرماتا ہے کہ اکثر منافقوں کو تو دیکھے گا کہ وہ کافروں سے دوستیاں گانٹھتے ہیں ان کے اس فعل کی وجہ سے یعنی مسلمانوں سے دوستیاں چھوڑ کر کافروں سے دوستیاں کرنے کی وجہ سے انہوں نے اپنے لیے برا ذخیرہ جمع کر رکھا ہے' اسی کی پاداش میں ان کے دلوں میں نفاق پیدا ہو گیا ہے اور اسی بنا پر اللہ تعالیٰ کا غضب ان پر نازل ہوا ہے اور قیامت کے دن دائمی عذاب بھی ان کے لیے آگے آ رہے ہیں۔ ابن ابی حاتم میں ہے ''اے مسلمانو! زنا کاری سے بچو اس سے چھ برائیاں آتی ہیں تین دنیا میں تین آخرت میں اس سے عزت و وقار اور رونق و تازگی جاتی رہتی ہے۔ اس سے فقر و فاقہ آ جاتا ہے۔ اس سے عمر گھٹتی ہے۔ اور قیامت کے دن کی تین برائیاں یہ ہیں اللہ کا تعالیٰ کا غضب' حساب کی سختی اور برائی اور جہنم کا خلود۔'' پھر حضور ﷺ نے اسی آخری جملے کی تلاوت فرمائی۔ ❻ یہ حدیث ضعیف ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ پھر فرماتا ہے اگر یہ لوگ اللہ تعالیٰ پر اس کے رسول اللہ ﷺ پر اور قرآن پر پورا ایمان رکھتے تو ہرگز کافروں سے دوستیاں نہ کرتے اور چھپ لک کر ان سے میل ملاپ جاری نہ رکھتے نہ سچے مسلمانوں سے دشمنیاں رکھتے دراصل بات =

---

❶ ابن ماجه، كتاب الفتن، باب الأمر بالمعروف والنهى عن المنكر، ٤٠١٢، وسنده حسن شیخ البانی نے اس روایت کو حسن صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الصحيحة، تحت رقم، ٤٩١) ❷ ابن ماجه، كتاب الفتن، باب الأمر بالمعروف والنهى عن المنكر، ٤٠٠٨) وسنده ضعيف سند منقطع ہے۔ ابوالبختری کا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے سماع نہیں ہے۔ شیخ البانی نے اس روایت پر ضعیف کا حکم لگایا ہے۔ دیکھئے (ضعيف ابن ماجه، ٨٦٨) ❸ ابن ماجه، كتاب الفتن، باب قوله تعالىٰ ﴿يايها الذين امنوا عليكم انفسكم﴾ ٤٠١٧ شیخ البانی نے اس روایت کی سند کو جید قرار دیا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الصحيحة ٩٢٩) وسنده حسن۔ ❹ احمد، ٥/ ٤٠٥، ترمذی، كتاب الفتن، وسنده حسن باب لايعترض من البلاء لايطيق، ٢٢٥٤، ابن ماجه، ٤٠١٦، وسنده ضعيف علی بن زید بن جدعان راوی ضعیف ہے۔ ❺ ابن ماجه، كتاب الفتن، باب قوله تعالىٰ ﴿يايها الذين امنوا عليكم انفسكم﴾ ٤٠١٥، وسنده حسن۔
❻ شعب الايمان، ٥٤٧٥، حلية الاولياء، ٤/ ١١١، الموضوعات، ٣/ ١٠٧، شیخ البانی رحمۃ اللہ علیہ نے اس روایت پر موضوع کا حکم لگایا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الضعيفه، ١٤١) اس میں مسلمہ بن علی متروک اور ابوعبدالرحمٰن الکوفی مجہول ہے۔

لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الْيَهُوْدَ وَالَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚ وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿٨٢﴾

ترجمہ: یقیناً تو ایمان والوں کا سب سے زیادہ دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پائے گا' اور ایمان والوں سے سب سے زیادہ دوستی کے قریب تو یقیناً انہیں پائے گا جو اپنے آپ کو نصاریٰ کہتے ہیں' یہ اس لیے کہ ان میں دانشمند اور گوشہ نشین ہیں اور اس وجہ سے کہ وہ تکبر نہیں کرتے۔[۸۲]

= یہ ہے کہ ان میں اکثر لوگ فاسق ہیں یعنی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت سے خارج ہو چکے ہیں' اس کی وحی اور اس کے پاک کلام کی آیتوں کے مخالف بن بیٹھے ہیں۔

عیسائی یہودیوں کی نسبت مسلمانوں کے قریب ہیں: [آیت:۸۲] یہ آیت اور اس کے بعد کی چار آیتیں نجاشی اور ان کے ساتھیوں کے بارے میں اتری ہیں۔ جب ان کے سامنے حبشہ کے ملک میں حضرت جعفر رضی اللہ عنہ بن ابوطالب نے قرآن شریف پڑھا تو ان کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے اور اس قدر روئے کہ ان کی داڑھیاں تر ہو گئیں لیکن یہ خیال رہے کہ یہ آیتیں مدینہ طیبہ میں اتری ہیں اور حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کا یہ واقعہ ہجرت سے پہلے کا ہے۔ یہ بھی مروی ہے کہ یہ آیتیں اس وفد کے بارے میں نازل ہوئی ہیں جسے نجاشی نے حضور ﷺ کی خدمت میں بھیجا تھا کہ وہ آپ سے ملیں حاضر خدمت ہو کر آپ ﷺ کے حالات وصفات دیکھیں اور آپ ﷺ کا کلام سنیں۔ جب یہ آئے آپ سے ملے اور آپ ﷺ کی زبان مبارک سے قرآن سنا تو ان کے دل نرم ہو گئے بہت روئے دھوئے اور اسلام قبول کیا اور واپس جا کر نجاشی سے سب حال کہا۔ ❶ نجاشی اپنی سلطنت چھوڑ کر حضور ﷺ کی طرف ہجرت کر کے آنے لگے لیکن راستے ہی میں انتقال ہو گیا۔ مگر صحیح روایات سے ثابت ہے کہ وہ حبشہ میں ہی سلطنت کرتے ہوئے فوت ہوئے۔ ان کے انتقال کے دن ہی حضور ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو ان کے انتقال کی خبر دی اور ان کی نماز جنازہ غائبانہ ادا کی۔ ❷ بعض تو کہتے ہیں کہ اس وفد میں سات تو علما تھے اور پانچ زاہد تھے یا پانچ علما اور سات زاہد تھے۔ بعض کہتے ہیں یہ کل پچاس آدمی تھے' اور کہا گیا ہے کہ ساٹھ سے کچھ اوپر تھے۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ یہ ستر تھے فَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ حضرت عطاء رحمہ اللہ فرماتے ہیں جن کے اوصاف آیت میں بیان ہیں یہ اہل حبشہ ہیں۔ مسلمان مہاجرین حبشہ جب ان کے پاس پہنچے تو یہ سب مسلمان ہو گئے تھے۔ ❸ حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ پہلے یہ دین عیسوی پر قائم تھے لیکن جب انہوں نے مسلمانوں کو دیکھا اور قرآن کریم سنا تو فوراً سب مسلمان ہو گئے۔ ابن جریر رحمہ اللہ کا فیصلہ ان سب اقوال کو ٹھیک کر دیتا ہے' وہ فرماتے ہیں کہ یہ آیتیں ان لوگوں کے بارے میں ہیں جن میں یہ اوصاف ہوں خواہ وہ حبشہ کے ہوں یا اور کہیں کے۔ یہودیوں کو مسلمانوں سے جو سخت دشمنی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ان میں سرکشی اور انکار کا مادہ زیادہ ہے اور جان بوجھ کر کفر کرتے ہیں اور ضد سے ناحق کے اوپر اڑتے ہیں' حق کے مقابلہ میں بگڑ بیٹھتے ہیں' حق والوں پر حقارت کی نظریں ڈالتے ہیں' ان سے بغض و بیر باندھتے ہیں اور علم سے کورے ہیں۔ علما کی تعداد ان میں بہت ہی کم ہے اور علم اور ذی علم لوگوں کی کوئی وقعت ان کے دل میں نہیں' یہی تھے جنہوں نے بہت سے انبیا علیہم السلام کو قتل کیا۔ خود پیغمبر آخر الزمان احمد مجتبیٰ

❶ الطبري، ۱۰/ ۵۰۰۔ ❷ صحيح بخاري، كتاب الجنائز، باب الصفوف على الجنازة، ۱۳۱۸، صحيح مسلم، ۹۵۱، ۹۵۲۔ ❸ الطبري، ۱۰/ ۵۰۱۔

حضرت محمد ﷺ کے قتل کا بھی ارادہ کیا اور ایک دفعہ نہیں بلکہ بار بار آپ ﷺ کو زہر دیا' آپ ﷺ پر جادو کیا اور اپنے جیسے بد باطن لوگوں کو اپنے ساتھ ملا کر حضور ﷺ پر حملے کئے لیکن اللہ تعالیٰ نے ہر مرتبہ انہیں نامراد اور ناکام کیا۔ ابن مردویہ میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ''جب کبھی کوئی یہودی کسی مسلمان کو تنہائی میں پاتا ہے اس کے دل میں اس کے قتل کا قصد پیدا ہوتا ہے۔'' ایک دوسری سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے [1] لیکن ہے بہت ہی غریب۔ ہاں مسلمانوں سے دوستی میں زیادہ قریب وہ لوگ ہیں جو اپنے آپ کو نصاری کہتے ہیں۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے سچے تابعدار ہیں' انجیل کے اصلی اور صحیح طریقے پر قائم ہیں ان میں ایک حد تک فی الجملہ مسلمانوں اور اسلام کی محبت ہے یہ اس لیے کہ ان میں نرم دلی ہے' جیسے ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿وَجَعَلْنَا فِي قُلُوبِ الَّذِينَ اتَّبَعُوهُ رَأْفَةً وَّرَحْمَةً﴾ یعنی ''حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تابعداروں کے دلوں میں ہم نے نرمی اور رحم ڈال دیا ہے۔'' ان کی کتاب میں حکم ہے کہ جو تیرے داہنے کلے پر تھپڑ مارے تو اس کے سامنے بایاں کلہ بھی پیش کر دے' ان کی شریعت میں لڑائی ہے ہی نہیں۔ یہاں ان کی دوستی کی وجہ یہ بیان فرمائی کہ ان میں خطیب اور واعظ ہیں۔ ''قِسِّيسٌ'' اور ''قِسٌّ'' کی جمع ﴿قِسِّيسِينَ﴾ ہے ''قُسُوسٌ'' بھی اس کی جمع آتی ہے ﴿رهبان﴾ جمع راہب کی' راہب کہتے ہیں عابد کو۔ یہ لفظ مشتق ہے رہب سے اور رہبت کے معنے ہیں خوف اور ڈر کے جیسے ''راكب'' کی جمع ہے رکبان ہے اور ''فَارِس'' کی جمع ''فُرْسَانٌ'' ہے۔ امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کبھی ''رُهْبَان'' واحد کے لیے بھی آتا ہے اور اس کی جمع ''رَهَابِيْنَ'' آتی ہے' جیسے ''قُرْبَان'' اور ''قَرَابِيْن'' اور ''جُوْزَان'' اور ''جَوَازِيْن'' اور کبھی اس کی جمع ''رَهَابِنَه'' بھی آتی ہے' عرب کے شعروں میں بھی لفظ رھبان واحد کے لیے آیا ہے۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے ایک شخص ﴿قِسِّيسِيْنَ وَرُهْبَانًا﴾ پڑھ کر اس کے معنے دریافت کرتا ہے تو آپ فرماتے ہیں کہ ﴿قِسِّيسِيْنَ﴾ کو خانقاہوں اور غیر آباد جگہوں میں چھوڑ' مجھے تو رسول اللہ ﷺ نے ﴿صِدِّيقِيْنَ وَرُهْبَانًا﴾ پڑھایا ہے۔ [2] (بزار اور ابن مردویہ) الغرض ان کے تین اوصاف یہاں بیان ہوئے ہیں' ان میں عالموں کا ہونا' ان میں عابدوں کا ہونا اور ان میں تواضع' فروتنی اور عاجزی کا ہونا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ تفسیر ابن کثیر کا چھٹا پارہ ختم ہوا۔



[1] المجروحين لابن حبان، (۳/ ۱۲۲) شیخ البانی رحمہ اللہ نے اس روایت پر سخت ضعیف یا موضوع کا حکم لگایا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الضعيفة، ٤٤٣٩) اس میں یحییٰ بن عبید اللہ متروک راوی ہے۔ دیکھئے تقریب التهذیب، ۷۵۹۹۔ [2] مجمع الزوائد، ۷/ ۱۷، طبرانی، ٦١٧٥، ہیثمی کہتے ہیں، اس روایت میں یحییٰ بن عبد الحمید الحمانی اور نصیر بن زیاد ضعیف راوی ہیں۔ دیکھئے (مجمع الزوائد حوالہ سابق)

# فہرست

وَاِذَا سَمِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰٓى اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ ۚ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ۝ وَمَا لَنَا لَا نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَمَا جَآءَنَا مِنَ الْحَقِّ ۙ وَنَطْمَعُ اَنْ يُّدْخِلَنَا رَبُّنَا مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ ۝ فَاَثَابَهُمُ اللّٰهُ بِمَا قَالُوْا جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ۝

ع ۱۱

ترجمہ: اور جب وہ اس قرآن کو سنتے ہیں جو اس رسول کی طرف اتارا گیا ہے تو آپ ان کی آنکھیں آنسو سے بہتی ہوئی دیکھتے ہیں اس سبب سے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا یوں کہتے ہیں کہ اے ہمارے رب ہم مسلمان ہوگئے تو ہم کو بھی ان لوگوں کے ساتھ لکھ لیجئے جو تصدیق کرتے ہیں۔[۸۳] اور ہمارے پاس کونسا عذر ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ پر اور جو حق ہم کو پہنچا ہے اس پر ایمان نہ لائیں اور اس بات کی امید رکھیں کہ ہمارا رب ہم کو نیک لوگوں کی معیت میں داخل کردے گا۔[۸۴] سو ان کو اللہ تعالیٰ ان کے قول کی پاداش میں ایسے باغ دیں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی یہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور نیک لوگوں کا یہی بدلہ ہے۔[۸۵] اور جو لوگ کافر رہے اور ہماری آیات کو جھوٹا کہتے رہے وہ لوگ دوزخ والے ہیں۔[۸۶]

قرآن سن کر اہل ایمان کے دل نرم اور آنکھیں بہہ پڑتی ہیں: [آیت:۸۳-۸۶] اور جب وہ رسول اللہ ﷺ پر اتری ہوئی وحی کو سنتے ہیں، تو تم ان کی آنکھوں کو دیکھو گے کہ آنسوؤں سے بھری ہوئی ہوں گی کیونکہ وہ اس بشارت کو پہچان گئے ہیں جو بعثت محمد ﷺ سے متعلق انہوں نے اپنی کتابوں توراۃ اور انجیل میں دیکھی تھیں، چنانچہ وہ کہنے لگتے ہیں کہ اے رب ہم محمد ﷺ پر ایمان لے آئے اب تو ہم کو اس گروہ میں شامل رکھ جنہوں نے شہادت دی ہے اور ایمان لے آئے ہیں۔ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ یہ آیت نجاشی اور اس کے ساتھیوں سے متعلق نازل ہوئی ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ﴿مَعَ الشّٰهِدِيْنَ﴾ سے محمد ﷺ اور ان کی امت مراد ہے جنہوں نے اپنے نبی کے لئے گواہی دی ہے کہ نبی نے حق تبلیغ ادا کر دیا اور رسول اللہ ﷺ کی بھی گواہی دی ہے کہ وہ تبلیغ کا فریضہ ادا کر چکے۔ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ﴿تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ﴾ سے وہ کاشتکار لوگ مراد ہیں جو جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے ساتھ حبشہ سے آئے تھے اور جب رسول اللہ ﷺ نے قرآن سنایا تو وہ ایمان لے آئے، ان کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا کہ ''جب تم اپنے وطن جاؤ گے تو اپنے سابقہ مذہب میں لوٹ تو نہیں جاؤ گے؟ وہ کہنے لگے کہ ہم اپنے اس دین سے تو ہرگز نہ پلٹیں گے۔'' ❷ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کے قول کو اس طرح نقل فرمایا ہے ﴿وَمَا لَنَا لَا نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَمَا جَآءَنَا مِنَ الْحَقِّ وَنَطْمَعُ اَنْ يُّدْخِلَنَا رَبُّنَا مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ﴾ یعنی ''آخر ہم کیوں ایمان نہ لائیں اللہ تعالیٰ پر اور اللہ تعالیٰ کی وحی پر۔ ہماری تو عین خواہش ہے کہ ہمارا رب ہمیں قوم صالحین میں داخل فرمالے۔'' یہ نصاریٰ لوگ تھے جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے یوں فرمایا ہے کہ اہل کتاب میں سے ایسے لوگ بھی ہیں جو اللہ تعالیٰ پر ایمان لاتے ہیں خشوع وخضوع اختیار کرتے ہیں اور تمہارے قرآن اور اپنی انجیل پر بھی ایمان رکھتے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو اس سے پہلے بھی انجیل پر ایمان لائے تھے۔ اور جب قرآن =

❶ حاکم، ۲/ ۳۱۳ وصححه الحاكم ووافقه الذهبي ولكن سنده ضعيف۔

❷ المعجم الكبير، ۱۲۴۵۵، ہیثمی کہتے ہیں اس کی سند میں عباس بن فضل انصاری ضعیف راوی ہے۔ دیکھئے (مجمع الزوائد، ۷/ ۱۸) بلکہ متروک متہم بالوضع ہے۔ دیکھئے (تقریب التهذيب، ۳/ ۳۱۸) لہٰذا یہ روایت موضوع ہے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُحَرِّمُوا طَيِّبَاتِ مَا أَحَلَّ اللَّهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ﴿٨٧﴾ وَكُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ حَلَالًا طَيِّبًا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنتُم بِهِ مُؤْمِنُونَ ﴿٨٨﴾

ترجمہ: اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ نے جو چیزیں تمہارے واسطے حلال کی ہیں ان میں لذیذ چیزوں کو حرام مت کرو اور حدود سے آگے مت نکلو' بے شک اللہ تعالیٰ حد سے نکلنے والوں کو پسند نہیں کرتے ۔[۸۷] اور اللہ تعالیٰ نے جو چیزیں تم کو دی ہیں ان میں سے حلال مرغوب چیزیں کھاؤ اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو جس پر تم ایمان رکھتے ہو۔[۸۸]

= ان پر تلاوت کیا جاتا ہے تو کہتے ہیں کہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے حق ہے ہم تو پہلے ہی مسلمان ہیں۔ ❶ اسی لئے یہاں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان کے اس اعتراف کے سبب انہیں جنتیں دی جائیں گی جن میں پانی کے چشمے بہہ رہے ہونگے۔ یہ ان کے ایمان اور تصدیق کا صلہ ہے۔ ان جنتوں میں وہ ہمیشہ رہیں گے وہاں سے دم بھر کے لئے ہٹیں گے نہیں۔ اتباع حق کرنے والوں کی جزا بھی ہے جس طرح بھی وہ ہوں یا جہاں بھی ہوں یا جس کے ساتھ ہوں وہ اسی صلے کے مستحق ہیں۔ اس کے بعد حال اشقیاء کی خبر دی جاتی ہے کہ جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیات کو جھٹلایا وہ سب دوزخی ہیں۔

**اپنی طرف سے کسی چیز کو حلال یا حرام کرنے کی ممانعت:** [آیت:۸۷۔۸۸] ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ یہ آیت اصحاب النبی کے ایک گروہ کے بارے میں نازل ہوئی۔ انہوں نے یہ کہا تھا کہ ہم اپنے آلات کو قطع اور ترک شہوت کرنا چاہتے ہیں اور یہ کہ راہبوں کی طرح ادھر ادھر گھومتے رہیں اور دنیا سے بالکل بے نیاز ہو جائیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہ اطلاع ملی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بلا بھیجا اور پوچھا تو کہا کہ ہاں ہمارا ایسا قصد ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''لیکن دیکھو! میں تو روزہ بھی رکھتا ہوں اور چھوڑ بھی دیتا ہوں' رات کو نماز بھی پڑھتا ہوں اور سو بھی رہتا ہوں' عورتوں سے بھی نکاح کرتا ہوں راہب نہیں بنا پھرتا' جو میرے طریقے پر چلا وہ میرا' اور جو میرا طریقہ اختیار نہ کرے وہ میرا نہیں۔'' ❷

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ بعض اصحاب رسول اللہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گھریلو مخفی عمل کے بارے میں بعض ازواج نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سوالات کئے (تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شب و روز عبادت گزاری کا حال معلوم ہوا) تو ان میں سے ایک کہنے لگا کہ میں اب سے کبھی گوشت نہیں کھاؤں گا۔ کسی نے کہا میں کبھی کسی عورت کے قریب نہ جاؤں گا۔ کسی نے کہا میں فرش خاک پر سوؤں گا کبھی بستر پر نہ سوؤں گا۔ یہ خبر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ملی تو آپ نے فرمایا ''ان لوگوں کو کیا ہوا؟ کوئی یہ کہتا ہے کوئی وہ کہتا ہے۔ میں تو روزہ رکھتا بھی ہوں اور نہیں بھی رکھتا' سوتا بھی ہوں اور نماز بھی پڑھتا ہوں۔ گوشت بھی کھاتا ہوں اور نکاح بھی کرتا ہوں۔ جو میرے طور طریق سے ہٹ گیا وہ مجھ میں سے نہیں۔'' ❸ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک شخص نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آ کر کہنے لگا کہ میں گوشت کھاتا ہوں تو بہت شہوت پیدا ہو جاتی ہے اس لئے میں نے اپنے اوپر گوشت حرام کر لیا ہے۔ تو یہ آیت اتری کہ اے ایمان

❶ ۲۸/ القصص:۵۲، ۵۳۔ ❷ الطبری، ۱۰/ ۵۱۸، بدون الآیة۔

❸ صحیح بخاری، کتاب النکاح، باب الترغیب فی النکاح، ۵۰۶۳، صحیح مسلم، ۱۴۰۱، احمد، ۳/ ۲۴۱، ابن حبان، ۱۴۔

والو! اللہ تعالیٰ کی حلال کی ہوئی چیزوں کو اپنے اوپر حرام نہ کر ڈالو۔ ❶ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم ایک لڑائی میں طویل عرصہ سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے، ہمارے ساتھ عورتیں نہ تھیں، جب ہم کو رہنا دوبھر معلوم ہونے لگا تو ہم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کیا ہم خصی ہو جائیں کہ خواہش ہی پیدا نہ ہو تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا اور ہمیں ایک کپڑے یا ایک جوڑے مہر کے معاوضہ میں ایک موقتی نکاح کی اجازت دی پھر عبداللہ رضی اللہ عنہ نے یہ آیت پڑھی کہ اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ کی حلال کردہ چیزوں کو اپنے اوپر حرام نہ کرلو ❷ لیکن یہ واقعہ نکاح متعہ کو حرام قرار دیے جانے سے پہلے کا ہے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس پکی ہوئی کھیری کا تحفہ آیا۔ لوگ مل کر کھانے لگے تو ایک آدمی مجلس سے ہٹ گیا۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا آؤ شریک ہو جاؤ تو کہنے لگا کہ میں نے تو اس کے نہ کھانے کی قسم کھالی ہے۔ آپ نے فرمایا کہ آؤ کھالو قسم توڑ ڈالو اور کفارہ دے دو۔ پھر اس آیت کی تلاوت فرمائی۔ ❸ کہتے ہیں عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے ایک مہمان کو دعوت دی لیکن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ہونے کی وجہ سے دیر ہو گئی۔ گھر آ کر معلوم ہوا کہ مہمان کو منتظر رکھا گیا اور کھانا نہیں کھلایا گیا تو بیوی پر غضبناک ہو کر کہا کہ میرے واسطے تم نے مہمان کو بھوکا رکھا، مجھ پر آج کھانا ہی حرام ہے۔ عورت نے کہا ہاں مجھ پر بھی حرام ہے میں بھی نہیں کھاؤں گی۔ مہمان نے یہ دیکھ کر کہا مجھ پر بھی حرام ہے۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ یہ دیکھ کر بہت پریشان ہوئے۔ پھر ہاتھ بڑھا کر کھانے لگے اور کہا بسم اللہ پڑھ کر سب شروع کرو۔ غرض یہ خبر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ملی تو آیت بالا نازل ہوئی۔ ❹ یہ اثر منقطع سمجھا جاتا ہے۔

صحیح بخاری کی وہ حدیث جس میں واقعہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور ان کے مہمانوں کا ہے وہ بھی اسی کے مشابہ ہے ❺ اور وہ اور یہ دونوں قصے اس بات کی دلیل ہیں کہ امام شافعی رحمہ اللہ وغیرہ علما کا مسلک ہے کہ جس نے اپنے اوپر کوئی طعام یا لباس یا عورتوں کو چھوڑ کر اور کوئی چیز حرام کر لی تو وہ حرام نہیں ہو جاتی اور اس کا کفارہ نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے کہہ دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی حلال کی ہوئی چیز اپنے اوپر حرام نہ بنالو۔ یہی تو وجہ ہے کہ جس نے گوشت کھانا اپنے اوپر حرام کر لیا تھا اس کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کفارہ دینے کا حکم نہیں دیا تھا۔ لیکن امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ یہ کہتے ہیں کہ جس نے کوئی کھانا پینا، لباس یا اور کوئی چیز حرام کر لی تو قسم کا کفارہ ادا کرنا پڑے گا، اس لئے کہ جب کوئی شخص قسم کے ذریعہ ترک اپنے اوپر لازم کر لے تو جیسے قسم کا کفارہ لازم آتا ہے اسی طرح بغیر قسم کے مجرد تحریم سے بھی غیر لازم کو لازم قرار دینے کی پاداش میں اس سے مواخذہ کیا جانا چاہئے جو کفارہ کی صورت میں ہو سکتا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بھی ایسا ہی فتویٰ دیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے قول سے بھی یہی نکلتا ہے۔ ارشاد ہے ﴿يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ﴾ ❻ اور فرمایا ﴿قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ لَكُمْ تَحِلَّةَ اَيْمَانِكُمْ﴾ ❼ یعنی "اے نبی! اپنی بیویوں کی خوشنودی کی خاطر اللہ تعالیٰ نے جو تم پر حلال کر دیا ہے اس کو کیوں حرام کر لیتے ہیں اللہ تعالیٰ غفور ورحیم ہے۔" پھر فرمایا "کہ اللہ تعالیٰ تم پر فرض کرتا ہے کہ اپنی قسموں کو توڑ دو۔" یہاں آیت مذکورہ بالا کے ذکر کے بعد یمین کے کفارہ کا ذکر فرمایا ہے۔ اس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ یمین کا ذکر نہ بھی ہو اور اپنے اوپر حرام کر لیا ہو تو بھی مستحق کفارہ ہونے میں بمنزلہ یمین ہی کے ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ مجاہد رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ بعض بزرگ صحابہ جیسے عثمان بن مظعون، اور

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة المائدة، ٣٠٥٤، وسنده ضعيف عثمان بن سعد الکاتب راوی ضعیف ہے۔

❷ صحيح بخاری، كتاب التفسير، باب ﴿يايها الذين امنوا لاتحرموا طيبات ما أحل الله لكم﴾ ٤٦١٥، صحيح مسلم، ١٤٠٤، بیهقی، ٧/ ٧٩، ابن حبان، ٤١٤١۔

❸ حاکم، ٢/ ٣١٣، ٣١٤۔

❹ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔

❺ صحيح بخاری، كتاب الأدب، باب مايكره من الغضب والجزع عند الضيف، ٦١٤٠، صحیح مسلم، ٢٠٥٧۔

❻ ٦٦/ التحریم: ١۔

❼ ٦٦/ التحریم: ٢۔

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ارادہ کیا کہ ترک دنیا کرلیں گے خصی ہو جائیں گے' ٹاٹ کے سوا کچھ نہ پہنیں گے تو آیت متذکرہ اتری جس کے آخر میں فرمایا گیا کہ جس اللہ تعالیٰ پر تم ایمان لا چکے اس سے ڈرو۔

عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ عثمان بن مظعون، علی بن ابی طالب' ابن مسعود، مقداد بن اسود' سالم مولیٰ ابو حذیفہ رضی اللہ عنہم ان اصحاب نے ترک دنیا کا قصد کر لیا' گھروں میں بیٹھ گئے' عورتوں کو چھوڑ دیا' ٹاٹ پہن لیا' طعام ولباس کی اچھی اچھی چیزیں سب اپنے اوپر حرام کرلیں' بنی اسرائیل کے رہبانوں کا سا کھانا پینا اختیار کر لیا' خصی ہونے کا قصد کیا' اتفاق کر لیا کہ رات بھر نماز پڑھا کریں گے اور دن بھر روزہ رکھیں گے۔ تو یہ آیت اتری کہ طیبات خداوندی کو اپنے اوپر حرام نہ بنالو' حد سے آگے نہ بڑھ جاؤ' ہم ایسے لوگوں کو ہرگز پسند نہیں کرتے۔ یہ مسلمانوں کا طریقہ نہیں کہ عورتوں سے الگ رہنا' اچھا کھانا پینا اور اچھا لباس چھوڑ دینا' رات بھر جاگنا' دن بھر روزہ رکھنا' خصی ہو جانا یہ سب غلط طریقے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "تم پر تمہارے نفس کا بھی حق ہے۔ کبھی نفل روزہ رکھو کبھی نہ رکھو' کبھی نماز پڑھو کبھی سو جاؤ۔ ہمارے اس طریقے کو چھوڑ دو گے تو تم ہم میں سے نہیں۔" یہ سن کر سب نے کہا اے اللہ تعالیٰ! ہم کو ہمارے ان عزائم سے بچا اور اتباع وحی کی توفیق عنایت فرما۔ ❶

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک وقت تذکیر وتنبیہ کر کے اٹھے اور صرف عذاب الٰہی سے خوف دلاتے رہے تو اصحاب نبی میں سے دس آدمیوں نے کہا جن میں علی رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ کہنے لگے کہ اگر نصاریٰ اور رہبان اپنے اوپر عیش وراحت حرام کر سکتے ہیں' تو ہم کو ان سے بھی زیادہ اس کا حق ہے۔ چنانچہ بعض نے گوشت چربی اپنے اوپر حرام کر لی۔ بعض نے نیند اور بعض نے عورتوں کو حرام کر لیا۔ چنانچہ ابن مظعون رضی اللہ عنہ نے عورت کو اپنے اوپر حرام کر لیا تھا۔ نہ یہ اہل کے پاس جاتے نہ اہلیہ ان کے پاس آسکتی۔ اب ان کی عورت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئی۔ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ دوسری ازواج النبی بھی بیٹھی ہوئی تھیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا' اے حولاء! یہ تجھے کیا ہو گیا چہرے کا رنگ فق ہے۔ نہ کنگھی چوٹی ہے نہ تیل عطر ہے؟ تو اس نے کہا کنگھی کر کے تیل وعطر لگا کے کیا کروں' میرا شوہر نہ مجھ پر آ گرتا ہے نہ ذرا سا کپڑا تک میرا ہٹاتا ہے۔ سب کی سب اس کی بات سن کر ہنس پڑیں۔ ایسے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب کی سب کیوں ہنس رہی ہو؟ تو کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حولاء ایسا ایسا کہہ رہی ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کو بلا کر کہا "یہ تو نے کیا کیا۔" وہ کہنے لگے کہ میں نے یہ عیش اللہ تعالیٰ کے لئے چھوڑ دیا ہے تاکہ عبادت کے لئے بالکل خاص رہوں بلکہ میرا ارادہ ہے کہ میں اپنے آپ کو خصی ہی کر لوں۔ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "تجھ کو اللہ تعالیٰ کی قسم ہے ہرگز ایسا نہ کرنا فوراً گھر جا اور بیوی سے مل۔" انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرا روزہ ہے۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "روزہ توڑ دے۔" چنانچہ حسب حکم انہوں نے پوری تعمیل کی۔ اب حولاء عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئی' کنگھی کی ہوئی' سرمہ اور عطر لگائے ہوئے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ہنس کر پوچھا' حولاء کیا ہوا۔ کہنے لگی کل وہ آیا تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عثمان رضی اللہ عنہ سے فرماتے تھے کہ "عثمان ایسا قطعی نہ کرنا یہ دین پر بہت بڑی زیادتی ہے اور قسم کا کفارہ ادا کرنے کا حکم دے دیا اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمہاری لغو قسموں پر مواخذہ نہیں کرتا ہے۔ ہاں قسم کا پیمان باندھا گیا ہو تو گرفت کرے گا۔" ❷، ❸ ﴿لَا تَعْتَدُوْا﴾ کے معنی میں یہ بھی احتمال ہو سکتا ہے کہ مباحات کو اپنے اوپر حرام کر کے اپنے نفسوں پر تنگی نہ کرلو اور یہ بھی محتمل ہے کہ یہ مراد ہو کہ حلال کو حرام نہ بنالو اور حلال سے فائدہ اٹھانے میں حد سے آگے نہ بڑھ جاؤ۔ حلال کو بھی بقدر کفایت ہی حاصل کرو زائد از ضرورت نہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا﴾ ❹ ==

❶ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔ ❷ یہ روایت معضل یعنی ضعیف ہے۔ ❸ ٥/ المآئدۃ:٨٩۔ ❹ ٧/ الاعراف:٣١۔

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ فَكَفَّارَتُهٗٓ اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِيْكُمْ اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ ۭ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ ۭ ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ ۭ وَاحْفَظُوْٓا اَيْمَانَكُمْ ۭ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۸۹﴾

ترجمہ: اللہ تم سے مواخذہ نہیں فرماتے تمہاری قسموں میں لغو قسم پر لیکن مواخذہ اس پر فرماتے ہیں کہ تم قسموں کو مستحکم کر دو۔ سو اس کا کفارہ دس محتاجوں کو کھانا دینا اوسط درجے کا جو اپنے گھر والوں کو کھانے دیا کرتے ہو یا ان کو کپڑا دینا یا ایک غلام یا لونڈی آزاد کرنا اور جس کو مقدور نہ ہو تو تین دن کے روزے ہیں یہ کفارہ ہے تمہاری قسموں کا جب کہ تم قسم کھا لو۔ اور اپنی قسموں کا خیال رکھا کرو۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ تمہارے واسطے اپنے احکام بیان فرماتے ہیں تاکہ تم شکر کرو۔ [۸۹]

= کھاؤ پیو لیکن کھانے پینے میں زائد از ضرورت نہ خرچ کرو۔ فرمایا کہ مؤمن وہ لوگ ہیں جو خرچ کرتے ہیں تو اسراف نہیں کرتے نہ بخل کرتے ہیں بلکہ اعتدال کی روش میں رہتے ہیں۔ (1) اللہ تعالیٰ نے افراط کی اجازت دی ہے نہ تفریط کی۔ اسی لئے فرمایا کہ ﴿لَا تَعْتَدُوْا﴾ پھر فرمایا کہ ہر حالت میں حلال اور طیب کھاؤ اور اپنے تمام امور میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو اس کی اطاعت اور مرضی کی اتباع کرو مخالفت و عصیان سے باز رہو۔

**لغو قسموں پر کفارہ نہیں ہے:** [آیت:۸۹] (یمین لغو) جن کو جھوٹ موٹ کی قسمیں یا تکیہ کلام قسمیں کہنا چاہئے ان کا ذکر سورۂ بقرہ میں گزر چکا اس کے اعادہ کی ضرورت نہیں۔ ایسی قسمیں آدمی بلا قصد اپنی باتوں میں بولتا رہتا ہے ''اللہ تعالیٰ کی قسم'' ''اللہ تعالیٰ کی قسم'' یہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے۔ دوسروں کا قول ہے کہ ایسی لغو ہزل میں ہوا کرتی ہیں یا معصیت کے موقع پر بھی ہو سکتی ہیں۔ حضرت امام ابو حنیفہ اور امام احمد رحمہما اللہ کا قول ہے کہ غلبہ ظن کے موقع پر بھی کہا جاتا ہو تو یمین لغو کی تعریف میں آ جائے گا یا غصہ کے وقت یا بھول کر قسم کھائی گئی ہو۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ترک اکل و شرب و لباس سے متعلق بھی قسم ہو تو اسی استدلال سے قابل غیر مواخذہ ہے کہ ﴿لَا تُحَرِّمُوْا طَيِّبٰتِ﴾ لیکن صحیح تر بات یہی ہے کہ بلا قصد جو قسم زبان سے نکلتی ہے وہی یمین لغو ہے۔

**قسم اور اس کا کفارہ:** ﴿وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ﴾ یعنی قسم کھانے کی نیت اور ارادے سے قسم کھائی گئی ہو تو اللہ تعالیٰ مواخذہ فرمائے گا ﴿فَكَفَّارَتُهٗٓ اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِيْكُمْ﴾ یعنی عزم صمیم والی قسم کو توڑنے کا کفارہ دس مسکینوں کو کھانا کھلانا ہے جن کے پاس ضروریات کے حصول کی کوئی سبیل نہیں، اور وہ اوسط قسم کی غذا دی جانی چاہئے جو تم کماتے ہو اور اپنے اہل و عیال کو کھلاتے ہو۔ یہ اوسط غذا روٹی اور دودھ یا روٹی اور روغن ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بیان کیا ہے کہ بعض لوگ اپنے اہل کو حیثیت سے بھی خراب غذا کھلاتے ہیں اور بعض حیثیت سے بھی اچھی، اس لئے اللہ تعالیٰ نے کہا ہے کہ اوسط قسم کی ہو نہ اس میں تنگی برتی گئی ہو نہ دل کھول کے خرچ کیا گیا ہو۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ وہ روٹی گوشت ہے یا روٹی دودھ روغن یا سرکہ وغیرہ

---

(1) ۲۵/ الفرقان:۶۷۔

ہے یا روٹی کھجور وغیرہ۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اوسط سے مراد غذا کی قلت و کثرت ہے۔ چنانچہ علما نے مقدار غذا میں اختلاف کیا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صبح وشام دو وقت دس مسکینوں کو کھلایا جائے۔ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک ہی وقت کافی ہے یعنی روٹی اور گوشت۔ اگر گوشت نہ ہو تو روٹی اور روغن سہی یا سرکہ اور پیٹ بھر کھلائی جائے۔ بعض کہتے ہیں کہ ہر ایک کو نصف صاع گیہوں یا کھجوریں دی جائیں یعنی تقریباً سوا سیر۔ ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ گیہوں ہوں تو نصف صاع اور دوسرا غلہ ہو تو ایک صاع۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صاع کھجور کا کفارہ دیا تھا اور یہی حکم لوگوں کو دیا تھا اور کھجوریں نہ ہوں تو نصف صاع گیہوں۔ ❶ پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ایک مد گیہوں یعنی ۵٦ تولہ سالن کے ساتھ۔ ابن عمر' زید بن ثابت رضی اللہ عنہما' مجاہد' عکرمہ اور محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ سے بھی یہی مروی ہے۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ کفارۂ یمین میں مقدار واجب مدّ النبی ہے یعنی وہی ۵٦ تولہ گیہوں لیکن سالن کی کوئی قید نہیں۔ یہاں امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے دلیل لی ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حکم سے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو حکم دیا تھا جس سے بحالت صوم رمضان جماع کا فعل سرزد ہو گیا تھا ''ساٹھ مسکینوں کو ایک ایسے پیمانہ سے ناپ کر گیہوں ❷ دو جس میں پندرہ صاع سا سکیں کہ ہر ایک کو ایک ایک مد مل سکے۔'' ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم یمین کا کفارہ ایک مد گیہوں قرار دیتے تھے۔ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ واجب مد بھر گیہوں یا دو مد غیر گندم' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قولہ تعالیٰ ﴿اَوْ كِسْوَتُهُمْ﴾ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اگر ان دس میں سے ہر ایک کو اس قدر کپڑا دیں جس پر لباس کا اطلاق ہو سکتا ہو تو کافی ہے۔ جیسے ایک قمیص ایک پاجامہ یا عمامہ یا چادر۔ ٹوپی کے بارے میں اختلاف ہے کہ صرف ٹوپی کافی ہو سکتی ہے یا نہیں۔ بعض کہتے ہیں جائز ہے' دلیل اس حدیث سے لی ہے کہ عمران بن الحصین رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا تو کہا کہ اگر چند لوگ تمہارے امیر کے پاس آئیں اور وہ ہر ایک کو ایک ایک ٹوپی اڑھا دے تو تم کہتے ہو لباس دیا گیا۔ پس ﴿كِسْوَتُهُمْ﴾ میں ٹوپی بھی آ گئی' لیکن اس کی اسناد ضعیف ہیں۔ مالک اور احمد بن حنبل رحمہم اللہ کہتے ہیں کہ ہر ایک کو اتنا لباس دینا ضروری ہے جتنا کہ نماز پڑھنے میں لباس پہننا رہنا ضروری ہے۔ مرد اور عورت کو اس کے حسب ضرورت شرعی' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ہر مسکین کو ایک عباء دی جائے یا ایک شملہ۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اوپر کا لباس یا لباس زیریں جو چاہو کوئی ایک دے سکتے ہو۔ ابراہیم النخعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایسا لباس جو ملحفہ اور رداء دونوں پر مشتمل ہو دینا چاہئے یعنی لحاف اور چادر وغیرہ نہ کہ صرف جانگیا اور قمیص اور اوڑھنی وغیرہ اس کو لباس جامع نہیں کہیں گے۔ سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عمامہ جسے سر پر لپیٹتے ہیں اور عباء جسے بدن پر پہنتے ہیں' لباس جامع کی تعریف میں ہے۔ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ دو دو کپڑے دیئے جائیں۔ ابو موسیٰ نے قسم کھائی تھی تو دو کپڑے کفارے میں دیے تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ ﴿كِسْوَةٌ﴾ سے ہر مسکین کے لئے ایک عباء مراد ہے اور یہ حدیث غریب ہے۔

﴿اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ﴾ یا ایک غلام آزاد کر دیا جائے۔ ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ مطلق غلام مراد لیتے ہیں خواہ کافر غلام آزاد کیا جائے یا=

---

❶ ابن ماجه، كتاب الكفارات، باب كم يطعم فى الكفارة اليمين، ٢١١٢، وسنده ضعيف اس کی سند میں عمر بن عبداللہ بن یعلی ضعیف راوی ہے۔(التقريب، ٢/ ٥٩، رقم، ٤٦٨)

❷ صحيح بخارى، كتاب الصوم، باب اذا جامع فى رمضان ولم يكن له شىء فتصدق عليه فليكفر...... ١٩٣٦؛ صحيح مسلم، ١١١١۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۹۰﴾ اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ﴿۹۱﴾ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا ۚ فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۹۲﴾ لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ فِيْمَا طَعِمُوْٓا اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاَحْسَنُوْا ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۹۳﴾

ع ۱۲

ترجمہ: اے ایمان والو! بات یہی ہے کہ شراب اور جوا اور بت وغیرہ اور قرعہ کے تیر یہ سب گندی باتیں شیطانی کام ہیں سو ان سے بالکل الگ رہو تا کہ تم کو فلاح ہو[۹۰] شیطان تو یوں چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کے ذریعے سے تمہارے آپس میں عداوت اور بغض واقع کر دے اور اللہ تعالیٰ کی یاد سے اور نماز سے تم کو باز رکھے سو اب بھی باز آ جاؤ۔[۹۱] اور تم اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتے رہو اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کرتے رہو اور احتیاط رکھو اگر اعراض کرو گے تو یہ جان رکھو کہ ہمارے رسول کے ذمہ صرف صاف صاف پہنچا دینا تھا۔[۹۲] ایسے لوگوں پر جو کہ ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے ہوں اس چیز میں کوئی گناہ نہیں جس کو وہ کھاتے پیتے ہوں جبکہ وہ لوگ پرہیز رکھتے ہوں اور ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے ہوں پھر پرہیز کرنے لگتے ہوں اور ایمان رکھتے ہوں پھر پرہیز کرنے لگتے ہوں اور خوب نیک عمل کرتے ہوں اللہ تعالیٰ ایسے نیکوکاروں سے محبت رکھتے ہیں۔[۹۳]

= مؤمن۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے فقہا کہتے ہیں کہ مؤمن غلام ہونا ضروری ہے جیسا کہ قتل کے کفارہ میں مؤمن غلام کی قید ہے۔ اس صورت میں اتحاد موجب تو موجود رہے گا اگرچہ اتحاد سبب نہ ہو۔ حدیث معاویہ بن حکم رضی اللہ عنہ سے معلوم ہوتا ہے اور صحیح مسلم میں بھی ہے کہ ابن حکم سلمی کے ذمہ ایک غلام کو آزاد کرنا تھا۔ چنانچہ وہ ایک حبشی جاریہ کو لے کر آئے تو رسول اللہ ﷺ نے اس سے پوچھا کہ "اللہ تعالیٰ کہاں ہے؟" تو اس حبشن نے کہا آسمان میں۔ پھر پوچھا "میں کون ہوں؟" تو کہا آپ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ "ہاں یہ مؤمنہ ہے اس کو آزاد کر سکتے ہو۔" ❶ اب ان تین قسم کے کفاروں میں سے جس قسم کا کفارہ بھی ادا کیا جائے گا ادا ہو جائے گا۔ قرآن میں پہلے سب سے سہل کا ذکر ہے اس کے بعد درجہ بدرجہ یعنی کھلانا زیادہ سہل ہے لباس دینے سے پھر لباس غلام آزاد کرنے سے زیادہ سہل ہے۔ غرض یہ کہ ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف قدم بڑھایا گیا ہے۔

سب کے آخر میں یہ ہے کہ اگر مکلف ان تینوں میں سے کسی پر بھی قادر نہ ہو تو ﴿فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ﴾ یعنی تین دن کے روزے رکھے۔ ابن جبیر اور حسن بصری رحمہم اللہ نے کہا ہے کہ جس کے پاس تین درہم بھی ہوں تو وہ کھانا کھلائے ورنہ روزے رکھے۔ بعض متاخرین فقہا سے منقول ہے کہ اس کے لئے جائز ہے کہ جس کے پاس اپنی ضروریات کے سوا اور کوئی چیز فاضل

❶ صحيح مسلم، كتاب المساجد، باب تحريم الكلام في الصلاة نسخ ماكان من اباحته، ٥٣٧، ابوداود، ٩٣٠، احمد، ٥/ ٤٤٧، بيهقي، ١٠/ ٥٧، ابن حبان، ١٦٥۔

نہ ہو جس کو وہ یمین کے کفارہ میں دے سکتا ہو۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی کہا ہے کہ نیز وہ اس قدر غریب ہو کہ وہ اپنی یا اپنے عیال کی اس دن کی قوت سے زیادہ کچھ نہ رکھتا ہو۔ اب علما کا اختلاف اس میں بھی ہے کہ پے درپے تین روزے رکھنا کیا واجب ہے یا مستحب ہے اور کیا الگ الگ بھی رکھ سکتے ہیں۔ شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ پے درپے رکھنا واجب نہیں مالک رحمۃ اللہ علیہ بھی یہی کہتے ہیں اس لئے کہ حکم مطلق ہے کوئی قید نہیں۔ جیسے رمضان کے مسلسل روزے قضا ہوں تو اس کو بھی مسلسل قضا رکھنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ﴿فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ﴾ ایک مطلق آیت ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک جگہ پے درپے کے وجوب کی صراحت ہے۔ احناف اور حنابلہ کا بھی یہی قول ہے۔ وہ اس روایت کی بنا پر کہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی ایک قرأت ہے ﴿فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ مُّتَتَابِعَاتٍ﴾ اصحاب ابن مسعود بھی اسی طرح پڑھتے تھے اگرچہ یہ قرأت متواتر طور پر ثابت نہیں' لیکن کم از کم خبر واحد ضرور ہے یا صحابہ کی تفسیر سے اس کا ثبوت ملتا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب کفارہ کی آیت اتری تو حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا ہم ان تینوں میں سے کسی ایک کو اختیار کرنے میں آزاد ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہاں چاہو تو غلام آزاد کر دو' یا کسی کو لباس پہنا دو یا کھانا کھلا دو اور کچھ بھی نہیں تو تین دن کے پے درپے روزے رکھو'' اور یہ حدیث غریب ہے۔ ﴿ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ﴾ یہ یمین کا شرعی کفارہ ہے ﴿وَاحْفَظُوْٓا اَيْمَانَكُمْ﴾ یعنی کفارہ ادا کئے بغیر نہ رہنا۔ اللہ تعالیٰ اسی طرح وضاحت کے ساتھ اپنی آیتیں بیان فرماتا ہے کہ شاید تم شکر ادا کرو۔

**شراب اور جوئے کی حرمت:** [آیت:۹۰۔۹۳] اللہ تعالیٰ اپنے مؤمن بندوں کو شراب نوشی اور جوئے بازی وغیرہ سے منع فرماتا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ شطرنج بھی ایک قسم کا جوا ہے۔ مجاہد اور طاؤس رحمہما اللہ سے مروی ہے کہ ہر چیز جس میں قمار کا لگاؤ ہو جوا ہے حتیٰ کہ بچوں کا شرطیں لگا کر منکے یا کوڑیاں کھیلنا یہ سب جوا ہے۔ ❶ اسلام آنے تک یہ جوا زمانہ جاہلیت میں خصوصیت کے ساتھ کھیلا جاتا تھا لیکن اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو اخلاق قبیحہ سے منع فرمایا۔ اہل جاہلیت میں بالعموم یہ جوا یوں ہوتا تھا کہ ایک بکری یا دو بکری کا گوشت شرط کے طور پر بیچ دیا جاتا تھا۔

زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جوا یوں ہوتا تھا کہ اموال واثمار پر پانسے پھینکے جاتے تھے اور اس طرح جوئے کے ذریعہ ان پر قبضہ کیا جاتا تھا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ پانسوں کے ذریعے جو کھیل کھیلا جاتا ہے وہی جوا ہے۔ اسی طرح جس چیز کو کھیلتے وقت مار کر جیتا جاتا ہے وہ بھی قمار ہے۔ اور شاید اس سے یہ مراد ہے کہ شطرنج کا کھیل حرام ہے اور اسی طرح چوسر کا کیوں کہ اس میں مہرے کو مار کر جیتا جاتا ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شطرنج یا چوسر کھیلے گویا کہ اس نے اپنا ہاتھ سور کے گوشت میں ڈال دیا اور اس کے خون میں ڈبو دیا۔ ❷ ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو نرد کھیلے وہ اللہ تعالیٰ کا باغی ہے۔ ❸ عبدالرحمان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے باپ سے سنا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو چوسر کھیل کر نماز پڑھنے کو کھڑا ہو اس کی مثال ایسی ہے کہ کوئی

---

❶ الطبری، ٤/ ٣٢٢، ٣٢٣۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب الشعر، باب تحریم اللعب بالنرد شیر، ٢٢٦٠، الأدب المفرد، ١٢٧١، ابوداود، ٤٩٣٩، ابن ماجه، ٣٧٦٣، احمد، ٥/ ٣٥٢، ابن حبان، ٥٨٧٣۔

❸ ابوداود، کتاب الأدب، باب فی النهی عن اللعب النرد، ٤٩٣٨، وسنده ضعیف سعید بن ابی ھند کی سیدنا ابوموسی اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت مرسل ہوتی ہے۔ ابن ماجه، ٣٧٦٢، احمد، ٤/ ٣٩٧، مسند ابی یعلی، ٧٢٩٠، مؤطا امام مالك، ٢/ ٩٥٨، الأدب المفرد، ١٢٦٩، حاکم، ١/ ٥٠، بیهقی، ١٠/ ٥١٤۔

پیپ اور خنزیر کے خون سے وضو کر کے نماز پڑھنے کے لئے کھڑا ہوا ہو۔ ❶ شطرنج کے بارے میں تو عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ یہ چوسر سے بھی بری ہے اور وہ اسے قمار و میسر میں شمار کرتے ہیں۔ امام مالک، امام ابوحنیفہ، اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہم اس کے حرام ہونے کے قائل ہیں لیکن امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اس کو مکروہ بتاتے ہیں۔

**انصاب اور ازلام:** ابن عباس رضی اللہ عنہما اور دوسرے بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ ''انصاب'' ان پتھروں کو کہتے ہیں کہ جن پر مشرکین قربانیاں کر کے بتوں پر چڑھاتے تھے۔ اور ''ازلام'' بھی ان پانسوں کو کہتے تھے جنہیں تقسیم کر کے فال لی جاتی تھی۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہے کہ ''یہ شیطانی اعمال کی گندگی ہے اور سب سے برے شیطانی اعمال ہیں اس لئے اے میرے بندو! اس گندگی سے بچو' تم فلاح پاسکو گے'' اس عبارت کو پہلے کے ساتھ ملائیں تا کہ اسلام قائم رہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے ''شیطان کا مقصد ہمیشہ یہ رہتا ہے کہ خمر اور میسر میں مبتلا کر کے تم میں بغض و عداوت پیدا کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے ذکر اور نماز سے تمہیں غافل کرتا رہے۔ اب بھی ان باتوں سے باز آؤ گے کہ نہیں۔'' یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے زبردست تنبیہ و تخویف ہے۔

**حرمت شراب' احادیث کی روشنی میں:** ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ شراب کی حرمت تین دفعہ آئی۔ جب کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے اس وقت لوگ شراب پیتے تھے' جوئے کا مال کھاتے تھے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں سوال کیا گیا' تو یہ وحی نازل ہوئی کہ ''تم سے شراب اور جوئے کے بارے میں پوچھتے ہیں تو کہہ دو کہ اس میں فائدہ تو ہے لیکن بہت کم' اور اس کے مقابلے میں نقصان بہت زیادہ ہے۔'' ❷ تو لوگوں نے کہا کہ فائدہ کم اور زیادہ نقصان بتایا گیا ہے' حرام نہیں کہا گیا ہے۔ چنانچہ شراب پیتے رہے۔ لیکن ایک دن ایسا اتفاق ہوا کہ ایک مہاجر صحابی رضی اللہ عنہ نے نماز مغرب میں قرآن پڑھتے وقت نشے کے عالم میں قرآن کو غلط سلط اور خلط ملط کر دیا۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ ''اے مؤمنو! نشے کی حالت میں نماز نہ پڑھا کرو جب تک کہ تمہیں ہوش نہ ہو کہ کیا پڑھتے ہو اور کیا نہیں۔'' ❸ یہ آیت پہلے سے زیادہ سخت تھی۔ چنانچہ لوگوں نے نماز کے وقت شراب پینا چھوڑ دیا لیکن پھر بھی برابر پیتے رہے کیونکہ صراحتہً ممانعت نہیں تھی لیکن ایک دن شراب میں مست ہو کر کوئی نماز پڑھ رہا تھا۔ چنانچہ ممانعت کی صاف آیت نازل ہوگئی کہ ''اے لوگو! شراب اور جوا اور پانسے اور تیر یہ سب شیطان کے گندے عمل ہیں تم فوراً رک جاؤ شاید فلاح پاسکو' تو لوگوں نے کہا اے رب! ہم رک گئے' باز آگئے۔ پھر لوگوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ان لوگوں کے بارے میں پوچھا جو یہ ممانعت کئے جانے سے قبل فی سبیل اللہ قتل ہوگئے تھے یا طبعی موت مر گئے تھے لیکن شراب پیتے تھے اور جوا کھیلتے تھے ان کا کیا ہوگا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو شیطانی عمل فرمادیا اور ممانعت کر دی۔ تو یہ آیت نازل ہوئی کہ ''جو لوگ ایمان لائے تھے اور نیک عمل کئے تھے تو ممانعت سے پہلے جو کچھ انہوں نے حرام کھایا تھا اس پر الزام نہیں دیا جائے گا۔'' اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اگر ان کی زندگی میں ان پر یہ حرام ہو جاتا تو وہ بھی اس کو ایسے ہی چھوڑ دیتے جیسا کہ تم نے چھوڑ دیا۔'' ❹

ابو میسرہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ تحریم خمر کی آیت اترنے سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ دعا مانگی تھی اے اللہ رب العزت!

---

❶ احمد، ۵/ ۳۷۰، وسندہ ضعیف، مسند ابی یعلیٰ، ۱۱۰٤، مجمع الزوائد، ۸/ ۱۱۳، اس کی سند میں موسیٰ بن عبدالرحمن الخطمی ہے۔ جس کا ثقہ وصدوق ہونا معلوم نہیں ہے لہٰذا وہ مجہول الحال ہے۔

❷ ۲/ البقرۃ:۲۱۹۔ ❸ ٤/ النسآء:٤۳۔

❹ احمد، ۲/ ۳۵۱، وسندہ ضعیف۔

حرمت شراب کے بارے میں ہمارے پاس اپنی وحی بھیج تو یہ آیت اتری تھی کہ اس میں نقصان زیادہ اور فائدہ کم ہے۔ لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو جب یہ آیت سنائی گئی تو انہوں نے پھر یہ دعا مانگی کہ اے اللہ تعالیٰ! بیان شافی و کافی نازل فرما تو سورۂ نساء میں یہ آیت اتری کہ ''اے ایمان والو! نشے کی حالت میں ہرگز نماز نہ پڑھو تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مؤذن نے (حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ) کے بعد پکار کر کہہ دیا کہ نشے کی حالت میں نماز پڑھنے کی ممانعت آ گئی ہے۔ عمر رضی اللہ عنہ کو پھر یہ وحی سنا دی گئی پھر بھی آپ یہ کہنے لگے کہ ''اے اللہ تعالیٰ! بیان شافی و کافی اتار۔'' تو سورۂ مائدہ میں یہ آیت نازل ہوئی کہ ''شراب بالکل حرام ہے بالکل رک جاؤ۔'' تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے کہ رک گئے اے اللہ تعالیٰ ہم رک گئے۔ ❶

بخاری و مسلم سے ثابت ہے کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے منبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر خطبہ دیتے ہوئے فرمایا کہ اے لوگو! شراب حرام ہوگئی ہے اور ان پانچ چیزوں میں سے جس سے بھی بنائی جائے وہ شراب ہے' انگور' کھجور' شہد' گیہوں' جو اور خمر کا لفظ عام ہے ہر ایسی نشے کی چیز پر جو عقل کو ڈھانک دے ❷ ابن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ تحریم خمر کے وقت انگور کی شراب چالو نہیں تھی۔ ❸

ایک دوسری حدیث یہ بھی ہے کہ شراب سے متعلق جب پہلی وحی آئی تو عام چرچا ہوا کہ شراب حرام ہوگئی تو لوگوں نے کہا' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اس میں نفع ہے تو ہم کو نفع اٹھاتے رہنا چاہیے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہے جب دوسری آیت اتری تو پھر شہرت ہوئی کہ شراب حرام ہوگئی' تو لوگوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نماز کے وقت نہیں پئیں گے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پھر خاموش ہو گئے۔ لیکن جب یہ آیت نازل ہوئی کہ یہ شیطان کا عمل ہے اس سے رک جاؤ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف فرما دیا کہ ''شراب حرام ہوگئی۔'' ❹

ایک دوسری حدیث ہے جو کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ قبیلہ ثقیف یا قبیلہ دوس کا ایک شخص حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوست تھا۔ وہ فتح مکہ کے روز آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملا اور شراب کا ایک مٹکا حضرت کو تحفۃً پیش کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''کیا تم کو نہیں معلوم کہ اللہ تعالیٰ نے شراب حرام کر دی ہے'' تو وہ آدمی اپنے غلام کی طرف متوجہ ہوا اور کہا اسے بازار میں لے جا کر بیچ دو۔ تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جس نے شراب حرام کی ہے اس نے اس کی خرید و فروخت بھی حرام کی ہے'' تو اس نے اپنے غلام کو حکم دیا کہ شہر سے باہر لے جاؤ اور یہ مٹکا لنڈھا دو۔ ❺

ایک دوسری حدیث تمیم داری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ ہر سال نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو کچھ نہ کچھ تحفہ بھیجا کرتے تھے پس اس مرتبہ وہ شراب کا ایک مٹکا تحفۃً لے کر آئے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے مسکرا کر فرمایا کہ ''تمہارے پیچھے شراب حرام کر دی گئی ہے'' تو اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں اسے بیچ دیتا ہوں اور قیمت ہاتھ کر لیتا ہوں تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ یہودیوں پر لعنت کرے جن پر گائے اور بکرے کی چربی حرام کر دی گئی تھی وہ اس کو پگھلا کر روغن بنا کر بیچ دیتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے شراب اور اس کی قیمت سب حرام کر دی

❶ ابوداود، کتاب الأشربة، باب تحریم الخمر، ٣٦٧٠، ترمذی، ٣٠٤٩، وسنده ضعیف ابواسحاق مدلس کے سماع کی صراحت نہیں۔ عمرو بن شرحبیل نے عمر رضی اللہ عنہ سے کچھ نہیں سنا۔ احمد، ١/ ٥٣، ❷ صحیح بخاری، کتاب الاشربة، باب ماجاء فی ان الخمر ماخامر العقل من الشراب، ٥٥٨٨، صحیح مسلم، ٣٠٣٢، ابوداود، ٣٦٦٩، ترمذی ١٨٧٤، ابن حبان ٥٣٥٣۔

❸ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة المائدة باب قوله ﴿انما الخمر والمیسر والأنصاب والأزلام ......﴾ ٤٦١٦۔

❹ مسند الطیالسی، ١٩٥٧، وسنده ضعیف اس کی سند میں محمد بن ابی حمید ضعیف راوی ہے۔ ❺ صحیح مسلم، کتاب المساقاة، باب تحریم بیع الخمر، ١٥٧٩، احمد، ١/ ٢٣٠، مسند ابی یعلی، ٣٥٣٥، بیهقی، ٦/ ١٢، دارمی، ٢١٠٣،

ہے۔'' ❶ بالکل ایسی ہی ایک حدیث عبدالرحمن بن غنم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے جس میں معناً کوئی فرق نہیں۔ اسی طرح کی اور ایک حدیث ہے کہ ابن کیسان کا باپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں شراب کی تجارت کرتا تھا۔ چنانچہ وہ تجارت کے لئے شام سے شراب کے مٹکے لے آیا اور حضور اکرم کے پاس بھی ایک مٹکا لا کر کہنے لگا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کے لئے بڑی نفیس شراب لے آیا ہوں۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اے کیسان! یہ تو تیرے پیچھے حرام ہوگئی ہے۔'' تو اس نے پوچھا کہ حضور! کیا میں اسے فروخت کر دوں؟ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس کی قیمت بھی حرام ہے'' تو کیسان رضی اللہ عنہ نے مٹکوں کو لے جا کر پاؤں سے ٹھوکر مار کر تمام تجارت کی شراب بہادی۔ ❷

انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو اور ان کے دوسرے ساتھیوں کو شراب پلا رہا تھا حتیٰ کہ قریب تھا کہ شراب انہیں مخمور کر دے کہ اتنے میں کسی نے کہا' کیا تمہیں خبر نہیں کہ شراب حرام ہوگئی ہے تو لوگوں نے کہا ابھی ہم انتظار کریں گے اور تحقیق کریں گے تو دوسرے صحابہ نے کہا' نہیں اے انس! جو کچھ تیرے مٹکے میں بچ رہی ہے وہ سب لنڈھا دے اللہ تعالیٰ کی قسم اب ہم پھر نہیں پئیں گے۔ یہ کھجور اور جو کی شراب تھی۔ ❸ اس وقت انس رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے گھر میں تھے۔ منادی ندا کرنے لگا تو کہا گیا کہ نکل کر دیکھو اور سنو! تو معلوم ہوا کہ شراب حرام ہوگئی ہے۔ مدینہ کی گلیوں میں شراب بہہ رہی تھی۔ بعض نے کہا کہ ان لوگوں کا کیا حال ہوگا جو شراب پیتے تھے اور جہاد میں قتل ہوگئے تو یہ آیت اتری کہ جو مؤمن نیک عمل کرتے تھے اور مر گئے ہیں ان پر کوئی گناہ نہیں۔ ❹

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں شراب پلا رہا تھا۔ لوگوں کے سر نشے سے ڈھلک رہے تھے کہ منادی نے شراب کی حرمت سنا دی تو ہر آنے جانے والے نے اپنی شراب بہادی اور مٹکے توڑ دیئے۔ بعض نے وضو کیا اور بعض نے غسل کیا بعض نے ام سلیم کے پاس سے لے کر خوشبو لگائی پھر مسجد آئے تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حرمت شراب کی آیت سنائی۔ ایک آدمی نے قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ کیا تم نے یہ انس رضی اللہ عنہ سے سنا ہے اور کسی نے انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے؟ تو انس رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں! نہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جھوٹ بولتے ہیں نہ ہم جھوٹ کہتے ہیں بلکہ ہم تو جانتے بھی نہیں کہ جھوٹ کیا چیز ہے؟ ❺

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے عام شراب اور جو اور گیہوں کی شراب اور شطرنج اور چوسر' گانے بجانے کے آلات سب حرام کر دیے ہیں اور صرف مجھ پر صلوۃ وتر واجب فرمائی ہے۔ ❻ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''میری طرف سے جو شخص جھوٹی حدیث بنا کر پیش کرے اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غبیرہ درخت سے کھینچی ہوئی شراب بھی حرام قرار دی

---

❶ احمد، ٤/ ٢٢٧، والطبرانی فی الکبیر، ١٢٧٥ وسنده حسن وله شاهد فی صحیح مسلم، ١٥٧٩؛ مجمع الزوائد، ٤/ ٨٨۔

❷ احمد، ٤/ ٣٣٥، وسنده ضعیف، المعجم الکبیر، ٤٣٨، مجمع الزوائد، ٤/ ٨٨، اس کی سند میں ابن لہیعہ مختلط راوی ہے۔ (التقریب، ١/ ١٤٤، رقم: ٥٧٤)

❸ احمد، ٣/ ١٨١، صحیح بخاری، کتاب الأشربة، باب ﴿من رای ان لایخلط البسر والتمر......﴾ ٥٦٠٠، صحیح مسلم، ١٩٨٠، مسند ابی یعلی، ٣٠٠٨۔

❹ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة المائدة باب ﴿لیس علی الذین امنوا وعملوا الصالحات جناح فیما طعموا﴾ ٤٦٢٠، صحیح مسلم، ١٩٨٠، ابوداود، ٣٦٧٣، احمد، ٣/ ٢٢٧، بیهقی، ٨/ ٢٨٦۔

❺ الطبری، ٧/ ٢٤، وسنده ضعیف، قتاده عنعن؛ مجمع الزوائد، ٥/ ٥٢۔

❻ احمد، ٢/ ١٦٥ وسنده ضعیف۔

اور ہر نشہ آور شے کو حرام فرمایا۔ ❶

ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''شراب کے دس متعلقات پر لعنت' خود شراب پر لعنت' پینے والے اور پلانے والے پر لعنت' بیچنے والے اور خریدنے والے پر لعنت' شراب کشید کرنے والے' شراب بنانے والے' شراب اٹھا کر لے جانے والے اور جس کی طرف لے جا رہا ہو اس پر اور شراب کی قیمت کھانے والے' ان سب پر لعنت۔'' ❷

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ ایک باڑے کی طرف نکلے' میں آپ کی سیدھی طرف تھا کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ سامنے کی طرف سے آئے میں پیچھے ہو گیا' ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کی سیدھی طرف ہو گئے میں بائیں طرف ہو گیا کہ اتنے میں عمر رضی اللہ عنہ آتے دکھائی دیئے۔ میں بازو میں ہو گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے بائیں طرف ہو گئے۔ اب نبی اکرم ﷺ اس باڑے پر آئے جو گھروں کے پیچھے اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ تھی وہاں شراب کا ایک مشکیزہ دکھائی دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے مجھے بلایا اور ایک چھرا دیا اور کہا ''اس مشکیزے کو چیر دو'' اور فرمایا کہ ''شراب پر اور شراب کے پینے اور پلانے والے پر' لانے اور لے جانے والے پر' کشید کرنے والے اور بنانے والے اور اس کی قیمت کھانے والے سب پر لعنت ہے۔'' ❸ ابن عمر رضی اللہ عنہما ہی سے مروی ہے کہ ایک دن نبی اکرم ﷺ اپنے اصحاب کو لے کر مدینہ کے بازاروں میں گئے۔ وہاں شراب کے مشکیزے رکھے ہوئے تھے جو شام سے لائے گئے تھے۔ میرے ہاتھ میں چھرا تھا۔ مجھ سے آپ ﷺ نے چھرا لیا پھر جتنے مشکیزے آپ ﷺ کے سامنے تھے' سب کو چیر دیا۔ پھر چھرا مجھے دیا اور اپنے اصحاب سے کہا کہ اس کے ساتھ جاؤ اس کی مدد کرو اور مجھے حکم دیا کہ بازار میں کوئی ایسا مشکیزہ نہ چھوڑنا جس کو چیر کر شراب بہانہ دی گئی ہو۔ چنانچہ میں نے ایسا ہی کیا۔ ❹

یزید خولانی رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ ان کا چچا شراب فروشی کرتا تھا اور بہت باخیر اور مخیر آدمی تھا۔ میں نے اس کو شراب فروشی سے منع کیا' اس نے نہ سنی' جب میں مدینہ آیا تو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے شراب اور اس کی قیمت کے بارے میں دریافت کیا تو کہنے لگے کہ شراب اور شراب کی قیمت حرام ہے۔ پھر کہا کہ اے امت محمد اگر تمہاری کتاب کے بعد کوئی اور کتاب آئی ہوتی یا تمہارے نبی کے بعد دوسرا نبی آیا ہوتا تو تمہارے گناہوں اور سرکشیوں کا اس میں اسی طرح ذکر ہوتا جیسے کہ پہلے کی گناہ گار امتوں کا ذکر تمہارے قرآن میں ہے اور وہ رسوا ہو گئے ہیں لیکن اب دوسری کتاب الٰہی آنے والی نہیں ہے اس لئے تمہاری رسوائی قیامت تک کے لئے تاخیر میں پڑ گئی ہے۔ اللہ کی قسم! یہ ان لوگوں کی رسوائی سے بھی اہم ہے۔

ثابت رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے شراب کی قیمت کے بارے میں پوچھا تو کہا سنو' میں مسجد میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا آپ ﷺ گوٹ لگائے بیٹھے تھے' فرمانے لگے ''جس کے پاس شراب ہے لے آئے'' لوگ لانے لگے۔ کوئی مٹکہ لایا کسی نے مشکیزہ کسی نے کچھ اور حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''ساری شراب میدان بقیع میں جمع کر کے مجھے اطلاع دو۔'' ایسا ہی کیا گیا۔ اب آپ ﷺ اٹھ کھڑے ہوئے میں بھی آپ کے ساتھ چلا اور آپ کی سیدھی طرف تھا۔ آپ ﷺ

---

❶ احمد، ٢/ ١٧١ وابو داود، ٣٦٨٥ وهو حديث حسن۔

❷ ابوداود، كتاب الأشربة، باب العصير للخمر، ٣٦٧٤، وسنده حسن، ابن ماجه، ٣٣٨٠، احمد، ٢/ ٢٥، مسند ابى يعلى، ٥٥٩١۔

❸ احمد، ٢/ ٧١، وللبيهقى، ٨/ ٢٨٧ وهو حديث حسن۔

❹ احمد، ٢/ ١٣٢، وسنده ضعيف وحديث احمد، ٢/ ١٧١ يغنى عنه۔

مجھ پر سہارا لئے ہوئے تھے' اتنے میں ابوبکر رضی اللہ عنہ مل گئے۔ حضرت نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو میری جگہ لے لیا اور مجھے بائیں طرف کر دیا۔ پھر چلتے ہوئے عمر رضی اللہ عنہ ملے۔ عمر رضی اللہ عنہ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بائیں طرف کر دیا اور مجھے پیچھے کر دیا۔ اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم شراب کے ذخیرے پر پہنچے اور لوگوں سے کہا ''جانتے ہو یہ کیا ہے؟'' جواب دیا کہ ہاں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ شراب ہے۔ فرمایا ''تم سچ کہتے ہو۔'' پھر شراب کے دس متعلقات پر لعنت بھیجی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک چھری منگوائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چھری تیز کروائی پھر سارے مشکیزے چیر دیئے۔ لوگوں نے کہا کہ اس میں منفعت بھی تھی۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ہاں' میں اللہ تعالیٰ کے غضب سے ڈر کر ایسا کر رہا ہوں' شراب میں اللہ تعالیٰ کی ناراضگی ہے۔'' عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! لایئے میں سب مشکیزے چیر دوں تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''میں خود اس کو ضائع کروں گا۔'' ❶

سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ شراب کے بارے میں چار آیتیں اتریں۔ پھر وہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ ایک انصاری نے ہماری دعوت کی ہم نے وہاں خوب شراب پی۔ یہ شراب کے حرام ہونے سے پہلے کا ذکر ہے۔ جب ہم خوب نشہ میں ہو گئے تو آپس میں فخر کرنے لگے۔ انصار کہتے تھے کہ ہم افضل ہیں اور قریش کہتے تھے کہ ہم افضل ہیں۔ چنانچہ ایک انصاری نے اونٹ کی ایک بڑی ہڈی لے کر سعد رضی اللہ عنہ کی ناک پر دے ماری جس سے سعد رضی اللہ عنہ کی ناک کی ہڈی ٹوٹ گئی۔ اسی بنا پر شراب کی حرمت نازل ہوئی جس کو مسلم نے بیان کیا ہے۔ ❷

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ شراب کی حرمت کی یہ وجہ ہوئی کہ انصار کے دو قبیلوں نے خوب شراب پی۔ جب مست ہو گئے تو ایک دوسرے پر دست درازیاں کرنے لگے' اور جب نشہ اتر گیا تو کسی کے چہرے پر زخم آیا ہوا تھا تو کسی کے سر پر چوٹ آئی ہوئی تھی کسی کی داڑھی نچی ہوئی تھی۔ کوئی کہتا تھا کہ میرے فلاں ساتھی نے مجھے یہ زخم پہنچایا ہے چنانچہ ایک دوسرے کے دشمن ہو گئے' حالانکہ پہلے آپس میں بڑی محبت تھی کینہ نہیں تھا۔ کہتے تھے کہ اگر یہ میرا ہمدرد ہوتا تو کبھی مجھے زخمی نہ کرتا۔ چنانچہ دشمنی بڑھ گئی اب اللہ تعالیٰ نے شراب کی حرمت نازل فرما دی۔ لوگ کہنے لگے کہ مرے ہوؤں کا کیا ہو گا تو وحی اتری کہ جو مؤمن نیک عمل کر کے مر گئے ہیں ان پر کوئی گناہ نہیں۔ ❸

ابن بریدہ رحمہ اللہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ ہم ایک ٹیلے پر بیٹھے شراب پی رہے تھے۔ ہم تین یا چار افراد تھے شراب کا مٹکا رکھا تھا دور چل رہا تھا کہ میں اٹھ کر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اسی وقت تحریم خمر کی آیت اتری۔ میں فوراً اپنے ساتھیوں کے پاس آیا اور انہیں وحی سنائی۔ بعض نے شراب پی لی تھی' بعض نے کچھ پی تھی اور کچھ ہاتھ میں دھری رکھی تھی۔ کسی کے منہ سے شراب لگی ہوئی تھی۔ یہ سنتے ہی سب نے اپنی اپنی شراب زمین پر بہا دی۔ اور آخری آیت ﴿فَهَلْ أَنتُم مُّنتَهُونَ﴾ کو سن کر کہنے لگے (اِنْتَهَيْنَا رَبَّنَا) اے رب! ہم رک گئے۔ ❹ صحیح بخاری میں جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جنگ احد کی صبح میں لوگوں نے شراب پی تھی اور

---

❶ حاكم، ٤/ ١٤٤، وصححه ووافقه الذهبى وسنده حسن وانظر اتحاف المهرة، ٨/ ٢٨١؛ مشكل الآثار، ٣٣٤٢، بيهقى، ٨/ ٢٨٧۔

❷ احمد، ١/ ١٨١، ١٨٢، وهو صحيح، ابن حبان، ٦٩٩٢، مسند البزار، ١١٤٩، مسند الطيالسى، ٢٠٨، ابوعوانه، ٤/ ١٠٤، بيهقى، ٦/ ٢٦٩؛ یہ روایت مختصراً صحيح مسلم، ١٧٤٨، ترمذی، ٣١٨٩، میں بھی موجود ہے۔

❸ المعجم الكبير، ١٢٤٥٩، حاكم، ٤/ ١٤٢، بيهقى، ٨/ ٢٨٥، السنن الكبرىٰ، ١١١٥١، مجمع الزوائد، ٧/ ١٨، وسندہ حسن۔

❹ الطبرى، ١٠/ ٥٧٢ وسنده ضعيف۔

لڑائی میں اس روز اکثر شہید ہو گئے' یہ تحریم خمر سے پہلے کی بات ہے (1) تو اکثر یہودی کہنے لگے کہ جو لوگ قتل ہو گئے اور ان کے پیٹوں میں شراب تھی' تو یہ آیت نازل ہوئی کہ نیک عمل کرنے والے مومنین پر کچھ آنچ نہیں جب کہ تحریم خمر سے پہلے شراب پی ہو۔

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک شخص خیبر سے مدینے کی طرف شراب لا رہا تھا تا کہ یہاں لا کر بیچے اور جب مدینے پہنچا تو ایک مسلمان نے اس سے کہا کہ شراب تو حرام ہو گئی ہے تو اس نے لے جا کر ایک ٹیلہ پر رکھ دی' اور اسے کپڑوں سے ڈھانک دیا۔ پھر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور پوچھا کیا شراب حرام ہو گئی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں۔ کہنے لگا کیا میں مال لے جا کر واپس کر دوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''شراب میں واپس کیے جانے کی بھی صلاحیت نہیں'' تو اس نے کہا کہ کیا میں اس شخص کو دے دوں جو اس کا کچھ معاوضہ ادا کرے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''یہ بھی نہیں۔'' اس نے کہا کہ اس تجارت میں یتیموں کا بھی پیسہ لگا ہوا تھا جو میرے زیر پرورش ہیں۔ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جب بحرین کا مال آئے گا تم میرے پاس آنا تو میں اس میں سے تمہارے یتیموں کا معاوضہ دے دوں گا۔'' پھر حرمت شراب کی مدینہ میں منادی ہو گئی۔ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شراب کے برتنوں سے ہمیں نفع اٹھانے کی اجازت دیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ ''برتنوں کے منہ کھول ڈالو' شراب بہا دو' چنانچہ شراب اتنی بہائی گئی کہ پست زمینوں میں شراب کھڑی ہو گئی تھی۔ (2) ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ میرے زیر پرورش یتیم ہیں کہ درثہ میں جن کو شراب ملی ہے۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''بہا دو! سب بہا دو!'' ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا ہم اس کا سرکہ بنالیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''نہیں۔'' (3) مسلم' ابوداؤد اور ترمذی سب نے اس کی تائید کی ہے۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ﴿يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ الى قوله ...... لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ﴾ یہی آیت تورات میں بھی ہے اللہ تعالیٰ نے حق کو اس لئے نازل کیا ہے کہ باطل کو نابود کر دے اور گانے بجانے کے آلات بربط' ستار' سارنگی' دف' طنبورے ان سب کو باطل کر دے۔ اللہ تعالیٰ اپنی عزت کی قسم کھا کر کہتا ہے کہ بعد از حرمت جو اس کو پیے گا' میں اس کو قیامت کے روز پیاسا رکھوں گا اور جو اس کو چھوڑ دے گا میں اس کو جنت کے پاکیزہ چشمہ سے شراب پلاؤں گا۔ (4)

عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جس نے نشے کی وجہ سے ایک وقت کی نماز کھو دی تو گویا کہ ساری دنیا کی دولت اس کو حاصل تھی اور چھن گئی اور جس نے نشے کی وجہ سے چار وقت کی نماز کھو دی' تو اب اللہ کو حق ہے کہ اس کو (طینة الخبال) پلائے۔'' لوگوں نے کہا' (طینة الخبال) کیا چیز ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جہنمیوں کے جسم سے نچوڑی ہوئی گندگی۔'' (5)

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''عقل پر پردہ ڈال دینے والی ہر پینے کی چیز خمر ہے اور ہر نشہ آور چیز حرام ہے جو شخص کوئی نشہ آور چیز پیے گا اس کی چالیس دن کی نماز قبول نہ ہوگی لیکن اگر وہ توبہ کر لے تو توبہ قبول کر لی جائے گی۔ اور چوتھی بار اگر شراب پیے تو اللہ تعالیٰ کو حق ہے کہ اس کو (طینة الخبال) پلائے۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''(طینة الخبال) اہل نار

---

(1) صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة المائدة باب قوله ﴿انما الخمر والميسر والأنصاب والازلام ......﴾ ٤٦١٨۔

(2) مسند ابی یعلی، ١٨٨٤، وسنده حسن، عیسٰی بن جاریه حسن الحدیث وثقه الجمهور مجمع الزوائد، ٤/ ٩٢۔

(3) صحیح مسلم، کتاب الاشربة، باب تحریم تخلیل الخمر، ١٩٨٣، احمد، ٣/ ١١٩، ابوداود، ٣٦٧٥، ترمذی، ١٢٩٢ ، مسند ابی یعلٰی، ٤٠٤٥۔ (4) ابن ابی حاتم، ٤/ ١١٩٦۔

(5) احمد، ٢/ ١٧٨، وسنده حسن، بیهقی، ١/ ٣٨٩، حاکم، ٤/ ١٤٦۔

کی پیپ ہے اور جس نے کسی بچے کو شراب پلائی جو حرام حلال کو نہیں پہچانتا تو اس آدمی کو بھی (طینة الخبال) پلایا جائے گا۔'' ❶

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جس نے دنیا میں شراب پی اور توبہ نہیں کی تو آخرت کی شراب اس پر حرام ہے۔ ❷ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہر نشیلی چیز خمر ہے اور حرام ہے۔ جو عمر بھر شراب پیتا رہا اور مر گیا اور توبہ نہیں کی تو وہ جنت کی شراب سے بالکل محروم رہے گا۔'' ❸ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''تین آدمی ہیں جن کی طرف اللہ تعالیٰ قیامت کے دن نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھے گا۔ ایک وہ جو اپنے والدین کی نافرمان اولاد ہے اور دوسرے ہمیشہ شراب پینے والا اور تیسرے احسان کر کے جتانے والا۔'' ❹ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''احسان جتانے والا اور والدین کا نافرمان اور ہمیشہ شراب پینے والا یہ تینوں کبھی جنت میں نہیں جائیں گے۔'' ❺

عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ شراب سے بہت بچتے رہو کیونکہ وہ ساری برائیوں کی جڑ ہے۔ ایک واقعہ سنو کہ تم سے پہلے کے زمانے میں ایک شخص بڑا ہی عابد تھا۔ لوگوں کو چھوڑ چھاڑ کر بستی سے الگ تھلگ عبادت خانے میں عبادت کرتا رہتا تھا۔ ایک بدکار عورت کی اس پر نظر تھی' اس نے اپنی خادمہ کو بھیجا کہ ایک گواہی کے بہانے اس کو بلا لائے۔ وہ بے چارہ آ گیا۔ جب وہ کسی دروازہ کے اندر داخل ہوتا تو باہر سے اس کا دروازہ بند کر دیا جاتا یہاں تک کہ اس بدکار عورت تک پہنچے۔ اس کے پاس ایک بچہ اور شراب کا مٹکا رکھا ہوا تھا۔ وہ اس شیخ سے کہنے لگی کہ اللہ تعالیٰ کی قسم میں نے تجھ کو کسی گواہی کے لئے نہیں بلایا ہے بلکہ اس لئے کہ یا تو میرے ساتھ رات گزارے یا یہ کہ اس بچے کو قتل کر دے یا یہ کہ شراب پئے۔ اس شیخ نے یہ مناسب جانا کہ دونوں گناہوں کی بہ نسبت شراب آسان گناہ ہے۔ چنانچہ اس نے شراب پی لی۔ اب وہ ایک جام کے بعد پے در پے اور جام مانگنے لگا۔ یہاں تک کہ شراب کے نشے میں اس لڑکے کو بھی قتل کر دیا اور اس عورت کے ساتھ بھی رات گزاری اس لئے شراب سے بچو' وہ ساری برائیوں کی جڑ ہے' شراب اور ایمان کبھی ایک جگہ نہیں جمع ہو سکتے اگر شراب ہے تو ایمان نہیں' اگر ایمان ہے تو شراب نہیں ❻ بخاری و مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''زانی جب زنا کرتا ہے تو وہ مؤمن نہیں رہتا اور چور جب چراتا ہوتا ہے تو مؤمن نہیں ہوتا' اور شرابی جب شراب پیتا ہے تو مؤمن نہیں ہوتا۔'' ❼ جب قبلہ کے بدلنے کی آیت اتری تو لوگوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! وہ لوگ جو مر گئے اور بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے تھے' ان کا کیا ہوگا؟ تو وحی اتری کہ ان کی عبادت ضائع نہیں ہوگی۔ ❽

اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جس نے شراب پی اللہ تعالیٰ چالیس دن تک اس سے ناخوش =

---

❶ ابوداود، کتاب الاشربة، باب ما جاء فی السکر، ٣٦٨٠، وسنده حسن، بیهقی، ٨/ ٢٨٨۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الاشربة، باب قول الله تعالیٰ ﴿انما الخمر والمیسر والانصاب......﴾ ٥٥٧٥، صحیح مسلم، ٢٠٠٣، احمد، ٢/ ١٩، مؤطا امام مالک، ٢/ ٧٤٦، بیهقی، ٨/ ٢٨٧۔ ❸ صحیح مسلم، کتاب الاشربة، باب بیان ان کل مسکر خمر، ٢٠٠٣، ابوداود، ٣٦٧٩، ترمذی، ١٨٦١، ابن حبان، ٥٣٦٦۔

❹ نسائی، کتاب الزکاة، باب المنان بما اعطی، ٢٥٦٣، وسنده حسن، احمد، ٢/ ١٣٤، بیهقی، ٨/ ٣٨٨، حاکم، ١/ ١٤٦، ابن حبان، ٥٦۔ ❺ احمد، ٣/ ٤٤، وسنده ضعیف وهو حسن بالشواهد، انظر مسند احمد، ٢/ ١٣٤ وسنده حسن السنن الکبریٰ، ٤٩٢٠، ابویعلی، ١١٦٨۔ ❻ بیهقی، ٨/ ٢٨٧، ٢٨٨، وسنده حسن، النسائی، ٥٦٦٩، ٥٦٧٠۔

❼ صحیح بخاری، کتاب الاشربة، باب قول الله تعالیٰ ﴿انما الخمر والمیسر والانصاب......﴾ ٥٥٧٨ صحیح مسلم، ٥٧، ابوداود، ٤٦٨٩، ترمذی، ٢٦٢٥؛ احمد، ٢/ ٢٧٦، ابن حبان، ١٨٦، بیهقی، ١/ ١٨٦۔

❽ احمد، ١/ ٢٩٥، وسنده ضعیف وحدیث البخاری، ٤٤٨٦ یغنی عنه۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ الصَّيْدِ تَنَالُهٗٓ اَيْدِيْكُمْ وَرِمَاحُكُمْ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّخَافُهٗ بِالْغَيْبِ ۚ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿٩٤﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْتُلُوا الصَّيْدَ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ۭ وَمَنْ قَتَلَهٗ مِنْكُمْ مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ يَحْكُمُ بِهٖ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ هَدْيًۢا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ اَوْ كَفَّارَةٌ طَعَامُ مَسٰكِيْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا لِّيَذُوْقَ وَبَالَ اَمْرِهٖ ۭ عَفَا اللّٰهُ عَمَّا سَلَفَ ۭ وَمَنْ عَادَ فَيَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ ۭ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿٩٥﴾

**ترجمہ:** اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ قدرے شکار سے تمہارا امتحان کرے گا جن تک تمہارے ہاتھ اور تمہارے نیزے پہنچ سکیں گے تاکہ اللہ تعالیٰ معلوم کرلے کہ کون شخص اس سے بن دیکھے ڈرتا ہے۔ سو جو شخص اس کے بعد حد سے نکلے گا اس کے واسطے دردناک سزا ہے۔[۹۴] اے ایمان والو! وحشی شکار کو قتل مت کرو جبکہ تم حالت احرام میں ہو اور جو شخص تم میں اس کو جان بوجھ کر قتل کرے گا تو اس پر بدلہ واجب ہوگا جو کہ مساوی ہوگا اس جانور کے جس کو اس نے قتل کیا ہے جس کا فیصلہ تم میں سے دو معتبر شخص کردیں خواہ وہ بدلہ خاص چوپایوں میں سے ہو بشرطیکہ نیاز کے طور پر کعبہ تک پہنچائی جائے اور خواہ کفارہ مساکین کو دے دیا جائے اور خواہ اس کے برابر روزے رکھ لئے جائیں تاکہ اپنے کیے کی شامت کا مزہ چکھے اللہ تعالیٰ نے گزشتہ کو معاف کردیا اور جو شخص پھر ایسی ہی حرکت کرے گا تو اللہ تعالیٰ انتقام لیں گے اور اللہ تعالیٰ زبردست ہیں انتقام لے سکتے ہیں۔[۹۵]

= رہتا ہے اگر وہ مرجائے تو کافر مرے گا اور اگر توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ توبہ قبول کرلے گا۔'' ❶ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جب یہ آیت اتری کہ قبل از حرمت پینے پر الزام نہیں لگایا جائے گا تو مجھ سے کہا گیا کہ تم پر بھی کوئی الزام نہیں ہے۔'' ❷ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جوئے سے بچو اور چوسر اور شطرنج سے بچو یہ دونوں عجم کا جوا ہیں۔'' ❸

**بحالت احرام شکار کرنے کا حکم:** [آیت:۹۴۔۹۵] ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تمہیں آزما رہا ہے شکار کی ممانعت کر کے خواہ کمزور شکار ہو یا چھوٹا ہو کہ دیکھیں حالت احرام میں تم ان کا شکار کرنے سے بچتے ہو یا نہیں' حتیٰ کہ لوگ اگر چاہتے تو اپنے ہاتھوں سے اس شکار کو پکڑ سکتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے قریب ہونے سے بھی ممانعت فرما دی۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ چھوٹے شکاروں کو اور بچوں کو ہاتھوں سے بھی پکڑ سکتے تھے اور بڑوں کو تیر سے شکار کرکے۔ مقاتل بن حیان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عمرۂ حدیبیہ میں یہ آیت اتری کہ جہاں جنگلی چوپائے پرندے اور شکار ان کے ٹھکانوں میں ٹوٹ پڑنے لگے تھے کہ اس سے پہلے کبھی نہیں دیکھے گئے تھے۔ چنانچہ بحالت احرام ان کا شکار کرنے سے ممانعت کی گئی تاکہ ثابت ہوجائے کہ سراً وعلانیۃً کس سے اطاعت سرزد ہوتی ہے اور کس سے نہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَرِيْمٌ﴾ ❹ ''جو اللہ تعالیٰ سے

---

❶ احمد، ٦/ ٤٦٠، وسنده حسن، مجمع الزوائد، ٥/ ٦٩۔

❷ صحيح مسلم، كتاب فضائل الصحابة، باب من فضائل عبدالله بن مسعود وامه، ٢٤٥٩، ترمذی، ٣٠٥٣، مسند ابی یعلیٰ، ٥٠٦٤، حاکم، ٤/ ١٤٣۔ ❸ احمد، ١/ ٤٤٦، وسنده ضعيف ابراهيم الهجری ضعيف مشهور۔

❹ ٦٧/ الملك:١٢۔

ڈرتے ہیں‘ غیب پر ایمان رکھتے ہیں ان کے لئے مغفرت اور اجر کریم ہے۔‘‘ یہاں اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ اب اس کے بعد جو نافرمانی کرے اس کے لئے عذاب الیم ہے کیونکہ اس نے حکم الٰہی کی مخالفت کی ہے۔ پھر فرمایا کہ حالت احرام میں شکار نہ کرو۔ یہ نہی معنویت کے لحاظ سے تو حلال جانور اور ان کے بچوں پر بھی مشتمل ہے اور غیر ماکول پر بھی۔ لیکن امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک غیر ماکول کا شکار کرنا احرام والے کے لئے جائز ہے۔ لیکن جمہور علما تو ایسے شکار کو بھی جائز نہیں رکھتے اور کسی کو مستثنیٰ نہیں کرتے۔ اس کے سوا جو بخاری و مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ’’پانچ چیزیں فاسق ہیں‘ احرام میں بھی ان کو قتل کیا جا سکتا ہے کیونکہ یہ تکلیف پہنچانے والے جانور ہیں‘ کوا‘ چیل‘ بچھو‘ چوہا اور کاٹنے والا کتا۔‘‘ ❶ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ’’ان پانچ کو قتل کرنا محرم کے لئے گناہ نہیں۔‘‘ ❷ ایوب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے نافع رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ سانپ کا کیا حکم ہے؟ تو نافع رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ سانپ کو مارنے میں بھی کیا شک ہے۔ علما کا اس میں اختلاف نہیں۔

امام مالک اور احمد اور دیگر علما رحمۃ اللہ علیہم نے بھونکنے والے کتے کے ساتھ بھیڑیے اور درندے شیر اور چیتے کو بھی شامل رکھا ہے کیونکہ ان کا ضرر تو کتے سے بھی زیادہ ہے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ زید بن اسلم اور سفیان رحمہما اللہ کہتے ہیں کہ ہر حملہ کرنے والے درندے کا حکم کتے کے حکم میں شامل ہے جس کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب عتبہ بن ابی لہب پر بددعا کی تھی تو کہا تھا کہ ’’اے اللہ تعالیٰ اس پر شام میں اپنا ایک کتا مسلط فرما دے۔‘‘ چنانچہ مقام زرقاء میں اس کو ایک بھیڑیے نے پھاڑ کھایا تھا۔ ہاں ان کے سوا اگر وہ کسی اور جانور کو قتل کرے گا تو فدیہ دینا پڑے گا۔ جیسے سوسمار یا لومڑی یا کفتار وغیرہ۔ مالک رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہی حکم ہے ان پانچ جانوروں کے بچوں کا بھی یا پھاڑنے والے جانوروں کے چھوٹے بچوں کا بھی کہ اگر محرم قتل کرے گا تو فدیہ دینا پڑے گا خواہ حیوان غیر مأکول یا ان کے بچوں ہی کو قتل کیا ہو کیوں کہ اس میں چھوٹے بڑے کی کوئی قید نہیں ہے اور غیر مأکول جانور پر بھی سبب شامل ہے۔ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ احرام والا کاٹنے والے کتے کو اور بھیڑیے کو بھی قتل کر سکتا ہے کیونکہ بھیڑیا بھی بری کتا ہے لیکن ان دونوں کے سوا کسی اور کو قتل کرے گا تو فدیہ دینا پڑے گا ہاں کوئی دوسرا درندہ حملہ کر بیٹھے تو قتل کر سکتا ہے فدیہ ادا کرنا ضروری نہیں۔ یہ اوزاعی اور حسن رحمہما اللہ کا قول ہے کہ امام زفر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ فدیہ دینا پڑے گا اگرچہ حملہ کرنے کی وجہ سے ہی مار ڈالا گیا ہو۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ کوے سے مراد وہ کوا ہے کہ جس کے پیٹ اور پیٹھ پر سفیدی ہو سیاہ ہی نہ ہو۔ جمہور کا مذہب یہ ہے کہ کوے سے ہر عام کوا مراد ہے کیونکہ لفظ میں کوئی قید نہیں۔ مالک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ کوا جب حملہ کرے یا تکلیف پہنچائے تو محرم صرف اس وقت اس کو قتل کر سکتا ہے بلا وجہ نہیں‘ اور مجاہد اور دوسرے لوگ کہتے ہیں کہ قتل نہ کرے بلکہ اس کو ہانکے یا اس کو اڑا دے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی ایک روایت ایسی ہی ہے۔ ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ’’سانپ بچھو اور چوہا ان کو قتل کر دیا جائے لیکن محرم کوے کو صرف اڑا دے قتل نہ کرے‘ اور کاٹنے والے کتے اور گدھ اور حملہ کرنے والے درندے‘ ان کو محرم قتل کر سکتا ہے۔‘‘ ❸

اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ جو جان بوجھ کر بہ حالت احرام شکار کرے گا اس کو اس شکار کے جیسا ہی دوسرا مویشی فدیہ میں دینا پڑے گا۔ طاؤس رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ یہ حکم اس شخص سے متعلق نہیں جس نے خطا سے کسی جانور کو قتل کیا ہو‘ بلکہ عمداً قتل کرنے کی قید ہے

---

❶ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب اذا وقع الذباب فی شراب احدکم، فلیغمسه...... ۳۳۱٤؛ صحیح مسلم، ۱۱۹۸۔

❷ صحیح بخاری حواله سابق، ۳۳۱٤؛ صحیح مسلم، ۱۱۹۹؛ مؤطا امام مالك، ۱/ ۳۵٦۔

❸ ابوداود، کتاب المناسك، باب ما يقتل المحرم من الدواب، ۱۸٤۸، وسنده ضعيف يزيد بن ابی زياد راوی ضعيف ہے۔ ترمذی، ۸۳۸؛ ابن ماجه، ۳۸۹؛ احمد، ۳/ ۳؛ بيهقی، ۵/ ۲۱۰۔

اور ظاہری الفاظ سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔ مجاہد کہتے ہیں کہ یہاں ﴿مُتَعَمِّدًا﴾ سے مراد یہ ہے کہ کسی نے اپنی حالت احرام کو بھول کر قتل صید کا قصد کیا ہو ورنہ احرام کی حالت یاد رہنے کے باوجود ارادۃً قتل صید کرے تو اس کا گناہ تو کفارہ کی سزا سے بھی بہت بڑھا چڑھا ہے اس کا تو احرام ہی باطل ہو جاتا ہے۔ جمہور اس بات کے قائل ہیں کہ قصداً اور بھول کر قتل کرنے والا دونوں کفارہ ادا کرنے میں برابر ہیں۔ زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ قرآن سے تو دلالت ہوتی ہے عمداً قتل کرنے والے پر لیکن حدیث سے بھول کر قتل کرنے والا بھی اسی حکم میں شامل ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ قرآن سے ثابت ہوا ہے اس کو کفارہ بھی دینا ہوگا اور وہ گنہگار بھی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا تو اس کو اپنے گناہ کی سزا چکھنی پڑے گی' لیکن جو گزر گیا سو معاف ہے اور اگر کسی نے پھر ایسا کیا تو اللہ تعالیٰ اس سے انتقام لے گا۔ احکام نبی اور احکام اصحاب سے بھی ثبوت ملتا ہے کہ خطا سے قتل کرنے کی صورت میں بھی کفارہ دینا پڑے گا جیسا کہ عمداً قتل کرنے کی صورت میں از روئے قرآن دینا پڑتا ہے کیونکہ اگر شکار کو قتل کیا گیا تو یہ شکار کو تلف کرنا ہوگا اور جب عمداً تلف کرے تو تاوان ادا کرنا پڑتا ہے اور خطا سے تلف کرنے کا بھی یہی حکم ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ عمداً شکار کرنے والا کفارہ کے ساتھ گنہگار بھی ہوا لیکن خطا والا گنہگار نہیں ہوا۔

قولہ تعالیٰ ﴿فَجَزَآءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ﴾ بعض نے جزاء کو مضاف بنا کر پڑھا ہے بعض نے عطف قرار دے کر اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ ﴿فَجَزَآءُ﴾ باضافت پڑھتے ہیں۔ لیکن ہر طرح پڑھنے میں بھی مالک' شافعی' احمد اور جمہور علما رحمہم اللہ کی دلیل قائم رہتی ہے کہ صید شدہ جانور کے مثل کی جزا اپنی جگہ واجب رہتی ہے بشرطیکہ اس جیسا یا اس کے قریب کوئی پالتو جانور ہوتا کہ وہی دے دے ورنہ اس کی قیمت دے دے۔ لیکن امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا اس میں اختلاف ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ صید مقتول پالتو جانور کے مشابہ ہو یا غیر پالتو کے ہر صورت میں اس کا مثل دینے کے بجائے قیمت ہی دینا چاہئے اور اس شکاری کو اختیار ہے کہ چاہے اس کی قیمت صدقہ کر دے یا قربانی کا کوئی جانور خرید لے۔ لیکن حق تو یہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے مثل دینے کا جو حکم لگایا ہے وہ ہمارے لئے زیادہ قابل اتباع ہے۔ انہوں نے حکم لگایا ہے کہ شتر مرغ کا شکار کیا تھا تو اونٹ کفارے میں دو اور جنگلی گائے کے شکار میں گھریلو گائے اور ہرن کے شکار میں بکری۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کے یہ فیصلے کتاب الاحکام میں سب کے سب مذکور ہیں۔ لیکن جہاں کوئی صید مثلی نہ ہو یعنی ایسا نہ ہو کہ کسی پالتو جانور کے مشابہ ہو وہاں ابن عباس رضی اللہ عنہما حکم لگاتے ہیں کہ اس کی قیمت مکے روانہ کر دی جائے۔ بیہقی اس کے راوی ہیں۔

قولہ تعالیٰ ﴿يَحْكُمُ بِهِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ﴾ یعنی اس کفارہ کا فیصلہ کرنے کے لئے دو عادل مسلمان نامزد کئے جائیں جو یہ فیصلہ کریں کہ مثلی شکار میں مثلی جانور دیا جائے یا غیر مثلی میں قیمت دی جائے۔ اگر علما کا اختلاف ہے تو صرف اس بارے میں ہے کہ ان دو حکموں میں ایک حکم خود شکاری بھی بنایا جا سکتا ہے یا نہیں۔ ایک قول یہ ہے کہ نہیں بنایا جا سکتا۔ اس لئے کہ اس صورت میں اپنا حکم اپنے ہی پر نافذ کرنا لازم آئے گا جس سے متہم ہونے کا اندیشہ ہے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا یہی قول ہے۔ دوسرا قول ہے کہ بنایا جا سکتا ہے اس لئے کہ آیت بالکل عام ہے اس میں کوئی اس قسم کی قید نہیں۔ یہ امام شافعی اور احمد رحمہما اللہ کا قول ہے۔ پہلے قول کی دلیل یہ ہے کہ ایک ہی قضیہ کے اندر حاکم خود محکوم نہیں بنایا جا سکتا۔ ابن ابی حاتم کی حدیث ہے کہ ایک اعرابی حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا کہ میں نے بحالت احرام ایک شکار کر لیا ہے' اب مجھ پر کیا جزا ہے۔ آپ نے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے جو پاس ہی بیٹھے ہوئے تھے پوچھا کہو تم کیا فیصلہ کرتے ہو؟ تو اعرابی نے کہا میں تو تمہارے پاس آیا کہ تم خلیفۂ رسول اللہ ہو لیکن تم خود دوسرے سے پوچھتے ہو۔ تو ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا تم کیوں اعتراض کرتے ہو اللہ تعالیٰ نے خود کہا ہے کہ دو عادل مسلمان مل کر کوئی حکم لگائیں۔ چنانچہ میں نے اپنے ساتھی سے

مشورہ کیا۔ ہم دونوں جس بات پر متفق ہو جائیں گے تجھ کو اپنا فیصلہ سنا دیں گے۔ یہاں اسی بات کا احتمال تھا چنانچہ صدیق رضی اللہ عنہ نے جب دیکھا کہ اعرابی جاہل ہے اور عادلین کے مسئلہ سے واقف نہیں تو نرمی اور ملائمت سے اسے سمجھا دیا کیونکہ جہل کی دوا تعلیم ہے۔

لیکن معترض اگر صاحب علم ہو تو جیسا کہ ابن جریر بیان کرتے ہیں کہ ابن جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایک دفعہ حج کے ارادے سے نکل کھڑے ہوئے اور ہم جب صبح کی نماز پڑھ لیتے تو اپنی سواریوں کے پیچھے پیچھے پیدل چلتے اور باتیں کرتے رہتے۔ ایک دن صبح ایسا اتفاق ہوا کہ ایک ہرن دکھائی دیا۔ ہمارے ایک ساتھی نے اس کے ایک پتھر مارا وہ نشانہ پر پہنچا اور ہرن مر گیا۔ یہ شخص ہرن کو مردہ چھوڑ کر سوار ہو کر چل دیا۔ ہم نے اس شخص پر سخت اعتراض کیا اور جب مکے پہنچے تو میں عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور ان سے سارا واقعہ بیان کیا۔ عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہی ایک اور صاحب بیٹھے ہوئے تھے گورے چٹے' چاندی کی طرح سفید۔ یہ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ تھے۔ عمر رضی اللہ عنہ ان کی طرف متوجہ ہوئے' کچھ باتیں کیں پھر اس آدمی سے پوچھا کیا تو نے عمداً اس کو مارا یا خطاءً؟ اس نے کہا پتھر تو میں نے ارادۃً مارا تھا لیکن اس کو قتل کرنے کا ارادہ نہیں تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ارادۃً اور خطاءً دونوں کے درمیان تجھ سے عمل سرزد ہوا تھا۔ چنانچہ ایک بکری لے اس کو ذبح کر اس کا گوشت صدقہ کر دے اور اس کی کھال گھر کے کام میں لا۔ اب ہم وہاں سے اٹھ کھڑے ہوئے۔ میں نے اپنے ساتھی سے کہا اللہ تعالیٰ کے حدود شریعت کی عزت بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ جو کچھ تو نے پوچھا تھا' امیر المؤمنین خود اس سے واقف نہ تھے۔ حتیٰ کہ اپنے ساتھی سے پوچھا۔ اب تو معافی کے طور پر اپنی ناقہ کو ذبح کر دے۔ ممکن ہے کہ اس تیرے جرم کی مکافات ہو جائے۔ قبیصہ کہتے ہیں کہ مجھے سورۂ مائدہ کی عادلین والی آیت یاد ہی نہیں آئی تھی۔ میرے اس مشورہ کی خبر عمر رضی اللہ عنہ کو پہنچی۔ وہ درہ لئے آ پہنچے' میرے ساتھی پر ایک کوڑا برسایا اور کہنے لگے کیا تو حرم میں قتل کرتا ہے اور حکم میں بیوقوف کو حکم بناتا ہے۔ پھر میری طرف متوجہ ہوئے۔ میں نے کہا' اے امیر المؤمنین اگر آپ نے مجھے مارا تو اس ناروا مار کو میں معاف نہیں کروں گا۔ تو کہنے لگے' اے قبیصہ بن جابر! تو نوجوان ہے کھلے دل والا خوب بولنے والا ہے لیکن اگر کسی نوجوان میں نو عادتیں بھی اچھی ہوں اور صرف ایک بری ہو تو وہی ایک ساری اچھائیوں پر پانی پھیر دیتی ہے۔ نوجوانی کی لغزشوں سے محتاط رہ۔

عبداللہ بن جریر البجلی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ بحالت احرام ایک ہرن کا میں نے شکار کر لیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے میں نے اس کا ذکر کیا۔ تو آپ نے فرمایا کہ اپنے دو ساتھیوں کو لاؤ تاکہ وہ دونوں تم پر اپنا فیصلہ صادر کریں۔ میں عبدالرحمٰن اور سعد رضی اللہ عنہما کو لے آیا۔ انہوں نے یہ فیصلہ صادر کیا کہ میں ایک موٹا تازہ بکرا فدیہ دوں۔ ابن جریر کہتے ہیں کہ اربد نے ایک ہرن کو بحالت احرام روند کر قتل کر دیا پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس فیصلہ لینے کے لئے آیا تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرے ساتھ فیصلے کے لئے ایک اور حکم تو خود بن جا۔ چنانچہ دونوں نے ایک پالتو بکری کفارے میں قرار دی جو گھر کا پانی اور چارہ کھا کر خوب تازہ ہو گئی تھی۔ پھر عمر رضی اللہ عنہ نے عادلین والی آیت پڑھی۔ یہ واقعہ اس بات کے جواز پر دلالت کرتا ہے کہ قاتل خود حکمین عادلین میں سے ایک ہو سکتا ہے جیسا کہ شافعی اور احمد رحمہم اللہ کا مذہب ہے۔ پھر اس میں بھی علما کا اختلاف ہے کہ آئندہ زمانے میں بھی جب کبھی کسی مجرم سے یہ جرم سرزد ہو تو اسی وقت کے دو حکم چاہئیں یا صحابہ رضی اللہ عنہم کے فیصلے ایسے مسائل کے وقت جو صادر ہو چکے ہیں ان کی روشنی میں فتویٰ دیا جا سکتا ہے۔ اس میں دو قول ہیں۔ احمد اور شافعی رحمہم اللہ کہتے ہیں صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس بارے میں جو فیصلے دے دیئے ہیں ان کی پیروی کی جائے اور ان دونوں نے اسی کو شرعی فیصلہ قرار دیا ہے اس سے انحراف نہ کیا جائے اور جس میں صحابہ کا کوئی حکم موجود نہ ہو تو پھر اپنے زمانے کے عادلین کی طرف رجوع کریں۔ مالک اور ابو حنیفہ رحمہم اللہ کہتے ہیں کہ حکم اپنے اپنے زمانے کے ہر ہر فرد پر الگ الگ لگے گا اور اپنے

زمانے ہی کے عادل قرار پائیں گے خواہ صحابہ کا کوئی حکم اور فتویٰ موجود ہو کہ نہ ہو کیونکہ اللہ پاک نے "منکم" کا لفظ فرمایا ہے اور پہلے زمانے کے صحابہ اس وقت تمہاری جماعت کے افراد تو نہیں ہیں۔

وقولہ تعالیٰ ﴿هَدْيًا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ﴾ یعنی یہ قربانی کعبے تک پہنچائی جائے' وہیں ذبح کی جائے اور حرم ہی کے مساکین پر اس کا گوشت تقسیم کیا جائے۔ اس بات میں کسی کا اختلاف نہیں' سب بالاتفاق یہ رائے رکھتے ہیں۔ قولہ تعالیٰ ﴿اَوْ كَفَّارَةٌ طَعَامُ مَسٰكِيْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا﴾ یعنی محرم اگر شکار مقتول کا مثل نہ پائے یا شکار مقتول اس قسم کا جانور ہی نہ ہو کہ گھریلو جانور سے مشابہت رکھے تو پھر جزا اور اطعام اور صیام کے بارے میں اختیار ہے اور قرآن پاک میں ﴿اَوْ﴾ اختیار ہی کے معنی میں آیا ہے اور یہی قول ہے مالک اور ابوحنیفہ' ابو یوسف اور محمد رحمۃ اللہ علیہم کا نیز شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی ایک قول ایسا ہی ہے۔ احمد رحمۃ اللہ علیہ کا بھی قول مشہور یہی ہے کہ ﴿اَوْ﴾ اختیار دینے کے مقصد سے لایا گیا ہے اور ایک دوسرا قول یہ ہے کہ اختیار کے مقصد سے نہیں بلکہ ترتیب اور سلسلہ بتانے کے لئے ہے اور اس کی صورت یہ ہوگی کہ قیمت کے برابر آ کر ٹھہر جائے اور صید مقتول کی تلافی ہو جائے۔ یہ مالک اور ابوحنیفہ اور حماد اور ابراہیم رحمۃ اللہ علیہم کے نزدیک ہے لیکن شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وہ قیمت بدل ہو اور اس جانور کا کہ اگر موجود ہوتا تو کیا قیمت ہوتی۔ پھر اس رقم سے اناج خرید لے اور صدقہ کر دے اور ہر مسکین کو ایک مد یعنی ۵۶ تولہ غلہ دے۔ یہ مسئلہ شافعی اور مالک اور علمائے حجاز کے نزدیک ہے اور ابوحنیفہ اور ابو یوسف اور محمد رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ کہتے ہیں کہ ہر مسکین کو دو مد دیئے جائیں۔ احمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں گیہوں ہوں تو ایک مد اور دوسرا غلہ ہو تو دو مد' پس اگر یہ نہ دے سکے تو روزے رکھے یعنی ایک مسکین کو جتنے دن کھانا کھلایا جاتا ہے اتنے دن روزے رکھے۔ دوسروں کا قول ہے کہ ہر صاع کے بدلے جو نہ دیا جا سکا ایک روزہ ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ کو حکم دیا تھا کہ ایک فرق اناج چھ آدمیوں میں تقسیم کرے یا تین دن کے روزے رکھے۔ [1] ایک فرق تین صاع کا ہوتا ہے اور صاع ۲۲۵ تولے کا ہوتا ہے۔ اب اس میں بھی اختلاف ہے کہ کہاں کھلائیں۔ شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حرم میں کھلائیں۔ عطاء رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی قول ہے۔ مالک رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس جگہ کھلائیں جہاں شکار کو قتل کیا تھا یا وہیں کہیں قریب میں۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں اس کی کوئی تخصیص نہیں کہیں بھی کھلائیں' خواہ حرم ہو یا غیر حرم یا کوئی اور مقام ہو۔

**اس مسئلہ کے متعلق سلف کے اقوال:** اس آیت سے متعلق ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ محرم جب صید کرے تو ویسا ہی جانور اس پر لازم آتا ہے اگر کفارے کے لئے ویسا ہی چوپایہ نہ ملے تو اس کی قیمت دیکھی جائے گی قیمت سے پھر طعام کا اندازہ لگایا جائے گا۔ پھر ہر نصف صاع اناج کے بدلے ایک روزہ رکھا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ نے کفارہ طعام اور صیام کے ذریعے قرار دیا ہے جب طعام پایا جائے تو اسی سے کفارہ ادا کیا جا سکے گا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ کفارہ کا جانور کعبہ کو بھیجا جائے یا مسکینوں کو کھانا کھلایا جائے یا اسی کے برابر روزے رکھے جائیں۔ جب محرم نے شکار کو قتل کیا تو اسی کے مثل چوپایہ اس پر لازم آیا۔ اگر کسی نے ہرن یا اس کے مثل جانور قتل کیا تو اس پر بکری لازم آئے گی جو مکے بھیج کر ذبح کی جائے گی۔ اگر نہ ہو سکے تو چھ مسکینوں کو کھانا کھلایا جائے گا اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو تین روزے رکھے جائیں گے۔ اگر کسی نے اونٹ یا اونٹ کے مثل جانور کو قتل کیا تو اس پر گائے واجب ہے۔ اگر نہ ہو سکے تو بیس مسکینوں کو کھلائے اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو بیس روزے رکھے اور اگر شتر مرغ یا گورخر وغیرہ کو مارے تو ایک اونٹنی اس پر واجب ہوگی نہ ہو سکا تو تیس مسکینوں کو کھلائے ورنہ تیس دن کے روزے رکھے۔ ابن جریر نے بھی یہی کہا ہے لیکن یہ اور زیادہ کیا ہے کہ طعام ہر ایک =

[1] صحیح بخاری، کتاب المحصر، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿او صدقة﴾ ۱۸۱۵؛ صحیح مسلم، ۱۲۰۱۔

اُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهٗ مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ ۚ وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ حُرُمًا ۗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿٩٦﴾ جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيٰمًا لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ وَالْهَدْيَ وَالْقَلَآئِدَ ۗ ذٰلِكَ لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَاَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿٩٧﴾ اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ وَاَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٩٨﴾ مَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ ۗ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ﴿٩٩﴾

ترجمہ: تمہارے لئے دریا کا شکار پکڑنا اور اس کا کھانا حلال کیا گیا ہے تمہارے انتفاع کے واسطے اور مسافروں کے واسطے اور خشکی کا شکار پکڑنا تمہارے لئے حرام کیا گیا ہے جب تک تم حالت احرام میں رہو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو جس کے پاس جمع کئے جاؤ گے۔[٩٦] اللہ تعالیٰ نے کعبہ کو جو کہ ادب کا مکان ہے لوگوں کے قائم رہنے کا سبب قرار دے دیا اور عزت والے مہینہ کو بھی اور حرم میں قربانی ہونے والے جانور کو بھی اور ان جانوروں کو بھی جن کے گلے میں پٹے ہوں یہ اس لئے تا کہ تم اس بات کا یقین کرلو کہ بے شک اللہ تعالیٰ تمام آسمانوں اور زمین کے اندر کی چیزوں کا علم رکھتے ہیں اور بے شک اللہ تعالیٰ سب چیزوں کو خوب جانتے ہیں۔[٩٧] تم یقین جانو کہ اللہ تعالیٰ سزا بھی سخت دینے والے ہیں اور اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت اور رحمت والے بھی ہیں۔[٩٨] رسول اللہ ﷺ کے ذمہ تو صرف پہنچانا ہے اور اللہ تعالیٰ سب جانتے ہیں جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو اور جو کچھ پوشیدہ رکھتے ہو۔[٩٩]

= کو ایک ایک مد دیا جائے تا کہ پیٹ بھر کر ملے۔ عطاء اور مجاہد رحمہ اللہ وغیرہ نے کہا ہے کہ طعام ایک ایک مد اس شخص کے لئے ہے جو قربانی کا جانور کعبے تک نہ پہنچا سکتا ہو۔ سدی کا کہنا ہے کہ اس اختیار میں ترتیب کا لحاظ رکھا جائے اور ابراہیم النخعی رحمہ اللہ وغیرہ کہتے ہیں کہ ہر طرح اس کو اختیار ہے چاہے جو کفارہ پسند کرے۔

قولہ تعالیٰ ﴿لِيَذُوْقَ وَبَالَ اَمْرِهٖ﴾ تا کہ وہ کرتوت کی سزا پالے یعنی ہم نے کفارہ اس پر اس لئے واجب کیا ہے کہ ہمارے حکم کی جو اس نے مخالفت کی ہے اس کی سزا پالے لیکن زمانہ جاہلیت میں جو کچھ ہوا وہ اس شخص کے لئے معاف ہے جس نے اسلام میں اچھے کام کئے۔ پھر فرمایا کہ ﴿وَمَنْ عَادَ فَيَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ﴾ یعنی اسلام میں آنے کے بعد اور اس کی ممانعت کے باوجود جس نے نافرمانی کی اللہ تعالیٰ اس سے انتقام لے گا اور وہ سرکشوں سے انتقام لینے والا ہے لیکن جاہلیت میں جو کچھ ہو گیا وہ معاف ہے اور اس سوال کا جواب بھی نفی میں ہے کہ کیا امام وقت اس کی کوئی سزا قرار دے سکتا ہے؟ یعنی امام کو سزا دینے کا حق نہیں ہے۔ یہ گناہ اللہ تعالیٰ اور بندے کے درمیان ہے۔ ہاں اس کو امام کے سزا نہ دینے کے باوجود فدیہ تو ضرور ہی دینا پڑے گا۔ اس کو ابن جریر نے روایت کیا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ کفارے ہی کے ذریعہ انتقام لے گا اور انتقام کی یہی صورت ہو گی۔

جمہور سلف اور خلف اس پر متفق ہیں کہ محرم نے جب شکار کو قتل کر دیا تو اس پر فدیہ دینا واجب ہو گیا اور پہلی یا دوسری یا تیسری خطا میں کوئی فرق نہیں ہے خواہ کتنی ہی دفعہ ہو۔ فعل خطا اور فعل عمد سب حکم میں برابر ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ محرم سے خطا اگر

قتل صید سرزد ہوا تو اس پر ہر قتل کے وقت یہ حکم صادر ہوگا۔ لیکن اگر وہ عمداً قتل کرے تو پہلی دفعہ میں تو یہ سزا اس پر عائد ہوگی لیکن دوسری دفعہ میں اس سے کہا جائے گا کہ اللہ تعالیٰ تجھ سے انتقام لے جیسا کہ خود اللہ تعالیٰ نے بھی فرما دیا ہے کہ دوبارہ کرے تو اللہ تعالیٰ انتقام لے گا۔ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک صاحب احرام نے شکار کیا اس پر فدیہ کی سزا عائد کی گئی۔ اس نے دوبارہ یہ جرم کیا تو آسمان سے آگ اتری بجلی گری اور اسے جلا دیا' یہی معنی ﴿فَيَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ﴾ کے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنی سلطنت میں غالب ہے کوئی اس کو مغلوب نہیں کرسکتا۔ وہ انتقام لینا چاہے تو کون ہے کہ روکے۔ ساری کائنات اس کی مخلوق ہے حکم بس اسی کا چلتا ہے سرکشوں کو وہ سزا ضرور دے گا۔ اس کی صفت انتقام کا یہی اقتضا ہے۔

**احرام کی حالت میں سمندری شکار کا حکم:** [ آیت:۹۶-۹۹] تمہارے لئے سمندر کا تازہ شکار حلال ہے اور جو مچھلی سکھا کر زادِ راہ بنائی جاتی ہے وہ بھی تمہارے لئے اور اہل قافلہ کیلئے جائز ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ وہ شکار جو سمندر سے زندہ حاصل کیا گیا ہے مراد ہے اور لفظ ﴿طَعَامُهٗ﴾ سے وہ مراد ہے کہ جسے سمندر نے مار کر ساحل پر پھینک دیا ہو۔ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ طعام سے ہر وہ چیز مراد ہے جو سمندر میں ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خطبہ دیا تو کہا کہ صید بحر تمہارے لئے حلال ہے اور نہ شکار کیا ہوا لیکن سمندر کا پھینکا ہوا وہ بھی تمہارے استفادہ اور زادِ راہ کی چیز ہے۔ ابن المسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ سمندر نے تو زندہ پھینکا ہو لیکن خشکی پر آ کر مر گیا ہو وہ طعام ہے۔ عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ نے سوال کیا کہ سمندر بہت سی مردہ مچھلیاں ساحل پر لا ڈالتا ہے کیا ہم کھا سکتے ہیں تو ابن عمر رضی اللہ عنہما نے جواب دیا کہ نہ کھانا۔ جب عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ گھر واپس ہوئے قرآن کھولا اور یہ آیت دیکھی ﴿طَعَامُهٗ مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ﴾ تو کہا جاؤ اور کہہ دو کہ کھا لیا کرو کیونکہ سمندر کی چیز کو اللہ تعالیٰ طعام کہتا ہے۔ ابن جریر بھی یہی کہتے ہیں کہ ''طعام'' سے سمندر کی مردہ مچھلیاں ہی مراد ہیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی یہی فرمایا ہے کہ ''سمندر کی موجوں سے مردہ آئی ہوئی مچھلی طعام ہے۔'' متاعٌ سے مراد منفعت اور قوت ہے۔ سیارہ جمع ہے سیار کی عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جو سمندری مقامات پر رہتے ہیں وہ تو تازہ تازہ شکار کر لیتے ہیں اور جو مر جائیں ان کو سکھا کر ذخیرہ کر رکھتے ہیں یا شکار کر کے رکھ چھوڑتے ہیں اور یہ مسافرین اور ساحلی مقامات سے دور رہنے والوں کے لئے زادِ راہ کا کام دیتا ہے۔ جمہور نے ماہی مردہ کے حلال ہونے پر اسی آیت سے استدلال کیا ہے۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ساحل کی طرف ایک لشکر بھیجا۔ ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کو اس کا امیر بنایا۔ یہ تین سو آدمی تھے میں بھی شامل تھا۔ ہم راستے ہی میں تھے کہ زادِ راہ ختم ہو گیا تو ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ سارے لشکر میں سے سب کا زادِ راہ لا کر جمع کر دیں۔ میرے پاس کھجور زادِ راہ تھی۔ ہم اس میں سے ہر روز تھوڑا تھوڑا کھاتے تھے۔ آخر کار وہ ذخیرہ ختم ہوا اور رسد کے طور پر ہم کو صرف ایک ایک کھجور ملتی تھی۔ ہم لوگ خود اب مرنے کے قریب ہو گئے لیکن سمندر تک آ پہنچے تھے۔ ساحل پر دیکھا کہ ایک مچھلی ٹیلے کے مانند چوڑی چکلی پڑی ہوئی ہے۔ ہمارے سارے لشکر نے اس کو تیرہ دن تک کھایا۔ ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے اس مچھلی کی دو پسلیوں کو بصورت کمان قائم کرنے کا حکم دیا۔ اس کمان کے نیچے سے ایک اونٹنی سوار گزر گیا اور اس کے بالائی حصے کو چھو نہ سکا۔ جابر رضی اللہ عنہ بھی اسی طرح بیان کرتے ہیں کہ ساحل بحر پر ایک بلند ٹیلہ سا معلوم ہوا' دیکھا تو وہ دریائی جانور مرا پڑا تھا جس کو عنبر کہتے تھے۔ ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے کہا یہ تو میت ہے پھر کہا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قاصد ہیں بھوک سے مجبور ہو گئے ہیں' تازہ تازہ گوشت ہے خوب کھاؤ۔ ہم وہاں ایک مہینہ ٹھہرے رہے ہم تین سو آدمی تھے۔ کھا کھا کر خوب موٹے ہو گئے۔ اس کی آنکھوں کے ڈھیلوں کے اندر سے ہم مٹکے بھر بھر کر روغن نکالتے تھے۔ اتنے بڑے بڑے ٹکڑے کاٹ لئے تھے جیسے گائے۔ ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے اس

کی آنکھ کے گڑھے میں تیرہ آدمیوں کو بٹھایا تھا۔ اس کی ایک پسلی لے کر بصورت کمان زمین پر قائم کی گئی تو بڑے سے بڑا اونٹ اس کے نیچے سے نکل گیا۔ ❶ غرض یہ کہ وہ مچھلی اس قدر بڑی تھی۔ پھر ہم نے اس کا گوشت سکھا کر زادِ راہ بنا لیا۔ جب مدینے پہنچے اور نبی ﷺ سے اس کا ذکر کیا تو فرمایا کہ ''یہ تمہارے لئے اللہ تعالیٰ کا رزق تھا اگر تمہارے ساتھ کچھ ہے تو لاؤ ہمیں بھی کھلاؤ'' ہم نے آنحضرت ﷺ کے پاس کچھ بھیجا' آپ ﷺ نے تناول فرمایا۔ ❷ اور ایک روایت میں ہے کہ یہ لشکر نبی اکرم ﷺ کے ساتھ تھا جب کہ یہ مچھلی پائی گئی تھی۔ بعض کہتے ہیں' نہیں نبی اکرم ﷺ ساتھ نہیں تھے اور وہ دوسرا واقعہ ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ نہیں' واقعہ ایک ہی ہے۔ پہلے واقعہ میں نبی اکرم ﷺ ساتھ تھے' پھر نبی اکرم ﷺ نے جب دوسرا لشکر بھیجا تھا تو اس کے امیر ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ تھے اور یہ واقعہ اسی ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ والے لشکر کا تھا۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے حضرت سے سوال کیا' یارسول اللہ! ہم سمندر میں سفر کرتے ہیں اور تھوڑا سا پانی ساتھ رکھ سکتے ہیں' اگر اس سے وضو کر لیا کریں تو پیاسے رہ جائیں گے تو کیا ہم اب سمندر سے وضو کر سکتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''سمندر کا پانی پاک ہے اور اس کی مردہ مچھلی حلال ہے۔'' ❸ صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت سے بھی یہی مروی ہے۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نبی اکرم ﷺ کے ساتھ حج یا عمرہ میں ساتھ تھے تو ایک ٹڈیوں کے لشکر سے ہمارا سامنا ہوا۔ ہم اپنی لکڑی سے انہیں مارتے تھے' وہ مر کر ہمارے پاس گر پڑتی تھیں۔ ہم نے آپس میں کہا کہ اب ہم کیا کریں' ہم تو حالت احرام میں ہیں۔ چنانچہ حضور اکرم ﷺ سے ہم نے پوچھا تو فرمایا کہ ''صید بحر کی ممانعت نہیں ہے۔'' ❹ نبی علیہ السلام نے جب ٹڈیوں پر بددعا کی تھی تو کہا تھا کہ ''اے اللہ! چھوٹی بڑی سب ٹڈیوں کو ہلاک کر دے' ان کے انڈوں کو ضائع کر کے افزائش نسل سے روک دے تاکہ یہ ہمارا غلہ اور ہماری فصلیں اور ہمارے باغات و درخت تباہ نہ کر دیں۔ تو مجیب الدعوات ہے۔'' حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے کہا یارسول اللہ! یہ بھی گویا ایک الٰہی فوج ہے آپ اس کے قطع نسل کی بددعا کیوں فرماتے ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ ٹڈیاں بھی سمندر کی مچھلیوں کی نسل سے ہوتی ہیں۔'' زیاد بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے خود اس شخص نے بیان کیا جس نے مچھلی سے ٹڈی پیدا ہوتے دیکھی ہے۔ ❺ یہ حدیث صرف ابن ماجہ نے بیان کی ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حرم میں ٹڈی کا شکار کرنے کی ممانعت کی ہے اور بعض فقہا نے اس آیت کریمہ سے استدلال کیا ہے کہ تمام آبی جانور کھائے جا سکتے ہیں اور اس میں کسی چیز کا استثنا نہیں ہے۔ بعض نے مینڈکوں کو مستثنیٰ کیا ہے اور اس کے سوا باقی کو جائز رکھا ہے۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے مینڈک کو مارنے کی ممانعت کی ہے اور

---

❶ صحيح بخاري، كتاب الشركة، باب الشركة في الطعام ...... ٢٤٨٣؛ صحيح مسلم، ١٩٣٥؛ مؤطا امام مالك، ٢/ ٩٣٠؛ ابن حبان، ٥٢٦٢؛ بيهقي، ٩/ ٢٥٢۔ ❷ صحيح مسلم، كتاب الصيد، باب اباحة ميتات البحر، ١٩٣٥؛ صحيح بخاري، ٤٣٦٢؛ مختصرًا، ابوداود، ٣٨٤٠؛ احمد، ٣/ ٣٠٣؛ مسند ابي يعلى، ١٩٢٠؛ ابن حبان، ٥٢٦٠۔

❸ ابوداود، كتاب الطهارة، باب الوضوء بماء البحر، ٨٣، وسنده صحيح، ترمذي، ٦٩؛ نسائي، ٣٣٣؛ ابن ماجه، ٣٨٦؛ احمد، ٢/ ٣٦١۔ ❹ ابوداود، كتاب المناسك، باب الجراد للمحرم، ١٨٥٤، وسنده ضعيف جداً، ترمذي، ٨٥٠؛ ابن ماجه، ٣٢٢٢؛ احمد، ٢/ ٤٠٧، اس کی سند میں ابوالمہزم یزید بن سفیان ضعیف راوی ہے۔ (الميزان، ٤/ ٤٢٦، رقم: ٩٧٠١)

❺ ابن ماجه، كتاب الصيد، باب صيد الحيتان والجراد، ٣٢٢١ وسنده ضعيف جداً، ترمذي، ١٨٢٣؛ اس کی سند میں موسیٰ بن محمد بن ابراہیم متروک راوی ہے۔ (الميزان، ٤/ ٢١٨، رقم: ٨٩١٤)

فرمایا ❶ کہ ''اس کی آواز اللہ تعالیٰ کی تسبیح ہے۔'' ❷ دوسروں نے کہا ہے کہ مچھلی کھالی جائے لیکن مینڈک نہ کھائیں۔ان دونوں کے ماسوا میں اختلاف ہے۔بعض کہتے ہیں کہ بری ماکول جانوروں کے مشابہ جو بحری جانور ہیں وہ کھائے جائیں اور جو بر کے جانور نہیں کھائے جاتے ہیں بحر کے بھی ایسے جانور نہ کھائے جائیں۔یہ سب اختلاف بر بنائے مذہب شافعی ہے۔

اور ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ سمندر میں جو مچھلی مرگئی وہ نہ کھائی جائے' جیسا کہ خشکی کا مرا ہوا جانور بھی نہیں کھایا جاتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ﴿حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ﴾ فرمایا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ ''تم نے سمندر سے جو شکار کیا تھا اور وہ زندہ تھا پھر مرگیا تو کھاؤ اور جس مردہ مچھلی کو موجوں نے بہا کر کنارے لا ڈالا ہو تو نہ کھانا۔'' ❸ جمہور نے اصحاب مالک وشافعی واحمد رحمہم اللہ سے حدیث عنبر کے ذریعہ اور اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ سمندر کا پانی طاہر ہے اور اس کا مردہ حلال ہے اس لئے وہ ایسی مچھلی کو بھی جائز رکھتے ہیں۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہمارے لئے دو مردہ جانور اور دو خون جائز ہیں۔دو مردہ جانور تو مچھلی اور ٹڈی ہیں اور دو خون کلیجی اور تلی ہیں۔'' ❹

**احرام کی حالت میں بری شکار کا حکم:** قولہ ﴿وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ حُرُمًا﴾ یعنی حالت احرام میں تم کو بر کا شکار کرنا حرام ہے۔اگر عمداً ایسا کرو گے تو گنہگار بھی ہو گے اور تاوان بھی دینا پڑے گا اور خطا سے کیا ہے تو تاوان دینے کے بعد سزا اٹھ جائے گی لیکن اس شکار کا کھانا حرام ہوگا اس لئے کہ وہ اس کے حق میں مثل میتہ کے ہے اور امام شافعی و مالک رحمہما اللہ کا ایک قول یہ بھی ہے کہ احرام والوں اور غیر احرام والوں سب کے لئے اس کا کھانا حرام ہے۔پس وہ شکاری اگر اس میں سے کچھ کھالے تو کیا اس پر دگنا فدیہ لازم آ جائے گا۔اس میں علما کے دو قول ہیں ایک تو یہ کہ ہاں دگنا فدیہ لازم آئے گا۔عطاء رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اگر محرم شکاری اس کو ذبح کرے اور کھالے تو دو کفارے لازم آئیں گے۔ایک جماعت علما کا مذہب یہی ہے۔دوسرا قول یہ ہے کہ اس کے کھانے پر دوسرا فدیہ لازم نہ آئے گا۔مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ کا یہی مذہب ہے۔ابوعمر کہتے ہیں کہ زانی نے حد ماری جانے سے پہلے بار بار وطی کی تو اس پر ایک ہی حد واجب ہوگی۔ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اپنے شکار کا گوشت کھا لینے پر اپنی غذا کی قیمت دینی لازم آئے گی اس سے زیادہ نہیں۔ابوثور رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایسی صورت میں محرم پر صرف کفارہ لازم آئے گا اور اس صید میں سے کھانا اس کے لئے حلال ہے لیکن میں مکروہ سمجھتا ہوں کہ وہ اس میں سے کھائے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''بہ حالت احرام صید بر تم پر حلال ہے بشرطیکہ خود تم نے اس کا شکار نہ کیا ہو اور نہ تمہارے لئے شکار کیا گیا ہو۔'' ❺ اس حدیث کا بیان آگے آئے گا لیکن شکاری کے لئے اس کا کھانا جائز قرار دینا یہ عجیب بات ہے لیکن غیر شکاری کے لئے محرم کے شکار کے بارے میں اختلاف ہے اور ہم نے سابق میں بیان کر دیا ہے کہ جائز نہیں لیکن بعض لوگ غیر شکاری کو اس کا کھانا جائز کہتے ہیں اور محرم اور غیر محرم سب کو یکساں قرار دیتے ہیں۔

---

❶ ابوداود، کتاب الطب، باب فی الأدویة المکروهة، ٣٨٧١، وهو صحیح، نسائی، ٤٣٦٠، احمد، ٣/ ٤٥٤۔

❷ المعجم الأوسط، ٣٧٢٨، وسنده ضعیف، العظمة لابی الشیخ، ٥/ ١٢٢٦، ابن عساکر، ١/ ٢٧٠۔

❸ ابوداود، کتاب الاطعمة، باب فی أکل الطافی من السمك، ٣٨١٥، وسنده ضعیف ابوالزبیر مدلس کے سماع کی تصریح نہیں ہے۔

❹ سورۃ البقرہ میں اسکی تخریج گزر چکی ہے۔ ❺ ابوداود، کتاب المناسك، باب لحم الصید للمحرم، ١٨٥١، وسنده ضعیف، ترمذی ٨٤٦، نسائی، ٢٨٣٠، دارقطنی، ٢/ ٢٩٠، حاکم، ١/ ٤٥٢، بیهقی، ٥/ ١٩٠، ابن حبان، ٣٩٧١، اس کی سند میں مطلب بن عبداللہ بن حنطب کا حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں۔

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْـَٔلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ اِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ ۚ وَاِنْ تَسْـَٔلُوْا عَنْهَا حِيْنَ يُنَزَّلُ الْقُرْاٰنُ تُبْدَ لَكُمْ ۭ عَفَا اللّٰهُ عَنْهَا ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴿۱۰۱﴾ قَدْ سَاَلَهَا قَوْمٌ مِّنْ قَبْلِكُمْ ثُمَّ اَصْبَحُوْا بِهَا كٰفِرِيْنَ ﴿۱۰۲﴾

ترجمہ: آپ فرما دیجئے کہ ناپاک اور پاک برابر نہیں گو تجھ کو ناپاک کی کثرت تعجب میں ڈالتی ہو تو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو اے عقلمندو! تا کہ تم کامیاب ہو۔[۱۰۰] اے ایمان والو! ایسی باتیں مت پوچھو کہ اگر تم سے ظاہر کر دی جائیں تو تمہاری ناگواری کا سبب ہو اور اگر تم زمانہ نزول قرآن میں ان باتوں کو پوچھو تو تم سے ظاہر کر دی جائیں۔ سوالات گزشتہ اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیے اور اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے ہیں بڑے حلم والے ہیں۔[۱۰۱] ایسی باتیں تم سے پہلے لوگوں نے بھی پوچھی تھیں پھر ان باتوں کا حق نہ بجا لائے۔[۱۰۲]

جب غیر محرم شکار کرے اور محرم کو ہدیہ بھیجے تو بعض لوگ کہتے ہیں کہ محرم کے لئے مطلقاً جائز ہے اور اس میں کوئی فرق نہیں کہ خود اس کے لئے شکار کیا ہو یا نہ کیا ہو۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے غیر محرم کے شکار کے بارے میں پوچھا گیا کہ کیا اس کا کھانا محرم کو حلال ہے تو فتویٰ دیا کہ ہاں کھا سکتا ہے۔ پھر عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی' انہیں علم ہوا تو کہا کہ اس کے خلاف اگر تم فتویٰ دیتے تو میں تمہیں سزا دیتا لیکن دوسرے لوگ بالکل یہ ناجائز سمجھتے ہیں۔ ابن عباس اور ابن عمر رضی اللہ عنہم مکروہ سمجھتے ہیں کیونکہ ﴿حُرِّمَ عَلَيْكُمْ﴾ کی آیت عام ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ محرم کے لئے "اکل لحم صید" مکروہ کہتے ہیں اور مالک و شافعی اور احمد رحمہم اللہ وغیرہ کہتے ہیں کہ غیر محرم نے اگر محرم کی خاطر شکار کیا ہو تو محرم کو اس کا کھانا اب جائز نہیں۔ صعب بن جثامہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک گورخر ہدیہ بھیجا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے واپس کر دیا تھا اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیجنے والے کے چہرے پر کچھ آثار رنج محسوس کئے تو فرمایا کہ "میں تو صرف محرم ہونے کی وجہ سے نہیں کھاتا ہوں۔" یہ حدیث بخاری و مسلم ❶ میں الفاظ کثیرہ کے ساتھ ہے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے گمان کیا تھا کہ یہ صرف آپ کی خاطر شکار کیا گیا تھا اس لئے واپس کیا اور اگر کوئی شکار محرم کے واسطے نہ کیا گیا ہو تو محرم کے لئے اس کا کھانا جائز ہے کیونکہ ابو قتادہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ انہوں نے ایک گورخر شکار کیا تھا اور وہ محرم نہیں تھے اور ان کے اصحاب محرم تھے تو وہ اس کے کھانے سے باز رہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "کیا تم میں سے کسی نے شکاری کو شکار کرنے کے لئے شکار بتایا تھا یا اس کے قتل میں مدد دی تھی؟" تو اصحاب نے کہا' نہیں۔ تو فرمایا کہ "پھر تو کھاؤ اور خود آپ نے بھی کھایا۔" ❷

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "صید بر تمہارے لئے حلال ہے بشرطیکہ خود تم نے بحالت احرام شکار نہ کیا ہو یا تمہارے ایما سے یا تمہارے مقصد سے شکار نہ کیا گیا ہو۔" ❸ عامر بن ربیعہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو جب وہ عرج میں تھے اور محرم تھے سردی کا زمانہ تھا دیکھا کہ آپ نے اپنا چہرہ ارغوانی چادر سے چھپا لیا تھا۔ پھر

❶ صحیح بخاری، کتاب جزاء الصید، باب اذا اھدی للمحرم حمارا وحشیا حیا لم یقبل، ۱۸۲۵؛ صحیح مسلم، ۱۱۹۳۔

❷ صحیح بخاری، حوالہ سابق، ۱۸۲۴؛ صحیح مسلم، ۱۱۹۶۔ ❸ ابوداود، کتاب المناسك، باب لحم الصید للمحرم، ۱۸۵۱، وسندہ ضعیف؛ ترمذی، ۸۴۶؛ نسائی، ۲۸۳۰، اس کا حکم پہلے گزر چکا ہے۔

شکار کا گوشت لایا گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ ''تم لوگ کھاؤ میں نہیں کھاؤں گا کیونکہ شکار میری خاطر کیا گیا ہے اور تمہاری خاطر نہیں کیا گیا ہے۔'' ❶

**رزق حلال پر قناعت:** [آیت:۱۰۰۔۱۰۲] اللہ تعالیٰ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ارشاد فرماتا ہے کہ خبیث اور طیب دونوں برابر نہیں ہو سکتے اگرچہ خبیث کتنا ہی اچھا کیوں نہ معلوم ہو۔ اے انسان تھوڑی سی حلال چیز جو نافع ہو وہ اس کثیر حرام سے بہتر ہے جو مضرت بخش ہے جیسا کہ حدیث میں ہے کہ کم چیز اور کفایت کرنے والی چیز اچھی ہے کثیر چیز سے جو اللہ تعالیٰ سے غافل بنانے والی ہے۔ ❷ ثعلبہ بن حاطب الانصاری رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے بہت سا مال عطا فرمائے تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''تھوڑا مال جس کا تم شکر ادا کرو وہ اس کثیر سے اچھا ہے جس کا شکر ادا نہ کرو۔'' ❸ پس اے صحیح عقل والو! اللہ تعالیٰ سے ڈرو، حرام سے بچو، حلال پر قناعت کرو، شاید تم دین اور دنیا میں فلاح پا سکو۔

**فضول سوالوں کی ممانعت:** پھر فرمایا کہ اے ایمان والو! ایسے سوالات مت کرو کہ اگر ان کے جوابات ظاہر ہو جائیں تو تمہیں سخت رنج پہنچے۔ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے عباد مؤمنین کو تادیب ہے اور غیر مفید و مضر سوالات کے پوچھنے سے ممانعت ہے کیونکہ اگر یہ امور ظاہر ہو جائیں گے تو انہیں سن کر سخت ناگوار ہوگا اور رنج پہنچے گا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''کوئی مجھے کسی کی کوئی خبر لا کر نہ پہنچایا کرے۔ میں چاہتا ہوں کہ تم سے سامنا ہو تو میرا دل تمہاری طرف سے بالکل صاف رہے اور کسی کی طرف سے دل میں کوئی خلش پیدا ہونے نہ پائے۔'' ❹ انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا تھا کہ ایسا خطبہ میں نے کبھی نہیں سنا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اگر تم وہ سب کچھ جانتے ہوتے جو میں جانتا ہوں تو بہت تھوڑا ہنستے اور بہت زیادہ روتے۔'' تو صحابہ رضی اللہ عنہم اپنا اپنا منہ چھپا کر رونے لگے۔ ایک آدمی اٹھ کر پوچھنے لگا کہ حضرت میرا باپ کون تھا؟ کہا فلاں تھا۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ ﴿لَا تَسْئَلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ﴾ ❺ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن بعض صحابہ رضی اللہ عنہم نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سوالات کئے اور یہ اصرار کئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر آئے اور فرمانے لگے کہ ''آج جو بات مجھ سے پوچھنا چاہتے ہو پوچھو میں سب کچھ تمہارے حالات بیان کر دوں گا۔'' اصحاب النبی یہ سن کر کانپ اٹھے کہ کوئی نئی بات ظاہر ہونے والی ہے اور میں دائیں بائیں جدھر بھی دیکھتا تھا صحابہ رضی اللہ عنہم اپنا منہ کپڑے سے ڈھانکے ہوئے رو رہے تھے۔ ایک آدمی اٹھا جس کو لوگ اس کے باپ میں بدنام کرتے تھے۔ کہنے لگا یا نبی اللہ! میرا باپ کون تھا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''حذافہ تھا۔'' پھر عمر رضی اللہ عنہ اٹھے اور کہنے لگے ہمیں کچھ پوچھنے کی ضرورت نہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمارا رب ہے، اسلام ہمارا دین ہے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے رسول ہیں۔ ہم کسی فتنے کے ظاہر ہونے سے پناہ مانگتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''آج کی طرح میں نے کبھی خیر و شر کو عیاں نہیں دیکھا۔ جنت اور دوزخ اس طرح میرے سامنے مجسم

---

❶ مؤطا امام مالك، كتاب الحج، باب ما لا يحل للمحرم كله من الصيد، ٨٤، وسنده صحيح موقوف؛ للطبرى (١/ ٢٦٦، ح ٤٤٣) وسنده حسن۔ ❷ مسند ابى يعلى، ١/ ٢٩٥، ح ١٠٥٣ وسنده حسن؛ صحيح ابن حبان: الاحسان، ٣٣١٩؛ تهذيب الآثار، مجمع الزوائد، ١٠/ ٢٥٦۔ ❸ المعجم الكبير، ٧٨٧٣، وسنده ضعيف جداً، مجمع الزوائد، ٧/ ٣١، اسکی سند میں علی بن یزید الالہانی متروک راوی ہے (الميزان، ٣/ ١٦١، رقم، ٥٩٦٦) ❹ ابوداود، كتاب الأدب، باب رفع الحديث من المجلس، ٤٨٦٠، وسنده ضعيف ولید بن ابی ہشام مستور اور زید بن زائد مجہول الحال راوی ہے۔ ترمذی، ٣٨٩٦، احمد، ١/ ٣٩٥، مسند ابى يعلى، ٥٣٨٨۔ ❺ صحيح بخارى، كتاب التفسير، سورة المائدة باب قوله ﴿لا تسئلوا عن أشياء ان تبد لكم تسؤكم﴾ ٤٦٢١، صحيح مسلم، ٢٣٥٩، ترمذى، ٣٠٥٨، احمد، ٣/ ٢١٠، مسند الطيالسى، ٢/ ٦٠۔

حضرت وہب اور سلمان الخیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے مائدے کا سوال کیا گیا تو انہیں برا معلوم ہوا اور کہا کہ زمین سے تمہیں جو رزق دیا گیا ہے اسی پر قناعت کرو اور آسمان سے رزق نازل ہونے کا سوال نہ کرو۔ کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کا ایک معجزہ ہوگا اور ثمود نے جس طرح اپنے نبی سے سوال کیا تھا لیکن سوال پورا ہونے کے باوجود کفر کرنے کی وجہ سے ہلاک ہو گئے تھے۔ کہیں تمہارے ساتھ بھی ایسا ہی نہ ہو لیکن وہ اصرار کرتے رہے اور جب عیسیٰ علیہ السلام نے دیکھا کہ اللہ سے دعا کئے بغیر چارہ نہیں تو اپنا جبہ اتار دیا اور کالے بالوں کا کرتا اور جبہ پہن لیا کمبل اوڑھ لیا' وضو اور غسل کر کے صومعہ گئے۔ دیر تک نماز پڑھتے رہے۔ پھر قبلہ رخ کھڑے ہو گئے۔ اپنے قدم جوڑ لئے ٹخنہ سے ٹخنہ ملا لیا۔ انگلیاں سیدھی رکھ لیں۔ سیدھا ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھ کر سینے پر باندھ لیا' سر جھکا لیا اور نظریں نیچی کر لیں۔ رخساروں پر سے آنسو بہتے ہوئے داڑھی پر سے ہوتے ہوئے زمین پر گر رہے تھے۔ اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگ رہے تھے۔ اب ایک سرخ خوان دو بادلوں کے درمیان آسمان سے اترنا شروع ہوا۔ لوگ اسے اوپر سے گرتا ہوا دیکھ رہے تھے اور خوش ہو رہے تھے۔ لیکن حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ کے خوف سے رو رہے تھے۔ کیونکہ باری تعالیٰ نے شرط لگا کر نزول مائدہ کیا تھا کہ اگر اس کے بعد بھی وہ ایمان نہ لائیں گے تو سخت ترین عذاب اٹھائیں گے۔ وہ اللہ سے دعا مانگ رہے تھے اور کہہ رہے تھے' اے اللہ! تو اس کو رحمت بنا اور عذاب نہ بنا' کتنی عجیب باتیں جو جو میں نے تجھ سے مانگی تھیں وہ تو نے مجھے عطا کیں۔ اے اللہ ہمیں شاکر بنا۔ اے اللہ! اس مائدے کے سبب غضب بننے سے میں پناہ مانگتا ہوں اس کو سلامت و عافیت بنا اور فتنہ نہ بنا۔

وہ دعا مانگ ہی رہے تھے کہ خوان ان کے حواریوں کے سامنے آ کر ٹک گیا اور اس میں سے ایسی خوشبو پھوٹ پڑی کہ کبھی ایسی خوشبو سونگھنے میں نہ آئی تھی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے حوارین سجدۂ شکر میں گر پڑے کیونکہ ایسی عظیم نشانی اور عبرت ناک چیز انہوں نے دیکھی جس کی انہیں امید نہیں تھی یہود اس امر عجیب کو دیکھ رہے تھے اور ان کے دل رنج و غم سے بھرے ہوئے تھے۔ پھر وہ آپ ہی آپ بل کھاتے ہوئے چل دیئے۔ اب عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی خوان کے پاس آئے' خوان پر رومال ڈھکا ہوا تھا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کہا اس پر سے رومال کون ہٹائے گا؟ ہم میں سے جو اپنے نفس پر سب سے زیادہ مطمئن ہے اور امتحان الٰہی میں سب سے زیادہ نڈر ہے وہ رومال ہٹائے تاکہ ہم اللہ تعالیٰ کے رزق کو دیکھیں اور اس کا نام لے کر کھانے لگیں۔ حواریوں نے کہا یا روح اللہ! آپ سے بڑھ کر اس کا حق دار کون ہے یہ سن کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اٹھے تازہ وضو کیا' مسجد آئے نماز پڑھی۔ کچھ دیر تک روتے رہے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ مائدے کو کھولنے کی اجازت دے اور اس میں قوم کے لئے برکت و رزق عطا فرما۔ اب خوان کے پاس جا کر رومال ہٹایا۔ دیکھا کہ اس میں ایک بڑی تلی ہوئی مچھلی رکھی ہوئی ہے جس کے پوست پر نہ فلوس ہیں اور نہ گوشت میں کوئی کانٹا ہے۔ روغن اس میں سے بہہ رہا ہے اس میں ہر قسم کی سبزیاں بھی ہیں سوائے مولی کے اس کے سر کی طرف سرکہ ہے اور دم کی طرف نمک ہے۔ سبزیوں کے اطراف پانچ روٹیاں ہیں جن میں سے ایک پر روغن زیتون ہے اور دوسری پر کھجوریں ہیں اور پانچ انار ہیں حواریوں کے سردار شمعون نے کہا کہ یا روح اللہ! یہ ہماری دنیا کا طعام ہے یا جنت کا طعام ہے؟ تو عیسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ کیا اب بھی وقت نہیں آیا کہ جو کچھ عجائبات دیکھ رہے ہو اس سے عبرت لو اور ان سوالات سے باز آؤ مجھے تو ڈر ہے کہ یہی نشانی کہیں تمہارے لئے عذاب کا سبب نہ بن جائے۔ شمعون نے کہا نہیں' رب اسرائیل کی قسم! اے سچی ماں کے بیٹے! میرا مقصد اس سے کوئی سوال کرنا نہیں تھا۔ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ نہ یہ طعام دنیا ہے اور نہ طعام جنت۔ یہ تو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے آسمان ہی میں پیدا کر لیا ہے۔ وہ صرف کن فرما دیتا ہے اور طرفۃ العین میں وہ چیز مخلوق ہو جاتی ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر کھاؤ اور کھا کر

شکر کرو' اللہ تعالیٰ اور زیادہ عطا فرمائے گا۔ کیونکہ وہ بدیع ہے اور قادر اور شاکر ہے۔

حواریوں نے کہا' اے روح اللہ! ہم چاہتے ہیں کہ اس معجزے کے اندر اور ایک معجزہ ہمیں دکھائی دے۔ تو عیسیٰ علیہ السلام نے کہا۔ سبحان اللہ' کیا یہ نشانی جو تم نے دیکھی کافی نہیں کہ اسی میں پھر دوسری نشانی کا سوال کرتے ہو۔ پھر عیسیٰ علیہ السلام نے مچھلی سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ اے مچھلی! اللہ تعالیٰ کے حکم سے زندہ ہو جا۔ چنانچہ وہ بھونی ہوئی مچھلی اللہ تعالیٰ کے حکم سے زندہ ہو گئی اور تروتازہ ہو کر تڑپنے لگی' شیر کی طرح منہ پھاڑنے لگی' اس کی آنکھیں گھومنے اور چمکنے لگیں۔ اس کے جسم پر کھپل بھی نمودار ہو گئے' یہ دیکھ کر لوگ ڈر گئے۔ عیسیٰ علیہ السلام نے یہ دیکھ کر فرمایا کہ تم تو اور ایک نشانی مانگ رہے تھے اور تمہیں دکھائی گئی تو ڈرنے لگے۔ مجھے تو اندیشہ ہے کہ تم جو کچھ کر رہے ہو یہ تمہارے لئے عقاب اور فتنے کا سبب ہو گا۔ اب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اے مچھلی اللہ تعالیٰ کے حکم سے جیسی تھی ویسی ہو جا۔ چنانچہ وہ پہلے ہی کی طرح بھونی ہوئی بن گئی۔ لوگوں نے کہا اے عیسیٰ علیہ السلام تم پہلے کھاؤ پھر ہم کھائیں گے۔ عیسیٰ علیہ السلام نے کہا معاذ اللہ' جس نے مطالبہ کیا ہے اسی کو پہلے کھانا چاہئے۔ جب حواریوں نے دیکھا کہ عیسیٰ علیہ السلام نہیں کھا رہے ہیں تو ڈر گئے کہ نزول مائدہ ناخوشی کا سبب ہے اور اس کے کھانے میں اندیشہ ہے اور رک گئے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فقیروں' غریبوں اور مریضوں کو بلایا اور کہا کھاؤ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف کا رزق ہے اور تمہارے نبی کی طرف سے دعوت ہے اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرو جس نے یہ تمہیں دیا یہ تمہارے لئے مبارک ہے اور دوسروں کے لئے عقوبت ہے۔ چنانچہ وہ سب اللہ تعالیٰ کا نام لے کر کھانے لگے' چنانچہ تیرہ سو مرد اور عورتوں نے کھایا اور سب پیٹ بھر کر اٹھے۔ پھر یہ مائدہ آسمان کی طرف چلا گیا اور لوگ دیکھتے ہی رہ گئے۔ ہر فقیر کھا کر غنی بن گیا اور مریض تندرست ہو گیا پھر یہ ہمیشہ غنی اور تندرست رہے اور جن حواریوں نے کھانے سے انکار کیا تھا وہ سخت نادم رہے اور مرتے دم تک کھانے کی حسرت ان کے دلوں میں باقی رہی۔

اور جب یہ مائدہ اترا ہے تو ہر طرف سے سارے بنی اسرائیل ٹوٹ پڑے۔ غنی فقیر' چھوٹے بڑے' مریض و تندرست' کھانے کے لئے ایک پر ایک گر رہے تھے۔ اب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے سب کی باری مقرر فرما دی۔ ایک دن آ کر جو کھاتے وہ دوسرے دن نہ آتے' درمیان میں ایک دن چھوڑ کر آیا کرتے۔ اس طرح چالیس دن گزر گئے۔ دن بھر کھانے کا سلسلہ جاری رہتا' پھر مائدہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے آسمان کی طرف چڑھ جاتا' حتیٰ کہ لوگ اس کا سایہ زمین پر گرتا ہوا دیکھتے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی عیسیٰ علیہ السلام کو وحی بھیجی کہ مائدہ میں میرا رزق فقرا اور یتامیٰ اور مریضوں کے لئے ہے' تونگروں کے لئے نہیں۔ مالداروں کو یہ بات بری لگی۔ باتیں بنانے لگے۔ خود بھی شک میں پڑ گئے اور لوگوں کو بھی شک میں ڈالنے لگے اور غلط باتیں پھیلانے لگے۔ شیطان نے ان پر قبضہ کر لیا اور اچھے لوگوں کے دلوں میں بھی وسوسے ڈالے چنانچہ وہ کہنے لگے کہ اے عیسیٰ علیہ السلام سچ بتانا کہ کیا یہ نزول مائدہ آسمان سے حق بات ہے۔ کیونکہ ہم میں سے اکثر لوگ شک میں ہیں۔ تو عیسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ میرے اللہ تعالیٰ کی قسم تم ہلاک ہو گئے۔ تم نے نبی علیہ السلام سے سوال کیا تھا کہ اللہ تعالیٰ سے مائدہ کی دعا کرے اور جب اس نے دعا کی اور اللہ تعالیٰ نے تم پر اپنی رحمت اور اپنا رزق اتارا اور تمہیں اپنی نشانی اور عبرتیں بتائیں تو لگے تم انکار اور شک کرنے۔ اب عذاب کی خوش خبری سن لو وہ تمہیں آ دبوچنے والا ہی ہے' یہ دوسری بات ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی خود رحم فرما دے۔ تو اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ میں تکذیب کرنے والوں کو نہیں چھوڑوں گا' جو نزول مائدہ کے بعد کفر کرے اس سے متعلق شرط ہی یہ تھی کہ اسے ایسا عذاب دیا جائے گا کہ اب تک نہ دیا گیا ہو۔ یہ شک کرنے والے جب اپنے بستروں پر سو گئے اور سوتے وقت اپنی اچھی خاصی شکل و صورت میں تھے۔ لیکن آخر شب میں اللہ تعالیٰ نے انہیں خنازیر بنا دیا=

وَإِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَأَنتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُونِي وَأُمِّيَ إِلٰهَيْنِ مِن دُونِ اللّٰهِ ۖ قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُونُ لِي أَنْ أَقُولَ مَا لَيْسَ لِي بِحَقٍّ ۚ إِن كُنتُ قُلْتُهُ فَقَدْ عَلِمْتَهُ ۚ تَعْلَمُ مَا فِي نَفْسِي وَلَا أَعْلَمُ مَا فِي نَفْسِكَ ۚ إِنَّكَ أَنتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ﴿١١٦﴾ مَا قُلْتُ لَهُمْ إِلَّا مَا أَمَرْتَنِي بِهِ أَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۚ وَكُنتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَّا دُمْتُ فِيهِمْ ۖ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي كُنتَ أَنتَ الرَّقِيبَ عَلَيْهِمْ ۚ وَأَنتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدٌ ﴿١١٧﴾ إِن تُعَذِّبْهُمْ فَإِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۖ وَإِن تَغْفِرْ لَهُمْ فَإِنَّكَ أَنتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿١١٨﴾

ترجمہ: اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے جب کہ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ اے عیسیٰ بن مریم کیا تم نے لوگوں سے کہہ دیا تھا کہ مجھ کو اور میری ماں کو بھی علاوہ اللہ تعالیٰ کے معبود قرار دے لو عیسیٰ عرض کریں گے کہ میں تو آپ کو منزہ سمجھتا ہوں مجھ کو کسی طرح زیبا نہ تھا کہ میں ایسی بات کہتا جس کے کہنے کا مجھ کو کوئی حق نہیں۔ اگر میں نے کہا ہوگا تو آپ کو اس کا علم ہوگا۔ آپ تو میرے دل کے اندر کی بات بھی جانتے ہیں اور میں آپ کے علم میں جو کچھ ہے اس کو نہیں جانتا۔ تمام غیبوں کے جاننے والے آپ ہیں۔[۱۱۶] میں نے تو ان سے اور کچھ نہیں کہا مگر صرف وہی جو آپ نے مجھ سے کہنے کو فرمایا تھا کہ تم اللہ تعالیٰ کی بندگی اختیار کرو جو میرا بھی رب ہے اور تمہارا بھی رب ہے۔ میں ان پر مطلع رہا جب تک ان میں رہا۔ پھر جب آپ نے مجھ کو اٹھا لیا تو آپ ان پر مطلع رہے۔ اور آپ ہر چیز کی پوری خبر رکھتے ہیں۔[۱۱۷] اگر آپ ان کو سزا دیں تو یہ آپ کے بندے ہیں۔ اور اگر آپ ان کو معاف فرما دیں تو آپ زبردست ہیں حکمت والے ہیں۔[۱۱۸]

اور یہ گھوڑوں پر کچرے اور گندگیوں میں پھرنے لگے۔ یہ ساری روایت بہت عجیب و غریب ہے۔ ابو حاتم نے اس کو جگہ جگہ سے الگ الگ ٹکڑے کر کے بیان کیا ہے۔ میں نے ان کو سیاق و ترتیب قائم رہنے کے لئے بطور واقعہ مسلسل جوڑ لیا ہے۔

یہ روایت تو دلالت کرتی ہے کہ مائدہ اترا تھا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دعا پر بنی اسرائیل کو ملا تھا۔ ظاہر عبارت قرآن سے بھی یہ اخذ ہوتا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ﴿مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ﴾ فرمایا ہے۔ لیکن کہنے والے یہ بھی کہتے ہیں کہ مائدہ اترا ہی نہیں اور اللہ تعالیٰ نے اس بات کو صرف مثال کے طور پر فرمایا ہے اور یہ کہ جب انہیں عذاب کا ڈر بتایا گیا تو مطالبہ مائدہ سے دست بردار ہو گئے اور کہا نہیں ہمیں مائدہ نہیں چاہئے۔ مجاہد اور حسن رحمہما اللہ تک اس کی اسانید بہت صحیح ہیں اور سب سے قوی دلیل یہ ہے کہ نصاریٰ اس مائدہ سے واقف ہی نہیں اور ان کی کتاب انجیل میں مائدہ کا کہیں ذکر ہی نہیں ہے اگر مائدہ اترا ہی ہوتا تو انجیل میں جگہ جگہ اس کا ذکر آتا اور ایک بار نہیں متواتر انجیل میں مذکور ہوتا لیکن جمہور کا یہی خیال ہے کہ مائدہ اترا تھا۔ ابن جریر نے اسی خیال کو اختیار کیا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ﴿إِنِّي مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ﴾ فرمایا ہے اس کا وعدہ اور وعید حق ہے اور یہی بات صواب بھی معلوم ہوتی ہے۔ اہل تاریخ نے لکھا ہے کہ موسیٰ بن نصیر نائب بنی امیہ نے فتوح بلاد مغرب کے وقت وہاں مائدہ پایا جس میں موتی جڑے ہوئے تھے اور قسم قسم کے جواہر کندہ تھے۔ تو امیر المؤمنین ولید بن عبدالملک کے پاس وہ بھیج دیا گیا۔ یہ مائدہ راستے ہی میں تھا کہ وہ مر گیا۔ اب وہ اس کے بھائی سلیمان

بن عبدالملک کے پاس بھیجا گیا جو اس کے بعد خلیفہ ہوا۔ لوگوں نے اس کے یاقوت اور جواہر وغیرہ دیکھ کر بہت تعجب کیا اور کہا جاتا ہے کہ یہ مائدہ سلیمان بن داؤد علیہ السلام کا تھا۔ واللہ اعلم۔

**قریش کا سوال اور پیغام جبریل:** ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ قریش نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا تھا کہ صفا کی پہاڑی کو ہمارے لئے سونا بنادو تو ہم تم پر ایمان لائیں۔ آپ نے فرمایا کہ ''کیا ایمان لاؤ گے؟'' کہا ہاں۔ اتنے میں جبرئیل علیہ السلام آئے اور کہا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں سلام کہتا ہے۔ اور فرماتا ہے کہ اگر تم چاہو تو صبح تک کوہ صفا سونا ہو جائے لیکن اس کے بعد بھی اگر ایمان نہ لائیں گے تو بدترین عذاب کا سامنا کرنا پڑے گا اور اگر تم یہ چاہو کہ میں ان کی توبہ قبول کرلوں اور ان پر رحمت کروں تو ویسا سہی۔ آپ نے فرمایا ''اے پروردگار تیری توبہ اور رحمت چاہئے۔'' ❶

**روز قیامت عیسیٰ علیہ السلام سے جواب طلبی:** [آیت:۱۱۶۔۱۱۸] اللہ پاک عیسیٰ علیہ السلام سے قیامت کے روز ان لوگوں کی موجودگی میں خطاب فرما رہا ہے جنہوں نے عیسیٰ علیہ السلام اور عیسیٰ کی ماں کو اللہ بنا رکھا تھا۔ یہ نصاریٰ کو ڈنکے کی چوٹ تہدید و توبیخ ہے۔ قتادہ رحمہ اللہ نے اس پر اللہ تعالیٰ کے اس قول سے استدلال کیا ہے کہ ﴿هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ﴾ ❷ یعنی یہ وہ دن ہے کہ سچوں کو ان کی سچائی کا صلہ ملے گا۔ سدی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ خطاب اور جواب دنیا میں ہے۔ ابن جریر اس کی تصدیق کرتے ہیں کہ یہ اس واقعہ سے متعلق ہے جب کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر اٹھائے گئے تھے۔ اور ابن جریر نے اس پر دو طرح سے استدلال کیا ہے ایک تو یہ کہ کلام لفظ ماضی یعنی ﴿قَالَ﴾ کے ساتھ ہے۔ دوسرے یہ کہ قولہ تعالیٰ ﴿اِنْ تُعَذِّبْهُمْ﴾، ﴿وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ﴾ یعنی کلام شرطیہ ہے اور بات دنیا ہی میں ہوئی ہوگی جب تو عذاب یا مغفرت کی شرط آخرت کے لئے اٹھا رکھی گئی۔ لیکن یہ دونوں دلیلیں غور طلب ہیں۔ اس لئے کہ لفظ ماضی ہو تو کیا ہوا قیامت کے اکثر امور لفظ ماضی ہی سے بیان کئے گئے ہیں تا کہ وقوع اور ثبوت پر دلیل کافی بن سکے' رہا ﴿اِنْ تُعَذِّبْهُمْ﴾ کا شرطیہ کلام سو اس سے تو عیسیٰ علیہ السلام کا ان گنہگاروں سے بیزاری ظاہر کرنا اور اللہ تعالیٰ کی مرضی کا ان میں نافذ ہونا ظاہر کیا گیا ہے اور شرط پر کسی چیز کا متعلق ہونا وقوع چیز کے لئے مقتضی نہیں ہوسکتا۔ آیات قرآنی میں اس کی بہت سی نظیریں موجود ہیں۔ قتادہ رحمہ اللہ کا جو بیان ہے وہ زیادہ صاف ہے کہ قیامت کے دن کا مکالمہ ہے تا کہ قیامت کے دن سب کے سامنے نصاریٰ کا پول کھل جائے اور تہدید و توبیخ ہو سکے۔ ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''قیامت کے دن انبیا علیہم السلام اور ان کی امتیں بلائی جائیں گی پھر عیسیٰ علیہ السلام طلب کئے جائیں گے ان پر اظہار احسان فرمایا جائے گا وہ اقرار فرمائیں گے پھر اللہ پاک ان سے یہ سوال بالا فرمائے گا تو وہ انکار کریں گے کہ میں نے اپنی امت سے اپنی پرستش کے لئے نہیں کہا تھا۔ اب نصاریٰ بلائے جائیں گے ان سے بازپرس ہوگی وہ کہیں گے کہ ہاں' عیسیٰ علیہ السلام نے ہمیں ایسا حکم دیا تھا۔ یہ سن کر خوف کے مارے عیسیٰ علیہ السلام کے سر اور جسم کے بال کھڑے ہو جائیں گے۔ فرشتے ان بالوں کو تھام لیں گے اور یہ نصاریٰ اللہ تعالیٰ کے سامنے ایک ہزار سال تک پاؤں جوڑے بٹھائے رکھے جائیں گے حتیٰ کہ ان پر حجت قائم ہو جائے گی اور اصلیت ان کے سامنے آ جائے گی۔

کذب بیانی کی سزا میں صلیب کو ان کا پیشوا بنا دیا جائے گا۔ پھر یہ لوگ دوزخ کی طرف ہانکے جائیں گے۔'' ❸ وقولہ ﴿سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْٓ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ بِحَقٍّ﴾ اس جواب میں حسن ادب کی کس قدر توفیق عنایت ہوئی ہے عیسیٰ علیہ السلام کے دل میں کیسی اچھی دلیل القا کی گئی ہے کہ اے اللہ تعالیٰ جس بات کا مجھے کوئی حق نہیں آخر میں ایسی بات کیسے کہتا وَلَوْ فَرَضْنَا اگر

❶ احمد، ١/ ٢٤٢، وهو حسن، حاكم، ٢/ ٢١٤، المعجم الكبير، ١٢٧٣٦، البيهقى، ٩/ ٨۔

❷ ٥/ المآئدة: ١١٩۔ ❸ الدر المنثور، ٢/ ٦١٥۔

میں نے ایسا کہا بھی ہوگا تو ضرور تو جانتا ہی ہوگا کیونکہ تجھ پر تو کوئی بات چھپی ہوئی نہیں۔ تو میرے دل کی بات جانتا ہے لیکن میں تیرے ارادے کو نہیں جان سکتا جو کچھ تو نے مجھے حکم دیا تھا میں نے اس سے ایک حرف بھی زیادہ نہیں کہا۔ میں نے تو یہی کہا تھا کہ تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو جو میرا بھی رب ہے اور تمہارا بھی رب ہے۔ میں جب تک ان میں رہا ان کے اعمال کا نگران رہا اور جب تو نے مجھے اٹھالیا تو اب تو ان کا نگران کار ہوگیا اور تو تو ہر بات کا نگران ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں خطبہ دیتے ہوئے فرمایا کہ "اے لوگو! قیامت کے روز تم ننگے اور غیر مختون اٹھائے جاؤ گے جیسے کہ پیدائش کے وقت تھے۔ سب سے پہلے ابراہیم علیہ السلام کو لباس پہنایا جائے گا۔ اب میری امت کے چند لوگ لائے جائیں گے جنہیں دوزخ کی نشانی کے طور پر بائیں طرف رکھا جائے گا۔ تو میں کہوں گا کہ یہ تو میری امت ہے تو کہا جائے گا کہ تم نہیں جانتے کہ تمہارے بعد تمہاری سنت کو چھوڑ کر کیا کیا بدعتیں ان لوگوں نے جاری کیں۔ تو میں ایک بندۂ صالح کی طرح یہی کہوں گا کہ جو عیسیٰ علیہ السلام نے کہا تھا۔ کہا جائے گا کہ تمہارے بعد لوگ مرتد اور بدعتی ہوگئے تھے۔" ❶

**امت کی بخشش کے لئے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی آہ وزاری:** قولہ ﴿اِنْ تُعَذِّبْهُمْ﴾ الی آخرہ۔ یہ کلام اللہ تعالیٰ کی مشیت پر متضمن ہے کہ وہ جو چاہے کرے، وہ سب سے پوچھ سکتا ہے لیکن اس سے کوئی نہیں پوچھ سکتا۔ نیز یہ کلام نصاریٰ سے بیزاری پر بھی مشتمل ہے جنہوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا شریک اور ولد، اور مریم علیہا السلام کو بیوی قرار دے دیا تھا نعوذ باللہ تعالیٰ۔ اس آیت کی بڑی شان ہے حدیث میں ہے کہ ایک رات نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صبح تک اسی آیت کو نماز میں پڑھتے رہے۔

ابو ذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک رات اسی آیت کو پڑھتے رہے، حتیٰ کہ رکوع اور سجدے میں بھی یہی آیت پڑھی۔ صبح کو جب اس کی وجہ میں نے پوچھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میں رب عزوجل سے شفاعت امت کے لئے سوال کرتا رہا۔ چنانچہ شرک کے سوا سب کو بخشنے کا اس نے وعدہ فرمایا۔" ❷ جسرہ بنت دجاجہ سے مروی ہے کہ ابو ذر رضی اللہ عنہ کہہ رہے تھے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے عشاء کی نماز پڑھائی تو اس کے بعد لوگ اپنی الگ الگ نمازیں پڑھنے لگے اب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے مسکن پر جا بیٹھے اور جب دیکھا کہ لوگ اپنے گھر چلے گئے ہیں تو پھر مصلیٰ پر آ کر نماز میں مشغول ہوگئے اب میں بھی آ گیا اور آپ کے پیچھے نماز پڑھنے لگا۔ آپ نے سیدھی طرف ہو جانے کا اشارہ کیا۔ میں سیدھی طرف ہوگیا۔ پھر ابن مسعود آئے تو ہمارے پیچھے کھڑے ہوگئے تو انہوں نے بائیں طرف ہو جانے کا اشارہ کیا۔ اب ہم تینوں اپنی الگ الگ نمازیں پڑھنے لگے لیکن آپ نے نماز میں ایک ہی آیت جو شروع کی تو اسی کو پڑھتے پڑھتے صبح کر دی۔ میں نے اب عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہا کہ رات بھر ایک ہی آیت پڑھنے کا سبب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھیں۔ انہوں نے کہا نہیں جب تک آپ از خود بیان نہ فرمائیں میں تو نہیں پوچھوں گا اب میں نے جرأت کر کے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ پر قربان، سارا قرآن آپ کے سینے میں ہے لیکن آپ قرآن کی صرف ایک ہی آیت پڑھ رہے تھے۔ اگر ہم میں سے کوئی ایسا کرتا تو ہم اس پر اعتراض کر بیٹھتے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میں اللہ تعالیٰ سے امت کے لئے دعا کر رہا تھا۔" میں نے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ سے کیا جواب ملا تو فرمایا کہ "جس بات کا مجھ سے وعدہ کیا گیا ہے اگر اس کو تم =

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ المائدۃ باب ﴿وکنت علیهم شهیدا ما دمت فیهم فلما توفیتنی......﴾ ۴۶۲۵، صحیح مسلم، ۲۸۶۰، ترمذی، ۱۴۲۳، احمد، ۱/ ۲۲۹، ابن حبان، ۷۳۴۷۔

❷ احمد، ۵/ ۱۴۹، نسائی، کتاب الافتتاح، باب ترديدالاية، ۱۰۱۱، ابن ماجه، ۱۳۵۰، وسنده حسن، ابن ابی شیبه، ۷/ ۴۳۹۔

قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ ؕ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۱۱۹﴾ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا فِيْهِنَّ ؕ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۲۰﴾

ع ١٦/٥

ترجمہ: اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائیں گے کہ یہ وہ دن ہے کہ جو لوگ سچے تھے ان کا سچا ہونا ان کے کام آئے گا ان کو باغ ملیں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی جن میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان سے راضی اور خوش اور یہ اللہ تعالیٰ سے راضی اور خوش ہیں' یہ بڑی بھاری کامیابی ہے۔[۱۱۹] اللہ تعالیٰ ہی کی سلطنت آسمانوں کی اور زمین کی اور ان چیزوں کی جو ان میں موجود ہیں اور وہ ہر شے پر پوری قدرت رکھتے ہیں۔[۱۲۰]

= لوگ سن پاؤ تو اکثر تو نماز پڑھنا ہی چھوڑ دو گے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت کا بہانہ لے لو گے۔'' میں نے کہا کہ لوگوں کو کیا اس کی خوشخبری نہ پہنچا دوں؟ فرمایا: ''ہاں! پہنچا دو۔'' میں کچھ دور ہی چلا تھا کہ عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے یا رسول اللہ! اگر لوگوں کو یہ بات پہنچا دی جائے گی تو عبادت ہی چھوڑ بیٹھیں گے۔ تو آپ ﷺ نے مجھے واپس بلا لیا۔ اور وہ آیت یہ تھی ﴿اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ﴾ ❶

یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا قول ہے جو نبی اکرم ﷺ تلاوت فرما رہے تھے۔ پھر آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ اٹھائے اور فرمایا ''((اَللّٰهُمَّ اُمَّتِي)) اے میرے رب! میری امت! اور زار زار رو رہے تھے۔'' اللہ تعالیٰ نے جبریل علیہ السلام کو بھیجا۔ جبریل علیہ السلام آ کر رونے کی وجہ پوچھنے لگے تو آپ ﷺ نے جو جواب دینا تھا جبریل علیہ السلام کو دیا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''اے جبریل! محمد سے جا کر کہو کہ ہم تمہاری امت کے بارے میں تمہیں راضی کریں گے اور دل نہ دکھائیں گے۔'' ❷ حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن دیر سے تشریف لائے اور سجدے میں گر پڑے اور اتنی دیر کی کہ گویا روح ہی پرواز ہو گئی ہو۔ پھر آپ ﷺ نے جب سر اٹھایا تو فرمایا کہ ''میرے رب نے امت کے بارے میں مجھ سے مشورہ کیا تھا کہ ان کے ساتھ کیا کیا جائے؟ تو میں نے کہا اے رب! یہ تو تیرے ہی بندے اور تیری مخلوق ہیں دوسری بار پوچھا۔ پھر بھی میں نے یہی کہا تو اللہ نے فرمایا کہ اے محمد! میں امت کے بارے میں تم کو رسوا نہ کروں گا اور مجھ سے کہا کہ میرے ساتھ ستر ہزار امتی جائیں گے اور ہر ایک ایسے امتی کے ساتھ اور ستر ہزار امتی ہوں گے کہ یہ سب بغیر حساب داخل جنت کیے جائیں گے۔ پھر فرمایا' مانگو تم کو دیا جائے گا تو میں نے جبریل علیہ السلام سے کہا کہ کیا اللہ پاک میرے سوال کو پورا کرنا چاہتا ہے تو جبریل علیہ السلام نے کہا ہاں اللہ تعالیٰ نے مجھے آپ کے پاس اسی غرض سے بھیجا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے مجھے سب کچھ عطا کر دیا۔ میں اس پر غرور نہیں کرتا اور اللہ تعالیٰ نے میرے اگلے پچھلے گناہ بخش دیئے ہیں اور میں زمین پر زندہ و تندرست چل رہا ہوں اور مجھے یہ بھی خصوصیت بخشی کہ میری امت قحط سے نہ مرے گی اور مغلوب نہ ہو گی اللہ تعالیٰ نے مجھے کوثر عنایت فرمایا ہے یہ جنت کی ایک نہر کا نام ہے جو میرے حوض میں بہتی آئے گی۔ اور مجھے عزت و نصرت اور

❶ احمد، ٥/ ١٧٠، وسنده حسن، ابن ماجه، ١٣٥٠؛ النسائی، ١٠١١؛ مسند البزار ٤٠٦٢۔

❷ صحيح مسلم، كتاب الايمان، باب دعاء النبی ﷺ لامة وبكائه شفقة عليهم، ٢٠٢۔

رعب وشوکت کی خصوصیت عطا فرمائی ہے۔ جو میری امت کے سامنے لوگوں پر ایک مہینہ بھر کی راہ سے اثر ڈالتی ہے۔ میں جنت میں سب انبیا سے پہلے داخل ہوں گا اور میری امت کے لئے مال غنیمت بالکل حلال فرما دیا ہے اور اکثر ایسی چیزیں حلال کر دی ہیں جو مجھ سے پہلے کی امتوں پر حلال نہیں تھیں اور مذہبی حیثیت سے میرے دین میں کوئی سختی روا نہیں رکھی۔'' ❶

روز محشر کامیاب ہونے والے: [آیت:۱۱۹۔۱۲۰] اللہ تعالیٰ اپنے بندے عیسیٰ علیہ السلام کی بات کا جواب دیتے ہوئے' جب کہ انہوں نے نصارائے ملحدین کا ذہین سے اپنی بیزاری ظاہر کی تھی فرماتا ہے کہ ﴿هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ﴾ یعنی آج کا دن موحدین کی توحید کی نفع بخشی کا دن ہے کہ بہتی نہروں والی جنت میں ہوں گے۔ نہ وہاں سے نکالے جائیں گے نہ دم بھر کے لئے جنت کو چھوڑیں گے۔ آپ نے فرمایا کہ اس روز رب کریم جلوہ افروز ہو گا اور فرمائے گا' مانگو میں دینے پر آمادہ ہوں۔ لوگ اس کی رضامندی مانگیں گے تو فرمائے گا کہ میری رضامندی ہی نے تمہیں میرے گھر اتارا ہے۔ مانگو کیا مانگتے ہو۔ لوگ پھر اس کی رضامندی مانگیں گے۔ فرمائے گا' گواہ رہو کہ سبحانہ' تعالیٰ تم سے راضی ہے۔ ❷ فرماتا ہے ﴿ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ﴾ یہ بڑی زبردست کامیابی ہے ﴿لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعَامِلُوْنَ﴾ ❸ عمل کرنے والوں کو ایسا ہی عمل کرنا چاہئے۔ ﴿وَفِيْ ذٰلِكَ فَلْيَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ﴾ ❹ اور اسی کی کوشش لوگوں کو کرنی چاہئے وہ ساری اشیاء کا خالق ہے ہر چیز پر متصرف اور قادر ہے۔ سب اس کے غلبہ اور قدرت کے تحت ہیں' اس کا نہ کوئی نظیر ہے نہ ہم پایہ نہ مددگار ہے۔ اس کے نہ باپ ہے نہ لڑکا نہ بیوی۔ اس کے سوا کوئی دوسرا اللہ نہیں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں سب سے آخری سورت یہی سورۂ مائدہ اتری ہے۔ ❺

# تفسیر سورۂ الانعام

فضائل سورۂ انعام: سورۂ انعام مکہ میں ایک ہی رات کے اندر ایک ہی دفعہ میں نازل ہوگئی۔ اس کو ستر ہزار فرشتے لے کر حاضر ہوئے تھے اور تسبیح پڑھتے جا رہے تھے۔ ❻ اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اونٹنی پر سوار تھے اور سورۂ انعام اتر رہی تھی۔ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کی باگ تھامے ہوئے تھی۔ وحی کے بوجھ سے اونٹنی ایسی دب گئی تھی کہ گویا اس کی ہڈیاں ہی ٹوٹ جائیں گی۔ ❼ ملائکہ زمین و آسمان کو گھیرے ہوئے تھے۔ سورۂ انعام اترنے کے بعد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تسبیح پڑھنے لگے اور فرمایا ''اس سورت کی مشایعت میں فرشتے افق تک گھیرے ہوئے تھے۔ ❽ فرشتوں کی (سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ) کی گونج سے زمین و آسمان میں ہنگامہ تھا' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی یہی تسبیح پڑھ رہے تھے۔ ❾ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''پوری سورۂ انعام ایک ہی =

---

❶ احمد، ٥/ ٣٩٣، وسندہ ضعیف اس کی سند میں عبداللہ بن لہیعہ مختلط راوی ہے (التقریب، ١/ ٤٤، رقم، ٥٧٤)

❷ ابن ابی شیبہ، ٢/ ١٥٠، وسندہ ضعیف اس کی سند میں لیث بن ابی سلیم مختلط راوی ہیں (التقریب، ٢/ ١٣٨، ٢/ ١٣)

❸ ٣٧/ الصافات:٦١۔ ❹ ٨٣/ المطففین:٢٦۔ ❺ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن' باب ومن سورۃ المائدۃ، ٣٠٦٣، وسندہ حسن لذاتہ، وصححہ الحاکم، ٢/ ٣١١ ووافقہ الذھبی۔ ❻ طبرانی، ١٢٩٣٠ وسندہ ضعیف، علی بن زید بن جدعان ضعیف۔ ❼ مجمع الزوائد، ٧/ ٢٠، اسکی سند میں لیث بن ابی سلیم مختلط اور ضعیف راوی ہے۔ لہٰذا یہ سند ضعیف ہے۔

❽ حاکم، ٢/ ٣١٤، ٣١٥، وسندہ معلل ضعیف، انظر اتحاف المھرۃ، ٣/ ٥٦١ وشعب الایمان، ٢٤٣٢۔

❾ المعجم الأوسط، ٦٤٤٣، مجمع الزوائد، ٧/ ٢٠ ہیثمی کہتے ہیں کہ اس کی سند میں محمد بن عبداللہ بن عرس اور احمد بن محمد السالمی غیر معروف ہیں۔ لہٰذا یہ سند ضعیف ہے۔



ترجمہ: شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو کہ نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں۔ تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ ہی کے لئے لائق ہیں جس نے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا اور تاریکیوں اور نور کو بنایا۔ پھر بھی کافر لوگ اپنے رب کے برابر قرار دیتے ہیں۔[۱] وہ ایسا ہے جس نے تم کو مٹی سے بنایا پھر ایک وقت معین کیا اور دوسرا معین وقت خاص اللہ تعالیٰ ہی کے نزدیک ہے پھر بھی تم شک رکھتے ہو۔[۲] اور وہی ہے معبود برحق آسمانوں میں بھی اور زمین میں بھی، وہ تمہارے پوشیدہ احوال کو بھی اور تمہارے ظاہر احوال کو بھی جانتے ہیں اور تم جو کچھ عمل کرتے ہو اس کو جانتے ہیں۔[۳]

= دفعہ میں نازل ہوئی ہے اور ستر ہزار فرشتوں کی تسبیح وتحمید کی گونج کے ساتھ اتری ہے۔'' ❶

**اللہ کی قدرت کاملہ اور انسان:** [آیت:۱-۳] اللہ تعالیٰ اپنے نفس کریمہ کی مدح فرماتا ہے کہ اس نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا کیا۔ گویا کہ بندوں کو حمد کرنا سکھلا رہا ہے۔ دن میں نور کو اور رات میں تاریکی کو اپنے بندوں کے لئے ایک منفعت قرار دیتا ہے۔ یہاں لفظ نور کو واحد لایا گیا ہے اور ظلمات کو جمع لایا گیا ہے کیونکہ اشرف چیز کو واحد ہی لاتے ہیں۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے ﴿عَنِ الْيَمِيْنِ وَالشَّمَائِلِ﴾ ❷ اور ﴿اَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا فَاتَّبِعُوْهُ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ﴾ ❸ یہاں بھی یمین واحد ہے اور شمائل جمع ہے اور اپنے راستے کو لفظ سبیل کہہ کر واحد لایا ہے اور غلط راستوں کو سبل کہہ کر جمع لایا ہے۔ غرض یہ کہ باوجود اس کے بعض بندے کفر کرتے ہیں اور اس کے لئے شریک وعدیل قرار دیتے ہیں۔ اس کے بیوی اور بچے بناتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان باتوں سے منزہ ہے۔ پھر فرماتا ہے کہ اس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا۔ یعنی تمہارے باپ آدم مٹی سے بنائے گئے تھے اور مٹی ہی نے ان کے گوشت پوست کی شکل اختیار کی۔ پھر ان ہی سے لوگ پیدا ہو کر مشرق ومغرب میں پھیل گئے۔ پھر آدم علیہ السلام نے اپنی مدت پوری کی اور اپنے مقررہ وقت موت تک آن پہنچے۔ پہلے لفظ اجل سے حسن رحمہ اللہ کے نزدیک مرنے تک کی زندگی کا وقت مراد ہے اور دوسرے لفظ اجل سے مرنے کے بعد دوبارہ زندگی تک کا وقت مراد ہے۔ اجل خاص انسان کی عمر رواں ہے اور اجل عام سے مراد ساری دنیا کی عمر ہے۔ یعنی دنیا کے ختم ہونے اور زوال پذیر ہونے تک اور دار آخرت کا وقت آنے تک۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما اور مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ پہلی اجل سے مراد مدت دنیا ہے اور اجل مسمی سے مراد عمر انسان تا بوقت مرگ ہے۔ ❹ گویا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے اس قول سے ماخوذ ہے۔ ﴿وَهُوَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰكُمْ﴾ ❺ الخ یعنی وہ رات میں تم کو مار دیتا ہے اور دن =

❶ المعجم الصغير، ١/ ٨١، وسنده ضعيف جداً مجمع الزوائد، ٧/ ٢٠، اسکی سند میں یوسف بن عطیۃ الصفار ہے جسے نسائی نے متروک اور امام بخاری نے منکر الحدیث کہا ہے۔ (الميزان، ٤/ ٤٦٨، رقم، ٩٨٧٧) ❷ ١٦/ النحل:٤٨۔

❸ ٦/ الانعام:١٥٣۔ ❹ الطبری، ١١/ ٢٥٦۔ ❺ ٦/ الانعام:٦٠۔

وَمَا تَأْتِيهِمْ مِّنْ آيَةٍ مِّنْ آيَاتِ رَبِّهِمْ إِلَّا كَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ﴿٤﴾ فَقَدْ كَذَّبُوا بِالْحَقِّ لَمَّا جَاءَهُمْ ۖ فَسَوْفَ يَأْتِيهِمْ أَنبَاءُ مَا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ﴿٥﴾ أَلَمْ يَرَوْا كَمْ أَهْلَكْنَا مِن قَبْلِهِم مِّن قَرْنٍ مَّكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ مَا لَمْ نُمَكِّن لَّكُمْ وَأَرْسَلْنَا السَّمَاءَ عَلَيْهِم مِّدْرَارًا وَجَعَلْنَا الْأَنْهَارَ تَجْرِي مِن تَحْتِهِمْ فَأَهْلَكْنَاهُم بِذُنُوبِهِمْ وَأَنشَأْنَا مِن بَعْدِهِمْ قَرْنًا آخَرِينَ ﴿٦﴾

ترجمہ: اور ان کے پاس کوئی نشانی بھی ان کے رب کی نشانیوں میں سے نہیں آتی مگر وہ اس سے اعراض ہی کیا کرتے ہیں۔[۴] سو انہوں نے اس سچی کتاب کو بھی جھوٹا بتلایا جب کہ وہ ان کے پاس پہنچی سو جلدی ہی ان کو خبر مل جائے گی اس چیز کی جس کے ساتھ یہ لوگ استہزاء کیا کرتے تھے۔[۵] کیا انہوں نے دیکھا نہیں کہ ہم ان سے پہلے کتنی جماعتوں کو ہلاک کر چکے ہیں جن کو ہم نے دنیا میں ایسی قوت دی تھی کہ تم کو وہ قوت نہیں دی اور ہم نے ان پر خوب بارشیں برسائیں۔ اور ہم نے ان کے نیچے سے نہریں جاری کیں پھر ہم نے ان کو ان کے گناہوں کے سبب ہلاک کر ڈالا اور ان کے بعد دوسری جماعتوں کو پیدا کر دیا۔[۶]

== میں تم جو کچھ کرتے ہو اسے جانتا ہے اور رات میں تو تم کچھ کر ہی نہیں سکتے۔ یعنی نیند میں ہوتے ہو جو قبض روح کی شکل میں ہے۔ اور پھر جاگتے ہو تو اپنے ساتھیوں کے پاس گویا واپس آ جاتے ہو۔ اور اس کے قول ﴿عِندَهُ﴾ کے معنی یہ ہیں اس وقت کو سوائے اس کے اور کوئی نہیں جانتا۔ جیسے کہ ایک جگہ فرمایا ہے کہ اس کا علم اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ اس کا وقت اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی نہیں جان سکتا۔ اور اسی طرح یہ قول باری ہے کہ اے نبی ﷺ! تم سے قیامت کے بارے میں پوچھتے ہیں کہ وہ کب آئے گی؟ تمہیں اس کی کیا خبر۔ اس کا علم تو اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ ❶ پھر آیت زیر ذکر میں ارشاد ہوتا ہے کہ تم قیامت کے بارے میں شک کرتے ہو وہی آسمانوں اور زمینوں کا مالک اللہ تمہاری چھپی باتوں کو بھی جانتا ہے اور کھلی باتوں کو بھی۔ اور تم جو کچھ کرتے ہو اس سے اچھی طرح واقف ہے۔ اس آیت کے مفسرین نے پہلے فرقہ جہمیہ کے قول سے انکار پر اتفاق کیا ہے اور پھر اس آیت کی تفسیر سے متعلق ان کا اختلاف بھی ہے۔ جہمیہ کا یہ قول ہے کہ یہ آیت اس بات کی حامل ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر جگہ بذات خود موجود ہے۔ یعنی اس عقیدے سے یہ بات اخذ ہوتی ہے کہ ہر چیز کے اندر بذات خود اللہ تعالیٰ موجود ہے۔ صحیح قول یہ ہے کہ آسمانوں اور زمینوں میں اللہ تعالیٰ ہی کو مانا جاتا ہے اور اس کی عبادت کی جاتی ہے۔ اور آسمانوں میں جو فرشتے اور زمین پر جو انسان ہیں سب اسی کا اقرار الوہیت کرتے ہیں۔ اس کو اللہ تعالیٰ کہہ کر پکارتے ہیں۔ لیکن جن و انس کے کافر اس سے نہیں ڈرتے۔ اور یہی آیت اللہ تعالیٰ کے اس قول پر بھی منطبق ہوتی ہے کہ وہی آسمانوں کا اللہ تعالیٰ اور زمین کا اللہ تعالیٰ ہے۔ مطلب یہ کہ جو آسمانوں میں ہے ان کا اللہ تعالیٰ اور جو زمین پر ہیں ان کا اللہ تعالیٰ۔ نہ یہ کہ جو آسمانوں اور زمینوں میں ہے وہی اللہ تعالیٰ ہے۔ اسی بنا پر حکم ہے کہ وہ تمہارے چھپے کو بھی جانتا ہے اور تمہارے کھلے کو بھی۔ دوسرا قول یہ ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ وہ ہے جو زمین و آسمان میں ہر ڈھکی کھلی بات کو جانتا ہے اور اس کا قول ﴿يَعْلَمُ﴾ ==

❶ ۷۹/ النازعات: ۴۲۔

وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتٰبًا فِيْ قِرْطَاسٍ فَلَمَسُوْهُ بِاَيْدِيْهِمْ لَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَقَالُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ ؕ وَلَوْ اَنْزَلْنَا مَلَكًا لَّقُضِيَ الْاَمْرُ ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ ۝ وَلَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا وَّلَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ مَّا يَلْبِسُوْنَ ۝ وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ع قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ۝

ترجمہ: اور اگر ہم کاغذ پر لکھا ہوا کوئی نوشتہ آپ پر نازل فرماتے پھر اس کو یہ لوگ اپنے ہاتھوں سے چھو بھی لیتے تب بھی یہ کافر لوگ یہی کہتے کہ یہ کچھ بھی نہیں مگر صریح جادو ہے۔[٧] اور یہ لوگ یوں کہتے ہیں کہ ان کے پاس کوئی فرشتہ کیوں نہیں بھیجا گیا اور اگر ہم کوئی فرشتہ بھیج دیتے تو سارا قصہ ہی ختم ہو جاتا پھر ان کو ذرا مہلت نہ دی جاتی۔[٨] اور اگر ہم اس کو فرشتہ تجویز کرتے تو ہم اس کو آدمی ہی بناتے اور ہمارے اس فعل سے پھر ان پر وہی اشکال ہوتا جو اب اشکال کر رہے ہیں۔[٩] اور واقعی آپ سے پہلے جو پیغمبر ہوئے ہیں ان کے ساتھ بھی استہزاء کیا گیا ہے۔ پھر جن لوگوں نے ان سے تمسخر کیا تھا ان کو اس عذاب نے آ گھیرا جس کا تمسخر اڑاتے تھے۔[١٠] آپ فرما دیجئے کہ ذرا زمین میں چلو پھرو پھر دیکھ لو کہ تکذیب کرنے والوں کا کیا انجام ہوا۔[١١]

= ﴿فِي السَّمٰوٰتِ وَفِي الْاَرْضِ﴾ سے متعلق ہے۔ چنانچہ اس کی تقدیر یوں ہوئی کہ وہی اللہ تعالیٰ ہے جو زمین و آسمان میں تمہاری ہر بات کو جانتا ہے اور تم جو کچھ کرتے ہو اس کا علم رکھتا ہے۔ اور تیسرا قول یہ ہے کہ ﴿هُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ﴾ یہ وقف تام ہے اس کے بعد پھر خبر کا آغاز ہوتا ہے یعنی ﴿هُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ﴾ مبتدا ہے اور ﴿فِي الْاَرْضِ يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ﴾ خبر ہے۔ ابن جریر کا یہی مسلک ہے۔ پھر آخر میں ارشاد ہوتا ہے کہ وہ تمہارے تمام اعمال کو جانتا ہے۔

**معاندین کا انجام:** [آیت:۴۔۶] مشرکین معاندین کے بارے میں اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ جب کبھی اللہ تعالیٰ کی کوئی آیت ان کے پاس آتی ہے یعنی کوئی معجزہ یا اللہ تعالیٰ کی وحدانیت پر کوئی دلیل واضح یا رسول اللہ ﷺ کی صداقت کی کوئی نشانی تو یہ لوگ اس سے اعراض کرتے ہیں اور اس کی پرواہ تک نہیں کرتے۔ اور جب حق بات ان کے پاس آئی تو اس کا انکار کرنے لگے۔ اس کے بارے میں انہیں عنقریب معلوم ہو جائے گا۔ یہ بات ان کے لئے تہدید اور وعید شدید ہے۔ کیونکہ انہوں نے حق کو جھٹلا دیا۔ اب تکذیب کا نتیجہ انہیں دیکھنا ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں سمجھا رہا ہے اور ڈرا رہا ہے کہ پہلے کے لوگوں نے بھی جو ان سے زیادہ قوی اور کثیر التعداد تھے اور اموال و اولاد بھی زیادہ رکھتے تھے۔ دولت و حکومت بھی حاصل تھی۔ پھر بھی انہیں کیسا عذاب و نکال پہنچا تھا۔ اسی قسم کے عذاب سے تمہیں بھی سابقہ پڑ سکتا ہے۔ کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی قوموں کو ہلاک کر دیا ہے۔ جو دنیا میں بڑی قدرت رکھتے تھے کہ ایسے اموال و اولاد و اعمار اور ایسی شان و شوکت تمہیں نصیب ہی نہیں۔ آسمان سے ہم ان کے لئے پانی برساتے تھے۔ کبھی انہیں قحط سے سابقہ نہیں پڑا۔ ہم نے باغات چشمے اور نہریں دے رکھی تھیں اور اس سے مقصد فقط انہیں ڈھیل دینا تھا پھر ان کے گناہوں اور نافرمانیوں کے سبب انہیں ہلاک کر دیا اور ان کی جگہ پر دوسری قومیں آباد کیں۔ پہلے لوگ تو جانے والے دن کی

طرح چلے گئے اور داستان بن کر رہ گئے۔ لیکن ان بعد کے لوگوں نے بھی پہلے کے لوگوں کی طرح عمل کیا اور سابقہ لوگوں کی طرح یہ بھی ہلاک ہو کر رہ گئے۔ چنانچہ اے لوگو! اس بات سے ڈرو کہ تمہیں بھی کہیں ایسے ہی حالات سے سابقہ نہ پڑے۔ تم سے نمٹنا اللہ تعالیٰ کے لئے ان سے زیادہ اہم کام تو نہیں۔ تمہارا رسول جس کی تم تکذیب کر رہے ہو یہ تو ان کے رسول سے بھی زیادہ اکرم ہے اس لئے اگر اللہ تعالیٰ خاص طور پر مہربانی و احسان نہ کرے تو تم زیادہ عقوبت کے مستحق ہو۔

**مشرکوں کی ذہنیت اور صاف دلائل کا بیان:** [آیت: ۷۔۱۱] مشرکین کے عناد اور مکابرہ و منازعہ کی خبر دیتے ہوئے اللہ پاک فرماتے ہیں کہ اگر ہم تم پر کوئی ایسی بھی کتاب نازل کرتے جو کاغذوں میں لکھی ہوئی ہوتی جس کو وہ ہاتھ سے بھی چھو سکتے' اس کو آسمان سے اترتی دیکھ سکتے' تو پھر بھی یہ کافر یہی کہتے کہ یہ تو کھلا جادو ہے۔ جیسے کہ محسوسات کے اندر بھی ان کی فساد پسند طبیعت کا اقتضا یہ ہے کہ اگر ہم ان پر آسمان کا ایک دروازہ کھول دیں جس میں اوپر چڑھنے بھی لگیں' تو یہی کہیں گے کہ ہماری آنکھیں مندگئی ہیں اور ان پر نظر بندی ہوگئی۔ ❶ ہے یا جیسا کہ فرمایا اگر آسمان کے ٹکڑے بھی گرتے ہوئے دیکھیں تو کہیں کہ بادل کے ٹکڑے ہیں۔ ❷ اور پھر ان کا کہنا یہ بھی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کوئی فرشتہ لگا لپٹا کیوں نہیں رہتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر ایسا ہو تو پھر تو بات ختم ہے وہ فرشتے کو دیکھنے کے بعد بھی وہی جادو کی رٹ لگائیں گے تو انہیں اس وقت کی طرح راہ راست پر آنے کے لئے مہلت دی ہی نہیں جائے گی۔ فوراً عذاب الٰہی آ پہنچے گا۔ اور فرمایا کہ جس روز وہ ملائکہ کو دیکھ ہی لیں گے تو پھر مجرمین کے لئے کوئی اچھی خبر ہے ہی نہیں۔ پھر آیت متذکرہ بالا میں ارشاد ہے کہ اگر ہم انسان رسول کے ساتھ کسی فرشتے کو بھی نازل کرتے تو وہ بھی انسان ہی کی شکل و صورت میں ان کے سامنے آتا' تا کہ وہ لوگ اس سے خطاب کر سکیں یا اس سے کوئی انتفاع پا سکیں۔ اور جب یوں ہوتا تو بات ان پر مشتبہ ہو جاتی کہ جیسے رسول بشری کے بارے میں شک کر رہے ہیں' ملک بشری کے بارے میں یہی شک انہیں دامنگیر ہوتا کیونکہ وہ بھی آخر بشر ہی کی شکل و صورت رکھتا۔ جیسا کہ ایک جگہ فرمایا ہے کہ آسمان سے تو ہم فرشتہ اس وقت اتارتے جب کہ زمین پر فرشتے چلتے پھرتے ہوتے۔ ❸ اور جب ایسا نہیں تو آسمان سے بھی کیوں اتارا جائے گا۔ یہ تو اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ جب مخلوق کی طرف وہ کوئی رسول بھیجتا ہے تو انہیں میں سے بھیجتا ہے تا کہ ایک دوسرے سے بات کر سکیں اور اس رسول سے انتفاع ان لوگوں کے لئے ممکن ہو۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ مؤمنین پر اللہ تعالیٰ کا یہ احسان ہے کہ ان کا رسول انہیں میں سے ایک آدمی ہے جو ان پر اللہ تعالیٰ کی آیتیں پیش کرتا ہے اور ان کو پاک بناتا ہے۔ ❹ ورنہ وہ فرشتہ کی طرف تو اس کے نور کی وجہ سے نظر بھی نہیں ڈال سکتے۔ اور بات پھر بھی ان پر مشتبہ ہو جاتی۔ اور اے نبی ﷺ! تم سے پہلے کے نبیوں کے ساتھ بھی تو اسی قسم کا مذاق کیا گیا تھا۔ چنانچہ اس مذاق و استہزا کے سبب یہ قومیں ہلاک ہوگئیں۔ اس آیت کے ذریعہ نبی اکرم ﷺ کو ڈھارس دی گئی ہے کہ اگر کسی نے تمہاری تکذیب کی تو پروا نہ کرو۔ پھر مؤمنین کو اپنی نصرت اور عاقبت حسنہ کا وعدہ دیا گیا اور آخر میں یہ بھی فرمایا کہ دنیا میں چل پھر کر تو دیکھو کہ قرون ماضیہ میں جن لوگوں نے پیغمبروں کو جھٹلایا' ان کی بستیوں کے کیسے کھنڈر پڑے ہیں اور دنیاوی عقوبت کا انہیں کیسا عذاب دیا گیا اور پھر آخرت میں الگ عذاب دیا جائے گا۔ اور پھر رسولوں اور مؤمنوں کو ہم نے کیسا بچا لیا تھا۔

---

❶ ١٥/ الحجر: ١٤' ١٥۔ ❷ ٥٢/ الطور: ٤٤۔
❸ ١٧/ الاسراء: ٩٥۔ ❹ ٣/ آل عمران: ١٦٤۔

قُلْ لِّمَنْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ قُلْ لِّلّٰهِ ۭ كَتَبَ عَلٰي نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ ۭ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ۭ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۭ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَتَّخِذُ وَلِيًّا فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ۭ قُلْ اِنِّىْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَسْلَمَ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ قُلْ اِنِّىْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝ مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ يَوْمَىِٕذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ۝

ترجمہ: آپ کہیے کہ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں موجود ہے یہ سب کس کی ملک ہے آپ کہہ دیجئے کہ سب اللہ ہی کی ملک ہے اللہ تعالیٰ نے مہربانی فرمانا اپنے اوپر لازم فرمالیا ہے تم کو اللہ تعالیٰ قیامت کے روز جمع کریں گے اس میں کوئی شک نہیں جن لوگوں نے اپنے کو ضائع کرلیا ہے سو وہ ایمان نہ لائیں گے [۱۲] اور اللہ تعالیٰ ہی کی ملک ہے سب جو کچھ رات میں اور دن میں رہتی ہیں اور وہی ہے بڑا سننے والا بڑا جاننے والا۔ [۱۳] آپ کہیے کہ کیا اللہ تعالیٰ کے سوا جو کہ آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے ہیں اور جو کہ کھانے کو دیتے ہیں اور ان کو کوئی کھانے کو نہیں دیتا اور کسی کو معبود قرار دوں آپ فرما دیجئے کہ مجھ کو یہ حکم ہوا ہے کہ سب سے پہلے میں اسلام قبول کروں اور تم مشرکین میں سے ہرگز نہ ہونا [۱۴] آپ کہہ دیجئے کہ میں اگر اپنے رب کا کہنا نہ مانوں تو میں ایک بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں۔ [۱۵] جس شخص سے اس روز وہ عذاب ہٹا دیا جائے گا۔ تو اس پر اللہ تعالیٰ نے بڑا رحم کیا اور یہ صریح کامیابی ہے۔ [۱۶]

**آسمان و زمین کے مالک کی ہی بندگی کریں:** [آیت: ۱۲-۱۶] خبر دی جا رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ پاک مَالِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ہے اور اس نے اپنے نفس پر رحمت واجب قرار دے لی ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے جب مخلوق کو پیدا کیا تو لوح محفوظ میں لکھ دیا کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب رہے گی۔" ❶ ارشاد ہے کہ یقیناً وہ قیامت کے روز تم سب کو جمع کرے گا۔ یہاں لام بطور قسم کے ہے گویا اس نے قسم کھا رکھی ہے کہ یوم مقررہ کے وقت وہ اپنے سارے بندوں کو جمع کرے گا۔ مؤمنین کو تو اس میں شک نہیں لیکن کافر شک میں پڑے ہوئے ہیں۔ حضور اکرم ﷺ سے سوال کیا گیا کہ کیا وہاں چشمے بھی ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ کی قسم وہاں چشمے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے نیک بندے انبیا علیہم السلام اپنے اپنے حوضوں پر وارد ہوں گے۔ اللہ پاک ستر ہزار فرشتے بھیجے گا جن کے ہاتھوں میں آگ کے ڈنڈے ہوں گے اور انبیا کے حوضوں پر وارد ہونے والے کفار کو وہاں سے ہانک دیں گے۔" ❷ یہ حدیث غریب ہے۔ اور ترمذی میں ہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ "ہر نبی کا ایک حوض ہوگا اور مجھے امید ہے کہ میرے حوض =

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿ویحذرکم اللہ نفسہ﴾ ۷۴۰۴، صحیح مسلم، ۲۷۵۱، ترمذی، ۳۵۴۳، ابن ماجہ، ۴۲۹۵، ابن حبان، ۶۱۴۳، احمد، ۲/ ۳۱۳۔

❷ ابن مردویہ وسندہ ضعیف، زبیر بن شبیب اور محسن بن عقبہ دونوں نامعلوم ہیں۔

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۭ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿17﴾ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ ۭ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ﴿18﴾ قُلْ اَيُّ شَيْءٍ اَكْبَرُ شَهَادَةً ۭ قُلِ اللّٰهُ ڐ شَهِيْدٌۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۣ وَاُوْحِيَ اِلَيَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ ۭ اَىِٕنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰي ۭ قُلْ لَّآ اَشْهَدُ ۚ قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ بَرِيْۗءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ﴿19﴾ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَاۗءَهُمْ ۘ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿20﴾ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰي عَلَي اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿21﴾

ترجمہ: اور اگر تجھ کو اللہ تعالیٰ کوئی تکلیف پہنچادیں تو اسکا دور کرنے والا سوا اللہ تعالیٰ کے کوئی نہیں اور اگر تجھ کو اللہ تعالیٰ کوئی نفع پہنچادیں تو وہ ہر چیز پر پوری قدرت رکھنے والے ہیں۔[17] اور وہی اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے اوپر غالب ہیں برتر ہیں اور وہی بڑی حکمت والے اور پوری خبر رکھنے والے ہیں۔[18] آپ کہیے کہ سب سے بڑھ کر گواہی دینے کے لئے کون ہے آپ کہیے کہ میرے اور تمہارے درمیان اللہ تعالیٰ گواہ ہے اور میرے پاس یہ قرآن بطور وحی کے بھیجا گیا ہے تاکہ میں اس قرآن کے ذریعہ سے تم کو اور جس جس کو یہ قرآن پہنچے ان سب کو ڈراؤں۔ کیا تم سچ مچ یہی گواہی دو گے کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کچھ اور معبود بھی ہیں۔ آپ کہہ دیجئے کہ میں تو گواہی نہیں دیتا۔ آپ فرمادیجئے کہ بس وہ تو ایک ہی معبود ہے اور بے شک میں تمہارے شرک سے بے زار ہوں۔[19] جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے وہ لوگ رسول کو پہچانتے ہیں جس طرح اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں۔ جن لوگوں نے اپنے کو ضائع کرلیا ہے سو وہ ایمان نہ لائیں گے۔[20] اور اس سے زیادہ کون بے انصاف ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بہتان باندھے یا اللہ تعالیٰ کی آیات کو جھوٹا بتلائے ایسے بے انصافوں کو کامیابی نہ ہوگی۔[21]

= پر سب سے زیادہ مجمع ہوگا۔'' (1) اللہ فرماتا ہے کہ وہ لوگ جو آخرت کے لحاظ سے گھاٹے میں ہیں وہی ہیں جو ایمان نہیں لا رہے ہیں اور اس یوم آخرت سے ڈرتے نہیں۔ پھر فرمایا کہ جو مخلوق بھی دن میں بستی ہے یا رات میں وہ سب اس کے تحت تصرف ہے اور زیر انتظام ہے وہ بندوں کی باتوں کو سنتا ہے اور ان کی حرکات کو اور دلوں کے بھیدوں کو جانتا ہے۔ پھر اپنے رسول سے جس کو توحید عظیم اور شرع قویم عنایت فرمائی۔ فرماتا ہے کہ لوگوں کو صراط مستقیم کی طرف بلاؤ اور کہہ دو کہ آسمانوں اور زمین میں کیا اللہ تعالیٰ کے سوا میں کسی دوسرے کو دوست بناؤں۔ جیسا کہ فرمایا کہہ دو اے جاہلو! کیا تم مجھے حکم دیتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو پوجوں (2) مطلب یہ ہے کہ وہ فاطر السموات والارض ہے۔ بغیر نمونے کے اس نے زمینوں و آسمان کو وجود بخشا۔ اس کو چھوڑ کر کسی اور کو کیسے پوجوں وہ سب کو کھلاتا ہے اس کو نہیں کھلایا جاتا۔ حالانکہ وہ بندوں کا حاجتمند نہیں کہ غرض متعلق ہو جیسا کہ فرمایا کہ جن وانس کو میں نے صرف اپنی عبادت وعبودیت کے لئے پیدا کیا (3) بعض نے (لَا يَطْعَمُ) پڑھا ہے یعنی وہ خود کچھ نہیں کھاتا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ

(1) ترمذی، کتاب صفۃ القیامۃ، باب ماجاء فی صفۃ الحوض، ۲۴۴۳، وسندہ ضعیف، المعجم الکبیر، ۶۸۸۱، اسکی سند میں سعید بن بشیر ضعیف راوی ہے۔ (2) ۳۹/ الزمر: ۶۴۔ (3) ۵۱/ الذاریات: ۵۶۔

سے مروی ہے کہ اہل قبا کے ایک انصاری نے نبی اکرم ﷺ کی دعوت کی۔ ہم سب بھی گئے۔ آپ ﷺ جب کھانے سے فارغ ہو چکے تو فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ کا شکر جو کھلاتا ہے اور خود کچھ نہیں کھاتا۔ ہم پر احسان فرماتا ہے۔ ہمیں کھانا کھلایا' پانی پلایا ہمارے برہنہ جسم پر لباس پہنایا۔'' ہم اللہ تعالیٰ کو نہیں چھوڑ سکتے۔ کفران نعمت نہیں کر سکتے نہ اس سے بے نیاز بن سکتے ہیں۔ اس نے گمراہی سے بچایا۔ دل کے اندھے پن سے دور رکھا۔ ساری مخلوقات پر ہمیں فضیلت عنایت فرمائی۔ ❶ کہہ دو اے نبی! مجھے حکم دیا گیا ہے کہ سب سے پہلا مسلمان بنوں اور شرک نہ کروں۔ اگر میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کروں تو مجھے عذاب یوم عظیم کا ڈر ہے۔ قیامت کے روز جس پر سے عذاب ہٹ گیا اس پر بڑی مرحمت ہوئی اور یہ بہت بڑی کامیابی رہی جیسا کہ فرمایا کہ جو دوزخ سے دور رکھا گیا اور جنت میں بھیجا گیا وہ بڑا ہی کامیاب شخص ہے۔ ❷

**نفع ونقصان کا مالک صرف اللہ ہے:** [آیت: ۱۷۔۲۱] اللہ تعالیٰ خبر دے رہا ہے کہ وہ مالک مضرت ونفع ہے وہ اپنی مخلوقات میں جیسا چاہے تصرف کرے۔ اس کی حکمت کو نہ کوئی پیچھے ڈالنے والا ہے نہ اس کی قضا کو کوئی روکنے والا ہے۔ اگر وہ مضرت کو روک دے تو کوئی جاری کرنے والا نہیں اور خیر کو جاری کر دے تو کوئی روکنے والا نہیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ﴾ ❸ الخ یعنی اللہ تعالیٰ جسے جو رحمت دینا چاہے اسے کوئی روک نہیں سکتا اور جس سے وہ روک لے اسے کوئی دے نہیں سکتا۔ نبی ﷺ فرمایا کرتے تھے ((اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَاالْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ)) ❹ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ﴾ یعنی وہ اللہ تعالیٰ وہ ہے جس کے لئے لوگوں کے سر جھک گئے ہیں۔ ہر شے پر وہ غالب ہے اس کی عظمت و کبریائی اور علو قدر کے سامنے سب پست ہیں' اس کا ہر فعل حکمت پر مشتمل ہے وہ مواضع اشیاء سے باخبر ہے اگر وہ کچھ دیتا ہے تو مستحق ہی کو دیتا ہے' اور روک دیتا ہے تو غیر مستحق سے روک دیتا ہے۔ پھر فرماتا ہے کہ سب سے بڑی شہادت کس کی شہادت ہے پھر فرماتا ہے کہہ دو کہ اللہ تعالیٰ تمہارے اور ان کے درمیان گواہ کی حیثیت میں ہے اور یہ قرآن میری طرف نازل کیا گیا ہے تاکہ میں تمہیں ڈراؤں اور اسے بھی جس تک یہ قرآن پہنچے جیسا کہ فرمایا ﴿وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ مِنَ الْاَحْزَابِ فَالنَّارُ مَوْعِدُهٗ﴾ ❺ یعنی ان لوگوں میں سے جو کفر اختیار کرے گا تو دوزخ اس کا وعدہ گاہ ہے اور جس تک قرآن پہنچ جائے تو گویا اس نے نبی اکرم ﷺ سے ملاقات کر لی۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''جس تک میرا قرآن پہنچا گویا میں نے خود اسے تبلیغ کر دی۔'' حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ کی آیتیں دوسروں تک پہنچاؤ جس کو کتاب اللہ کی کوئی آیت پہنچ گئی تو اللہ تعالیٰ کا اس کو حکم پہنچ گیا۔'' ❻ ربیع بن انس رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ تابع رسول پر لازم ہے کہ اس طرح اسلام کی دعوت دے جس طرح آنحضرت ﷺ دیتے تھے اور اس طرح ڈرائے جیسے آنحضرت ﷺ ڈراتے تھے۔ قولہ تعالیٰ ﴿اَئِنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰى قُلْ لَّآ اَشْهَدُ﴾ یعنی اے مشرکو! کیا واقعی تم گواہی دیتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اور دوسرے اللہ بھی ہیں۔ کہہ دو کہ ایسی گواہی تو میں نہیں دے سکتا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿فَاِنْ شَهِدُوْا فَلَا تَشْهَدْ مَعَهُمْ﴾ اگر وہ گواہی دیں بھی تو اے نبی! ﷺ تم ایسی گواہی نہ دینا ﴿قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ﴾ =

---

❶ حاکم، ۱/ ۵۴۶، النسائی فی الکبریٰ، ۱۰۳۳، الانوار للبغوی، ۱۰۳۸ وھو حدیث حسن، ابن حبان، ۵۲۱۹، وھو حسن۔ ❷ ۳/ آل عمران:۱۸۵۔ ❸ ۳۵/ فاطر:۲۔
❹ صحیح بخاری، کتاب الاذان' باب الذکر بعد الصلاۃ، ۸۴۴، صحیح مسلم، ۵۹۳، ابوداود، ۱۵۰۵، احمد، ۴/ ۲۵۰، ابن حبان، ۲۰۰۵، بیہقی، ۲/ ۱۸۵۔ ❺ ۱۱/ ھود:۱۷۔ ❻ تفسیر عبدالرزاق، ۱/ ۱۹۸، یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔

وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ أَشْرَكُوٓا أَيْنَ شُرَكَآؤُكُمُ الَّذِينَ كُنتُمْ تَزْعُمُونَ ﴿٢٢﴾ ثُمَّ لَمْ تَكُن فِتْنَتُهُمْ إِلَّآ أَن قَالُوا وَاللَّهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشْرِكِينَ ﴿٢٣﴾ انظُرْ كَيْفَ كَذَبُوا عَلَىٰٓ أَنفُسِهِمْ وَضَلَّ عَنْهُم مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ﴿٢٤﴾ وَمِنْهُم مَّن يَسْتَمِعُ إِلَيْكَ ۖ وَجَعَلْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ أَكِنَّةً أَن يَفْقَهُوهُ وَفِىٓ ءَاذَانِهِمْ وَقْرًا ۚ وَإِن يَرَوْا كُلَّ ءَايَةٍ لَّا يُؤْمِنُوا بِهَا ۚ حَتَّىٰٓ إِذَا جَآءُوكَ يُجَادِلُونَكَ يَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوٓا إِنْ هَٰذَآ إِلَّآ أَسَٰطِيرُ الْأَوَّلِينَ ﴿٢٥﴾ وَهُمْ يَنْهَوْنَ عَنْهُ وَيَنْـَٔوْنَ عَنْهُ ۖ وَإِن يُهْلِكُونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ﴿٢٦﴾

ترجمہ: اور وہ وقت بھی یاد کرنے کے قابل ہے جس روز ہم ان تمام خلائق کو جمع کریں گے پھر ہم مشرکین سے کہیں گے کہ تمہارے وہ شرکاء جن کے معبود ہونے کا تم دعویٰ کرتے تھے کہاں گئے۔[۲۲] پھر ان کے شرک کا انجام اس کے سوا اور کچھ بھی نہ ہوگا کہ وہ یوں کہیں گے کہ قسم اللہ تعالیٰ کی اپنے پروردگار کی ہم مشرک نہ تھے۔[۲۳] ذرا دیکھو تو کس طرح جھوٹ بولا اپنی جانوں پر اور جن چیزوں کو وہ جھوٹ موٹ تراشا کرتے تھے وہ سب غائب ہوگئے۔[۲۴] اور ان میں بعض ایسے ہیں کہ آپ کی طرف کان لگاتے ہیں اور ہم نے ان کے دلوں پر حجاب ڈال رکھے ہیں اس سے کہ وہ اس کو سمجھیں اور ان کے کانوں میں ڈاٹ دے رکھی ہے اور اگر وہ لوگ تمام دلائل کو دیکھ لیں ان پر بھی ایمان نہ لائیں یہاں تک کہ جب یہ لوگ آپ کے پاس آتے ہیں تو آپ سے خواہ مخواہ جھگڑتے ہیں یہ لوگ جو کافر ہیں یوں کہتے ہیں کہ یہ تو کچھ بھی نہیں صرف بے سند باتیں ہیں جو پہلوں سے چلی آرہی ہیں۔[۲۵] اور یہ لوگ اس سے اوروں کو بھی روکتے ہیں اور خود بھی اس سے دور دور رہتے ہیں اور یہ لوگ اپنے ہی کو تباہ کر رہے ہیں اور کچھ خبر نہیں رکھتے۔[۲۶]

= بَرِیْءٌ مِّمَّا تُشْرِكُونَ﴾ پھر اہل کتاب کے بارے میں فرماتا ہے کہ یہ قرآن اور نبی اکرم ﷺ کو ایسے بہتر طور پر جانتے ہیں جیسا کہ وہ اپنی اولاد کو جانتے ہیں کیونکہ ان کی کتابوں میں مرسلین متقدمین کے بارے میں لکھا ہوا ہے کہ یہ سارے پیغمبر وجود محمد ﷺ کی وجہ سے وجود میں آئے ہیں۔ وہ محمد ﷺ کی ہر صفت سے ان کے وطن، ان کی ہجرت، ان کی امت کے اوصاف، غرض یہ کہ اپنی کتابوں میں ان ساری باتوں کا داخلہ پاتے ہیں اسی لئے فرمایا کہ ﴿الَّذِينَ خَسِرُوٓا أَنفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ﴾ یعنی جن لوگوں نے اپنی ذاتوں کو نقصان پہنچا لیا وہی ہیں کہ ایمان نہیں لاتے، حالانکہ بات بالکل واضح ہے۔ انبیاء علیہم السلام نے آپ ﷺ کی بشارتیں دی ہیں اور قدیم زمانے سے آپ ﷺ کی پیغمبری اور آپ ﷺ کے وجود کی پیشین گوئی کرتے چلے آئے ہیں ﴿وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ كَذَّبَ بِآيَاتِهِ﴾ یعنی اس شخص سے بڑھ کر کوئی ظالم نہیں جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ تہمت باندھے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے پیغمبر بنا کر بھیجا ہے اور پھر اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو اللہ تعالیٰ کی آیتوں اور دلائل و براہین کو جھٹلا دے۔ ﴿إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الظَّالِمُونَ﴾ یہ مفتری اور مکذب کبھی فلاح نہیں پائیں گے۔

روز قیامت مشرکین اور انکے شرکا کا انجام: [آیت:۲۲۔۲۶] ہم جب قیامت کے روز ان سب کو جمع کریں گے تو ان اصنام واوثان کے بارے میں ان سے پوچھیں گے جنہیں یہ اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر پوجتے رہتے تھے کہ تمہارے وہ بت کہاں گئے جنہیں تم شریک الٰہی قرار دیتے تھے۔ قولہ تعالیٰ ﴿لَمْ تَكُنْ فِتْنَتُهُمْ اِلَّآ اَنْ قَالُوْا وَاللّٰهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشْرِكِيْنَ﴾ یعنی ان کی معذرت اور احتجاج یہی ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کی قسم ہم تو مشرک نہیں تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ان کے پاس ایک آدمی آیا اور کہا اے ابن عباس رضی اللہ عنہما! آپ نے سنا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿وَاللّٰهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشْرِكِيْنَ﴾ لیکن یہ کیسے ہوگا؟ تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ جب یہ مشرکین دیکھیں گے کہ اہل صلوۃ کے سوا کوئی جنت میں داخل نہیں ہو رہا ہے تو آپس میں کہیں گے کہ آؤ ہم شرک کا انکار کر دیں۔ چنانچہ وہ اپنے مشرک ہونے کا انکار کریں گے تو اللہ تعالیٰ ان کی زبانوں پر مہر لگا دے گا تو پھر ان کے ہاتھ پاؤں ازخود گواہی دینے لگیں گے اور کوئی بات چھپا نہیں سکیں گے۔ اے شخص اب تو کوئی شک تمہارے دل میں باقی نہیں رہا۔ قرآن میں کوئی ایسی بات باقی نہیں رہ گئی ہے جو وضاحت طلب ہو۔ لیکن تم نہیں سمجھ سکتے اور تاویل و توجیہ نہیں کر سکتے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ یہ آیت منافقین کے بارے میں اتری۔ لیکن یہاں پر یہ شبہ وارد ہوتا ہے کہ یہ آیت تو مکہ میں اتری ہے اور مکہ میں منافقین کہاں تھے۔ یہ تو اسلام کے مقبول عام ہونے کے بعد مدینے میں ان کا گروہ پیدا ہوا۔ منافقین کے بارے میں جو آیت اتری ہے وہ آیت مجادلہ ہے یعنی ﴿يَوْمَ يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا فَيَحْلِفُوْنَ لَهٗ﴾ ❶ یعنی جس روز اللہ تعالیٰ ان کو قیامت میں جمع کرے گا تو وہ اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کھا کر بیان کریں گے اور اسی طرح ان لوگوں کے بارے میں فرمایا ہے کہ ﴿اُنْظُرْ كَيْفَ كَذَبُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ﴾ یعنی دیکھو تو انہوں نے جان بوجھ کر کیسی جھوٹ بات کہی اور جن بتوں کو وہ پوجتے تھے وہ کیسے ان سے منحرف ہو گئے۔ اس کے بعد ارشاد ہوتا ہے کہ ان میں سے بعض تمہاری طرف کان لگا کر سنتے ہیں' حالانکہ ہم نے ان کے دلوں پر پردے ڈال دیئے ہیں تاکہ وہ سمجھ نہ سکیں اور ان کے کانوں میں بہرا پن پیدا کر دیا ہے اور خواہ وہ اللہ تعالیٰ کی کیسی ہی نشانی پائیں ایمان نہیں لاتے ہیں وہ وحی سننے کے لئے آتے ہیں لیکن یہ سننا ان کو کوئی فائدہ نہیں دیتا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے ایک اور مقام پر فرمایا کہ "ان کی مثال ان چوپایوں کی ہے جو اپنے چرواہے کی آواز کو سنتے ہیں لیکن مطلب خاک نہیں سمجھتے۔" ❷ پھر آیت زیر ذکر میں فرماتا ہے کہ آیات و دلائل و بینات وہ دیکھتے ہیں لیکن انہیں نہ عقل ہے نہ انصاف سے کام لیتے ہیں پھر کیا ایمان لائیں گے۔ اگر ان میں کچھ بھی بھلائی کی صلاحیت ہوتی تو اللہ تعالیٰ انہیں سننے کی توفیق دیتا اور جب وہ تمہارے پاس آتے ہیں تو حجتیں کرنے لگتے ہیں اور باطل باتیں پیش کر کے حق کے اندر بحث و مباحثہ شروع کر دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جو کچھ تم وحی کے نام سے پیش کر رہے ہو یہ تو پہلے لوگوں کی کتابوں سے منقول ہے۔ وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے لوگوں کو روکتے ہیں اور خود بھی ان سے دور رہتے ہیں۔ ﴿يَنْهَوْنَ﴾ کی تفسیر میں دو قول ہیں ایک تو یہ کہ اتباع حق اور تصدیق رسول اور انقیاد قرآن سے لوگوں کو روکتے ہیں اور خود بھی ان سے دور رہتے ہیں۔ گویا دو فعل قبیح کرتے ہیں نہ خود فائدہ اٹھاتے ہیں نہ دوسروں کو فائدہ اٹھانے دیتے ہیں۔ اور دوسرا قول یہ ہے کہ ﴿يَنْهَوْنَ عَنْهُ﴾ سے مراد یہ ہے کہ لوگ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف پہنچانے کی کوشش کرتے تھے تو ابوطالب انہیں روکتے تھے۔ انہیں سے متعلق یہ آیت اتری۔

سعید بن ابی ہلال کہتے ہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دس چچا تھے۔ بہ ظاہر آپ کے بڑے ہمدرد لیکن باطن میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم =

❶ ٥٨/ المجادلة:١٨۔ ❷ ٢/ البقرة:١١٧۔

وَلَوْ تَرٰۤى اِذْ وُقِفُوْا عَلَى النَّارِ فَقَالُوْا يٰلَيْتَنَا نُرَدُّ وَلَا نُكَذِّبَ بِاٰيٰتِ رَبِّنَا وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۲۷﴾ بَلْ بَدَا لَهُمْ مَّا كَانُوْا يُخْفُوْنَ مِنْ قَبْلُ ؕ وَلَوْ رُدُّوْا لَعَادُوْا لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿۲۸﴾ وَقَالُوْۤا اِنْ هِىَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوْثِيْنَ ﴿۲۹﴾ وَلَوْ تَرٰۤى اِذْ وُقِفُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ ؕ قَالَ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ؕ قَالُوْا بَلٰى وَرَبِّنَا ؕ قَالَ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۳۰﴾ ع

ترجمہ: اور اگر آپ اس وقت دیکھیں جب کہ دوزخ کے پاس کھڑے کیے جائیں گے تو کہیں گے ہائے کیا اچھی بات ہو کہ ہم پھر واپس بھیج دیئے جائیں اور اگر ایسا ہو جائے تو ہم اپنے رب کی آیات کو جھوٹا نہ بتلائیں اور ہم ایمان والوں سے ہو جائیں۔[۲۷] بلکہ جس چیز کو اس کے قبل دبایا کرتے تھے وہ ان کے سامنے آ گئی ہے اور اگر یہ لوگ پھر واپس بھیج دیے جائیں تب بھی یہ وہی کام کریں جس سے ان کو منع کیا گیا تھا اور یقیناً یہ بالکل جھوٹے ہیں۔[۲۸] اور یہ کہتے ہیں کہ جینا اور کہیں نہیں صرف یہی فی الحال کا جینا ہے اور ہم زندہ نہ کیے جائیں گے۔[۲۹] اور اگر آپ اس وقت دیکھیں جب یہ اپنے رب کے سامنے کھڑے کیے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ کیا یہ امر واقعی نہیں ہے۔ وہ کہیں گے بے شک قسم اپنے رب کی۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو اب اپنے کفر کے عوض عذاب چکھو۔[۳۰]

= کے برخلاف۔ یہ سب قتل نبی اکرم ﷺ سے لوگوں کو روکتے تھے لیکن افسوس کہ ایمان کی برکت حاصل کرنے سے خود محروم رہ جاتے تھے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ وہ غیر شعوری طور پر اپنے ہی نفوس کو ہلاک کر رہے ہیں۔ وہ اس بات کو سمجھتے ہی نہیں کہ اپنی ہی ذات کو نقصان و مضرت پہنچا رہے ہیں۔

**روز قیامت کفار کیا کہیں گے؟** [آیت: ۲۷۔۳۰] اللہ تعالیٰ کفار کا حال بیان فرماتا ہے کہ جب وہ قیامت کے روز آگ کے سامنے کھڑے کیے جائیں گے اور اس کے طوق اور سلاسل کو دیکھیں گے تو کہنے لگیں گے کہ کاش ہم پھر دنیا میں واپس کیے جائیں اب کی بار ہم صالح عمل کریں گے اور رب کی آیات کو نہ جھٹلائیں گے' ایمان لائیں گے۔ اللہ پاک فرماتا ہے کہ نہیں بلکہ یہ بات ہے کہ کفر و تکذیب و معاندت کی جو باتیں انہوں نے اپنے نفوس میں چھپا رکھی تھیں وہ اب ظاہر ہو گئی ہیں اگرچہ دنیا یا آخرت میں اس کا انہوں نے انکار کیا ہو جیسا کہ ابھی ابھی اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ ان کی حجت فقط یہ ہے کہ ہم مشرک نہیں تھے۔ دیکھو کہ انہوں نے کیسی جھوٹی باتیں بنائیں اور یہ بھی محتمل ہے کہ ان پر اب یہ ظاہر ہو گیا ہے کہ دنیا میں رسول کی صداقت جاننے کے باوجود وہ جو ایمان نہیں لاتے تھے اس وقت یہی معرض بحث میں ہے یعنی جان کر بھی ایمان نہ لانا۔ یہ چیز یہاں آ کر ظاہر ہو گئی ہے۔ دنیا میں یہ راز فاش نہ ہو سکا تھا۔ جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام نے فرعون سے کہا تھا کہ ''اے فرعون تو اچھی طرح جانتا ہے کہ اس کو اللہ تعالیٰ ہی نے نازل فرمایا ہے۔'' اور اللہ پاک نے بھی فرعون اور قوم فرعون سے متعلق فرمایا کہ انہوں نے انکار کرنے کو کر دیا لیکن ان کے دل یقین رکھتے ہیں کہ یہ ہماری طرف سے ظلم و زیادتی ہے۔ اور یہ بھی محتمل ہے کہ اس سے مراد وہ منافقین ہوں جو لوگوں کے سامنے تو ایمان لائے ہوتے لیکن باطن میں کافر ہوتے۔ یہ کفار کے اس کلام کی خبر دی جا رہی ہے جو وہ قیامت کے روز کریں گے۔ اس میں کوئی حرج نہیں کہ یہ سورت مکی ہے اور نفاق =

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً قَالُوْا يٰحَسْرَتَنَا عَلٰى مَا فَرَّطْنَا فِيْهَا ۙ وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰى ظُهُوْرِهِمْ ؕ اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ؕ وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۳۲﴾

ترجمہ: بے شک خسارہ میں پڑے وہ لوگ جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے ملنے کی تکذیب کی' یہاں تک کہ جب وہ معین وقت ان پر دفعۃً آ پہنچے گا کہنے لگیں گے کہ ہائے افسوس ہماری کوتاہی پر جو اس کے بارے میں ہوئی اور حالت ان کی یہ ہوگی کہ وہ اپنے بار اپنی کمر پر لادے ہوں گے خوب سن لو کہ بری ہوگی وہ چیز جس کو لادیں گے۔[۳۱] اور دنیاوی زندگانی تو کچھ بھی نہیں بجز لہو ولعب کے اور پچھلا گھر متقیوں کے لئے بہتر ہے۔ کیا تم سوچتے سمجھتے نہیں ہو۔[۳۲]

= تو مدینے والوں میں تھا یا اس کے اطراف کے اعراب میں' پھر مکی سورت میں منافقین کیسے مذکور ہو سکتے ہیں۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ نے سورۂ مکیہ میں بھی وقوع نفاق کا ذکر فرمایا ہے اور وہ سورۂ عنکبوت ہے فرماتا ہے: ﴿وَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ﴾ ❶ یعنی اللہ تعالیٰ ایمان والوں کو بھی جانتا ہے اور منافقین کو بھی۔ اسی بنا پر کہا گیا کہ منافقین جب دار الآخرت میں معائنہ عذاب کر لیں گے تو کفر ونفاق کو چھپانے کے بعد ان پر یہ بات ظاہر ہو جائے گی کہ ہمارا ایمان ظاہری ایمان تھا۔ چنانچہ یہ جو فرمایا کہ وہ چھپاتے تھے۔ اب ظاہر ہو گیا سو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ دنیا کی طرف واپسی جو چاہتے ہیں وہ ایمان کے ساتھ رغبت ومحبت کی بنا پر نہیں بلکہ جو عذاب بروز قیامت انہوں نے دیکھ لیا ہے اس سے ڈر گئے ہیں کہ اب اپنے کفر کی سزا ملے گی۔ اس لئے دوزخ سے وقتی طور پر بچنے کے لئے دنیا کی طرف رجعت چاہتے ہیں۔ اور اگر وہ دنیا میں پھر بھیجے بھی جائیں تو ضرور پھر کفر ہی کرنے لگیں گے اور ان کا یہ کہنا کہ اب کے ہم تکذیب نہیں کریں گے اور ایمان دار بنے رہیں گے سب غلط ہے۔ وہ تو کہتے ہیں کہ جو کچھ ہے وہ صرف یہی زندگی ہے۔ کون دوبارہ اٹھایا جاتا ہے۔ کاش تم دیکھ سکتے کہ وہ اپنے رب کے سامنے کیسے مایوس ہو کر کھڑے ہوئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ کیوں یہ روز قیامت حق ہے کہ نہیں؟ وہ کہیں گے ہاں اے اللہ تعالیٰ تیری قسم سچ ہے۔ حکم ہوگا کہ پھر تو اپنے کفر کا مزہ چکھو۔ کیا یہ جادو ہے یا یہ کہ تمہیں کو دیدۂ بصیرت نہیں تھا۔

**منکرین قیامت کا انجام:** [آیت:۳۱-۳۲] مکذبین لقائے باری تعالیٰ اور ان کی نامرادی و مایوسی کا ذکر ہو رہا ہے کہ جب اچانک قیامت آ پہنچے گی تو اپنے اعمال قبیحہ پر انہیں کیسی ندامت ہوگی اور کہیں گے کہ ہائے افسوس ہم نے خلاف حق جو زیادتیاں کی تھیں ﴿فِيْهَا﴾ کی ضمیر محتمل ہے کہ حیات دنیوی اور اپنے اعمال کی طرف رجوع ہو۔ اور اپنی پیٹھوں پر اپنے گناہوں کے بوجھ اٹھائے ہوں گے۔ حیف کہ وہ کیسا برا وزن اٹھائے ہوئے ہیں۔ قتادہ ﴿يَزِرُوْنَ﴾ کو ﴿يَعْمَلُوْنَ﴾ پڑھتے تھے۔ ابو مرزوق سے روایت ہے کہ جب کافر یا فاجر قبر سے اٹھیں گے تو ایک نہایت بدشکل مجسمہ ان کا استقبال کرے گا۔ اس کے پاس سے سخت بدبو آتی ہوگی۔ وہ کافر شخص پوچھے گا تو کون ہے؟ وہ شکل کہے گی کہ تو مجھے نہیں پہچانتا میں تیرے اعمال خبیثہ کا مجسمہ ہوں' جو تو دنیا میں کرتا رہتا تھا۔ دنیا میں بہت دنوں تو مجھ پر سوار تھا اب میں تجھ پر سوار ہوں گا۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ ﴿هُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰى ظُهُوْرِهِمْ﴾ سدی رحمۃ اللہ علیہ سے =

❶ ۲۹/ العنکبوت:۱۱۔

قَدْ نَعْلَمُ اِنَّهٗ لَيَحْزُنُكَ الَّذِيْ يَقُوْلُوْنَ فَاِنَّهُمْ لَا يُكَذِّبُوْنَكَ وَلٰكِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ فَصَبَرُوْا عَلٰى مَا كُذِّبُوْا وَاُوْذُوْا حَتّٰۤى اَتٰىهُمْ نَصْرُنَا ۚ وَلَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ۚ وَلَقَدْ جَآءَكَ مِنْ نَّبَاِى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۳۴﴾ وَاِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكَ اِعْرَاضُهُمْ فَاِنِ اسْتَطَعْتَ اَنْ تَبْتَغِيَ نَفَقًا فِي الْاَرْضِ اَوْ سُلَّمًا فِي السَّمَآءِ فَتَاْتِيَهُمْ بِاٰيَةٍ ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَمَعَهُمْ عَلَى الْهُدٰى فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ﴿۳۵﴾ اِنَّمَا يَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ يَسْمَعُوْنَ ؕ وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ﴿۳۶﴾

ترجمہ: ہم خوب جانتے ہیں کہ آپ کو ان کے اقوال مغموم کرتے ہیں سو یہ لوگ آپ کو جھوٹا نہیں کہتے لیکن یہ ظالم تو اللہ تعالیٰ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں۔[۳۳] اور بہت سے پیغمبر جو آپ سے پہلے ہوئے ہیں ان کی بھی تکذیب کی جا چکی ہے سو انہوں نے اس پر صبر ہی کیا کہ ان کی تکذیب کی گئی اور ان کو ایذائیں پہنچائی گئیں یہاں تک کہ ہماری امداد ان کو پہنچی اور اللہ تعالیٰ کی باتوں کا کوئی بدلنے والا نہیں اور آپ کے پاس بعض پیغمبروں کے بعض قصص پہنچ چکے ہیں۔[۳۴] اور اگر آپ کو ان کا اعراض گراں گزرتا ہے تو اگر آپ کو یہ قدرت ہے کہ زمین میں کوئی سرنگ یا آسمان میں کوئی سیڑھی ڈھونڈ لو پھر کوئی معجزہ لے آؤ تو کرو اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو ان سب کو راہ پر جمع کر دیتا سو آپ نادانوں میں سے نہ ہو جائیے[۳۵] وہی لوگ قبول کرتے ہیں جو سنتے ہیں اور مردوں کو اللہ تعالیٰ زندہ کر کے اٹھائیں گے پھر سب اللہ تعالیٰ ہی کی طرف لائے جائیں گے۔[۳۶]

روایت ہے کہ جب کوئی گناہ گار قبر میں داخل ہوتا ہے تو اس کے پاس ایک نہایت بدشکل صورت سامنے آتی ہے۔ کالا رنگ' بدبودار' میلے کپڑے۔ اس کے ساتھ قبر میں سکونت پذیر ہو جاتا ہے۔ وہ اس کو دیکھ کر کہتا ہے کہ کیا ہی برا ہے تیرا چہرہ تو وہ کہے گا کہ تیرے اعمال قبیحہ کا میں عکس ہوں' ایسے ہی تھے تیرے اعمال اور ایسے ہی بدبودار تھے تیرے تمام کام۔ وہ کہے گا تو ہے کون؟ تو کہے گا میں تیرا عمل ہوں۔ پھر وہ قیامت تک اس کے ساتھ قبر میں رہے گا۔ قیامت میں وہ اس سے کہے گا کہ لذات و شہوات کی شکل میں تجھ کو میں دنیا میں اٹھائے ہوئے تھا' آج کے روز تو مجھے اٹھائے گا۔ چنانچہ اس کے اعمال کا مجسمہ اس کی پیٹھ پر سوار ہو کر اس کو دوزخ کی طرف لے جائے گا۔ ❶ یہی اس آیت کی وضاحت ہے۔ ارشاد ہے کہ اکثر حیات دنیوی لہو و لعب ہے اور متقیوں کے لیے تو صرف دار الآخرت ہی ہے۔

**نبی ﷺ کی کوشش' کہ کوئی جہنم میں نہ جائے:** [آیت:۳۳-۳۶] قوم کی تکذیب و مخالفت پر اللہ تعالیٰ اپنے نبی اکرم ﷺ کو تسکین دیتا ہے کہ ہم کو ان کی تکذیب اور تمہارے حزن و تاسف کا علم ہے جیسا کہ ایک جگہ فرمایا کہ ''ہمیں ان کی حرکت خوب معلوم ہے تم ملال نہ کرو'' اور فرمایا کہ کیا اگر یہ ایمان نہ لائے تو آپ ان کے پیچھے اپنی جان گھلا ڈالیں گے کہاں تک ان پر

❶ الطبری، ۱۱/ ۳۲۸۔

حسرت وافسوس کریں گے؟

**کفار مکہ کی قلبی شہادت:** پھر ارشاد ہوتا ہے کہ وہ درحقیقت تم کو کذب سے متہم نہیں کر رہے ہیں' بلکہ حق سے عناد کے سبب آیات اللہ کا انکار کرتے ہیں۔ اسی سے متعلق حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ابو جہل نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہم تمہیں تو نہیں جھٹلاتے بلکہ تم جو دین پیش کرتے ہو اس کو جھٹلاتے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت کو اتارا۔ ❶

ابو یزید مدنی سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو جہل کی ملاقات ہوئی۔ ابو جہل نے مصافحہ کیا تو اس کے ایک ساتھی نے کہا کہ کیا تم اس شخص سے مصافحہ کرتے ہو؟ تو ابو جہل نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کی قسم میں جانتا ہوں کہ یقیناً یہ نبی ہے لیکن کیا کبھی اب تک ہم عبد مناف سے دب کر رہے ہے؟ ❷

قصہ ابو جہل کے بارے میں کہا گیا ہے کہ وہ شب میں چھپ کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی قرأت سننے کے لئے آیا۔ اسی طرح ابو سفیان بن صخر اور اخنس بن شریق بھی۔ ایک کو دوسرے کی خبر نہ تھی' صبح تک تینوں چھپ کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے قرآن سنتے رہے۔ دن کا اجالا ہونے لگا تو واپسی میں ایک سنگم پر تینوں کی ملاقات ہوگئی۔ ہر ایک نے دوسرے سے کہا کہ تم کیسے آئے تھے۔ اب سب نے آپس میں یہ معاہدہ کیا کہ ہم کو قرآن سننے کے لئے نہیں آنا چاہئے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ ہمیں دیکھ کر قریش کے نوجوان بھی آنے لگیں اور آزمائش میں پڑ جائیں۔ جب دوسری رات آئی تو ہر ایک نے یہی گمان کیا کہ وہ دونوں تو نہیں آئے ہوں گے چلو قرآن سن لیں۔ غرض یہ کہ صبح کے قریب پھر تینوں کا سنگم ہوا اور خلاف معاہدہ کرنے پر ہر ایک دوسرے کو ملامت کرنے لگا اور دوبارہ معاہدہ کر لیا کہ اب کے نہ جائیں گے اور جب تیسری رات آئی تو پھر تینوں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں گئے۔ پھر صبح کے وقت معاہدہ کر لیا کہ آئندہ سے تو ہرگز نہ آئیں گے۔ اب اخنس بن شریق ابو سفیان بن حرب کے پاس آیا اور کہنے لگا اے ابو حنظلہ! تمہاری کیا رائے ہے تم نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے جو قرآن سنا اس کے بارے میں کیا کہتے ہو؟ ابو سفیان کہنے لگا اے ابو ثعلبہ اللہ تعالیٰ کی قسم میں نے جو باتیں سنیں ان کو خوب پہچانتا ہوں اور اس کا جو مطلب ہے اس کو بھی جانتا ہوں لیکن بعض باتیں ایسی سنی ہیں جن کا مقصد اور معنی نہ سمجھ سکا۔ تو اخنس نے کہا اللہ تعالیٰ کی قسم یہی میری بھی حالت ہے۔ پھر اخنس وہاں سے چل کر ابو جہل کے پاس آیا اور کہنے لگا اے ابو الحکم! محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے جو کچھ سنا تمہاری اس بارے میں کیا رائے ہے اور تم نے کیا سنا؟ تو ابو جہل نے کہا کہ ہم اور بنو عبد مناف مقام شرف کے حاصل کرنے میں ہمیشہ دست و گریباں رہے ہیں انہوں نے دعوتیں کیں تو ہم نے بھی کیں' انہوں نے خیر و سخاوت کی تو ہم نے بھی کی۔ حتیٰ کہ ہم تو پاؤں جوڑے بیٹھے رہے اور وہ کہنے لگے کہ ہمارے پاس اللہ تعالیٰ کا ایک پیغمبر ہے اس پر آسمان سے وحی اترتی ہے۔ تو اب ہم یہ بات کہاں سے لائیں۔ اللہ تعالیٰ کی قسم ہم اس پر ایمان نہ لائیں گے اور اس کی پیغمبری کی تصدیق نہ کریں گے اور اپنے پر اس کی مسابقت کو نہ مانیں گے۔ اخنس یہ بات سن کر چلا گیا۔ ❸

اور اس آیت کے بارے میں کہ وہ تمہیں نہیں جھٹلاتے آیات خداوندی کو جھٹلاتے ہیں' سدی کہتے ہیں کہ بدر کے روز اخنس بن شریق نے بنی زہرہ سے کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارا بھانجا ہے۔ تم اس بات کے زیادہ مستحق ہو کہ اپنے بھانجے کی طرف سے مدافعت کرو اگر درحقیقت وہ نبی ہے تو آج یوم بدر میں تم کو اس سے لڑنا ہی نہیں چاہئے۔ اور اگر وہ کاذب ہے تو اپنے بھانجے سے رک جانے کے بھی

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن' باب ومن سورة الانعام، ٣٠٦٤، وسنده ضعيف ابو اسحاق راوی مدلس ہے اور تصریح بالسماع ثابت نہیں۔ حاکم، ٢/ ٣١٥۔ ❷ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔

❸ ابن ھشام، ١/ ٣٣٧، دلائل النبوة، ٢/ ٢٠٦، وسنده ضعيف۔

تمہیں زیادہ مستحق ہو کہ اس پر حملہ نہ کرو اور لڑائی سے الگ رہو اور اس کی مدد نہ کرو۔ اچھا ٹھہرو! میں ابوالحکم سے مل لوں۔ اگر وہ محمد ﷺ پر غالب آ جائے تو تم بلا مضرت اپنے وطن واپس ہو گئے اور اگر اس جنگ میں محمد ﷺ غالب آ گئے تو تم نے اپنی قوم کے خلاف جنگ کی ہی نہیں تھی اس لئے شرکت جنگ سے رک ہی کیوں نہیں جاتے۔ اسی دن سے اس کا نام اخنس ہو گیا حالانکہ اس کا نام ابی تھا۔ اب اخنس اور ابوجہل کی باہم خلوت ہوئی۔ اخنس نے پوچھا کہ ابوالحکم! بھلا مجھے بتاتو دو کہ محمد ﷺ سچے ہیں یا جھوٹے؟ یہاں میرے اور تمہارے سوا کوئی اور اہل قریش نہیں جو ہماری بات سن سکے۔ تو ابوجہل نے کہا کم بخت! اللہ تعالیٰ کی قسم محمد ﷺ ہے تو سچا' کبھی محمد ﷺ نے جھوٹ نہیں کہا لیکن بات یہ ہے کہ جب بنو قصی ہی علم بردار بھی ہوں' ایام حج میں سقایت اور کلید برداری کعبہ کا بھی حق انہیں کو حاصل ہو' پھر نبوت بھی ان کی سب مان لیں تو پھر بقیہ قریش کے لئے رہ کیا گیا۔ اسی بنا پر اللہ پاک نے فرمایا کہ وہ تم کو نہیں جھٹلاتے ہیں بلکہ آیات خداوندی کو جھٹلاتے ہیں۔ اور محمد ﷺ بھی تو آیت اللہ ہیں۔

اور یہ قول کہ تم سے پہلے کے رسولوں کی بھی تکذیب ہو چکی ہے۔ انہوں نے صبر کیا انہیں تکلیفیں پہنچائی گئیں۔ حتیٰ کہ انہیں ہماری مدد آ پہنچی۔ اس آیت میں نبی اکرم ﷺ کو تسلی دی گئی ہے اور ان سے نصرت کا وعدہ کیا گیا ہے جیسا کہ دوسرے نبیوں کی مدد کی گئی تھی۔ حتیٰ کہ قوم کی تکذیب اور ان سے اذیت بلیغ پہنچنے کے بعد وعدہ کیا گیا کہ عاقبت تمہاری ہے چنانچہ دنیا میں بھی ان کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے نصرت آ گئی جیسے کہ آخرت کی نصرت حاصل ہو ہی چکی ہے۔ اسی لئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی بات نہیں بدلتی اور نصرت کا جو وعدہ کیا گیا ہے وہ ضرور پورا کیا جائے گا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ﴾ ❶ الخ پھر فرمایا ﴿كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِيْ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ﴾ ❷ اور قول پاک ﴿لَقَدْ جَآءَكَ مِنْ نَّبَاِی الْمُرْسَلِيْنَ﴾ یعنی پیغمبروں کے واقعات تو تمہیں بتائے ہی جا چکے ہیں اور ان کی تاریخ کے اندر تمہارے لئے اسوۂ حسنہ ہے۔ پھر ارشاد ہوتا ہے ﴿وَاِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكَ اِعْرَاضُهُمْ﴾ یعنی اگر تم پر ان کا اعراض کر جانا شاق گزرتا ہو تو تم اس کا علاج کر ہی کیا سکتے ہو۔ زمین میں سرنگ لگاؤ اور وہاں سے اللہ تعالیٰ کی نشانی نکال لاؤ یا آسمان پر سیڑھی لگا کر چڑھو اور اوپر سے کوئی نشانی ڈھونڈ نکالو اور لا کر پیش کرو۔ اگر ہو سکتا ہو تو ایسا بھی کر دیکھو۔ یہ کبھی ایمان لائیں گے ہی نہیں۔ اگر اللہ تعالیٰ کو ان کا ایمان لانا منظور ہی ہوتا تو انہیں ہدایت پر لا جمع کرتا۔ اس لئے بات کو سمجھو ناحق کا رنج نہ کرو بے سمجھ نہ بنو جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَاٰمَنَ مَنْ فِي الْاَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيْعًا﴾ ❸ اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو زمین کے سب ہی باشندے ایمان لائے ہوئے ہوتے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ﴿وَلَوْ شَآءَ﴾ والی آیت کے بارے میں مذکور ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی یہ کوشش رہتی تھی کہ سب ہی لوگ ایمان لائیں اور ہدایت کی پیروی کرنے لگیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے خبر دی کہ ایمان تو وہی لاتا ہے جس کے لئے سعادت ازل ہی میں مقرر ہو چکی ہے۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿اِنَّمَا يَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ يَسْمَعُوْنَ﴾ یعنی اے محمد ﷺ! تمہاری دعوت پر لبیک تو وہ لوگ کہیں گے جو تمہاری بات کو سنتے ہیں اور سمجھتے ہیں اور قول پاک ﴿وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ﴾ یعنی ان مردوں کو اللہ تعالیٰ دوبارہ اٹھائے گا۔ پھر وہ اس کی طرف رجوع کریں گے۔ ''موتی'' سے کفار مراد ہیں کیونکہ ان کے دل مردہ ہیں۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو بحالت زندگی بھی اموات کے نام سے یاد کیا اور اموات اجساد سے تشبیہ دی۔ یہ ان کی رسوائی اور تذلیل کی خاطر تھا۔

❶ ۳۷/ الصافات: ۱۷۱، ۱۷۳۔ ❷ ۵۸/ المجادلۃ: ۲۱۔ ❸ ۱۰/ یونس: ۹۹۔



ترجمہ: اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ ان پر کوئی معجزہ کیوں نہیں نازل کیا گیا ان کے رب کی طرف سے' آپ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ کو بے شک پوری قدرت ہے۔ اس پر کہ وہ معجزہ نازل فرما دیں لیکن ان میں اکثر بے خبر ہیں[٣٧] اور جتنے قسم کے جان دار زمین پر چلنے والے ہیں اور جتنے قسم کے پرند جانور ہیں کہ اپنے دونوں بازوؤں سے اڑتے ہیں ان میں کوئی قسم ایسی نہیں جو کہ تمہاری طرح کے گروہ نہ ہوں ہم نے دفتر میں کوئی چیز نہیں چھوڑی پھر سب اپنے پروردگار کے پاس جمع کیے جائیں گے۔[٣٨] اور جو لوگ ہماری آیتوں کی تکذیب کرتے ہیں وہ تو بہرے اور گونگے ہو رہے ہیں طرح طرح کی ظلمتوں میں اللہ تعالیٰ جس کو چاہیں بے راہ کر دیں اور وہ جس کو چاہیں سیدھی راہ پر لگا دیں۔[٣٩]

**معجزات کا صدور رب تعالیٰ کی مرضی سے ہوتا ہے:** [آیت:٣٧-٣٩] مشرکین کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ ہم جس طرح چاہتے ہیں ایسی کوئی نشانی یا خارق عادت بات اللہ تعالیٰ کی طرف سے تم پر کیوں نہیں اترتی۔ مثلاً زمین میں چشموں کا جاری ہو جانا وغیرہ۔ تو ارشاد ہوتا ہے کہ کہہ دو کہ اللہ تعالیٰ تو اس بات پر قادر ہے لیکن اس کی حکمت تاخیر کی مقتضی ہے اس لئے کہ اگر ان کے حسب منشا نشانی اللہ تعالیٰ نازل فرما دے اور پھر وہ ایمان نہ لائیں تو خود ہی عذاب ان پر نازل ہو جائے گا۔ موت تک بھی فرصت نہ ملے گی جیسا کہ امم سابقہ کے ساتھ ہوا۔ اہل ثمود کی مثال تمہارے سامنے موجود ہے۔ ہم تو جو چاہیں نشان بھی دکھا سکتے ہیں اور جو چاہیں عذاب بھی کر سکتے ہیں۔

**جانور' الگ امتیں اور روز حشر:** اور پھر فرمایا ﴿وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ﴾ الخ چرنے چگنے والے جانور' اڑنے والے پرند بھی تمہاری طرح قسم قسم کے ہیں۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ان دواب کی کئی قسمیں ہیں جن کے نام مشہور ہیں۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ "طیر" ایک امت ہے۔ انس و جن بھی ایک ایک امت ہیں اور یہ امتیں تمہاری ہی جیسی مخلوق رب تعالیٰ ہیں۔ ﴿مَا فَرَّطْنَا﴾ الخ یعنی سب کا علم اللہ تعالیٰ کو ہے کسی کو رزق دینا وہ بھولتا نہیں' خواہ وہ بری ہوں کہ بحری ہوں۔ جیسے کہ ارشاد ہے ﴿وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا﴾ ❶ الخ یعنی وہ ان کے اسماء اور اعداد و مقامات کو جانتا ہے حتیٰ کہ ان کی حرکات و سکنات تک کا احاطہ کئے ہوئے ہے۔ اور فرمایا ﴿وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا﴾ الخ بہت سے جان دار ہیں جن کی روزی تیرے ذمہ نہیں' انہیں اور تم سب کو اللہ تعالیٰ ہی رزق دیتا ہے۔

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں ایک سال ٹڈی دل نہیں آیا۔ آپ نے دریافت =

❶ ١١/ ھود:٦۔

قُلْ اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ اَوْ اَتَتْكُمُ السَّاعَةُ اَغَيْرَ اللّٰهِ تَدْعُوْنَ ۚ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٤٠﴾ بَلْ اِيَّاهُ تَدْعُوْنَ فَيَكْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَيْهِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِكُوْنَ ﴿٤١﴾ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَآ اِلٰٓى اُمَمٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَاَخَذْنٰهُمْ بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُوْنَ ﴿٤٢﴾ فَلَوْلَآ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَا تَضَرَّعُوْا وَلٰكِنْ قَسَتْ قُلُوْبُهُمْ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٤٣﴾ فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ ۭ حَتّٰٓى اِذَا فَرِحُوْا بِمَآ اُوْتُوْٓا اَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ ﴿٤٤﴾ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۭ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٤٥﴾

ترجمہ: آپ کہیے کہ اپنا حال تو بتلاؤ کہ اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا کوئی عذاب آ پڑے یا تم پر قیامت ہی آ پہنچے تو کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو پکارو گے اگر تم سچے ہو۔[۴۰] بلکہ خاص اسی کو پکارنے لگو پھر جس کے لئے تم پکارو اگر وہ چاہے تو اس کو ہٹا بھی دے اور جن جن کو تم شریک ٹھہراتے ہو ان سب کو بھول بھال جاؤ۔[۴۱] اور ہم نے اور امتوں کی طرف بھی جو کہ آپ سے پہلے ہو چکی ہیں پیغمبر بھیجے تھے۔ سو ہم نے ان کو تنگ دستی اور بیماری سے پکڑا تا کہ وہ ڈھیلے پڑ جائیں[۴۲] سو جب ان کو ہماری سزا پہنچی تھی وہ ڈھیلے کیوں نہ پڑے لیکن ان کے قلوب تو سخت رہے اور شیطان ان کے اعمال کو ان کے خیال میں آراستہ کر کے دکھاتا رہا۔[۴۳] پھر جب وہ لوگ ان چیزوں کو بھولے رہے جن کی ان کو نصیحت کی جاتی تھی تو ہم نے ان پر ہر چیز کے دروازے کشادہ کر دیئے یہاں تک کہ جب ان چیزوں پر جو کہ ان کو ملی تھیں وہ خوب اترا گئے ہم نے ان کو دفعتہً پکڑ لیا، پھر تو وہ بالکل حیرت زدہ رہ گئے[۴۴] پھر ظالم لوگوں کی جڑ کٹ گئی اور اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جو تمام عالم کا پروردگار ہے۔[۴۵]

= کیا تو کچھ معلوم نہ ہوا۔ آپ کو چونکہ تعلق خاطر تھا اس لئے عراق اور شام وغیرہ کی طرف لوگوں کو بھیج کر دریافت کرایا کہ آیا وہاں کوئی ٹڈی دل آیا۔ تو یمن کی طرف سے آدمی نے چند ٹڈیاں نکال کر سامنے ڈال دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں دیکھ کر تین بار اللہ اکبر کہا اور فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے کہ ''اللہ تعالیٰ نے ہزار مخلوقات پیدا کی ہیں جس میں سے چھ سو سمندری ہیں اور چار سو خشکی کی ہیں۔ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ اس ٹڈی والی مخلوق کو ہلاک کرے گا۔ پھر پے در پے مخلوقات کی ہلاکت کا سلسلہ ایسا قائم ہو جائے گا جیسے منکے کے دانے ٹوٹ جاتے ہیں'' ❶ ﴿ثُمَّ اِلٰى رَبِّهِمْ يُحْشَرُوْنَ﴾ یعنی ان ساری امتوں کو پھر موت آ جائے گی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ بہائم کی موت ہی ان کا حشر ہونا ہے۔ اس بارے میں ایک دوسرا قول یہ ہے کہ یہ بہائم بھی قیامت کے روز دوبارہ اٹھائے جائیں گے۔ چنانچہ فرمایا ﴿وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ﴾ یعنی بہائم بھی محشر میں آئیں گے۔

ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے دو بکروں کو دیکھا کہ ایک دوسرے کو سینگ مار رہے ہیں کہا ''اے ابوذر! کیا جانتے ہو کہ یہ کیسے لڑ رہے ہیں'' پھر آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ ان میں سے ظالم کو جانتا ہے اور قیامت میں ان کا بھی فیصلہ

❶ ابو یعلیٰ فی المسند الکبیر، مجمع الزوائد، ۷/ ۳۲۲، الموضوعات، ۳/ ۱۳، یہ روایت موضوع ہے۔

کرے گا۔“ ❶ ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اڑتے ہوئے پرندے تک کے بارے میں علم دیا ہے۔ ❷ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ”بے سینگ کی بکری قیامت کے روز سینگ والی بکری سے انتقام لے گی۔“ ❸ ﴿اِلَّآ اُمَمٌ اَمْثَالُكُمْ﴾ کے بارے میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ بہائم اور دواب اور طیر تک کو پیدا کرے گا۔ ہر ایک دوسرے سے اپنا بدلہ لیں گے پھر فرمائے گا کہ تم سب مٹی بن جاؤ۔ چنانچہ کافر بھی اس وقت یہ کہنے لگیں گے ﴿يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ تُرٰبًا﴾ کاش ہم بھی مٹی ہو جاتے۔ ❹ ﴿وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا صُمٌّ وَّبُكْمٌ فِي الظُّلُمٰتِ﴾ یعنی جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا ہے وہ اپنے جہل اور قلت علم اور عدم فہم کے سبب بہرے اور گونگوں کی طرح ہیں۔ اور پھر تاریکیوں میں ہیں کچھ دیکھ بھی نہیں سکتے۔ اب ایسے لوگ ٹھیک راستہ پر چل سکیں تو کیوں کر۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ سورۂ بقرہ میں فرماتا ہے ”ان کی مثال اس شخص کی سی ہے جو آگ روشن کرے تو آس پاس کی چیزیں اس کو نظر آ جائیں اس وقت آگ بجھ جائے وہ تاریکی میں رہ جائیں اور وہ کچھ نہ دیکھ سکیں۔“ اور اسی لئے فرمایا ﴿مَنْ يَّشَاِ اللّٰهُ يُضْلِلْهُ وَمَنْ يَّشَاْ يَجْعَلْهُ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ﴾ وہ جن کو چاہے گمراہ ہونے دے اور جن کو چاہے صراط مستقیم پر رکھے۔ وہ اپنی تخلیق پر اپنی حسب منشا متصرف ہے۔

**عقیدہ توحید اور مشرکین مکہ:** [آیت: ۴۰-۴۵] اللہ تعالیٰ اپنی خلق میں ہر طرح متصرف ہونے کی قدرت رکھتا ہے۔ نہ کوئی اس کا حکم بدل سکتا ہے نہ اس کی حکمت کو پیچھے ڈال سکتا ہے۔ اس سے مانگا جائے تو اگر وہ چاہے تو قبول کر لیتا ہے۔ فرماتا ہے کہ کیا تم نہیں جانتے کہ ناگہاں قیامت آ جائے یا یکایک اللہ تعالیٰ کا عذاب آ پکڑے تو تم اس کے سوا کسی کو نہیں پکارتے۔ کیونکہ جانتے ہو کہ اس عذاب کو اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں پھیر سکتا۔ اگر تم غیر اللہ کو رب تعالیٰ بنانے میں سچے ہو تو تجربہ کر دیکھو بلکہ تم تو اسی کو پکارو گے۔ پھر اگر وہ چاہے گا تو یہ عذاب ہٹائے گا۔ ایسے وقت تم اپنے شریکوں اور بتوں سب کو بھول جاتے ہو۔ سمندر میں ہونے کی حالت میں جب کسی مشکل سے دوچار ہوتے ہو تو اللہ تعالیٰ کے سوا تمام شریکوں کو بھول جاتے ہو۔ تم سے پہلی امتوں کی طرف بھی ہم نے پیغمبروں کو بھیجا۔ اور جب انہوں نے تکذیب کی تو ہم نے فقر اور تنگی کے عذاب میں جکڑ لیا اور امراض و آلام میں مبتلا کر دیا۔ تاکہ وہ اللہ تعالیٰ ہی کو پکاریں اور اسی کی طرف خشوع و خضوع کریں۔ پھر جب ہم انہیں مبتلائے عذاب کرتے ہیں تو وہ اثر گیر کیوں نہیں ہوتے۔ بات یہ ہے کہ ان کے دل پتھر ہو گئے ہیں کچھ اثر ہی نہیں ہوتا شیطان نے ان کے شرک اور معاندت کے اعمال کو ان کی نگاہوں کے سامنے اچھا بنا کر پیش کیا ہوا ہے۔ پس جب وہ ہماری تنبیہ کو بھی بھول جاتے ہیں اور ایمان کو پس و پیش ڈال دیتے ہیں تو ہم پورے رزق کے دروازے ان پر کھول دیتے ہیں تاکہ وہ اور ڈھیل میں پڑ جائیں۔ سیاست اللہ تعالیٰ سے اللہ تعالیٰ ہی کی پناہ اور جب وہ دنیوی تمتعات پر پھولے نہیں سماتے اور اپنے اموال و اولاد و ارزاق میں ہم سے غافل ہو جاتے ہیں تو یکایک ان پر عذاب آ جاتا ہے یا موت آ جاتی ہے۔ اس نوبت پر وہ ہر خیر سے مایوس ہو جاتے ہیں۔

**بدحالی و خوشحالی ایک آزمائش ایک ڈھیل:** حسن بصری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جس پر رزق وسیع ہوتا ہے وہ اس بات پر غور ہی نہیں =

❶ احمد، ۵/ ۱۶۲، وسندہ ضعیف، مسند الطیالسی، ۴۸۰۔

❷ اس کی سند منذر الثوری اور ابوذر رضی اللہ عنہ کے درمیان منقطع ہے البتہ اس معنی کی روایت احمد، ۵/ ۱۷۳ میں موجود ہے۔ جس کی سند ضعیف ہے۔

❸ زوائد مسند احمد، ۱/ ۷۲، مسند البزار، ۳۴۴۹، وسندہ ضعیف وحدیث مسلم (۲۵۸۲) یغنی عنہ۔

❹ حاکم، ۲/ ۳۱۶، وھو حسن۔

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ سَمْعَكُمْ وَاَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ مَّنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِهٖ ؕ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ يَصْدِفُوْنَ ۝ قُلْ اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ بَغْتَةً اَوْ جَهْرَةً هَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ ۚ فَمَنْ اٰمَنَ وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا يَمَسُّهُمُ الْعَذَابُ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝

ترجمہ: آپ کہیے کہ یہ بتلاؤ اگر اللہ تعالیٰ تمہاری شنوائی اور بینائی بالکل لے لے اور تمہارے دلوں پر مہر کر دے تو اللہ کے سوا اور کوئی معبود ہے کہ یہ تم کو پھر دے دے۔ آپ دیکھئے تو ہم کس طرح دلائل کو مختلف پہلوؤں سے پیش کر رہے ہیں پھر بھی یہ اعتراض کرتے ہیں۔[۴۶] آپ کہیے کہ یہ بتلاؤ اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا عذاب آ پڑے خواہ بے خبری میں یا خبرداری میں تو کیا بجز ظالم لوگوں کے اور بھی کوئی ہلاک کیا جائے گا۔[۴۷] اور ہم پیغمبروں کو صرف اس واسطے بھیجا کرتے ہیں کہ وہ بشارت دیں اور ڈرائیں پھر جو شخص ایمان لے آئے اور درستی کر لے سو ان لوگوں پر کوئی اندیشہ نہیں اور نہ وہ مغموم ہوں گے۔[۴۸] اور جو لوگ ہماری آیتوں کو جھوٹا بتلائیں ان کو عذاب لگتا ہے۔ بوجہ اس کے کہ وہ دائرہ سے نکلتے ہیں۔[۴۹]

= کرتا کہ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی ایک سیاست ہے اور جس کو تنگ حالی ہو وہ بھی غور نہیں کرتا کہ اس کی آزمائش کی گئی ہے اور مہلت دی گئی ہے۔ رب کعبہ کی قسم جب گنہگاروں کو پکڑنا مقصود ہوتا ہے تو دنیا میں انہیں سرسبز رکھا جاتا ہے۔ قتادہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے کسی قوم کو اس وقت تک نہیں پکڑا جب تک کہ وہ اپنی نعمت میں بدمست نہیں ہو گئے۔ دھوکا نہ کھاؤ۔ فاسق اور گنہگار لوگ ہی دھوکا کھاتے ہیں۔

﴿اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ﴾ سے دنیاوی راحت و فراخ حالی مراد ہے۔ ابن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جب تم کسی کو دیکھو کہ اس کے معاصی کے باوجود دنیاوی عیش و تنعم اللہ تعالیٰ نے اسے دے رکھا ہے تو یقین کر لو کہ یہ اللہ تعالیٰ کی ڈھیل کا وقت گزار رہا ہے۔'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی آیت پڑھی کہ جب وہ ہمیں بھول جاتے ہیں تو ہم انہیں ہر طرح کا عیش و تنعم بخشتے ہیں اور جب وہ اس پر مغرور ہو جاتے ہیں اور پھر ہماری گرفت میں آ جاتے ہیں تو ہر طرح سے مایوس بن جاتے ہیں۔ ❶ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ''جب اللہ تعالیٰ کسی قوم کو باقی رکھنا اور ترقی دینا چاہتا ہے تو اس کو پاک دامنی اور میانہ روی بخشتا ہے اور جس قوم سے اپنا رشتہ توڑ لینا چاہتا ہے تو اسے کشائش عطا فرماتا ہے اور باب خیانت اس پر کھول دیتا ہے اور جب وہ مغرور ہو جاتے ہیں تو ناگہاں اسے پکڑ لیتا ہے۔ اب وہ مایوس ہو کر بیٹھ رہتے ہیں۔ اور اس قوم کا نسیاً منسیاً ہو جاتا ہے۔ حمد کی سزاوار اللہ تعالیٰ ہی کی ذات ہے۔'' ❷

❶ احمد، ٤/ ١٤٥، وسنده ضعيف وللحديث شواهد ضعيفة؛ شعب الايمان، ٤٥٤٠؛ المعجم الكبير، ٩١٣؛ الطبرى، ٧/ ١٩٥؛ الاسماء والصفات ص، ٤٨٨، الزهد، ص١٢۔

❷ مسند الفردوس، ١/ ٩٧ ابن ابى حاتم وسنده ضعيف جداً۔

قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَآىِٕنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّيْ مَلَكٌ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ ۭ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۭ اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ ۝ وَاَنْذِرْ بِهِ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ اَنْ يُّحْشَرُوْٓا اِلٰى رَبِّهِمْ لَيْسَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ وَلِيٌّ وَّلَا شَفِيْعٌ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ ۭ مَا عَلَيْكَ مِنْ حِسَابِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ وَّمَا مِنْ حِسَابِكَ عَلَيْهِمْ مِّنْ شَيْءٍ فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَكَذٰلِكَ فَتَنَّا بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لِّيَقُوْلُوْٓا اَهٰٓؤُلَاۗءِ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنْ بَيْنِنَا ۭ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِالشّٰكِرِيْنَ ۝ وَاِذَا جَاۗءَكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰي نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ ۙ اَنَّهٗ مَنْ عَمِلَ مِنْكُمْ سُوْۗءًۢا بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَصْلَحَ فَاَنَّهٗ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ نہ تو میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ میرے پاس اللہ تعالیٰ کے خزانے ہیں اور نہ میں تمام غیبوں کو جانتا ہوں اور نہ میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں۔ میں تو صرف جو کچھ میرے پاس وحی آتی ہے اس کا اتباع کر لیتا ہوں۔ آپ کہیے کہ اندھا اور بینا کہیں برابر ہو سکتا ہے۔ سو کیا تم غور نہیں کرتے۔[۵۰] اور ایسے لوگوں کو ڈرایئے جو اس بات سے اندیشہ رکھتے ہیں کہ اپنے رب کے پاس ایسی حالت سے جمع کیے جائیں گے کہ جتنے غیر اللہ ہیں نہ کوئی ان کا مددگار ہوگا اور نہ کوئی شفیع ہوگا اس امید پر کہ وہ ڈر جائیں۔[۵۱] اور ان لوگوں کو نہ نکالئے جو صبح و شام اپنے پروردگار کی عبادت کرتے ہیں جس سے خاص اس کی رضا ہی کا قصد رکھتے ہیں ان کا حساب ذرا بھی آپ کے متعلق نہیں اور آپ کا حساب ذرا بھی ان کے متعلق نہیں کہ آپ ان کو نکال دیں۔ ورنہ آپ نامناسب کام کرنے والوں میں سے ہو جائیں گے۔[۵۲] اور اسی طرح ہم نے ایک کو دوسروں کے ذریعہ سے آزمائش میں ڈال رکھا ہے تاکہ یہ لوگ کہا کریں کیا یہ لوگ ہیں کہ ہم سب میں سے ان پر اللہ تعالیٰ نے فضل کیا ہے۔ کیا یہ بات نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ حق شناسوں کو خوب جانتا ہے۔[۵۳] اور یہ لوگ جب آپ کے پاس آئیں جو کہ ہماری آیتوں پر ایمان رکھتے ہیں تو یوں کہہ دیجئے کہ تم پر سلامتی ہو تمہارے رب نے مہربانی فرمانا اپنے ذمہ مقرر کر لیا ہے کہ جو شخص تم میں سے برا کام کر بیٹھے جہالت سے پھر وہ اس کے بعد توبہ کر لے اور اصلاح رکھے تو اللہ تعالیٰ کی یہ شان ہے کہ وہ بڑے مغفرت کرنے والے ہیں بڑی رحمت والے ہیں۔[۵۴]

**معاندین سے وعظِ حق:** [آیت:۴۶۔۴۹] رسول پاک ﷺ سے ارشاد فرماتا ہے کہ ان مکذبین معاندین سے کہو کہ کچھ خبر ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہاری سماعت و بصارت کو اگر سلب کر لے جو تمہیں دے رکھا تھا جیسا کہ فرمایا ﴿هُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَكُمْ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ﴾ اور یہ بھی محتمل ہے کہ یہ مراد ہو کہ سماعت و بصارت کے ہوتے ہوئے انتفاع شرعی سے انہیں محروم کر دے اور حق

بات کے استفادہ سے وہ اندھے اور بہرے ہو جائیں اور یہی مطلب تھا ﴿وَخَتَمَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ﴾ جیسا کہ فرمایا ﴿اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ﴾ ❶ اور فرمایا ﴿وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ﴾ ❷ یعنی اگر وہ تمہارے دلوں پر بھی مہر لگا دے تو اللہ تعالیٰ کے سوا کون ہے جو اس مہر کو توڑ سکے۔ اسی لئے فرمایا کہ ذرا غور کرو کہ ہم اپنی باتیں کس قدر وضاحت سے بیان کر دیتے ہیں' جو اس بات کی سیر حاصل دلیل ہوتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی دوسرا رب تعالیٰ نہیں اور جتنے معبود اللہ کے سوا ہیں سب باطل ہیں۔ اس واضح چیز کے بعد بھی وہ اتباع حق سے لوگوں کو روکتے ہیں اور خود بھی رکتے ہیں۔ کچھ جانتے ہو کہ اگر اللہ تعالیٰ کا عذاب تمہیں آپہنچے کہ اس کا تمہیں سان و گمان بھی نہ ہو یا دیکھتے دکھاتے سامنے آ جائے تو کیا اس گمراہ قوم کے سوا کوئی اور ہلاک ہو گا۔ کیونکہ یہ لوگ شرک باللہ کے سبب اللہ تعالیٰ کے حیطۂ اقتدار میں ہیں' لیکن وہ لوگ نجات پا جائیں گے جو صرف ایک اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے ہیں۔ ان پر نہ خوف ہے نہ حزن۔ جیسا کہ فرمایا ﴿اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ﴾ ❸ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اپنے ایمان کو شرک سے خراب نہ کیا' ان کے لئے امن و امان ہے اور وہ راہ یافتہ ہیں۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ ہم پیغمبروں کو تو جنت کی خوش خبری اور دوزخ کی تہدید و تخویف کے لئے بھیجتے ہیں' وہ نیک مؤمن بندوں کو بشارت دیتے ہیں تو کفر و گناہ کرنے والوں کو تنبیہ بھی کر دیتے ہیں اسی لئے فرمایا کہ جو دل سے ایمان لائے اور نبی کی اتباع میں عمل صالح کرے تو اس پر آیندہ کی نسبت کرتے کوئی خوف نہیں اور ماضی کی نسبت کرتے انہیں کوئی حسرت اور رنج نہیں کیونکہ ان کے پچھلوں کا اللہ والی ہے۔ پھر فرمایا کہ جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا ہے انہیں اپنے کفر و فسق کے سبب عذاب کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کیونکہ وہ اوامر الٰہی سے آزاد بن گئے ہیں اور اس کے مناہی اور محارم کا ارتکاب کرنے لگے ہیں اور اس کے حدود کو توڑنے لگے ہیں۔

**غیب کے خزانوں کا مالک کون؟** [آیت:۵۰-۵۴] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اے رسول ﷺ تم ان سے کہہ دو! کہ میں اس کا دعویٰ ہی کب کرتا ہوں کہ میرے پاس اللہ تعالیٰ کے خزانے گڑے ہیں اور نہ مجھے اس کا دعویٰ ہے کہ میں غیب کی بات جانتا ہوں۔ غیب کا علم تو صرف اللہ تعالیٰ کو ہے مجھے اس میں سے صرف اسی قدر معلوم ہے جتنا کہ اللہ تعالیٰ نے معلوم کرا دیا اور نہ میں کوئی فرشتہ ہوں میں تو ایک بشر ہی ہوں صرف یہ ہے کہ میری طرف اللہ تعالیٰ کی وحی آتی ہے مجھے اس نے اس کا شرف بخشا ہے اور احسان فرمایا ہے اسی لئے میں وحی کے سوا اور کسی چیز کی اتباع نہیں کرتا اور حدود وحی سے بالشت بھر بھی باہر نہیں ہوتا۔ اور کہہ دو کہ کیا بینا اور نابینا دونوں برابر ہو سکتے ہیں یعنی حق کی پیروی کرنے والے اور اس سے گمراہ لوگ دونوں مساوی ہو سکتے ہیں؟ کیا تم اس پر غور نہیں کرتے۔ جیسا کہ فرمایا ''کیا وہ شخص جو جانتا ہے کہ جو کچھ تیری طرف تیرے رب کی جانب سے نازل ہوا ہے حق ہے' مثل نابینا شخص کے ہو سکتا ہے؟''

پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اے محمد ﷺ! اس قرآن کے ذریعہ تم ان لوگوں کو خوف دلاؤ جنہیں اس بات کا اندیشہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس بات کا خوف کہ اللہ تعالیٰ کے سوا نہ کوئی ولی ہے' نہ کوئی شفیع کام دے گا۔ وہ لوگ جو اللہ تعالیٰ کے خوف سے ڈرتے ہیں اور روز حساب کا اندیشہ رکھتے ہیں۔ جنہیں خوف ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سامنے کھڑا ہونا پڑے گا۔ اس روز ان کے لئے نہ کوئی ولی ہے نہ کوئی شفیع کہ شفاعت کر کے انہیں عذاب سے چھٹکارا دلائے۔ انہیں اس دن سے ڈراؤ جس روز اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی حکومت نہیں' شاید کہ وہ اللہ تعالیٰ سے ڈریں اور اس دنیا میں ایسے عمل کریں جو انہیں قیامت کے روز عذاب سے نجات دیں اور اگر ثواب ملے تو دگنا ملے۔

---

❶ ۱۰/ یونس:۳۱۔ ❷ ۸/ الانفال:۲۴۔ ❸ ٦/ الانعام:۸۲۔

صحابہ رضی اللہ عنہم کا دفاع عرش والا خود کرتا ہے: ارشاد ہوتا ہے کہ جو لوگ صبح وشام اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے رہتے ہیں مخلصانہ طور پر تو ایسے لوگ کو اپنے پاس سے نہ ہٹانا بلکہ اپنے مخصوص ہمنشین قرار دینا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُمْ﴾ ❶ وہ لوگ رب کی صبح وشام عبادت کرتے ہیں اور دن رات کی نمازیں پڑھتے ہیں جیسا کہ فرمایا ﴿وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ﴾ ❷ اور ارشاد ہوتا ہے کہ وہ لوگ یہ عمل مخلصانہ لوجہ اللہ تعالیٰ کرتے ہیں اور ارشاد ہوتا ہے کہ نہ ان کا حساب تم سے لیا جائے گا اور نہ تمہارا حساب ان سے لیا جائے گا۔ جیسا کہ نوح علیہ السلام کا قول ان لوگوں کے جواب میں جنہوں نے کہا تھا کیا ہم تم پر ایمان لائیں حالانکہ تمہاری پیروی تو گھٹیا درجہ کے لوگ کرتے ہیں' تو نوح علیہ السلام نے فرمایا تھا کہ مجھے تو علم نہیں کہ وہ کیا کرتے ہیں۔ اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو تو جانے رہو کہ ان کی بات کو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے وہی ان کا محاسب ہے۔ اور اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! اگر تم ان کو اپنے پاس سے ہٹا دو گے تو ظالمین میں سے سمجھے جاؤ گے۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قریش کی جماعت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی' وہاں حضرت خباب اور صہیب اور بلال اور عمار رضی اللہ عنہم بیٹھے ہوئے تھے۔ تو ان عزت دار لوگوں نے کہا کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! کیا تم کو قوم کے یہ لوگ پسند ہیں' کیا یہی وہ لوگ ہیں کہ ہمیں چھوڑ کر اللہ تعالیٰ نے ان پر احسان کیا ہے؟ اب ہم ان کے گروہ میں مل کر تمہارے تابع کیسے بن سکتے ہیں۔ تم انہیں اپنے پاس سے ہٹا دو تو پھر ہم تمہاری پیروی کریں' تو یہ آیت اتری تھی۔ ❸ اس موقع پر اللہ پاک نے فرمایا کہ اس طرح ہم نے بعض کو بعض کے ذریعہ فتنہ اور آزمائش میں ڈالا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اطراف ان مؤمنین ضعفاء کو دیکھ کر ان لوگوں نے ان کی حقارت کی تھی۔ چنانچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے خلوت میں کہا کہ ہم آپ کے ساتھ شریک مجلس رہنا چاہتے ہیں' یہ دیہاتی عرب اپنے پر ہماری فضیلت سے واقف ہیں۔ وفود عرب آپ کے پاس آتے رہتے ہیں ہمیں شرم آتی ہے کہ وہ لوگ ہمیں ان گھٹیا درجے کے لوگوں کے ساتھ دیکھیں ہم جب آپ کے پاس آئیں تو آپ انہیں اپنے پاس سے اٹھا دیا کیجئے اور ہم جب آپ کے پاس سے اٹھ جائیں تو چاہے پھر اپنے پاس بٹھا لیجئے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا اچھا تو ان لوگوں نے کہا کہ اس معاہدہ پر ایک دستاویزی تحریر پا جائے۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کاغذ منگوایا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بلوایا تاکہ لکھیں۔ یہ ضعفاء مؤمنین ایک گوشے میں بیٹھے ہوئے تھے اور یہ آیت اتری کہ انہیں اپنے پاس سے نہ ہٹانا یہ اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے ہیں۔ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کاغذ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لے کر پھینک دیا اور ان لوگوں کو اپنے نزدیک بلا لیا۔ ❹ یہ حدیث غریب ہے کیونکہ یہ آیت مکی ہے اور اقرع بن حابس اور عیینہ رضی اللہ عنہما بعد ہجرت ایمان لائے۔

حضرت سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ یہ آیت چھ اصحاب نبی کے بارے میں اتری ہے جن میں سے ابن مسعود رضی اللہ عنہ بھی ہیں۔ ہم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچنے میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانا چاہتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو قریب بٹھا لیتے تھے تو قریش کہتے کہ ہمیں چھوڑ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم انہیں اپنے سے قریب تر کرتے ہیں۔ ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے آزما لیا کہ کون ان میں کیسا ہے۔ اس امتحان کا نتیجہ یہ تھا کہ کفار قریش کہتے تھے کہ کیا یہی لوگ ہیں کہ ہم پر احسان کرنے کے بجائے اللہ تعالیٰ نے ان پر احسان کیا ہے۔ ❺ بات یہ تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ابتداء تبلیغ کے زمانے میں غالب تر حصہ ان مردوں عورتوں اور غلاموں کا تھا جو کمزور اور نچلے درجے کے

---

❶ ۱۸/ الکھف:۲۸۔ ❷ ٤٠/ غافر:٦٠۔

❸ احمد، ۱/ ٤۲۰، وسندہ ضعیف' المعجم الکبیر، ۱۰۵۲۰، مجمع الزوائد، ۷/ ۲۰۔

❹ الطبری، ۱۱/ ۳۷٦ وسندہ ضعیف۔ ❺ حاکم، ۳/ ۳۱۹ وابن حبان، ٦۵۳۹ وھو حدیث حسن، اس کی اصل صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ' باب فی فضل سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ ۲٤۱۳ میں موجود ہے۔

لوگ تھے۔ امیروں اور سرداروں میں بہت کم ایمان لائے تھے جیسے کہ قوم نوح نے حضرت نوح علیہ السلام سے کہا تھا کہ ہم تو دیکھتے ہیں کہ تمہاری پیروی تو سطحی اور گھٹیا درجے کے لوگ ہی کرتے ہیں' کوئی ممتاز اور رودار آدمی نہیں کرتا۔ اور اسی طرح ہرقل ملک روم نے ابوسفیان سے پوچھا تھا کہ کیا قوم کے بڑے لوگ ان کی پیروی کرتے ہیں یا غریب لوگ؟ تو ابوسفیان نے کہا تھا کہ ضعفا اور غربا زیادہ تر پیرو ہیں۔ تو ہرقل نے کہا تھا رسولوں کی پیروی پہلے ایسے ہی لوگوں نے کی ہے۔ ❶ مطلب یہ ہے کہ مشرکین قریش ان مؤمن ضعفا کا مذاق اڑاتے تھے اور اگر بس میں ہوتا تو انہیں اذیت پہنچاتے۔ آخر اللہ تعالیٰ نے خیر کی طرف ان لوگوں کی کیوں راہ نمائی کی۔ جس بات کی طرف ان لوگوں نے پہل کی ہے اگر وہ خیر ہے تو اللہ تعالیٰ نے ہمیں کیوں چھوڑ دیا۔ اور کہتے تھے کہ اگر اس کے تسلیم کرنے میں خیر ہوتی تو یہ ہم سے آگے بڑھتے ہی نہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جب ان پر ہماری واضح آیتیں تلاوت کی جاتی ہیں تو یہ کافر مؤمنین سے کہتے ہیں کہ بتاؤ دونوں میں اچھا کون رہا اور شریف اور عزت دار اور دولت مند کون ہے؟ اس کے جواب میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے ان سے پہلے ایسی کتنی ہی قوموں کو ہلاک کر دیا جو بڑے رتبے اور اعزاز والے اور جاہ وشوکت والے تھے۔ اور جن لوگوں نے یہ کہا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ہم پر ان کو کیوں ترجیح دی؟ اس کے جواب میں ارشاد ہوتا ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ سچے شکر گزاروں اور نیک دل اور اچھے کردار لوگوں کو نہیں جانتا؟ اللہ تعالیٰ ان ہی لوگوں کو توفیق دیتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نیکوکاروں کے ساتھ ہوتا ہے۔ حدیث صحیح میں ہے کہ ''اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور رنگوں کو نہیں دیکھتا بلکہ تمہارے دلوں اور تمہارے اعمال کو دیکھتا ہے۔'' ❷

عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ سے اس آیت کے بارے میں کہ عبرت دلاؤ ان لوگوں کو جنہیں اللہ تعالیٰ کے سامنے آنے کا اندیشہ تھا' یہ روایت ہے کہ بنی عبد مناف کے چند کافر شرفا ابوطالب کے پاس آ کر کہنے لگے کہ اے ابوطالب! کاش تمہارا بھتیجا محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے غلاموں اور حلیفوں کو اپنے پاس سے ہٹا دیتا کیونکہ وہ ہمارے غلام اور خادم ہیں اور یہ بات ہمیں بہت شاق گزرتی ہے۔ ایسی صورت میں ہم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کریں گے اور ان کی پیروی اور تصدیق کریں گے۔ تو ابوطالب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اس کا ذکر کیا۔ تو حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہنے لگے۔ اچھا ایسا بھی کر دیکھیے معلوم ہو جائے گا کہ ان کا کیا ارادہ ہے اور اس کے بعد وہ کیا کریں گے۔ تو یہ آیت اتری۔ یہاں تک کہ فرمایا' کیا اللہ تعالیٰ شکر گزار بندوں کو نہیں جانتا۔ شکر گزار بندوں سے یہ لوگ مراد ہیں بلال' عمار بن یاسر' سالم مولیٰ ابی حذیفہ' صبیح اسید کے آزاد کردہ غلام' ابن مسعود' مقداد بن عمرو' مسعود بن القاری' واقد بن عبداللہ خطلی' عمرو بن عبد عمرو' ذوالشمالین' مرثد بن ابی مرثد اور ابومرثد الغنوی جو حمزہ بن عبدالمطلب کے حلیف تھے رضی اللہ عنہم اور یہ آیت قریش کے ائمۃ الکفر اور ان کے حلیفوں کے بارے میں اتری تھی' جب یہ آیت نازل ہوئی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اٹھے' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اپنے غلط مشورے کی معذرت کرنے لگے۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے کہ جب ہماری آیتوں پر ایمان لانے والے تمہارے پاس آتے ہیں تو ان سے کہو کہ تم پر سلامتی ہو۔ یعنی انہیں سلام کہہ کر ان کی عزت بڑھاؤ اور اللہ تعالیٰ کی رحمت واسعہ کی خوش خبری دو۔ اور اسی لئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نفس کریمہ پر رحمت کو واجب قرار دے لیا ہے۔ اور جو تم میں سے نادانستگی کے سبب کوئی گناہ کر بیٹھے اور پھر اس کے بعد توبہ کر لے اور پھر ہمیشہ کے لئے معاصی سے باز رہے اور ارادہ کر لے کہ پھر ایسا نہ کرے گا تو اللہ تعالیٰ غفور الرحیم ہے۔

---

❶ صحیح بخاری، کتاب بدء الوحی' باب کیف کان بدء الوحی الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، ۷، صحیح مسلم، ۱۷۷۳۔

❷ صحیح مسلم، کتاب البر والصلۃ' باب تحریم ظلم المسلم وخذلہ واحتقارہ ودمہ وعرضہ ومالہ، ۲۵۶۴، احمد، ۲/ ۴۳۹؛ ابن حبان، ۳۹۴۔

وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٥٥﴾ قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ قُلْ لَّآ اَتَّبِعُ اَهْوَاۗءَكُمْ ۙ قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ﴿٥٦﴾ قُلْ اِنِّىْ عَلٰي بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَكَذَّبْتُمْ بِهٖ ۭ مَا عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ ۭ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ۭ يَقُصُّ الْحَقَّ وَهُوَ خَيْرُ الْفٰصِلِيْنَ ﴿٥٧﴾ قُلْ لَّوْ اَنَّ عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ لَقُضِيَ الْاَمْرُ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالظّٰلِمِيْنَ ﴿٥٨﴾ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ۭ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۭ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿٥٩﴾

ترجمہ: اور اسی طرح ہم آیات کی تفصیل کرتے رہتے ہیں اور تاکہ مجرمین کا طریقہ ظاہر ہو جائے۔[55] آپ کہہ دیجئے کہ مجھ کو اس سے ممانعت کی گئی ہے کہ ان کی عبادت کروں جن کی تم لوگ اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر عبادت کرتے ہو آپ کہہ دیجئے کہ میں تمہارے خیال کا اتباع نہ کروں گا کیونکہ اس حالت میں تو میں بے راہ ہو جاؤں گا اور راہ پر چلنے والوں میں نہ رہوں گا۔[56] آپ کہہ دیجئے کہ میرے پاس تو ایک دلیل ہے میرے رب کی طرف سے اور تم اس کی تکذیب کرتے ہو، جس چیز کا تم تقاضا کر رہے ہو وہ میرے پاس نہیں۔ حکم کسی کا نہیں بجز اللہ تعالیٰ کے۔ اللہ تعالیٰ واقعی بات کو بتلا دیتا ہے اور سب سے اچھا فیصلہ کرنے والا وہی ہے۔[57] آپ کہہ دیجئے کہ اگر میرے پاس وہ چیز ہوتی جس کا تم تقاضا کر رہے ہو تو میرا اور تمہارا باہمی قصہ فیصل ہو چکا ہوتا اور ظالموں کو اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے اور اللہ تعالیٰ ہی کے پاس ہیں خزانے تمام مخفی اشیاء کے ان کو کوئی نہیں جانتا بجز اللہ کے اور وہ تمام چیزوں کو جانتا ہے جو کچھ خشکی میں ہیں اور جو کچھ دریاؤں میں ہیں اور کوئی پتا نہیں گرتا مگر وہ اس کو بھی جانتا ہے اور کوئی دانہ زمین کے تاریک حصوں میں نہیں پڑتا اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک چیز گرتی ہے مگر یہ سب کتاب مبین میں ہیں۔[59]

شانِ رحیمیت: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق پر اپنی تقدیر قائم کی تو عرش پر جو اس کی کتاب لوحِ محفوظ ہے اس میں تحریر فرما دیا کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب رہے گی۔" ❶ چنانچہ حضرت نے فرمایا کہ "جب مخلوق کے بارے میں نفاذِ حکم سے اللہ تعالیٰ فارغ ہو گا تو تختِ عرش سے کتاب نکالے گا جس میں لکھا ہو گا میں ارحم الراحمین ہوں۔ پھر اپنی ایک یا دو مٹھی بھر مخلوق کو دوزخ سے نکالے گا جنہوں نے کچھ خیر کے کام نہ کئے ہوں گے اور ان کی آنکھوں کے درمیان ماتھے پر لکھا ہو گا عتقاء اللہ یعنی یہ اللہ تعالیٰ کے آزاد کردہ ہیں۔" سلمان رضی اللہ عنہ نے قول باری تعالیٰ ﴿كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ﴾ کے بارے میں کہا ہے کہ ہم تورات میں یہ مکتوب پاتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان کو پیدا کیا اور اپنی سو رحمتیں پیدا کیں اور یہ مخلوق کے پیدا کرنے سے پہلے ہی پیدا کیں پھر مخلوق کو پیدا کر کے ان میں سے ایک رحمت مخلوق کے درمیان تقسیم کی اور اپنے پاس ننانوے حصے رحمت رکھ لی۔ اسی ایک رحمت کی برکت سے لوگ آپس میں رحمت و محبت برتتے ہیں بذل و کرم کرتے ہیں اور میل ملاپ رکھتے

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿ویحذرکم اللہ نفسہ﴾ ۷۴۰۴، صحیح مسلم، ۲۷۵۱، احمد، ۲/ ۳۱۳، ترمذی، ۳۵۴۳، ابن ماجہ، ۴۲۹۵، ابن حبان، ۶۱۴۳۔

ہیں۔ ناقہ اور گائے اور بکری اسی رحمت میں سے حصہ لے کر اپنے بچوں کے ساتھ عطوفت برتتے ہیں اور سمندر میں دو سانپ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ رہتے ہیں۔ اور قیامت کے روز اللہ پاک ان سب رحمتوں کو اور اپنے پاس کی رحمت' سب کو گنہگار بندوں پر صرف فرمائے گا۔ اس مضمون میں بہت سی حدیثیں وارد ہیں۔ چنانچہ معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ کیا تم جانتے ہو کہ بندوں پر اللہ تعالیٰ کا کیا حق ہے؟ حق یہ ہے کہ وہ اسی کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں۔ پھر پوچھا کہ بندوں کا حق اللہ تعالیٰ پر کیا ہے؟ پھر کہا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں معاف کر دے اور مبتلائے عذاب نہ کرے۔ ❶

**عذاب بھی اللہ تعالیٰ کی مرضی سے اترتا ہے:** [آیت: ۵۵-۵۹] ارشاد ہوتا ہے کہ جس طرح ہم نے سابقہ بیانات میں دلائل و براہین کے ذریعہ طریق رشد و ہدایت وغیرہ کو واضح کر دیا اسی طرح وہ آیتیں جن کے مخاطب محتاج ہیں وضاحت سے بیان کرتے ہیں اور اس لئے بھی کہ مجرمین کا راستہ کھل کر سامنے آ جائے۔ اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہہ دو کہ جو وحی اللہ تعالیٰ نے میری طرف بھیجی ہے میں اسی پر بصیرت رکھتے ہوئے قائم ہوں' اور تم نے تو حق کو جھٹلا یا دیا ہے۔ تم جس عذاب کی جلدی کر رہے ہو وہ میرے ہاتھ کی بات نہیں۔ حکم تو صرف اللہ تعالیٰ کا چلتا ہے اگر وہ جلد تر تم پر عذاب لانا چاہے تو فوراً ہی آ جائے اور وہ درنگ کرنا چاہے اور اپنی حکمت عظیمہ سے تمہیں مہلت دے تو اس کا اختیار ہے۔ اسی لئے فرمایا کہ وہ حق طریق اختیار فرماتا ہے وہ احکام و قضایا کے فیصلہ کرنے میں اور بندوں کے درمیان کوئی حکم نافذ کرنے میں حق پر ہوتا ہے۔ تم کہہ دو کہ اگر تم پر عذاب جلدی لانا میری اختیاری بات ہوتی تو تم جس عذاب کے مستحق ہو' میں تو اس کو تم پر فوراً ہی نازل کر دیتا اور اللہ تعالیٰ تو ظلم کرنے والوں سے خوب واقف ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ اس آیت میں اور اس حدیث میں جو بخاری و مسلم سے ثابت ہے آپس میں جمع و توافق کیا ہے۔ یعنی وہ حدیث جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا یوم احد سے بھی کوئی شدید دن آپ پر گزرا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "عائشہ تمہاری اس قوم سے سخت ترین تکلیف جو مجھے پہنچی وہ یوم عقبہ میں پہنچی جب کہ میں نے ابن عبد یالیل پر اپنے کو پیش کیا تو میری دعوت اس نے منظور نہیں کی۔ میں نہایت غمگین ہو کر چل کھڑا ہوا۔ مقام قرن ثعالب میں آ کر میرے حواس ٹھیک ہوئے اور میں نے سر اٹھایا تو دیکھا کہ ایک ابر میرے اوپر چھایا ہوا ہے اس میں جبرئیل دکھائی دے رہے ہیں اور مجھ سے کہہ رہے ہیں کہ یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم! تمہاری قوم نے جو تم سے کہا' اللہ تعالیٰ نے سن لیا۔ ملک الجبال اللہ تعالیٰ نے تمہاری طرف بھیجا ہے کہ تا کہ تم جو چاہو اس کو حکم دو۔ ملک الجبال نے بھی آواز دی اور سلام عرض کیا اور کہا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے تمہاری طرف اسی لئے بھیجا ہے کہ اگر تم حکم دو تو یہ دونوں پہاڑ تمہاری قوم پر گرا دوں۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں امید رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ انہیں کافروں کی نسل سے ایسے لوگ بھی پیدا کر دے جو مؤمن نکلیں اور کسی کو اللہ تعالیٰ کا شریک نہ ٹھہرائیں۔" ❷ یہ مسلم کے لفظ ہیں کہ ان پر فرشتے نے اپنا عذاب پیش کیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو مہلت دینے کو کہا اور عذاب میں تاخیر کی خواہش کی تا کہ ان کی نسل سے مؤمن پیدا ہو سکیں' تو اب شبہ یہ وارد ہوتا ہے کہ اس حدیث اور اللہ تعالیٰ کے قول بالا میں تطابق کس طرح ہوگا۔ سابقہ قول یہ ہے کہ جو عذاب تم مانگتے ہو اگر مجھے اس پر دسترس ہوتی' تو ہمارا تمہارا فیصلہ اسی وقت ہو جاتا اور میں اسی وقت تم پر عذاب نازل کر دیتا۔ اور یہاں دسترس ہونے کے باوجود حضرت عذاب نازل نہیں فرما رہے ہیں۔

یہ شبہ یوں دور ہو سکتا ہے کہ آیت پاک تو دلالت کرتی ہے اس بات پر کہ جس عذاب کو وہ طلب کرتے ہیں تو طلب کرنے پر=

❶ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب ماجاء فی دعاء النبی صلی اللہ علیہ وسلم أمته الی توحید اللّٰه تبارك وتعالیٰ، ۷۳۷۳، صحیح مسلم، ۳۰، ترمذی ۲۶۴۳، ابن ماجه، ۴۲۹۶، احمد، ۵/ ۲۲۸۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب اذا قال احدکم آمین والملائکة فی السماء فوافقت...... ۳۲۳۱، صحیح مسلم، ۱۷۹۵، السنن الکبریٰ، ۷۷۰۶، ابن حبان، ۶۵۶۱۔

وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفّٰكُمْ بِالَّيْلِ وَيَعْلَمُ مَا جَرَحْتُمْ بِالنَّهَارِ ثُمَّ يَبْعَثُكُمْ فِيهِ لِيُقْضٰٓى أَجَلٌ مُّسَمًّى ۚ ثُمَّ إِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ ثُمَّ يُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿٦٠﴾ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً ۖ حَتّٰٓى إِذَا جَآءَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُونَ ﴿٦١﴾ ثُمَّ رُدُّوٓا إِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ ۚ أَلَا لَهُ الْحُكْمُ ۠ وَهُوَ أَسْرَعُ الْحٰسِبِينَ ﴿٦٢﴾

ع ۱۴

ترجمہ: اور وہ ایسا ہے کہ رات میں تمہاری روح کو ایک گونہ قبض کر دیتا ہے اور جو کچھ تم دن میں کرتے ہو اس کو جانتا ہے پھر تم کو جگا اٹھاتا ہے تاکہ میعاد معین تمام کر دی جائے پھر اسی کی طرف تم کو جانا ہے پھر تم کو بتلائے گا جو کچھ تم کیا کرتے تھے۔[۶۰] اور وہی اپنے بندوں کے اوپر غالب ہے برتر ہے اور تم پر نگہداشت رکھنے والے بھیجتا ہے یہاں تک کہ جب تم میں سے کسی کو موت آ پہنچتی ہے اس کی روح ہمارے بھیجے ہوئے قبض کر لیتے ہیں اور وہ ذرا کوتاہی نہیں کرتے۔[۶۱] پھر سب اپنے مالک حقیقی کے پاس لائے جائیں گے۔ خوب سن لو فیصلہ اللہ تعالیٰ ہی کا ہوگا اور وہ بہت جلد حساب لے لے گا۔[۶۲]

= وقوع عذاب ہو جاتا ہے اور حدیث میں یہ مذکور نہیں کہ انہوں نے عذاب طلب کیا تھا۔ بلکہ فرشتے نے اپنی طرف سے عذاب کی پیش کش کی تھی کہ اگر آپ چاہیں تو یہ اخشبین جو مکہ میں دو پہاڑ ہیں اور جنوباً وشمالاً اس کو گھیرے ہوئے ہیں' ان پر گرا دوں لیکن نبی اکرم ﷺ نے نرمی کرنے اور تاخیر سے کام لینے کی خواہش کی۔

پھر ارشاد باری ہے کہ غیب کی باتیں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "غیب کی باتیں پانچ ہیں' وہ یہ کہ قیامت کا وقت اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ دوسرے پانی کا برسنا۔ تیسرے یہ کہ حمل میں لڑکا ہے یا لڑکی۔ چوتھے یہ کہ کل کوئی شخص کیا کرنے والا ہے۔ پانچویں یہ کہ کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کس مقام میں مرے گا۔ اللہ تعالیٰ ہی ان باتوں سے خبردار ہے۔" ❶ حدیث عمر رضی اللہ عنہ میں ہے کہ جبرائیل علیہ السلام ایک وقت ایک اعرابی کی شکل وصورت میں آپ ﷺ کے پاس آئے اور ایمان واسلام و احسان کے بارے میں آپ ﷺ سے سوالات کیے تو نبی اکرم ﷺ نے جواب کے ضمن میں فرمایا تھا کہ "پانچ چیزوں کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو نہیں۔ پھر آیت تلاوت کی ﴿إِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ﴾ الخ اور قولہ ﴿وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ﴾ یعنی اس کا علم کریم جمیع موجودات بری و بحری پر محیط ہے زمین اور آسمان کا کوئی ذرہ اس سے مخفی نہیں۔" ❷ صرصری نے کیا خوب کہا ہے۔

فَلَا يَخْفٰى عَلَيْهِ الذَّرُّ إِمَّا ... تَرَاءَى لِلنَّوَاظِرِ أَوْ تَوَارٰى

یعنی "اللہ تعالیٰ سے کوئی ذرہ بھی مخفی نہیں رہ سکتا۔ خواہ دیکھنے والوں سے کوئی چیز کھلی رہے یا ڈھکی رہے۔"

اللہ تعالیٰ کا فرمان ﴿وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا﴾ جب وہ جمادات تک کی حرکات کو جانتا ہے تو پھر حیوانات اور خصوصاً جن وانس کی حرکات واعمال کو کیسے نہ جانے گا جب کہ وہ مکلف بھی ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿يَعْلَمُ خَآئِنَةَ الْأَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي

❶ صحيح بخاري، كتاب التفسير، سورة الانعام باب ﴿وعنده مفاتح الغيب لايعلمها الاهو﴾ ٤٦٢٧، السنن الكبرى، ٧٧٢٨۔

❷ صحيح بخاري، كتاب الايمان، باب سؤال جبريل النبى ﷺ عن الإيمان والإسلام...... ٥٠، صحيح مسلم، ٩، ترمذى، ٢٦١٠، ابن ماجه، ٦٣، ابن حبان، ١٦٨۔

شفاعت سنی جائے گی' تمہارا سوال پورا کیا جائے گا۔ میں اپنا سر اٹھاؤں گا تو اللہ تعالیٰ پوچھے گا کیا کہنا چاہتے ہو۔ میں کہوں گا یارب! تو نے مجھے شفاعت کا حق دیا ہے۔ اہل جنت کے بارے میں میری شفاعت قبول فرما کہ وہ داخل جنت ہو سکیں۔ تو فرمائے گا' اچھا میں نے اجازت دی' یہ لوگ جنت میں داخل ہو سکتے ہیں۔''

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ''اللہ تعالیٰ کی قسم تم جنت کے اندر اپنے مساکن اور اپنے ازواج کو اس سے جلد پہچان لو گے جتنا کہ دنیا میں پہچانتے ہو۔ ہر آدمی کو بہتر بیویاں ملیں گی دو اولاد آدم میں سے اور ستر حوروں میں سے۔ ان دونوں کو ان ستر حوروں پر فضیلت حاصل رہے گی' کیونکہ دنیا میں ان نیکوکار عورتوں نے اللہ تعالیٰ کی بڑی بڑی عبادت کی تھی۔ وہ ایک کے پاس آئے گا تو وہ ایک یاقوت کے مکان میں موتیوں سے آراستہ سونے کے تخت پر بیٹھی ہوگی جو سندس اور استبرق کے ستر جنتی حلے پہنے ہوگی۔ وہ اس کے کندھے پر ہاتھ رکھے گا تو اپنے ہاتھ کا عکس اس کے سینہ کے ورے اس کے کپڑوں' جسم اور گوشت کے ورے ہوتا ہوا دوسری طرف دکھائی دے گا۔ جسم اس قدر مصفا ہوگا کہ پنڈلی کا گودا نظر آتا ہوگا' گویا تم یاقوت کی چھڑی کو دیکھ رہے ہو۔ اس کا دل اس کے لئے آئینہ بنا ہوگا اور اس کا دل اس کے لئے' نہ یہ اس سے تھکے گا نہ وہ اس سے تھکے گی۔ وہ جب کبھی اس عورت کے پاس آئے گا اس کو باکرہ پائے گا نہ یہ اس سے خستگی کی شکایت کرے گا نہ وہ اس سے خستگی کی شکایت کرے گی۔ ایسے میں آواز آئے گی کہ ہمیں علم ہے کہ تم میں سے کسی کا جی بھرے گا نہیں' لیکن تیری دوسری ازواج بھی تو ہیں چنانچہ وہ باری باری سے ان کے پاس آئے گا اور جس کسی کے پاس وہ آئے گا' کہے گی اللہ تعالیٰ کی قسم جنت میں مجھ سے زیادہ خوب تر کوئی نہیں اور نہ میرے پاس تجھ سے زیادہ کوئی محبوب تر ہے۔

لیکن جب اہل نار دوزخ میں ڈالے جائیں گے تو آگ کسی کے تو قدموں تک ہوگی اور کسی کے نصف ساق تک اور کسی کے گھٹنوں اور کمر تک اور چہرے کو چھوڑ کر کسی کے پورے جسم تک کیونکہ چہرے پر آگ حرام کر دی گئی ہے۔'' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''میں اللہ تعالیٰ سے کہوں گا یارب! میری امت کے اہل دوزخ کے بارے میں میری شفاعت قبول فرما۔ تو فرمائے گا کہ نکال لو دوزخ سے جن اپنے امتیوں کو تم جانتے ہو۔ چنانچہ کوئی امتی بچا نہ رہے گا' پھر شفاعت عام کی اجازت ملے گی۔ چنانچہ ہر نبی اور شہید اپنی اپنی شفاعتیں پیش کریں گے۔ اب اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ جس کے دل میں دینار کے وزن کے برابر بھی ایمان ہو اس کو دوزخ سے نکال لو۔ پھر فرمائے گا اگر دو ثلث دینار برابر بھی ہو۔ فرمائے گا اگر ثلث دینار برابر بھی ہو۔ اگر چوتھائی دینار برابر بھی ہو۔ پھر قیراط برابر بھی۔ پھر رائی کے برابر بھی اگر ہو۔ چنانچہ سب دوزخ سے نکال لئے جائیں گے۔ پھر وہ بھی جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے لئے کوئی بھی کار خیر کیا ہو۔ اب کوئی باقی نہ رہے گا جو قابل شفاعت ہو۔ حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ کی اس رحمت عامہ کو دیکھ کر ابلیس کو بھی طمع ہوگی کہ کوئی اس کی بھی شفاعت کرے۔ اب اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اب ایک میں باقی رہ گیا ہوں میں تو سب رحم کرنے والوں میں بڑا رحم کرنے والا ہوں' چنانچہ جہنم میں وہ اپنے ہاتھ ڈالے گا اور ایسے لاتعداد دوزخیوں کو نکال لے گا جو جل کر کوئلوں کی طرح ہو گئے ہوں گے انہیں جنت کی ایک نہر میں جس کو نہر حیاۃ کہتے ہیں ڈالا جائے گا وہ از سر نو ایسے سرسبز ہو جائیں گے جیسے جھیل کے کنارے کے نباتات' دھوپ انہیں پہنچے تو سبز دکھائی دیں اور سائے میں ہوں تو زرد معلوم ہوں۔ وہ شاداب سبزیوں کی طرح اگ آئیں گے اور ذرات کی طرح پھیلے ہوں گے ان کی پیشانیوں پر لکھا ہوگا ''اللہ تعالیٰ کے آزاد کردہ جہنمی''۔ اس تحریر سے اہل جنت ان سے متعارف ہو جائیں گے کہ انہوں نے کچھ نیک کام کئے تھے۔ ایک عرصہ تک جنت میں وہ اسی طرح رہیں گے پھر اللہ تعالیٰ سے درخواست کریں گے کہ یارب! یہ تحریر مٹا دے۔ چنانچہ مٹا دی جائے گی۔'' یہ مشہور حدیث ہے اور طویل تر ہے۔ بہت غریب ہے اور متفرق احادیث میں متفرق ٹکڑے =





وَإِذْ قَالَ إِبْرٰهِيمُ لِأَبِيهِ آزَرَ أَتَتَّخِذُ أَصْنَامًا آلِهَةً ۚ إِنِّي أَرٰكَ وَقَوْمَكَ فِي ضَلٰلٍ مُّبِينٍ ﴿٧٤﴾ وَكَذٰلِكَ نُرِي إِبْرٰهِيمَ مَلَكُوتَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَلِيَكُونَ مِنَ الْمُوقِنِينَ ﴿٧٥﴾ فَلَمَّا جَنَّ عَلَيْهِ الَّيْلُ رَاٰ كَوْكَبًا ۖ قَالَ هٰذَا رَبِّي ۚ فَلَمَّا أَفَلَ قَالَ لَا أُحِبُّ الْاٰفِلِينَ ﴿٧٦﴾ فَلَمَّا رَاَ الْقَمَرَ بَازِغًا قَالَ هٰذَا رَبِّي ۚ فَلَمَّا أَفَلَ قَالَ لَئِنْ لَّمْ يَهْدِنِي رَبِّي لَأَكُونَنَّ مِنَ الْقَوْمِ الضَّآلِّينَ ﴿٧٧﴾ فَلَمَّا رَاَ الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ هٰذَا رَبِّي هٰذَا أَكْبَرُ ۚ فَلَمَّا أَفَلَتْ قَالَ يٰقَوْمِ إِنِّي بَرِيٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُونَ ﴿٧٨﴾ إِنِّي وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِي فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ حَنِيفًا وَّمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ ﴿٧٩﴾

ترجمہ: اور وہ وقت بھی یاد کرنے کے قابل ہے جب ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ آزر سے فرمایا کہ کیا تو بتوں کو معبود قرار دیتا ہے؟ بے شک میں تجھ کو اور تیری ساری قوم کو صریح غلطی میں دیکھتا ہوں۔[۷۴] اور ہم نے ایسے ہی طور پر ابراہیم علیہ السلام کو آسمانوں اور زمین کی مخلوقات دکھلائیں تاکہ وہ عارف ہو جائیں اور تاکہ کامل یقین کرنے والوں سے ہو جائیں۔[۷۵] پھر جب رات کی تاریکی ان پر چھا گئی تو انہوں نے ایک ستارہ دیکھا آپ نے فرمایا کہ یہ میرا رب ہے سو جب وہ غروب ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ میں غروب ہو جانے والوں سے محبت نہیں رکھتا۔[۷۶] پھر جب چاند کو دیکھا چمکتا تو فرمایا کہ یہ میرا رب ہے سو جب وہ غروب ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ اگر مجھ کو میرا رب ہدایت نہ کرتا رہے تو میں گمراہ لوگوں میں شامل ہو جاؤں۔[۷۷] پھر جب آفتاب کو دیکھا چمکتا ہوا تو فرمایا کہ یہ میرا رب ہے یہ تو سب سے بڑا ہے۔ سو جب وہ غروب ہو گیا آپ نے فرمایا بے شک میں تمہارے شرک سے بے زار ہوں۔[۷۸] میں اپنا رخ اس کی طرف کرتا ہوں جس نے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا اور میں شرک کرنے والوں سے نہیں ہوں۔[۷۹]

= ہیں، بعض باتیں قابل نکارت ہیں۔ اسمٰعیل بن رافع قاضی مدینہ اس کی روایت کے منفرد ہیں اس کی صحت میں اختلاف ہیں۔ بعض نے اس کی توثیق کی ہے اور بعض نے ضعیف قرار دیا ہے بعض نے انکار کیا ہے، جیسے احمد بن حنبل، ابو حاتم رازی، عمر بن علی فلاس۔ بعض نے متروک کہا ہے۔ ابن عدی کہتے ہیں کہ یہ ساری حدیث قابل غور ہے اور اس کے سب راوی ضعیف ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ اس کے اسناد میں کئی وجوہ سے اختلاف ہے۔ میں نے اس کو علیحدہ ایک جزء میں بیان کر دیا ہے۔ اس کا سیاق عبارت بھی عجیب ہے۔ احادیث کثیرہ ملا کر اسے ایک حدیث بنا لیا گیا ہے اور اس کو ایک ہی سیاق قرار دے لیا گیا اسی لئے وہ قابل انکار ہو گئی۔ میں نے اپنے استاذ حافظ ابو الحجاج المزی سے سنا ہے کہ یہ ولید بن مسلم کی ایک تصنیف ہے جس کو اس نے جمع کر رکھا ہے۔ گویا کہ یہ شواہد ہیں بعض الگ الگ احادیث کے، وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

**حضرت ابراہیم علیہ السلام کا خاندان اور آزر:** [آیت: ۷۴-۷۹] ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے باپ کا نام آزر نہیں تھا بلکہ تارخ تھا۔ قولہ ﴿وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ لِأَبِيهِ﴾ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ آزر سے صنم مراد ہے۔

ابراہیم علیہ السلام کے باپ کا نام تو تارخ اور ماں کا نام شانی اور بیوی کا نام سارہ تھا اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی ماں کا نام جو ابراہیم علیہ السلام کی کنیز تھیں' ہاجرہ تھا۔ علمائے نسب میں سے اکثر کا یہی قول ہے۔ آزر نام تھا ایک بت کا۔ چونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد اس بت کے خادم اور پجاری تھے اس لئے یہی نام ان پر غالب آ گیا تھا۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

ابن جریر وغیرہ کہتے ہیں کہ یہ طریق کلام ان لوگوں کی گفتگو میں ایک عیب کی بات اور ناروا کلام سمجھا جاتا تھا۔ اس لفظ آزر کے معنی ہیں ٹیڑھا۔ لیکن کسی سے اس کی روایت پیش نہیں کی اور نہ کسی سے اس کو منسوب کیا ہے۔ ابن ابی حاتم کہتے ہیں کہ معتمر بن سلیمان نے بیان کیا کہ میں نے اپنے باپ سے سنا کہ وہ آزر کے معنی اعوج یعنی ٹیڑھا بتاتے تھے اور یہ ایک سخت کلمہ ہے جس کو ابراہیم علیہ السلام نے کہا۔ ابن جریر کہتے ہیں کہ درست تو یہ ہے کہ ان کے باپ کا نام آزر تھا۔ پھر نسب جاننے والوں کا اعتراض پیش کر کے کہتے ہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے باپ کا نام تارخ تھا۔ پھر کہتے ہیں کہ ممکن ہے دو نام ہوں جیسا کہ اکثر لوگوں کے ہوتے ہیں یا ایک نام لقب اور عرف کے طور پر ہو۔ یہ ایک جید وجہ ہو سکتی ہے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**آزر کو درس توحید اور اس کا انجام:** قول باری تعالیٰ میں قاریوں کا اختلاف ہے۔ حسن بصری اور ابو یزید مدنی کہتے ہیں کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ اے آزر! کیا تم بتوں کو رب قرار دے رہے ہو؟ گویا آزر کو منادی بنایا ہے اور جمہور اس کو فتحہ سے پڑھتے ہیں۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک پیش سے نہیں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ لفظ ایک معرفہ اور علم ہے' اس بنا پر غیر منصرف سمجھا جائے گا۔ اور گویا قول ﴿لِاَبِيْهِ﴾ سے بدل ہے اور اس بنا پر منصوب ہے۔ یا عطف بیان سمجھا جائے اور یہی زیادہ ٹھیک ہو سکتا ہے اور جو لوگ اس کو نعت قرار دیتے ہیں جیسے احمر اور اسود غیر منصرف ہیں لیکن جن کا یہ گمان ہے کہ وہ محمول ہونے کی بنا پر منصوب ہے کیونکہ ﴿اَتَتَّخِذُ اَصْنَامًا﴾ کی تقدیر یوں ہوئی (يَا اَبَتِ اَتَتَّخِذُ اٰزَرَ اَصْنَامًا اٰلِهَةً) یعنی اے باپ! کیا آزر بتوں کو تم رب بناتے ہو۔ لیکن لغت کے لحاظ سے یہ قول بعید ہے اس لئے کہ جو حرف استفہام کے بعد ہو وہ اپنے ماقبل پر عمل نہیں کیا کرتا ہے۔ کیونکہ اس حرف استفہام کے لئے تو صدر کلام چاہئے۔ ابن جریر وغیرہ نے اس کی تقریر و تصدیق کی ہے اور قواعد عربیہ میں یہی مشہور ہے۔ مقصود یہ ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ کو نصیحت کی' عبادت اصنام پر ان کی مخالفت کی۔ انہیں اس سے روکا۔ لیکن ان کے باپ باز نہ آئے۔ انہوں نے کہا کیا تم نے صنم کو رب بنا لیا؟ میں تو تم کو اور تمہارے مسلک پر چلنے والوں کو بڑی گمراہی میں پاتا ہوں۔ اس سے بھٹکتے رہو گے بلکہ حیرت و جہل میں رہو گے۔ ان کو جہالت و گمراہی میں قرار دینا ہر صاحب عقل سلیم کے لئے ایک دلیل واضح ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ قرآن حکیم میں ابراہیم علیہ السلام کا ذکر دیکھو۔ وہ صدیق اور نبی تھے۔ اپنے باپ سے انہوں نے کہا تھا کہ ''اے باپ! اس کی عبادت نہ کرو جو نہ سنتا ہے نہ دیکھا ہے اور نہ تمہارا کوئی کام نکالتا ہے۔ اے باپ! اللہ تعالیٰ کی طرف سے مجھے وہ علم حاصل ہوا ہے جو تم کو نہیں ہوا اس لئے میری بات سنو! میں تم کو بالکل سیدھا راستہ بتاؤں گا۔ اے باپ! شیطان کی عبادت نہ کرو۔ شیطان اللہ تعالیٰ کا دشمن ہے۔ اے باپ سخت اندیشہ ہے کہ تم پر عذاب نازل ہو جائے گا اور تم شیطان کے دوست قرار پاؤ گے''۔ تو آزر نے جواب دیا کہ ''اے ابراہیم! کیا تم میرے الٰہوں سے روگرداں ہو۔ اگر تم اس روش سے باز نہ آؤ گے تو میں تم کو سنگسار کر دوں گا اور تم کو بالکل چھوڑ دوں گا''۔ تو ابراہیم علیہ السلام نے کہا سلام عرض ہے میں اللہ تعالیٰ سے تمہارے لئے استغفار کروں گا۔ میرا اللہ تعالیٰ بڑا مہربان ہے لیکن میں تم کو بھی چھوڑتا ہوں اور تمہارے معبودان باطل کو بھی۔ میں تو اللہ تعالیٰ ہی سے اپنا رابطہ جوڑ دوں گا۔ ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ میری دعا میں مجھے ناکام نہ رکھے۔ چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام تاحیات اپنے باپ کے لئے استغفار کرتے رہے اور جب

باپ شرک پر ہی مر گیا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو معلوم ہو گیا کہ شرک کے لئے استغفار کام نہیں دیتا تو استغفار کرنا چھوڑ دیا۔ جیسا کہ اللہ پاک نے فرمایا کہ ابراہیم کا استغفار اپنے باپ کے لئے تو صرف اس وجہ سے تھا کہ اس نے باپ سے وعدہ کر لیا تھا لیکن جب ابراہیم علیہ السلام کو معلوم ہو گیا کہ وہ اللہ تعالیٰ کا دشمن ہے تو اس سے بیزاری ظاہر کی۔ بے شک ابراہیم علیہ السلام بڑے اللہ پرست اور حلیم تھے۔ حدیث صحیح میں وارد ہے کہ قیامت کے روز ابراہیم علیہ السلام اپنے باپ سے ملیں گے تو آزر ان سے کہے گا کہ ''اے بیٹے! آج میں تمہاری نافرمانی نہ کرونگا'' تو ابراہیم علیہ السلام اپنے رب سے عرض کریں گے کہ ''اے رب! کیا تو نے مجھ سے وعدہ نہ فرمایا تھا کہ مجھے قیامت کے دن ذلیل نہ کرے گا۔ اور آج میرے لئے اس سے بڑی اور کون سی رسوائی ہو سکتی ہے کہ میرا باپ اس حال میں ہے'' تو ارشاد فرمایا جائے گا کہ اے ابراہیم علیہ السلام تم اپنے پیچھے دیکھو تو وہ اپنے باپ کو دیکھنے کے بجائے ایک بجو کو دیکھیں گے۔ جو کیچڑ میں لتھڑا ہوا ہے اور اس کی ٹانگیں پکڑ کر اس کو دوزخ کی طرف کھینچ کر لے جایا جا رہا ہے۔ ❶

**آسمان وزمین کے ملکوت پر نظر:** چنانچہ اللہ پاک فرماتا ہے کہ ہم اس طرح ابراہیم علیہ السلام کو آسمان وزمین کے ملکوت پیش نظر کر دیتے ہیں اور اس کی نظر میں یہ دلیل قائم کر دیتے ہیں کہ کس طرح وحدانیت اللہ عزوجل پر زمین وآسمان کے خلق کی بنیاد ہے' جس سے یہ دلیل لی جاسکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور رب نہیں۔ ایسی ہی دلالت فی النظر کو ملکوت کہتے ہیں۔ کیونکہ دلالت فی النظر سب سے پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام ہی کو حاصل رہی۔ جیسا کہ فرمایا ﴿أَوَلَمْ يَنظُرُوا فِي مَلَكُوتِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ﴾ ❷ اور دوسری جگہ ہے۔ ﴿أَفَلَمْ يَرَوْا إِلَىٰ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُم مِّنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ﴾ ❸ یعنی لوگوں کو آسمان وزمین کی مخلوق پر عبرت کی نظر کرنی چاہئے انہیں اپنے آگے پیچھے زمین وآسمان کو دیکھنا چاہیے۔ اگر ہم چاہیں تو انہیں زمین میں دھنسا دیں اور چاہیں تو آسمان سے ٹکڑا ان پر گرا دیں۔ رغبت اور رجوع کرنے والوں کے لئے اس میں نشانیاں ہیں۔ لیکن ملکوت کے بارے میں ابن جریر وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کی نگاہوں کے سامنے آسمان پھٹ گئے تھے اور ابراہیم علیہ السلام آسمان کی سب چیزوں کو دیکھ رہے تھے۔ یہاں تک کہ ان کی نظر عرش تک پہنچی اور ساتوں زمینیں ان کے لئے کھل گئیں اور وہ زمین کے اندر کی چیزیں دیکھنے لگے۔ بعض نے اس مضمون کا بھی اضافہ کیا ہے کہ وہ لوگوں کے معاصی کو بھی دیکھنے لگے تھے اور ان گنہگاروں پر بددعا کرنے لگے تھے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہیں اے ابراہیم میں تم سے زیادہ اپنے بندوں پر کریم ہوں' کیا عجب کہ بعد کو وہ توبہ کر لیں اور رجوع کر لیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما اس آیت کے بارے میں کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنی قدرت سے آسمان وزمین کی چھپی ہوئی اور علانیہ ساری چیزیں دکھلا دیں' ان میں کچھ بھی چھپا نہ رہا۔ اور جب وہ اصحاب گناہ پر لعن کر رہے تھے تو فرمایا کہ ایسا نہیں اور ان کی بددعا کو رد کر دیا۔ پھر وہ حسب سابق ہو گئے۔ اس لئے محتمل ہے کہ ان کی نگاہوں پر سے پردہ ہٹ گیا ہو اور نہاں ان کے لئے عیاں ہو گیا ہو۔ اور یہ بھی محتمل ہے کہ اس کو دل کی آنکھوں سے دیکھا ہو۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کی حکمت باہرہ اور دلالت قاطعہ کو معلوم کر لیا ہو۔ جیسا کہ امام احمد اور ترمذی رحمہما اللہ سے مروی ہے کہ ''عالم خواب میں اللہ تعالیٰ ایک بہترین شکل میں میرے پاس آیا اور فرمانے لگا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! ملاء اعلیٰ میں کیا بحث ہو رہی ہے؟ میں نے کہا یا رب میں نہیں جانتا تو اس نے اپنا ہاتھ میرے دونوں شانوں کے درمیان رکھ دیا کہ اس کی انگلیوں کی ٹھنڈک میں اپنے سینے میں پانے لگا۔ اب ہر چیز مجھ پر کھل گئی اور میں سب کچھ دیکھنے لگا۔'' ❹ اور

---

❶ صحیح بخاری، کتاب احادیث الانبیاء، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿واتخذ اللہ ابراھیم خلیلا﴾ ٣٣٥٠۔

❷ ٧/ الاعراف: ١٨٥۔ ❸ ٣٤/ سبا: ٩۔

❹ احمد، ٥/ ٢٤٣، ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة ص، ٣٢٣٥، وسندہ حسن۔

قول پاک ﴿وَ لِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ﴾ میں کہا گیا ہے کہ اس آیت میں واوَ زائدہ ہے اس کی تقدیر یوں ہوئی کہ ﴿مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ﴾ یعنی بغیر واوَ کے۔ جیسا کہ اس آیت میں ﴿وَ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ الْمُجْرِمِيْنَ﴾ ❶ اس میں الایات کے بعد واوَ زائد ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ زائد نہیں ہے بلکہ سابقہ بات کی بنیاد پر بات کو اٹھایا گیا ہے۔ یعنی ہم نے اس پر ملکوت ظاہر کر دیا تاکہ وہ دیکھے اور یقین بھی کر لے۔ اب قول باری ہے کہ جب تاریک رات ہوگئی تو ابراہیم علیہ السلام نے جب ستارے کو دیکھا تو کہا یہ میرا رب ہوگا لیکن جب وہ غائب ہوگیا تو کہا کہ ڈوب جانے والوں کو تو میں پسند نہیں کرتا نہ غائب ہو جانے والی چیز اللہ تعالیٰ ہو سکتی ہے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام نے جان لیا کہ اللہ تعالیٰ وہ ہونا چاہئے جو زائل نہ ہو۔ پھر جب چاند کو روشن دیکھا تو کہا یہ میرا اللہ تعالیٰ ہوگا۔ وہ بھی ڈوب گیا تو کہا یہ بھی اللہ تعالیٰ نہیں۔ اگر سچا اللہ تعالیٰ میری راہ نمائی نہ فرمائے تو میں گمراہ ہی ہو جاؤں گا۔ پھر جب سورج کو طالع دیکھا تو کہا یہ روشن ہے اور سب سے بڑا ہے لیکن وہ بھی ڈوب گیا تو کہنے لگے اے قوم! میں تو دست بردار ہوتا ہوں تمہاری ان تمام چیزوں سے جن کی تم پرستش کرتے ہو۔ اب میں نے تو اپنا رخ کر لیا ہے اس ذات کی طرف جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے۔ اب میں بالکل اس کا ہوں اور مشرکین میں سے نہیں ہو سکتا اور اپنی عبادت و پرستش اسی لئے خاص کرتا ہوں جس نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا ہوا ہے حالانکہ اس کی کوئی نظیر تخلیق کے وقت اس کے سامنے نہ ہوگی۔ اس طرح میں شرک سے توحید کی طرف آتا ہوں۔

**میدان مناظرہ یا مقام غور وفکر:** مفسرین نے اس مقام پر اختلاف کیا ہے کہ کیا یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مقام غور وفکر ہے یا قوم سے مناظرہ کا مقام ہے اور وہ قوم سے ایک مناظرہ کرنے والے کے موقف میں آ کر سوال کر رہے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس کو ابراہیم علیہ السلام کا مقام غور وفکر قرار دیتے ہیں' اس قول سے استدلال کرتے ہوئے کہ اگر میرا رب ہی مجھے ہدایت نہ فرمائے تو میں گمراہ ہو جاؤں گا۔ محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ یہ ابراہیم علیہ السلام نے اس وقت کہا تھا جب کہ وہ پہلی دفعہ اس غار سے باہر نکلے' جس میں کہ ان کی ماں نے انہیں جنا تھا' کیونکہ نمرود بن کنعان کے خوف سے ولادت کے وقت وہ غار میں گھس گئی تھیں۔ نمرود سے منجمین نے کہا تھا کہ ایک بچہ پیدا ہونے والا ہے کہ جس کے ہاتھوں تمہارا ملک برباد ہوگا۔ تو اس نے حکم دے رکھا تھا کہ اس سال جتنے لڑکے پیدا ہوں' سب قتل کر دیئے جائیں۔ ام ابراہیم جب حاملہ ہوئیں اور وقت وضع حمل قریب آیا تو وہ شہر کے باہر ایک غار میں چلی گئیں اور لڑکے کو وہیں چھوڑ کر چلی آئیں۔ اس سلسلے میں وہ بہت سے خارق عادات چیزوں کا ذکر کرتے ہیں۔ جیسا کہ اسی بنیاد پر مفسرین سلف وخلف نے بھی ذکر کیا ہے لیکن سچ تو یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اپنی قوم سے یہ بیان بہ حیثیت ایک مناظرہ کے ہے' اس عقیدہ کو باطل کرنے کے لئے کہ تم جو ہیاکل واصنام کو پوجتے ہو یہ سب ہیچ ہیں۔

چنانچہ مقام اول میں وہ عبادت اصنام سے متعلق اپنے باپ کی خطا ظاہر کرتے ہیں یہ اصنام انہوں نے فرشتوں کی شکل کے بنا رکھے تھے تاکہ یہ پتلے خالق عظیم کے سامنے ان کی شفاعت کریں' حالانکہ یہ بت خود ان کی اپنی نظروں میں بھی حقیر اور بے معنی تھے۔ لیکن وہ گویا ملائکہ کی عبادت کر کے یہ چاہتے تھے کہ وہ رزق اور دوسری ضروریات سے متعلق اللہ تعالیٰ کے پاس ان کی سفارش کیا کریں چنانچہ اس مقام میں ان کی خطا اور گمراہی ظاہر کی گئی ہے۔ یہ ہیاکل سات ستاروں کے تھے یعنی قمر' عطارد' زہرہ' شمس' مریخ' مشتری' زحل' سب سے زیادہ چمکدار ستارہ شمس ہے پھر قمر ہے پھر سب ستاروں میں روشن تر زہرہ ہے۔ چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے سب سے پہلے اسی ستارہ زہرہ کو لیا اور قوم کو بتایا کہ الٰہیت کی ان ستاروں میں صلاحیت نہیں یہ خود پابند ہیں ان کی رفتار معین مقدر ہے۔ یہ سیدھیا باتیں ذرا

❶ ٦ / الانعام:٥٥۔

بھی اپنے اختیار سے نہیں جھک سکتے۔ یہ تو اجرام فلکی ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے روشن بنا کر پیدا کیا ہے اور اس میں اس کی بڑی حکمت پوشیدہ ہے یہ مشرق سے نکلتے ہیں پھر مشرق ومغرب کا درمیانی راستہ طے کرتے ہیں پھر نگاہوں سے غائب ہو جاتے ہیں۔ دوسری رات پھر ظاہر ہوتے ہیں۔ ایسی چیزیں جو اپنی عادت مستمرہ پر پابند ہوں' اللہ تعالیٰ کیسے ہو سکتی ہیں۔ پھر وہ قمر کی طرف آتے ہیں اور زہرہ کے بارے میں جو بیان کیا تھا وہی بیان کرتے ہیں' پھر شمس کا ذکر کرتے ہیں اور ان تین اجرام سے جب الہیت کا انتفاء فرماتے ہیں جو اجرام فلکی میں روشن ترین تھے اور دلیل قاطع سے اپنا دعویٰ ثابت کر چکتے ہیں تو کہتے ہیں کہ اے قوم! میں تو ان چیزوں سے بری ہوں جن کو تم اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہراتے ہو۔ اگر یہ اللہ تعالیٰ ہیں تو ان سب کو مددگار بنا کر تم میری مخالفت کرو اور ذرا بھی میرے ساتھ رعایت نہ کرو۔ میں تو فاطر السموت والارض کا ہو چکا ہوں' میں تمہاری طرح شرک نہ کروں گا۔ میں تو ان اشیاء کے خالق کو پوجوں گا جو ان کا مخترع ہے مسخر ہے مدبر ہے۔ ہر شئے کا رشتہ انقیاد اسی کے ہاتھ میں ہے۔ جیسا کہ فرمایا ''تمہارا رب فقط وہی ہے جس نے چھ دن میں آسمان وزمین کو پیدا کیا پھر عرش پر مستوی ہو گیا۔ رات کو دن اور دن کو رات سے ڈھانپتا ہے کہ ایک دوسرے کے پیچھے آ جا رہا ہے۔ سورج' چاند اور تارے سب اسی کے زیر فرمان ہیں۔ خلق وامر کا مالک وہی ہے' وہ رب العالمین ہے بڑی برکتوں والا۔ ❶

چنانچہ یہ کیسے جائز ہو سکتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام اس مقام پر نظر غور وفکر ڈالے اور شرک کے خیالات میں پہلے مبتلا ہو جائے حالانکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے حق میں فرما دیا ہے کہ ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو پہلے ہی سے ہدایت بخش رکھی ہے۔ ہم اس کو خوب جانتے ہیں۔ وہ خود اپنے باپ اور قوم سے کہتے تھے کہ یہ کیا مورتیاں ہیں جن کی تم پرستش کرتے ہو۔ اور فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام یکسو ہو کر اللہ تعالیٰ کی پرستش کرنے والا اور بہت مخلص بندہ ہے۔ اس نے کبھی شرک نہیں کیا۔ وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں پر شکر گزار ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو برگزیدہ بنایا ہے اور اس کو صراط مستقیم کی ہدایت فرمائی ہے اور دنیا میں بھی اس کو خوبیاں اور نیکیاں عطا فرمائیں۔ اور آخرت میں بھی وہ صالحین میں سے ہے پھر ہم تمہاری طرف اے نبی وحی بھیجتے ہیں کہ ملت ابراہیم علیہ السلام کی پیروی کرو' وہ حنیف تھا مشرک نہیں تھا۔ ❷ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کہہ دو اے نبی! کہ میرے رب نے صراط مستقیم کی مجھے ہدایت فرمائی ہے جس پر کہ ابراہیم قائم تھے اور وہ مشرکین میں سے نہیں تھے۔ ❸ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر مولود فطرت پر پیدا ہوتا ہے۔'' ❹ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو حنیف پیدا کیا ہے۔ ❺ یعنی اللہ تعالیٰ ہی کا ہو کر رہنے والا۔'' اور فرمایا اللہ تعالیٰ کی فطرت وہ ہے جس پر کہ انسان کی پیدائش ہوئی اور جو چیز جیسی پیدا کر دی گئی اس میں تبدیلی نہیں ہو سکتی ❻ اور فرمایا ﴿وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى﴾ ❼ جس کے معنی ایک قول کی رو سے یہی ہیں جیسے کہ ﴿فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا﴾ ❽ کے ہیں جس کا بیان آئے گا۔ یعنی یہ کہ لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے فطرت اللہ پر پیدا کیا ہے اللہ تعالیٰ کی تخلیق کی تبدیلی نہیں۔ جب یہ اللہ پرستی کی فطرت اور اعتراف عبودیت تمام ہی مخلوق کے بارے میں ہے تو ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے بارے میں کیسے نہ ہو اور وہ اللہ شناسی کے بارے میں متفکر اور متردد کیسے =

---

❶ ٧/ الاعراف: ٥٤۔ ❷ ١٦/ النحل: ١٢٠۔ ❸ ٦/ الانعام: ١٦١۔

❹ صحیح بخاری، کتاب الجنائز، باب ما قیل فی اولاد المشرکین، ١٣٨٥، صحیح مسلم، ٢٦٨٥، ترمذی، ٢١٣٨، احمد، ٢/ ٢٥٣، ابن حبان، ١٣٠۔ ❺ صحیح مسلم، کتاب الجمعة، باب الصفات التی یعرف بها فی الدنیا اهل الجنة واهل النار، ٢٨٦٥، احمد، ٤/ ٢٦٦، ابن حبان، ٦٥٣، مسند الطیالسی، ١٠٧٩، مصنف عبدالرزاق، ٢٠٠٨٨۔

❻ ٣٠/ الروم: ٣٠۔ ❼ ٧/ الاعراف: ١٧٢۔ ❽ ٣٠/ الروم: ٣٠۔

وَحَاجَّهٗ قَوْمُهٗ ؕ قَالَ اَتُحَآجُّوْٓنِّیْ فِی اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنِ ؕ وَلَآ اَخَافُ مَا تُشْرِكُوْنَ بِهٖٓ اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ رَبِّیْ شَیْــًٔا ؕ وَسِعَ رَبِّیْ كُلَّ شَیْءٍ عِلْمًا ؕ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۸۰﴾ وَكَیْفَ اَخَافُ مَآ اَشْرَكْتُمْ وَلَا تَخَافُوْنَ اَنَّكُمْ اَشْرَكْتُمْ بِاللّٰهِ مَا لَمْ یُنَزِّلْ بِهٖ عَلَیْكُمْ سُلْطٰنًا ؕ فَاَیُّ الْفَرِیْقَیْنِ اَحَقُّ بِالْاَمْنِ ۚ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۱﴾ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۸۲﴾ وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَیْنٰهَآ اِبْرٰهِیْمَ عَلٰی قَوْمِهٖ ؕ نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ؕ اِنَّ رَبَّكَ حَكِیْمٌ عَلِیْمٌ ﴿۸۳﴾

ترجمہ: اوران سے ان کی قوم نے حجت کرنا شروع کی آپ نے فرمایا کیا تم اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں مجھ سے حجت کرتے ہو حالانکہ اس نے مجھ کو طریقہ بتلا دیا ہے اور میں ان چیزوں سے جن کو تم اللہ تعالیٰ کے ساتھ شریک بناتے ہو نہیں ڈرتا ہاں لیکن اگر میرا پروردگار ہی کوئی امر چاہے میرا پروردگار ہر چیز کو اپنے علم میں گھیرے ہوئے ہے۔ کیا تم پھر خیال نہیں کرتے۔[۸۰] اور میں ان چیزوں سے کیسے ڈروں جن کو تم نے شریک بنایا ہے حالانکہ تم اس ذات سے نہیں ڈرتے کہ تم نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ ایسی چیزوں کو شریک ٹھہرایا ہے جن پر اللہ تعالیٰ نے کوئی دلیل نازل نہیں فرمائی۔ سو ان دو جماعتوں میں سے امن کا زیادہ مستحق کون ہے اگر تم خبر رکھتے ہو۔[۸۱] جو لوگ ایمان رکھتے ہیں اور اپنے ایمان کو شرک کے ساتھ مخلوط نہیں کرتے ایسوں ہی کے لئے امن ہے اور وہی راہ پر چل رہے ہیں۔[۸۲] اور یہ ہماری حجت تھی وہ ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو ان کی قوم کے مقابلہ میں دی تھی۔ ہم جس کو چاہتے ہیں مرتبوں میں بڑھا دیتے ہیں۔ بے شک آپ کا رب بڑا حکمت والا بڑا علم والا ہے۔[۸۳]

= ہو سکتے ہیں وہ تو فطرت سلیم کے لحاظ سے بہترین ہستی تھے۔ بلاشک بات یہی ہے کہ وہ اس مقام میں اپنی قوم سے مناظرہ اور مباحثہ فرما رہے ہیں اور جس شرک میں وہ لوگ مبتلا تھے۔ ان کے خیالات کو دلیل اور برہان کے ذریعہ دور کر رہے ہیں۔ یہ بات نہیں کہ خود متردد ہیں۔

مشرکوں کے سامنے کھری کھری توحیدی باتیں: [آیت:۸۰۔۸۳] اللہ پاک اپنے خلیل ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں ذکر فرماتا ہے جب کہ آپ توحید سے متعلق اپنی قوم سے مناظرہ کر رہے تھے اور آپ اپنی قوم سے فرما رہے تھے کہ کیا تم اللہ تعالیٰ کے بارے میں مجھ سے جھگڑ رہے ہو وہ تو واحد یکتا ہے وہ مجھے حق کی طرف بصیرت و ہدایت فرما چکا ہے اور میں اس کی یکتائی پر دلائل رکھتا ہوں۔ پھر تمہارے اقوال فاسدہ اور شبہات باطلہ کی طرف کیسے توجہ دے سکتا ہوں۔ تمہارے قول کے بطلان پر میرے پاس دلیل ہے۔ تمہارے یہ خود ساختہ بت تو کسی بات پر اثر انداز نہیں وہ کچھ نہیں کر سکتے۔ میں نہ ان سے ڈرتا ہوں نہ ذرہ بھر ان کی پروا کرتا ہوں۔ اگر یہ بت میرا کچھ بگاڑ سکتے ہیں تو اچھا بگاڑ دیکھیں بلکہ مجھے سنبھلنے کے لئے ذرہ بھر مہلت بھی نہ دیں۔ قولہ ﴿اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ رَبِّیْ شَیْــًٔا﴾ ہاں اللہ تعالیٰ ہی اگر کچھ بگاڑنا چاہے تو بگاڑ سکتا ہے۔ تمام اشیاء پر اس کا احاطہ علم وسیع ہے۔ کوئی چیز اس سے مخفی نہیں۔ میں جو کچھ بیان کرتا ہوں، تم اس سے کچھ بھی عبرت نہیں لیتے؟ تاکہ ان کی عبادت سے باز آئیں۔ یہ صورت احتجاج بالکل ایسی ہی ہے جیسی

ہود علیہ السلام نے اپنی قوم کے سامنے پیش کی تھی' اور اس قوم عاد کا قصہ قرآن میں موجود ہے کہ ﴿قَالُوْا یٰهُوْدُ مَا جِئْتَنَا بِبَیِّنَةٍ﴾ ❶ یعنی اے ہود! تم نے کوئی معجزہ تو پیش نہیں کیا' خالی تمہارے کہنے سے کیا ہم اپنے معبودوں کو چھوڑ دیں گے' ہم تو تم پر ایمان لانے والے نہیں۔ ہم تو یہی سمجھتے ہیں کہ تم پر ہمارے معبودوں کی کوئی لعنت بری ہے۔ تو ہود علیہ السلام نے کہا میں اللہ تعالیٰ کو گواہ بناتا ہوں اور تم بھی گواہ رہو کہ میں اللہ تعالیٰ سے نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ دوسرے معبودوں کو جو شریک کر دیتے ہو' ان سے بری ہوں۔ اب تم اور تمہارے بت سب مل کر خوب میری برائی چاہو نہ کوئی کسر اٹھا رکھو' نہ مجھے مہلت دو۔ میرا بھروسہ تو میرے رب پر ہے جو تمہارا بھی رب ہے وہ تو ہر جان دار کو اپنے پاس پکڑ بلائے گا۔ پھر آیت زیر ذکر میں فرماتا ہے کہ میں آخر تمہارے ان اصنام باطلہ سے کیوں ڈروں' جب تم خود اس بات سے نہیں ڈرتے' جو دوسروں کو اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہرا رہے ہو۔ جس کی تمہارے پاس کوئی دلیل ہی نہیں' جیسے کہ ایک جگہ فرمایا ﴿اَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا﴾ ❷ نیز فرمایا ﴿اِنْ هِیَ اِلَّآ اَسْمَآءٌ سَمَّیْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ﴾ ❸ پھر ارشاد ہوتا ہے' پس تم ہی بتاؤ کہ تمہاری اور میری جماعت میں سے حق پر کون ہے کیا وہ اللہ تعالیٰ جو سب کچھ کر سکتا ہے یا وہ جو ذرہ بھر نفع و ضرر کا مالک نہیں۔ پھر فرماتا ہے کہ جو لوگ ایمان لے آئے اور اپنے ایمان کے ساتھ ظلم کا پیوند نہیں لگایا' امن و اطمینان تو انہیں کا حق ہے اور وہی ہدایت یافتہ ہیں۔ انہوں نے اپنی عبادت شائبہ شرک سے خالص رکھی تھی' دنیا و آخرت پر انہیں کا قبضہ ہے۔

**جب صحابہ رضی اللہ عنہم کو مفہوم ظلم کا پتہ نہ چل سکا:** بخاری میں عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب آیت ﴿وَلَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ﴾ نازل ہوئی تو اصحاب نے کہا' یا رسول اللہ! کون ہے جس نے اپنے نفس پر ظلم نہیں کر لیا ہے تو آیت نازل ہوئی ﴿اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ﴾ یعنی ظلم عظیم جو ہے وہ شرک ہے۔ ❹ جب آیت مندرجہ بالا نازل ہوئی تھی اور لوگوں کو غلط فہمی ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "تم جیسا سمجھتے ہو ویسا نہیں۔ کیا تم نے نہیں سنا کہ عبد صالح یعنی لقمان حکیم نے کہا تھا ﴿یٰبُنَیَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ﴾ یعنی ظلم سے مراد شرک ہے۔" ❺ عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب ﴿لَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ﴾ آیت اتری تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "مجھ سے کہا گیا کہ تم انہیں ایمان دار لوگوں میں سے ہو۔" ❻ جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک وقت ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلے اور جب مدینہ سے باہر ہوئے تو ایک سوار ہماری طرف آتا ہوا دکھائی دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "یہ سوار تم سے ملنے کے لئے آ رہا ہے۔" جب وہ ہم تک پہنچا تو ہمیں سلام کہا۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا "کہاں سے آ رہے ہو؟" اس نے کہا اپنے اہل و عیال اور اپنے قبیلہ والوں کے پاس سے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا "کہاں جاؤ گے؟" کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملنا چاہتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "کہو میں ہی اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں۔" اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے ایمان کی تعلیم دیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "کہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی دوسرا الٰہ نہیں اور یہ کہ محمد اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں' اور نماز پڑھا کرو' زکوٰۃ دیا کرو' رمضان کے روزے رکھو اور حج کرو۔" اس نے کہا مجھے ان سب باتوں کا اقرار ہے۔

پھر جب وہ روانہ ہو چکا تو اس کے اونٹ کا پاؤں ایک جنگلی چوہے کے ایک سوراخ میں پھنس گیا اور اونٹ گر پڑا اس کے ساتھ

---

❶ ۱۱/ ھود:۵۳ ، ۵۶۔ ❷ ٤٢/ الشوری:۲۱۔ ❸ ۵۳/ النجم:۲۳۔

❹ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الانعام باب ﴿ولم یلبسوا ایمانهم بظلم﴾ ٤٦٢٩، صحیح مسلم، ۱۲٤، ترمذی، ۳۰٦۷، احمد، ۱/ ۳۸۷، السنن الکبری للنسائی، ۱۱۱٦۵، بیهقی، ۱۰/ ۱۸۵، ابن حبان، ۲۵۳۔

❺ احمد، ۱/ ۳۷۸، شرط شیخین پر صحیح ہے۔ دیکھئے (الموسوعة الحدیثیة، ٦/ ٦۹) ❻ ابن مردویه وسنده ضعیف اس کی سند میں محمد بن شداد المسمعی ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ۳/ ۵۷۹، رقم: ۷٦٦۵) اور باقی سند بھی ضعیف ہے۔

ہی یہ سوار بھی گر پڑا اور اس کا سر پھٹ گیا' گردن ٹوٹ گئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''مجھ پر اس کی دیکھ بھال ضروری ہے۔'' ساتھ ہی عمار بن یاسر' اور حذیفہ رضی اللہ عنہما نے دوڑ کر اسے اٹھایا پھر کہنے لگے یا رسول اللہ ﷺ! یہ تو مر چکا۔ آپ ﷺ دوسری طرف پلٹ گئے۔ پھر فرمایا ''کیا تم جانتے ہو کہ میں نے اس کی طرف سے رخ کیوں پلٹا۔ میں نے دو فرشتوں کو دیکھا تھا کہ جنت کے پھل اس کے منہ میں دے رہے ہیں جس سے میں سمجھ گیا کہ وہ بھوکا مرا ہے۔'' پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ ان لوگوں میں سے تھا جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ وہ اپنے ایمان کے ساتھ ظلم یعنی شرک کو شامل نہیں کرتے۔'' پھر فرمایا ''اپنے بھائی کا انتظام کرو۔'' چنانچہ ہم نے اس کو غسل دیا کفن پہنایا' خوشبو ملی اور جب قبر کی طرف لے جانے لگے تو حضور اکرم ﷺ تشریف لائے پھر قبر کے کنارے بیٹھ گئے اور فرمایا کہ ''بغلی قبر بناؤ' کھلی نہ رکھو ہماری قبریں بغلی ہوتی ہیں اور کھلی قبریں دوسروں کی' ❶ اور یہ ان لوگوں میں سے تھا جو بہت ہی تھوڑا عمل کر کے اجر کثیر حاصل کر لیتے ہیں۔'' ❷ تفصیل کے ساتھ ابن عباس رضی اللہ عنہما یوں بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ چل رہے تھے کہ ایک اعرابی سامنے سے آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ ﷺ! قسم اس کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا کہ میں اپنے وطن اپنی اولاد اور اپنے مال کو چھوڑ کر آ رہا ہوں تا کہ آپ کے ذریعہ ہدایت حاصل کروں اور اس طرح آپ تک پہنچا ہوں کہ زمین کی گھانس پات راہ میں کھاتا ہوا آیا اب مجھے دین سکھایئے۔ آپ ﷺ نے اس کو دین سکھایا اس نے قبول کیا۔ ہم اس کے اطراف جمع ہو گئے۔ وہ جانے لگا تو اس کے اونٹ کا پاؤں جنگلی چوہے کے بل میں پھنس گیا وہ گر پڑا اور دھکے سے اس کی گردن ٹوٹ گئی۔ تو حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ کی قسم اس نے سچ کہا تھا کہ اپنے وطن اور بال بچوں کو چھوڑ کر وہ مجھ سے صرف ہدایت اور دین حاصل کرنے کے لئے آیا تھا' اس نے تعلیمات دینی حاصل کر لی۔ مجھے معلوم ہوا کہ اس نے ایام سفر زمین کی صرف گھانس پات کھا کر گزارے تھے' اس نے عمل کیا تھوڑا اور اجر پایا بہت۔ کیا تم نے ان لوگوں کے بارے میں سنا' جنہوں نے اپنے ایمان کے ساتھ ظلم شرک کو شامل نہیں کیا۔ یہی لوگ امن و اطمینان قلب کے حق دار ہیں۔ یہی اصل ہدایت یافتہ ہیں۔ یہ انہیں میں سے تھا۔''

عبداللہ بن سنجرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا ''جس کو دیا گیا اور اس نے شکر کیا' اور جس کو نہ دیا گیا اور اس نے صبر کیا' اور جس نے ظلم کیا پھر مغفرت طلب کی' اور جس پر ظلم ہوا اور اس نے بخش دیا۔'' اتنا کہہ کر آپ ﷺ خاموش ہو گئے تو لوگوں نے کہا یا رسول اللہ! اس کو کیا ملے گا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''یہی لوگ اللہ تعالیٰ کی طرف سے امن کے اندر آ گئے' ہدایت یافتہ یہی ہیں۔'' اور قول پاک ﴿وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَيْنٰهَآ اِبْرٰهِيْمَ عَلٰي قَوْمِهٖ﴾ یعنی ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنی قوم سے مناظرہ کرنا اور دلیلیں لانا سکھایا۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ اس آیت سے حسب ذیل دلیل پیش کردہ باری تعالیٰ مراد لیتے ہیں یعنی یہ حجت ابراہیمی کہ میں تمہارے معبودوں سے کیوں ڈروں جب کہ تم اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنے سے نہیں ڈرتے جس کی کوئی سند اور دلیل ہی نہیں۔ اب تم خود جان لو کہ دونوں میں سے کس نے اپنا زیادہ بچاؤ کر لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو امن و ہدایت کا نام دیا ہے۔ پھر فرمایا ﴿اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا﴾ پھر اس کے بعد فرمایا ﴿وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَيْنٰهَآ اِبْرٰهِيْمَ عَلٰي قَوْمِهٖ نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ﴾ یہاں درجات کا لفظ بالاضافۃ اور بلا اضافۃ دونوں طرح پڑھا گیا ہے۔ جیسا کہ سورۂ یوسف میں ہے اور بات دونوں طرح یکساں ہے۔ اور قولہ ﴿اِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ﴾ یعنی وہ اپنے اقوال میں حکیم ہے اور اپنے افعال میں علیم ہے یعنی جس کو چاہے ہدایت کرے اور جس کو چاہے گمراہ ہونے دے جیسا کہ فرمایا ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ حَقَّتْ عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ﴾ ❸ الخ یعنی جن کی قسمت میں اللہ تعالیٰ کا فیصلہ محقق

❶ احمد، ٤/ ٣٥٩، وسندہ ضعیف، المعجم الکبیر، ٢٣٢٩، مجمع الزوائد، ١/ ٤١، حلیۃ الاولیاء، ٤/ ٢٠٣، اس کی سند میں ابوجناب یحیٰی بن ابی حیۃ الکلبی ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ٤/ ٣٧١، رقم: ٩٤٩١) ❷ احمد حوالہ سابق۔ ❸ ١٠/ یونس: ٩٦، ٩٧۔

وَوَهَبْنَا لَهٗۤ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ؕ كُلًّا هَدَيْنَا ۚ وَنُوْحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ وَاَيُّوْبَ وَيُوْسُفَ وَمُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ۙ﴿۸۴﴾ وَزَكَرِيَّا وَيَحْيٰى وَعِيْسٰى وَاِلْيَاسَ ؕ كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۙ﴿۸۵﴾ وَاِسْمٰعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَيُوْنُسَ وَلُوْطًا ؕ وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۙ﴿۸۶﴾ وَمِنْ اٰبَآئِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَاِخْوَانِهِمْ ۚ وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۸۷﴾ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ وَلَوْ اَشْرَكُوْا لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۸۸﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ۚ فَاِنْ يَّكْفُرْ بِهَا هٰۤؤُلَآءِ فَقَدْ وَكَّلْنَا بِهَا قَوْمًا لَّيْسُوْا بِهَا بِكٰفِرِيْنَ ﴿۸۹﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ ؕ قُلْ لَّاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٰى لِلْعٰلَمِيْنَ ﴿۹۰﴾ ع ۸ / ۱۶

ترجمہ: اور ہم نے ان کو اسحٰق دیا اور یعقوب۔ ہر ایک کو ہم نے ہدایت کی اور پہلے زمانہ میں ہم نے نوح کو ہدایت کی اور ان کی اولاد میں سے داؤد کو اور سلیمان کو اور ایوب کو اور یوسف کو اور موسیٰ کو اور ہارون کو اور اسی طرح ہم نیک کام کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔[۸۴] اور نیز زکریا کو اور یحییٰ کو اور عیسیٰ کو اور الیاس کو سب پورے شائستہ لوگوں میں تھے۔[۸۵] اور نیز اسماعیل کو اور یسع کو اور یونس کو اور لوط کو اور ہر ایک کو تمام جہان والوں پر ہم نے فضیلت دی۔[۸۶] اور نیز ان کے کچھ باپ دادوں کو اور کچھ اولاد کو اور کچھ بھائیوں کو اور ہم نے ان کو مقبول بنایا اور ہم نے ان کو راہ راست کی ہدایت کی۔[۸۷] اللہ تعالیٰ کی ہدایت وہ یہی ہے اپنے بندوں میں سے جس کو چاہے اس کو ہدایت کرتا ہے اور اگر فرضاً یہ حضرات بھی شرک کرتے تو جو کچھ یہ اعمال کیا کرتے تھے ان سے سب اکارت ہو جاتے[۸۸] یہ ایسے تھے کہ ہم نے ان کو کتاب اور حکمت اور نبوت عطا کی تھی سو اگر یہ لوگ نبوت کا انکار کریں تو ہم نے اس کے لئے ایسے بہت لوگ مقرر کر دیئے ہیں جو اس کے منکر نہیں ہیں۔[۸۹] یہ حضرات ایسے تھے جن کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت کی تھی سو آپ بھی ان ہی کے طریق پر چلیے آپ کہہ دیجئے کہ میں تم سے اس پر کوئی معاوضہ نہیں چاہتا یہ تو صرف تمام جہان والوں کے واسطے ایک نصیحت ہے۔[۹۰]

= ہو چکا ہے وہ ایمان نہ لائیں گے خواہ کیسی ہی نشانی انہیں کیوں نہ بتائی جائے کہ عذاب الٰہی سے انہیں سابقہ نہ پڑے۔

**اللہ تعالیٰ کے ابراہیم علیہ السلام پر انعامات:** [آیت:۸۴-۹۰] اللہ پاک فرماتا ہے کہ ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو اسحٰق علیہ السلام جیسا بیٹا بخشا۔ حالانکہ بڑھاپے کے سبب وہ اور ان کی بیوی سارہ اولاد سے مایوس ہو چکے تھے۔ فرشتے ان کے پاس آئے اور قوم لوط کی طرف بھی وہ جا رہے تھے۔ فرشتوں نے میاں بیوی کو اسحاق کی ولادت کی بشارت دی۔ بیوی حیران ہو کر رہ گئیں اور کہا ''ہے ہے اب میرے ہاں بچہ ہوگا'' میں بڑھیا' میرا شوہر شیخ فانی یہ کیسی عجیب بات ہے۔'' تو فرشتوں نے کہا ''اے بی بی! کیا اللہ کے کاروبار پر تعجب کرتی ہو؟ اے گھر والو! اللہ کی رحمت اور برکتیں تم پر ہیں۔'' چنانچہ فرشتوں نے انہیں یہ بھی بشارت دی کہ وہ نبی بھی ہوگا اور اس کی نسل

بھی بڑھے گی' یعنی فرمایا ﴿وَبَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ﴾ ❶ اور یہ بڑی بشارت اور بڑی نعمت ہے۔ چنانچہ فرمایا ﴿فَبَشَّرْنٰهَا بِاِسْحٰقَ وَمِنْ وَّرَآءِ اِسْحٰقَ يَعْقُوْبَ﴾ ❷ یعنی اس مولود اسحٰق کو تمہاری حیات ہی میں لڑکا ہوگا اور تمہاری آنکھیں جیسے بیٹے سے ٹھنڈی ہوں گی' پوتے سے بھی ٹھنڈی ہوں گی کیونکہ بقاءِ نسل کے ثبوت کے سبب پوتے کی ولادت سے خوشی اور بھی زیادہ ہوتی ہے۔ بوڑھے اور بڑھیا کی اولاد میں جب شک ہوسکتا ہے کہ ضعف کی وجہ سے ان کے بچہ نہیں ہوسکتا' تو بیٹے اور پھر پوتے جس کا نام یعقوب ہوگا اس کی خوشی کیسے نہ ہوگی۔ یعقوب کا اشتقاق عقب سے ہے یعنی اسحاق کے بعد اس کے عقب میں بھی آنے والا۔ یہ صلہ ہے ابراہیم علیہ السلام کا۔ جس نے اپنے وطن اور قوم کو چھوڑا' ان کے شہروں سے ہجرت کر کے عبادت الٰہی کی خاطر دور دراز چل دیا۔ اس کی جزا ان کی صلبی اولاد صالحین تھی تا کہ ان سے ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں۔ جیسا کہ فرمایا' جب ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم اور ان کے معبودوں کو چھوڑا تو ہم نے ان کو اسحاق و یعقوب عطا کئے اور دونوں کو نبی بنایا۔ اور یہاں فرمایا ﴿وَوَهَبْنَا لَهٗۤ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ كُلًّا هَدَيْنَا﴾ اور پھر فرمایا ﴿وَنُوْحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ﴾ یعنی اس سے پہلے ہم نوح علیہ السلام کی ہدایت کر چکے تھے۔ اور ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو صالح نسل عطا فرمائی اور اسحاق اور یعقوب ان دونوں کو خصوصیت عظیمہ حاصل ہے۔ جب اللہ تعالیٰ نے سارے اہل زمین کو غرق کر دیا۔ بجز ان کے جو نوح علیہ السلام پر ایمان لا چکے تھے اور ان کے ساتھ سفینے میں بیٹھ چکے تھے۔ یہ باقی لوگ ہی نوح علیہ السلام کی ذریت تھے اور ساری دنیا کے لوگ ان کی ذریت ہیں' اور ابراہیم علیہ السلام کہ ان کے بعد کوئی نبی نہیں ہوا بجز ان افراد کے جو ان کی ذریت میں تھے' جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿وَجَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ﴾ ❸ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ ﴿وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا وَّاِبْرٰهِيْمَ وَجَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِمَا النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ﴾ ❹ اور یہ بھی فرمایا کہ نبیوں میں سے یہ بھی ہیں جن پر انعام الٰہی ہوا۔ آدم کی اولاد میں سے اور جنہیں ہم نے نوح کے ساتھ کشتی میں لے لیا تھا اور ابراہیم واسرائیل کی اولاد میں سے اور جنہیں ہم نے ہدایت کی تھی اور پسند کر لیا تھا۔ ان کے سامنے جب آیات الٰہی پڑھی جاتی ہیں تو روتے اور گڑگڑاتے ہوئے سجدہ میں گر جاتے ہیں۔ اس آیت کریمہ میں ﴿وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ﴾ سے مطلب یہ ہے کہ ہم نے اس کی ذریت کو بھی ہدایت دی یعنی داؤد اور سلیمان کو بھی لیکن اگر ذریت کی ضمیر کو نوح علیہ السلام کی طرف پھیریں کہ قریب تر نوح کا لفظ ہی ہے اور ضمیر اقرب کی طرف ہی جاتی ہے تو یہ بات تو صاف ہے کوئی اشکال نہیں۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے۔ لیکن اگر ضمیر ابراہیم علیہ السلام کی طرف پھیریں کہ سیاق کلام ایسا ہی ہے تو یہ تو بہت اچھا ہے لیکن اشکال یہ ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کی اولاد کے سلسلے میں لوط کا لفظ بھی آیا ہے اور لوط علیہ السلام ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں سے نہیں ہیں بلکہ ان کے بھائی ہارون بن آزر کے بیٹے ہیں کیا عجب کہ غلبہ اور اکثریت کے طور پر ان کی ذریت کے ضمن میں ذکر کر دیا گیا ہو۔ جیسا کہ اس قول باری میں بھی ہے ﴿اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ﴾ یہاں آباء یعقوب علیہ السلام کے سلسلہ میں اسماعیل علیہ السلام کا بھی نام آ گیا حالانکہ اسماعیل علیہ السلام تو ان کے چچا تھے۔ یہ سلسلۂ کلام میں غلبہ و اکثریت کی بنا پر ہوا۔ اور اسی طرح کی دوسری آیت ہے ﴿فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ اِلَّاۤ اِبْلِيْسَ﴾ جہاں ملائکہ کو سجدہ کا حکم دیا گیا اور مخالفت کی مذمت کی گئی وہاں ابلیس کو بنا بر غلبہ ملائکہ میں شامل قرار دے کر استثنٰی کیا گیا۔ کیونکہ وہ ملائکہ کے ساتھ تشابہ رکھتا تھا۔ ورنہ تو ملک نہیں تھا۔ جنوں میں سے تھا۔ اس کی طبیعت ناری تھی' اور فرشتوں کی طبیعت نوری تھی۔ نیز اس لئے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو ذریت ابراہیم یا نوح کے سلسلے میں لایا گیا ہے۔ گویا انہیں بھی ابراہیم علیہ السلام کی نسل میں

---

❶ ۳۷/ الصافات:۱۱۲۔ ❷ ۱۱/ ھود:۷۱۔
❸ ۲۹/ العنکبوت:۲۷۔ ❹ ۵۷/ الحدید:۲۶۔

کہا گیا۔اس دلیل کی بنا پر کہ بیٹی کی اولاد بھی آدمی کی نسل ہی میں سے سمجھی جاتی ہے۔اب اگر عیسیٰ علیہ السلام کو ابراہیم علیہ السلام سے کوئی تعلق ہے تو صرف اس بنا پر کہ ان کی ماں مریم علیہا السلام ابراہیم علیہ السلام کی نسل سے تھیں ورنہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تو باپ تھے ہی نہیں۔ کہتے ہیں کہ حجاج (بن یوسف) نے یحییٰ بن یعمر سے کہا کہ میں نے سنا ہے تم کہتے ہو کہ حسن اور حسین ذریت نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں سے ہیں حالانکہ وہ علی اور ابو طالب کی ذریت سے ہیں اور پھر یہ بھی دعویٰ کرتے ہو کہ اس کا ثبوت قرآن سے ہے۔میں نے قرآن کو اول سے آخر تک پڑھا کہیں اس کو نہ پایا۔تو ابن یعمر نے کہا کہ کیا تم نے سورۂ انعام میں نہیں پڑھا کہ ﴿وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ﴾ حتیٰ کہ وہ یحییٰ اور عیسیٰ تک پڑھتے چلے گئے۔کہا کہ ہاں پڑھا ہے۔کہا کہ عیسیٰ علیہ السلام کو ذریت ابراہیم علیہ السلام میں بتایا گیا ہے اور حالانکہ وہ باپ نہیں رکھتے تھے صرف بیٹی کے تعلق سے ذریت میں قرار دیا گیا تو پھر بیٹی کے تعلق سے حسن اور حسین ذریت نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں کیوں نہ ہوں۔ حجاج نے کہا تم ٹھیک کہتے ہو۔ ❶

اسی لئے جب کوئی آدمی اپنی میراث کو اپنی ذریت کے نام پر وصیت کرتا ہے یا وقف یا ہبہ کرتا ہے تو اس ذریت میں اولاد بنات بھی داخل سمجھی جاتی ہے۔لیکن جب وہ اپنے بیٹوں کے نام سے دیتا ہے یا وقف کرتا ہے تو خاص صلبی بیٹے ہی مستحق ہوتے ہیں یا پوتے۔ اور دوسروں نے تو کہا ہے کہ اس میں اولاد بنات بھی داخل ہے کیونکہ صحیح بخاری کی حدیث ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے بارے میں فرمایا کہ ''میرا یہ بیٹا سید ہے اور اللہ تعالیٰ اس کے ذریعہ مسلمانوں کے دو بڑے فرقوں میں صلح کر دے گا اور جنگ کا فتنہ دب جائیگا۔'' ❷ چنانچہ حسن کو ابن کے لفظ سے تعبیر کیا جو دلالت کرتا ہے کہ وہ اولاد میں داخل سمجھے جا سکتے ہیں۔اور قول باری ﴿وَمِنْ اٰبَآئِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَاِخْوَانِهِمْ﴾ یہاں ان کی نسل اور نسب دونوں کا ذکر ہے اور ہدایت و برگزیدگی ان سب پر شامل ہے۔اسی لئے فرمایا ﴿وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ﴾ یعنی ہم نے ان کو چن لیا اور صراط مستقیم کی ہدایت کی۔پھر فرمایا ﴿ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ﴾ یعنی یہ بات ان کو اللہ تعالیٰ کی توفیق اور اس کی ہدایت کے سبب حاصل ہوئی ہے۔

**شرک ایک انتہائی گھناؤنا گناہ:** ﴿وَلَوْ اَشْرَكُوْا لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ یعنی اگر وہ شرک کریں گے تو ان کے سارے اعمال نیک سلب کر لیے جائیں گے۔یہاں یہ بتانا مقصود ہے کہ امر شرک کس قدر سخت ہے اور اس کی برائی کی اہمیت کتنی زبردست ہے۔جیسا کہ فرمایا ﴿وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ لَئِنْ اَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ﴾ ❸ یہ جملہ محل شرط میں ہے اور شرط کے لئے یہ ضروری نہیں کہ واقع ہی ہو۔جیسے کہ فرمایا ﴿قُلْ اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ﴾ ❹ یعنی اگر اللہ کی اولاد ہوتو میں سب سے پہلے ماننے والا بن جاؤں۔اور فرمایا ﴿لَوْ اَرَدْنَا اَنْ نَّتَّخِذَ لَهْوًا لَّاتَّخَذْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا﴾ ❺ یعنی اگر کھیل تماشا بنانا ہی چاہتے تو اپنے پاس سے ہی بنا لیتے۔اور فرمایا ﴿لَوْ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا﴾ ❻ یعنی اگر اللہ تعالیٰ اولاد کا ہی ارادہ کرتا تو اپنی مخلوق میں سے جسے چاہتا چن لیتا' لیکن وہ اس سے پاک ہے اکیلا اور غالب ہے۔

اور زیر ذکر آیت کریمہ میں ارشاد ہے کہ انہیں لوگوں کو ہم نے کتاب اور حکمت اور نبوت دی اور اپنے بندوں پر ان کے سبب نعمت و کرم مبذول فرمایا۔پس اگر وہ نبوت کا انکار کریں تو ان اہل مکہ اور قریش پر ہم ایسے لوگوں کو مسلط کر دیں گے جو انکار نہیں کریں گے اور ہمارے شکر گزار بندے ہوں گے۔اب خواہ وہ غیر قریش عرب و عجم ہوں یا اہل کتاب ہوں' ان پر ہم مہاجرین و انصار کو مسلط کر دیں گے ==

❶ حاکم، ۳/ ۱٦٤، ۱٦٥، وسنده ضعيف جداً، صالح بن موسى الطلحى متروك۔ ❷ صحيح بخاری، کتاب الصلح، باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم للحسن بن علی رضی اللہ عنہما ﴿ان ابنى هذا سيد﴾ ۲۷۰٤؛ ابو داود، ٤٦٦۲؛ ترمذی، ۳۷۷۳؛ احمد، ۵/ ٤۹۔ ❸ ۳۹/ الزمر: ٦٥۔ ❹ ٤۳/ الزخرف: ۸۱۔ ❺ ۲۱/ الانبیآء: ۱۷۔ ❻ ۳۹/ الزمر: ٤۔

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖٓ اِذْ قَالُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰي بَشَرٍ مِّنْ شَيْءٍ ۭ قُلْ مَنْ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ الَّذِيْ جَاۗءَ بِهٖ مُوْسٰي نُوْرًا وَّهُدًى لِّلنَّاسِ تَجْعَلُوْنَهٗ قَرَاطِيْسَ تُبْدُوْنَهَا وَتُخْفُوْنَ كَثِيْرًا ۚ وَعُلِّمْتُمْ مَّا لَمْ تَعْلَمُوْٓا اَنْتُمْ وَلَآ اٰبَاۗؤُكُمْ ۭ قُلِ اللّٰهُ ۙ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِيْ خَوْضِهِمْ يَلْعَبُوْنَ ۝۹۱ وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ مُّصَدِّقُ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَلِتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰي وَمَنْ حَوْلَهَا ۭ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَهُمْ عَلٰي صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ۝۹۲

**ترجمہ:** اور ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی جیسی قدر پہچاننا واجب تھی ویسی قدر نہ پہچانی جس کو یوں کہہ دیا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی بشر پر کوئی چیز بھی نازل نہیں کی۔ آپ یہ کہیے کہ وہ کتاب کس نے نازل کی ہے جس کو موسیٰ علیہ السلام لائے تھے۔ جس کی کیفیت یہ ہے کہ وہ نور ہے اور لوگوں کے لئے وہ ہدایت ہے۔ جس کو تم نے متفرق اوراق میں رکھ چھوڑا ہے جن کو ظاہر کر دیتے ہو اور بہت سی باتوں کو چھپاتے ہو اور تم کو بہت سی ایسی باتیں تعلیم کی گئی ہیں جن کو تم نہ جانتے تھے اور نہ تمہارے بڑے۔ آپ کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا ہے پھر ان کو ان کے مشغلہ میں بیہودگی کے ساتھ لگا رہنے دیجئے۔[۹۱] اور یہ بھی ایسی ہی کتاب ہے جس کو ہم نے نازل کیا ہے جو بڑی برکت والی ہے اپنے سے پہلی کتابوں کی تصدیق کرنے والی ہے اور تاکہ آپ مکہ والوں کو اور آس پاس والوں کو ڈرائیں اور جو لوگ آخرت کا یقین رکھتے ہیں ایسے لوگ اس پر ایمان لے آتے ہیں اور وہ اپنی نماز پر مداومت رکھتے ہیں۔[۹۲]

== وہ ہماری کسی بات کا انکار نہیں کرتے ہیں اور نہ کوئی بات رد کرتے ہیں۔ بلکہ قرآن کی سب باتوں پر خواہ وہ آیتیں محکم ہوں یا متشابہ ہوں ایمان رکھتے ہیں۔ پھر اپنے رسول سے مخاطب ہو کر فرماتا ہے کہ وہ انبیاء مذکور اور ان کے آباء و ذریت و اخوان ایسے لوگ ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت فرمائی ہے تو اب تم انہیں کی اقتدا اور اتباع کرو۔ جب رسول کے لئے یہ حکم ہے تو ان کی امت تو ان کے تابع ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سوال کیا گیا کہ کیا سورۂ ص میں سجدہ ہے؟ تو فرمایا ہاں۔ پھر یہ آیت تلاوت فرمائی ﴿وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ﴾ تا ﴿فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ﴾ پھر کہا کہ وہ انہیں کے گروہ میں سے ہے۔ ❶ اور قولہ تعالیٰ ﴿قُلْ لَّآ اَسْـَٔــلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا﴾ یعنی میں تم سے اپنا کوئی حق تبلیغ نہیں مانگتا' مجھے کچھ نہیں چاہیے۔ ﴿اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٰي لِلْعٰلَمِيْنَ﴾ یہ تو دنیا جہان والوں کے لئے ایک نصیحت ہے تاکہ گمراہی سے ہدایت حاصل کر لیں۔

**آیت کا شان نزول:** [آیت: ۹۱-۹۲] اللہ پاک فرماتا ہے کہ جب انہوں نے رسول کی تکذیب کی تو اللہ کا حق تعظیم ادا نہیں کیا۔ عبداللہ بن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ آیت قریش کے حق میں نازل ہوئی ہے۔ ❷ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہود کے بارے میں ہے یا یہ کہ انہیں کے ایک آدمی فخاص کے بارے میں ہے یا مالک بن صیف کے بارے میں۔ ان بے سمجھوں کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کسی انسان پر کتاب نہیں اتاری۔ شان نزول کے بارے میں پہلی بات زیادہ صحیح ہے اس لئے کہ آیت مکیہ ہے اور یہود تو اس بات کے قائل

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الانعام باب قول الله تعالىٰ ﴿اولئك الذين هدى الله فبهداهم اقتده﴾ ٤٦٣٢۔

❷ الطبری، ١١/ ٥٢٤۔

نہ تھے کہ انسان پر کوئی کتاب نہیں اتری کیونکہ وہ تورات کے اترنے کے قائل ہیں' اور اہل وطن قریش اور عرب محمد ﷺ کے منکر تھے اس حجت میں کہ آپ ﷺ بشر ہیں اور بشر پر کتاب نہیں اترتی جیسا کہ فرمایا ﴿اَكَانَ لِلنَّاسِ عَجَبًا اَنْ اَوْحَيْنَاۤ اِلٰى رَجُلٍ مِّنْهُمْ اَنْ اَنْذِرِ النَّاسَ﴾ ❶ یعنی لوگوں کو تعجب کیوں ہے اگر ہم انہیں میں سے کسی پر وحی بھیجیں کہ لوگوں کو کفر سے ڈرائے۔ اور ارشاد ہے ﴿وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْۤا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰۤى﴾ ❷ یعنی جب ان کے پاس ہدایت پہنچی تو ایمان لانے سے جو چیز مانع تھی وہ یہ کہ ان کا کہنا تھا کہ کیا اللہ نے کسی بشر کو رسول بنا کر بھیجا ہے تو اے نبی! کہہ دو کہ ملائکہ اگر زمین پر چلتے پھرتے ہوتے تو ہم بھی آسمان سے کسی ملک ہی کو رسول بنا کر بھیجتے۔

اب یہاں اللہ پاک فرماتا ہے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی قدر جیسا کہ چاہئے' نہیں پہچانی۔ یعنی کہہ دیا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی بشر پر کچھ نازل نہیں کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ کہہ دو کہ کس نے کتاب اتاری تھی موسیٰ پر جو لوگوں پر نور اور ہدایت ثابت ہوئی۔ موسیٰ کی پیش کی ہوئی کتاب تورات کس کی نازل کی ہوئی تھی۔ تم اور ہر کوئی یہ جانتا ہے کہ موسیٰ بن عمران کی کتاب اللہ کی نازل کردہ تھی جس سے لوگ کشف مشکلات میں روشنی پاتے تھے اور شبہات کی تاریکیوں میں سیدھی راہ کو ڈھونڈ لیتے تھے۔ پھر فرمایا کہ تم تورات کو ورق ورق بنا کر لکھتے ہو لیکن اس میں لکھتے ہوئے تحریف و تبدیل بھی اپنی طرف سے کرتے جاتے ہو اور کہتے یہ ہو کہ یہ بھی اللہ ہی کی آیت ہے اسی لئے فرمایا کہ کچھ تو حقیقی آیتوں کو ظاہر کر دیتے ہو اور اکثر کو چھپا دیتے ہو۔ اور اللہ تعالیٰ کا قول کہ تم نے وہ کچھ جان لیا جس کو نہ تم جانتے تھے نہ تمہارے اسلاف۔ یعنی کس نے اتارا اس قرآن کو جس نے تم کو ساری گزشتہ خبریں بتا دیں اور ہونے والی باتوں کی پیش گوئی کر دی جس کو نہ تم جانتے تھے نہ تمہارے باپ دادا۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس سے مراد مشرکین عرب ہیں اور مجاہد کہتے ہیں کہ مسلمان مراد ہیں۔ اب اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ اس سوال کے جواب میں تم آپ ہی جواب دے دو کہ اللہ ہی نے نازل فرمایا۔ اور وہ جس کو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا ہے وہ اس کلمہ کی تفسیر میں متعین ہے' ایسا نہیں جیسا کہ بعض متاخرین نے کہا ہے کہ ﴿قُلِ اللّٰهُ﴾ کے معنی یہ ہیں کہ تمہارا یہ خطاب ان کے لئے نہیں ہے سوائے اس کے کہ یہ کلمہ صرف ایک کلمہ یعنی لفظ اللہ ہے اور اس سے یہ لازم آئے گا کہ ایک مفرد کلمہ بھی جملہ ہو سکتا ہے جو غیر مرکب ہو۔ لیکن کلمہ مفردہ کا لانا لغت عرب میں غیر مفید سمجھا گیا ہے اور اس پر سکوت نہیں ہو سکتا۔ اور قول باری تعالیٰ ہے کہ انہیں ضلالت و جہل میں بھٹکنے دو حتیٰ کہ موت کے سبب ان کی یقین کی آنکھیں کھل جائیں اور آخر کار وہ اللہ کو جان لیں۔

**قرآن اور صاحب قرآن کی شان:** اور قول باری ہے کہ یہ قرآن مبارک ہے اور تورات و انجیل کی تصدیق کرنے والا ہے اور تاکہ تم اس کے ذریعہ مکہ اور اس کے اطراف میں رہنے والے قبائل عرب کو اور عرب و عجم کے بنی آدم کو کفر و شرک کے برے نتیجہ سے ڈرا سکو۔ جیسا کہ ایک دوسری آیت میں فرمایا ﴿قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا﴾ ❸ یعنی کہہ دو کہ اے لوگو! میں تم سارے انسانوں کی طرف اللہ کا رسول بن کر آیا ہوں تاکہ تنبیہ کر سکوں' اور انہیں بھی جن تک میرا پیام پہنچے۔ اور فرمایا کہ جو لوگ کفر کریں گے ان کے لئے دوزخ کا وعدہ ہے۔ اور فرمایا ﴿تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرَا﴾ ❹ مبارک ہے وہ ذات جس نے قرآن کو نازل فرمایا اپنے رسول پر' تاکہ ساری دنیا جہان کے لئے وہ ڈرانے والا بنے۔ اور فرمایا ﴿وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَالْاُمِّيّٖنَ ءَاَسْلَمْتُمْ فَاِنْ اَسْلَمُوْا فَقَدِ اهْتَدَوْا وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ﴾ ❺ =

❶ ١٠/ يونس:٢۔ ❷ ١٧/ الاسرآء:٩٤،٩٥۔ ❸ ٧/ الاعراف:١٥٨۔

❹ ٢٥/ الفرقان:١۔ ❺ ٣/ آل عمران:٢٠۔

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَى عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ قَالَ أُوحِيَ إِلَيَّ وَلَمْ يُوحَ إِلَيْهِ شَيْءٌ وَمَنْ قَالَ سَأُنزِلُ مِثْلَ مَا أَنزَلَ اللَّهُ ۗ وَلَوْ تَرَىٰ إِذِ الظَّالِمُونَ فِي غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَالْمَلَائِكَةُ بَاسِطُو أَيْدِيهِمْ أَخْرِجُوا أَنفُسَكُمُ ۖ الْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُونِ بِمَا كُنتُمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ غَيْرَ الْحَقِّ وَكُنتُمْ عَنْ آيَاتِهِ تَسْتَكْبِرُونَ ﴿٩٣﴾ وَلَقَدْ جِئْتُمُونَا فُرَادَىٰ كَمَا خَلَقْنَاكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ وَتَرَكْتُم مَّا خَوَّلْنَاكُمْ وَرَاءَ ظُهُورِكُمْ ۖ وَمَا نَرَىٰ مَعَكُمْ شُفَعَاءَكُمُ الَّذِينَ زَعَمْتُمْ أَنَّهُمْ فِيكُمْ شُرَكَاءُ ۚ لَقَد تَّقَطَّعَ بَيْنَكُمْ وَضَلَّ عَنكُم مَّا كُنتُمْ تَزْعُمُونَ ﴿٩٤﴾

ترجمہ: اور اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ تہمت لگائے یا یوں کہے کہ مجھ پر وحی آتی ہے حالانکہ اس کے پاس کسی بات کی بھی وحی نہیں آئی اور جو شخص یوں کہے کہ جیسا کلام اللہ تعالیٰ نے نازل کیا ہے اسی طرح کا میں بھی لاتا ہوں اور اگر آپ اس وقت دیکھیں جب کہ یہ ظالم لوگ موت کی سختیوں میں ہونگے اور فرشتے اپنے ہاتھ بڑھا رہے ہوں گے۔ ہاں اپنی جانیں نکالو آج تم کو ذلت کی سزا دی جائے گی اس سبب سے کہ تم اللہ تعالیٰ کے ذمہ جھوٹی باتیں بکتے تھے اور تم اللہ تعالیٰ کی آیات سے تکبر کرتے تھے۔[۹۳] اور تم ہمارے پاس تنہا تنہا آ گئے جس طرح ہم نے اول بار تم کو پیدا کیا تھا اور جو کچھ ہم نے تم کو دیا تھا اس کو اپنے پیچھے ہی چھوڑ آئے اور ہم تو تمہارے ہمراہ تمہارے ان شفاعت کرنے والوں کو نہیں دیکھتے جن کی نسبت تم دعویٰ رکھتے تھے کہ وہ تمہارے معاملہ میں شریک ہیں۔ واقعی تمہارے آپس میں تو قطع تعلق ہو گیا اور وہ تمہارا دعویٰ سب تم سے گیا گزرا ہوا۔[۹۴]

= یعنی اہل کتاب اور ان پڑھ سب ہی لوگوں سے کہہ دو کہ اب بھی تم ایمان لاؤ گے یا نہیں' اگر وہ اسلام لائیں گے تو ہدایت پا لیں گے اور اگر روگردانی کریں گے تو کرنے دو تمہارا کام بات کو صرف ان تک پہنچا دینا تھا۔ اپنے بندوں سے اللہ خوب واقف ہے۔ اور بخاری و مسلم سے ثابت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''مجھے پانچ چیزیں بخشی گئی ہیں کہ مجھ سے پہلے انبیا میں سے کسی کو نہیں دی گئیں۔ انہی میں سے ایک یہ ہے کہ ہر نبی خاص اپنی ہی قوم کی طرف بھیجا جاتا تھا اور میں ساری دنیا جہان کے لوگوں کی طرف بھیجا گیا ہوں۔'' ❶ اور اسی لئے فرمایا ﴿وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ يُؤْمِنُونَ بِهِ﴾ یعنی ہر وہ شخص جو اللہ تعالیٰ پر ایمان لائے اور یوم آخرت پر وہ اس مبارک کتاب پر بھی ایمان لائے گا جو اے محمد ﷺ! ہم نے تم پر اتاری ہے۔ اور وہ مؤمنین ایسے ہیں کہ پابندی سے اپنی نماز ادا کرتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے اپنے اپنے اوقات میں ادا کرنے کے لئے ان پر فرض کر دی ہے۔

**سب سے بڑا ظالم کون اور ظالموں کا انجام:** [آیت:۹۳۔۹۴] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھنے والے سے بڑھ کر اور کون ظالم ہوگا کہ وہ اس کے لئے شرکا قرار دیتا ہے یا اس کے اولاد قرار دیتا ہے یا یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو رسول بنا کر بھیجا ہے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے نہیں بھیجا اور اسی لئے فرمایا کہ ''وہ کہتا ہے کہ مجھ پر بھی وحی بھیجی گئی ہے۔ حالانکہ نہیں بھیجی گئی۔''

❶ اس کی تخریج سورۂ آل عمران آیت ۱۵۱ کے تحت گزر چکی ہے۔

عکرمہ اور قتادہ رحمہما اللہ کہتے ہیں کہ یہ آیت مسیلمہ کذاب کے بارے میں اتری ہے۔ اور اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو کہتا ہے کہ میں بھی ایسا قرآن نازل کر سکتا ہوں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی وحی کے ساتھ معارضہ کرتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ''جب ان کو ہماری آیتیں سنائی جاتی ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم نے اسے سنا' لیکن اگر ہم چاہیں تو ایسا ہی ہم بھی کہہ سکتے ہیں۔'' ❶ آیت زیر ذکر میں ارشاد ہے کہ کاش تم ان ظالموں کو سکرات اور کربات موت کے عالم میں دیکھتے جب کہ ملائکہ مارنے کے لئے ہاتھ اٹھا رہے ہوں جیسا کہ فرمایا ﴿لَئِنْ بَسَطْتَّ اِلَيَّ يَدَكَ﴾ ❷ یعنی مجھے قتل کرنے کے لئے اگر تو اپنا ہاتھ اٹھائے بھی (قصہ ہابیل و قابیل) اور فرمایا۔ ﴿يَبْسُطُوْا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ وَاَلْسِنَتَهُمْ بِالسُّوْءِ﴾ ❸ وہ اپنے ہاتھ اپنی زبانیں تمہاری طرف دراز کرتے ہیں تاکہ تم کو مضرت پہنچائیں اور برا بھلا کہیں۔ ضحاک و ابو صالح کہتے ہیں کہ عذاب کے لئے ہاتھ اٹھانا مراد ہے۔ جیسا کہ فرمایا ''کاش تم دیکھتے کہ مرنے والے کافروں کو ملائکہ ان کے چہروں اور پیٹھوں پر بوقت مرگ مار رہے ہیں ❹ اور اسی لئے فرمایا ﴿وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْٓا اَيْدِيْهِمْ﴾ تاکہ ان کے جسموں سے ان کی روحوں کو نکالیں۔ وہ فرشتے ان کافروں سے کہیں گے کہ اپنی روحوں کو باہر نکالو۔ کافروں کا جب وقت مرگ قریب آئے گا تو ملائکہ ان کو خبر دیں گے عذاب و نکال کی بیڑیوں' دوزخ اور حمیم کی اور غضب رحمٰن کی' تو ان کی روح ان کے جسم میں پھرنے لگے گی' نکلنے سے انکار کرے گی' تو ملائکہ ان کو مارنے لگیں گے حتیٰ کہ روحیں نکل جائیں' اور کہیں گے کہ اپنی روحیں نکال پھینکو آج تم کو بڑا ذلیل عذاب دیا جائے گا' اس سزا میں کہ کیسے کیسے بہتان اللہ پر تراشا کرتے تھے۔ مؤمن اور کافر کے وقت مرگ سے متعلق بہت سی احادیث وارد ہوئی ہیں۔ قول باری ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کو دنیا اور آخرت کی زندگی میں قول ثابت کے ذریعہ ثابت و قائم رکھا ہے۔ ❺ ابن مردویہ نے یہاں ایک بہت طویل حدیث سند غریب سے ذکر کی ہے۔ جو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی بتائی گئی ہے۔

ارشاد باری ہے تم ہمارے پاس ایسے فرداً فرداً آؤ گے جیسے خلق اول میں پیدا کئے جاتے ہو' اور یہ بات ان سے معاد میں فرمائی جائے گی۔ جیسا کہ فرمایا کہ وہ اپنے رب کے سامنے صف بصف پیش کئے جائیں گے اور اسی کیفیت میں آئیں گے جیسے کہ پہلے خلق کے وقت تھے یعنی جیسا پیدا کیا تھا ویسے ہی اٹھائے جائیں گے اور تم اس بات کا انکار کرتے تھے اور اس یوم قیامت کو دور سمجھتے تھے۔ اور فرمایا کہ دنیا میں تم نے جو مال و متاع جمع کر رکھا تھا اس کو اپنے پیچھے چھوڑ آؤ گے۔ صحیح حدیث میں ہے کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ابن آدم کہتا ہے کہ میرا مال میرا مال لیکن تیرا مال تو صرف اتنا ہی تھا جتنا کہ تو نے کھایا اور فنا کر دیا' پہنا اور پرانا کر دیا یا دوسروں کو دیا اور گویا باقی رکھ لیا' اس کے سوا تیری ساری دولت دوسروں کے لئے ہے۔ اللہ پاک ابن آدم سے پوچھے گا کہاں جمع کر رکھا ہے تو کہے گا اے رب جمع کیا اور بڑھا کر وہیں چھوڑ آیا۔'' ❻ پھر فرمایا کہ اس دن کے لئے کیا آگے بھیجا۔ وہ دیکھے گا کہ کچھ بھی نہیں بھیجا۔ پھر فرمائے گا کہ تیرے وہ سفارشی کہاں ہیں جن کو تو سمجھتا تھا کہ وہ میرے ساتھ شریک ہیں۔ اب وہ کیوں شفاعت نہیں کرتے۔ یہ اس کو ملامت اور سرزنش کی جا رہی ہے کیونکہ وہ دنیا میں اوثان و اصنام کو پوجتا تھا اور یہ سمجھتا تھا کہ وہ اس کی حیات دنیاوی اور حیات آخرت میں فائدہ بخش ہوں گے۔ قیامت کے روز تو سارے تعلقات ٹوٹ جائیں گے گمراہی ختم ہو جائے گی۔ بتوں کا راج جاتا رہے گا اور اللہ پاک انسانوں سے خطاب کرے گا کہ تمہارے وہ بت اب کہاں ہیں جنہیں تم میرے شرکا قرار دیتے تھے اور ان سے کہا=

❶ ٨/ الانفال: ٣١۔ ❷ ٥/ المائدة: ٢٨۔ ❸ ٦٠/ الممتحنة: ٢۔

❹ ٨/ الانفال: ٥٠۔ ❺ ١٤/ ابراهيم: ٢٧۔ ❻ صحيح مسلم، كتاب الزهد، باب الدنيا سجن للمؤمن وجنة للكافر، ٢٩٥٨، ترمذي، ٢٣٤٢، احمد، ٤/ ٢٤، مسند الطيالسي، ١١٤٨، ابن حبان، ٧٠١، حاكم، ٢/ ٥٢٤۔

إِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى ۭ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ ۭ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝ فَالِقُ الْاِصْبَاحِ ۚ وَجَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا ۭ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۭ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ پھاڑنے والا ہے دانہ کو اور گٹھلیوں کو،وہ جاندار کو بے جان سے نکال لاتا ہے اور وہ بے جان کو جاندار سے نکالنے والا ہے۔اللہ تعالیٰ یہ ہے سوتم کہاں الٹے چلے جارہے ہو۔[۹۵] وہ صبح کا نکالنے والا ہے۔اور اس نے رات کو راحت کی چیز بنایا ہے اور سورج اور چاند کو حساب سے رکھا ہے۔یہ ٹھہرائی بات ہے ایسی ذات کی جو کہ قادر ہے بڑے علم والا ہے۔[۹۶] اور وہ ایسا ہے جس نے تمہارے لئے ستاروں کو پیدا کیا تاکہ تم ان کے ذریعہ سے اندھیروں میں خشکی میں بھی اور دریا میں بھی راستہ معلوم کرسکو۔بے شک ہم نے دلائل خوب کھول کھول کر بیان کردیئے ہیں ان لوگوں کے لئے جو خبر رکھتے ہیں۔[۹۷]

= جائے گا کہ اب تمہارے وہ معبودان باطل کہاں ہیں وہ کیا تمہاری اس وقت کوئی مدد کرسکتے ہیں یا تم ان کی مدد کرسکتے ہو۔اور اسی لئے فرمایا کہ تمہارے ساتھ اب وہ شرکا نہیں دکھائی دے رہے ہیں جنہیں تم میرے پاس شفیع سمجھتے تھے اور انہیں بھی مستحق سمجھتے تھے کہ ان کی عبادت کی جائے۔پھر فرمایا کہ تمہارے آپس کے تعلقات اب سب قطع ہیں۔

﴿بَيْنُكُمْ﴾ کو اگر رفع سے پڑھیں یعنی ﴿بَيْنُكُمْ﴾ تو مراد یہ ہوگی کہ تمہاری جماعتیں توڑ دی جائیں گی اور اگر نصب سے پڑھیں تو مطلب ہوگا کہ باہمی اسباب وتعلقات ختم ہوجائیں گے اور اصنام وانداد سے تم نے جو امیدیں قائم کررکھی تھیں وہ سب جاتی رہیں گی۔جیسا کہ فرمایا اس وقت یہ معبودان باطل اپنے متبعین سے بیزاری ظاہر کریں گے عذاب کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں گے اور ان کے باہمی تعلقات نسب منقطع ہوجائیں گے اور ان کے متبعین کہیں گے کہ کاش ہم پھر دنیا میں بھیجے جائیں تاکہ جس طرح ان معبودوں نے ہم سے بیزاری ظاہر کی ہے ہم بھی ان سے بیزار بنیں۔دیکھو اللہ پاک کس طرح ان کے اعمال ان پر حسرت بنا کر پیش کرتا ہے۔اب یہ آگ سے نکل نہیں سکتے (1) اور فرمایا جب صور پھونک دیا جائے گا تو آپس میں حسب نسب کچھ باقی نہ رہے گا نہ کوئی باپ نہ کوئی بیٹا اور نہ کوئی ایک دوسرے کی پرسش کرے گا (2) اور فرمایا تم جو دنیا میں ان کی پرسش کرتے تھے تو صرف دنیاوی زندگی میں محبت و مودت کی خاطر پھر قیامت کے روز ایک دوسرے کا انکار کر بیٹھے گا اور آپس میں لعنت وملامت کرنے لگیں گے۔تمہارا ٹھکانہ دوزخ ہوگا اور کوئی تمہاری مدد کو نہ اٹھے گا (3) اور فرمایا اپنے شریکوں کو بلاؤ۔وہ بلائیں گے تو ان کی طرف سے کوئی جواب نہ پائیں گے (4) اور فرمایا کہ جس روز ہم ان سب کو اکٹھا کریں گے تو مشرکین سے ہم کہیں گے (5) اس سے متعلق قرآن میں کثیر التعداد آیتیں ہیں۔

**کائنات کے خالق ومالک کا ایک تعارف:** [آیت:۹۵-۹۷] اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ زمین میں بوئے ہوئے دانے کو وہ اوپر لاکر چیر دیتا ہے اور اس میں سے مختلف نوع کی سبزیاں اور روئیدگیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔جن کے رنگ الگ شکلیں الگ اور ذائقے

(1) ۲/ البقرة:۱۶۶۔ (2) ۲۳/ المؤمنون:۱۰۱۔ (3) ۲۹/ العنکبوت:۲۵۔
(4) ۲۸/ القصص:٦٤۔ (5) ٦/ الانعام:۲۲ تا آخر۔

الگ۔ اور اسی ﴿فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی﴾ کی تفسیر میں فرمایا کہ وہ ایک بے جان چیز کے اندر سے ایک جاندار چیز یعنی نباتات پیدا کرتا ہے اور جاندار کے اندر سے بے جان چیز نکالتا ہے۔ جیسے بیج اور حبوب کہ بے جان چیز ہیں جو جاندار پودے کے اندر پیدا ہوتے ہیں' جیسا کہ فرمایا سمجھنے کے لئے یہ بھی ایک نکتہ ہے کہ زمین تو ہوتی ہے خشک اور مردہ لیکن پانی برسا کر ہم اسے پھر زندہ کر دیتے ہیں اور اس سے اناج اور غلہ پیدا کرتے ہیں جسے تم کھاتے ہو ❶ ﴿مُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ﴾ یہ ﴿فَالِقُ الْحَبِّ﴾ پر معطوف ہے۔ پھر اس کی تفسیر کی گئی پھر آیت ﴿مُخْرِجُ الْمَيِّتِ﴾ کو اس پر عطف کیا گیا۔ یہ ساری عبارت آپس میں متقارب ہے سب کا ایک ہی مفہوم ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ بے جان انڈے سے جاندار مرغی کا پیدا کرنا مراد ہے یا اس کا عکس کوئی مراد لیتا ہے کہ فاجر سے ولد صالح اور مرد صالح سے ولد فاجر مراد ہے کیونکہ نیک بمنزلہ زندہ کے ہے اور بد بمنزلہ مردہ کے۔ اس کے سوا اور بہت سے امور مراد ہو سکتے ہیں۔

فرمایا ہے کہ ان سب کا فاعل اللہ واحدہ لاشریک ہے تو پھر تم کدھر بھٹکے جا رہے ہو حق سے منہ موڑتے ہو غیر اللہ کی پرستش کرتے ہو۔ وہ روشنی اور تاریکی کا پیدا کرنے والا ہے جیسا کہ ابتدائے سورت میں فرمایا کہ اسی نے تاریکی اور روشنی بنائی یعنی دن کی روشنی کے اندر سے رات کی تاریکی نکالی۔ پھر رات کے اندر سے دن نکالا جس نے سارے افق کو روشن کر دیا۔ رات ختم ہو گئی تاریکی جاتی رہی دن چمک اٹھا جیسا کہ فرمایا رات دن کو ڈھانک دیتی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ اشیاء متضاد کی تخلیق پر اپنی قدرت کاملہ کا بیان فرماتا ہے اسلئے فرمایا کہ رات کے اندر سے دن کو چیر کر نکالنے والا ہے اور اسی طرح اس کے برعکس۔ اور رات کو تاریک اور محل سکون بنایا تاکہ ساری چیزیں اس میں سکون چین اور راحت لے سکیں۔ جیسا کہ فرمایا' قسم ہے دن کی روشنی کی اور قسم ہے رات کی جو تاریک تر ہو جاتی ہے ❷ اور فرمایا قسم ہے رات کی جو گھٹاٹوپ تاریکی بن جاتی ہے اور دن کی قسم ہے جو خوب روشن ہو جاتا ہے۔ ❸ اور فرمایا قسم ہے دن کی جب اس کی ضیا خوب پھوٹ پڑتی ہے اور رات کی جو ساری دنیا کو گھیر لیتی ہے۔ ❹ صہیب رومی رضی اللہ عنہ کی بیوی ان کی کثرت شب بیداری کی شکایت کرتے ہوئے کہتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سب کے لئے رات کو محل سکون بنایا لیکن صہیب رضی اللہ عنہ کے لیے نہیں۔ کیونکہ صہیب رضی اللہ عنہ کو جب جنت یاد آتی ہے تو اس کے شوق میں رات بھر نہیں سوتے اور عبادت کرتے رہتے ہیں۔ اور جب دوزخ یاد آتی ہے تو ان کی نیند ہی اڑ جاتی ہے۔ ابن ابی حاتم نے اس کو روایت کیا ہے اور فرمایا کہ سورج اور چاند اپنے اپنے ضابطہ اور حساب سے چلتے رہتے ہیں ان کے قانون رفتار میں ذرہ بھر تغیر نہیں ہوتا نہ ادھر ادھر بھٹکتے ہیں۔ بلکہ ہر ایک کی منازل مقرر ہیں سردیوں اور گرمیوں میں اپنے اپنے اصول پر چلتے رہتے ہیں اور اسی مرتبہ قاعدے سے دن اور رات گھٹتے اور بڑھتے رہتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا' اسی اللہ تعالیٰ نے سورج کو روشن تر بنایا اور چاند کو ٹھنڈی روشنی دی اور اس کے گھٹنے بڑھنے کی منازل قرار دیں۔ اور فرمایا کہ نہ شمس قمر سے ٹکراتا ہے اور نہ اس سے آگے بڑھ جاتا ہے کہ رات کو بھی نمودار ہونے لگے اور نہ رات دن کو آ پکڑتی ہے۔ ہر سیارہ اپنے اپنے مدار اور محیط پر گردش میں ہے۔ ❺ اور فرمایا کہ شمس و قمر اور سب نجوم امر الٰہی ہی کے محکوم اور مسخر ہیں۔ اور فرمایا کہ یہ رب عزیز و علیم کا قرار دادہ قانون ہے کہ کوئی اس کی خلاف ورزی نہیں کر سکتا۔ کوئی چیز اس کے علم سے ہٹ نہیں سکتی' خواہ زمین و آسمان کا کوئی ذرہ ہی کیوں نہ ہو۔

جہاں کہیں اللہ تعالیٰ نے خلق لیل و نہار اور خلق شمس و قمر کا ذکر فرمایا ہے تو کلام کو عزیز و علیم ہی کے الفاظ پر ختم فرمایا ہے۔ جیسا کہ یہاں بھی ہے اور جیسا کہ فرمایا۔ ان کے سمجھنے کے لئے یہ بھی ایک نکتہ ہے کہ رات جس کے اندر سے ہم دن نکالتے ہیں' وہ ان کے لئے کیسی تاریک رہتی ہے اور سورج بھی اپنی ہی قرارگاہ پر حرکت کر رہا ہے اور اپنے مستقر کی طرف جا رہا ہے یہ رب عزیز و علیم کا قرار دادہ =

❶ ٣٦/ يٰسين:٣٣۔ ❷ ٩٣/ الضحىٰ:١، ٢۔ ❸ ٩٢/ اليل:١، ٢۔

❹ ٩١/ الشمس:٣، ٤۔ ❺ ٣٦/ يٰسين:٣٧۔



وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ ۭ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً ۚ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ فَاَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا مُّتَرَاكِبًا ۚ وَمِنَ النَّخْلِ مِنْ طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ وَّجَنّٰتٍ مِّنْ اَعْنَابٍ وَّالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۭ اُنْظُرُوْٓا اِلٰى ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَيَنْعِهٖ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكُمْ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

ترجمہ: اور وہ ایسا ہے جس نے تم کو ایک شخص سے پیدا کیا پھر ایک جگہ زیادہ رہنے کی ہے اور ایک جگہ عارضی رہنے کی' بے شک ہم نے دلائل خوب کھول کھول کر بیان کر دیئے ان لوگوں کے لئے جو سمجھ بوجھ رکھتے ہیں۔[۹۸] اور وہ ایسا ہے جس نے پانی برسایا پھر ہم نے اس کے ذریعہ سے ہر قسم کے نبات کو نکالا پھر ہم نے اس سے سبز شاخ نکالی کہ اس سے ہم اوپر تلے دانے چڑھے ہوئے نکالتے ہیں۔ اور کھجور کے درختوں سے یعنی ان کے گچھے میں سے خوشے ہیں جو نیچے کو لٹکے جاتے ہیں اور انگوروں کے باغ اور زیتون اور انار جو کہ ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہوتے ہیں اور ایک دوسرے سے ملتے جلتے نہیں ہوتے۔ ہر ایک کے پھل کو دیکھو جب وہ پھلتا ہے اور اس کے پکنے کو دیکھو۔ ان میں دلائل ہیں ان لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں۔[۹۹]

== معیار ہے۔ جب اللہ پاک نے اول سورۂ حٰمٓ السجدۃ میں ﴿خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ﴾ کا ذکر فرمایا تو ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے اس آسمان کو چراغوں سے مزین کر رکھا ہے اور یہی چراغ دنیا کی حفاظت کا کام دیتے ہیں۔ یہ تقدیر عزیز و علیم ہے ❶ اور فرمایا کہ اس نے تمہارے لئے ستارے بنا رکھے ہیں تا کہ جب تم بحر و بر کی تاریکیوں میں ہو تو ان سے راہ شناسی کا کام لو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ ستارے ایک تو آسمان کی زینت ہیں اور دوسرے یہ کہ شیاطین کو اس سے رجم کیا جاتا ہے اور تیسرے یہ کہ ان سے ظلمات بحر و بر میں راستہ پہچانا جاتا ہے۔ بعض سلف نے کہا ہے کہ نجوم کا مقصد صرف یہی تین چیزیں ہیں اس سے زیادہ اور کوئی مقصد اگر ان کا کوئی سمجھے تو اس نے خطا کی اللہ تعالیٰ کی آیات پر اضافہ کیا۔ پھر فرمایا کہ ہم نے اپنی آیتیں بہت تفصیل و وضاحت سے بیان کی ہیں تا کہ لوگ کچھ عقل پکڑیں اور حق کو پہچان کر باطل سے اجتناب کریں۔

**اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ اور حکمت بالغہ کا مزید بیان:** [آیت:۹۸-۹۹] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اسی نے تم کو ایک روح یعنی حضرت آدم علیہ السلام سے پیدا کیا۔ جیسا کہ فرمایا' اے لوگو! اس اللہ تعالیٰ سے ڈرو جس نے آدم علیہ السلام کو بنایا اور اس سے اس کی بیوی کو اور پھر ان دونوں سے بے انتہا مرد اور عورتیں پیدا کیں ❷ اور فرمایا کہ پھر تم قرار پذیر ہوتے ہو اور پھر دوسری جگہ سونپ دیئے جاتے ہو۔ اس جملہ کے معنی میں مفسرین کے اختلافات ہیں۔ ابن مسعود اور ابن عباس رضی اللہ عنہم وغیرہ کہتے ہیں کہ مستقر سے مراد رحم مادر ہے اور مستودع سے مراد پشت پدر ہے ❸ اور بعض کہتے ہیں کہ مستقر سے مراد قرارگاہ دنیا اور مستودع سے مراد آخرت بعد از مدت۔ سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ''استقرار فی الارض'' اور ''ودیعت بعد مرگ'' مراد ہے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مرنے پر جو عمل رک گئے یہ مستقر ہے اور مستودع دار آخرت ہے۔ لیکن قول اول زیادہ درست ہے۔ ہم سمجھنے والوں کے لئے بات کو کس قدر واضح ==

❶ ۴۱/ فصلت:۱۲۔ ❷ ۴/ النسآء:۱۔ ❸ حاکم، ۲/ ۳۱۶ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما و سندہ حسن۔

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ الْجِنَّ وَخَلَقَهُمْ وَخَرَقُوْا لَهٗ بَنِيْنَ وَبَنٰتٍۭ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

ترجمہ: اور لوگوں نے شیاطین کو اللہ تعالیٰ کا شریک قرار دے رکھا ہے حالانکہ ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے اور ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے حق میں بیٹے اور بیٹیاں محض بلا سند تراش رکھی ہیں' وہ پاک اور برتر ہے ان باتوں سے جن کو یہ لوگ بیان کرتے ہیں۔[۱۰۰]

= کر کے بیان کرتے ہیں۔ پھر فرمایا اسی نے آسمان سے پانی برسایا جو مبارک ہے اور بندوں کے لئے رزق مہیا کرتا ہے۔ مخلوق کی مدد کرتا ہے اسی سے ہم ہر قسم کی نباتات اگاتے ہیں' جیسا کہ فرمایا کہ پانی ہی سے ہر شے زندگی پاتی ہے۔ ❶ اسی سے زراعت اور سرسبز درخت اگتے ہیں' انہیں درختوں میں پھر دانے اور پھل پیدا ہوتے ہیں۔ ہم انہیں کے اندر سے ایسے دانے نکالتے ہیں جو ایک سے ایک جڑے ہوتے ہیں جنہیں خوشے اور گچھے کہتے ہو۔ درخت خرما میں خوشہ دار ڈالیاں ہوتی ہیں۔ قنوان قنو کی جمع ہے جس کے معنی ہیں تازہ خرما کے گچھے جو قریب قریب اور ایک دوسرے کے ساتھ جڑے جڑے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ قنوان دانیہ سے چھوٹے چھوٹے درخت خرما جن کے خوشے زمین سے لگے ہوں مراد ہیں۔ اہل حجاز تو اسے ''قنوان'' کہتے ہیں لیکن بنو تمیم کے قبیلہ والے قنیان (یاء کے ساتھ) کہتے ہیں اور یہ ''قنو'' کی جمع ہے جیسے صنوان' صنو کی جمع ہے۔ پھر فرمایا کہ ''انگور کے باغات'' یعنی انگور کے باغات ہم زمین پر پیدا کرتے ہیں۔ خرما اور انگور کا ذکر فرمایا کیونکہ یہی دونوں اہل حجاز کے بہترین ثمر سمجھے جاتے ہیں۔ بلکہ ساری دنیا کے بہترین ثمر ہیں۔ اللہ پاک اپنے احسان کا ذکر فرماتا ہے کہ ان خرما اور انگور کے پھلوں سے تم شراب بناتے ہو اور اچھی غذا اپنے لئے تیار کرتے ہو۔ یہ آیت تحریم خمر سے پہلے کی ہے۔ اور فرمایا کہ زمین میں ہم نے خرما اور انگور کے باغات بنائے اور فرمایا کہ زیتون اور انار کے بھی باغات جو پتوں اور شکل کے لحاظ سے ایک دوسرے سے متشابہ اور قریب ہیں لیکن پھل اور شکل اور ذائقہ اور طبیعت کے لحاظ سے بالکل مختلف ہیں۔ پھر فرمایا کہ جب وہ پک جائے تو اس کے پھل کی طرف دیکھو۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی قدرت میں تفکر کرو کہ کس طرح ان کو عدم سے وجود میں لایا حالانکہ پھل بننے سے پہلے یہ بھی جلانے کی لکڑی تھی۔ پھر یہی لکڑی خرما اور انگور اور دوسرے میوے بن گئی' جیسا کہ فرمایا کہ زمین پر گنجان درخت اور انگور اور زراعت کے باغات میں جو خوشہ دار بھی ہیں اور غیر خوشہ کی بھی' سب کو پانی ایک ہی قسم کا ملتا ہے لیکن کھانے میں ایک بہت افضل ہوتا ہے دوسرے سے۔ اسی لئے یہاں فرمایا کہ اے لوگو! اس میں اللہ تعالیٰ کی قدرت و حکمت کی کمال دلالتیں ہیں۔ اسکو ایمان دار لوگ ہی سمجھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرتے ہیں۔

**غیر اللہ کی پرستش اور اسکا بطلان:** [آیت: ۱۰۰] یہاں مشرکین کا رد ہے جو عبادت میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ غیر کو شریک کرتے ہیں اور شیطان کی پرستش کرنے لگتے ہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ وہ تو اصنام کی پرستش کرتے تھے' پھر شیطان کی پرستش کا کیا مطلب؟ تو جواب یہ ہے کہ یہ بتوں کی پرستش کرتے بھی تھے تو شیطان کے بہکانے اور اس کی اطاعت کرنے کی بنا پر' جیسا کہ فرمایا۔ وہ اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر عورتوں کی پرستش کرنے لگے (یعنی ملائکہ کو اللہ تعالیٰ کی بیٹیاں کہہ کر ان ملائکہ اناث کو پوجنے لگے) وہ تو محض شیطان سرکش کی عبادت کرتے ہیں' جس نے کہا تھا کہ اے اللہ تعالیٰ میں تیرے بندوں کا ایک بڑا حصہ اپنی طرف کھینچ لوں گا' انہیں گمراہ کروں گا ان میں دور رس امیدیں پیدا کروں گا' میں انہیں حکم دوں گا اور وہ مویشیوں کے کان کاٹ دیا کریں گے میں انہیں ایسا ہی حکم کروں گا تاکہ وہ تیری =

❶ ۲۱/ الانبیآء: ۳۰۔

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَمْ تَكُنْ لَّهٗ صَاحِبَةٌ ؕ وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۰۱﴾

ترجمہ: وہ آسمانوں اور زمین کا موجد ہے۔ اللہ تعالیٰ کے اولاد کہاں ہو سکتی ہے حالانکہ اس کے کوئی بیوی تو ہے نہیں' اور اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کو پیدا کیا اور وہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے۔[۱۰۱]

= بنائی ہوئی صورت کو بگاڑ دیں۔ اور جس نے اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر شیطان کو اپنا ولی اور سرپرست بنالیا۔ وہ بہت کھلے خسارے میں رہا۔ وہ ان مشرکین سے بڑے خوش آیندہ وعدے کرتا ہے' دور رس تمنائیں ان میں پیدا کراتا ہے اور اس کے سارے وعدے دھوکا ہوتے ہیں ❶ جیسا کہ فرمایا کہ کیا تم شیطان اور اس کی ذریت کو اپناتے ہو' ❷ حالانکہ تم کو تو میرا دامن پکڑنا چاہئے تھا۔ اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ سے کہا تھا کہ اے باپ! کیا تم شیطان کی عبادت کرتے ہو' شیطان تو رحمٰن کا نافرمان ہے ❸ اور جیسا کہ فرمایا اے بنی آدم! کیا میں نے تم کو نہ بتا دیا تھا کہ شیطان کی عبادت نہ کرنا وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔ تم میری ہی عبادت کرو۔ یہی صراط مستقیم ہے۔ ❹

اور ملائکہ قیامت کے روز کہیں گے۔ تو پاک ہے' تو ہمارا ولی ہے' یہ مشرکین اگرچہ ہمیں ''بنات اللہ'' کہہ کر پوجتے رہے لیکن ہمیں ان سے کوئی تعلق نہیں' یہ تو دراصل شیطان کو پوجتے رہے اسی لئے آیت زیرِ ذکر میں فرمایا کہ ان مشرکین نے شیاطین کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنا دیا۔ حالانکہ ان کو بھی اللہ واحد نے ہی پیدا کیا ہے۔ ❺ پس وہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو بھی کیسے پوجتے ہیں جیسے کہ ابراہیم علیہ السلام نے کہا تھا کہ ''کیا تم انہیں چیزوں کو پوجنے لگے ہو جن کو خود اپنے ہاتھوں سے بنایا' حالانکہ تم کو بھی اور تمہاری ان مصنوعات کو بھی اللہ تعالیٰ نے ہی پیدا کیا ہے۔ اس لئے چاہئے کہ تم مفرد بالعبادت ہو کر رب لاشریک سے تعلق رکھو۔'' پھر فرمایا کہ انہوں نے بے سمجھی سے اللہ تعالیٰ کے لئے بیٹے اور بیٹیاں بنا ڈالیں۔ یہاں اوصاف باری تعالیٰ میں گمراہ کی گمراہی پر تنبیہ کی جا رہی ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے لئے بیٹا قرار دیتے ہیں' جیسے یہود کہتے ہیں کہ عزیر علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے بیٹے ہیں۔ حالانکہ وہ پیغمبر ہیں اور نصاریٰ عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا بیٹا کہتے ہیں اور مشرکین عرب ملائکہ کو اللہ تعالیٰ کی بیٹیاں کہتے تھے یہ ظالم جس بات کے قائل ہیں اللہ تعالیٰ اس سے بہت بالاتر ہے۔ ﴿خَرَقُوْا﴾ کے معنی ہیں انہوں نے دل سے گھڑ لیا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ انہوں نے اٹکل لگائی۔ عوفی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ انہوں نے قرار دیا۔ مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں انہوں نے جھوٹی بات بنائی۔ مطلب یہ ہوا کہ وہ جن کو شریک عبادت کرتے ہیں' حالانکہ رب واحد ہی نے انہیں بلاشرکت غیرے پیدا کیا ہے وہ حقیقت سے واقفیت کے بغیر ایسا کہتے ہیں اللہ تعالیٰ کی عظمت سے جاہل ہیں۔ جو اللہ تعالیٰ ہے اس کو بیٹا' بیٹی' بیوی کیسے ہو سکتے ہیں۔ اسی لئے فرمایا کہ وہ پاک ہے ان کے ہفوات و بیہودہ گوئیوں سے بالاتر ہے۔

**اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا بیان:** [آیت:۱۰۱] وہ زمین و آسمان کا موجد ہے خالق ہے۔ کوئی مثال زمین و آسمان کی اس کے سامنے نہیں تھی۔ چنانچہ بدعت کو بدعت اس لئے کہتے ہیں کہ سلف میں اس کی کوئی نظیر نہیں ہوتی ہے لوگ کسی عمل کو اپنی طرف سے ایجاد کر کے =

❶ ٤/ النسآء:١١٧۔ ❷ ١٨/ الكهف:٥٠۔ ❸ ١٩/ مريم:٤٤۔
❹ ٣٦/ يس:٦٠۔ ❺ ٣٧/ الصافات:٩٥۔




ترجمہ: یہ ہے اللہ تعالیٰ تمہارا رب! اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں' ہر چیز کا پیدا کرنے والا تو تم اس کی عبادت کرو۔ اور وہ ہر چیز کا کارساز ہے۔[۱۰۲] اس کو تو کسی کی نگاہ محیط نہیں ہو سکتی اور وہ سب نگاہوں کو محیط ہو جاتا ہے۔ اور وہی بڑا باریک بین باخبر ہے۔[۱۰۳]

= اس کو بزعم خود ثواب کا کام سمجھنے لگتے ہیں۔ اس کا بیٹا کیسے ہوتا۔ اس کے تو بیوی ہی نہیں اور بیٹا تو دو شئیین متناسبین سے پیدا ہوگا اور اللہ تعالیٰ کے مناسب ومشابہ تو کوئی چیز بھی نہیں۔ جیسا کہ فرمایا کہ وہ کہتے ہیں کہ رحمٰن نے اپنا ایک بیٹا بنا لیا ہے۔ ❶ یہ بڑی جھوٹ بات ہے اسی نے ہر شے پیدا کی۔ پھر اسی کی مخلوق اس کی بیوی کیسے ہوگی' اس کی کوئی نظیر نہیں' پھر اس کا بیٹا اس کی نظیر بن کر کیسے آ سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات اس سے پاک ہے۔

**دیدار الٰہی کا بیان:** [ آیت:۱۰۲۔۱۰۳] یہی تمہارا رب ہے جس نے ہر شے پیدا کی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں' وہی ہر شے کا خالق ہے۔ پس تم اسی کی عبادت کرو اور اس کی وحدانیت کا اقرار کرو۔ اس کا نہ کوئی لڑکا ہے نہ کوئی باپ نہ بیوی نہ کوئی اس کا عدیل و نظیر۔ وہ ہر شے پر حفیظ و رقیب ہے۔ ہر چیز کا مدبر ہے وہی رزق دیتا ہے رات اور دن اسی نے بنائے۔ اس کو نگاہیں پا نہیں سکتیں۔ اس مسئلہ میں ائمہ سلف کے کئی اقوال ہیں ایک تو یہ کہ اگرچہ آنکھیں اس کو آخرت میں دیکھ سکیں' لیکن دنیا میں نہیں دیکھ سکتیں۔ نبی اکرم ﷺ کی احادیث سے بالتواتر یہی ثابت ہے' جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ جس نے یہ گمان کیا کہ نبی اکرم ﷺ نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا تھا تو وہ جھوٹا ہے۔ پھر آپ رضی اللہ عنہا نے یہی آیت پڑھی۔ ❷ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس کے برخلاف مروی ہے۔ انہوں نے رویت باری تعالیٰ کو مطلق رکھا ہے اور ان سے یہ بھی مروی ہے کہ آپ ﷺ نے اپنے دل کی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو دو دفعہ دیکھا ہے ❸ اور یہ مسئلہ اول سورۃ النجم میں ان شاء اللہ بیان کیا جائے گا۔ ابن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ دنیا میں نگاہیں اس کو نہیں دیکھیں گی' اور دوسروں نے کہا کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ آنکھ بھر کر اس کو نہیں دیکھ سکتے۔ اس سے تخصیص ہوتی ہے اس رویت کی جو مؤمنین کو دار الآخرت میں حاصل ہوگی۔ اور معتزلہ نے اپنے اقتضاء فہم کی بنا پر اس کا جو مطلب سمجھا وہ یہ ہے کہ نہ دنیا میں اللہ تعالیٰ کو دیکھ سکتے ہیں نہ آخرت میں۔ یہ عقیدہ اہل سنت والجماعت کے خلاف ہے جو نادانی کی بنا پر ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کے قول سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے فرمایا ایماندار لوگوں کے چہرے اس روز شگفتہ رہیں گے اور اپنے رب کی طرف وہ نظر اٹھائے ہوئے ہوں گے۔ نیز کافروں سے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ اپنے رب کو دیکھنے سے حجاب میں ہوں گے یعنی وہ رب کو نہیں دیکھ سکیں گے۔ اس سے اس بات پر دلالت ہوتی ہے کہ مؤمنین کے لئے رویت باری تعالیٰ میں حجاب نہیں ہوگا اور متواتر احادیث سے بھی ثابت ہے کہ مؤمنین دار آخرت میں اللہ تعالیٰ کو روضات جنت میں دیکھیں گے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے یہ بات نصیب فرمائے' آمین۔

اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ مراد یہ ہے کہ عقول ادراک نہیں کر سکیں گے اور ایسا خیال بہت عجیب ہے اور ظاہر آیت کے خلاف ہے جس کا مطلب یہ ہوا کہ ادراک کے معنی رویت کے ہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ نیز دوسروں کا یہ خیال ہے کہ رویت کو ثابت مانتے ہوئے

❶ ۱۹/ مریم:۸۸۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ النجم، ٤٨٥٥، صحیح مسلم، ۱۷٦۔

❸ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب معنی قول اللّٰه عزوجل ﴿ولقد راه نزلة اخرى﴾ ۱۷٦۔

ادراک کے انکار کا خلاف نہیں' اس لئے کہ ادراک رویت سے خاص تر ہے اور خاص کی نفی سے عام کی نفی نہیں ہوتی۔ اب جس ادراک کی یہاں نفی کی گئی ہے یہ ادراک کس قسم کا ہے۔ اس میں کئی قول ہیں جیسے معرفت حقیقت۔ اور حقیقت کو جاننے والا تو بجز اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں ہو سکتا۔ اگرچہ مؤمن کو رویت ہو گی لیکن حقیقت اور ہی چیز ہے۔ چاند کو سب دیکھتے ہیں لیکن اس کی حقیقت اس کی ذات اور کنہ تک کسی کی رسائی نہیں ہو سکتی۔ پس اللہ تعالیٰ تو بے مثل ہے۔ ابن علیہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ نہ دیکھنا مخصوص ہے دنیا کے اندر یعنی دنیا میں آنکھوں سے کوئی نہیں دیکھ سکتا۔ بعض کہتے ہیں کہ ادراک رویت سے خاص تر ہے کیونکہ ادراک احاطہ کر لینے کو کہتے ہیں اور عدم احاطہ سے عدم رویت لازم نہیں آتی۔ جیسے سارے علم کا احاطہ نہ ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ مطلق علم ہی حاصل نہیں۔ انسان کو احاطہ علم کا حاصل نہ ہونا اس آیت سے ثابت ہے کہ ﴿لَا يُحِيطُونَ بِهِ عِلْمًا﴾ اور صحیح مسلم میں ہے کہ ''اے اللہ تعالیٰ! میں تیری ثنا کا احاطہ نہیں کر سکتا۔'' ❶ اس کا یہ مطلب تو نہیں ہو سکتا کہ مطلق ثنا بھی نہیں کر سکتا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ کسی کی نگاہ اللہ تعالیٰ کو گھیر نہیں سکتی۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ سے کہا گیا کہ ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ﴾ تو کہا کہ کیا تم آسمان کو نہیں دیکھ سکتے ہو؟ کہا کہ ہاں دیکھ سکتے ہیں۔ تو کہا' کیا پورا آسمان بیک نظر دیکھتے ہو۔ غرض یہ کہ اس کی شان اس سے بالاتر ہے کہ اس پر نگاہیں پڑ سکیں۔

اللہ پاک نے فرمایا کہ مؤمنین کے چہرے اس درجہ شگفتہ ہوں گے اور اپنے رب کو دیکھیں گے۔ لیکن اس کی عظمت کی وجہ سے نگاہیں اس پر محیط نہ ہو سکیں گی۔ اور اس آیت کی تفسیر میں حدیث وارد ہے کہ اگر تمام جن وانس اور شیاطین وملائکہ جب سے پیدا کئے گئے ہیں سب کی ایک صف بنائی جائے تو بھی اس کا احاطہ نہ ہو سکے۔ ❷ یہ حدیث بہت غریب ہے اور صحاح ستہ میں کہیں بھی نہیں ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب تعالیٰ کو دیکھا تھا۔ جب کہا گیا کیا اللہ تعالیٰ نے نہیں کہا ہے کہ ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ﴾ تو آپ نے فرمایا یہ اللہ کا نور ہے جو اس کا ذاتی نور ہے جب وہ اپنی تجلی کرے تو آنکھیں اس کو نہیں دیکھ سکتیں' ❸ اور بعض یہ مطلب بیان کرتے ہیں کہ کوئی شئے اس کے سامنے قائم نہیں رہ سکتی۔ حدیث میں ہے اللہ تعالیٰ نہ سوتا ہے نہ سونا اس کو سزاوار ہے۔ وہ میزان قائم کئے ہوئے ہے دن کے اعمال رات ہونے سے پہلے اور رات کے اعمال دن ہونے سے پہلے اس کے سامنے پیش ہو جاتے ہیں اس کا حجاب نور ہے یا نار ہے۔ اگر وہ اٹھ جائے تو اس کی تجلی ساری دنیا کو جلا ڈالے گی۔ ❹ کتب متقدمہ میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا کہ اے موسیٰ! کوئی زندہ میری تجلی پا کر زندہ نہیں رہ سکتا ہے اور کوئی خشک چیز بغیر فنا کے نہیں رہ سکتی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ نے پہاڑ پر تجلی کی تو وہ شکستہ وسوختہ ہو کر رہ گیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام بے ہوش ہو کر گر پڑے اور جب ہوش میں آئے تو کہا ﴿سُبْحَانَكَ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ ❺ ادراک خاص یوم قیامت میں رویت کی نفی نہیں کرتا ہے وہ عباد مؤمنین پر اپنی تجلی فرمائے گا۔ اس کی تجلی اور جلال وعظمت اس کے حسب منشا ہو گی۔ نگاہیں اس کو بہ تمامہ ادراک نہیں کر سکتیں۔ اسی لئے ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا آخرت میں رویت کی قائل ہیں اور دنیا میں رویت کی نفی کرتی ہیں۔ ==

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الصلاۃ، باب ما یقال فی الرکوع والسجود، ٤٨٦، ابوداود، ٨٧٩، ترمذی، ٣٤٩٣، احمد، ٦/ ٥٨، ابن حبان، ١٩٣٢۔

❷ الدر المنثور، ٣/ ٦٨، ابن ابی حاتم وسندہ ضعیف اس کی سند میں بشر بن عمارہ اور عطیہ العوفی ضعیف راوی ہیں۔

❸ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ النجم ٣٢٧٩، وھو حسن، حاکم، ٢/ ٣١٦؛ السنۃ لابن ابی عاصم، ٤٣٧۔ ❹ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب فی قولہ علیہ السلام ان اللہ لا ینام، ١٧٩، مسند الطیالسی، ٤٩١، احمد، ٤/ ٣٩٥، ابن ماجہ، ١٩٥، ابن حبان، ٢٦٦۔ ❺ ٧/ الاعراف: ١٤٣۔

قَدْ جَآءَكُمْ بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنْ اَبْصَرَ فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ عَمِيَ فَعَلَيْهَا ۭ وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ ﴿۱۰۴﴾ وَكَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ وَلِيَقُوْلُوْا دَرَسْتَ وَلِنُبَيِّنَهٗ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿۱۰۵﴾

ترجمہ: اب بلاشبہ تمہارے پاس تمہارے رب کی جانب سے حق بینی کے ذرائع پہنچ چکے ہیں سو جو شخص دیکھ لے گا وہ اپنا فائدہ کرے گا اور جو شخص اندھا رہے گا وہ اپنا نقصان کرے گا اور میں تمہارا نگران نہیں ہوں۔[۱۰۴] اور ہم اس طور پر دلائل کو مختلف پہلوؤں سے بیان کرتے ہیں تاکہ آپ سب کو پہنچا دیں اور تاکہ یہ یوں کہیں کہ آپ نے کس سے پڑھ لیا ہے اور تاکہ ہم اس کو دانشمندوں کے لئے خوب ظاہر کر دیں۔[۱۰۵]

= انہوں نے بھی احتجاج اسی آیت سے کیا ہے۔ پس جس بات کی نفی ادراک کرے کہ اس کے معنی بھی رویت عظمت وجلال کے ہیں وہ بات کیسے ممکن ہے کہ کسی بشر یا کسی فرشتے سے ہو سکے۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ ﴿هُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ﴾ یعنی وہ لوگوں کے ابصار کا ادراک اور احاطہ کر سکتا ہے۔ کیونکہ اسی نے ابصار انسان کو پیدا کیا ہے پھر وہ کیسے احاطہ نہ کر سکے۔ ارشاد ہے کہ کیا وہ اپنی پیدا کی ہوئی چیز کو نہیں جانے گا وہ لطیف وخبیر ہے اور کبھی لفظ ابصار سے مبصرین مراد ہوتی ہے یعنی مبصرین اس کو نہیں دیکھ سکتے وہ لطیف ہے یعنی کسی بات کے استخراج میں بہت باریک بین ہے اور ہر چیز کے ٹھکانہ سے باخبر ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ جیسے کہ حضرت لقمان علیہ السلام اپنے بیٹے کو پند دیتے وقت کہتے ہیں۔ ﴿يٰبُنَيَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ﴾ ❶ یعنی اے میرے بچے اگر کوئی بھلائی یا برائی رائی کے دانہ کے برابر بھی ہو خواہ پتھر میں ہو یا آسمانوں میں یا زمین میں' اللہ تعالیٰ اسے لے آئے گا۔ اللہ تعالیٰ نہایت باریک بین اور خبردار ہے۔

**مؤمن' کافر اور روشن دلائل:** [آیت:۱۰۴۔۱۰۵] بصائر یعنی مبینات اور نشانیاں جو قرآن میں ہیں اور جو رسول اللہ ﷺ نے پیش کی ہیں۔ پس جس نے بصیرت سے کام لیا اس کی ذات کو فائدہ پہنچا جیسے فرمایا کہ جو ہدایت حاصل کرے گا وہ اپنی ذات کے لئے کرے گا اور جو بھٹک جائے گا اس کی مضرت اسی پر رہے گی اسی لئے فرمایا کہ جو اندھا بنے گا اس کا نقصان اسی کو پہنچے گا جیسے فرمایا کہ آنکھیں اندھی نہیں ہوتی ہیں بلکہ دل اندھے ہوتے ہیں اور میں تم پر کچھ محافظ ورقیب ونگران کار تو ہوں نہیں۔ بلکہ میں تو صرف ایک مبلغ ہوں' ہدایت تو اللہ تعالیٰ کرتا ہے جس کو چاہے اور گمراہ ہونے دیتا ہے جس کو چاہے اور اس طرح ہم آیات کو تفصیل سے بیان کرتے جاتے ہیں۔ جیسا کہ اس سورت میں بیان توحید پیش کیا گیا ہے اور اس بنا پر بھی کہ مشرک اور کافر کہتے ہیں کہ اے محمد ﷺ! یہ باتیں تم نے سابقہ اہل کتب سے نقل کر لی ہیں اور انہی سے سیکھ کر کہہ رہے ہو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ لفظ "درست" ہے بمعنی تلوت۔ ان کی یہ بات مخاصمت ومجادلت کے محل میں ہے' جیسے ان کفار کے کذب وعناد کی اللہ تعالیٰ نے یوں خبر دی ہے کہ کافر کہتے ہیں کہ یہ تو بنایا ہوا جھوٹ ہے اور دوسروں نے بھی اس کتاب قرآن کے بنانے میں مدد دی ہے یہ بڑے ظلم اور کذب کی بات ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ یہ تو پہلے کے لوگوں کے ملفوظات ومکتوبات ہیں جس کو انہوں نے بھی لکھ لیا ہے۔ اور ان کفار کے زعم وکذب کے بارے میں فرماتا ہے کہ اس نے فکر کیا' سوچا' اندازہ لگایا۔ کمبخت ہلاک ہو جائے کیسا غلط اندازہ لگایا۔ پھر سوچا ترش رو ہوا' منہ بگاڑا' غرور کیا اور کہنے لگا کہ یہ تو ایک پڑھا =

❶ ۳۱/ لقمان:۱۶۔

اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿١٠٦﴾ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكُوْا ۭ وَمَا جَعَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ۚ وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ﴿١٠٧﴾

ترجمہ: آپ خود اس طریق پر چلتے رہیے جس کی وحی آپ کے رب تعالیٰ کی طرف سے آپ کے پاس آئی ہے اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں اور مشرکین کی طرف خیال نہ کیجیے۔[١٠٦] اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو یہ شرک نہ کرتے اور ہم نے آپ کو ان کا نگران نہیں بنایا۔ اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان پر مختار ہیں۔[١٠٧]

= ہوا جادو ہے یہ اللہ تعالیٰ کا نہیں بشر کا کلام ہے۔ اور فرمایا کہ ہم ایسے لوگوں کے لئے وضاحت سے بات بولتے ہیں جو حق کو جان کر اس کی اتباع کرتے ہیں، باطل سے اجتناب کرتے ہیں۔ کافروں کی گمراہی اور مومنوں کی تصدیق میں اللہ تعالیٰ کی حکمت و مصلحت ہے۔ جیسا کہ فرمایا، غلط تعبیر کرنے والے قرآن سے گمراہ بھی ہوتے ہیں اور ہدایت بھی پاتے ہیں۔ ❶ اور فرمایا کہ جن کے دل میں مرض ہے اور جن کے دل پتھر ہیں شیطان ان کے دل میں ڈالتا ہے اور یہ چیز ان کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے آزمائش بن جاتی ہے۔ ❷ اور اللہ تعالیٰ ایمانداروں کو صراط مستقیم کی راہ بتاتا ہے۔ ❸

اور فرمایا ہم نے دوزخ پر فرشتے مقرر کر رکھے ہیں اور ان کی مقرر کردہ تعداد اہل کفر کے لئے ایک فتنہ ہے لیکن اسی سے اہل کتاب اور ایمانداروں کا ایمان بڑھتا ہے۔ اہل کتاب اور مومنین اس میں شک نہیں کرتے (کیونکہ اہل کتاب بھی اپنی کتابوں میں یہ مقررہ تعداد کا ذکر پاتے ہیں) لیکن کافر اور بیمار دل والے لوگ بول اٹھتے ہیں کہ یہ بات پیش کرنے کی اللہ تعالیٰ کو ضرورت ہی کیا تھی اسی طرح بہت سے لوگ گمراہ ہوتے ہیں اور بہت سے ہدایت پاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے لشکر کو اس کے سوا کون جانتا ہے ❹ اور فرمایا ہم نے قرآن کو مومنین کے لئے شفا اور رحمت بنا کر نازل فرمایا اور یہی چیز ظالموں کے لئے خسارے کا سبب ہے ❺ اور فرمایا کہ کہہ دو، یہ قرآن مومنین کے لئے ہدایت و شفا ہے اور کافروں کے کانوں میں ڈاٹ لگے ہوئے ہیں اور وہ اندھے ہیں ❻ قرآن کا متقین کے لئے ہدایت ہونا اور ہدایت و ضلالت اس کے منشا پر موقوف ہونا، اس موضوع پر بہت آیتیں ہیں، اسی لئے یہاں فرمایا کہ ہم آیتیں کیسے کیسے پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں لیکن کافر یہی کہتے ہیں کہ کہیں سے لکھوا لائے ہو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ﴿دَرَسْتَ﴾ بمعنی (قرأت و تعلمت) بیان کیا ہے۔ اور حسن رحمۃ اللہ علیہ بہ معنی تقاومت کہتے ہیں۔ عمرو بن دینار کہتے ہیں کہ ابن زبیر رضی اللہ عنہما کہتے تھے کہ بچے یہاں وارست پڑھتے ہیں اور ہے لفظ (درست قرأت) ابن مسعود رضی اللہ عنہ ﴿دَرَسْتَ﴾ نصب سین اور وقف تاء کے ساتھ ہے اور اس کے معنی ہیں تقاومت۔ مطلب یہ ہوا کہ جو چیز تم ہمیں سنا رہے ہو، ہم متقدمین کے ذریعے اس سے واقف ہیں۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی قرأت میں درس ہے یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو سیکھ رکھا ہے۔ یہ اختلاف عجیب ہے۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یوں سنایا تھا ﴿وَلِيَقُوْلُوْا دَرَسْتَ﴾ یعنی سین کے جزم اور تا کے زبر کے ساتھ۔ ❼

**نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کے لئے اللہ تعالیٰ کا حکم:** [آیت:١٠٦-١٠٧] اللہ تعالیٰ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی امت کو حکم دیتا ہے کہ وحی کی ہی تم اقتدا کرو اور اسی پر عمل کرو کیونکہ یہی حق ہے اور اس میں کوئی آمیزش نہیں ہے اور ان مشرکین سے اعراض کرو، ان سے =

❶ ٢/ البقرۃ:٢٦۔ ❷ ٢٢/ الحج:٥٣۔ ❸ ٢٢/ الحج:٥٤۔ ❹ ٧٤/ المدثر:٣١۔
❺ ١٧/ الاسرآء:٨٢۔ ❻ ٤١/ فصلت:٤٤۔ ❼ حاکم، ٢/ ٢٣٨، ٢٣٩ وسندہ ضعیف مظلم۔



ترجمہ: اور گالی مت دو ان کو جن کی یہ لوگ اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر عبادت کرتے ہیں کیونکہ پھر وہ براہ جہل حد سے گزر کر اللہ تعالیٰ کی شان میں گستاخی کریں گے۔ ہم نے اسی طرح ہر طریقہ والوں کو ان کا عمل مرغوب بنا رکھا ہے۔ پھر اپنے رب ہی کے پاس ان کو جانا ہے۔ سو وہ ان کو جتلا دے گا جو کچھ بھی وہ کیا کرتے تھے۔[۱۰۸]

= درگزر کرو ان کی ایذا رسانی کو برداشت کر لو حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ تم کو ان معاندین پر فتح اور ظفر عطا فرمائے اور جان لو کہ ان کی گمراہی میں اللہ تعالیٰ کی حکمت ہے اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو ساری دنیا ہی کو ہدایت یافتہ کر دیتا سب ہدایت پر متفق ہو جاتے اور شرک کرنے والے شرک کرتے ہی نہیں۔ اس میں اللہ تعالیٰ کی خاص حکمت ہے وہ جو کرتا ہے اس پر اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔ ہاں وہ سب سے باز پرس کرتا ہے۔ ہم نے تم کو ان کا ذمہ دار نہیں بنایا ہے ان کے جی میں جو آئے کہیں اور کریں' تم ان پر نگران کار نہیں ہو' نہ تم ان کو رزق دیتے ہو' تمہارا کام تو صرف تبلیغ کر دینا ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ ان کو نصیحت کر دو تم صرف نصیحت و خیر خواہی کرنے والے ہو تم ان کے لئے ربانی فوجدار نہیں اور فرمایا کہ تبلیغ تمہارا کام ہے اور پھر باز پرس ہمارا کام ہے۔ ❶

**معبودان باطلہ کو گالیاں دینے کی ممانعت:** [آیت:۱۰۸] اللہ پاک رسول اللہ ﷺ کو اور مؤمنین کو منع فرما رہا ہے کہ مشرکین کے خداؤں کو گالیاں نہ دو اور برا بھلا نہ کہو اگرچہ اس میں یک گونہ مصلحت سہی لیکن مفاسد اس سے بڑھ کر پیدا ہوتے ہیں یعنی مقابلتاً وہ بھی مسلمانوں کے اللہ کو گالیاں دیں گے۔ مشرکین کہتے تھے کہ اے محمد ﷺ! ہمارے بتوں کو گالی دینے سے تم کو باز رہنا چاہئے ورنہ ہم بھی تمہارے رب کی ہجو کریں گے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے منع فرما دیا۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ مسلمان اصنام کفار کو گالی دیتے تھے۔ پس کفار بھی بغیر حقیقت کو سمجھے عناد سے اللہ تعالیٰ کو بھی برا بھلا کہنے لگے۔ ❷ جب ابو طالب بستر مرگ پر تھے تو قریش نے مشورہ کیا کہ ابو طالب کے پاس چلیں اور ان سے کہیں کہ اپنے بھتیجے کو روک دو ہمیں یہ عار کی بات معلوم ہوتی ہے کہ ابو طالب کے مرنے کے بعد محمد ﷺ کو قتل کر دیں۔ عرب کہیں گے کہ ابو طالب کی زندگی میں تو کچھ نہ چلی' اب جب کہ وہ مر گئے تو بزدلوں نے قتل کیا ہے۔ چنانچہ ابوجہل' ابوسفیان' عمرو بن العاص اور کئی لوگ بصورت وفد آئے اور مطلب نامی ایک شخص کو اجازت حاصل کرنے کے لئے بھیجا۔ ابو طالب نے بلا لیا۔ وہ کہنے لگے اے ابو طالب! تم ہمارے بڑے اور ہمارے سردار ہو' محمد ﷺ نے ہمیں تکلیف پہنچائی ہے اور ہمارے خداؤں کو اذیت دی ہے ہم چاہتے ہیں کہ تم انہیں بلا کر روک دو تا کہ وہ ہمارے خداؤں کا نام ہی نہ لے ہم بھی اسکو اور اس کے رب تعالیٰ کو چھوڑ دیں گے۔ تو آپ نے نبی اکرم ﷺ کو بلایا اور کہا یہ تمہاری ہی قوم ہے اور تمہارے ہی چچا کی اولاد ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "چچا! بات کیا ہے اور یہ لوگ چاہتے کیا ہیں؟" تو وہ کہنے لگے کہ ہمارا مقصد یہ ہے کہ تم ہم سے اور ہمارے خداؤں سے دست بردار ہو جاؤ اور ہم بھی تم سے اور تمہارے اللہ تعالیٰ سے دست بردار ہو جائیں گے۔ تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "کیا میں تم کو ایک ایسی بات بتلاؤں کہ اگر تم نے اس کو اپنا لیا تو تم عرب اور عجم کے مالک ہو جاؤ گے اور سب ملکوں سے تمہارے پاس خراج کی دولت آنے لگے گی۔" تو ابوجہل نے کہا کہ تمہاری ایسی ایک بات نہیں دس باتیں بھی قبول کر لیں گے' بتاؤ وہ کیا ہے؟ تو =

❶ ۱۳/ الرعد: ۴۰۔ ❷ تفسیر القرآن لعبدالرزاق، ۱/ ۲۰۸۔

وَاَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ لَئِنْ جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ لَّيُؤْمِنُنَّ بِهَا ؕ قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ وَمَا يُشْعِرُكُمْ ۙ اَنَّهَآ اِذَا جَآءَتْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۰۹﴾ وَنُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ وَاَبْصَارَهُمْ كَمَا لَمْ يُؤْمِنُوْا بِهٖٓ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّنَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿۱۱۰﴾ ع

ترجمہ: اوران لوگوں نے قسموں میں بڑا زور لگا کر اللہ تعالیٰ کی قسم کھائی کہ اگران کے پاس کوئی نشانی آ جائے تو وہ ضرور ہی اس پر ایمان لے آئیں گے آپ کہہ دیجئے کہ نشانیاں سب اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہیں اور تم کو اس کی کیا خبر کہ وہ نشانیاں جس وقت آ جائیں گی یہ لوگ جب بھی ایمان نہ لائیں گے۔[۱۰۹] اور ہم بھی ان کے دلوں کو اور ان کی نگاہوں کو پھیر دیں گے جیسا کہ یہ لوگ اس سے پہلی دفعہ ایمان نہیں لائے اور ہم ان کو ان کی سرکشی میں حیران رہنے دیں گے۔[۱۱۰]

= آپ ﷺ نے فرمایا کہہ دو ((لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ)) تو انہوں نے انکار کر دیا۔ منہ بنالیا۔ ابو طالب کہنے لگے اے بھتیجے! اس کے سوا دوسری بات بتاؤ، تمہاری قوم اس کلمہ سے تو اور بھڑکتی ہے۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا ''چچا! مجھے کیا حق ہے کہ اس کے سوا کوئی اور بات بولوں، اگر سورج کو بھی لا کر وہ میرے ہاتھ میں رکھ دیں تو میں اس کے سوا تو کچھ نہیں کہہ سکتا۔'' مطلب یہ تھا کہ ان کو مایوس کر دیں۔ چنانچہ وہ غصے میں بھر گئے اور کہنے لگے کہ ہمارے خداؤں کو برا کہنے سے رک جاؤ ورنہ ہم تم کو اور تمہارے رب کو بھی گالیاں دیں گے۔ اسی لئے فرمایا کہ وہ دشمنی کی بنا پر بغیر سمجھے اللہ تعالیٰ کو برا بھلا کہنے لگیں گے۔

یہ وہ صورت ہے جہاں مصلحت کو بھی اس لئے نظر انداز کر دیا جاتا ہے کہ اس کے بالمقابل فساد بڑھ جائے گا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''جو اپنے والدین کو گالیاں دے وہ بڑا ملعون ہے۔'' کہا گیا یا رسول اللہ ﷺ! کوئی ماں باپ کو کیسے گالیاں دے گا؟ تو فرمایا کہ ''یہ اس طرح کہ یہ دوسرے کے باپ کو گالیاں دے دوسرا اس کے باپ کو۔ یہ کسی کی ماں کو گالی دے وہ اس کی ماں کو تو گویا کہ اسی پہلے شخص نے اپنے ماں باپ کو گالیاں دیں۔'' (1) ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ ہم ہر امت کو اسی کا عمل اس کی نظروں میں بہتر قرار دیتے ہیں جیسا کہ یہ قوم محبت اصنام ہی کو پسند کرتی ہے چنانچہ گزشتہ امتیں بھی گمراہی پر تھیں اور اسی کو اپنا عمل حسن سمجھتی تھیں۔ اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے اختیار کرتا ہے اسی میں بڑی حکمت ہوتی ہے۔ پھر ان لوگوں کی بازگشت اللہ تعالیٰ ہی کی طرف ہوگی۔ اس وقت انہیں اپنے معتقدات کی خوبی یا برائی معلوم ہو جائے گی۔ اگر عمل نیک ہو تو نیک بدلہ اور برا ہو تو برا بدلہ ملے گا۔

**کفار کا معجزات طلب کرنا اور اللہ تعالیٰ کا جواب:** [آیت: ۱۰۹۔۱۱۰] مشرکین اللہ تعالیٰ کی قسمیں کھا کھا کر بیان کرتے ہیں کہ اگر انہیں کوئی معجزہ اور خرق عادت بتائی جائے تو وہ ایمان لائیں گے۔ تو اے نبی ﷺ! کہہ دو کہ معجزے تو اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں اگر وہ چاہے تو معجزہ بتا دے اور نہ چاہے تو نہ بتائے۔ قریش نے نبی اکرم ﷺ سے کہا کہ اے محمد! تمہیں نے ہمیں بتلایا ہے کہ موسیٰ نے اپنا عصا پتھر پر مارا تھا تو بارہ چشمے پھوٹ پڑے تھے اور عیسیٰ علیہ السلام مردے کو زندہ کرتے تھے اور ثمود علیہ السلام کو بھی ناقہ کا معجزہ ملا

(1) احمد، ۱/ ۳۱۷، بلفظ آخر نحو المعنیٰ وسندہ حسن نیز دیکھئے صحیح بخاری، کتاب الادب، باب لا یسب الرجل والدیہ، ۵۹۷۳، صحیح مسلم، ۹۰، ابوداود، ۵۱۴۱، ترمذی، ۱۹۰۲۔

تھا۔ اگر تم بھی کوئی ایسا ہی معجزہ پیش کرو تو ہم تمہاری تصدیق کریں گے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "تم کو کیا معجزہ چاہیے؟" کہا کہ اس صفا کی پہاڑی کو ہمارے لئے سونے کی بنا دو۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اگر ایسا ہو جائے تو کیا تم توحید کی تصدیق کرو گے؟" کافروں نے کہا ہاں ہم سب تم پر ایمان لے آئیں گے۔ آپ ﷺ اٹھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے لگے۔ جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہا اگر آپ چاہتے ہیں تو کوہ صفا سونے کا بن جائے گا لیکن اگر اس پر بھی وہ ایمان نہ لائیں گے تو فوری ان پر عذاب نازل ہو جائے گا اور اگر آپ کی مرضی ہو تو یہ لوگ یونہی بلا عذاب چھوڑ دیئے جائیں تا کہ بعد کو ان میں سے کوئی ایمان بھی لے آئیں اور توبہ کر لیں۔ ❶ چنانچہ اللہ پاک نے فرمایا کہ وہ قسمیں کھا کھا کر بیان کرتے ہیں (الی آخرہ) لیکن بات یہ ہے کہ ان میں سے اکثر لوگ نادان ہیں۔ اور فرمایا کہ ہمیں معجزات بھیجنے سے صرف یہ بات روکتی ہے کہ ان کے پہلوں نے بھی معجزے دیکھنے کے باوجود انکار کر دیا تھا اور یہ بھی انکار کر دیں گے تو فوری عذاب میں گرفتار ہو جائیں گے اور جو مہلت کہ حاصل ہے وہ بھی جاتی رہے گی۔ تم کو کیا خبر وہ تو معجزہ دیکھ کر بھی ایمان نہیں لائیں گے۔

کہا گیا ہے کہ ﴿يُشْعِرُكُمْ﴾ کے ذریعے مشرکین کو مخاطب بنایا گیا ہے' گویا کہ اللہ تعالیٰ ان سے فرماتا ہے کہ کیا یہ ایمان والی بات جو قسمیں کھا کر بیان کی جاتی ہے تم درحقیقت سچ سمجھتے ہو۔ ﴿اَنَّهَا اِذَا جَآءَتْ لَا يُؤْمِنُوْنَ﴾ ایک قرأت میں ﴿اِنَّ﴾ زیر سے ہے اس بنا پر کہ معجزات دیکھنے کے بعد نفی ایمان کی خبر شروع کی جا رہی ہے اور جملہ شروع ہوتا ہے تو ﴿اِنَّهَا﴾ سے پڑھنا پڑتا ہے۔ اور بعض نے ﴿تُؤْمِنُوْنَ﴾ یعنی (ت) سے اس لفظ کو پڑھا ہے اور کہا گیا ہے کہ قول ﴿وَمَا يُشْعِرُكُمْ﴾ کے مخاطب مؤمنین ہیں۔ یعنی اے مؤمنو! کیا تم جانتے ہو کہ ان نشانیوں کے ظاہر ہونے کے بعد بھی یہ ایمان نہیں لائیں گے۔ اس صورت میں ﴿اِنَّهَا﴾ الف کے زیر کے ساتھ بھی آ سکتا ہے اور الف کے زبر کے ساتھ بھی۔ یعنی ﴿يُشْعِرُكُمْ﴾ کا معمول ہو کر اور اس صورت میں ﴿لَا يُؤْمِنُوْنَ﴾ کا ﴿لَا﴾ صلہ واقعہ ہوگا جیسا کہ فرمایا ﴿مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ﴾ ❷ یہاں بھی ﴿ان لا﴾ کا ﴿اَنْ﴾ صلہ واقع ہوا ہے۔ اور قول باری تعالیٰ ﴿وَحَرٰمٌ عَلٰى قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَآ اَنَّهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ﴾ ❸ یعنی جب میں نے تجھ کو حکم دے دیا تھا تو کس چیز نے تجھ کو سجدہ کرنے سے منع کیا۔ تقدیر اس آیت کی یوں ہے کہ اے مؤمنو! تمہارے پاس اس کا کیا ثبوت ہے کہ یہ اپنی مطلوبہ نشانی اور معجزہ پا کر ایمان ضرور لے ہی آئیں گے۔ اور بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ ﴿اَنَّهَا﴾ بمعنی ﴿لَعَلَّهَا﴾ ہے۔ بلکہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی قرأت میں ﴿اَنَّهَا﴾ کے بدلے ﴿لَعَلَّهَا﴾ ہی ہے۔ اہل عرب سے سنا گیا ہے (اِذهب الى السوق انك تشترى لنا شيئًا) یعنی بازار جاؤ تم میرے لئے وہاں سے کچھ خرید دو گے بمعنی (لَعَلَّكَ تشترى) ہے یعنی شاید خرید و گے۔ اسی طرح اس دعوے پر اشعار عرب بھی پیش کئے گئے ہیں۔ قولہ تعالیٰ ﴿وَنُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ وَاَبْصَارَهُمْ كَمَا لَمْ يُؤْمِنُوْا بِهٖٓ اَوَّلَ مَرَّةٍ﴾ ان کے انکار اور کفر کی وجہ سے ان کے دل اور ان کی نگاہیں ہم نے پھیر دی ہیں۔ اب یہ کسی بات پر جمنے والے نہیں۔ ایمان میں اور ان میں فرق پڑ گیا ہے۔ یہ دنیا جہان کی نشانیاں دیکھ لیں گے لیکن ایمان نہ لائیں گے۔ جیسا کہ پہلی دفعہ ان کے اور ان کے ایمان کے درمیان حائل ہو گئے تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے خبر دے دی ہے ان کے کہنے سے پہلے ہی کہ یہ کیا کہنے والے ہیں اور عمل کرنے سے پہلے ہی اطلاع دے دی کہ کیا عمل کریں گے۔ اور فرمایا کہ شخص آگاہ کے مانند کوئی تم کو پکی بات نہیں بتا سکتا۔ انسان کہے گا کہ ہائے افسوس جو زیادتی اور جو گناہ کہ میں نے کئے ہیں۔ ❹ حتیٰ کہ فرمایا کہ وہ کہیں گے کہ کاش ہمیں دنیوی زندگی کا ایک اور موقع ملتا تو ہم

---

❶ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔ ❷ ۷/ الاعراف: ۱۲۔

❸ ۲۱/ الانبیآء: ۹۵۔ ❹ ۳۹/ الزمر: ۵۶۔

نیکوں میں سے ہوتے۔ ❶ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر وہ دنیا میں پھر واپس بھی کئے جائیں تو بھی ہدایت پر نہ چلیں گے۔ ❷ اور فرمایا کہ اگر دنیا میں پلٹائے گئے تو منہیات کا پھر ضرور ارتکاب کریں گے۔ وہ جھوٹ کہہ رہے ہیں کہ نیک بنیں گے۔ دوبارہ دنیا میں جانے کے بعد بھی وہ حسب زندگی سابقہ ایمان نہیں لائیں گے کیونکہ اس وقت کی طرح اس وقت بھی ہم ان کے دل اور ان کی آنکھوں کو منقلب کر دیں گے اور پھر بھی ان کے اور ہدایت متوقع کے درمیان پردہ حائل ہی رہے گا۔ اور ہم انہیں ان کی سرکشیوں میں بھٹکنے کے لئے چھوڑ دیں گے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ساتویں پارہ کی تفسیر ختم ہوئی۔



❶ ٣٩/ الزمر:٥٨۔ ❷ ٦/ الانعام:٢٨۔

# فہرست




ترجمہ: (کافروں کے تمام مطالبات پورے ہو جائیں تو بھی ایمان نہیں لائیں گے) اور اگر ہم ان کے پاس فرشتوں کو بھیج دیتے اور ان سے مردے باتیں کرنے لگتے اور ہم تمام موجودات کو ان کے پاس ان کی آنکھوں کے روبرو لا کر جمع کر دیتے تب بھی یہ لوگ ہرگز ایمان نہ لاتے ہاں اگر اللہ ہی چاہے تو اور بات ہے لیکن ان میں زیادہ لوگ جہالت کی باتیں کرتے ہیں۔[۱۱۱] اور اسی طرح ہم نے ہر نبی کے دشمن بہت سے شیطان پیدا کئے تھے کچھ آدمی اور کچھ جن، جن میں سے بعض دوسرے بعض کو چکنی چپڑی باتوں کا وسوسہ ڈالتے رہتے تھے تاکہ ان کو دھوکہ میں ڈال دیں اور اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو یہ ایسے کام نہ کر سکتے سو ان لوگوں کو اور جو کچھ یہ افترا پردازی کر رہے ہیں اس کو آپ رہنے دیجئے۔[۱۱۲] اور تاکہ اس کی طرف ان لوگوں کے قلوب مائل ہو جائیں جو آخرت پر یقین نہیں رکھتے اور تاکہ اس کو پسند کر لیں اور تاکہ مرتکب ہو جائیں ان امور کے جن کے وہ مرتکب ہوتے تھے۔[۱۱۳]

**کفار حق پہچاننے کے باوجود ایمان نہیں لاتے:** [آیت:۱۱۱۔۱۱۳] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اگر ہم ان لوگوں کا سوال پورا کر دیں جو قسمیں کھا کر یہ بیان کرتے ہیں کہ ہمارے پاس کوئی نشانی آئے تو ہم ضرور ایمان لائیں گے۔ اور پھر ہم ان پر فرشتے بھی نازل کر دیں جو رسولوں کی تصدیق اور تمہاری رسالت کی گواہی دے دیں تو بھی وہ ایمان نہ لائیں گے۔ جیسا کہ وہ کہتے ہیں کہ تم اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کو لا کر بتاؤ اور ہم تو اس وقت تک ایمان نہ لائیں گے کہ دوسرے رسولوں کی طرح تم بھی نشانیاں پیش کر دو۔ اور جنہیں ہم سے سامنا کرنے کا کوئی یقین نہیں کہتے ہیں کہ ہم پر فرشتے کیوں نہیں نازل کیے گئے یا اللہ ہی کو ہم دیکھ لیتے۔ ایسے لوگ بڑی سرکشی اور عناد میں ہیں' ❶ اور اگر فرشتے بھی آ کر ان سے بات کریں اور رسولوں کی تصدیق کر دیں اور ہر چیز کا ذخیرہ ان کے پاس لا کر جمع کر دیں۔ (تب بھی ان کے دلوں پر کوئی اثر نہ ہوگا) بعض نے ﴿قِبَلًا﴾ کو کسر قاف اور فتحہ با کے ساتھ پڑھا ہے جس کے معنی مقابلہ اور معائنے کے ہیں اور بعض نے دونوں حرفوں کو پیش سے پڑھا ہے جس کے سبب معنی ہوئے کہ گروہ در گروہ فوج در فوج لوگ بھی آ کر تصدیق رسل کر دیں تو بھی ایمان نہ لائیں۔ ہدایت صرف اللہ تعالیٰ کا کام ہے۔ کتنے ہی لوگ کیوں نہ ہوں انہیں ہدایت نہیں کر سکتے۔ وہ جو چاہے کرے وہ سب سے سوال کرے گا لیکن اس سے سوال نہیں ہو سکتا۔ جیسے کہ فرمایا وہ لوگ جن پر اللہ تعالیٰ کی بات پوری ہو چکی ہے۔ وہ کبھی ایمان نہ لائیں گے خواہ وہ کتنی ہی نشانیاں کیوں نہ دیکھیں۔ عذاب الیم آ گھیرے گا تو ان کی آنکھیں کھلیں گی۔ ❷

**دشمنوں کے مقابل اللہ تعالیٰ کا اپنے نبیوں کی حوصلہ افزائی فرمانا:** ارشاد ہوتا ہے کہ اے محمد ﷺ جیسا کہ تمہارے مخالفین اور

---

❶ ۲۵/ الفرقان:۲۱۔ ❷ ۱۰/ یونس:۹۶۔

اعدا ہیں ہر نبی کے اسی طرح معاندین اور دشمن گزرے ہیں اس لیے تم ان کی مخالفت پر رنج نہ کرو۔ اور فرمایا "تم سے پہلے کے نبیوں نے تکذیب وایذارسانی پر صبر کیا تھا۔" ❶ اور فرمایا یہ لوگ جو تم سے کہتے ہیں پہلے کے رسولوں سے بھی ایسا ہی کہا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ مغفرت والا بھی ہے اور عقاب الیم والا بھی ہے۔ اور فرمایا کہ اسی طرح ہم نے ہر نبی کے لئے دشمن بنا رکھے تھے۔ ❷ ورقہ بن نوفل نے رسول اللہ ﷺ سے کہا تھا کہ اے محمد ﷺ یہ قریش تمہارے ساتھ بھی دشمنی کریں گے اور جس نبی نے بھی تمہاری جیسی باتیں اپنی امت سے کہیں، ان کے ساتھ بھی ضرور دشمنی کی گئی ہے۔

قولہ ﴿شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ﴾ یہ بدل ہے اور ﴿عَدُوًّا﴾ مبدل منہ ہے یعنی ان کے اعدا شیاطین انس وجن ہیں۔ اور شیطان ہر وہ ہے جو شر میں اپنا نظیر نہ رکھتا ہو اور ان رسولوں سے تو دشمنی ان شیاطین کے سوا کون کرے گا جو انہیں کی نوع میں سے ہیں۔ ❸ قتادہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جنوں میں بھی شیطان ہیں اور انسانوں میں بھی شیاطین ہیں کہ اپنے اپنے لوگوں کو گناہ کی تلقین کرتے رہتے ہیں۔ ابوذر رضی اللہ عنہ ایک روز نماز پڑھنے لگے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اے ابوذر! شیاطین انس وجن سے اَعُوْذُ بِاللّٰہ پڑھ لو!" تو ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کیا انسانوں میں بھی شیطان ہوتے ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا "ہاں ہوتے ہیں۔" ابوذر رضی اللہ عنہ سے ایک دوسری روایت میں مروی ہے کہ میں حضرت محمد ﷺ کے پاس آیا مجلس طویل ہوگئی، آپ ﷺ نے فرمایا کہ "ابوذر کیا تم نے نماز پڑھ لی ہے؟" میں نے کہا نہیں یا رسول اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا "اٹھو دو رکعت نماز پڑھ لو۔" میں آپ کے قریب آ کر نماز پڑھنے لگا، تو فرمایا "کیا تم نے شیطان جن وانس سے تعوذ کر لیا ہے؟" میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! کیا انسانوں میں بھی شیطان ہوتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا "ہاں یہ جن کے شیاطین سے زیادہ شرانگیز ہوتے ہیں۔" ❹ عکرمہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جن کے شیاطین انسانی شیاطین کی طرف وحی لاتے ہیں اور انسانی شیاطین جنی شیاطین کی طرف۔ قولہ ﴿يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا﴾ عکرمہ رحمہ اللہ نے کہا کہ انسان میں بھی شیاطین ہیں اور جن میں بھی۔ اب انسانی شیاطین جنی شیاطین پر القا کرتے ہیں۔ چنانچہ ان میں سے بعض دوسرے بعض کی طرف بیہودہ باتوں کی وحی کرتے رہتے ہیں۔ عکرمہ رحمہ اللہ نے کہا کہ انسانی شیاطین وہ ہیں جو انسانوں کو گناہ کے مشورے دیتے ہیں اور جنوں کے شیاطین جنوں کو گمراہ کرتے ہیں چنانچہ ہر ایک اپنے ساتھی سے کہتا ہے کہ میں نے تو اپنے ساتھی کو بھٹکا دیا ہے، تو بھی اس طرح اپنے ساتھی کو بھٹکا دے۔ اس طرح ایک دوسرے کو گناہ کی تعلیم دیتے رہتے ہیں۔ غرض اس سے ابن جریر رحمہ اللہ نے یہ سمجھا کہ عکرمہ اور سدی رحمہما اللہ کے نزدیک شیاطین الانس سے مراد وہ شیاطین جن ہیں جو انسان کو بھٹکاتے ہیں یہ مراد نہیں کہ شیاطین انس بھی انسان کے اندر ہیں۔ اور اس میں شک نہیں کہ کلام عکرمہ سے یہی ظاہر ہوتا ہے لیکن کلام سدی اس معنی کا حامل نہیں ہے اگرچہ اس کا احتمال ہو۔

---

❶ ٦/ الانعام: ٣٤۔ ❷ ٢٥/ الفرقان: ٣١۔

❸ صحیح بخاری، کتاب بدء الوحی، باب کیف کان بدء الوحی الی رسول اللّٰہ، ٣، صحیح مسلم، ١٦٠، احمد، ٢/ ٢٣٢، ابن حبان، ٣٣، دلائل النبوۃ، ٢/ ١٣٥۔

❹ الطبری ١٢/ ٥٣ اس کی سند میں انقطاع ہے جس طرح کہ حافظ ابن کثیر نے فرمایا جبکہ مسند احمد، ٥/ ١٧٨، نسائی، کتاب الاستعاذۃ باب الاستعاذۃ من شر شیاطین الانس ٧/ ٥٥٠٩، وسندہ ضعیف، حاکم، ٢/ ٢٨٢ یہ روایت متصلاً موجود ہے۔ لیکن اس میں عبید بن الخشخاش مجہول اور ابو عمر ضعیف راوی ہے دیکھئے (الموسوعۃ الحدیثیۃ، ٣٥/ ٤٣٢)



اَفَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْتَغِيْ حَكَمًا وَّهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا ۭ وَالَّذِيْنَ

اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿١١٤﴾

وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا ۭ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿١١٥﴾

وَاِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا

الظَّنَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿١١٦﴾ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۚ وَهُوَ

اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿١١٧﴾

**ترجمہ:** تو کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور فیصلہ کرنے والے کو تلاش کروں حالانکہ وہ ایسا ہے کہ اس نے ایک کتاب کامل تمہارے پاس بھیج دی ہے اس کی حالت یہ ہے کہ اس کے مضامین خوب صاف صاف بیان کیے گئے ہیں اور جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے وہ اس بات کو یقین کے ساتھ جانتے ہیں کہ یہ آپ کے رب کی طرف سے واقعیت کے ساتھ بھیجی گئی ہے سو آپ شبہ کرنے والوں میں نہ ہوں۔[۱۱۴] اور آپ کے رب کا کلام واقعیت اور اعتدال کے اعتبار سے کامل ہے اس کے کلام کا کوئی بدلنے والا نہیں اور وہ خوب سن رہے ہیں خوب جان رہے ہیں۔[۱۱۵] اور دنیا میں زیادہ لوگ ایسے ہیں کہ اگر آپ ان کا کہنا ماننے لگیں تو وہ آپ کو اللہ تعالیٰ کی راہ سے بے راہ کر دیں۔ وہ محض بے اصل خیالات پر چلتے ہیں اور بالکل قیاسی باتیں کرتے ہیں۔[۱۱۶] بالیقین آپ کا رب ان کو خوب جانتا ہے جو اس کی راہ سے بے راہ ہو جاتا ہے۔ اور وہ ان کو بھی خوب جانتا ہے جو اس کی راہ پر چلتے ہیں۔[۱۱۷]

روایت ضحاک میں ہے کہ جن میں بھی شیاطین ہیں جو ان کو گمراہ کرتے ہیں جیسے کہ انسان شیاطین انسان کی گمراہی کا سبب بنتے ہیں۔ اب انسانی شیاطین جنی شیاطین سے مل کر کہتے ہیں کہ اس کو اس سے بھٹکاؤ اور اس طرح بھٹکاؤ جیسا کہ قول باری ہے ﴿يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ۭ﴾ بہر حال صحیح وہ ہے جو حدیث ابی ذر رضی اللہ عنہ میں گزرا کہ انسانوں میں بھی انسانی شیطان ہیں اور ہر شے کا شیطان اس کی جنس سرکش ہے۔ چنانچہ صحیح مسلم میں ابوذر رضی اللہ عنہ کی حدیث منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "سیاہ کتا شیطان ہوتا ہے" 1 جس کے معنی یہ ہوئے کہ وہ کتوں میں سے شیطان ہے۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کی تفسیر میں لکھا ہے کہ جن کے کفار شیاطین جن ہیں وہ شیاطین انس کی طرف وحی بھیجتے ہیں اور شیاطین انس کفار انس ہیں۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں مختار کے پاس گیا میری مہمانداری کی رات میں بھی مجھے اپنے پاس ٹھہرایا۔ پھر مجھ سے کہا کہ قوم کی طرف جاؤ اور انہیں حدیث سناؤ! میں گیا ایک آدمی میرے سامنے آیا اور کہنے لگا کہ وحی کے بارے میں تم کیا کہتے ہو؟ میں نے کہا وحی دو طرح کی ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ﴾ یعنی یہ قرآن ہم نے تمہاری طرف وحی کی ہے اور یہ بھی فرمایا ﴿شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ۭ﴾ یعنی انس و جن کے شیاطین اپنے اپنے

1 صحيح مسلم، كتاب الصلاة، باب قدر ما يستر المصلى، ٥١٠، ابوداود، ٧٠٢، ترمذى ٣٣٨، ابن ماجه، ٩٥٢، احمد، ٥/ ١٤٩، ابن حبان، ٢٣٨٥۔

لوگوں کی طرف بیہودگیوں کی وحی کرتے رہتے ہیں لیکن یہ کہنے پر انہوں نے مجھ پر حملہ کر دیا اور مار پیٹ کرنا چاہا میں نے کہا کہ تمہاری یہ کیا حرکت ہے میں تو تمہیں ایک بات بتا رہا ہوں اور تمہارا مہمان ہوں۔ غرض انہوں نے مجھے چھوڑ دیا۔ عکرمہ رحمہ اللہ نے یہ چیز مختار پر پیش کی تھی اور وہ ابن ابی عبید ہے' اللہ اس کا برا کرے وہ یہ زعم کرتا ہے کہ اس کے پاس بھی وحی آتی ہے۔ اس کی بہن صفیہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی بیوی تھیں اور نیک عورت تھیں۔ جب عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے خبر دی کہ مختار اپنے پر بھی وحی آنے کا دعویٰ کرتا ہے تو عکرمہ رحمہ اللہ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا کہ شیاطین اپنے اولیا کی طرف وحی کرتے رہتے ہیں کہ ایک دوسرے کو جھوٹ اور غلط باتیں پہنچاتا ہے جس سے سننے والا اس کے اثر میں آ جاتا ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو وہ ایسا نہ کرتے۔ یعنی یہ سب اللہ کی تقدیر اور مشیت وارادت سے ہے کہ ہر نبی کا انہیں لوگوں میں سے ایک دشمن ہوتا ہے۔ پس اے نبی! تم ان سے درگزر کرو اور ان کے اس جھوٹ وافترا سے بھی اعراض کر جاؤ ان کی عداوت کی بابت میں اللہ تعالیٰ پر توکل اور بھروسہ کرو وہ تمہارے لئے کافی ہے۔

اور قولہ ﴿لِتَصْغَىٰ إِلَيْهِ﴾ یعنی ایسے شیاطین کی طرف آخرت پر ایمان نہ رکھنے والوں کے دل جھک جاتے ہیں اور ان کے دوست وہمدم بن جاتے ہیں اور ایک دوسرے کو خوش کرنے لگتے ہیں جیسے کہ فرمایا ﴿فَإِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُونَ ○ مَا أَنْتُمْ عَلَيْهِ بِفَاتِنِينَ ○ إِلَّا مَنْ هُوَ صَالِ الْجَحِيمِ ○﴾ ❶ اور فرمایا ﴿إِنَّكُمْ لَفِي قَوْلٍ مُّخْتَلِفٍ ○ يُؤْفَكُ عَنْهُ مَنْ أُفِكَ ○﴾ ❷ اور فرمایا ﴿وَلِيَقْتَرِفُوا مَا هُم مُّقْتَرِفُونَ ○﴾ یعنی اے نبی! اگر وہ شیطان بن کر بہکاتے ہیں اور لوگ ان کی طرف جھکتے ہیں تو انہیں کمانے دو جو وہ کما رہے ہیں۔

**اللہ کا قرآن قول فیصل ہے:** [آیت:۱۱۴-۱۱۷] اللہ فرماتا ہے کہ اے نبی ﷺ! ان مشرکین سے کہہ دو کہ میں اپنے اور تمہارے درمیان کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو حکم قرار دوں' حالانکہ اس نے تمہاری طرف ایک تفصیلی کتاب اتار دی ہے اور صرف تمہیں پر نہیں بلکہ یہ کتاب اہل کتاب کے لئے بھی اتری ہے اور یہ یہود و نصاریٰ سب جانتے ہیں کہ یہ درحقیقت اللہ کے پاس سے اتری ہوئی ہے کیونکہ تمہارے بارے میں ان کی کتابوں کے اندر انبیا متقدمین کی بشارتیں موجود ہیں۔ بس تم شک میں نہ پڑو۔ ❸ جیسا کہ فرمایا ہم نے تمہاری طرف جو نازل کیا ہے اگر اس کی طرف سے تم شک میں ہو تو ان لوگوں سے پوچھو جو اہل کتاب ہیں۔ تمہاری طرف آئی ہوئی وحی بالکل برحق ہے پس شک میں نہ پڑو۔ یہ آیت بطور شرط ہے اور یہ ضروری نہیں کہ شرط واقع بھی ہو جائے۔ اسی لئے آپ ﷺ نے فرمایا کہ "میں نہ شک کرتا ہوں اور نہ سوال کرنے کی ضرورت ہے۔" ❹ قولہ تعالیٰ ﴿وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَعَدْلًا﴾ تمہارے رب کی بات سچائی اور عدل پر ختم ہوتی ہے جو کچھ وہ فرماتا ہے امرحق ہے۔ امرحق ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہو سکتا اور جو کچھ وہ حکم دیتا ہے وہ عدل کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ وہ جس بات سے روکتا ہے وہ باطل ہوتی ہے فساد انگیز چیز ہی سے وہ روکتا ہے جیسا کہ فرمایا ﴿يَأْمُرُهُم بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنكَرِ﴾ ❺ یعنی دنیا اور آخرت میں اس کے احکام بدلنے والا کوئی نہیں۔ وہ اپنے بندوں کی باتوں کو سنتا ہے ان کی حرکات وسکنات کو جانتا ہے اور ہر عامل کے عمل کا بدلہ اسی کے مطابق دیتا ہے۔

**دنیا میں گمراہ لوگوں کی کثرت ہے:** فرماتا ہے کہ اکثر بنی آدم کے احوال گمراہی سے پر ہیں جیسا کہ فرمایا پہلے کے اکثر لوگوں نے گمراہی اختیار کر لی تھی۔ ❻ اور فرمایا کہ تم کتنی ہی تمنا کیوں نہ کرو اکثر لوگ تو ایمان لانے والے ہی نہیں ہیں۔ ❼ وہ گمراہی میں ہیں

---

❶ ۳۷/ الصافات:۱۶۱-۱۶۳۔ ❷ ۵۱/ الذاریات:۸۔ ❸ ۱۰/ یونس:۹۴۔

❹ مصنف عبدالرزاق، ۶/ ۱۲۶، ح ۱۲۰۱۱ وفی التفسیر، ۱/ ۲۶۱ یہ سند مرسل ہونے کی وجہ سے ضعیف ہے۔ شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف قرار دیا ہے۔ ❺ ۷/ الاعراف:۱۵۷۔ ❻ ۳۷/ الصافات:۷۱۔ ❼ ۱۲/ یوسف:۱۰۳۔

فَكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ بِاٰيٰتِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۱۸﴾ وَمَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَقَدْ فَصَّلَ لَكُمْ مَّا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ اِلَّا مَا اضْطُرِرْتُمْ اِلَيْهِ ؕ وَاِنَّ كَثِيْرًا لَّيُضِلُّوْنَ بِاَهْوَآئِهِمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِالْمُعْتَدِيْنَ ﴿۱۱۹﴾ وَذَرُوْا ظَاهِرَ الْاِثْمِ وَبَاطِنَهٗ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْسِبُوْنَ الْاِثْمَ سَيُجْزَوْنَ بِمَا كَانُوْا يَقْتَرِفُوْنَ ﴿۱۲۰﴾

ترجمہ: سو جس جانور پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا جائے اس میں سے کھاؤ اگر تم اس کے احکام پر ایمان رکھتے ہو۔[۱۱۸] اور تم کو کون امر اس کا باعث ہو سکتا ہے کہ تم ایسے جانور میں سے نہ کھاؤ جس پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا گیا ہو حالانکہ اللہ تعالیٰ نے ان سب جانوروں کی تفصیل بتلا دی ہے۔ جن کو تم پر حرام کیا ہے مگر وہ بھی جب تم کو سخت ضرورت پڑ جائے تو حلال ہے اور یہ یقینی بات ہے کہ بہت سے آدمی اپنے غلط خیالات پر بلا کسی سند کے گمراہ کرتے ہیں اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اللہ تعالیٰ حد سے نکل جانے والوں کو خوب جانتا ہے۔[۱۱۹] اور تم ظاہری گناہ کو بھی چھوڑ دو اور باطنی گناہ کو بھی چھوڑ دو بلاشبہ جو لوگ گناہ کر رہے ہیں ان کو ان کے کیے کی عنقریب سزا ملے گی۔[۱۲۰]

= اور لطیفہ یہ کہ خود انہیں اپنے عمل اور کردار پر یقین نہیں وہ ظن باطل میں بھٹک رہے ہیں اٹکل سے باتیں بنا لیتے ہیں تو ہم پرستی میں گھرے ہوئے ہیں۔ ﴿اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ؀﴾ خرص کے معنی اٹکل اور اندازہ "خرص النخل" کہتے ہیں کہ درخت اور پودوں کا اندازہ لگانا۔ اللہ تعالیٰ کی مشیت اور اندازہ یہ ہے کہ وہ اپنی راہ سے بھٹکنے والوں کو خوب جانتا ہے اسی وجہ سے بھٹکنا ان پر آسان کر دیتا ہے اور ہدایت پانے والوں کو بھی خوب جانتا ہے اور ان پر بھی ہدایت کو آسان بنا دیتا ہے ہر ایک کے لئے جو مناسب ہے وہی اس پر آسان ہوتی ہے۔

**اللہ کے نام پر ذبح کئے ہوئے سے کھانا چاہیے:** [آیت:۱۱۸۔۱۲۰] اللہ پاک اپنے مؤمن بندوں کو اجازت دیتا ہے کہ جس ذبیحہ پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا گیا ہو وہ تم کھا سکتے ہو۔ یعنی جس جانور کو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ذبح نہ کیا گیا ہو وہ حرام ہے جیسا کہ کفار قریش مردار چیزوں کو کھا جاتے تھے اور بتوں وغیرہ پر جو جانور ذبح کیا گیا اس کو بھی کھاتے تھے۔ چنانچہ فرمایا کہ جس پر اللہ تعالیٰ کا نام لے لیا گیا ہو اس کو تم کیوں نہ کھاؤ اس نے تو حرام چیز تمہیں بتا دی ہے اور وضاحت سے سمجھا دیا ہے۔ بعض نے ﴿فَصَّلَ﴾ کو تشدید کے ساتھ پڑھا اور بعض نے تخفیف کے ساتھ۔ دونوں صورتوں میں معنی بیان وضوح کے ہیں۔ ہاں اضطرار اور سخت مجبوری کی حالت میں جو کچھ تم پاؤ تمہارے لئے حلال ہے۔ پھر اللہ پاک مشرکین کی آرا فاسدہ کا ذکر فرماتا ہے کہ میتۃ کو اور غیر اللہ کے نام پر کیے ہوئے ذبیحہ کو کس طرح انہوں نے اپنے لئے حلال بنا لیا ہے۔ ان میں سے اکثر بغیر علم اپنی خواہشات نفسانی کے پیچھے گمراہ ہو گئے ہیں اللہ تعالیٰ ان تجاوز کر جانے والوں سے خوب واقف ہے۔

**مخفی اور پوشیدہ گناہوں کو چھوڑ دو:** ارشاد ہوتا ہے کہ معصیت ظاہری و علانیہ سب کو چھوڑ دو۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اس سے وہ معصیت مراد ہے جس کے انجام دینے کی کسی عمل کرنے والے نے نیت کی ہو۔ اور قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس سے مخفی اور علانیہ کم اور زیادہ معصیت مراد ہے۔ سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ظاہر معصیت یہ ہے کہ فاحشہ عورتوں سے تعلق ہو اور باطن معصیت یہ =



وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ ۗ وَإِنَّ الشَّيٰطِيْنَ لَيُوْحُوْنَ إِلٰٓى أَوْلِيٰٓئِهِمْ لِيُجَادِلُوْكُمْ ۚ وَإِنْ أَطَعْتُمُوْهُمْ إِنَّكُمْ لَمُشْرِكُوْنَ ﴿۱۲۱﴾

ترجمہ: اور ایسے جانوروں میں سے مت کھاؤ جن پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا گیا ہو اور یہ امر بے حکمی ہے اور یقیناً شیاطین اپنے دوستوں کو تعلیم کر رہے ہیں تاکہ یہ تم سے جدال کریں اور اگر تم ان لوگوں کی اطاعت کرنے لگو تو یقیناً تم مشرک ہو جاؤ۔ [۱۲۱]

= ہے کہ چوری چھپی بدکارہ عورتوں کے ساتھ معصیت عمل میں آئے۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ظاہر معصیت محرم عورتوں کے ساتھ نکاح کرنا ہے۔ لیکن صحیح یہی ہے کہ آیت اس بارے میں بالکل عام ہے کسی بات کی تخصیص نہیں ہے۔ جیسے کہ فرمایا "میرے رب نے ہر قسم کے فواحش حرام کردیے ہیں خواہ وہ علی الاعلان ہوں یا مخفی طور پر۔" ❶ اسی لئے فرمایا کہ جو لوگ گناہ کے کام کرتے ہیں ضرور ان کو اپنے عمل کا بدلہ دیا جائے گا۔ خواہ وہ ظاہر ہوں یا مخفی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ "اثم" کیا ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "وہ جس کی کھٹک تمہارے دل میں ہو اور تم کو یہ منظور نہ ہو کہ کوئی تمہارے اس عمل پر واقف ہو۔" ❷

غیر اللہ کے نام پر ذبح کیے ہوئے سے کھانا حرام ہے: [آیت:۱۲۱] اس آیت میں یہ بتلایا گیا ہے کہ جب کسی ذبیحہ پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا گیا ہو تو وہ حلال نہیں خواہ ذبح کرنے والا مسلمان ہو۔ ائمہ فقہ کے اس میں تین اختلافات ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ اس طرح کا ذبیحہ حلال نہیں جس پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا گیا ہو خواہ عمداً نہ لیا گیا ہو یا سہواً۔ اس قول کی تائید اصحاب متقدمین اور متاخرین میں سے ایک جماعت نے کی ہے۔ متاخرین شافعیہ نے اپنی کتاب "اربعین" میں اسی کو اختیار کیا ہے اور اپنی رائے کی تائید میں اسی آیت سے اور آیت صید سے دلیل لی ہے کہ "کھاؤ جس کو تمہارے شکاری جانور نے تمہارے لئے روک رکھا ہو اور اس پر اللہ تعالیٰ کا نام لے لیا کرو۔" ❸ پھر اس آیت میں قول باری تعالیٰ ﴿وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ﴾ سے تاکید کی ہے اور کہا گیا ہے کہ ﴿إِنَّهُ﴾ کی ضمیر ﴿أَكَلَ﴾ کی طرف عائد ہوتی ہے یعنی ایسا ذبیحہ کھانا فسق ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ذبح ﴿لِغَيْرِ اللّٰهِ﴾ کی طرف عائد ہوتی ہے یعنی ایسا ذبیحہ کرنا فسق ہے اور وہ احادیث جو ذبیحہ اور صید کے وقت نام لینے کے بارے میں وارد ہیں۔ عدی بن حاتم اور ابی ثعلبہ کی احادیث کی مانند ہیں کہ "جب تم اپنے سدھائے ہوئے کتے کو شکار پر بھیجو اور بھیجتے وقت بسم اللہ کہہ لیا کرو تو وہ تمہارے لئے شکار کو پکڑ رکھے اور اس میں سے کھائے نہیں تو تمہیں وہ شکار کھانا جائز ہے خواہ وہ زخمی ہو کر مر چکا ہو۔" ❹ یہ حدیث بخاری و مسلم میں ہے۔ اور یہ حدیث رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ کی بھی بخاری و مسلم میں ہے کہ "جس سے خون بہا ہو اور اللہ تعالیٰ کا نام لے لیا گیا ہو تو وہ کھا سکتے ہو۔" ❺ اور حدیث جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "بقر عید میں جس نے نماز سے پہلے ذبح کر لیا چاہیے کہ اب نماز کے بعد دوسرا ذبیحہ کرے اور جس نے نماز سے پہلے ذبح نہ کیا ہو تو چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ذبح کر لے۔" ❻ حضرت

---

❶ ۷/ الاعراف:۳۳۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب البر، باب تفسیر البر والاثم، ۲۵۵۳؛ ترمذی، ۲۳۸۹؛ احمد، ٤/ ۱۸۲؛ ابن حبان، ۳۹۷۔ ❸ ۵/ المآئدۃ:٤۔ ❹ صحیح بخاری، کتاب الذبائح والصید، باب التسمیة علی الصید، ۵٤۷۵؛ صحیح مسلم، ۱۹۲۹۔ ❺ صحیح بخاری، کتاب الذبائح، باب ماند من البهائم فهو بمنزلة الوحش، ۵۵۰۹؛ صحیح مسلم، ۱۹٦۸؛ ترمذی، ۱٤۹۱؛ ابن ماجه، ۳۱۳۷؛ احمد، ۳/ ٤٦۳؛ ابن حبان، ۵۸۸٦۔
❻ صحیح بخاری، الذبائح باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم فلیذبح علی اسم الله، ۵۵۰۰؛ صحیح مسلم، ۱۹٦۰؛ ابن ماجه، ۳۱۵۲؛ احمد، ٤/ ۳۱۲؛ ابن حبان، ۵۹۱۳۔

عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! لوگ گوشت کا تحفہ ہمیں دیتے ہیں ہم نہیں جانتے کہ اس پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا ہوا ہے یا نہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اگر تمہیں شک ہو تو تم خود اللہ تعالیٰ کا نام لے لو اور کھا لو۔'' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ یہ نو مسلم لوگ ہوتے تھے۔ ❶ اس کو بخاری نے روایت کیا ہے۔ وجہ دلالت یہ ہے کہ ان لوگوں نے سمجھا کہ نام لینا ضروری ہے اور شاید تحفہ بھیجنے والے اس لئے نام نہ لے سکے ہوں کہ نو مسلم تھے اس لئے نبی اکرم ﷺ نے احتیاطاً کھاتے وقت نام لینے کی ہدایت فرمائی تا کہ اگر ہم فرض کر لیں کہ ذبح کے وقت نام متروک بھی ہو گیا ہو تو اس وقت رب کا نام لینا اس کا بدل ہو جائے۔ اور ان لوگوں کو حکم دیا کہ ٹھیک طور پر احکام اسلام کا اجرا ہو سکے۔ اور مسئلہ میں دوسرا مذہب یہ ہے کہ ذبح کے وقت نام لینا ہی کچھ مشروط نہیں بلکہ مستحب ہے۔ اگر عمداً یا سہواً نام نہ بھی لے تو کوئی حرج نہیں۔ اور یہی امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ہے اور امام احمد اور امام مالک رحمہما اللہ بھی یہی کہتے ہیں اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے آیت ﴿وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ﴾ کو ذبح لغیر اللہ پر محمول کیا ہے جیسا کہ قول باری ہے ﴿أَوْ فِسْقًا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهِ﴾ ❷ اور ابن جریج نے کہا کہ اس ممانعت اکل سے مراد ہے کہ وہ ذبیحہ نہ کھاؤ جس کو قریش نے ''اوثان'' کے لئے ذبح کیا ہو۔ اسی طرح مجوس کا ذبیحہ کھانے کی بھی ممانعت ہے۔ یہی وہ مسلک ہے جس پر امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ چلتے ہیں اور یہی قوی بھی ہے۔ بعض متاخرین نے اس بات کی کوشش کی ہے کہ اس قول کو اس طرح قوی بتائیں کہ ﴿وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ﴾ کے واؤ کو حالیہ قرار دیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ کا نام نہ لئے ہوئے ذبیحہ کو نہ کھاؤ۔ درانحالیکہ ایسا کرنا فسق ہے اور فسق وہی ہے جو غیر اللہ کے نام پر ذبح ہو۔ پھر یہ دعویٰ کیا گیا کہ یہ متعین ہے اور یہ جائز نہیں کہ واؤ عاطفہ ہو کیونکہ ایسی صورت میں جملہ اسمیہ خبریہ کا عطف جملہ فعلیہ طلبیہ پر لازم آئے گا جو غلط بات ہے کیونکہ یہ دلیل اس کے بعد کے جملہ ﴿وَإِنَّ الشَّيٰطِيْنَ لَيُوْحُوْنَ إِلٰٓى أَوْلِيٰٓئِهِمْ﴾ سے ہی ٹوٹ جاتی ہے کیونکہ یہاں تو یقیناً عطف ہے تو جس طرح اگلی واؤ کو حالیہ کہا گیا ہے اگر اسے حالیہ مان لیا جائے تو پھر اس پر اس جملہ کا عطف ناجائز ہوگا اور اگر اسے پہلے کے جملہ فعلیہ طلبیہ پر عطف کیا جائے تو جو اعتراض یہ دوسرے پر وارد کر رہے ہیں وہی ان پر عائد ہوگا۔ ہاں اگر اس واؤ کو حالیہ نہ مانا جائے تو یہ اعتراض مٹ سکتا ہے لیکن جو بات اور دعویٰ تھا وہ سرے سے باطل ہو جائے گا' وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ اس سے مراد مردار جانور ہے جو آپ مر گیا ہو۔ اس مذہب کی تائید ابوداود کی ایک مرسل حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے کہ ''مسلمان کا ذبیحہ حلال ہے خواہ اس نے اس پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا ہو کیونکہ اگر وہ نام لیتا تو اللہ تعالیٰ ہی کا نام لیتا۔'' ❸ یہ حدیث مرسل ہے اور اس کی تائید دارقطنی کی اس حدیث سے ہوتی ہے جو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ''اگر مسلم ذبح کرے اور اللہ تعالیٰ کا نام نہ بھی لیا ہو تو کھا سکتے ہیں کیونکہ وہ مسلمان خود گویا اللہ تعالیٰ کا ایک نام ہے ❹ اور وہ جب ذبح کرے گا تو نیت یہی ہوگی کہ اللہ تعالیٰ کے نام پر ذبح کرتا ہوں۔'' بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی جو پہلے گزر چکی حجت لی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! لوگ نو مسلم ہوتے ہیں گوشت کا تحفہ لاتے ہیں ہم نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ کا نام اس پر لیا گیا ہے یا نہیں۔ تو فرمایا ''تم اللہ تعالیٰ کا نام لے لو اور کھا لو۔'' چنانچہ اگر نام لینا ضروری بھی ہوتا تو آپ ﷺ بغیر تحقیق کے کھانے کی اجازت ہی نہ دیتے۔ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

❶ صحیح بخاری، کتاب الذبائح، باب ذبیحة الأعراب ونحوهم، ٥٥٠٧، ابوداود، ٢٨٢٩، ابن ماجه، ٣١٧٤، بیهقی، ٩/ ٢٣٩۔ ❷ ٦/ الانعام: ١٤٥۔ ❸ مراسیل ابی داؤد، ٣٧٨، یہ روایت مرسل ہونے کی وجہ سے ضعیف ہے۔

❹ دار قطنی، ٤/ ٢٩٦، ح ٤٧٦٠، بیهقی، ٩/ ٢٣٩۔

اس مسئلہ میں تیسرا قول یہ ہے کہ ذبیحہ پر بسم اللہ کہنا اگر بھول گیا تو اس کے کھانے میں کوئی حرج نہیں اور اگر عمداً چھوڑ دے گا تو جائز نہ ہوگا۔ امام مالک اور امام احمد رحمہما اللہ کا مشہور مذہب یہی ہے اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے اصحاب بھی اسی کے قائل ہیں۔ امام ابوالحسن نے اپنی کتاب ''الھدایہ'' میں لکھا ہے کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے پہلے اجماع اس پر تھا کہ عمداً تسمیہ اگر ترک ہو تو حرام ہے اسی لئے ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر مشائخ نے کہا کہ اگر کوئی حاکم ایسے ذبیحہ کے گوشت کی بیع کی اجازت دے تو یہ حکم نافذ نہ کیا جائے گا کیونکہ اس میں اجماع امت کی مخالفت ہے اور اجماع کی مخالفت کے ساتھ کوئی بات جائز نہیں ہو سکتی۔ صاحب ہدایہ کی یہ بات عجیب ہے حالانکہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے پہلے بھی ایسا اختلاف ثابت ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ امام ابو جعفر ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جس نے بھول جانے والے کے ذبیحہ کو حرام قرار دیا اس نے مجتمعہ دلیل کے قائل ہونے سے اپنے کو الگ کر لیا اور جو حدیث کہ نبی اکرم ﷺ سے ثابت ہے اس کی مخالفت کی۔ وہ حدیث یہ ہے کہ ''مسلم کے لئے خود اس کا مسلمان ہونا کافی ہے خواہ وہ ذبح کے وقت بھول گیا ہو اور نام نہ لیا ہو تم اللہ تعالیٰ کا نام لے لو اور کھا لو۔'' اور اس حدیث کو خطأً مرفوع کہا ہے اور دوسروں نے اس کی توثیق کی ہے اور یہی صحیح ہے۔ ابن جریر اور محمد بن سیرین رحمہما اللہ نے بھول کر تسمیہ ترک کر دینے کو مکروہ قرار دیا ہے اور سلف لفظ کراہتہ کا اطلاق حرام پر کرتے تھے۔ امام ابو جعفر ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جن لوگوں نے بوقت ذبح بسم اللہ بھول کر نہ کہے جانے پر بھی ذبیحہ کو حرام کہا ہے انہوں نے علاوہ اور دلائل کا خلاف کرنے کے اس حدیث کا بھی خلاف کیا ہے جو ثابت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''مسلم کو اس کا مسلم ہونا ہی کافی ہے اگر وہ ذبح کے وقت نام لینا بھول گیا تو اب کھانے والا اللہ تعالیٰ کا نام لے اور کھا لے۔'' اس سے یہ ثابت ہوا کہ اس کو مرفوع کہنا خطا ہے اور یہ خطا معقل بن عبید اللہ جزری کی ہے۔ بقول امام بیہقی یہ روایت سب سے زیادہ صحیح ہے۔ امام ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کا یہ طریقہ ہے کہ وہ ان دو ایک اقوال کو کچھ وقعت نہیں دیتے جو قول جمہور کے خلاف ہوں اور اس اجماع کو قابل عمل اجماع ہی سمجھتے ہیں۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے ایک شخص نے مسئلہ پوچھا کہ ایک شخص کے پاس بہت سے ذبح شدہ پرندے لائے گئے جن میں سے بعض پر تو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ذبح کیا گیا تھا اور بعض پر نام لینا بھول گئے تھے اور یہ اور وہ پرندے آپس میں مخلوط ہو گئے تھے۔ تو حسن رحمۃ اللہ علیہ نے کہا تم سب کو کھا سکتے ہو۔ محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے یہی سوال کیا گیا تو کہا جن پر اللہ تعالیٰ کا نام نہیں لیا گیا ہے نہ کھاؤ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے یہی فرمایا ہے ﴿لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ﴾ اور اپنے فتوے کی اس حدیث سے دلیل لی جو ابن ماجہ میں بھی مروی ہے یعنی اس تیسرے مذہب کی دلیل میں یہ حدیث بھی پیش کی جاتی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے میری امت پر سے خطا اور نسیان کو معاف فرما دیا ہے اور مجبور ہو کر ارتکاب خطا کرنے کو بھی معاف کر دیا ہے۔'' ❶ لیکن یہ قابل غور چیز ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ ایک شخص نبی اکرم ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ اگر ہم میں سے کوئی شخص ذبح کرے اور بسم اللہ کہنا بھول جائے تو اس میں کیا حکم ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا تھا ''مسلمان کا مسلمان ہونا ہی کافی ہے۔ وہ خود اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔'' ❷ لیکن اس کی اسناد ضعیف ہیں۔ مروان بن سالم ابو عبد اللہ شامی اس کے راوی ہیں اور ان پر بہت سے ائمہ نے جرح کی ہے۔ میں نے اس مسئلہ پر ایک علیحدہ رسالہ لکھا ہے اور ائمہ کے مذاہب اور ان کے ماخذ اور ان کی دلیلوں اور وجہ دلالت اور وجہ معارضت وغیرہ سب باتوں پر روشنی ڈالی ہے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

---

❶ یہ روایت سورۃ البقرۃ آیت ۲۸۶ کے تحت گزر چکی ہے۔ ❷ دارقطنی، ۴/ ۲۹۵، ح ۴۷۵۸، بیہقی، ۹/ ۲۴۰، اس کی سند میں مروان بن سالم متروک الحدیث ہے (المیزان، ۴/ ۹۱، رقم، ۴۸۲۵) لہٰذا یہ روایت سخت ضعیف ہے۔

ابن جریر رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اہل علم نے اس بارے میں اختلاف کیا ہے کہ آیا اس آیت کا حکم منسوخ ہے یا نہیں۔ تو بعض نے کہا کہ حکم منسوخ نہیں بلکہ محکم اور قابل عمل ہے اور اسی بنا پر مجاہد اور عام اہل علم کا قول ہے۔ حکم منسوخ ہو جاتا تو مجاہد وغیرہ ایسا قول نہ کہتے۔ عکرمہ اور حسن بصری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جس پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا گیا ہو وہ کھاؤ اگر تم اللہ تعالیٰ کی آیتوں پر ایمان رکھتے ہو۔ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہ کھاؤ جس پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا گیا ہو کیونکہ یہ فسق ہے۔ چنانچہ یہ آیت منسوخ ہے لیکن اس سے مستثنیٰ ہے قول باری تعالیٰ ﴿وَطَعَامُ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ حِلٌّ لَّكُمْ وَطَعَامُكُمْ حِلٌّ لَّهُمْ﴾ یعنی اہل کتاب کا ذبیحہ تمہارے لئے حلال ہے اور تمہارا ذبیحہ اہل کتاب کے لئے۔ ابن ابی حاتم کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں نازل فرمادیا ہے کہ نہ کھاؤ جس پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا ہو۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اس کو منسوخ فرمادیا اور مسلمانوں پر رحم کیا اور فرمایا کہ اب سارے طیبات تمہارے لئے حلال ہیں اور اہل کتاب کا ذبیحہ بھی تمہارے لئے حلال ہے۔ چنانچہ پہلی بات کو اس آیت کے ذریعہ منسوخ فرمادیا اور اہل کتاب کے ذبیحہ کو حلال قرار دے دیا۔ ابن جریر رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ صحیح تو یہی ہے کہ اہل کتاب کے طعام کے حلال ہونے اور نام نہ لئے ہوئے ذبیحہ کے حرام ہونے میں باہم کوئی تعارض نہیں ہے۔ یہی بیان ہے جو صحیح کہے جانے کا مستحق ہے اور جس نے اس کو منسوخ قرار دیا ہے تو سوا اس کے اور کچھ نہیں کہ اس کو خاص کر دیا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قولہ تعالیٰ ﴿إِنَّ الشَّيَاطِينَ لَيُوحُونَ إِلَىٰ أَوْلِيَائِهِمْ لِيُجَادِلُوكُمْ﴾ شیاطین اپنے اولیا کی طرف اپنی باتیں اس لئے وحی کرتے ہیں تاکہ وہ تم سے بحث مباحثہ اور مناظرہ کرسکیں۔ ایک شخص نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا کہ مختار کا یہ دعویٰ ہے کہ اس کی طرف وحی آتی ہے تو کہا کہ اس نے سچ کہا۔ پھر یہ آیت پڑھی۔ یعنی شیطان اپنے اولیا کی طرف تو وحی کیا ہی کرتا ہے۔

ابو زمیل سے مروی ہے کہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ اس وقت مختار حج کرنے کو آیا ہوا تھا تو ایک آدمی ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ اے ابن عباس! ابو اسحٰق گمان کرتا ہے کہ آج کی رات اس پر وحی آئی ہے۔ تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا سچ کہتا ہے۔ میں یہ سن کر پریشان ہوگیا اور کہا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس کے قول کی تصدیق کرتے ہیں تو ابن عباس رضی اللہ عنہما کہنے لگے کہ وحی دو قسم کی ہوتی ہے ایک اللہ تعالیٰ کی وحی' ایک شیطان کی وحی۔ اللہ تعالیٰ کی وحی حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہے اور شیطان کی وحی اس کے اولیا کی طرف ہے۔ پھر اسی آیت کو تلاوت فرمایا۔ عکرمہ رحمہ اللہ کا بھی ایسا ہی قول پہلے گزر چکا ہے۔ قولہ ﴿لِيُجَادِلُوكُمْ﴾ کے بارے میں کہا گیا ہے کہ یہود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے جھگڑتے تھے اور کہتے تھے کہ کیسی عجیب بات ہے کہ ہم جس جانور کو قتل کریں اس کو تو کھالیں اور جس کو خود اللہ تعالیٰ نے قتل کیا ہوا سے نہ کھائیں اور حرام سمجھیں۔ تو یہ آیت اتری ﴿وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ﴾ اس کو مرسلاً روایت کیا (1) اور ابو داؤد نے متصلاً روایت کیا ہے۔ یہ کئی وجوہ سے غور طلب ہے۔ ایک تو یہ کہ یہود میتہ کے کھانے کو جائز ہی نہیں سمجھتے تھے۔ پھر وہ اس بارے میں خلاف ہی کیوں کریں گے۔ دوسرے یہ کہ یہ آیت سورۂ انعام میں ہے جو مکی ہے اور یہود تو مدینہ میں رہتے تھے اور تیسرے یہ کہ اس حدیث کو ترمذی رحمہ اللہ نے روایت کیا ہے جو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے۔ (2) اور ترمذی کہتے ہیں کہ لوگ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ پھر اس حدیث کا ذکر =

---

(1) ابوداود، كتاب الضحايا، باب في ذبائح أهل الكتاب، ٢٨١٩ وسنده ضعيف، عطاء بن السائب مختلط راوی ہے۔

(2) ترمذی، كتاب تفسير القرآن، باب ومن سورة الانعام، ٣٠٦٩، وهو حسن۔

اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِي الظُّلُمٰتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا ؕ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكٰفِرِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۲﴾

ترجمہ: ایسا شخص جو پہلے مردہ تھا پھر ہم نے اس کو زندہ بنادیا اور ہم نے اس کو ایک ایسا نور دے دیا کہ وہ اس کو لئے ہوئے آدمیوں میں چلتا پھرتا ہے کیا ایسا شخص اس شخص کی طرح ہوسکتا ہے جس کی حالت یہ ہو کہ وہ تاریکیوں میں ہے ان سے نکلنے ہی نہیں پاتا اسی طرح کافروں کو ان کے اعمال مستحسن معلوم ہوا کرتے ہیں۔[۱۲۲]

= کیا۔ اور کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن غریب ہے اور سعید بن جبیر سے مرسل بھی مروی ہے۔ طبرانی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ جب یہ آیت اتری کہ اللہ تعالیٰ کا نام نہ لئے ہوئے کو نہ کھاؤ تو اہل فارس نے قریش کو کہلا بھیجا کہ حضرت محمد ﷺ سے اس بارے میں بحث کرو اور کہو کہ اپنی چھری سے قتل کیا گیا تو وہ حلال ہو گیا اور جس کو اللہ نے اپنی سنہری تلوار سے ذبح کیا یعنی میتہ تو وہ حرام ہو گیا' یہ کیسی بات ہے؟ تو یہ آیت اتری کہ شیاطین اپنے اولیا کو سکھاتے ہیں کہ تم سے لڑیں بحث و مجادلہ کریں۔ ❶ اگر تم نے ان کی بات مان لی اور میتہ کو بھی حلال سمجھنے لگے تو تم بھی مشرک قرار پاؤ گے۔ مراد یہ کہ فارس کے شیاطین قریش کو وحی بھیجتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث میں یہود کا ذکر نہیں ہے اور یہی اعتراض سے بچنے کی محفوظ صورت ہے کیونکہ آیت مکی ہے اور یہ بھی کہ یہود تو میتہ کو پسند ہی نہیں کرتے تھے اور بعض الفاظ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یوں مروی ہے کہ تم جس کو قتل کرتے ہو اس پر اللہ تعالیٰ کا نام ہوتا ہے اور جو خود بخود مر جاتا ہے اس پر اللہ تعالیٰ کا نام مذکور نہیں ہوتا۔ اہل فارس کے سکھانے پر مشرکین نے اصحاب رسول پر جب یہ اعتراض وارد کیا تو مسلمانوں کے دلوں میں ایک شبہ جاگزیں ہو گیا' تو یہ آیت اتری اور مجادلہ کرنے والوں کی سازش کھل گئی۔ سدی رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کی تفسیر میں کہا ہے کہ مشرکین نے مسلمانوں سے کہا تھا کہ تم دعویٰ تو کرتے ہو کہ ہم اللہ تعالیٰ کی مرضی کو پسند کرتے ہیں پھر اللہ تعالیٰ کے قتل کئے ہوئے کو نہیں کھاتے اور اپنے قتل کئے ہوئے کو کھاتے ہو۔ تو فرمایا کہ اگر تم ان کی دلیل کے دھوکے میں آ جاؤ گے تو تم بھی مشرک بن جاؤ گے۔ جیسا کہ فرمایا ﴿اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ﴾ ❷ یعنی اپنے پیشواؤں اور راہبوں کو اللہ تعالیٰ کی بجائے انہوں نے اپنے ارباب بنا لیا ہے اور انہیں کی عبادت کرنے لگے ہیں۔ تو عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! وہ ان رہبان اور احبار کی تو عبادت نہیں کرتے ہیں' تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "ان پیشواؤں نے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دیا اور ان لوگوں نے ان کی مان لی' تو یہی تو عبادت کرنا ہوا۔" ❸

**ایمان روشنی جبکہ کفر تاریکی ہے:** [آیت:۱۲۲] یہ مثال کے طور پر اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے کہ ایمان لانے والا جو پہلے میت تھا یعنی ضلالت میں ہالک اور حیران تھا' اس کو اللہ تعالیٰ نے زندہ کر دیا یعنی اس کے قلب کو ایمان کی دولت بخشی اور اتباع رسول ﷺ کی توفیق و ہدایت فرمائی۔ اور اس کے لئے ایک نور قرار دیا جو اس کے چلنے میں راہنمائی کرتا ہے۔ یہ نور قرآن ہے۔ یہ مؤمن اس شخص کی =

---

❶ المعجم الکبیر، ١١٦١٤، اس کی سند میں موسیٰ بن عبدالعزیز ضعیف راوی ہے لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔ ❷ ۹/ التوبۃ:۳۱۔

❸ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ التوبۃ، ٣٠٩٥، وسندہ حسن غطیف راوی ضعیف ہے۔



ترجمہ: اور اسی طرح ہم نے ہر بستی میں وہاں کے رئیسوں ہی کو جرائم کا مرتکب بنایا تا کہ وہ لوگ وہاں شرارتیں کیا کریں۔ اور وہ لوگ اپنے ہی ساتھ شرارت کر رہے ہیں اور ان کو ذرا خبر نہیں۔ [١٢٣] اور جب ان کو کوئی آیت پہنچتی ہے تو یوں کہتے ہیں کہ ہم ہرگز ایمان نہ لائیں گے جب تک کہ ہم کو بھی ایسی ہی چیز نہ دی جائے جو اللہ تعالیٰ کے رسولوں کو دی جاتی ہے۔ اس موقع کو تو اللہ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے جہاں اپنا پیغام بھیجتا ہے۔ عنقریب ان لوگوں کو جنہوں نے جرم کیا ہے اللہ تعالیٰ کے پاس پہنچ کر ذلت پہنچے گی اور سزائے سخت ان کی شرارتوں کے مقابلے میں۔ [١٢٤]

= طرح تھوڑا ہی ہو سکتا ہے جو اپنی جہالتوں اور گمراہی کی تاریکیوں میں ہو جو ان تاریکیوں سے نکلنے کی کوئی راہ نہیں پاتا جس سے اس کو چھٹکارا ہو ہی نہیں سکتا جیسا کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو تاریکی میں پیدا کیا' پھر ان پر نور کی بارش کی جس نے اس نور کو پالیا اس نے ہدایت پالی اور جس نے اس نور کو نہیں لیا وہ دنیا میں گمراہ رہ گیا۔'' ❶ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اللہ پاک ولی ہے ان لوگوں کا جو ایمان لے آئے جو ان کو تاریکیوں سے نکال کر نور کی طرف لے جاتا ہے اور جنہوں نے کفر کیا ان کے اولیا شیطان ہیں جو ان کو نور سے نکال کر تاریکیوں کی طرف لے جاتے ہیں۔ یہی اہل دوزخ ہیں جو ہمیشہ اس میں رہیں گے ❷ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو سر جھکائے جھک کر ٹیڑھا ہو کر چلتا ہے وہ زیادہ ہدایت یافتہ ہے یا وہ جو سیدھا اور صراط مستقیم پر چلتا ہے۔ ❸ اور فرمایا دو قسم کے لوگوں کی مثال ایسی ہے کہ ایک تو ہیں اندھے اور بہرے اور دوسرے آنکھوں اور کان والے کیا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں۔ کیا تم اس بات کو ذرا نہیں سمجھتے۔ ❹ اور فرمایا ''نابینا اور بینا دونوں برابر نہیں ہو سکتے اور نہ تاریکی اور نور اور نہ سایہ اور گرمی اور نہ زندہ اور مردہ۔ اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے سناتا ہے تم قبر کے مردے کو نہیں سنا سکتے۔ تم تو فقط عذاب الٰہی سے ڈرانے والے ہو'' ❺ اس موضوع پر بہت سی آیتیں ہیں وجہ مناسبت ان مثالوں میں نور اور ظلمات ہیں کہ اس سورت کے اول میں اسی مثال سے ابتدا ہوئی ہے۔ یعنی ﴿ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ﴾ سے ابتدا کی ہے۔

بعض نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ اس مثال سے مراد دو معین شخص ہیں اور وہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جو گویا پہلے میت تھے پھر اللہ تعالیٰ نے ان کو زندہ کر دیا اور انہیں نور عطا فرمایا کہ وہ اس نور کو لئے ہوئے لوگوں کے اندر چلتے ہیں۔ اور کہا گیا کہ عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما مراد ہیں۔ لیکن جو ظلمات میں ہیں وہ اس سے نکل نہیں سکتے وہ ابو جہل یعنی عمرو بن ہشام ہے۔ اور صحیح یہی ہے کہ آیت عام ہے اس میں ہر مومن اور کافر داخل ہیں۔

❶ ترمذی، کتاب العلم، باب ماجاء فی افتراق هذه الأمة، ٢٦٤٢ وهو صحیح، احمد، ٢/ ١٧٦؛ ابن حبان، ٦١٦٩؛ حاکم، ١/ ٣٠؛ الشریعة للآجری، ص ١٧٥۔ ❷ ٢/ البقرة: ٢٥٧۔

❸ ٦٧/ الملك: ٢٢۔ ❹ ١١/ هود: ٢٤۔ ❺ ٣٥/ فاطر: ١٩۔٢٣۔

اور قولہ تعالیٰ ﴿كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكٰفِرِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝﴾ یعنی اللہ تعالیٰ کافروں کو ان کے اعمال اچھے بنا کر ہی دکھاتا ہے اور یہ بات ان کی جہالت اور گمراہی کے سبب ہے۔

**صاحب ثروت حق کا انکار کرتے ہیں:** [آیت:۱۲۳۔۱۲۴] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اے محمد ﷺ! جیسا کہ تمہاری بستی میں بڑے بڑے لوگ مجرم اور کافر ثابت ہوئے ہیں جو خود بھی اللہ تعالیٰ کی راہ سے رکے ہوئے ہیں اور دوسروں کو بھی کفر ہی کی طرف بلاتے ہیں اور تمہاری مخالفت اور عداوت میں سبقت لئے ہوئے ہیں اسی طرح تم سے پہلے بھی رسولوں سے دشمنی کرنے والے ایسے ہی دولت منداور زردار لوگ ہوا کرتے تھے پھر انہیں جو سزا ملی وہ معلوم ہی ہے۔ چنانچہ فرمایا کہ اسی طرح ہم نے ہر نبی کے لئے ایسے مجرموں کو دشمن بنا دیا تھا۔ ❶ اور فرمایا کہ جب ہم ارادہ کرتے ہیں کہ کسی بستی کو برباد کر دیں' تو ان کے مالداروں کو توفیق ہوتی ہے کہ وہ بستی میں فساد مچائیں اور فسق و فجور کرنے لگیں۔ ❷ مطلب یہ ہے کہ ہم ان کو اطاعت کا حکم کرتے ہیں لیکن وہ مخالفت کرتے ہیں بنا بریں ہم انہیں ہلاک کر دیتے ہیں اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ہم انہیں وہ امر کرتے ہیں جو ان کی قسمت میں لکھا ہوتا ہے تا کہ اس میں وہ شیطنت اختیار کریں۔ اور فرمایا کہ جس بستی میں بھی ہم نے اپنا ڈرانے والا بھیجا تو سب سے پہلے وہاں کے دولت مندوں نے یہی کہا کہ ہم تو تمہیں نہیں مانتے۔ اور کہتے ہیں کہ ہم تم سے اموال واولاد میں بڑھے ہوئے ہیں ہمیں عذاب نہیں ہوگا اور فرمایا کہ یہ دولت مند کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے آباء واجداد کو اسی ڈھنگ پر پایا اور ہم تو انہیں کے نقش قدم پر چلیں گے۔ ❸ مکر سے یہاں مراد یہ ہے کہ وہ اپنی بیہودہ بکواس کے ذریعہ لوگوں کو گمراہی کی طرف بلاتے ہیں جیسے کہ قوم نوح کے بارے میں فرمایا ﴿وَمَكَرُوْا مَكْرًا كُبَّارًا ۝﴾ ❹ اور فرمایا کہ کاش تم دیکھتے ان ظالموں کو کہ اپنے رب کے سامنے کھڑے ہوئے ہیں اور ایک دوسرے اپنے ساتھی سے یوں کہہ رہا ہے اور چیلا اپنے پیشوا اور تابع اپنے متبوع سے کہہ رہا ہے کہ اگر تمہارے زیر اثر ہم نہ ہوتے تو ایمان لائے ہوئے ہوتے۔ تو پیشوا اور متبوع اپنے چیلوں اور تابعوں سے کہیں گے ہم نے ہدایت سے تمہیں روکا تھوڑا ہی تھا تم تو آپ گنہگار اور مجرم تھے اور یہ کہ تمہارا مشورہ تھا کہ ہم کفر اختیار کریں اور اللہ تعالیٰ کے لئے شریک بنائیں۔ چنانچہ اپنے ساتھ ہم کو بھی تم نے اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ ❺ سفیان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ قرآن میں مکر سے مراد عمل ہے۔ اور فرمایا کہ نہیں چالبازی کرتے ہیں وہ مگر اپنے ہی نفسوں کے ساتھ لیکن اس بات کو وہ نہیں جانتے۔ یعنی اس چالبازی اور دوسروں کو گمراہ کرنے کا وبال خود ان کی اپنی ذات پر پڑے گا جیسا کہ فرمایا کہ یہ پیشوا اپنے گناہوں کے بوجھ کے ساتھ دوسروں کے گناہوں کا وزن بھی اٹھائے ہوئے ہیں۔ ❻ اور فرمایا کہ گمراہ کرنے والے کیسا برا بوجھ اٹھا رہے ہیں اور جانتے نہیں کہ دوسرے کا بھی گناہ ہم لے رہے ہیں۔ ❼ اور فرمایا کہ ان لوگوں کے پاس جب ہماری کوئی نشانی آتی ہے تو کہتے ہیں کہ ہم تو اس وقت تک ایمان نہ لائیں گے جب تک کہ اس جیسی نشانیاں نہ پیش کرو جیسی کہ پہلے پیغمبروں نے بتائی تھیں۔ وہ کہتے تھے کہ رسول ﷺ کے ساتھ فرشتے بھی بطور دلیل کیوں نہیں ہوتے جیسے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس وحی لے کر آتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا کہ جن لوگوں کو ہم سے ملنے کا یقین نہیں وہ کہتے ہیں کہ ہم پر بھی فرشتے کیوں نہیں اترتے' یا یہ کہ ہم اپنی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو دیکھ لیں۔ ❽

**نبی اکرم ﷺ حسب ونسب کے لحاظ سے پوری دنیا سے افضل ہیں:** اور قولہ تعالیٰ ﴿اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسٰلَتَهٗ﴾ یعنی اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ محل رسالت کس کو بنانا چاہئے اور کون درحقیقت رسول بننے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ وہ کہتے ہیں

---

❶ ٢٥/ الفرقان:٣١۔ ❷ ١٧/ الاسرآء:١٦۔ ❸ ٤٣/ الزخرف:٢٣۔ ❹ ٧١/ نوح:٢٢۔
❺ ٣٤/ سبا:٣١۔٣٢۔ ❻ ٢٩/ العنكبوت:١٣۔ ❼ ١٦/ النحل:٢٥۔ ❽ ٢٥/ الفرقان:٢١۔

کہ یہ قرآن دونوں بستیوں کے کسی بڑے آدمی پر کیوں نہیں اتارا گیا۔ کیا وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کی تقسیم اپنی صوابدید سے کریں گے ❶ ﴿قَرْيَتَيْنِ﴾ سے مراد مکہ اور طائف ہیں۔ یہ بات وہ کمبخت اس وجہ سے کہتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کو بغاوت اور حسد کی وجہ سے اپنے سے حقیر سمجھتے تھے۔ جیسا کہ فرمایا کہ جب یہ کافر تم کو دیکھتے ہیں تو تم کو مذاق اور ٹھٹھول میں لے لیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ارے کیا یہی ہے وہ شخص جو تمہارے معبودوں کے متعلق بولتا پھرتا ہے۔ حالانکہ وہ رحمٰن کے ذکر کو بھولے بیٹھے ہیں۔ اور فرمایا کہ جب کبھی وہ تم کو دیکھتے ہیں تو مذاق میں لے اڑتے ہیں کہ کیا یہی ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے رسول بنا کر بھیجا ہے اور فرمایا کہ تم سے پہلے بھی رسولوں کے ساتھ اسی طرح کا مذاق اور استہزا کیا جاتا رہا ہے لیکن انہیں کے مذاق نے انہیں ہلاک کر دیا۔ حالانکہ ان کم بختوں کو نبی اکرم ﷺ کے فضل و شرف اور نسب کا اعتراف تھا اور آپ ﷺ کے خاندان کی شرافت اور قبیلہ کی عزت اور وطن مکہ کی بزرگی کے معترف تھے اللہ تعالیٰ اور سارے ملائکہ اور مؤمنین کی طرف سے آپ ﷺ پر درود ہو۔ حتیٰ کہ یہ لوگ آپ کے نبی ہونے کے پہلے ہی سے آپ کے ایسے معترف حسن اخلاق تھے کہ آپ ﷺ کو امین کا خطاب دے رکھا تھا۔ اور رئیس کفار ابوسفیان تک آپ ﷺ کی سچائی سے اس قدر مرعوب تھے کہ ہرقل ملک روم نے جب آپ کی بابت اور آپ کے حسب نسب کی بابت پوچھا تو کہنے لگے کہ وہ ہم لوگوں میں بہت شریف النسب ہیں۔ پھر پوچھا کہ کیا اس سے پہلے کبھی جھوٹا بھی مشہور رہا ہے تو ابوسفیان نے کہا کبھی نہیں۔ ❷ غرض یہ کہ حدیث طویل ہے جس سے شاہ روم نے یہ استدلال کیا کہ وہ اچھی صفات والا معلوم ہوتا ہے یہ چیزیں تو اس کی نبوت اور صداقت کی دلیل ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ پاک نے اولاد ابراہیم میں سے اسماعیل علیہ السلام کو انتخاب کیا اور بنی اسماعیل میں سے بنی کنانہ کو اور بنی کنانہ میں سے قریش کو منتخب کیا اور قریش میں سے بنی ہاشم کو اور بنی ہاشم میں سے مجھ کو انتخاب فرمایا۔'' ❸ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''بنی آدم کے اچھے قرن یکے بعد دیگرے آتے رہے حتیٰ کہ وہ اچھا قرن بھی آ گیا جس میں میں ہوں۔'' ❹ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ منبر پر چڑھ کر فرمانے لگے کہ ''بتاؤ میں کون ہوں؟'' لوگوں نے کہا کہ آپ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''ہاں میں محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے مخلوقات پیدا کیں اور مجھ کو اپنی مخلوقات میں سب سے بہتر پیدا کیا اور لوگوں کو دو فریق میں تقسیم کیا اور مجھ کو اچھے فرقہ میں سے قرار دیا۔ اور جب اس نے قبائل پیدا کئے تو سب سے اچھے قبیلہ میں سے مجھے قرار دیا۔ اللہ تعالیٰ نے خاندان بنائے اور مجھ کو سب سے اچھے گھرانے میں پیدا کیا۔ میں از روئے خاندان تم میں سب سے اچھا ہوں نیز از روئے ذات تم میں سب سے اچھا ہوں۔'' ❺ سچ فرمایا نبی اکرم ﷺ نے۔ نیز حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''جبریل علیہ السلام نے مجھ سے کہا کہ اے محمد! دنیا بھر میں مشرق و مغرب سب میں نے چھان ڈالے لیکن محمد ﷺ سے بڑھ کر میں نے کسی کو افضل نہیں پایا اور سارے مشرق و مغرب ڈھونڈ ڈالے تو کوئی خاندان بنو ہاشم کے خاندان سے زیادہ فضیلت رکھنے والا نہ ملا۔'' ❻ ==

---

❶ ٤٣/ الزخرف:٣١۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب بدء الوحی، باب کیف کان بدء الوحی الی رسول اللہ ﷺ، ٧؛ صحیح مسلم، ١٧٧٣۔ ❸ صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فضل نسب النبی ﷺ، وتسلیم الحجر علیه قبل النبوة، ٢٢٧٦؛ ترمذی، ٣٦١٠؛ احمد، ٤/ ١٠٧؛ مسند ابی یعلی، ٧٤٨٥؛ دلائل النبوة، ١٦٦۔

❹ صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب صفة النبی ﷺ، ٣٥٥٧؛ مسند ابی یعلی، ٦٥٥٣۔

❺ احمد، ١/ ٢١٠، وسنده ضعیف۔

❻ دلائل النبوة، ١/ ١٧٦، وسنده ضعیف۔

﴿فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ ۚ وَمَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجًا كَاَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِي السَّمَآءِ ۭ كَذٰلِكَ يَجْعَلُ اللّٰهُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝﴾

ترجمہ: سو جس شخص کو اللہ تعالیٰ راستہ پر ڈالنا چاہتے ہیں اس کے سینہ کو اسلام کے لئے کشادہ کر دیتے ہیں اور جس کو بے راہ رکھنا چاہتے ہیں اس کے سینہ کو بہت تنگ کر دیتے ہیں جیسے کوئی آسمان میں چڑھتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ ایمان نہ لانے والوں پر پھٹکار ڈالتا ہے۔[۱۲۵]

= عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ''اللہ تعالیٰ نے سب کے دلوں پر نظر ڈالی تو اصحاب کے قلوب کو سب کے دلوں سے اچھا پایا چنانچہ انہیں کو نبی کے وزرا اور مددگار بنایا جو نبی کے ساتھ دین کے لئے قتال کرتے ہیں پس مسلمان جس کو اچھا سمجھتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے پاس سے اچھا ہوتا ہے۔ اور جس کو مسلمان برے سمجھتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے پاس بھی برا ہوتا ہے'' ❶ سلمان رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اے سلمان! مجھ سے بغض نہ رکھنا اور ناراض نہ رہنا ورنہ تم اپنے دین سے جدا ہو جاؤ گے۔'' ''تو میں نے کہا یا رسول اللہ! میں آپ سے کیسے بغض رکھوں گا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے ذریعہ تو اللہ تعالیٰ نے ہماری ہدایت فرمائی۔ تو فرمایا ''تم قوم عرب سے بغض رکھو گے تو گویا مجھ سے بغض رکھو گے۔'' ❷

روایت ہے کہ ایک آدمی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کو دیکھا کہ مسجد میں داخل ہو رہے ہیں پس جب ان کی طرف دیکھا تو ڈر گیا اور پوچھنے لگا یہ کون ہیں؟ بتایا گیا کہ یہ ابن عباس رضی اللہ عنہما رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی ہیں۔ تو کہا کہ اللہ تعالیٰ اپنے محل نبوت و رسالت کو خوب جانتا ہے کہ کون نبوت کا مصداق بن سکتا ہے۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا صَغَارٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَعَذَابٌ شَدِيْدٌ﴾ یہ رسالت کی اتباع سے تکبر اور انقیاد رسول سے غرور کرنے والوں کے لئے وعید شدید ہے۔ اس کو اللہ تعالیٰ کے پاس حقارت اور ذلت دائمہ نصیب ہوگی۔ اسی طرح جو لوگ غرور کرتے ہیں تو قیامت کے روز اس کے نتیجہ میں انہیں ذلت ملے گی۔ جیسا کہ فرمایا ''کہ جو لوگ میری عبادت سے غرور کرتے ہیں اور منہ موڑتے ہیں وہ اوندھے منہ جہنم میں پڑے ہوں گے۔'' ❸ اور فرمایا کہ ان کے اس عمل بد کے سبب انہیں عذاب شدید لاحق ہوگا۔ کیونکہ مکر عموماً خفی ہوتا ہے۔ مکر کہتے ہیں نہایت لطیف طور پر حیلہ بازی اور مکاری کو وہ اسی کے بالمقابل قیامت کے روز پوری جزا اور پورا عذاب شدید دیے جائیں گے۔ چنانچہ فرمایا ﴿وَعَذَابٌ شَدِيْدٌ بِمَا كَانُوْا يَمْكُرُوْنَ﴾ لیکن اللہ تعالیٰ عذاب دینے میں کسی پر ظلم نہیں کرتا جیسا کہ فرمایا ﴿يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ ۝﴾ ❹ یعنی اس روز ساری چھپی ہوئی باتیں اور سب مکنونات ظاہر ہو جائیں گی۔ بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہر باغی اور غدار کے لئے قیامت میں ایک جھنڈا ہوگا اور یہ اس کی سرین سے لگا ہوگا اور کہا جائے گا کہ یہ فلاں ابن فلاں غدار ہے۔'' ❺ اس میں حکمت یہ ہے کہ غدر

---

❶ احمد، ۱/ ۳۷۹ وسنده حسن، المعجم الكبير، ۸۵۸۳؛ مجمع الزوائد، ۱ / ۱۷۷؛ مسند البزار، ۱۳۰؛ مسند الطيالسي، ۲۴۶۔

❷ احمد، ۵/ ۴۴۰ وسنده ضعيف، حاكم، ۴/ ۸۶؛ مسند الطيالسي، ۶۵۸۔

❸ ۴۰/ غافر: ۶۰۔ ❹ ۸۶/ الطارق: ۹۔

❺ صحيح بخاري، كتاب الأدب، باب ما يدعى الناس بآبائهم، ۶۱۷۸؛ صحيح مسلم، ۱۷۳۶؛ ابن ماجه، ۲۸۷۲؛ ابن حبان، ۷۳۴۱؛ بيهقي، ۹/ ۱۶۰۔

چونکہ خفی ہوتا ہے لوگ اس سے آگاہ نہیں ہو پاتے اس لئے قیامت کے روز وہ ایک علم اور جھنڈا بن جائے گا جو غداری کا اعلان کرتا رہے گا۔

شرح صدر سے کیا مراد ہے: [آیت:۱۲۵] اللہ پاک فرماتا ہے کہ جس کو اللہ تعالیٰ ہدایت کرنا چاہتا ہے تو اسلام کے لئے اس کا دل کھول دیتا ہے یعنی دین اسلام اختیار کرنا اس کے لئے سہل بنا دیتا ہے چنانچہ یہ چیز علامت ہے اس بات کی کہ اس کی قسمت میں خیر لکھی ہے جیسا کہ فرمایا کہ اسلام کے لئے جس کا دل کھل جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے لئے نور متعین کر دیا جاتا ہے ❶ اور فرمایا' لیکن اللہ تعالیٰ نے تمہارے دل میں ایمان کی محبت ڈال دی جو تمہارے قلوب کی زینت کا سبب ہے۔ اور کفر وفسوق وعصیان سے تمہارے دلوں میں نفرت ڈال دی ہے۔ ایسے ہی لوگ رشد وہدایت پائے ہوئے ہیں۔ ❷ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس آیت کے بارے میں کہا کہ اللہ تعالیٰ توحید اور ایمان کو قبول کرنے کے لئے اس کے دل میں وسعت دے دیتا ہے۔ ❸ ابو مالک اور اکثر نے کہا کہ یہی بات زیادہ ظاہر و ثابت ہے۔ ابو جعفر سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ کونسا مؤمن زیرک و دانا ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''وہ جو اکثر موت کو یاد کرتا ہے اور جو سب سے زیادہ موت کے بعد کے لئے اپنے کو تیار کرتا ہے۔'' اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا اسی آیت کے بارے میں' چنانچہ لوگوں نے پوچھا کہ یا رسول اللہ! شرح صدر کیا ہوتا ہے تو فرمایا ''ایک نور ہوتا ہے جو دل میں ڈال دیا جاتا ہے جس سے دل کھل جاتا ہے اور وسیع ہو جاتا ہے۔'' یعنی انسان میں تنگ دلی باقی نہیں رہتی۔ لوگوں نے کہا کہ ہم اس چیز کو کیسے پہچانیں کہ اس کو شرح قلب حاصل ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس کا پتہ اس بات سے چلے گا کہ کون دار الآخرت کی طرف زیادہ جھکا ہوا ہے اور دنیا کے تمتعات سے کس قدر دور رہتا ہے اور موت آنے سے پہلے ہی موت کے لئے اپنے آپ کو کس قدر تیار کر رکھا ہے۔'' ❹

قولہ تعالیٰ ﴿وَمَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجًا﴾ جس کو وہ گمراہ کرنا چاہتا ہے اس کے دل کو بہت تنگ کر دیتا ہے۔ ضیق کا لفظ فتح ضاد اور سکون یاء کے ساتھ ہے اور اکثر لوگ تشدید یاء اور کسر یاء سے قرار دیتے ہیں۔ یہ دونوں لغت مثل (هَيِّـنٌ) اور (هَيْـنٌ) کے ہیں اور لفظ (حَـرِجٌ) کو بعض نے فتح حاء اور کسر راء کے ساتھ پڑھا ہے اور دوسری قراءت فتح حا اور فتح راسے ہے یعنی وہ گمراہ ایسا ہوتا ہے کہ اس کا دل ہدایت کے لئے ذرا بھی کشادہ نہیں' اس میں ایمان راہ نہیں پاتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک بدوی سے پوچھا کہ (حـرجة) کیا چیز ہے؟ تو کہا وہ ایک درخت ہے درختوں ہی کے درمیان ہوتا ہے نہ کوئی چرواہا اس تک پہنچ سکتا ہے اور نہ کوئی جانور اور نہ کوئی اور شے۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ منافقین کا قلب بھی ایسا ہی ہوتا ہے کہ امر خیر کی وہاں تک رسائی ہو ہی نہیں سکتی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس کے دل پر اسلام کو تنگ کر دیتا ہے کیونکہ اسلام تو ایک وسیع چیز ہے اور کافر کا دل تنگ ہوتا ہے کیسے سما سکے گی۔ ﴿وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ﴾ یعنی دین قبول کر لینے کے بعد تمہارے دل میں کوئی تنگی نہیں رہ سکتی اور اللہ تعالیٰ نے تمہارے دین میں کوئی تنگی نہیں رکھی۔ لیکن منافق کا دل شک میں مبتلا رہتا ہے اور (لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ) کا اقرار اور اپنی تنگ دلی کے سبب وہ کر ہی نہیں سکتا۔ ایمان لانا اس پر اس قدر دشوار ہے جیسے کسی کو آسمان پر چڑھنا دشوار ہے کہ جس طرح ابن آدم ==

❶ ۳۹/ الزمر:۲۲۔ ❷ ۴۹/ الحجرات:۷۔ ❸ الدر المنثور، ۳/ ۳۵۶۔

❹ الطبری، ۱۲/ ۱۰۰؛ الاسماء والصفات، ۱/ ۲۵۷، اسکی سند میں ابو جعفر المدائنی متروک راوی ہے۔ امام احمد نے اسکی روایات کو موضوع، امام نسائی اور دار قطنی نے متروک قرار دیا ہے۔ دیکھئے (المیزان، ۲/ ۵۰۴، رقم، ۴۶۰۸) للہذا یہ روایت مردود ہے۔

وَهٰذَا صِرَاطُ رَبِّكَ مُسْتَقِيْمًا ۭ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّذَّكَّرُوْنَ ﴿١٢٦﴾ لَهُمْ دَارُ السَّلٰمِ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَهُوَ وَلِيُّهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٢٧﴾ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا ۚ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ قَدِ اسْتَكْثَرْتُمْ مِّنَ الْاِنْسِ ۚ وَقَالَ اَوْلِيٰۗؤُهُمْ مِّنَ الْاِنْسِ رَبَّنَا اسْتَمْتَعَ بَعْضُنَا بِبَعْضٍ وَّبَلَغْنَآ اَجَلَنَا الَّذِيْٓ اَجَّلْتَ لَنَا ۭ قَالَ النَّارُ مَثْوٰىكُمْ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اِلَّا مَا شَاۗءَ اللّٰهُ ۭ اِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿١٢٨﴾

ترجمہ: اور یہی تیرے رب کا سیدھا راستہ ہے ہم نے نصیحت حاصل کرنے والوں کے واسطے ان آیتوں کو صاف صاف بیان کر دیا۔[۱۲۶] ان لوگوں کے واسطے ان کے رب کے پاس سلامتی کا گھر ہے اور اللہ تعالیٰ ان سے محبت رکھتا ہے ان کے اعمال کی وجہ سے۔[۱۲۷] اور جس روز اللہ تعالیٰ تمام خلائق کو جمع کریں گے اے جماعت جنات کی تم نے انسانوں میں بڑا حصہ لیا۔ جو انسان ان کے ساتھ تعلق رکھنے والے تھے وہ کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار ہم میں ایک نے دوسرے سے فائدہ حاصل کیا تھا اور ہم اپنی اس معین میعاد تک آ پہنچے جو آپ نے ہمارے لئے معین فرمائی۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ تم سب کا ٹھکانا دوزخ ہے جس میں ہمیشہ کو رہو گے ہاں اگر اللہ تعالیٰ ہی کو منظور ہو تو دوسری بات ہے۔ بے شک آپ کا رب بڑی حکمت والا بڑا علم والا ہے۔[۱۲۸]

= آسمان پر نہیں چڑھ سکتا۔ اسی طرح توحید کا عقیدہ اس کے دل میں گھر نہیں کر سکتا۔ اوزاعی کہتے ہیں کہ جس کے دل کو اللہ تعالیٰ نے تنگ بنایا ہو وہ کس طرح اسلام لا سکتا ہے۔ یہ ایک مثال ہے جو قلب کافر سے متعلق کہی گئی ہے کہ ایمان اس کے دل پر چڑھنا اس قدر مشکل ہے جیسے کوئی آسمان پر چڑھے اور چونکہ آسمان پر چڑھنا ممکن نہیں' اسی طرح اس کافر کا ایمان لانا ممکن نہیں۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ جس طرح اس کے دل کو تنگ کر دیا' اسی طرح شیطان کو اللہ تعالیٰ اس پر مسلط کر دیتا ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کی راہ سے اس کو بھٹکاتے رہتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں (رجس) کے معنی شیطان اور ہر وہ چیز جس میں کوئی خیر نہ ہو اور عذاب کے ہیں۔

قرآن' صراط مستقیم اور جنت سلامتی کا گھر ہے: [آیت:۱۲۶۔۱۲۸] اللہ تعالیٰ جب ان گمراہوں کا ذکر فرما چکا تو اب دین اور ہدایت کے شرف کو بتاتا ہے اور فرماتا ہے کہ تمہارے رب کا راستہ یہی سیدھا راستہ ہے ﴿مُسْتَقِيْمًا﴾ بنا بر حال منصوب ہے۔ یعنی یہ دین، اے محمد! جو ہم نے تمہیں دیا ہے یہ اس وحی کے ذریعہ ہے جس کو قرآن کہتے ہیں اور یہی صراط مستقیم ہے۔ جیسے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قرآن کی تعریف میں فرمایا کہ وہ صراط مستقیم ہے حبل اللہ المتین ہے' ذکر حکیم ہے۔ ❶ اور ہم نے قرآن کی آیتوں کو نہایت تفصیل اور وضاحت کے ساتھ پیش کیا ہے اس سے وہی لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں جنہیں عقل وفراست حاصل ہے جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی باتوں میں نیاز مندانہ غور وفکر کرتے ہیں اور سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں' ان کے لئے قیامت کے دن جنت دار السلام ہے۔ جنت کو دار السلام کا نام اس لئے دیا گیا کہ جیسی سلامتی کی راہ وہ یہاں چلے قیامت کے دن بھی سلامتی کا گھر انہیں ملے گا۔ اللہ پاک ان کا حافظ وناصر مؤید ہے کیونکہ وہ نیک عمل کرتے تھے۔

❶ ترمذی، کتاب فضائل القرآن، باب ما جاء فی فضل القرآن، ۲۹۰۶ وسندہ ضعیف، دارمی، ۲/ ۴۳۵، اس کی سند میں حارث اعور ضعیف راوی ہے (التقریب، ۱/ ۱۴۱، رقم، ۳۹)

وَكَذٰلِكَ نُوَلِّيْ بَعْضَ الظّٰلِمِيْنَ بَعْضًا بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۱۲۹﴾

ترجمہ: اور اسی طرح بعض کفار کو بعض کے قریب رکھیں گے ان کے اعمال کے سبب۔[۱۲۹]

**جن و انس کا ایک دوسرے سے فائدہ اٹھانا اور اسکا انجام:** ارشاد ہوتا ہے کہ اے محمد! اس دن کو یاد کرو جب کہ اللہ تعالیٰ ان جن و شیاطین اور ان کے انسانی اولیا جن کی وہ دنیا میں عبادت کرتے تھے اور انہیں کے پاس پناہ لیتے تھے اور دنیا سے تمتعات کے بارے میں ایک دوسرے کو وحی بھیجتے تھے ان سب کو جمع کرے گا اور ان سے فرمائے گا کہ اے گروہ جن و شیاطین! تم نے انسانوں کو بہت بھٹکا لیا۔ جیسا کہ فرمایا کہ اے بنی آدم! کیا میں نے تم سے عہد نہیں لے لیا تھا کہ شیطان کی عبادت نہ کرنا کیونکہ وہ تمہارا سخت دشمن ہے اور میری عبادت کرو کہ یہی صراط مستقیم ہے۔ اے لوگو! تم میں سے بہت بڑے گروہ کو ان شیطانوں نے گمراہ کر دیا ہے۔ کیا اب بھی تم کو عقل نہیں آئے گی۔ ❶ اور ان کے انسان اولیا کہیں گے کہ اے رب! بے شک تیری بات درست ہے۔ ہم میں سے ہر ایک دوسرے سے تمتع حاصل کرتا رہا۔ حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ استمتاع یہ تھا کہ شیاطین حکم دیتے تھے اور یہ نادان انسان اس پر عمل کرتے تھے۔ ابن جریج کہتے ہیں کہ زمانہ جاہلیت میں کوئی شخص سفر کرتا ہوا کسی وادی میں بھٹکتا تھا تو کہتا تھا کہ میں اس وادی کے سب سے بڑے جن کی پناہ لیتا ہوں۔ یہ ہوتا تھا ان انسانوں کا استمتاع۔ چنانچہ قیامت کے دن اسی کا عذر پیش کر رہے ہیں۔ اور جنوں کا انسانوں سے فائدہ اٹھانا یہ ہے کہ انسان ان کی تعظیم کرتے تھے اور ان سے مدد طلب کرتے تھے اور انسانوں سے انہیں بزرگی ملتی تھی۔ چنانچہ وہ کہتے تھے کہ ہم جنوں اور انسانوں کے سردار ہیں۔ اور تو نے جو وقت ہمارے لئے قرار دے دیا تھا اس وعدہ تک ہم پہنچ گئے' اس سے مراد موت ہے تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اب دوزخ تمہارا اور تمہارے اولیا کا ٹھکانہ ہے۔ جس میں تم ہمیشہ رہو گے۔ پھر اللہ تعالیٰ ہی جو چاہے کرے۔ بعض کہتے ہیں کہ استثنا کے معنی برزخ کی طرف رجوع کرنے کے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ یہ مدت دنیا کی طرف رد ہے اور بعض نے وہ باتیں کہیں جن کا بیان سورۂ ہود میں آئے گا۔ جہاں کہ اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ وہ دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے' جب تک کہ زمین و آسمان رہیں گے۔ ہاں اس کے سوا اللہ تعالیٰ کچھ اور چاہے تو اس کی مرضی' وہ تو جو ارادہ کرتا ہے اپنے ارادہ کو عمل میں لانے کا حق رکھتا ہے۔ ❷ اس آیت کی تفسیر اس آیت سے ہوتی ہے کہ دوزخ تمہارا ٹھکانہ ہے جس میں ہمیشہ رہو گے مگر ہاں پھر جو اللہ تعالیٰ چاہے۔ یہ ایک ایسی آیت ہے کہ کسی کو بھی یہ سزاوار نہیں کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے بارے میں اللہ تعالیٰ پر کوئی حکم لگائے اور کسی کو جنتی یا دوزخی قرار دے۔

**ظالم ظالموں کا' مؤمن مؤمنوں کا دوست ہے:** [آیت:۱۲۹] اللہ تعالیٰ لوگوں کو جو ایک جیسے اعمال رکھتے ہوں تو آپس میں دوست بنا دیتا ہے۔ چنانچہ مؤمن ولی ہے مؤمن کا خواہ کہیں ہو اور کیسا ہی ہو۔ اور کافر ولی ہے کافر کا خواہ کہیں کا ہو اور کسی ذات پات کا ہو۔ ایمان تمناؤں اور ظاہر داریوں کا نام نہیں۔ مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ میں نے زبور میں پڑھا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں منافقین کا انتقام منافقین ہی کے ذریعہ لوں گا اور پھر اس کے بعد سارے ہی منافقین سے اور یہ قرآن میں بھی ہے۔ چنانچہ ارشاد باری ہے ہم اسی طرح ایک ظالم کو دوسرے ظالم کا دوست بنا دیتے ہیں یعنی جن کے ظالموں کو انسانی ظالموں کا دوست بناتے ہیں۔ اور جو اللہ تعالیٰ کے ذکر سے غافل ہو جائے تو ہم ایک شیطان کو اس پر مسلط کر دیتے ہیں اور وہ ہمیشہ اس کے ساتھ رہتا ہے۔ ❸ =

❶ ۳۶/ یٰسٓ:۶۰، ۶۲۔ ❷ ٦/ الانعام:۱۰۷۔ ❸ ۴۳/ الزخرف:۳۶۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَلَمْ يَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ؕ قَالُوْا شَهِدْنَا عَلٰٓى اَنْفُسِنَا وَغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿١٣٠﴾

ترجمہ: اے جماعت جنات اور انسانوں کی کیا تمہارے پاس تم ہی میں سے پیغمبر نہیں آئے تھے جو تم سے میرے احکام بیان کیا کرتے تھے اور تم کو اس آج کے دن کی خبر دیا کرتے تھے وہ سب عرض کریں گے کہ اپنے اوپر اقرار کرتے ہیں اور ان کو دنیاوی زندگانی نے بھول میں ڈال رکھا ہے اور یہ لوگ اقرار کریں گے کہ وہ کافر تھے۔[۱۳۰]

= ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مرفوع حدیث ہے کہ جس نے ظالم کی مدد کی تو اسی کو ہم اس پر مسلط کر دیتے ہیں۔ ❶ یہ حدیث غریب ہے۔ کسی شاعر نے کہا ہے کہ کوئی ہاتھ ایسا نہیں جس سے بالاتر اللہ تعالیٰ کا ہاتھ نہ ہو اور کوئی ظالم ایسا نہیں جس کو دوسرے ظالم سے سابقہ نہ پڑے۔ آیت کریمہ کے معنی یہ ہوئے کہ جس طرح ہم نے ان نقصان یافتہ انسانوں کے دوست ان کے بہکانے والے جن و شیاطین کو بنادیا اسی طرح ظالموں میں سے بعض کو بعض کا ولی بنادیتے اور بعض بعض سے ہلاک ہوتے ہیں اور ہم ان کے ظلم و سرکشی اور بغاوت کا بدلہ بعض سے بعض کو دلاتے ہیں۔

جنوں میں نبی نہیں بلکہ ڈرانے والے آئے: [آیت:۱۳۰] روز قیامت کافر کفر کا اقرار کریں گے۔ اللہ پاک یہاں کافرین جن وانس کو متنبہ فرمار ہا ہے کہ ہم قیامت کے روز ان سے پوچھیں گے کہ کیا ہمارے رسولوں نے تمہارے پاس حق نبوت ادا کر دیا تھا۔ یہ پوچھنے کا ڈھنگ ہے جو اپنی بات کو ثابت کرنے کے لئے اختیار کیا جاتا ہے۔ یعنی اے جن وانس! کیا تمہیں میں سے رسول نہیں آئے تھے۔ رسول صرف انسانوں میں ہوئے ہیں جنوں میں نہیں ہوئے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول بنی آدم میں ہوتے ہیں اور جنوں میں صرف ڈرانے والے ہوتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈراتے ہیں۔ ابن مزاحم کا خیال ہے کہ جنوں میں بھی رسول ہوتے ہیں اور اپنے دعویٰ میں اسی آیت کریمہ سے دلیل لاتے ہیں۔ لیکن یہ غور طلب بات ہے۔ کیونکہ یہ کوئی یقینی بات نہیں ہے کیونکہ کہیں بھی کسی آیت میں اس چیز کی صراحت نہیں' زیادہ سے زیادہ یہ کہ احتمال ہے اس عدم تصریح کی آیت ربانی سے یہ دلیل ہے کہ فرمایا ﴿مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ O بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ O فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ O﴾ ❷ اور پھر فرمایا ﴿يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَالْمَرْجَانُ﴾ ❸ اور ظاہر ہے کہ لؤلؤ اور مرجان کھاری سمندر کے اندر ہوتے ہیں میٹھے سمندر میں نہیں ہوتے۔ چنانچہ جس طرح لولو اور مرجان کو میٹھے اور کھاری دونوں سمندروں کی طرف منسوب کیا بالکل اسی طرح رسولوں کو جن وانس دونوں کے اندر شمار کیا۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بالکل یہی جواب دیا ہے۔ اور اس بات کی دلیل کہ رسول صرف انسانوں میں ہیں یہ قول باری تعالیٰ ہے ﴿اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْ بَعْدِهٖ﴾ الی قولہ ﴿رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ =

❶ تاریخ دمشق لابن عساکر (۳۶/ ۳) وسندہ موضوع، اس کا راوی حسن بن علی بن زکریا العدوی کذاب متروک ہے۔

❷ ۵۵/ الرحمٰن:۱۹۔۲۰۔ ❸ ۵۵/ الرحمٰن:۲۲۔

ذٰلِكَ اَنْ لَّمْ يَكُنْ رَّبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّ اَهْلُهَا غٰفِلُوْنَ ۝ وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ؕ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ۝

ترجمہ: یہ اس وجہ سے ہے کہ آپ ﷺ کا رب کسی بستی والوں کو کفر کے سبب ایسی حالت میں ہلاک نہیں کرتا کہ اس بستی کے رہنے والے بے خبر ہوں۔[۱۳۱] اور ہر ایک کے لئے درجے ملیں گے ان کے اعمال کے سبب اور آپ کا رب ان کے اعمال سے بے خبر نہیں ہے۔[۱۳۲]

=لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ ۢ بَعْدَ الرُّسُلِ ﴾ ❶ اور ابراہیم علیہ السلام کے ذکر سے متعلق قولہ تعالیٰ ﴿وَ جَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ﴾ ❷ چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بعد نبوت اور کتاب کو انہیں کی ذریت میں موقوف کر دیا گیا اور کوئی بھی اس بات کا قائل نہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے پہلے نبوت جن میں تھی اور ان کے مبعوث ہونے کے بعد جنوں سے منقطع ہوگئی۔ غرض یہ کہ جنوں میں ثبوت نبوت نہ ابراہیم علیہ السلام سے پہلے ثابت ہے نہ ابراہیم علیہ السلام کے بعد۔ اور فرمایا کہ تم سے پہلے ہم نے جو رسول بھیجے تھے وہ بھی کھانا وغیرہ کھاتے تھے اور بازاروں میں چلتے پھرتے بھی تھے۔ اور فرمایا کہ تم سے پہلے جس قدر ہم نے رسول بھیجے وہ انہیں کے اہل وطن تھے۔ ❸ اور معلوم ہے کہ جن اس باب رسالت میں تابع انسان ہیں اور اسی لئے جنوں سے متعلق خبر دیتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے کہ "جنوں کی ایک جماعت کو ہم نے تمہاری طرف پھیر دیا ہے کہ وہ قرآن سننے لگتے ہیں اور جب حاضر مجلس رہتے ہیں تو کہتے ہیں کہ خاموش ہو جاؤ سننے دو اور جب قرآن ختم ہو جاتا ہے تو اپنی قوم کی طرف جا کر اللہ تعالیٰ سے انہیں ڈراتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے قوم! ہم نے ایک کتاب سنی جو موسیٰ علیہ السلام کے بعد اتری ہے اور جو توریت کی تصدیق کرتی ہے اور حق باتوں اور طریق مستقیم کی طرف ہدایت کرتی ہے۔ اے لوگو! اللہ تعالیٰ کی طرف بلانے والے کو لبیک کہو ان پر ایمان لاؤ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہوں کو بخش دے گا اور عذاب الیم سے تمہیں نجات عطا کرے گا۔ اور اگر کسی نے داعی اللہ تعالیٰ کو لبیک نہیں کہا اور کا فررہ گیا تو وہ اللہ تعالیٰ کو کچھ عاجز نہیں کر سکتا اور اللہ تعالیٰ کے سوا اس کا کوئی ولی نہیں ہو سکتا۔ ایسے لوگ بڑی گمراہی میں ہوں گے۔" ❹ ترمذی کی حدیث ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے سورۂ رحمٰن کی تلاوت فرمائی اور اس میں اس آیت کو پڑھا ﴿سَنَفْرُغُ لَكُمْ اَيُّهَ الثَّقَلٰنِ ۝﴾ ❺ اور فرمایا کہ "اے جن وانس کی جماعت کیا تم میں سے اللہ تعالیٰ کے رسول تمہارے پاس نہیں آئے تھے جو میری آیتیں تم کو پڑھ کر سناتے تھے اور آج کے دن میری ملاقات سے تمہیں متنبہ کرتے تھے تو وہ کہیں گے کہ ہم اقرار کرتے ہیں کہ تیرے رسولوں نے اپنی تبلیغ ہم تک پہنچا دی اور ہمیں تیری ملاقات سے ڈرایا بھی تھا اور یہ بھی بتایا تھا کہ یہ آج کا دن ضرور وقوع پذیر ہونے والا ہے۔" اور فرمایا حیات دنیا نے انہیں مبتلائے فریب کر رکھا تھا۔ وہ حیات دنیا میں افراط و تفریط میں مبتلا ہو گئے اور تکذیب رسل اور مخالفت معجزات کر کے ہلاک ہو گئے کیونکہ حیات دنیوی کی عیاشیوں اور زینت و شہوات میں گرفتار ہو گئے اور بروز قیامت وہ خود اپنے نفسوں پر گواہی دیں گے کہ ہم کافر تھے۔

عذاب اتمام حجت کے بعد آتا ہے: [آیت: ۱۳۱-۱۳۲] اللہ پاک فرماتا ہے کہ ایسا نہیں ہوا کرتا کہ تمہارا رب بستیوں کو ہلاک کرے اور ظلم سے ہلاک کرے ایسی حالت میں کہ وہ لوگ بالکل غفلت میں ہوں۔ نہیں بلکہ رسولوں کو بھیج کر اور کتابیں نازل کر کے ہم نے جن وانس کے عذرات کو ختم کر دیا ہے تا کہ کوئی ظلم سے نہ پکڑا جائے اور اس کو دعوت توحید نہ پہنچی ہو۔ ہم نے لوگوں کا کوئی عذر باقی=

❶ ٤/ النسآء: ١٦٣-١٦٥۔ ❷ ٢٩/ العنكبوت: ٢٠۔ ❸ ١٢/ يوسف: ١٠٩۔ ❹ ٤٦/ الاحقاف/ ٢٩، ٣٢۔

❺ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة الرحمٰن، ٣٢٩١، وهو حسن۔

وَرَبُّكَ الْغَنِيُّ ذُو الرَّحْمَةِ ۚ إِنْ يَشَأْ يُذْهِبْكُمْ وَيَسْتَخْلِفْ مِنْ بَعْدِكُمْ مَا يَشَاءُ كَمَا أَنْشَأَكُمْ مِنْ ذُرِّيَّةِ قَوْمٍ آخَرِينَ ﴿١٣٣﴾ إِنَّ مَا تُوعَدُونَ لَآتٍ ۖ وَمَا أَنْتُمْ بِمُعْجِزِينَ ﴿١٣٤﴾ قُلْ يَا قَوْمِ اعْمَلُوا عَلَىٰ مَكَانَتِكُمْ إِنِّي عَامِلٌ ۖ فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ مَنْ تَكُونُ لَهُ عَاقِبَةُ الدَّارِ ۗ إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الظَّالِمُونَ ﴿١٣٥﴾

ترجمہ: اور آپ کا رب بالکل غنی ہے رحمت والا ہے اگر وہ چاہے تو تم سب کو اٹھا لے اور تمہارے بعد جس کو چاہے تمہاری جگہ آباد کر دے جیسا تم کو ایک دوسری قوم کی نسل سے پیدا کیا ہے۔[۱۳۳] جس چیز کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ بے شک آنے والی چیز ہے اور تم عاجز نہیں کر سکتے۔[۱۳۴] آپ یہ فرما دیجئے کہ اے میری قوم تم اپنی حالت پر عمل کرتے رہو میں بھی عمل کر رہا ہوں' سو اب جلد ہی تم کو معلوم ہوا جاتا ہے اس عالم کا انجام کار کس کے لئے نافع ہوگا۔ یہ یقینی بات ہے کہ حق تلفی کرنے والوں کو کبھی فلاح نہ ہوگی۔[۱۳۵]

= نہیں رہنے دیا اگر ہم نے قوموں پر عذاب بھیجا بھی تو رسولوں کو بھیج کر تکمیل حجت کرنے کے بعد جیسا کہ فرمایا کوئی بستی ایسی نہیں جہاں ہم نے کوئی ڈرانے والا رسول اپنی طرف سے نہ بھیجا ہو۔" اور فرمایا کہ ہم نے ہر قوم میں رسول بھیجے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہی کی پرستش کرو اور شیطان سے بچو جیسا کہ فرمایا کہ ہم کبھی کسی پر عذاب نازل کرنے والے نہیں جب تک کہ ان کے پاس رسول نہ بھیج دیں۔ ❶ اور فرمایا کہ "جس وقت جہنم میں لوگ جھونکے جائیں گے تو اس کے متعینہ فرشتے ان سے پوچھیں گے کہ کیا اللہ تعالیٰ کا کوئی ڈرانے والا تمہارے پاس نہیں آیا تھا؟ وہ کہیں گے کہ ہاں ضرور آیا تھا لیکن ہم نے اس کو جھٹلا دیا تھا" ❷ اس موضوع سے متعلق بہت سی آیتیں ہیں۔

امام ابو جعفر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا قول ﴿بِظُلْمٍ﴾ دو وجوہ کا احتمال رکھتا ہے۔ ایک تو یہ کہ یہ بات اس وجہ سے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا یہ طریقہ نہیں کہ کسی قوم کو اس کے شرک کے سبب اس طرح ہلاک کر دے کہ اسے اپنے شرک کی خبر بھی نہ ہو یعنی وہ عقوبت میں کبھی جلدی نہیں کرتا ہے جب تک کہ ان کے پاس رسول نہ بھیج دے جو انہیں عذاب سے متنبہ کر دے اور اللہ تعالیٰ کی حجت تمام کر دے اور روز آخرت کے عذاب سے انہیں ڈرا نہ دے۔ اگر وہ غفلت میں کسی کو پکڑتا تو وہ کہتے کہ ہمارے پاس تو کوئی بشیر اور نذیر آیا ہی نہ تھا۔ ❸ اور دوسری وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کہتا ہے کہ وہ انہیں بغیر متنبہ کر دینے اور رسل اور آیات کے ذریعہ نصیحت کئے بغیر ہلاک نہیں کیا کرتا' ورنہ ان پر ظلم کرنا لازم آتا' اور اللہ تو اپنے بندوں پر ظلم نہیں کرتا ہے۔ اس کے بعد ابو جعفر وجہ اول کو ترجیح دیتے ہیں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہی وجہ اقویٰ اور افضل ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قولہ تعالیٰ ﴿وَلِكُلٍّ دَرَجَاتٌ مِمَّا عَمِلُوا﴾ یعنی ہر نیک و بد عمل کرنے والے کے بلحاظ عمل کئی مراتب و منازل ہیں کہ جس کا جیسا عمل ہے اس کے نتیجہ تک اس کو پہنچا دیتا ہے۔ اگر عمل خیر ہو تو نتیجہ خیر تک اور عمل بد ہو تو نتیجہ بد تک۔ اور یہ بھی محتمل ہے کہ یہ مطلب ہو کہ ان کافرین جن وانس کے کئی درجات ہیں اور ہر کافر کے لئے دوزخ میں اس کے حسب معصیت مدارج و منازل ہیں۔ جیسا کہ فرمایا کہ ہر ایک کے لئے دوگنا تین گنا عذاب ہے اور فرمایا کہ جن لوگوں نے کفر کیا اور اللہ تعالیٰ کی راہ مستقیم کی طرف آنے سے لوگوں کو روکا ہم عذاب پر عذاب ان کے لئے زیادہ کریں گے۔ کیونکہ وہ خود بھی کفر کرتے رہے اور لوگوں کو بھی کفر کی راہ پر لائے اور فساد برپا

❶ ۱۷/ الاسرآء:۱۵۔ ❷ ۶۷/ الملک:۸، ۹۔ ❸ ۵/ المآئدۃ:۱۹۔

کرتے رہتے تھے۔ ❶ اور اللہ تعالیٰ تو عمل کرنے والے کے عمل سے غافل نہیں۔ یہ لوگ اللہ تعالیٰ کے علم میں ہیں جب وہ اس کی طرف لوٹیں گے تو انہیں سزا سے دوچار ہونا پڑے گا۔

اللہ تعالیٰ مخلوق سے بے نیاز ہے: [آیت:۱۳۳۔۱۳۵] ارشاد ہوتا ہے کہ اے محمد! تمہارا رب جمیع خلق سے من جمیع الوجوہ غنی ہے جمیع احوال میں سب اس کے محتاج ہیں۔ اور اس کے علاوہ وہ رحیم و کریم بھی ہے جیسا کہ فرمایا ﴿اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۝﴾ ❷ اگر تم اس کے اوامر ونواہی کی مخالفت کرو گے تو اگر وہ چاہے تو تم کو ہلاک و برباد کردے گا اور پھر جس قوم کو چاہے گا تمہارا جانشین بنادے گا تاکہ یہ دوسری قوم اس کی فرماں برداری کرے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو ایک دوسری قوم کی ذریت سے پیدا کیا۔ وہ اس بات پر قادر ہے اس پر یہ چیز آسان ہے۔ جیسا کہ اس نے قرون اولیٰ کو ہلاک کردیا اور پھر بعد کی قوموں کو لا بسایا اسی طرح وہ اس قوم کو ہلاک کرنے اور دوسری قوم کو لانے پر قادر ہے۔ ❸ اور فرمایا کہ اے لوگو! تم اللہ تعالیٰ کے محتاج ہو اس کے فقیر ہو اور غنی اور حمید صرف اللہ تعالیٰ ہے وہ چاہے تو تم کو فنا کر کے ایک دوسری مخلوق پیدا کرے۔ یہ اللہ تعالیٰ پر دشوار نہیں۔ ❹ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر تم اس سے منہ پھیرو گے تو تمہاری بجائے دوسری قوموں کو بدل دے گا۔ پھر تمہارا ذکر بھی باقی نہ رہے گا۔

ابان بن عثمان اس آیت سے متعلق کہتے ہیں کہ ذریت اصل کو بھی کہتے ہیں اور ذریت نسل کو بھی کہتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کا قول کہ ﴿اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَاٰتٍ وَّمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِیْنَ۝﴾ یعنی اے محمد! انہیں خبر دے دو کہ امر معاد سے متعلق جس بات کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے وہ لامحالہ ہو کر رہے گی۔ تم اللہ کو عاجز نہیں کر سکتے۔ وہ تو اس بات پر قادر ہے کہ تمہیں پھر سے زندہ کرے خواہ تم خاک کیوں نہ بن جاؤ اور تمہاری ہڈیاں تک کیوں نہ گل جائیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ "اے بنی آدم! اگر تم سمجھ رکھتے ہو تو اپنے کو مردوں میں شمار کرو اللہ تعالیٰ کی قسم جس بات کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے وہ بات ہو کر رہے گی۔ تم اس پر غالب آ ہی نہیں سکتے اور اس سے بچ نہیں سکتے۔" ❺

پھر فرمایا کہ اے لوگو! تم اپنی جگہ عمل کرتے رہو اور میں اپنی جگہ کرتا رہوں گا اور اس بات کو تم قریب میں جان لو گے۔ یہ بڑی سخت وعید اور زبردست تہدید ہے۔ یعنی اگر گمان کرتے ہو کہ تم ٹھیک راہ پر ہو تو اسی پر چلو اور میں بھی اپنے منہج اور اپنے طریق میں چلتا ہوں جیسا کہ فرمایا کہ "ایمان نہ لانے والوں سے کہہ دو کہ تم بھی اپنا کرتے رہو اور میں بھی اپنا کرتا رہوں گا۔ تم بھی میرا انتظار کرو اور میں بھی تمہارا انتظار کرتا ہوں۔ ❻ قریب میں تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ عاقبت کی بھلائی کس کے لئے ہے یاد رکھو ظالم کبھی فلاح نہیں پائیں گے۔" اللہ تعالیٰ نے رسول سے اپنا کیا ہوا وعدہ پورا کیا ان کے لئے بیسیوں شہر فتح کئے' انہیں ملکوں پر قابض و متصرف بنایا اور مخالفین کو چوٹی سے پکڑ کر نیچا دکھایا' مکے کو نبی اکرم ﷺ کے لئے فتح کرا دیا اور سب مکے والوں پر انہیں غالب کردیا اور تمام جزیرۂ عرب پر ان کا حکم نافذ ہو گیا۔ اسی طرح یمن اور بحرین پر بھی۔ اور خود انہیں کی زندگی میں یہ سب کچھ ہوا۔ اور آپ ﷺ کی وفات کے بعد خلفا رضی اللہ عنہم کے زمانے میں امصار و اقالیم بھی فتح ہونے لگے۔ جیسا کہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے لکھ دیا ہے کہ میں اور میرا رسول غالب آئیں گے۔ اللہ تعالیٰ قوی اور عزیز ہے۔ ❼

---

❶ ١٦/ النحل:٨٨۔ ❷ ٢/ البقرة:١٤٣۔ ❸ ٤/ النسآء:١٣٣۔ ❹ ١٤/ ابراهيم:١٥، ١٦۔

❺ شعب الايمان، ١٠٥٦٤، حلية الأولياء، ٦/ ٩١، قصر الأمل لابن ابى الدنيا (١/ ٢/ ١) اسکی سند میں ابوبکر بن ابی مریم ضعیف راوی ہے۔ لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔ (الميزان، ٤/ ٤٩٨، رقم، ١٠٠٦) اور شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اس روایت کی سند کو ضعیف قرار دیا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الضعيفه، ٤٩٧٧)

❻ ١١/ هود:١٢١۔ ❼ ٥٨/ المجادلة:٢١۔

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا ذَرَاَ مِنَ الْحَرْثِ وَالْاَنْعَامِ نَصِيْبًا فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ وَهٰذَا لِشُرَكَآئِنَا ۚ فَمَا كَانَ لِشُرَكَآئِهِمْ فَلَا يَصِلُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَمَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ يَصِلُ اِلٰى شُرَكَآئِهِمْ ؕ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝

ترجمہ: اور اللہ تعالیٰ نے جو کھیتی اور مواشی پیدا کئے ہیں ان لوگوں نے ان میں سے کچھ حصہ اللہ تعالیٰ کا مقرر کیا اور بزعم خود کہتے ہیں کہ یہ تو اللہ تعالیٰ کا ہے اور یہ ہمارے معبودوں کا ہے۔ پھر جو چیز ان کے معبودوں کی ہوتی ہے وہ تو اللہ تعالیٰ کی طرف نہیں پہنچتی اور جو چیز اللہ تعالیٰ کی ہوتی ہے وہ ان کے معبودوں کی طرف پہنچ جاتی ہے۔ انہوں نے کیا بری تجویز نکال رکھی ہے۔[١٣٦]

اور فرمایا کہ ہم اپنے رسولوں اور اہل ایمان کی دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی مدد کریں گے جس روز کہ ظالمین کو ان کی معذرت کوئی نفع نہ دے گی۔ ان پر لعنت ہے اور دوزخ ان کا ٹھکانہ ہے۔ ❶ اور فرمایا ہم نے بعد الذکر زبور میں لکھ دیا تھا کہ ہماری زمین کے وارث ہمارے نیک بندے ہوں گے۔ ❷ اور رسولوں سے متعلق خبر دی جارہی ہے کہ ہم نے رسولوں کی طرف وحی بھیج دی تھی کہ ان کفار ظالمین کو ہم ہلاک کردیں گے اور پھر دنیا میں ہم تم لوگوں کو بسائیں گے۔ یہ ہماری عنایت ان لوگوں کے لئے ہے جو ہم سے ڈرتے ہیں۔ اور فرمایا کہ تمہارے ایمانداروں اور صالحوں سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ زمین میں اللہ تعالیٰ انہیں اپنا خلیفہ بنائے گا۔ جیسا کہ ان سے پہلے کے لوگوں کو اپنا خلیفہ بنایا تھا اور جو دین کہ اس نے پسند فرمایا ہے اس پر انہیں چلائے گا اور خوف کے بعد ان کی زندگی امن سے بدل دے گا کیونکہ وہ میری عبادت کرتے ہیں اور شرک نہیں کرتے۔ ❸ اور اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ کو اسی سرفرازی سے امتیاز خاص بخشا ہے اس کا اول و آخر شکر ہے۔

مشرک اللہ کے ساتھ غیر اللہ کا حصہ بھی نکالتے تھے: [آیت:١٣٦] یہاں اللہ تعالیٰ کی طرف سے مشرکین کو ملامت کی جارہی ہے جنہوں نے کہ بدعتیں اور شرک و کفر پھیلایا اور دوسری مخلوقات کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنایا' حالانکہ ہر چیز کا خالق وہی پاک پروردگار ہے اور اسی لئے فرمایا کہ یہ لوگ کھیتی کی پیداوار یا مویشیوں کی نسل سے جو کچھ پیدا کرتے ہیں تو اس میں سے ایک حصہ تو اللہ تعالیٰ کے نام کا نکالتے ہیں اور اپنے زعم باطل کی رو سے کہتے ہیں کہ یہ تو اللہ تعالیٰ کے نام ہے اور یہ ہمارے شرکا کے نام کا ہے لیکن جو شرکا کے نام کا ہے وہ تو اللہ تعالیٰ کے لئے خرچ نہیں کیا جاتا اور جو اللہ تعالیٰ کے نام کا ہے وہ شرکا کے اغراض میں خرچ کردیتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ یہ اعدائے رب جب زراعت یا نخلستان وغیرہ کی کاشت کرتے تھے اور پیداوار اور ثمر حاصل ہوتے تھے تو اس میں سے کسی قدر حصہ اللہ تعالیٰ کا قرار دیتے اور کچھ بتوں کے نام کا۔ پس جو بتوں کے نام کا ہوتا تھا اس کو تو محفوظ کرلیتے تھے اور اگر اللہ تعالیٰ کے نام کا کچھ حصہ اس میں سے گر جائے یا کچھ آسیب پہنچے تو اس کو بتوں کے حصہ میں شریک کر ڈالتے تھے۔ اور اگر بتوں کے لئے قرار دادہ حصہ سے پانی آگے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کے لئے قرار دادہ حصے تک پہنچ جاتا تو کہتے یہ تو ہمارے بت کا ہے اور اللہ تعالیٰ کے حصہ کے پھل یا پیداوار گر جاتی یا بتوں کے حصے میں آکر مل جاتی تو کہتے یہ تو مستحقین کا حصہ ہے' بتوں کے حصہ میں ملا لیتے اور اللہ تعالیٰ کی طرف ردنہ کرتے اور اللہ تعالیٰ کے حصہ کا قرار دیا ہوا پانی آگے بڑھ کر بتوں کی کاشت والی زمین کو سیراب کرتا تو ایسا=

❶ ٤٠/ غافر:٥١،٥٢۔ ❷ ٢١/ الانبیآء:١٠٥۔ ❸ ٢٤/ النور:٥٥۔

وَكَذٰلِكَ زَيَّنَ لِكَثِيرٍ مِّنَ الْمُشْرِكِينَ قَتْلَ أَوْلَادِهِمْ شُرَكَاؤُهُمْ لِيُرْدُوهُمْ وَلِيَلْبِسُوا عَلَيْهِمْ دِينَهُمْ ۖ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ مَا فَعَلُوهُ ۖ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُونَ ﴿١٣٧﴾ وَقَالُوا هَٰذِهِ أَنْعَامٌ وَحَرْثٌ حِجْرٌ لَّا يَطْعَمُهَا إِلَّا مَن نَّشَاءُ بِزَعْمِهِمْ وَأَنْعَامٌ حُرِّمَتْ ظُهُورُهَا وَأَنْعَامٌ لَّا يَذْكُرُونَ اسْمَ اللَّهِ عَلَيْهَا افْتِرَاءً عَلَيْهِ ۚ سَيَجْزِيهِم بِمَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ﴿١٣٨﴾

ترجمہ: اور اسی طرح بہت سے مشرکین کے خیال میں ان کے معبودوں نے اپنی اولاد کے قتل کرنے کو مستحسن بنا رکھا ہے تاکہ وہ ان کو برباد کریں اور تاکہ ان کے طریقہ کو مخبوط کردیں۔ اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو یہ ایسا کام نہ کرتے تو آپ ان کو اور جو کچھ یہ غلط باتیں بنا رہے ہیں یوں ہی رہنے دیجئے۔[۱۳۷] اور وہ اپنے خیال پر یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ مویشی ہیں اور کھیت ہیں جن کا استعمال ہر شخص کو جائز نہیں ان کو کوئی نہیں کھا سکتا سوا ان کے جن کو ہم چاہیں اور مویشی جن پر سواری یا بار برداری حرام کر دی گئی اور مویشی ہیں جن پر یہ لوگ اللہ تعالیٰ کا نام نہیں لیتے محض اللہ تعالیٰ پر افتراء باندھنے کے طور پر۔ ابھی اللہ تعالیٰ ان کو ان کے افترا کی سزا دیے دیتا ہے۔[۱۳۸]

= ہونے دیتے اور اس کو بتوں ہی کے لئے خاص کر دیتے۔ اور بحیرہ اور سائبہ اور حام اور وصیلہ جانوروں کو بتوں کے لئے مخصوص کر دیتے اور دعویٰ کرتے کہ اللہ تعالیٰ کے تقرب کی خاطر ہم ان سے فائدہ اٹھانا حرام سمجھتے ہیں۔ چنانچہ آیت مندرجہ بالا اسی مضمون پر روشنی ڈالتی ہے۔ ابن زید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نام کا کوئی جانور رہوتا اور اس کو وہ ذبح کرتے تو اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ بتوں کا نام بھی لیتے۔ اور بتوں کا نام اگر اس پر لیا گیا نہ ہو اور صرف اللہ تعالیٰ کا نام لیا ہو تو اس ذبیحہ کو نہ کھاتے اور جو بتوں کے نام کے جانور ہوں ان کو ذبح کرتے وقت اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیتے صرف بتوں کا نام لیتے۔ پھر یہ آیت پڑھی ﴿سَآءَ مَا يَحْكُمُونَ ۝﴾ یعنی ان کی کیسی بری تقسیم ہے۔

پہلے تو تقسیم میں انہوں نے غلطی کی۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ہی ہر شے کا رب ہے اور خالق ہے۔ اور پھر جو تقسیم فاسدہ کی اس کو بھی اپنی جگہ قائم نہ رکھا بلکہ اس میں بھی جور اور ناانصافی سے کام لیا۔ جیسا کہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے تو بیٹیاں قرار دیتے ہیں اور اپنے لئے اپنے حسب انتخاب بیٹے قرار دیتے ہیں اور فرمایا کہ اللہ ہی کے بندوں کو اس کا حصہ بنا دیا انسان بڑا ناشکر گزار ہے۔ ❶ اور فرمایا کیا تمہارے لئے بیٹا اور اللہ تعالیٰ کے لئے بیٹی۔ یہ تمہاری کیسی غلط تقسیم ہے۔ ❷

**مفلسی کے ڈر سے اولاد کو قتل کرنا:** [آیت:۱۳۷۔۱۳۸] اللہ پاک فرماتا ہے کہ جس طرح شیاطین نے انہیں یہ بات پسندیدہ بتلائی کہ اللہ تعالیٰ کے لئے بتوں سے الگ ایک حصہ قرار دیں اسی طرح افلاس کے خوف سے اپنی اولاد کو قتل کر دینا یا اپنی لڑکیوں کو سسرالی رشتہ سے عار کی بنا پر مستحسن بنانا۔ ان کے شرکا شیاطین ہیں جو انہیں مشورہ دیتے ہیں کہ مفلسی کے ڈر سے اپنی اولاد کو زندہ دفن کر دیں۔ یا تو نیت ہی ہلاک کرنے کی ہوتی تھی یا اس کو ایک مذہبی بات سمجھتے تھے اور دین ان پر مشتبہ ہو گیا تھا۔ جیسا کہ فرمایا کہ جب کہا جاتا تھا کہ تمہارے لڑکی پیدا ہوئی ہے تو اس کا چہرہ ناراضی سے سیاہ پڑ جاتا' منہ بن کر رہ جاتا اور اس شرم کے مارے لوگوں سے چھپتا پھرتا۔ ❸ اور جیسا کہ فرمایا ''کیا جواب دو گے جب زندہ دفن کردہ لڑکی سے روز قیامت پوچھا جائے گا کہ تو کس گناہ کے بدلہ میں =

❶ ٤٣/ الزخرف:١٥۔ ❷ ٥٣/ النجم:٢٢۔ ❸ ١٦/ النحل:٥٨:٥٩۔

وَقَالُوا مَا فِي بُطُونِ هَٰذِهِ الْأَنْعَامِ خَالِصَةٌ لِّذُكُورِنَا وَمُحَرَّمٌ عَلَىٰ أَزْوَاجِنَا ۖ وَإِن يَكُن مَّيْتَةً فَهُمْ فِيهِ شُرَكَاءُ ۚ سَيَجْزِيهِمْ وَصْفَهُمْ ۚ إِنَّهُ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ﴿١٣٩﴾

ترجمہ: اور وہ کہتے ہیں کہ جو چیز ان مواشی کے پیٹ میں ہے وہ خالص ہمارے مردوں کے لئے ہے اور ہماری عورتوں پر تو حرام ہے اور اگر وہ مردہ ہے تو اس میں سب برابر ہیں ابھی اللہ تعالیٰ ان کو ان کی غلط بیانی کی سزا دیئے دیتا ہے بلاشبہ وہ حکمت والا ہے وہ بڑا علم والا ہے۔[۱۳۹]

= قتل کی گئی ہے۔" ❶ نیز وہ اس لئے بھی اولاد کو قتل کر دیتے کہ انہیں مفلسی کا خوف دامن گیر ہوتا اور انہیں پالنے میں مال کے تلف ہونے کا خوف ہوتا۔ یہ سب شیاطین کی کارستانیاں ہوتیں۔ پھر فرماتا ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو وہ ایسا نہ کرتے۔ یعنی جو کچھ ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کی مشیت کے تحت ہوتا ہے۔ اس میں اس کی حکمت تامہ ہے اس پر کوئی اعتراض نہیں کر سکتا۔ تم اے نبی ﷺ! انہیں بھی چھوڑ دو اور ان کے جھوٹے معبودوں کو بھی۔ اللہ تعالیٰ عنقریب ہی تمہارا اور ان کا فیصلہ فرما دے گا۔

**مشرکین کے خود ساختہ حلال و حرام:** ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ حجر کے معنی حرام کے ہیں یعنی وہ جو بصورت وصیلہ حرام کر لیا تھا۔ وہ کہنے لگے کہ یہ مویشی اور یہ کھیتی حرام ہے ہماری مرضی کے بغیر کوئی اس کو نہیں کھا سکتا۔ یہ تحریم اور یہ سخت گیری اپنے اوپر شیاطین کی طرف سے تھی اللہ تعالیٰ کی قرار دی ہوئی نہیں تھی۔ ابن زید کہتے ہیں کہ اپنے خداؤں کی خاطر اس کو حرام قرار دے لیا تھا۔ جیسا کہ فرمایا کہ یہ تمہیں کیا ہوا کہ جس کو اللہ تعالیٰ نے تمہارا رزق بنایا تھا' اس کو تم نے اپنے اوپر حرام کر لیا اور حرام کو حلال کر لیا۔ ان سے پوچھو کہ کیا اللہ تعالیٰ نے تمہیں ایسا حکم دیا تھا' یا یہ کہ اللہ تعالیٰ پر افترا کرتے ہو۔ ❷ اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے پاس بحیرہ اور سائبہ اور وصیلہ اور حام کی کوئی سند نہیں۔ مگر یہ کہ یہ کافر اللہ تعالیٰ پر تہمت رکھتے ہیں اور ان میں سے اکثر کچھ بھی نہیں سمجھتے۔ ❸ سدی کہتے ہیں کہ بحیرہ اور سائبہ اور وصیلہ اور حام تو وہ جانور ہیں جن پر سواری لینا حرام قرار دیا گیا ہو۔ یا یہ کہ وہ جانور ہیں جن پر اللہ تعالیٰ کا نام نہیں لیتے تھے نہ بوقت پیدائش نہ بوقت ذبح۔ ابو وائل نے کہا۔ کیا تم جانتے ہو کہ اس آیت میں کہ بعض مویشیوں پر سوار ہونا حرام تھا' اور بعض پر اللہ تعالیٰ کا نام نہیں یاد کیا جاتا تھا' اس سے کون جانور مراد ہیں۔ اس سے بحیرہ جانور مراد ہیں کہ جن پر سوار ہو کر حج کو نہیں جاتے تھے' نہ ان پر سوار ہوتے' نہ بوجھ لادتے' نہ ان کا دودھ پیتے' نہ نسل کشی کرتے۔ یہ سب اللہ تعالیٰ پر کذب و افترا ہے۔ نہ اللہ تعالیٰ کا یہ حکم' نہ رضا جوئی کے لئے ذریعہ۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ اس افترا کا انہیں بدلہ دے گا۔

**مشرکین کے متعین کردہ حلال و حرام:** [آیت:۱۳۹] وہ کہتے ہیں کہ جو اس مادہ کے پیٹ میں ہے وہ خالص مردوں کا حق ہے۔ اس سے مراد دودھ ہے کہ اس طرح بعض جانوروں کا دودھ عورتوں پر حرام کر دیتے اور مرد پیتے رہتے۔ اگر بکری کو کوئی نر بچہ ہوتا تو ذبح کر کے صرف مرد کھاتے عورتوں کو نہ دیتے' کہتے تم پر حرام ہے۔ اور مادہ بچہ ہوتا تو ذبح نہ کرتے بلکہ پال لیتے اور اگر مرا ہوا پیدا ہوتا تو سب مل کر کھاتے مردوں کو کھانے کی ممانعت نہ تھی۔

اللہ تعالیٰ نے اس بات کی ممانعت فرمائی۔ ❹ شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ بحیرہ جانور کا دودھ صرف مرد پیتے تھے اور کوئی جانور مر جاتا تو مردوں کے ساتھ عورتوں کو بھی اس میں حصہ دیا جاتا۔ ارشاد ہوتا ہے کہ ان کے اس کذب کی قرار واقعی سزا دی جائے گی۔ جیسا =

❶ ۸۱/ التکویر:۸، ۹۔ ❷ ۱۲/ یوسف:۵۹۔
❸ ۵/ المآئدۃ:۱۰۳۔ ❹ الطبری، ۱۲/ ۱۴۷۔

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ قَتَلُوْٓا اَوْلَادَهُمْ سَفَهًاۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّحَرَّمُوْا مَا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ افْتِرَآءً عَلَى اللّٰهِ ؕ قَدْ ضَلُّوْا وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ﴿۱۴۰﴾ وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ جَنّٰتٍ مَّعْرُوْشٰتٍ وَّغَيْرَ مَعْرُوْشٰتٍ وَّالنَّخْلَ وَالزَّرْعَ مُخْتَلِفًا اُكُلُهٗ وَالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ؕ كُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَاٰتُوْا حَقَّهٗ يَوْمَ حَصَادِهٖ ۖؗ وَلَا تُسْرِفُوْا ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۱۴۱﴾ وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّفَرْشًا ؕ كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۱۴۲﴾

ترجمہ: واقعی خرابی میں پڑ گئے وہ لوگ جنہوں نے اپنی اولاد کو محض براہ حماقت بلا کسی سند کے قتل کر ڈالا اور جو چیزیں ان کو اللہ تعالیٰ نے کھانے پینے کو دی تھیں ان کو حرام کر لیا محض اللہ تعالیٰ پر افتراء باندھنے کے طور پر بے شک یہ لوگ گمراہی میں پڑ گئے اور کبھی راہ پر چلنے والے نہیں ہوئے۔[۱۴۰] اور وہی ہے جس نے باغات پیدا کیے وہ بھی جو ٹٹیوں پر چڑھائے جاتے ہیں اور وہ بھی جو ٹٹیوں پر نہیں چڑھائے جاتے اور کھجور کے درخت اور کھیتی جن میں کھانے کی چیزیں مختلف طور کی ہوتی ہیں اور زیتون اور انار جو باہم ایک دوسرے کے مشابہ بھی ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کے مشابہ نہیں بھی ہوتے ان سب کی پیداوار کھاؤ جب وہ نکل آئے اور اس میں جو حق واجب ہے وہ اس کے کاٹنے کے دن دیا کرو اور حد سے مت گزرو یقیناً وہ حد سے گزرنے والوں کو ناپسند کرتا ہیں۔[۱۴۱] اور مواشی میں اونچے قد کے اور چھوٹے قد کے جو کچھ اللہ تعالیٰ نے تم کو دیا ہے کھاؤ اور شیطان کے قدم بقدم مت چلو۔ بلا شک وہ تمہارا صریح دشمن ہے۔[۱۴۲]

= کہ فرمایا ﴿وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۝﴾ ❶ یعنی تمہاری زبانیں جو جھوٹ بکتی ہیں اس طرح نہ کہہ دیا کرو کہ یہ حلال ہے اور یہ حرام' تاکہ اللہ پر بہتان باندھو' جو اللہ تعالیٰ پر بہتان باندھتے ہیں وہ کبھی فلاح نہیں پاتے۔ اللہ پاک بڑا حکیم ہے' اپنے افعال واقوال کے اندر۔ اور بندوں کے اچھے برے اعمال سے خوب واقف ہے وہ انہیں پوری پوری جزا دے گا۔

**مشرکین عرب کی جہالت:** [آیت: ۱۴۰۔۱۴۲] اللہ پاک فرماتا ہے کہ وہ لوگ جو یہ افعال کرتے ہیں وہ دنیا اور آخرت دونوں جگہ نقصان میں ہیں۔ دنیا میں تو اس طرح کہ اپنی اولاد کو قتل کر کے خسارے میں پڑے' ان کی دولت چھن گئی' ان پر مفلسی آ گئی۔ اور خود اپنی طرف سے جو نئی باتیں انہوں نے رائج کر دی تھیں۔ اس کی وجہ سے ان نفع بخش اشیاء سے محروم ہو گئے اور آخرت کے لحاظ سے یوں کہ سب سے برے ٹھکانے کے مستحق بن گئے۔ جیسا کہ فرمایا جو لوگ اللہ تعالیٰ پر کذب کا افترا کرتے ہیں وہ کبھی فلاح نہیں پا سکتے۔ دنیا میں چند روزہ تمتع حاصل کر لو۔ پھر آخر تم کو ہماری طرف آنا ہی ہے اور اپنے کفر کے سبب عذاب شدید کو چکھنا ہی ہے۔ ❷ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اگر تم چاہو کہ جہل عرب کو معلوم کرو تو سورۂ انعام میں ایک سو تیس آیات کے بعد (والی آیات) پڑھو ﴿قَدْ

❶ ١٦/ النحل: ١١٦۔ ❷ ١٠/ یونس: ٦٩، ٧٠۔

﴿خَسِرَ الَّذِينَ قَتَلُوا أَوْلَادَهُمْ﴾ الخ۔ ❶

**اللہ تعالیٰ کے بعض انعامات کا تذکرہ:** زروع' ثمار اور انعام جن پر یہ مشرکین تصرف کرتے ہیں اور اپنے فاسد آرا سے اس کی تقسیم کر کے کسی کو حلال اور کسی کو حرام بنا لیتے ہیں۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کے پیدا کیے ہوئے ہیں۔ اور یہ چھتوں اور منڈ وے والے اور بے سقف باغات جو ٹٹیوں پر چڑھے ہوئے نہیں ہیں سب اسی کے پیدا کردہ ہیں۔ معروشات تو وہ بیلیں ہوں اور ٹٹیوں پر چڑھائی ہوئی ہوں جیسے انگور وغیرہ اور غیر معروشات وہ ثمر ور درخت جو جنگلوں اور پہاڑوں میں اگ آتے ہیں' جو یکساں بھی ہوتے ہیں اور جداگانہ بھی یعنی دیکھنے میں یکساں اور ذائقہ میں جداگانہ۔ جب خوب پھل پھول جائیں تو ان کے پھل کھاؤ اور کھیت کاٹنے کے وقت غریبوں کو دینے کا جو حق ہے وہ بھی ادا کر دو۔ بعض نے اس سے زکوٰۃ مفروضہ مراد لیا ہے جب کہ وہ پیداوار ناپی یا تولی جائے تو اسی روز یہ حق ادا کر دیا جائے۔ پہلے لوگ نہیں دیا کرتے تھے۔ پھر شریعت نے دسواں حصہ مقرر کر دیا۔ اور جو خوشوں میں سے گر جائے وہ بھی مسکینوں کا حق ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جس کی کھجوریں دس وسق سے زیادہ ہوں تو وہ ایک خوشہ مساکین کے لئے مسجد میں لا کر لٹکا دے۔'' ❷ اس حدیث کی اسناد جید اور قوی ہیں۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ یہ حبوب و ثمار کا صدقہ ہے اور زکوٰۃ کے سوا غریبوں کا ایک مزید حق ہے اور کھیت کاٹنے اور زکوٰۃ کے سوا یہ دیا جاتا تھا۔ اور جب مساکین اس روز آ جائیں تو انہیں بھی کچھ نہ کچھ ضرور دینا چاہئے اور کہا کہ کم از کم ایک ایک مٹھی دیا جائے یہ کاشت کے روز' اسی طرح کاٹنے کے وقت بھی ایک ایک مٹھی بھر گرا پڑا بھی مساکین ہی کا حق ہے۔

ابن جبیر رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ یہ زکوٰۃ کے فرض ہونے سے قبل کی بات ہے کہ مساکین کے لئے مٹھی بھر کی مقدار تھی اور جانور کے لئے چارہ تھا اور گرا پڑا بھی غریبوں کا حق تھا۔ ابن مردویہ کہتے ہیں کہ یہ چیز واجب تھی پھر اللہ تعالیٰ نے اس کو منسوخ کر دیا اور عشر یا نصف عشر کو اس کے بجائے قرار دے دیا۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اس کو منسوخ قرار دینا غور طلب بات ہے کیونکہ یہ تو ایسی چیز تھی جو اصل میں واجب تھی پھر تفصیل سے اس کا بیان کیا گیا اور یہ مقدار مقرر کی گئی کہ کتنا نکالا جائے۔ کہتے ہیں کہ یہ زکوٰۃ سن دو ہجری میں فرض ہوئی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کی مذمت کی ہے جو کھیت کاٹ تو لیتے ہیں لیکن غریبوں کو اس میں سے صدقہ نہیں کرتے۔ جیسا کہ ایک باغ والوں کا ذکر سورۂ ''ن'' میں کیا گیا ہے کہ جب انہوں نے عہد و پیمان کیا کہ صبح ہوتے ہی جا کر کھیت کاٹ لیں گے' لیکن ان شاء اللہ نہیں کہا تھا۔ تو رات ہی اس کھیت پر ایک ہوا چلی کہ سارا کھیت برباد ہو گیا اور وہ صبح تک سوتے ہی رہے اور کھیت کے سارے ہی دروازے کالے جلے ہوئے بن گئے۔ پس جب صبح کو اٹھے تو کہنے لگے کہ سویرے سویرے کھیت کو چلو جب کہ تمہیں کھیت کاٹنا ہی ہے۔ چنانچہ وہ چلے اور چپکے چپکے بولتے جا رہے تھے کہ دیکھو یہ غریب غربا آنے نہ پائیں۔ چنانچہ صبح ہی جلدی پہنچ گئے۔ پہنچ کر جب انہوں نے اپنے باغ کو دیکھا تو کہنے لگے ہم بھٹک کر شاید دوسرے باغ میں آ نکلے ہیں۔ پھر کہنے لگے نہیں باغ ہمارا ہی ہے مگر یہ کہ ہم اس باغ سے محروم کر دیئے گئے ہیں۔ ان میں سے ایک بہتر آدمی نے کہا۔ میں نے کیا تم سے نہیں کہا تھا پھر کیوں نہ تم اللہ تعالیٰ کی تسبیح پڑھتے رہے۔ اب وہ کہنے لگے اے اللہ تعالیٰ تو پاک ہے۔ اس امر میں زیادتی ہماری ہی طرف سے ہوئی تھی۔ اب ہر ایک دوسرے کو ملامت کرنے لگا اور کہنے لگا افسوس ہم پر ہم نے اللہ تعالیٰ سے سرکشی کی تھی۔ کیا عجب کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اس سے بھی بہتر باغ عنایت فرما دے۔ ہم اپنے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ دیکھو عذاب دنیوی اس طرح ہوتا ہے اور

---

❶ صحيح بخاري، كتاب المناقب، باب قصة زمزم وجهل العرب، ٣٥٢٤۔

❷ ابوداود، كتاب الزكاة، باب في حقوق المال، ١٦٦٢، وهو حسن؛ احمد، ٣/ ٣٥٩، ٣٦٠؛ ابويعلىٰ، ٢٠٣٨۔

عذاب آخرت تو اس سے بڑا ہے بشرطیکہ ذرا غور کریں۔ ❶

قولہ تعالیٰ ﴿وَلَا تُسْرِفُوْا اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ﴾ یعنی دینے میں حسب ضرورت سے زیادہ نہ دینے لگو۔ بعض لوگ کھیتی کٹنے کے وقت اس قدر زیادہ دے دیتے تھے کہ یہ بات اسراف میں داخل ہو جاتی' تو فرمایا کہ ﴿وَلَا تُسْرِفُوْا﴾ ثابت بن قیس نے اپنے درخت خرما کے پھل اتارے اور کہہ دیا کہ آج جو بھی میرے پاس لینے آئے گا اس کو دوں گا' حتیٰ کہ اتنے لوگ آ کر لے گئے کہ ایک بھی پھل ان کے لئے باقی نہ رہا۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ اللہ تعالیٰ اسراف کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ ابن جریج کہتے ہیں کہ مطلب یہ ہے کہ ہر بات میں اسراف سے کام لینے کی ممانعت ہے۔ ایاس بن معاویہ کہتے ہیں کہ اللہ کے حکم کی انجام دہی میں تجاوز سے کام لیا گیا تو وہ اسراف ہے۔ سدی کہتے ہیں کہ مراد یہ ہے کہ اس قدر نہ دو کہ خود محروم ہو کر بیٹھ رہو اور فقیر بن جاؤ۔ محمد بن کعب کہتے ہیں کہ زکوٰۃ دینے سے نہ رکو ورنہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی لازم آئے گی۔ لیکن سچ تو یہ ہے کہ ہر شے میں اسراف کی مخالفت ہے لیکن سیاق آیت سے ظاہر یہ ہے کہ جیسا فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ جب پک جائیں تو اس کے پھل کھاؤ اور فصل کاٹنے کے وقت غریبوں کو ان کا حق بھی دے دو اور تم اس کے کھانے میں اسراف سے کام نہ لو کیونکہ زیادہ کھانے میں مضرت عقل و بدن ہے جیسا کہ فرمایا کھاؤ پیو لیکن زیادتی نہ کرو۔ ❷ صحیح بخاری میں ہے کہ کھاؤ پیو پہنو' لیکن ان باتوں میں اسراف نہ کرو اور شان نہ بناؤ۔

قولہ عزوجل ﴿مِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّفَرْشًا﴾ یعنی تمہارے لئے مویشی پیدا کر دیئے جو تمہاری بار برداری کا کام دیتے ہیں اور سواری کے کام میں آتے ہیں جیسے اونٹ ہیں۔ اور ''فرش'' سے چھوٹے مویشی مراد ہیں ❸ یا چھوٹی قامت کے اونٹ۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ''حمولۃ'' سے اونٹ' گھوڑے' خچر' گدھے اور ہر جانور جس پر بار برداری ہو مراد ہے۔ اور ''فرش'' سے بکرے مراد ہیں۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں خیال کرتا ہوں کہ بکروں کو ''فرش'' اس لئے کہا گیا ہوگا کہ وہ پست قامت ہونے کی وجہ سے گویا فرش زمین بنے ہوئے ہیں۔ عبدالرحمٰن بن زید کا خیال ہے حمولۃ سواری کا جانور ہے اور فرش سے وہ مویشی مراد ہیں جن کو ذبح کر کے کھاتے ہیں یا ان کا دودھ پیتے ہیں بکری پر بوجھ نہیں لادا جاتا بلکہ اس کا گوشت کھایا جاتا ہے اور اس کے بالوں سے کمبل اور فرش بنائے جاتے ہیں۔ یہی وہ معنی ہیں جو عبدالرحمٰن نے اس آیت کی تفسیر میں کہے اور یہ ٹھیک ہے اللہ تعالیٰ کے اس قول سے بھی اس کی تصدیق ہوتی ہے کہ ﴿اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ۝ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ ۝﴾ ❹ یعنی کیا وہ نہیں جانتے کہ ہم نے یہ چیزیں ان کے فائدے کے لئے پیدا کیں اور ان جانوروں کو بنانے میں ہمارے ہاتھوں نے کام کیا جن کے وہ مالک بنے ہوئے ہیں۔ ہم نے یہ جانور ان انسانوں کے لئے مسخر کر دیئے ہیں کہ بعض پر تو وہ سوار ہوتے ہیں اور بعض کو ذبح کر کے کھاتے ہیں۔ اور فرمایا کہ ان جانوروں میں تمہارے لئے بڑی عبرت و نصیحت ہے۔ ان کے خون سے بنا ہوا دودھ ہم تمہیں پلاتے ہیں یہ خالص دودھ پینے والوں کے لئے کس قدر خوشگوار ہوتا ہے اور ان کے بال تمہارے لئے لباس اور اوڑھنے کا کام دیتے ہیں اور دوسرے اغراض سے استعمال میں آتے ہیں۔ ❺ اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے یہ جانور جو تمہارے لئے پیدا کئے تم ان پر سوار ہوتے ہو' انہیں کھاتے ہو اور تمہارے لئے اور دیگر مصالح بھی ہیں۔ اور تم اپنے دلی مقاصد ان سے پورے کرتے =

❶ ٦٨/ القلم: ١٧، ٣٣۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب اللباس، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿قل من حرم زينة الله......﴾ تعليقًا قبل حديث، ٥٧٨٣؛ نسائی، ٢٥٦٠؛ ابن ماجه، ٣٦٠٥؛ مسند الطيالسي، ٢٢٦١۔

❸ حاكم، ٢/ ٣١٧، عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ وسنده ضعيف۔

❹ ٣٦/ يٰسٓ: ٧١، ٧٢۔ ❺ ١٦/ النحل: ٦٦۔

ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ۚ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَيْنِ ؕ قُلْ ءٰٓالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ نَبِّـُٔوْنِىْ بِعِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۴۳﴾ۙ وَمِنَ الْاِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَيْنِ ؕ قُلْ ءٰٓالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ وَصّٰىكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا ۚ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا لِّيُضِلَّ النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۴۴﴾ع

ترجمہ: آٹھ نر و مادہ یعنی بھیڑ میں دو قسم اور بکری میں دو قسم آپ کہیے کہ کیا اللہ تعالیٰ نے ان دونوں نروں کو حرام کہا ہے یا دونوں مادہ کو یا اس کو جس کو دونوں مادہ پیٹ میں لئے ہوئے ہوں تم مجھ کو کسی دلیل سے تو بتلاؤ اگر سچے ہو۔[۱۴۳] اور اونٹ میں دو قسم اور گائے میں دو قسم آپ کہیے کہ کیا اللہ تعالیٰ نے ان دونوں نروں کو حرام کہا ہے یا دونوں مادہ کو یا اس کو جس کو دونوں مادہ پیٹ میں لئے ہوئے ہوں کیا تم حاضر تھے جس وقت اللہ تعالیٰ نے تم کو اس کا حکم دیا تو اس سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر بلا دلیل جھوٹ تہمت لگائے تا کہ لوگوں کو گمراہ کرے یقیناً اللہ تعالیٰ ظالم لوگوں کو راستہ نہ دکھائیں گے۔[۱۴۴]

= ہو۔تم ان پر سوار ہوتے ہو اور جہازوں اور کشتیوں میں بار برداری اور سواری کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ تمہیں اپنی کتنی ہی نشانیاں پیش کرتا ہے۔تم اللہ تعالیٰ کی کس کس نشانی کا انکار کرو گے۔ ❶

قولہ تعالیٰ ﴿كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ﴾ یعنی اللہ تعالیٰ نے تمہیں جو پھل پھلاری حبوب و زروع اور مویشی وغیرہ دیئے ہیں انہیں چاہو تو کھاؤ ان سب کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے اور تمہارا رزق بنا دیا ہے۔اور تم شیطان کے طریق اور اوامر کی پیروی نہ کرو جیسے کہ ان مشرکین نے اتباع کی جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے بعض رزق کو اپنے اوپر حرام کر لیا۔اے لوگو! شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے۔یعنی ذرا بھی سوچو تو اس کی عداوت بالکل ظاہر ہے۔تم بھی شیطان کو اپنا دشمن قرار دے لو وہ اپنا شیطانی لشکر لے کر تم پر حملہ آور ہوتا ہے تا کہ اہل دوزخ میں سے ہو جاؤ۔ اے بنی آدم شیطان تم کو فتنے میں نہ ڈالے جیسا کہ اس نے تمہارے ماں باپ کو جنت سے نکالا اور ان کا لباس ان پر سے اتروا دیا اور وہ کھلے دکھائی دینے لگے۔ ❷ اور فرمایا کیا تم مجھے چھوڑ کر شیطان اور اس کی ذریت کو اپنے اولیا بناؤ گے۔یہ شیاطین تو تمہارے دشمن ہیں۔ظالموں کے لئے بہت بری جزا ہے۔ ❸ قرآن کے اندر اس موضوع پر بہت کثرت سے آیتیں ہیں۔

مشرکین اور حلال و حرام میں خود ساختہ تقسیم: [آیت:۱۴۳۔۱۴۴] اسلام سے پہلے کے جاہل عربوں نے بعض مویشی اپنے اوپر حرام کر لئے تھے اور ان کی قسمیں قرار دے لی تھیں۔یعنی بحیرہ' سائبہ' وصیلہ' حام وغیرہ۔جانوروں میں بھی اور زروع و ثمار میں بھی۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تمہارے یہ باغ اور کھیت اور یہ بار برداری اور سواری وغیرہ کے جانور سب اس نے پیدا کئے ہیں۔ پھر اقسام انعام ذکر فرمائے اور بکری کا ذکر فرمایا جو سفید رنگ کی ہوتی ہے اور بھیڑ جو سیاہ رنگ کی ان کی نر اور مادہ کا بھی ذکر کیا۔ =

---

❶ ۴۰/ غافر:۷۹۔۸۱۔ ❷ ۷/ الاعراف:۲۷۔ ❸ ۱۸/ الکھف:۵۰۔

قُلْ لَّآ اَجِدُ فِیْ مَآ اُوْحِیَ اِلَیَّ مُحَرَّمًا عَلٰی طَاعِمٍ یَّطْعَمُهٗٓ اِلَّآ اَنْ یَّكُوْنَ مَیْتَةً اَوْ دَمًا مَّسْفُوْحًا اَوْ لَحْمَ خِنْزِیْرٍ فَاِنَّهٗ رِجْسٌ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ لِغَیْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ رَبَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿۱۴۵﴾

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ جو کچھ احکام بذریعہ وحی میرے پاس آئے ان میں تو میں کوئی حرام غذا پاتا نہیں کسی کھانے والے کے لئے جو اس کو کھائے مگر یہ کہ وہ مردار ہو یا کہ بہتا ہوا خون ہو یا خنزیر کا گوشت ہو کیونکہ وہ بالکل ناپاک ہے یا جو شرک کا ذریعہ ہو کہ غیر اللہ کے لئے نامزد کر دیا گیا ہو پھر جو شخص بیتاب ہو جائے بشرطیکہ نہ تو طالب لذت ہو اور نہ تجاوز کرنے والا ہو تو واقعی آپ کا رب غفور الرحیم ہے۔[۱۴۵]

= پھر اونٹ نر و مادہ کا اور ایسے ہی گائے۔ اس نے ان چیزوں میں سے کسی کو حرام نہیں قرار دیا نہ ان کے بچوں کو۔ کیونکہ یہ سب بنی آدم کی غذا اور سواری' بار برداری اور دودھ وغیرہ سے استمتاع کے لئے مخلوق کیا۔ جیسا کہ فرمایا کہ ہم نے ان جانوروں میں سے آٹھ جوڑے تمہارے لئے اتارے۔ ❶ ﴿اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَیْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَیَیْنِ﴾ یہ کافروں کے اس قول کا رد ہے کہ ''ان جانوروں کے پیٹ میں جو ہے وہ صرف ہم مردوں کے لئے ہے اور ہماری عورتوں پر حرام ہے۔'' اب اللہ پاک فرماتا ہے کہ اگر تم سچے ہو تو مجھے یقین سے بتاؤ کہ وہ چیزیں جن کے حرام ہونے کا تم گمان کرتے ہو' اللہ تعالیٰ نے تم پر کیسے حرام کر دیں۔ تم بحیرہ سائبہ وغیرہ کو کیوں حرام قرار دیتے ہو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ آٹھ جوڑوں میں سے دو بھیڑ اور دو بکری کے چار جوڑے ہوئے۔ فرماتا ہے کہ ان میں سے میں نے کسی کو حرام نہیں بنایا۔ اور ان کا بچہ خواہ نر ہو یا مادہ کسی کو حلال اور کسی کو حرام کیسے بنا دیتے ہو اگر تم سچے ہو تو یقین سے بتاؤ۔ یہ تو سب کے سب حلال ہیں۔ ﴿اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ وَصّٰىكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا﴾ انہیں ملامت کی جا رہی ہے کہ کس طرح اپنے جی سے ایک نئی نئی بات نکالتے ہیں اور خود حرام قرار دے کر اس تحریم کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ اب جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھے تاکہ لوگوں کو بھٹکائے' اس سے بڑھ کر کون ظالم ہے۔ اس کے مصداق میں عمرو بن لحی بن قمعہ کو بتایا جاتا ہے کہ اس نے سب سے پہلے دین انبیا کو متغیر کر دیا تھا اور سائبہ اور وصیلہ اور حام کا اعتقاد پیدا کیا تھا۔ حدیث سے بھی یہی ثابت ہے۔ ❷

کسی چیز کو حلال یا حرام کرنا اللہ کا کام ہے: [آیت:۱۴۵] اپنے رسول کو حکم فرماتا ہے کہ اے محمد! ان لوگوں سے کہہ دو' جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے رزق کو حرام کر لیا کہ میری طرف جو وحی اتری ہے اس میں تو کہیں نہیں پاتا کہ اس کا کھانا حرام ہے کسی پر حیوانوں میں سے' سوا ان جانوروں کے جو بیان ہوئے ہیں اور کچھ حرام نہیں۔ چنانچہ اس آیت کے مفہوم کا رفع کرنے والی اس آیت کے بعد کی سورۂ مائدہ کی آیات ہیں' اور دوسری حدیثیں بھی جن میں حرمت کا بیان ہے۔ بعض لوگ اس کو بھی منسوخ کہتے ہیں لیکن اکثر متاخرین کے نزدیک یہ منسوخ نہیں۔ کیونکہ اس میں تو اصل کے جواز کو بھی رفع کرنا لازم آئے گا۔ ''دم مسفوح'' بہتے ہوئے خون کو کہتے ہیں۔ اگر یہ آیت نہ ہوتی تو لوگ اس خون کو بھی لے لیتے جو رگوں میں پھر رہا ہے' جیسا کہ یہود نے کیا۔ عمران بن جریر کہتے ہیں

❶ ۳۹/ الزمر:۶۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة المائدة باب ﴿ماجعل الله من بحيرة ولاسائبة......﴾ ٤٦٢٤؛ صحیح مسلم، ٢٨٥٦؛ الاوائل لأبن ابی عاصم، ١٩٢؛ المعجم الكبير، ١٠٨٠٨۔

کہ میں نے ابومجلز سے خون کے بارے میں دریافت کیا یعنی اس خون کے بارے میں جو ذبیحہ کے سر اور گلے وغیرہ سے چمٹا ہوا ہو اور پکانے کی ہنڈیا کے اندر جو خون کی سرخی نمودار رہتی ہے، تو کہا اللہ تعالیٰ نے تو بہتے ہوئے خون کو منع فرمایا ہے۔ گوشت کے ساتھ اگر خون لگا ہوا ہو تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ قاسم سے روایت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جنگلی جانور کے گوشت اور ہنڈیا کے اندر کے خون میں کوئی حرج نہیں جانتی تھیں۔

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے سوال کیا گیا کہ لوگ گمان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ خیبر کے موقع پر پالتو گدھے کے گوشت کی مخالفت فرمائی تھی۔ تو کہا ہاں، حکم بن عمرو رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسی روایت کرتے ہیں۔ لیکن ابن عباس رضی اللہ عنہما جو علم تفسیر کے سمندر ہیں اس کا انکار کرتے ہیں اور یہ آیت پڑھ کر سناتے ہیں ﴿قُلْ لَّآ اَجِدُ فِیْ مَآ اُوْحِیَ اِلَیَّ مُحَرَّمًا عَلٰی طَاعِمٍ یَّطْعَمُهٗٓ﴾ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اہل جاہلیت بعض چیزیں کھاتے تھے اور بعض کو مکروہ و ناپاک جان کر ترک کر دیتے تھے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر احکام نازل فرمائے اور حلال کو حلال اور حرام کو حرام بتا دیا اور جن چیزوں سے متعلق کوئی حکم نہیں دیا ان کا کھانا مباح ہے اور پھر اسی آیت کا اعادہ فرمایا۔ ❷ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ام المومنین سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا کی ایک بکری مر گئی تو انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ میری بکری مر گئی۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اس کی کھال کی تم نے مشک کیوں نہ بنالی۔'' چنانچہ سودہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ بکری مر جاتی تھی تو ہم اس کی کھال سے مشک بنا لیا کرتے تھے۔ پھر اس آیت کو پڑھ کر فرمایا کہ میتہ اور بہتا خون اور لحم خنزیر نہیں کھانا چاہیے کہ یہ حرام ہے لیکن اگر تم نے مردار کی کھال کی دباغت دے دی تو اس کو استعمال کر سکتے ہو۔ چنانچہ سودہ رضی اللہ عنہا نے اس کی کھال کی مشک بنالی جو بہت دنوں ان کے پاس رہی۔ ❸ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے ایک آدمی نے خارپشت یعنی ساہی کے کھانے سے متعلق پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی آیت پڑھی یعنی وحی میں اس کی حرمت سے متعلق کوئی ذکر نہیں، تو ایک بوڑھا جوان کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہنے لگا کہ میں نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''وہ خارپشت ایک شئے خبیث ہے خبائث میں سے۔'' تو ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ اگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا فرمایا ہے تو ایسا ہی ہونا چاہیے۔ ❹

قولہ تعالیٰ ﴿فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ﴾ یعنی کوئی اگر حرام چیز کھانے پر مجبور اور مضطر ہو جائے اور وہ نہ خواہش نفس کی بنا پر ایسا کر رہا ہو اور نہ زائد از ضرورت کھاتا ہو تو اس کے لئے خیر جائز ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ بخشنے والا ہے، رحیم ہے۔ اس آیت کی تفسیر سورۂ بقرہ میں گزر چکی اور کافی روشنی ڈالی جا چکی ہے۔ اس آیت کے سیاق سے یہ غرض معلوم ہوتی ہے کہ یہاں مشرکین پر رد مقصود ہے کہ انہوں نے اپنے اوپر بعض چیزوں کو حرام کرنے کی بدعت رائج کر لی تھی۔ جیسے بحیرہ و سائبہ وغیرہ کی حرمت۔ چنانچہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ ''انہیں خبر کر دو کہ ایسے جانوروں کی حرمت کا تو کہیں ذکر نہیں اس لئے مسلمانوں کو ان کے کھانے سے بچنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ صرف مردار، خون جاری اور لحم خنزیر کی ممانعت ہے اور غیر اللہ کے ذبیحہ سے منع فرمایا ہے اس کے سوا اور کسی چیز کو اللہ تعالیٰ نے حرام نہیں کیا، سکوت فرمایا تو معاف ہونا چاہیے۔ تو اللہ تعالیٰ نے جس کو حرام نہیں کیا تم کہاں سے اس کو حرام بنا رہے ہو۔'' اسی بنا پر =

❶ صحیح بخاري، کتاب الذبائح، باب لحوم الحمر الأنسية ٥٥٢٩۔

❷ ابوداود، کتاب الأطعمة، باب ما لم یذکر تحریمه ٣٨٠٠ وسنده صحیح، حاکم، ٤ / ١١٥۔ ❸ احمد، ١ / ٣٢٧، ٣٢٨؛ صحیح بخاري، کتاب الإیمان والنذور، باب اذا حلف ان لایشرب نبیذاً فشرب طلاً أو سکرا...... ٦٦٨٦۔

❹ ابوداود، کتاب الأطعمة، باب فی أکل حشرات الأرض، ٣٧٩٩ وسنده ضعیف، بیهقی، ٩ / ٣٢٦، اس کی سند میں عیسیٰ اور اس کا باپ نمیلہ اور ان کا شیخ یہ تینوں مجہول راوی ہیں۔

وَعَلَى الَّذِينَ هَادُوا حَرَّمْنَا كُلَّ ذِي ظُفُرٍ ۖ وَمِنَ الْبَقَرِ وَالْغَنَمِ حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ شُحُومَهُمَا إِلَّا مَا حَمَلَتْ ظُهُورُهُمَا أَوِ الْحَوَايَا أَوْ مَا اخْتَلَطَ بِعَظْمٍ ۚ ذَٰلِكَ جَزَيْنَاهُم بِبَغْيِهِمْ ۖ وَإِنَّا لَصَادِقُونَ ﴿١٤٦﴾

ترجمہ: اور یہود پر ہم نے تمام ناخن والے جانور حرام کر دیے تھے اور گائے اور بکری میں سے ان دونوں کی چربیاں ان پر ہم نے حرام کر دی تھیں مگر وہ جو ان کی پشت پر یا انتڑیوں میں لگی ہو یا جو ہڈی سے ملی ہو۔ ان کی شرارت کے سبب ہم نے ان کو یہ سزا دی اور ہم یقیناً سچے ہیں۔[۱۴۶]

= دوسری چیزوں کی حرمت جیسے پالتو گدھے یا درندوں کا گوشت یا پنجہ والے پرندے جیسا کہ علما کا مشہور مسلک ہے' ان سب کی حرمت باقی نہیں رہتی۔ (یہ یاد رہے کہ ان کی حرمت قطعی ہے کیونکہ صحیح احادیث سے ثابت ہے)

حرام چیز کی خرید و فروخت بھی حرام ہے: [آیت:۱۴۶] ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے یہودیوں پر سُم والے جانور حرام کر دیے تھے اور گائے اور بکرے کی چربی بھی حرام کر دی تھی۔ ہاں وہ چربی حلال تھی جو انکی پیٹھ سے یا ہڈیوں سے یا آنتوں اور معدے سے چمٹی ہوئی ہو۔ یہ سُم والے جانور مویشی اور پرندے ہیں جن کی انگلیاں کٹی کٹی اور جدا جدا نہ ہوں۔ جیسے اونٹ اور شتر مرغ' قاز اور بط۔ سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وہ جانور مراد ہیں جن کی انگلیاں پھٹی ہوئی نہ ہوں۔ اور ایک روایت میں سعید سے یوں بھی مروی ہے کہ وہ جن کی انگلیاں متفرق ہوں جیسے مرغ۔ قتادہ کہتے ہیں کہ اس سے اونٹ اور شتر مرغ مراد ہیں اور پرندے اور مچھلیاں۔ اور انہیں سے ایک روایت میں ہے کہ پرندے اور بط اور ایسے ہی جانور جن کی انگلیاں کھلی کھلی نہ ہوں۔ چنانچہ یہود ان جانوروں اور پرندوں کو کھاتے تھے جن کے پنجے کھلے ہوئے ہوں۔ اسی طرح گورخر وغیرہ بھی نہیں کھاتے تھے۔ کیونکہ اس کے پنجے بھی اونٹ کی طرح کھلے ہوئے نہیں ہوتے۔ بقر اور غنم کی چربی سے وہ چربی مراد ہے جو پٹھوں پر الگ جمع ہوتی ہے۔ یہود کہتے تھے کہ یعقوب علیہ السلام چونکہ اس کو حرام سمجھتے تھے اس لئے ہم بھی حرام قرار دیتے ہیں۔ پیٹھ پر کی چربی حرام نہیں تھی۔ امام ابوجعفر کہتے ہیں کہ حوایا جمع ہے جس کا واحد حاویۃ ہے یہ پیٹ کے اندر کی چیزوں کو کہتے ہیں جیسے آنتیں اور اوجھ وغیرہ۔ یا جو ہڈیوں پر چمٹی ہوئی چربی ہو وہ بھی حلال تھی اور اسی طرح پاؤں' سینہ' سر اور آنکھ کی چربی بھی حلال تھی۔ یہ تنگی جو ہم نے ان پر کی تھی' ان کی بغاوت اور مخالفت کی سزا کے طور پر تھی۔ جیسا کہ فرمایا ﴿فَبِظُلْمٍ مِّنَ الَّذِينَ هَادُوا﴾ الخ۔ یعنی جو چیزیں ان پر پہلے حلال تھیں وہ ان کی بغاوت اور راہ رب سے دوسروں کو روکنے کی سزا کے طور پر پاک چیزیں بھی ہم نے ان پر حرام کر دیں تھیں اور اس سزا میں ہم سچے اور عادل ہیں۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یعنی اے محمد! ہم نے تمہیں اس کی حرمت سے متعلق جو بتایا یہی درست ہے نہ وہ جو یہود نے گمان کر لیا ہے کہ یعقوب اس کو حرام سمجھتے تھے۔ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو خبر ملی کہ سمرہ نے شراب بیچی ہے تو فرمایا اللہ تعالیٰ سمرہ کو ہلاک کرے کیا اسے معلوم نہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ یہود پر لعنت کرے کہ جن پر چربی حرام کر دی گئی تھی تو اس کو نکال کر صاف کر کے بیچ دیتے تھے۔" ❶

فتح مکہ کے دنوں میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے شراب اور مردار' خنزیر اور اصنام کی بیع کو بھی حرام قرار دیا ہے۔" =

❶ صحیح بخاری، کتاب البیوع، باب لا یذاب شحم المیتة ولا یباع ودکه، ۲۲۲۳، ۲۲۲٤؛ صحیح مسلم، ۱۵۸۲؛ احمد، ۱/ ۲۵، مسند ابی یعلی، ۲۰۰۔

فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ وَّاسِعَةٍ ۚ وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۱۴۷﴾ سَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكْنَا وَلَآ اٰبَآؤُنَا وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ شَيْءٍ ؕ كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ حَتّٰى ذَاقُوْا بَاْسَنَا ؕ قُلْ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ عِلْمٍ فَتُخْرِجُوْهُ لَنَا ؕ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَخْرُصُوْنَ ﴿۱۴۸﴾ قُلْ فَلِلّٰهِ الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ۚ فَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۴۹﴾ قُلْ هَلُمَّ شُهَدَآءَكُمُ الَّذِيْنَ يَشْهَدُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ هٰذَا ۚ فَاِنْ شَهِدُوْا فَلَا تَشْهَدْ مَعَهُمْ ۚ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَهُمْ بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۵۰﴾

ع ۱۸

**ترجمہ:** پھر اگر یہ آپ کو کاذب کہیں تو آپ فرما دیجئے کہ تمہارا رب بڑی وسیع رحمت والا ہے اور اس کا عذاب مجرم لوگوں سے نہ ٹلے گا۔[۱۴۷] یہ مشرکین یوں کہنے کو ہیں کہ اگر اللہ کو منظور ہوتا تو نہ ہم شرک کرتے اور نہ ہمارے باپ دادا اور نہ ہم کسی چیز کو حرام کہہ سکتے۔ اسی طرح جو لوگ ان سے پہلے ہو چکے ہیں انہوں نے بھی تکذیب کی تھی یہاں تک کہ انہوں نے ہمارے عذاب کا مزہ چکھا آپ فرما دیجئے کہ کیا تمہارے پاس کوئی دلیل ہے تو اس کو ہمارے روبرو ظاہر کرو۔ تم لوگ محض خیالی باتوں پر چلتے ہو اور تم بالکل اٹکل سے باتیں بناتے ہو۔[۱۴۸] آپ فرما دیجئے کہ بس پوری حجت اللہ ہی کی رہی پھر اگر وہ چاہتا تو تم سب کو راہ پر لے آتا۔[۱۴۹] آپ کہیے کہ اپنے گواہوں کو لاؤ جو اس بات پر شہادت دیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان چیزوں کو حرام کر دیا ہے پھر اگر وہ گواہی دے دیں تو آپ اس شہادت کی سماعت نہ فرمائے اور ایسے لوگوں کے باطل خیالات کا اتباع مت کرنا جو ہماری آیتوں کی تکذیب کرتے ہیں اور وہ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اور وہ اپنے رب کے برابر دوسروں کو ٹھہراتے ہیں۔[۱۵۰]

= تو پوچھا گیا کہ یا رسول اللہ! میتہ کی چربی سے کھال کو روغن دیتے ہیں کشتیوں پر یہ چربی مرتے ہیں اور اس کو جلا کر روشنی حاصل کرتے ہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا ''نہیں یہ حرام ہے۔'' ❶ پھر فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ یہود کو ہلاک کرے کہ جب ان کی چربی حرام کر دی گئی تو وہ اسے صاف کر کے بیچنے لگے اور اس کی قیمت کھانے لگے۔'' نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جس کا کھانا حرام ہے اس کو بیچ کر نفع اٹھانا بھی حرام ہے۔'' اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے بھی یوں مروی ہے کہ ہم نبی اکرم ﷺ کے پاس آئے آپ ﷺ مریض تھے ہم عیادت کر رہے تھے۔ آپ ﷺ لیٹے ہوئے تھے اور عدنی چادر سے اپنا چہرہ چھپایا ہوا تھا۔ پھر آپ ﷺ نے چادر ہٹا دی اور فرمایا کہ ''یہود پر چربی حرام ہوئی تو اس کو بیچ کر اس کی قیمت کھانے لگے اللہ تعالیٰ انہیں ہلاک کرے'' ❷ جس کا کھانا حرام ہے

---

❶ صحیح بخاری، کتاب البیوع، باب بیع المیتة والاصنام، ۲۲۳۶؛ صحیح مسلم، ۱۵۸۱؛ ابوداود، ۳۴۸۶؛ ترمذی، ۱۲۹۷؛ ابن ماجه، ۲۱۶۷؛ احمد، ۳/ ۳۲۴؛ مسند ابی یعلی، ۱۸۷۳؛ ابن حبان، ۴۹۳۷۔

❷ حاکم، ۴/ ۱۹۴، امام حاکم اور ذہبی نے اسے صحیح کہا ہے۔ وسنده ضعیف، اعمش مدلس ہے۔

اس کا بیچنا بھی حرام ہے۔" ❶

**اللہ کی رحمت کی امید اور عذاب الٰہی سے ڈرنے کا حکم:** [آیت:۱۴۷۔۱۵۰] اے محمد! تمہارے مخالف یہود اور مشرکین وغیرہ اگر تمہیں جھٹلاتے ہیں تو کہہ دو کہ تمہارا رب بڑی رحمت والا ہے۔ یہ اس بات کے لئے ترغیب ہے کہ تم بھی اللہ تعالیٰ سے اس کی رحمت واسعہ طلب کرو تا کہ انہیں اتباع رسول کی توفیق ہو جائے کیونکہ اگر وہ رحمت نہ کرے تو مجرموں سے عذاب الٰہی کو کوئی نہیں لوٹا سکتا۔ یہاں ترہیب وتخویف ہے کہ مخالفت رسول نہ کرو ورنہ اس کے عذاب میں گرفتار ہو جاؤ گے۔ ہر جگہ اللہ تعالیٰ نے ترغیب وتخویف دونوں کو ایک ساتھ ذکر فرمایا ہے جیسا کہ اس سورت کے آخر میں ہے کہ اللہ سریع العقاب ہے اور غفور ورحیم ہے۔ ❷ اور لوگوں کے گناہوں پر ان کو بخشنے والا بھی ہے اور شدید العقاب بھی ہے۔ ❸ اور میرے بندوں کو آگاہ کر دو کہ میں رحم کرنے والا بھی ہوں اور میرا عذاب بڑا سخت عذاب ہوتا ہے۔ ❹ اور اللہ تعالیٰ گناہوں کو بخشنے والا توبہ قبول کرنے والا اور پھر شدید العقاب بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی گرفت بڑی سخت ہوتی ہے۔ پیدا بھی اسی نے کیا اور واپس بھی اسی کی طرف جانا ہے وہ غفور بھی ہے اور مہربان بھی ❺ اس مضمون سے متعلق بہت سی آیات ہیں۔

**مشرکین کا ایک بلا دلیل دعویٰ:** یہاں ایک مناظرہ کا ذکر ہے اور مشرکین کا ایک شبہ ذکر کیا گیا ہے جو وہ اپنے شرک اور حلال کو حرام کر لینے سے متعلق رکھتے تھے اللہ تعالیٰ ان کے شرک اور ان کی تحریم سے انہیں آگاہ فرما رہا ہے۔ وہ یہ شبہ تھا کہ وہ ہمارے دل کو بدل سکتا تھا ہم کو ایمان کی توفیق دے سکتا تھا اور حاجب ہو کر ہم کو کفر سے روک سکتا تھا۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ نے ایسا نہیں کیا تو ثابت ہوا کہ اس کی مشیت اور اس کا ارادہ ہی ایسا ہے اور وہ ہمارے اس کام سے راضی ہے۔ چنانچہ وہ کہنے لگے ﴿لَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكْنَا﴾ الخ۔ یعنی اگر اللہ نہ چاہتا تو نہ ہم شرک کرتے نہ ہمارے اسلاف، نہ ہم کسی چیز کو حرام قرار دے لیتے۔ اسی طرح وہ کہتے تھے ﴿لَوْ شَآءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنٰهُمْ﴾ ❻ چنانچہ اللہ پاک فرماتا ہے کہ ﴿كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ﴾ یعنی اسی شبہ کے سبب پہلے کے لوگ بھی گمراہ ہوتے رہے اور یہ بڑی ہی پست اور باطل اور طفلانہ حجت ہے اگر یہ صحیح ہوتی تو ان کے اسلاف پر اللہ تعالیٰ کا عذاب بھی نہ آتا اور وہ ہلاک نہ کئے جاتے اور مشرکین کو انتقام کا عذاب نہ چکھنا پڑتا۔ اے نبی ﷺ! کہہ دو کہ تم کو یہ کہاں سے معلوم ہو گیا کہ تمہارے ان کاموں سے اللہ تعالیٰ راضی ہے۔ اگر اس دعویٰ کی کوئی دلیل ہے تو ظاہر تو کرو تم بھلا اس کا کیا ثبوت دے سکتے ہو۔ تم فقط اپنے قیاس اور ایک ظن باطل کی پیروی کر رہے ہو۔

ظن سے یہاں مراد اعتقاد فاسد ہے۔ تم فقط اٹکل چلا رہے ہو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بہتان لگا رہے ہو۔ یہ مشرکین کہتے تھے کہ ہم ان بتوں کی جو عبادت کرتے ہیں تو اس سے فقط اللہ تعالیٰ کے پاس تقرب تلاش کرنا مقصد ہوتا ہے۔ اب اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس سے انہیں تقرب حاصل نہیں ہو گا۔ ﴿وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكُوْا﴾ ❼ اس میں کوئی شک نہیں کہ اگر ہم چاہتے تو وہ سب ہدایت پر متفق ہو جاتے۔ کہہ دو کہ حجت بالغہ اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہے اگر وہ چاہے تو سب ہدایت یافتہ بن جائیں۔ اے محمد ﷺ! تم کہہ دو کہ اس کی حجت حجت بالغہ ہے اور حکمت حکمت تامہ ہے کہ کون ہدایت کا مستحق ہے اور کون ضلالت کا۔ ہر چیز اس کی قدرت اور ارادت میں ہے وہ مؤمنین سے راضی ہے اور کافروں سے ناراض ہے اگر وہ چاہتا تو سارے اہل زمین بھی ایمان لے آتے' ❽ اگر وہ چاہتا تو =

---

❶ ابوداود، کتاب البیوع، باب فی ثمن الخمر والمیتة، ۳۴۸۸، وسنده صحیح۔

❷ ٦/ الانعام:١٦٥۔ ❸ ١٣/ الرعد:٦۔ ❹ ١٥/ الحجر:٤٩۔

❺ ٨٥/ البروج:١٢۔١٤۔ ❻ ٤٣/ الزخرف:٢٠۔ ❼ ٦/ الانعام:١٥٧۔ ❽ ١٠/ یونس:٩٩۔



قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْــًٔا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۚ وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ ۭ نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَاِيَّاهُمْ ۚ وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ۚ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ۭ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿١٥١﴾

ترجمہ: آپ فرما دیجئے کہ آؤ میں تم کو وہ چیزیں پڑھ کر سناؤں جن کو تمہارے رب نے تم پر حرام فرما دیا ہے وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی چیز کو شریک مت ٹھہراؤ اور ماں باپ کے ساتھ احسان کیا کرو اور اپنی اولاد کو افلاس کے سبب قتل مت کیا کرو ہم تم کو اور ان کو رزق دیں گے اور بے حیائی کے جتنے طریقے ہیں ان کے پاس بھی مت جاؤ خواہ وہ علانیہ ہو اور خواہ پوشیدہ ہو اور جس کا خون کرنا اللہ تعالیٰ نے حرام کر دیا ہے اس کو قتل مت کرو ہاں مگر حق پر اس کا تم کو تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم سمجھو۔[۱۵۱]

= سب کو ایک ہی قوم اور ایک ہی ملت بنا دیتا۔ اس کا وعدہ پورا ہو کر رہے گا کہ میں جہنم جنوں اور انسانوں سے بھر دوں گا۔ بغاوت کرنے کے لئے کوئی دلیل قائم نہیں ہے۔ کہہ دو کہ اگر تمہارے پاس گواہ ہیں تو انہیں لا حاضر کرو جو اس بات کی گواہی دیں کہ ہاں اللہ تعالیٰ نے یہ چیزیں حرام کر دی تھیں اور اگر ایسے جھوٹے گواہ وہ لا ئیں بھی تو اے نبی تم ایسی گواہی نہ دینا کیونکہ ان کی یہ شہادت بالکل کذب اور مکاری ہے ان لوگوں کا ساتھ نہ دو جو ہماری آیات کی تکذیب کرتے ہیں' آخرت پر ایمان نہیں لاتے' اپنے رب سے اعراض کر کے اس کے لئے شریک و عدیل قرار دیتے ہیں۔

**اہم اخلاقی اور معاشرتی وصیتیں:** [آیت:۱۵۱] ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جو نبی اکرم ﷺ کی آخری وصیت کو دیکھنا چاہتا ہے وہ مندرجہ بالا آیتوں کو پڑھے۔ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ سورۂ انعام میں چند آیات محکمات ہیں اور وہ ام الکتاب ہیں۔ پھر ﴿قُلْ تَعَالَوْا﴾ والی آیتیں پڑھیں۔ ❷ ابن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''تم میں سے کون مجھ سے تین باتوں کا وعدہ کرے گا پھر آپ ﷺ نے ﴿تَعَالَوْا﴾ والی آیتیں آخر تک پڑھیں۔ جو ان باتوں کی قرار واقعی تعمیل کرے گا اس کا اجر اللہ تعالیٰ پر ثابت ہے اور جو تعمیل میں کوتاہی کرے گا تو ممکن ہے اللہ تعالیٰ دنیا ہی میں اس کو عقوبت دے اور اگر امر عقوبت کو آخرت تک اٹھا رکھے تو اس وقت اس کی مرضی چاہے عذاب دے چاہے معاف کر دے۔'' ❸ اس کی تفسیر یوں ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی سے فرماتا ہے کہ اے نبی ﷺ! ان مشرکین سے کہہ دو جو غیر اللہ کی پرستش کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے حلال کو حرام بنا دیتے ہیں اور اپنی اولاد کو قتل کرتے ہیں' یہ شیاطین کے بہکا دے ہیں اور ان کی من گھڑت باتیں ہیں تو ان سے کہہ دو کہ آؤ میں تمہیں بتاؤں کہ اللہ تعالیٰ نے کن باتوں کو حرام بتایا ہے۔ میں یہ اٹکل اور ظن سے نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ اللہ تعالیٰ کی وحی کی بنا پر کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ۔ آیت کا سیاق عبارت بتا رہا ہے کہ یہاں ﴿اَوْصَاكُمْ﴾ کا لفظ محذوف ہے یعنی (اَوْصَاكُمْ اَنْ

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ الانعام، ۳۰۷۰، وسندہ ضعیف داؤد راوی کے عدم تعین کی وجہ سے یہ روایت ضعیف ہے۔ ❷ حاکم، ۲/ ۳۱۷۔ ❸ حاکم، ۲/ ۳۱۸۔

لَا تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ) اور اسی لئے آخر آیت میں فرمایا ﴿ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ﴾ ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور یہ خوش خبری دی کہ جو مر جائے اور اس نے شرک نہ کیا ہو تو وہ جنت میں داخل ہوگا۔ میں نے کہا اگرچہ اس نے زنا کیا ہو یا چوری کی ہو؟ تو جبرائیل علیہ السلام نے کہا ہاں' زنا کیا ہو یا چوری کی ہو۔ تیسری بار کے پوچھنے پر جبرائیل علیہ السلام نے کہاں ہاں اگرچہ شراب بھی پی ہو۔" ❶ بعض روایتوں میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ تین دفعہ سوال کرنے والے خود ابوذر رضی اللہ عنہ تھے اور تیسری دفعہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوذر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا کہ "ہاں ابوذر کی ناک نیچی' خواہ زنا کیا ہو یا چوری کی ہو۔" ابوذر رضی اللہ عنہ جب بھی یہ حدیث سناتے تو حدیث پوری کرنے کے بعد ساتھ ہی یہ بھی ضرور فرما دیتے کہ "ابوذر کی ناک نیچی ہو۔" ❷ ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے ابن آدم! جب تک تو مجھ سے امید قائم رکھے گا اور دعا مانگتا رہے گا' میں تجھے بخشتا رہوں گا جو کچھ تجھ سے گناہ ہو اور میں اس کی پرواہ نہیں کروں گا کہ تو نے کیا گناہ کیا ہے۔ اگر تو میرے پاس زمین بھر کر خطائیں لائے گا تو میں بھی زمین بھر کر مغفرت دوں گا بشرطیکہ تو نے میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کیا ہو اگر تیری خطائیں آسمان بھر کے برابر بھی ہوں اور تو نے مغفرت مانگی ہو تو میں مغفرت دوں گا۔" ❸

قرآن سے اس کی شہادت یوں ملتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ شرک کے گناہ کو نہیں بخشے گا باقی سب گناہوں کو چاہے تو بخش دے۔ ❹ حدیث میں ہے "جس نے شرک نہ کیا اور توحید کا قائل رہا اور مر گیا تو ضرور جنت میں داخل ہوگا۔" ❺ آیات اور احادیث اس مضمون سے متعلق بہت ہیں۔ ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے حدیث مروی ہے کہ "شرک اختیار نہ کرو خواہ تمہارے ٹکڑے کر دیے جائیں یا سولی پر چڑھا دیے جاؤ یا جلا دیے جاؤ۔" ابن صامت رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں سات خصلتوں کی وصیت فرمائی کہ "خواہ ٹکڑے ٹکڑے کر دیے جاؤ مگر شرک نہ کرو۔" ❻

پھر ارشاد ہے کہ والدین کے ساتھ بہت نیکی برتو۔ جیسا کہ فرمایا کہ تمہارے رب کا حکم ہے کہ اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کرنا اور والدین کے ساتھ بہت اچھا برتاؤ رکھنا۔ اللہ تعالیٰ عموماً اپنی اطاعت کے ساتھ ساتھ والدین سے احسان کرنے کو بھی متصل ہی بیان فرماتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ میرا اور اپنے والدین کا احسان مانو تم کو میری طرف آنا ہے۔ اگر تمہارے والدین تم کو اس بات پر مجبور کریں کہ میرے ساتھ کسی اور کو بھی شریک بناؤ جو تمہارا عقیدہ ہی نہیں ہے تو ان کی بات نہ سننا لیکن دنیا میں ان کے ساتھ اچھا برتاؤ جاری رکھو اور جو میری طرف رجوع ہیں' ان کی پیروی کرو! تم کو میری ہی طرف لوٹنا ہے جہاں میں تم کو تمہارے سارے اعمال سے باخبر کروں گا۔ ❼ چنانچہ والدین کے مشرک ہونے پر بھی والدین کے حسب حال ان کے ساتھ اچھے برتاؤ کی ہدایت فرمائی اور فرمایا کہ ہم نے بنی اسرائیل سے یہ بھی وعدہ لیا تھا کہ توحید اختیار کرنے کے ساتھ ساتھ والدین کے ساتھ نیک سلوک بھی ضروری ہے۔ ❽

---

❶ صحیح بخاری، کتاب الزکاۃ، باب المکثرون هم المقلون، ٦٤٤٣؛ صحیح مسلم، ٩٤۔

❷ صحیح بخاری، کتاب اللباس، باب الثیاب البیض، ٥٨٢٧؛ صحیح مسلم، ٩٤؛ احمد، ٥/ ١٦٦۔

❸ احمد، ٥/ ١٧٢؛ عن ابی ذر رضی اللہ عنہ دارمی، ٢/ ٣٢٢، ترمذی، کتاب الدعوات، باب الحدیث القدسی (یاابن آدم إنك ما دعوتنی......) ٣٥٤٠، عن انس رضی اللہ عنہ وسنده حسن اور اس معنی کی روایت صحیح بخاری، ١٢٣٨؛ صحیح مسلم، ٩٢ میں بھی موجود ہے۔ ❹ ٤/ النسآء:٤٨۔

❺ صحیح مسلم، کتاب الإیمان، باب الدلیل علی من مات لایشرك باللہ شیئا دخل الجنة...... ٩٤۔

❻ حسن روایت ہے۔ دیکھئے ماہنامہ الحدیث: ٦، ص١١۔ ❼ ٣١/ لقمان:١٤۔١٥۔ ❽ ٢/ البقرة:٨٣۔

اس مضمون پر بہت آیتیں ہیں۔ بخاری و مسلم میں ہے کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کونسا عمل افضل ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اپنے وقت پر نماز پڑھنا۔'' میں نے عرض کیا پھر کونسا عمل؟ فرمایا ''والدین کے ساتھ نیک سلوک۔'' میں نے کہا پھر کونسا؟ فرمایا ''جہاد فی سبیل اللہ'' ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اگر میں مزید سوال کرتا تو حضرت مزید جواب دیتے۔ ❶ ابن صامت رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اے ابن صامت! اپنے والدین کی اطاعت کرو اگر وہ تمہیں یہ بھی حکم دیں کہ ساری دنیا جہان بھی ہمیں دے دو تو دے دو۔'' ❷ اس کی اسناد ضعیف ہیں وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

جب والدین اور اجداد کے ساتھ حسن سلوک کی ہدایت فرمائی تو اب بیٹوں اور پوتوں کے بارے میں فرماتا ہے کہ اولاد کو تنگ دستی کے خوف سے قتل نہ کرو۔ شیاطین کے بہکانے سے مشرکین اپنی اولاد کو قتل کر دیتے تھے اور عار و ننگ کی بنا پر لڑکیوں کو زندہ دفن کر دیتے تھے اور بعض وقت لڑکوں کو فقر و تنگ حالی کے خوف سے مار دیتے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''سب سے بڑا گناہ تو اللہ کا شریک ٹھہرانا ہے۔ حالانکہ یہ شریک خود اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہے۔'' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا پھر کونسا گناہ؟ تو فرمایا کہ ''لڑکوں کو مار ڈالنا اس خوف سے کہ انہیں بھی اپنے ساتھ شریک غذا بنانا پڑے گا۔'' پوچھا گیا پھر کونسا گناہ؟ فرمایا ''اپنے پڑوسی کی عورت سے زنا کرنا۔'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی کہ ﴿وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ﴾ ❸، ❹ الخ۔ یعنی جو لوگ اللہ تعالیٰ کے ساتھ دوسرے خداؤں کو نہیں ملاتے اور اللہ تعالیٰ نے جس جان کی عزت کی ہے اس کو قتل نہیں کرتے مگر حق بات پر اور جو زنا نہیں کرتے۔ مذکورہ فقیر کو ''املاق'' کہتے ہیں۔ اسی لئے فرمایا کہ رزق تو ان کو اور تم کو ہم ہی دیتے ہیں۔ رزق کی ابتدا میں ان بچوں کا نام لیا کیونکہ اہتمام انہیں سے مقصود تھا۔ یعنی ان کو رزق پہنچانے کے سبب محتاج ہو جانے سے نہ ڈرو کیونکہ سب کا رزق اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ لیکن یہاں چونکہ فقر حاصلہ موجود ہے اس لئے فرمایا کہ تم کو اور ان کو ہم ہی رزق دیتے ہیں اس لئے کہ یہاں اہم یہی بات ہے کہ تمہارا رزق ہمارا ہی دیا ہوا ہے اس لئے اپنے رزق سے خوف نہ کرو۔

قولہ تعالیٰ ﴿وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ﴾ یعنی فواحش کے قریب بھی نہ جانا خواہ وہ ظاہر ہوں یا باطن میں۔ جیسا کہ فرمایا کہہ دو اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! رب نے فواحش ظاہری و مخفی سب کو حرام قرار دیا ہے۔ اور گناہ اور بغاوت سے بچو جو خلاف حق ہے اور شرک سے بچو جس کی کوئی سند نہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کی طرف ایسی باتیں منسوب کرنے سے بچو جن کو تم نہیں جانتے۔ ❺ ﴿وَذَرُوْا ظَاهِرَ الْاِثْمِ وَبَاطِنَهٗ﴾ ❻ میں اس کی تفسیر گزر چکی ہے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ سے زیادہ غیور کوئی نہیں ہوسکتا۔ اسی لئے اس نے سارے ظاہر و باطن فواحش حرام کر دیئے ہیں۔'' ❼ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اگر میں اپنی عورت کے ساتھ کسی مرد کو دیکھوں تو تلوار سے اسے قتل ہی کر دوں۔ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات سنی تو فرمایا کہ ''تمہیں سعد کی غیرت پر تعجب کیوں ہے؟ اللہ تعالیٰ کی قسم! میں سعد سے زیادہ غیرت مند ہوں اور اللہ تعالیٰ مجھ سے زیادہ غیرت مند ہے اسی لئے =

---

❶ صحیح بخاری، کتاب الادب، باب البر والصلة، ٥٩٧٠؛ صحیح مسلم، ٨٥؛ ترمذی، ١٧٣؛ احمد، ١/ ٤٥١؛ ابن حبان، ١٤٧٧۔ ❷ حسن ہے۔ دیکھئے صفحہ گزشتہ حاشیہ: ٦۔ ❸ ٢٥/ الفرقان: ٦٨۔

❹ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿فلا تجعلوا للّٰه اندادا﴾، ٧٥٢٠؛ صحیح مسلم، ٨٦؛ احمد، ١/ ٤٣٤؛ ترمذی، ٣١٨٣؛ ابن حبان، ٤٤١٤۔ ❺ ٧/ الاعراف: ٣٣۔ ❻ ٦/الانعام: ١٢٠۔

❼ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الانعام باب قوله تعالیٰ ﴿ولا تقربوا الفواحش ما ظهر منها وما بطن﴾ ٤٦٣٤؛ صحیح مسلم، ٢٧٦٠؛ ترمذی، ٣٥٣٠؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ١١١٧٣؛ احمد، ١/ ٣٨١، ابن حبان، ٢٩٤۔

وَلَا تَقۡرَبُوۡا مَالَ الۡيَتِيۡمِ اِلَّا بِالَّتِيۡ هِيَ اَحۡسَنُ حَتّٰى يَبۡلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ وَاَوۡفُوا الۡكَيۡلَ وَالۡمِيۡزَانَ بِالۡقِسۡطِ ۚ لَا نُكَلِّفُ نَفۡسًا اِلَّا وُسۡعَهَا ۚ وَاِذَا قُلۡتُمۡ فَاعۡدِلُوۡا وَلَوۡ كَانَ ذَا قُرۡبٰى ۚ وَبِعَهۡدِ اللّٰهِ اَوۡفُوۡا ؕ ذٰلِكُمۡ وَصّٰىكُمۡ بِهٖ لَعَلَّكُمۡ تَذَكَّرُوۡنَ ۝

ترجمہ: اور یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ مگر ایسے طریقے سے جو کہ مستحسن ہے یہاں تک کہ وہ اپنے سن بلوغ کو پہنچ جائے اور ناپ تول پوری پوری کیا کرو' انصاف کے ساتھ۔ ہم کسی شخص کو اس کے امکان سے زیادہ تکلیف نہیں دیتے اور جب تم بات کیا کرو تو انصاف رکھا کرو گو وہ شخص قرابت دار ہی ہو اور اللہ تعالیٰ سے جو عہد کیا کرو اس کو پورا کیا کرو' ان کا اللہ تعالیٰ نے تم کو تاکیدی حکم دیا ہے تا کہ تم یاد رکھو۔ [۱۵۲]

= سارے فواحش اس نے حرام کر دیئے ہیں۔'' ❶ اور اسی سند سے مروی ہے کہ میری امت کی عمر ساٹھ اور ستر کے مابین ہے۔ ❷
قولہ تعالیٰ کسی نفس کو قتل نہ کرو جب تک کہ بربناء حق نہ ہو۔ حضرت امیر المؤمنین عثمان رضی اللہ عنہ نے' جب ان کو باغی قاتلوں نے گھیر رکھا تھا' فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ ''تین باتوں کے بغیر کسی مسلمان کا خون روا نہیں۔ جب کہ اسلام لانے کے بعد پھر کافر ہو گیا ہو۔ یا شادی شدہ ہونے کے باوجود زنا کا ارتکاب کیا ہو۔ یا کسی کو ناحق قتل کر دیا ہو' یعنی بغیر قصاص کے۔'' پس اللہ تعالیٰ کی قسم میں نے کبھی زنا نہیں کیا' نہ جاہلیت کے زمانہ میں نہ اسلام میں۔ اور کبھی میری یہ خواہش نہ رہی کہ اسلام لانے کے بعد پھر اپنا دین بدل دوں اور نہ میں نے کبھی کسی کو قتل کیا ہے پس تم مجھے کس بنا پر قتل کرنا چاہتے ہو۔ ❸ جس غیر مسلم سے معاہدہ ہو چکا ہو' اور جس حربی کو اسلامی شہر میں رہنے کے لئے امن دیا گیا ہو' اس کو قتل کی سخت ممانعت اور زجر و وعید آئی ہے۔ جو کسی پیمان بستہ کو قتل کریگا تو جنت کی خوشبو تک نہ سونگھ سکے گا حالانکہ جنت کی خوشبو چالیس برس کی مسافت کی راہ سے بھی پہنچتی ہے۔ ❹ جو کسی معاہد کو قتل کرے گا جس کے لئے۔ امن کے ذمہ دار بن چکے ہیں اور جو اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ذمہ داری میں آ کر ذمی بن چکا ہو تو اس کے قاتل کو جنت کی خوشبو تک نصیب نہ ہوگی۔ ❺ اور قولہ ﴿ ذٰلِكُمۡ وَصّٰىكُمۡ بِهٖ لَعَلَّكُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ ۝ ﴾ یہ ہیں وہ وصیتیں جو تمہیں کی گئیں' کیا عجب تمہیں کچھ عقل آ جائے۔

چند اور مفید ہدایات: [آیت:۱۵۲] جب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ یتیم کا مال نہ کھاؤ تو جس کے گھر کوئی یتیم رہتا تھا اس نے یتیم کا کھانا پینا اس ڈر کے مارے کہ کہیں اس کا طعام میرے کھانے میں نہ آ جائے اپنے کھانے پینے سے جدا کر دیا اور یتیم کی غذا کھا پی کر بچنے لگی تو وہ اسی کے لئے اٹھا کر رکھی جانے لگی تا کہ وہ دوبارہ کھائے' یا یہ کہ وہ سڑ کر خراب ہو جاتی تھی۔ یہ بات دونوں کے لئے =

❶ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم ((لا شخص اغیر من الله)) ۷۴۱۶؛ صحیح مسلم، ۱۴۹۹، الأسماء والصفات، ۶۳۰۔ ❷ ترمذی، کتاب الزهد، باب ما جاء فی اعمار هذه الامة...... ۲۳۳۱، وسنده حسن۔
❸ ابوداود، کتاب الدیات، باب الامام یامر بالعفو فی الدم، ۴۵۰۲؛ ترمذی ۲۱۵۸ وسنده صحیح، نسائی، ۴۰۲۴؛ ابن ماجه، ۲۵۳۳؛ مسند الطیالسی، ۷۲؛ احمد، ۱/ ۶۱۔ ❹ صحیح بخاری، کتاب الجزیة، باب اثم من قتل معاهدا بغیر جرم، ۳۱۶۶؛ ابن ماجه، ۲۶۸۶؛ احمد، ۲/ ۱۸۶۔ ❺ ترمذی، کتاب الدیات، باب ما جاء فیمن یقتل نفسا معاهداً، ۱۴۰۳ وهو صحیح، ابن ماجه، ۲۶۸۷؛ مسند ابی یعلی، ۶۴۵۲۔

وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۭ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝

ترجمہ: اور یہ کہ یہ دین میرا راستہ ہے جو مستقیم ہے سو اس راہ پر چلو اور دوسری راہوں پر مت چلو کہ وہ راہیں تم کو اللہ تعالیٰ کی راہ سے جدا کر دیں گی اس کا تم کو اللہ تعالیٰ نے تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم احتیاط رکھو۔[۱۵۳]

= گراں اور تکلیف دہ تھی اس کا ذکر نبی کریم ﷺ کے پاس آیا تو اس بارے میں اللہ تعالیٰ کے پاس سے وحی نازل ہوئی کہ یتیموں کے بارے میں تم سے پوچھتے ہیں' کہہ دو کہ خیر کی جو بات ہے وہ ان کی خیر خواہی ہے اس لئے اگر تم ان سے مل جل کر اور غذا ایک ساتھ ملا کر پکاؤ کھاؤ تو کوئی حرج نہیں وہ تمہارے ہی تو بھائی ہیں حتیٰ کہ وہ بالغ ہو جائیں۔ ❶ سدی نے اس کی مدت ۳۰ سال' ۴۰ سال بلکہ ۶۰ سال تک بھی قرار دی ہے اور یہ باتیں یہاں بعید از مبحث ہیں۔ اور پیمانہ اور ترازو کو انصاف کے ساتھ استعمال کرو۔ فرمان الٰہی ہے کہ لین دین میں عدل برتو۔ اس کا لحاظ نہ رکھنے پر سخت وعید ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ ہلاکت ہے ان ناپنے والوں پر کہ جب ناپ کر لیتے ہیں تو بھرپور ناپ کے ساتھ' اور جب ناپ یا تول کر دوسروں کو دیتے ہیں تو بے ایمانی کرتے ہیں کیا انہیں خبر نہیں کہ قیامت کے روز اٹھائے جانے والے ہیں اور اللہ کا سامنا کرنا ہے۔ ❷ پہلی ایک قوم اسی لئے تباہ و ہلاک ہوئی تھی کہ ناپ تول میں بے ایمانی کرنے لگی تھی۔ وقولہ تعالیٰ ﴿لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا﴾ ہم کسی پر اس کی طاقت سے زیادہ ذمہ داری نہیں ڈالتے۔ جس نے اداء حق میں پوری کوشش کر لی پھر بھی کوتاہی ہو گئی تو کوئی حرج نہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے اس آیت کے بارے میں کہ ناپ تول میں انصاف سے کام لو فرمایا کہ ''جس نے صحت نیت کے ساتھ ناپا اور تولا اور اللہ تو نیت کو جانتا ہے تو اس سے کوئی مواخذہ نہیں۔'' ❸ لفظ وسعت کی یہی تاویل ہے۔ اور یہ ارشاد کہ جب بولو تو انصاف کا پاس رکھو اگرچہ کسی عزیز قریب ہی کا معاملہ کیوں نہ ہو جیسا کہ فرمایا کہ اے ایمان والو عدل و انصاف کے ساتھ شہادت پر قائم رہو۔ ❹

اسی طرح سورۂ نساء میں اللہ تعالیٰ فعل اور قول میں عدل کا حکم دیتا ہے چاہے قریب کے لئے ہو یا بعید کے لئے' اللہ پاک ہر ایک کے لئے اور ہر وقت اور ہر حال میں عدل کا حکم دیتا ہے۔ اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے عہد کو پورا کرو یعنی اللہ تعالیٰ نے جو نصیحت کی ہے اس کو پورا کرو اس کا ایفا اس طرح ہے کہ اس کے امر و نہی میں اس کی اطاعت کرو اور اس کی کتاب اور سنت رسول پر عمل کرو۔ یہی وفا بعہد اللہ ہے۔ اس کی نصیحت تم کو اللہ تعالیٰ نے کی ہے ممکن ہے کہ تم پند حاصل کرو اور ماسبق کی برائیوں سے باز آ جاؤ۔ بعض لوگ ﴿تَذَّكَّرُوْنَ﴾ کے ذال کو تشدید سے پڑھتے ہیں اور بعض تخفیف سے۔

**ہدایت کا راستہ' اللہ اور رسول کی اطاعت ہے:** [آیت:۱۵۳] ارشاد ہے کہ ادھر ادھر کے دوسرے راستوں پر نہ چل پڑو ورنہ اللہ تعالیٰ کی راہ سے ہٹ جاؤ گے۔ اور دین کو قائم رکھو اور اس میں پھوٹ نہ ڈالو۔ ❺ اس قسم کی آیتوں میں اللہ تعالیٰ مومنین کو حکم دے رہا ہے کہ جماعت کو نہ چھوڑو۔ جماعت میں افتراق اور اختلاف سے بچو۔ پہلے کے لوگ دین کے بارے میں لڑائی جھگڑے =

❶ ابو داود، کتاب الوصایا، باب مخالطة الیتیم فی الطعام، ۲۸۷۱ وسندہ ضعیف، نسائی، ۳۶۹۹؛ حاکم، ۲/ ۲۷۸۔
❷ ۸۳/ المطففین:٦١۔ ❸ الدر المنثور، ۳/ ۱۰۵ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔
❹ ٤/ النسآ:۱۳٥۔ ❺ ٤٢/ الشوریٰ:۱۳۔

ثُمَّ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ تَمَامًا عَلَى الَّذِي أَحْسَنَ وَتَفْصِيلًا لِكُلِّ شَيْءٍ وَهُدًى وَرَحْمَةً لَعَلَّهُمْ بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ ﴿١٥٤﴾ وَهَذَا كِتَابٌ أَنْزَلْنَاهُ مُبَارَكٌ فَاتَّبِعُوهُ وَاتَّقُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿١٥٥﴾

ترجمہ: پھر ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو کتاب دی تھی جس سے اچھی طرح عمل کرنے والوں پر نعمت پوری ہو اور سب احکام کی تفصیل ہو جائے اور رہنمائی ہو اور رحمت ہو تاکہ وہ لوگ اپنے رب کے ملنے پر یقین لائیں۔[۱۵۴] اور یہ ایک کتاب ہے جس کو ہم نے بھیجا بڑی خیر و برکت والی سو اس کا اتباع کرو اور ڈرو تاکہ تم پر رحمت ہو۔[۱۵۵]

= خصومات اور اختلافات بہت پیدا کرتے تھے اور اسی سے تباہ ہوئے۔ ❶

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے زمین پر ایک خط کھینچا اور فرمایا کہ "یہ ہے اللہ تعالیٰ کا سیدھا راستہ۔" پھر دائیں بائیں اور خطوط کھینچے اور فرمایا یہ "وہ راستے ہیں کہ ان میں سے ہر ایک پر شیطان بیٹھا ہوا ہے اور اپنی طرف بلا رہا ہے۔" پھر یہ آیت تلاوت فرمائی ﴿وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِي مُسْتَقِيمًا﴾ الخ۔ ❷ جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے سامنے زمین پر اس طرح ایک خط کھینچا اور فرمایا کہ "یہ تو ہوا اللہ تعالیٰ کا راستہ" پھر سیدھی طرف دو خط اور بائیں طرف دو خط کھینچے اور فرمایا یہ "سب شیطان کے راستے ہیں' پھر بیچ کے خط پر انگلی رکھی" اور یہی آیت تلاوت فرمائی کہ ﴿وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِي مُسْتَقِيمًا﴾ ❸ ایک آدمی نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ "صراط مستقیم" کیا ہے؟ تو آپ نے فرمایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اپنے پاس جگہ دی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہیں گویا جنت پر ہیں۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیدھی طرف بھی راستے بنے ہوئے ہیں اور بائیں طرف بھی ان پر لوگ متمکن ہیں جو لوگ ان کے پاس سے گزرتے ہیں وہ انہیں بلاتے ہیں جو ان کے بلائے ہوئے راستوں پر ہولیا وہ دوزخ میں پہنچ گیا اور جو سیدھا راستہ لئے ہوئے رہا وہ جنت تک پہنچ گیا۔ پھر ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے یہی آیت پڑھ کر سنائی۔ ❹

نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے مروی کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے صراط مستقیم کی مثال پیش کی ہے۔ اس راستے کے دونوں طرف دو دیواریں ہیں ان میں کھلے دروازے لگے ہوئے ہیں دروازوں پر پردے لٹکے ہیں اور سیدھے راستے کے دروازے پر ایک داعی الی اللہ بیٹھا ہوا ہے اور کہہ رہا ہے کہ اے لوگو! آؤ سیدھے راستے کے اندر داخل ہو جاؤ ادھر ادھر بھٹکو نہیں۔ اور ایک داعی دروازے کے اوپر بیٹھا بلا رہا ہے جب کوئی انسان ان دوسرے دروازوں میں سے کوئی دروازہ کھولتا ہے تو کہتے ہیں کہ تجھ پر افسوس اسے نہ کھول۔ اگر اسے کھولے گا تو اس میں داخل ہی ہو جائے گا۔ اب یہ سیدھا راستہ تو اسلام کا ہے اور دیواریں حدود اللہ ہیں اور یہ کھلے دروازے اللہ تعالیٰ کے محارم ہیں اور یہ راستے کے سرے پر بیٹھنے والی چیز کتاب اللہ ہے اور دروازے کے اوپر بیٹھا ہوا شخص انسان

❶ الطبری، ۱۲/ ۲۲۹۔ ❷ احمد، ۱/ ٤٦٥ وسندہ حسن، حاکم، ۲/ ۲۳۹، ۳۱۸۔
❸ ابن ماجہ، کتاب السنة، باب اتباع سنة رسول الله ﷺ ۱۱، وسندہ ضعیف مجالد بن سعید راوی ضعیف ہے۔ احمد، ۳/ ۳۹۷۔
❹ الطبری، ۱۲/ ۲۳۰۔

کا اپنا ضمیر ہے جو برے کاموں سے اس کے دل میں خلش پیدا کرتا ہے گویا اللہ تعالیٰ کا واعظ ہے۔" ❶ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "کوئی ہے جو مجھ سے ان تین آیتوں کے بارے میں عہد کرے۔" پھر ﴿تَعَالَوْا﴾ والی آیت تلاوت فرمائی اس کی تینوں آیتیں پڑھنے کے بعد فرمایا "جس نے ان کا حق ادا کیا اس کا اجر اللہ تعالیٰ پر مقرر ہو چکا اور جس نے اس کی تعمیل میں کوتاہی کی دنیا میں اس کو عقوبت مل گئی اور نہ ملی تو آخرت میں اللہ تعالیٰ تو سزا دے گا ورنہ معاف کر دے گا۔" ❷

**تورات اور قرآن اللہ کا نازل کردہ ہے:** [آیت:۱۵۴۔۱۵۵] ﴿ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى﴾ کی تقدیر یہ ہے کہ اے محمد ﷺ! ہم سے متعلق پھر یہ کہہ دو کہ ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو کتاب دی' بدلالتہ قول ﴿قُلْ تَعَالَوْا﴾ لیکن یہ غور طلب ہے۔ ﴿ثُمَّ﴾ یہاں صرف عطف خبر بعد خبر کے لئے ہے ترتیب بتانے کے لئے نہیں ہے۔ (ثم کا حرف عموماً ترتیب بتانے کے لئے آیا کرتا ہے۔)

یہاں جب اللہ پاک اپنے قول ﴿وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا﴾ کے ذریعہ قرآن سے متعلق خبر دے چکا تو مدح توریت پر ثم کے ذریعہ عطف فرماتا ہے کہ اب تمہیں ہم یہ خبر بھی دیتے ہیں کہ ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو بھی کتاب دی تھی۔ اکثر جگہ اللہ پاک قرآن اور تورات کا ایک جگہ یعنی متصلاً ذکر فرماتا ہے جیسے کہ فرمایا کہ اس سے پہلے موسیٰ علیہ السلام کی کتاب امام و رحمت تھی اور یہ تمہاری کتاب قرآن زبان عربی میں اس کی تصدیق کرتی ہے۔ ❸ اور اس سورت کی ابتدا میں فرمایا پوچھو وہ کتاب جو موسیٰ کو ہم نے دی جسے ہم نے لوگوں کے لئے نور اور ہدایت بنا کر پیش کیا تھا وہ کس نے اتاری تھی جس کو تم کاغذوں میں لکھتے ہو جس میں سے کچھ چھپا ڈالتے ہو اور کچھ رہنے دیتے ہو۔ ❹ پھر اس کے بعد ہی فرمایا کہ اس کتاب قرآن کو ہم نے مبارک بنا کر پیش کیا ہے۔ اب مشرکین کے بارے میں فرماتا ہے کہ جب ہمارے پاس سے حق یعنی قرآن انہیں پیش کیا گیا تو کہنے لگے کہ ویسی کتاب کیوں نہ دی گئی جیسی موسیٰ علیہ السلام کو دی گئی تھی۔ اب اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کی کتاب کے ساتھ کیا کفر نہیں کیا تھا اور کیا یہ نہیں کہہ دیا تھا کہ یہ دونوں تو جادوگر ہیں جو آ دھمکے ہیں' ہم تو انہیں نہ مانیں گے۔ ❺ اور جنوں سے متعلق خبر دیتے ہوئے فرمایا کہ جنوں نے اپنے لوگوں کو یہ خبر دی کہ اے قوم ہم نے ایک کتاب سنی ہے جو موسیٰ علیہ السلام کے بعد اتری اور توریت کے مضمون کی تصدیق کرتی ہے اور حق کی طرف ہدایت کرتی ہے۔ ❻ پھر قرآن سے متعلق ارشاد ہے کہ اس میں سب باتیں خوبی اور تفصیل سے لکھی ہوئی ہیں اور شریعت کی سب باتیں درج ہیں جیسے کہ توریت میں ہر بات ہم نے بتا دی تھی۔

اس طرح قرآن کو ﴿عَلَى الَّذِيْٓ اَحْسَنَ﴾ فرمایا وقولہٗ ﴿وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ قَالَ اِنِّيْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا﴾ ❼ اور ﴿وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ﴾ ❽ الخ۔ اور ﴿ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ تَمَامًا عَلَى الَّذِيْٓ اَحْسَنَ﴾ یعنی موسیٰ علیہ السلام کو ہم نے کتاب دی جو عطیات میں سب سے اچھا عطیہ تھا۔ جو دنیا میں بھی احسن اور آخرت میں بھی کامل۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی تقدیر یوں بتائی ہے کہ (تَمَامًا عَلٰى اِحْسَانِهٖ) گویا کہ (اَلَّذِيْ) کو مصدریہ قرار دیا یعنی وہ کتاب کامل تھی احسن ہونے کی بنا پر جیسے کہ قولہ تعالیٰ ﴿خُضْتُمْ كَالَّذِيْ خَاضُوْا﴾ اب یہاں ﴿اَلَّذِيْ خَاضُوْا﴾ کے معنی خوض کے ہو گئے۔ ==

---

❶ ترمذی، کتاب الأدب، باب ماجاء فی مثل اللہ عزوجل لعبادہ ۲۸۵۹ وھو صحیح، احمد ٤/ ۱۸۲، ۱۸۳؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۱۱۲۳۳؛ حاکم ۱/ ۷۳۔ ❷ حاکم ۲/ ۳۱۸، اس کی سند میں سفیان بن حسین ہے جس کی زہری سے روایت ضعیف ہوتی ہے۔ دیکھیے (تھذیب الکمال ۳/ ۲۱٤ رقم ۲۳۸۳) لہٰذا یہ سند ضعیف ہے لیکن البتہ اس معنی کی روایت صحیح بخاری کتاب الایمان ۱۸، صحیح مسلم ۱۷۰۹ میں موجود ہے۔ ❸ ٤٦/ الاحقاف:۱۲۔ ❹ ٦/ الانعام:۹۱۔

❺ ٦/ الانعام:۹۲۔ ❻ ۲۸/ القصص:٤۸۔ ❼ ۲/ البقرۃ:۱۲٤۔ ❽ ۳۲/ السجدۃ:۲٤۔



اَنْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اُنْزِلَ الْكِتٰبُ عَلٰى طَآىِٕفَتَيْنِ مِنْ قَبْلِنَا ۠ وَاِنْ كُنَّا عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿١٥٦﴾ اَوْ تَقُوْلُوْا لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْكِتٰبُ لَكُنَّآ اَهْدٰى مِنْهُمْ ۚ فَقَدْ جَآءَكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ ۚ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَصَدَفَ عَنْهَا ۭ سَنَجْزِي الَّذِيْنَ يَصْدِفُوْنَ عَنْ اٰيٰتِنَا سُوْۗءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا يَصْدِفُوْنَ ﴿١٥٧﴾

ترجمہ: کبھی تم لوگ یوں کہنے لگتے کہ کتاب تو صرف ہم سے پہلے جو دو فرقے تھے ان پر نازل ہوئی تھی اور ہم ان کے پڑھنے پڑھانے سے محض بے خبر تھے [١٥٦] یا یوں کہتے کہ اگر ہم پر کوئی کتاب نازل ہوتی تو ہم ان سے بھی زیادہ راہ پر ہوتے۔ سو اب تمہارے پاس تمہارے رب کے پاس سے ایک کتاب واضح اور رہنمائی کا ذریعہ اور رحمت آ چکی ہے۔ سو اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو ہماری ان آیتوں کو جھوٹا بتلائے اور اس سے روکے ہم ابھی ان لوگوں کو جو کہ ہماری آیتوں سے روکتے ہیں۔ ان کے اس روکنے کے سبب سخت سزا دیں گے۔ [١٥٧]

= دوسروں کا قول ہے کہ (اَلَّذِیْ) بہ معنی (اَلَّذِیْنَ) چنانچہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ یوں قراءت کرتے تھے (تَمَامًا عَلَى الَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا) مجاہد ﴿اَلَّذِیْ اَحْسَنَ﴾ سے (مؤمنین) اور (محسنین) مراد لیتے تھے۔ اور بغوی رحمہ اللہ علیہ (محسنین و انبیاء) مراد لیتے تھے یعنی توریت کی فضیلت ہم نے مؤمنین و محسنین پر ظاہر کردی تھی' جیسے کہ فرمایا ﴿قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ﴾ ❶ الخ۔ یعنی اے موسیٰ علیہ السلام ہم نے تم کو اپنی رسالت و کلام کے سبب سب پر برگزیدہ بنایا۔ یہاں یہ لازم نہیں آتا کہ ان کو فضیلت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور خلیل علیہ السلام پر بھی ہے۔ یحییٰ بن یعمر احسن کو زبر کے بجائے پیش سے پڑھتے تھے اور کہتے تھے کہ (اَلَّذِیْ هُوَ اَحْسَنُ) کے معنی میں ہے اس لئے پیش سے ہونا ضروری ہے پھر یہ بھی کہا کہ اس طرح پڑھنا میں مناسب نہیں سمجھتا اگرچہ عربیت کے لحاظ سے ایک وجہ صحیح بھی ہو۔ اور کہا گیا ہے کہ معنی یہ ہیں کہ (تَمَامًا عَلٰى اِحْسَانِ اللّٰهِ اِلَيْهِ) اور فرمایا کہ اس میں ہر شئے تفصیل کے ساتھ ہے اور وہ ہدایت اور رحمت ہے شاید کہ تم اللہ تعالیٰ کی ملاقات پر ایمان لاؤ۔ ہماری یہ نازل کردہ کتاب مبارک ہے اس کی اتباع کرو اللہ تعالیٰ سے ڈرو' شاید تم پر اللہ تعالیٰ کا رحم ہو جائے۔ اس میں اتباع قرآن کی طرف دعوت ہے۔ اللہ اپنے بندوں کو اپنی کتاب کی طرف ترغیب دے رہا ہے اور اس میں تدبر کا حکم دے رہا ہے۔

**اللہ نے کتاب نازل فرما کر حجت قائم کردی ہے:** [آیت: ١٥٦۔١٥٧] یعنی تاکہ تم یہ نہ کہو کہ یہود و نصرانیوں پر تو ہم سے پہلے کتابیں اتار دی گئیں اور ہم پر کوئی نہیں اتری۔ یہ بیان ان کے عذر کو ختم کردینے کے لئے ہے جیسا کہ فرمایا کہ اگر یہ بات نہ ہوتی کہ ان کی مصیبت انہیں کے اعمال کا نتیجہ ہے تو وہ یہ کہتے کہ اے رب! کوئی رسول اگر تو ہماری طرف بھی بھیجتا تو ہم بھی تیرے احکام کی پیروی کرتے۔ ❷ وقولہ ﴿وَاِنْ كُنَّا﴾ الخ۔ یعنی ہم ان یہود و نصرانی کی زبان تو سمجھتے نہیں اس لئے ہم غفلت میں رہے اور ان کے جیسے صحیح عمل نہ کرسکے اور تاکہ تم یہ نہ کہو کہ اگر ہم پر بھی ہماری زبان میں کوئی کتاب اترتی تو ہم ان سے زیادہ ہدایت یافتہ رہتے چنانچہ ہم نے ان کے عذر کو ختم کردیا جیسا کہ فرمایا وہ قسمیں کھا کر بیان کرتے ہیں کہ اگر ان کے پاس بھی کوئی رسول آتا تو ہم سب سے بڑھ کر =

❶ ٧/ الاعراف: ١٤٤۔ ❷ ٢٨/ القصص: ٤٧۔



ترجمہ: یہ لوگ صرف اس امر کے منتظر ہیں کہ ان کے پاس فرشتے آئیں یا ان کے پاس آپ کا رب آئے یا آپ کے رب کی کوئی بڑی نشانی آئے جس روز آپ کے رب کی بڑی نشانی آ پہنچے گی کسی ایسے شخص کا ایمان اس کے کام نہ آئے گا جو پہلے سے ایمان نہیں رکھتا یا اس نے اپنے ایمان میں کوئی نیک عمل نہ کیا ہو۔ آپ فرما دیجئے کہ تم منتظر رہو ہم بھی منتظر ہیں۔[۱۵۸]

= نیک نیت بنتے اور ہدایت پر ہوتے۔ ❶ چنانچہ فرمایا کہ اب تمہارے رب کی طرف سے تمہارے لئے ہدایت و رحمت والی کتاب آ گئی ہے اور تمہاری ہی زبان میں یہ قرآن عظیم ہے اس میں حلال و حرام سب کا بیان ہے اور عبادت گزار بندوں کے دلوں کے لئے رحمت ہے۔ پھر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو جھٹلانے والے سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا کہ نہ خود قرآن سے فائدہ اٹھایا نہ احکام کی تعمیل کی بلکہ اللہ کی آیات کے اتباع سے لوگوں کو بھی پھیر دیا اور ہدایت کی راہ پانے سے انہیں محروم رکھا۔ جیسا کہ آغاز سورت میں گزرا کہ وہ خود بھی ایمان لانے سے باز رہتے ہیں اور دوسروں کو بھی روکتے ہیں۔ وہ اپنے ہاتھوں اپنی جان ہلاکت میں ڈالتے ہیں۔ ❷ اور فرمایا جو لوگ کفر کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے راستے سے دوسروں کو بھی روکتے ہیں انہیں دوگنا عذاب ہوگا۔ ❸ اور اس آیت کریمہ میں فرمایا کہ ''ہم ان لوگوں کو سخت عذاب دیں گے جو اللہ تعالیٰ کی راہ سے لوگوں کو روکتے ہیں۔'' جیسا کہ فرمایا کہ ''نہ تصدیق کی' نہ نماز پڑھی بلکہ تکذیب کی اور منہ پھیر لیا۔'' ❹ غرض یہ کہ بہت سی آیتیں اس پر دلالت کرتی ہیں کہ یہ کافر دل سے تکذیب کرتے ہیں اور جوارح سے بھی عمل نیک نہیں کرتے۔

**قیامت اور اسکی نشانیاں:** [آیت:۱۵۸] رسول کے مخالفین اور کافروں کو دھمکی دی جا رہی ہے کہ تم تو صرف اس بات کا انتظار کر رہے ہو کہ ملائکہ تم تک آ پہنچیں' یا رب سے سامنا ہو جائے' اور یہ قیامت کے روز ضرور ہونے والا ہے۔ یا اللہ تعالیٰ کی بعض نشانیاں تم پر کھل جائیں اور جب وہ نشانیاں کھل جائیں گی تو پھر کسی کو اس کا ایمان نفع نہ دے گا۔ اور یہ قیامت آنے سے پہلے قیامت کی نشانیوں کے طور پر ضرور ہوگا۔ بخاری میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''قیامت قائم نہ ہوگی جب تک کہ سورج مغرب سے طلوع نہ کرے اور جب یہ صورت حال لوگ دیکھ لیں گے تو سارے اہل زمین کو یقین ہو جائے گا اور ایمان لائیں گے اور اگر پہلے ایمان نہیں لا چکے تھے تو اب ایمان نفع بخش نہیں ثابت ہو سکتا۔'' ❺

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''تین چیزیں اگر ظاہر ہو جائیں گی تو ان کے ظہور سے پہلے اگر ایمان نہیں لایا تھا تو اب ایمان لانا بے کار ہے اور پہلے اگر نیک عمل نہیں کئے تھے تو اب کرنا بے کار ہے۔ پہلی نشانی یہ کہ سورج کا مشرق کے

---

❶ ۳۵/ فاطر:۴۲۔ ❷ ٦/ الانعام:۲٦۔ ❸ ۱٦/ النحل:۸۸۔ ❹ ۷۵/ القیامۃ:۳۱۔

❺ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ الانعام باب ﴿لاینفع نفسا ایمانها﴾ ٤٦۳۵؛ صحیح مسلم، ۱۵۷؛ ابوداود، ٤۳۱۲؛ ابن ماجه، ٤۰٦۸؛ احمد، ۲/ ۲۳۱، ابن حبان، ٦۸۳۸۔

بجائے مغرب سے طلوع ہونا۔ دوسرے دجال کا نکلنا۔ تیسرے دابۃ الارض کا ظاہر ہونا۔" ❶ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جس شخص نے سورج کے مغرب سے طلوع ہونے سے پہلے تک توبہ کر لی تو اسکی توبہ قبول ہو سکے گی ورنہ نہیں۔" ❷ اصحاب ستہ میں سے ایک نے اس کو روایت نہیں کیا باقی پانچ کتابوں میں موجود ہے۔

جندب بن جنادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "کیا تم جانتے ہو کہ سورج ڈوب جاتا ہے تو کہاں چلا جاتا ہے؟ میں نے کہا میں نہیں جانتا۔ فرمایا کہ وہ عرش کے سامنے آتا ہے' سجدہ میں گر پڑتا ہے' پھر اٹھتا ہے تا کہ اس سے کہا جائے کہ اپنا رخ بدل دے۔ اور اے ابوذر! قریب ہے وہ دن کہ اس سے کہا جائے گا کہ پچھلے پاؤں گردش کر اور یاد رکھو کہ اس روز اللہ تعالیٰ پر ایمان لانا' کفر کو چھوڑ دینا کچھ فائدہ نہ بخشے گا۔" ❸

ایک دوسری حدیث: کمرہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نکل کر آئے ہم قیامت سے متعلق باتیں کرنے بیٹھے تھے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمانے لگے کہ "اس کی نشانیاں جب تک ظاہر نہ ہو جائیں گی قیامت نہ ہوگی۔ سورج کا مغرب سے طلوع کرنا' ایک زبردست دھواں اٹھنا' دابۃ الارض کا نکلنا' یاجوج ماجوج کا نکل آنا' عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا نزول' دجال کا نکلنا' تین زلزلے اور زمین کا دھنس جانا۔ ایک مشرق میں' ایک مغرب میں' ایک جزیرہ عرب میں۔ بیچ عدن سے ایک آگ کا نمودار ہونا' کہ جس کی وجہ سے لوگ بھاگے دوڑے پھر رہے ہوں وہ رات کو کہیں سونا چاہتے ہیں تو وہاں بھی موجود اور دن کو کہیں لیٹنا چاہتے ہیں تو وہاں حاضر۔" ❹

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ مغرب کی طرف سے طلوع شمس کی کیا نشانی ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اس دن رات اتنی طویل ہو جائے گی کہ دو راتوں کے برابر۔ راتوں کو نماز پڑھنے والے جاگ اٹھیں گے اور جس طرح نماز تہجد پڑھتے تھے پڑھیں گے ستارے اپنی جگہ قائم دکھائی دیں گے' ڈوبیں گے نہیں۔ یہ لوگ سو جائیں گے' پھر اٹھیں گے' پھر نماز پڑھیں گے' پھر سو جائیں گے' پھر اٹھیں گے' لیٹے لیٹے ان کے پہلو سن ہو جائیں گے۔ رات بہت لمبی ہو جائے گی' لوگ گھبرا جائیں گے اور صبح ہو گی نہیں۔ اس انتظار میں ہوں گے کہ سورج مشرق سے ہی طلوع کرے گا کہ یکا یک وہ مغرب سے نکلتا دکھائی دے گا۔ اب ایمان سے کچھ فائدہ نہ ہوگا۔" ابن مردویہ نے اس کو روایت کیا ہے لیکن اس مضمون کے ساتھ صحاح ستہ کی کسی کتاب میں موجود نہیں۔

حدیث: صفوان بن عسال رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے مغرب کی طرف ایک دروازہ کھول رکھا ہے جس کا عرض ستر برس کی مسافت ہے یہ توبہ کا دروازہ ہے۔ سورج کے رخ بدل کر نکلنے سے پہلے بند نہ ہوگا۔" ❺ ترمذی' نسائی اور ابن ماجہ نے اس کو لکھا ہے۔

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب بیان الزمن الذی لا یقبل فیہ الایمان، ۱۵۸؛ ترمذی، ۳۰۷٤؛ احمد، ۱/ ۱۰۷؛ مسند ابی یعلی، ٦۱۷۲۔

❷ صحیح مسلم، کتاب الذکر والدعاء، باب استحباب الاستغفار والاستکثار منہ، ۲۷۰۳؛ احمد، ۲/ ۲۷۵، ابن حبان، ٦۲۹۔

❸ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب صفة الشمس والقمر ۳۱۹۹، بدون ذکر ھذہ الایة؛ صحیح مسلم، ۱۵۹؛ ابن حبان، ٦۱۵۳؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۱۱۱۷٦۔

❹ صحیح مسلم، کتاب الفتن، باب فی الآیات التی تکون قبل الساعة ۲۹۰۱؛ ابوداود، ٤۳۱۱؛ ترمذی، ۲۱۸۳؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۱۱۳۸۰؛ ابن ماجہ، ٤۰٤۱؛ احمد، ٤/ ٦؛ ابن حبان، ٦۷۹۱۔

❺ ترمذی، کتاب الدعوات، باب ماجاء فی فضل التوبة والاستغفار وماذکر من رحمة اللہ لعبادہ، ۳۵۳۵؛ وھو حسن، ابن ماجہ، ٤۰۷۰؛ احمد، ٤/ ۲٤۱؛ ابن حبان، ۱۳۲۱۔

حدیث: ''ایک رات لوگوں پر ایسی آئے گی جو تین راتوں کے برابر ہوگی' جب ایسا ہوگا تو تہجد پڑھنے والے پہچان لیں گے وہ نفل پڑھیں گے' سو جائیں گے۔ اٹھیں گے پھر پڑھیں گے۔ پھر بار بار ایسا ہی کریں گے کہ یکا یک ایک شور اٹھے گا لوگ چیخ پکار شروع کر دیں گے ڈر کر مسجدوں کی طرف بھاگیں گے کیونکہ سورج مغرب سے طلوع ہوا ہوگا۔ اب وہ وسط آسمان تک آ کر پھر مغرب کی طرف واپس جائے گا۔ اس کے بعد حسب عادت مشرق سے نکلتا رہے گا اس وقت ایمان بے سود ہے۔'' ❶ یہ حدیث غریب ہے اور صحاح ستہ کی کسی کتاب میں نہیں۔

حدیث: تین مسلمان مدینہ میں مروان کے پاس تھے اور وہ آیات قیامت کا ذکر کر رہے تھے کہ خروج دجال قیامت کی نشانی ہے۔ اب یہ لوگ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس آئے اور مروان سے جو سنا تھا بیان کیا۔ انہوں نے کہا مروان نے تو کچھ نہیں کہا۔ میں نے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سن کر یاد رکھا ہے تم کو سناتا ہوں۔ ''پہلی نشانی یہ کہ سورج مغرب سے نکلے۔ پھر دابۃ الارض کا خروج یا کوئی ایک پہلے اور پھر دوسری نشانی اس کے بعد ظاہر ہوگی۔'' ❷

عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جب سورج مغرب سے طلوع کرے گا تو ابلیس سجدے میں گر پڑے گا اور چلائے گا کہ یا رب مجھے حکم کرتا کہ تو جس کو کہے سجدہ کروں' تو اس کے نگران کار جمع ہو کر کہیں گے کہ یہ سب تضرع کیوں ہے' تو کہے گا کہ میں نے اللہ تعالیٰ سے درخواست کی تھی کہ ''وقت معلوم تک مجھے مہلت دے'' اور آج ہی کا دن وقت معلوم ہے۔ پھر دابۃ الارض نکلے گا۔ پہلا قدم جو وہ رکھے گا انطاکیہ میں ہوگا۔ ابلیس آ کر اس کو طمانچہ مارے گا'' ❸ یہ حدیث غریب ہے۔ اس کی سند ضعیف ہے شاید ابن العاص رضی اللہ عنہ نے اس ذخیرہ میں سے یہ حدیث لی ہوگی جس کو انہوں نے جنگ یرموک میں پڑا ہوا پایا تھا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ ابن السعدی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہجرت منقطع نہیں ہوگی جب تک کہ دشمن جنگ کر رہا ہے اور تنگ کر رہا ہے۔'' معاویہ' اور عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہجرت دو قسم کی ہے۔ ایک تو برائیوں سے ہجرت کر کے نیکیوں کی طرف آنا اور دوسری اللہ تعالیٰ اور رسول کی طرف کرنا اور یہ باقی رہے گی جب تک کہ دروازۂ توبہ بند نہیں ہوگا اور سورج جب مغرب سے نکلے گا تو ہر شخص کے دل پر مہر لگ جائے گی جو کچھ اس کے اندر ہے سو بس وہی ہے اور جو عمل ہو چکا سو بس ہو چکا۔'' ❹ یہ حدیث اچھے اسناد والی ہے۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آیات قیامت میں سے سب گزر گئیں' چار نشانیاں آنا باقی ہیں۔ طلوع شمس مغرب سے۔ دجال۔ دابۃ الارض' یاجوج ماجوج' اور وہ نشانی جو اعمال پر مہر لگا دے گی وہ طلوع شمس ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک حدیث مرفوعاً ذکر ہے۔ حدیث طویل اور غریب ہے۔

اس کی سند نہیں' وہ یہ ہے کہ سورج اور چاند اس روز مل کر مغرب سے طلوع ہوں گے اور نصف آسمان تک پہنچ کر الٹے پیروں واپس =

---

❶ اس کی سند میں ضرار بن صرد متروک راوی ہے (المیزان، ۲/ ۳۲۷، رقم، ۳۹۵۱) جس کی وجہ سے یہ روایت سخت ضعیف ہے۔

❷ احمد، ۲/ ۲۰۱، وسندہ صحیح۔

❸ المعجم الأوسط، ۹۴، مجمع الزوائد، ۸/ ۱۱، اس کی سند میں اسحاق بن ابراہیم بن زبریق متکلم فیہ (المیزان، ۱/ ۱۸۱، رقم، ۷۳۰) اور ابن لہیعہ مختلط (التقریب، ۱/ ٤٤، رقم، ٥٧٤) راوی ہیں۔ لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔

❹ احمد، ۱/ ۱۹۲، وسندہ حسن۔



إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِي شَيْءٍ ۚ إِنَّمَا أَمْرُهُمْ إِلَى اللَّهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا يَفْعَلُونَ ﴿١٥٩﴾

ترجمہ: بے شک جن لوگوں نے اپنے دین کو جدا جدا کر دیا اور گروہ گروہ بن گئے آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں بس ان کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے حوالے ہے۔ پھر ان کو ان کا کیا ہوا جتلا دیں گے۔[۱۵۹]

= ہو جائیں گے۔ ❶ یہ حدیث منکر اور موضوع ہے لیکن اس کے مرفوع ہونے کا دعویٰ کیا گیا ہے اور وقف راوی ابن عباس رضی اللہ عنہما اور وہب بن منبہ رحمۃ اللہ علیہ تک آ کر ہوتا ہے اس لئے بالکلیہ بھی اس کو دفع نہیں کر سکتے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ ''پہلی علامت کے ظاہر ہوتے ہی کراماً کاتبین کا عمل ختم ہو جائے گا اور اجساد کے اعمال پر گواہی دینے کا وقت آ جائے گا اور اس سے پہلے ہی جو صاحب ایمان تھا اور نیک عمل بھی کرتا تھا تو وہ بڑے فائدہ میں رہے گا اور اگر نیک نہ ہوا اور توبہ کرنے لگے تو اب توبہ سے کیا حاصل'' اور ﴿كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا﴾ کا یہی مطلب ہے یعنی اب عمل صالح قبول نہیں کیا جائے گا جب کہ وہ اس سے پہلے عمل صالح نہیں کرتا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے نبی (ﷺ)! کہہ دو اس دن کا تم بھی انتظار کرو اور میں بھی انتظار کرتا ہوں۔ یہ کافروں کے لئے سخت تنبیہ ہے جو اپنے ایمان اور توبہ سے غافل رہے حتیٰ کہ وقت آ پہنچا۔ جیسا کہ فرمایا یہ بے سمجھ وقت قیامت کا انتظار کر رہے ہیں کہ ناگہاں وارد ہو جائے۔ اور جب ایسا ہو جائے گا تو پھر موقع کہاں باقی رہے گا۔ ❷ ارشاد ہوتا ہے کہ جب وہ ہمارا عذاب دیکھیں گے تو کہیں گے کہ ہم اللہ تعالیٰ واحد پر ایمان لائے اور شرکا سے منکر ہو گئے۔ لیکن عذاب دیکھ چکنے کے بعد ایمان کی ساری باتیں بے کار ہیں۔ ❸

فرقہ پرست لوگوں سے آپ ﷺ کا کوئی تعلق نہیں: [آیت:۱۵۹] یہ آیت یہود و نصاریٰ کے بارے میں اتری ہے۔ یہود و نصاریٰ قبل بعثت محمدی ﷺ آپس میں اختلاف کرتے تھے اور اپنا اپنا دین الگ قرار دیتے تھے۔ ❹ حضور اکرم ﷺ مبعوث ہوئے تو یہ آیت اتری کہ جن لوگوں نے اپنے دینوں میں تفرقہ ڈال لیا اور گروہ بندیاں کر لیں تمہیں ان سے کوئی سروکار نہیں، انہیں بھی تم سے کوئی سروکار نہیں۔ یہ اہل بدعت، اہل شبہات اور اہل ضلالت ہیں اور اسی امت میں ہیں۔ ❺ لیکن اس حدیث میں ایک سند ٹھیک نہیں ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اس آیت کے بارے میں کہتے ہیں کہ اسی امت کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ ﴿وَكَانُوا شِيَعًا﴾ سے خوارج مراد ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ ''اس سے اصحاب بدعت مراد ہیں۔'' یہ حدیث بھی غریب ہے اور مرفوعاً بھی صحیح نہیں۔ اور ظاہر بات تو یہ ہے کہ یہ آیت عام ہے ہر اس شخص پر صادق آتی ہے جو دین اللہ تعالیٰ سے فرقہ بندی اختیار کئے ہوئے ہو اور مخالف دین ہو۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کو ہدایت دین حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے تاکہ تمام ادیان پر دین اسلام کو غالب فرمائے اسلام کا راستہ ایک ہی ہے اس میں کوئی اختلاف وافتراق نہیں جس نے الگ فرقہ اختیار کر لیا جیسے کہ بہتر (۷۲) فرقے والوں نے تو اللہ تعالیٰ کا رسول اس سے بری ہے۔ یہ آیت مثل اس آیت کے ہے جیسے کہ فرمایا ہے =

❶ الدر المنثور، ۳/ ۱۱٤، اس کی سند میں عبدالمنعم بن ادریس الیمانی متروک راوی ہے۔ امام بخاری نے اسے ذاھب الحدیث کہا ہے (المیزان، ۲/ ٦٦٨، رقم، ٥٢٧٠) لہٰذا یہ روایت سخت ضعیف ومردود ہے۔ ❷ ٤٧/ محمد:١٨۔

❸ ٤٠/ غافر:٨٤۔ ❹ الطبری، ١٢/ ٢٦٩۔

❺ اس کی سند میں عباد بن کثیر متروک راوی ہے۔ جیسا کہ حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا یہ روایت موقوفاً اور مرفوعاً دونوں طرح سے ضعیف ومردود ہے۔

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا ۚ وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿١٦٠﴾

ترجمہ: جو شخص نیک کام کرے گا اس کو اس کے دس حصے ملیں گے اور جو شخص برا کام کرے گا اس کو اس کے برابر ہی سزا ملے گی اور ان لوگوں پر ظلم نہ ہوگا۔[۱۶۰]

= ''اے نبی! تمہارے لئے بھی ہم نے وہی دین پسند کیا ہے جو نوح علیہ السلام کے لئے تھا۔'' ❶ اور حدیث میں ہے کہ ''ہم گروہ انبیا گویا کہ علاتی اولاد ہیں' جیسے علاتی اولاد کا باپ ایک ہی ہوتا ہے ہم سب کا دین بھی ایک ہی ہے ❷ اور یہی صراط مستقیم ہے اور یہی وہ ہدایت ہے جو اللہ تعالیٰ واحد کی عبادت سے متعلق رسولوں نے پیش کی' اور آخری رسول کی شریعت سے تمسک کو صراط مستقیم بنایا۔ اس کے سوا ساری چیزیں ضلالتیں اور جہالتیں ہیں اور اپنی ذاتی خواہشات ہیں۔'' پیغمبر اس سے بری ہیں۔ جیسے کہ آیت زیر ذکر میں فرمایا ''اے نبی! تم پر کوئی ذمہ واری نہیں''۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ ان کافروں کا امر اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دو وہ بروز قیامت ان کے اعمال سے ان کو باخبر کر دے گا۔ جیسے کہ ایک جگہ فرمایا ہے' جو لوگ ایمان لائے اور جو یہودی بنے یا ستارہ پرست یا جو نصاریٰ اور مجوسی ہیں یا جو مشرکین ہیں قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ان کا باہم فیصلہ کر دے گا۔ ❸ اب اس کے بعد اللہ تعالیٰ بروز قیامت اپنے حکم اور عدالت کے اندر بھی اپنے لطف و کرم کو یوں بیان فرماتا ہے۔

**نیکی کا ثواب کئی گنا جبکہ بدی ایک ہی لکھی جاتی ہے:** [آیت:۱۶۰] یہ آیت کریمہ تفصیل سے روشنی ڈال رہی ہے اور اس کے بعد کی آیت میں اجمال ہے اس آیت کی مطابقت میں بہت سی احادیث ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (یہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ سے روایت کرتے ہوئے فرما رہے ہیں) ''تمہارا رب عزوجل بڑا رحیم و کریم ہے۔ کسی شخص نے اگر کسی نیک کام کا ارادہ کیا لیکن عمل میں نہ لا سکا تو بھی اس کے لئے ایک نیکی لکھ دی جاتی ہے اور اگر عمل کر لیا تو دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ یہ اضافہ حسن نیت کا لحاظ کرتے ہوئے سات سو گنا تک بھی جا پہنچتا ہے۔ اور اگر کسی نے ایک گناہ کا ارادہ کیا لیکن اس کو عمل میں نہ لایا تو اس کے لئے بھی ایک نیکی درج ہو جاتی ہے اور اگر وہ گناہ کا ارتکاب کر بیٹھے تو گناہ دس نہیں بلکہ ایک لکھا جائے گا اور اگر چاہے تو اس کو بھی مٹا دیتا ہے۔'' ❹ ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جس نے ایک عمل نیک کیا اس کو دس حصے زیادہ ثواب ہے بلکہ اس سے بھی بڑھ کر۔ اور اگر ایک بدی کی تو اس کی سزا ایک حصہ ہی ہے بلکہ شاید وہ بھی معاف ہو جائے۔ جو مجھ سے ملے اور دنیا بھر کی خطا میں بھی لائے لیکن شرک نہ لائے تو بھی میں اس پر اتنی ہی مغفرت نازل کروں گا۔ جو میری طرف ایک بالشت بڑھتا ہے میں اس کی طرف ایک ہاتھ بڑھتا ہوں' اور جو ایک ہاتھ بڑھتا ہے میں دو ہاتھ بڑھتا ہوں اور جو میری طرف چلتا آتا ہے میں اس کے پاس دوڑتا آتا ہوں۔ ❺ یہاں یہ جان لینا ضروری ہے کہ جس شخص نے گناہ کا ارادہ کر کے پھر اس کو عمل میں لایا ہو ان کی تین اقسام ہیں۔ کبھی تو ایسا ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے ڈر کر گناہ کا ارادہ ترک کر دیتا ہے۔ ایسے شخص کو بھی گناہ سے رکنے کے سبب

---

❶ ٤٢/ الشورىٰ:١٣۔ ❷ اس کی تخریج سورۃ المائدۃ آیت ۴۸ کے تحت گزر چکی ہے۔ ❸ ٢٢/ الحج:١٧۔

❹ صحيح بخاری، كتاب الرقاق، باب من هم بحسنة أو بسيئة ٦٤٩١؛ صحيح مسلم، ١٣١؛ السنن الكبرىٰ للنسائى، ٧٦٧٠؛ احمد، ١/ ٢٧٩۔ ❺ صحيح مسلم، كتاب الذكر والدعاء، باب فضل الذكر والدعاء التقريب إلى الله تعالىٰ وحسن الظن به...... ٢٦٨٧، ابن ماجه، ٣٨٢١، احمد، ٥/ ١٥٣۔

ایک نیکی دی جائے گی۔" اور یہ چیز عمل اور نیت پر موقوف ہے اور اسی لئے اس کے واسطے ایک نیکی لکھی جاتی ہے جیسے کہ حدیث صحیح میں وارد ہے کہ "اس نے گناہ کا کام میری خاطر سے ترک کر دیا تھا۔ اور کبھی یوں بھی ہوتا ہے کہ گناہ کا کام وہ شخص باوجود ارادہ کے بھول کر چھوڑ دیتا ہے" تو اب اس کے لئے نہ سزا ہے نہ جزا۔" کیونکہ اس نے خیر کی نیت تو نہیں کی تھی لیکن شر کا فعل بھی نہیں کیا تھا۔ اور کبھی یوں بھی ہوتا ہے کہ کوئی شخص گناہ کو عمل میں لانے کی کوشش کرتا ہے اس کے اسباب فراہم کرتا ہے لیکن عملاً وہ اس کو صادر کرنے سے عاجز رہ جاتا ہے اور مجبور ہو جانا پڑتا ہے۔ ایسا شخص اگرچہ مرتکب گناہ نہ ہوا ہو لیکن بمنزلہ مرتکب ہی کے سمجھا جائے گا اور اسے سزا ملے گی جیسے کہ حدیث صحیح میں وارد ہے کہ "اگر دو مسلمان دو تلواریں لے کر آپس میں لڑنے لگیں تو قاتل اور مقتول دونوں دوزخی ہیں۔" لوگوں نے کہا یا رسول اللہ! قاتل تو ظاہر ہے کہ دوزخی ہوگا لیکن بے چارہ مقتول کیوں دوزخی ہو۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "وہ بھی تو اپنے ساتھی کو قتل کرنے کے درپے تھا" (1) اگر مقتول کا داؤ چل جاتا تو وہی قاتل بن جاتا۔ اب اگر وہ قاتل نہیں بنا ہے تو یہ ایک مجبوری کی بنا پر تھا۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ "جس نے کسی نیکی کا ارادہ کر لیا ہو تو اس کے عمل میں لانے سے پہلے ہی اس کے نام ایک نیکی لکھ دی جاتی ہے اور اگر عمل میں لا چکا تو من جانب اللہ تعالیٰ دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں درج ہو جاتی ہیں۔ لیکن جس نے کسی بدی کا ارادہ کیا تو صرف ارادہ کی بنا پر اس کے نام بدی کا اندراج نہیں ہوگا جب تک کہ وہ عمل نہ کرے۔ پس اگر عمل کر لے گا تو دس بدیوں کے بجائے ایک ہی بدی اس کے نام پر لکھی جائے گی۔ اور ارادے کے باوجود اگر اس گناہ سے باز آ گیا تو بلا عمل بھی ایک نیکی کا اندراج ہو جاتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس کا گناہ سے باز رہنا مجھ سے خوف کی بنا پر تھا۔"

**اعمال کی چھ قسمیں یہ ہیں:** خریم بن فاتک اسدی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "لوگ چار قسم کے ہوتے ہیں اور اعمال چھ قسم کے۔ بعض تو دنیا اور آخرت دونوں جگہ خوش نصیب نکلتے ہیں اور بعض صرف دنیا میں صاحب نصیب ہوتے ہیں اور آخرت میں صاحب نصیب نہیں ہوتے۔ اور بعض دنیا میں بدنصیب ہوتے ہیں اور آخرت کے لحاظ سے صاحب نصیب اور بعض بدبخت تو دنیا اور آخرت دونوں جگہ بدنصیب ثابت ہوتے ہیں۔"

دو قسمیں تو واجب کر دینے والی یعنی برابر کو برابر بدلہ ملے گا یا دس گنا زیادہ یا سات سو گنا زیادہ۔ دوسری نتیجہ بخش چیزیں دو ہیں۔ یعنی کوئی شخص مؤمن مر جائے اور اس نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرایا ہو تو نتیجہ میں جنت اس کے لئے ہے۔ اور جو کافر مر گیا ہو تو نتیجہ میں اس کے لئے دوزخ ہے۔ اور جس نے نیکی کا ارادہ کیا لیکن عمل میں نہ لا سکا تو اللہ تعالیٰ تو جانتا ہے کہ اس کے دل میں یہ بات تھی اور وہ اس کو عمل میں لانے پر حریص تھا اس لئے اس کے لئے نیکی لکھ دی جاتی ہے۔ اور کسی نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں کچھ نفقہ کیا تو کبھی تو دس حصے زیادہ ثواب ملتا ہے اور کبھی اس کے حسب حسن نیت سات سو تک اجر میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ (2) نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ "نماز جمعہ میں تین آدمی حاضر ہوتے ہیں۔ ایک تو ایسے کہ جو بطور رسم آ گئے ان کا آنا تو لغو ہے اور ان کا حصہ بھی لغو ہے۔ دوسرا ایسا شخص جو مسجد میں حاضر ہو کر دعا کرتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ چاہے تو اس کی دعا قبول کرے اور چاہے تو نہ کرے۔ تیسرا ایسا شخص ہے جو مسجد میں حاضر ہو کر بالکل خاموش رہتا ہے۔ نمازیوں کی گردنیں پھاندتا ہوا آگے نہیں بڑھتا ہے۔ کسی کو دھکے نہیں دیتا اور تکلیف =

---

(1) صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب ﴿وان طائفتان من المومنین اقتتلوا فاصلحوا بینهما......﴾ ۳۱؛ صحیح مسلم، ۲۸۸۸؛ ابوداود، ۴۲۶۸؛ احمد، ۷/ ۴۶، ۴۷؛ ابن حبان، ۵۹۴۵؛ بیهقی، ۸/ ۱۹۰۔

(2) ترمذی، کتاب فضائل الجهاد، باب ماجاء فی فضل النفقة فی سبیل الله ۱۶۲۵ وسنده صحیح، نسائی ۳۱۸۸؛ احمد، ۴/ ۳۴۵؛ ابن حبان، ۳۱؛ ابن ابی شیبه، ۲/ ۳۸۔



ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ مجھ کو میرے رب نے ایک سیدھا راستہ بتلا دیا ہے کہ وہ ایک دین ہے مستحکم جو طریقہ ہے ابراہیم علیہ السلام کا جس میں ذرا کجی نہیں۔ اور وہ شرک کرنے والوں میں سے نہ تھے۔[١٦١] آپ فرما دیجئے کہ بالیقین میری نماز اور میری ساری عبادت اور میرا جینا اور میرا مرنا یہ سب خالص اللہ تعالیٰ ہی کا ہے جو مالک ہے سارے جہان کا۔[١٦٢] اس کا کوئی شریک نہیں اور مجھ کو اسی کا حکم ہوا ہے اور میں سب ماننے والوں سے پہلا ہوں۔[١٦٣]

= نہیں پہنچا تا تو اب آیندہ جمعہ تک اور اس کے بعد اور تین دن تک بھی اس کی یہ نماز گناہوں کا کفارہ بن جاتی ہے اور یہ اسی وجہ سے ہے کہ اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ تم ایک نیکی کرو تو دس حصے اس کا اجر دوں گا۔'' ❶

ابو ذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جو ہر مہینے تین دن روزہ رکھے تو اس نے گویا سال بھر کے روزے رکھ لیے۔'' یہ اجر بھی اسی اصول موضوعہ کی بنا پر ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کی تصدیق اپنی کتاب میں فرما دی ہے۔ ❷ چنانچہ ایک دن کا روزہ دس دن کے برابر تو سال بھر میں چھتیس روزوں کا اجر تین سو ساٹھ روزوں کا اجر بن جاتا ہے۔ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے نیز سلف کی ایک جماعت سے منقول ہے کہ آیت ﴿مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا﴾ میں حسنہ سے مراد کلمہ توحید یعنی (لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ) ہے اور ﴿مَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ﴾ الخ۔ میں لفظ (سَيِّئَة) سے شرک مراد ہے۔ اس آیت کی تفسیر میں اور بھی بہت سی احادیث آئیں ہوئی ہیں لیکن میں نے جس قدر بیان کیں وہی بہت کافی ہیں۔

**نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر انعامات الٰہی:** [آیت:١٦١-١٦٣] اللہ تعالیٰ اپنے نبی کو حکم دے رہا ہے کہ انہیں خبر کر دو کہ اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر کیسے کیسے انعامات کئے ہیں کہ صراط مستقیم کی طرف ان کی ہدایت کی جس میں کوئی کجی نہیں ہے جو ایک دین پر قائم ہے اور جو ملت ابراہیم ہے۔ وہ یکسو ہو کر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے والا تھا۔ اس نے کبھی شرک نہیں کیا۔ جیسا کہ فرمایا کہ ملت ابراہیم سے بے سمجھ کے سوا کون روگردانی کرے گا۔ ❸ اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایسی کوشش کرو جیسا کہ کوشش کرنے کا حق ہے۔ اس نے تم کو سب سے برگزیدہ تر بنایا اور دین کے بارے میں کوئی تنگی تم سے متعلق نہیں رکھی۔ یہ وہی تمہارے باپ ابراہیم علیہ السلام کا مذہب اور مسلک ہے۔ ❹ اور فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام بڑا اللہ پرست انسان تھا وہ مخلص شخص تھا اور شرک سے ہمیشہ دور رہا۔ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر گزار رہا۔ ہم نے اسے صراط مستقیم کی طرف ہدایت کی تھی۔ دنیا میں بھی اس کو نیکیاں حاصل تھیں اور آخرت میں بھی وہ نیک ترین بندوں میں شامل ہے۔

❶ ابوداود، کتاب الصلاۃ، باب الکلام والإمام یخطب، ١١١٣ وسندہ حسن۔

❷ ترمذی، کتاب الصوم، باب ماجاء فی صوم ثلاثة أیام من کل شھر، ٧٦٢ وسندہ ضعیف ابو عثمان اور سیدنا ابوذر رضی اللہ عنہ کے درمیان ایک مجہول راوی کا واسطہ ہے۔ نسائی، ٢٤١١؛ ابن ماجہ، ١٧٠٨؛ احمد، ٥/ ١٥٤۔

❸ ٢/ البقرۃ: ١٣٠۔ ❹ ٢٢/ الحج: ٧٨۔

اب ہم تمہاری طرف وحی بھیجتے ہیں کہ ملت ابراہیم کی پیروی کرو۔ ❶ اس برتری کے اعتراف سے یہ لازم نہیں آتا کہ نبی اکرم ﷺ کو چونکہ اتباع ملت ابراہیم کا حکم ہے اسلئے ابراہیم علیہ السلام نبی اکرم ﷺ سے اکمل وافضل ہو گئے۔اس لئے کہ ہمارے نبی اکرم ﷺ نے ان کے مسلک کو اپنے اتباع سے قیام عظیم بخشا ہے اوران کے دین کی تکمیل آپ ﷺ سے ہوئی ہے۔اورکوئی نبی اس دین کی تکمیل نہ کرسکا اور یہ خاتم الانبیا ہیں' اولاد آدم کے مطلقاً سردار ہیں' اور مقام محمود پر فائز ہیں کہ قیامت کے روز ساری مخلوق آپ ﷺ ہی کی طرف رجوع کرے گی' حتیٰ کہ خود خلیل علیہ السلام بھی۔ابن ابزیٰ اپنے باپ سے روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ جب صبح ہوتی تو نبی اکرم ﷺ فرمایا کرتے کہ''ہم ملت اسلام اور کلمہ اخلاص پر صبح کرتے ہیں۔'' ❷

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ سے پوچھا گیا کہ کونسا دین اللہ تعالیٰ کو زیادہ پسند ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ''ابراہیم حنیف کا دین۔''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ میں اپنی ٹھوڑی نبی اکرم ﷺ کے شانہ پر رکھ دیتی اور آپ ﷺ کی پیٹھ کے پیچھے ہو کر حبشیوں کا کھیل دیکھتی اور جب تھک جاتی تو ہٹ جاتی۔اس روز نبی اکرم ﷺ نے فرمایا تھا کہ''یہود اس بات کو جان لیں کہ ہمارا دین بہت بڑا ہے اور میں شرک سے بالکل الگ رہنے والا دین دے کر بھیجا گیا ہوں۔'' ❸ اور فرمایا اللہ پاک نے کہ کہہ دواے نبی! کہ میری نماز' میری ساری عبادت' میرا جینا اور مرنا سب رب العالمین کے لئے ہے۔اور جیسا کہ فرمایا کہ اے نبی! تم اپنے رب ہی کی نماز پڑھو اور اسی کے لئے قربانی کیا کرو۔ ❹ مشرکین تو اصنام کی عبادت کرتے تھے' اور اصنام کے نام پر قربانی کرتے تھے۔اللہ پاک ان سے مخالفت اور انحراف کا حکم دیتا ہے۔اور اللہ تعالیٰ سے اخلاص کے ساتھ نیت وعزم کا حکم ہے۔ چنانچہ فرمایا کہ میری نماز اور میری عبادت سب کچھ اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔''نسک'' زمانہ حج وعمرہ میں قربانی کو کہتے ہیں۔نبی اکرم ﷺ نے بقرعید کے دن دو دنبے ذبح کئے اور جب ذبح کرنے لگے تو فرمایا:((اِنِّىْ وَجَّهْتُ وَجْهِىَ لِلَّذِىْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ اِنَّ صَلَاتِىْ)) الخ۔ ❺ اول المسلمین سے مراد اس امت کا پہلا مسلمان۔تمام انبیا علیہم السلام آپ ﷺ سے پہلے اسلام ہی کی دعوت دیتے تھے۔اصل اسلام اللہ تعالیٰ کو معبود ماننا ہے اور اس کو وحدہٗ لاشریک سمجھنا ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ ہم نے تم سے پہلے جتنے بھی رسول بھیجے ان سب کی طرف یہی وحی تھی کہ اللہ تعالیٰ ایک ہی ہے' کوئی اس کا شریک نہیں۔ اور اسی کی عبادت کرو۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ نوح علیہ السلام اپنی قوم سے کہہ رہے ہیں کہ اگر تم مجھ سے منہ موڑتے ہو تو کیا میں نے تم سے تبلیغ وتعلیم کا کوئی معاوضہ مانگا تھا؟ مجھے تو اجر اللہ تعالیٰ دے گا مجھے تو حکم ہے کہ سب سے پہلے میں اسلام لاؤں۔اور فرمایا جو ملت ابراہیم سے اعراض کرتا ہے وہ بڑا ہی بے سمجھ ہے۔ہم نے اس کو دنیا میں بھی انتخاب کیا ہے اور وہ آخرت میں بھی بڑے اللہ پرستوں میں سے ہے۔جب اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام سے کہہ دیا کہ اسلام لاؤ۔وہ فوراً بول اٹھے ﴿اَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝﴾ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کو وصیت کی تھی اور یعقوب علیہ السلام نے بھی' کہ اے لڑکو! اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے اس دین کو مخصوص کر دیا ہے۔نہ مرنا جب تک کہ مسلمان نہ رہو۔اور یوسف علیہ السلام نے فرمایا تھا کہ اے رب! تو نے مجھے ملک ودولت بخشی اور مجھے خوابوں کی تعبیر اور باتوں کی تاویل سکھائی۔تو آسمان وزمین کا پیدا کرنے والا ہے تو دنیا وآخرت میں میرا ولی ہے تو مجھے مرنے تک مسلمان ہی رکھ اور مرنے کے =

❶ ١٦/ النحل: ١٢٠، ١٢٣۔ ❷ احمد، ٣/ ٤٠٦ وسنده صحيح؛ عمل اليوم والليلة، ١/ ١٣٣؛ دارمی، ٢/ ٢٩٢؛ ابن ابی شیبہ، ٦٥٩١، شیخ البانی رحمہ اللہ نے اس روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔دیکھئے (السلسلة الصحيحة ٢٩٨٩)

❸ احمد، ٦/ ١١٦ وسنده حسن؛ مسند الفردوس، (٢/ ١/ ٤) ❹ ١٠٨/ الكوثر: ٢۔

❺ ابوداود، کتاب الضحايا، باب مايستحب من الضحايا: ٢٧٩٥؛ وهو حسن، ابن ماجه، ٣١٢١۔

قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ۭ وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ؁

ترجمہ: آپ فرمادیجئے کہ کیا میں اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو رب بنانے کے لئے تلاش کروں حالانکہ وہ مالک ہے ہر چیز کا اور جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے وہ اسی پر رہتا ہے اور کوئی دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائے گا پھر تم سب کو اپنے رب کے پاس جانا ہوگا۔ پھر وہ تم کو جتلا دیں گے جس جس چیز میں تم اختلاف کرتے تھے۔[۱۶۴]

= بعد صالحین میں میرا شمار کر۔ ❶ اور موسیٰ علیہ السلام نے کہا تھا اے لوگو! اگر تم ایمان رکھتے ہو تو اللہ تعالیٰ ہی پر بھروسہ کرو۔ تو ان کی امت نے کہا تھا کہ ہم اپنے رب ہی پر توکل کرتے ہیں کہ اے رب! ہمیں ظالموں کا نشانہ نہ بنا' اور اپنی رحمت سے ان کافروں کے تسلط سے ہمیں نجات عطا فرما۔ ❷ اور فرمایا کہ ہم نے توریت نازل فرمائی جس میں ہدایت ہے اور نور ہے جس کے ذریعہ ان کے بعد اسلام لانے والے انبیا یہودیوں اور ربانیون اور احبار کے درمیان فیصلے فرمایا کرتے تھے۔ ❸ اور فرمایا کہ جب ہم نے حواریوں سے کہا کہ مجھ پر اور میرے رسول پر ایمان لاؤ تو کہنے لگے ہاں ہم ایمان لائے اور اے اللہ تعالیٰ تو گواہ رہ کہ ہم مسلمان ہیں۔ ❹

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ اس نے تمام رسولوں کو اسلام دے کر بھیجا تھا لیکن انبیا کی یہ امتیں اپنی اپنی شریعت کا لحاظ کرتے ہوئے الگ الگ مسلک پر تھیں اور بعض نبی بعض کے فروعی مسلک کو نسخ کر کے اپنا مسلک جاری کرتے یہاں تک کہ شریعت محمدی کے ذریعہ دوسرے سب ادیان منسوخ ہو گئے اور دین محمدی کبھی منسوخ نہیں ہوگا ہمیشہ قائم اور منصور رہے گا۔ قیام قیامت تک اس کے جھنڈے بلند رہیں گے۔ اسی لئے نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''ہم معاشر انبیا علاتی اولاد ہیں یعنی جیسے علاتی اولاد کا باپ ایک ہوتا ہے ہم سب کا دین بھی ایک ہے۔ ❺ سب وحدہٗ لاشریک کو مانتے ہیں اسی کی عبادت کرتے ہیں۔ اگر چہ شریعتیں بدلی ہوئی ہوں۔ یہ شریعتیں بمنزلہ ماؤں کے ہیں جیسا کہ اخیافی بھائی اس کے برعکس ہوتے ہیں کہ ماں ایک ہی ہوتی ہے اور باپ الگ الگ ہوتے ہیں اور حقیقی بھائی ایک ہی ماں اور ایک ہی باپ کی اولاد ہوتے ہیں۔ تو گویا امت کی مثال باہم سگے بھائیوں کی طرح ہے۔''

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ جب نماز کی تکبیر کہنے لگتے تو یہ کہہ کر شروع کرتے۔ ((وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ)) (الی آخرہ) پھر نماز سے پہلے یا بعد یہ دعا مانگتے ((اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ رَبِّيْ وَاَنَا عَبْدُكَ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ وَاعْتَرَفْتُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ ذُنُوْبِيْ جَمِيْعًا لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَاهْدِنِيْ لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ لَا يَهْدِيْ لِاَحْسَنِهَا اِلَّا اَنْتَ وَاصْرِفْ عَنِّيْ سَيِّئَهَا لَا يَصْرِفُ عَنِّيْ سَيِّئَهَا اِلَّا اَنْتَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ)) ❻

اسلاف کو اخلاف کے نیک اعمال کا ثواب ملتا ہے: [آیت:۱۶۴] اے نبی! ان مشرکین سے اخلاص عبادت اور توکل سے متعلق کہہ دو کہ کیا میں رب کو چھوڑ کر کسی اور کو اپنا رب بناؤں اور وہ تو ہر اس چیز کا رب ہے جس کو میں رب بناؤں گا۔ وہ رب یکتا =

❶ ۱۲/ یوسف:۱۰۱۔ ❷ ۱۰/ یونس:۸۴، ۸۶۔ ❸ ۵/ المآئدۃ:۴۴۔ ❹ ۵/ المآئدۃ:۱۱۱۔

❺ اس کی تخریج سورۃ المائدہ آیت ۴۸ کے تحت گزر چکی ہے۔ ❻ صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین، باب صلاۃ النبی ﷺ ودعائه باللیل، ۷۷۱؛ ابوداود، ۷۶۰؛ ترمذی، ۳۴۲۲؛ نسائی، ۱۲۹۲؛ احمد، ۱/ ۱۰۲؛ ابن حبان، ۱۷۷۱۔

وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ ۭ اِنَّ رَبَّكَ سَرِيْعُ الْعِقَابِ ڮ وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٦٥﴾

ترجمہ: اور وہ ایسا ہے جس نے تم کو زمین میں صاحب اختیار بنایا اور ایک کا دوسرے پر رتبہ بڑھایا۔ تاکہ تم کو آزمائے ان چیزوں میں جو تم کو دی ہیں۔ بالیقین آپ کا رب جلد سزا دینے والا ہے۔ اور بالیقین وہ واقعی بڑی مغفرت کرنے والا مہربانی کرنے والا ہے۔ [۱۶۵]

= میری تربیت کرتا ہے میری حفاظت فرماتا ہے وہ میرے ہر امر میں میرا مدبر ہے۔ میں تو اس کے سوا کسی اور کی طرف نہیں جھکوں گا۔ کیونکہ ساری مخلوق اسی کی ہے۔ حکم کا حق صرف اسی کو ہے۔ غرض یہ کہ اس آیت میں اخلاص و توکل کا حکم ہے جیسا کہ اس سے پہلے کی آیت میں اخلاص عبادت کی تعلیم تھی۔ اور یہ مضمون قرآن میں کثرت کے ساتھ ایک دوسرے سے ملتا جلتا دیکھا گیا ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ تم یوں کہا کرو کہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ ❶ اور فرمایا اسی کی عبادت کرو اور اسی پر بھروسہ کرو۔ اور فرمایا کہہ دو وہ رحمٰن ہے ہم ایمان لائے اور اسی پر توکل کیا۔ ❷ اور فرمایا وہ شرق وغرب کا رب ہے وہ یکتا ہے۔ اسی کو اپنا وکیل سمجھو۔ ❸ اور اسی جیسی آیتیں ہیں۔ فرماتا ہے کہ کوئی شخص اگر نا مناسب عمل کرے گا تو اس کے گناہ کا ردعمل خاص اسی پر ہوگا۔ ایک کے گناہ کا بوجھ دوسرا نہیں اٹھائے گا اور اس کا کفارہ نہیں بنے گا۔ ان آیتوں کے ذریعہ خبر دی جا رہی ہے کہ قیامت کے روز جو سزا ہوگی وہ حکمت اور عدل کی بنیاد پر ہوگی' اعمال کا بدلہ عمل کرنے والے نفوس ہی کو ملے گا۔ نیکی کی تو نیک بدلہ اور بدی کی تو بد بدلہ۔ ایک کی خطا دوسرے کے سر نہیں منڈھی جائے گی۔ یہی تو اس کا عدل ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ گناہ کا کام کوئی کرے تو اس کا بوجھ کوئی اور نہیں اٹھائے گا خواہ اس کا کتنا ہی کوئی قریبی کیوں نہ ہو۔ ❹ ﴿فَلَا يَخٰفُ ظُلْمًا وَّلَا هَضْمًا﴾ ❺ کی تفسیر میں علما نے کہا کہ کسی پر ظلم نہیں کیا جائے گا کہ دوسرے کے گناہ کا بوجھ اپنے سر لے اور نہ یہ ظلم ہوگا کہ اس کی نیکی میں سے کچھ کمی ہو۔ اور فرمایا کہ ہر نفس اپنے عمل بد کی وجہ سے محبوس رہے گا سزا ملنے تک چھٹکارا نہ ہوگا مگر اصحاب یمین ❻ یعنی سیدھی طرف والے آزاد رہیں گے کہ ان کے نیک اعمال کی برکت ان کی ذریات اور اہل قرابت تک جا پہنچے گی۔ جیسا کہ سورۂ طور میں فرمایا جو لوگ ایمان لاتے ہیں اور ان کے اتباع میں ان کی ذریت بھی مؤمن بنتی ہے تو ذریت کے ایمان اور اعمال صالحہ کا اثر ان کے اسلاف تک پہنچتا ہے۔ یعنی اسلاف کو بھی اخلاف کے اعمال نیک کا ثواب ملتا ہے لیکن اخلاف کے اجر میں سے کمی نہیں ہوتی اور جنت میں مدارج عالیہ میں ان کی نیک ذریت کے پاس ان کے اسلاف کو بھی ہم پہنچا دیتے ہیں اور بیٹے کی نیکی کا بدلہ باپ کو بھی ملتا ہے اگرچہ وہ اعمال نیک میں بیٹے کا شریک نہیں تھا۔ اور ان بلند مدارج اخلاف کے ثواب میں کوئی کمی نہیں کی جائے گی اور دونوں کو ہم برابر کر دیں گے بلکہ ابناء کو بھی منزل آباء تک ان کی برکت اعمال کے سبب پہنچا دیتا ہے۔ یہ اس کا خاص فضل ہے۔ اور فرمایا کہ ہر آدمی اپنے کیے کے لئے رہن ہے یعنی اپنی بدکرداری کے اندر ماخوذ ہے۔ پھر فرمایا کہ تم اپنے رب کی طرف ہی لوٹ کر جاؤ گے۔ یعنی جو کرنا چاہتے ہو اپنی جگہ پر کرو اور ہم بھی اپنی جگہ پر اپنا کام کریں گے۔ آخر تم کو ایک دن تو ہمارے سامنے آنا ہی پڑے گا اور وہ اللہ تعالیٰ تو مؤمنین اور مشرکین سب کو ان کے اعمال سے آگاہ کر دے گا اور دنیا میں آخرت سے متعلق جو جو اختلافات رکھتے تھے سب عیاں ہو جائیں گے۔ اور فرمایا کہ اے نبی ﷺ! کہہ دو کہ تم نے جو گناہ کیے ہوں گے اس کی

---

❶ ١/ الفاتحہ:٥۔ ❷ ٦٧/ الملك:٢٩۔ ❸ ٧٣/ المزمل:٩۔

❹ ٣٥/ فاطر:١٨۔ ❺ ٢٠/ طٰه:١١٢۔ ❻ ٧٤/ المدثر:٢٨۔

بابت سوال ہم سے نہیں ہوگا اور ہمارے اعمال کی پرسش تم سے نہیں ہوگی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو جمع کرے گا پھر حق و انصاف کے ساتھ فیصلہ کرے گا۔ وہ فتاح و علیم ہے۔ ❶

**درجات کی تقسیم ایک آزمائش ہے:** [آیت:۱۶۵] ارشاد ہوتا ہے کہ تم یکے بعد دیگرے زمین میں بستیاں بساتے تھے اور اسلاف کے بعد اخلاف کا زمانہ آتا رہتا تھا۔ ایک دوسرے کے جانشین ہوئے۔ جیسا کہ فرمایا اگر ہم چاہتے تو تمہارے جانشین تمہاری اولاد یا کسی اور کو بنانے کی بجائے فرشتوں کو بنا دیتے اور تمہارے بعد وہ تمہاری جگہ لے لیتے۔ اور فرمایا کہ یہ زمین اس نے تمہیں یکے بعد دیگرے دی۔ اور فرمایا کہ میں زمین میں ایک اپنا خلیفہ بنانا چاہتا ہوں۔ اور فرمایا ممکن ہے کہ عن قریب تمہارا رب تمہارے دشمن کو ہلاک کر دے اور تم کو اس کی جگہ پر لا بٹھائے اور پھر یہ دیکھے کہ اس کے بعد تم آ کر کیا کردار پیش کرتے ہو۔ اور فرمایا کہ ایک سے اوپر ایک کے درجات بنائے گئے ہیں یعنی ارزاق اور اخلاق اور محاسن اور مساوی' مناظر اور اشکال والوان میں سب ایک دوسرے سے کم زیادہ ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ہم نے ان کی دنیاوی زندگی میں ان کی باہمی معیشت کو تقسیم کر دیا ہے اور بعض کے درجے بعض سے اونچے رکھے ہیں۔ ❷ کوئی امیر ہے کوئی غریب اور کوئی آقا ہے اور کوئی اس کا نوکر۔ اور فرمایا غور تو کرو کہ ہم کسی کو کسی پر کیسی برتری اور ترجیح دیتے ہیں لیکن دنیاوی درجات سے قطع نظر آخرت کے درجات بڑی چیز ہیں اور بڑی فضیلت رکھتے ہیں۔ اور فرمایا کہ یہ تفریق مدارج اس لئے ہے تاکہ ہم تمہیں آزمائیں۔ دولتمند کو دولت دے کر اس سے پوچھا جائے گا کہ اس دولت کا شکر کس طرح ادا کیا تھا۔ اور غریب سے پوچھا جائے گا کہ اپنی غربت پر صبر بھی کیا تھا یا نہیں۔

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "دنیا شاداب و سرسبز ہے۔ اللہ تعالیٰ نے دوسروں کے بعد اب تم کو دنیا سے متمتع ہونے کا موقع دیا ہے اور تمہیں ان کا جانشین بنایا۔ اب ہم دیکھیں گے کہ ان کے بعد اب تم کیا کردار پیش کرتے ہو۔ اے لوگو! دنیا سے ڈرو اور عورتوں سے ڈرو۔ پہلا فتنہ جو بنی اسرائیل میں پیدا ہوا تھا وہ عورتوں ہی سے متعلق تھا۔" ❸ اور فرمایا کہ "رب تعالیٰ جلد تر سزا دینے والا ہے۔ یعنی دنیا کی زندگی جلد تر ختم ہو جائے گی اور عاقبت و سزا سے سابقہ پڑ جائے گا اور وہ بڑا غفور اور رحیم بھی ہے۔"

یہاں خوف بھی دلایا جا رہا ہے اور ترغیب بھی دی جا رہی ہے کہ اس کا حساب اور عقاب جلد تر آ جائیں گے اور اللہ کی نافرمانی اور رسولوں کی مخالفت کرنے والے ماخوذ ہو جائیں گے۔ جس نے اللہ تعالیٰ کو دوست بنایا اللہ تعالیٰ اس کا والی اور غفور ہے اور رحیم ہے۔ اکثر جگہ قرآن میں اللہ تعالیٰ کی یہ دونوں صفتیں یعنی غفور اور رحیم ہمیشہ ساتھ ساتھ آئی ہیں۔ جیسا کہ فرمایا کہ تمہارا رب اپنے بندوں کے گناہوں کو بخشنے کے بارے میں بڑا صاحب مغفرت ہے۔ اور اس کے ساتھ اس کی پکڑ بھی بڑی سخت ہوتی ہے۔ ❹ اور فرمایا' اے نبی! میرے بندوں سے کہہ دو کہ میں غفور اور رحیم ہوں' اور میرا عذاب بھی بڑا سخت عذاب ہے۔ ❺ ترغیب و ترہیب پر مشتمل آیات بڑی کثرت سے ہیں۔ کبھی تو بندوں کو جنت کے صفات بیان کر کے ترغیب دیتا ہے اور کبھی دوزخ کا ذکر فرما کر اس کے عذاب اور قیامت کی ہولناکیوں سے ڈراتا ہے اور کبھی ایک ساتھ دونوں کا ذکر فرماتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے احکام میں ہمیں اپنا اطاعت گزار بنائے اور گنہگاروں کے زمرے سے دور رکھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اگر مؤمن یہ جان لے کہ اللہ تعالیٰ کا عذاب کتنا سخت ہوتا ہے تو کوئی جنت کی طمع تک نہ کرے گا کہے گا کہ دوزخ سے چھٹکارا پا جاؤں تو بس ہے اور اگر کافر یہ معلوم کر لے کہ اللہ تعالیٰ کی =

---

❶ ٣٤/ سبا:٢٥، ٢٦۔ ❷ ٤٣/ الزخرف:٣٢۔

❸ صحیح مسلم، کتاب الرقاق، باب أكثر أهل الجنة الفقراء و أكثر أهل النار النساء...... ٢٧٤٢؛ ترمذی، ٢١٩١؛ ابن ماجه، ٤٠٠٠؛ احمد، ٣/ ١٩؛ مسند ابی یعلی، ١١٠١؛ ابن حبان ٣٢٢١۔ ❹ ١٣/ الرعد:٦۔ ❺ ١٥/ الحجر:٤٩۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓصٓ ① كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ② اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ③

ترجمہ: شروع کرتا ہوں میں اللہ تعالیٰ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں۔

الٓمّٓصٓ [۱] یہ ایک کتاب ہے جو آپ کے پاس اس لئے بھیجی گئی ہے کہ آپ اس کے ذریعہ سے ڈرائیں سو آپ کے دل میں اس سے بالکل تنگی نہ ہونا چاہیے اور نصیحت ہے ایمان والوں کے لئے۔ [۲] تم لوگ اس کا اتباع کرو جو تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے آئی ہے اور اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر دوسرے رفیقوں کا اتباع مت کرو تم لوگ بہت ہی کم نصیحت مانتے ہو۔ [۳]

= رحمت کیسی زبردست ہے تو وہ بھی جنت سے مایوس نہ ہو حالانکہ اس کو جنت کا استحقاق ہی نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے رحمت کے سو حصے رکھے ہیں اس میں سے ایک حصہ اپنی ساری مخلوقات کے درمیان تقسیم کر دیا کہ اسی کے حصہ رسدی کے سبب دنیا میں لوگ اور جانور ایک دوسرے پر رحم کرتے ہیں اور ہمدردی کرتے ہیں۔ اور باقی ننانوے حصے رحم کے اللہ تعالیٰ نے اپنے لئے رکھ لئے ہیں۔" ❶ اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ اس کی رحمت کیسی زبردست ہوگی۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے جب مخلوق کو پیدا کیا تو اپنی کتاب لوح محفوظ میں لکھ دیا ہے جو اس کے پاس فوق العرش ہے کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب رہے گی۔ ❷ اسی ایک حصہ کی یہ برکت ہے کہ جانور گائے اونٹنی وغیرہ بھی بچے کو کچل دینے سے بچتی ہے اور بچہ پاؤں کے نیچے آ رہا ہو تو بچتی اور احتیاط کرتی ہے۔" ❸

# تفسیر سورۂ اعراف

قرآن نصیحت اور کتاب ہدایت ہے: [آیت: ۱-۳] حروف مقطعات اور ان کے معنی اور ان سے متعلق اختلاف کے بارے میں سورۂ بقرہ میں بات گزر چکی ہے۔ ﴿الٓمّٓصٓ﴾ یعنی (اَنَا اللّٰهُ اَفْصِلُ) یہ کتاب تمہارے رب کی طرف سے نازل کی گئی ہے۔ اب اس کی تبلیغ اور انداز میں تم اپنے دل کے اندر کوئی کوتاہی اور تنگی نہ آنے دو۔ اور ایسا صبر اختیار کرو جیسا کہ اولوالعزم پیغمبروں نے صبر اختیار کیا تھا۔ اس تنزیل کا مقصد یہ ہے کہ اس کے ذریعہ کافروں کو ڈراؤ۔ اور مؤمنین کے لئے تو یہ قرآن نصیحت ہے ہی۔ ان مؤمنین نے تو قرآن نازل شدہ کا اتباع کر لیا ہے اور نبی امی ﷺ نے جو کتاب پیش کی ہے اس کے نقش قدم پر چل رہے ہیں اب اس کو چھوڑ کر غیر کے پیچھے نہ پڑنا ورنہ اللہ تعالیٰ کے دائرہ حکم سے نکل کر غیر کے حکم میں چلے جاؤ گے۔ لیکن عبرت و نصیحت حاصل کرنے والے بہت کم ہوتے ہیں اور تم سب ہی کو عبرت نہیں دلا سکتے' خواہ کتنی ہی حرص و کوشش کیوں نہ کرو۔ اور فرمایا کہ اگر تم ہر کسی کو خوش رکھنے =

❶ احمد، ۲/ ٤٨٤ وهو صحيح اس معنی کی روایت صحیح مسلم ۲۷۵۵ میں بھی موجود ہے۔

❷ صحيح بخاري، كتاب التوحيد، باب قول الله تعالىٰ ﴿ويحذركم الله نفسه﴾ ٧٤٠٤؛ صحيح مسلم، ٢٧٥١؛ ترمذي، ٣٥٤٣؛ ابن ماجه، ٤٢٩٥؛ ابن حبان، ٦١٤٣، احمد، ٢/ ٣١٣۔

❸ صحيح بخاري، كتاب الأدب، باب جعل الله الرحمة في مائة جزء ٦٠٠٠؛ صحيح مسلم، ٢٧٥٢؛ ابن حبان، ٦١٤٨۔

وَكَم مِّن قَرْيَةٍ أَهْلَكْنَاهَا فَجَاءَهَا بَأْسُنَا بَيَاتًا أَوْ هُمْ قَائِلُونَ ﴿٤﴾ فَمَا كَانَ دَعْوَاهُمْ إِذْ جَاءَهُم بَأْسُنَا إِلَّا أَن قَالُوا إِنَّا كُنَّا ظَالِمِينَ ﴿٥﴾ فَلَنَسْأَلَنَّ الَّذِينَ أُرْسِلَ إِلَيْهِمْ وَلَنَسْأَلَنَّ الْمُرْسَلِينَ ﴿٦﴾ فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِم بِعِلْمٍ ۖ وَمَا كُنَّا غَائِبِينَ ﴿٧﴾

ترجمہ: اور بہت بستیوں کو ہم نے تباہ کر دیا اور ان پر ہمارا عذاب رات کے وقت پہنچا یا ایسی حالت میں کہ وہ دوپہر کے وقت آرام میں تھے۔[۴] سو جس وقت ان پر ہمارا عذاب آیا اس وقت ان کے منہ سے بجز اس کے اور کوئی بات نہ نکلتی تھی کہ واقعی ہم ظالم تھے۔[۵] پھر ہم ان لوگوں سے ضرور پوچھیں گے جن کے پاس پیغمبر بھیجے گئے تھے اور ہم پیغمبروں سے ضرور پوچھیں گے۔[۶] پھر ہم چونکہ پوری خبر رکھتے ہیں ان کے روبرو بیان کر دیں گے اور ہم کچھ بے خبر نہ تھے۔[۷]

= کی کوشش کرو گے تو یہ لوگ تم کو اللہ تعالیٰ کی راہ سے بھٹکا دیں گے۔ ❶ اکثر لوگ ایمان نہیں لاتے ہیں اور مشرک رہ جاتے ہیں۔ ❷

**ظالموں کا اعتراف جرم اور انکی تباہی:** [آیت:۴۔۷] کتنی ہی بستیوں کو ہم نے مخالفت رسول کے سبب ہلاک کر دیا ہے اور دنیا اور آخرت کی رسوائی ان کے پیچھے لگا دی۔ جیسا کہ فرمایا کہ تم سے پہلے رسولوں کے ساتھ مذاق کیا گیا اور یہ استہزا کرنے والے اس کی سزا میں ہلاک کر دیے گئے جیسا کہ فرمایا کہ ہم نے بہت سی بستیوں کو ان کے گناہوں کے سبب جب ہلاک کر دیا تو ان کے بڑے بڑے محل اور مضبوط مکانات اجڑے اور گرے پڑے ہو گئے ان کے چشمے اور نہریں ٹوٹ پھوٹ گئیں اور فرمایا وہ اپنی فراخیٔ معیشت پر اترائے تو ہم نے انہیں ہلاک کر دیا ان کے گھر ایسے ہو گئے گویا کوئی ان میں رہا ہی نہ تھا مگر تھوڑے سے لوگ بچ رہے۔ اب ان کے وارث ہم ہی ہیں۔ اور فرمایا کہ ہمارا عذاب ان کے پاس سوتے میں آیا یا دوپہر کی استراحت کے وقت اچانک طور پر۔ اور یہ دونوں وقت غفلت کے ہوتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا کیا ان لوگوں کو اس کا ڈر نہیں کہ ہمارا عذاب رات میں سوتے ہوئے اچانک ان کو آ گھیرے گا یا صبح سویرے آ جائے گا اور وہ اپنے خرافات ہی میں مبتلا رہیں۔ اور یہ اپنے گناہوں سے چالبازی کرنے والے کیا اس بات سے نہیں ڈرتے کہ اللہ تعالیٰ انہیں زمین میں دھنسا سکتا ہے یا ایسا اچانک عذاب آ سکتا ہے کہ ان کے وہم اور گمان میں بھی نہ ہو۔ یا ان کے سفر میں انہیں آ پکڑے گا اور وہ اس کا توڑ نہیں کر سکتے۔ اور فرمایا کہ جب عذاب ان پر آ ہی پڑتا ہے تو بجز یہ کہنے کے بن نہ پڑے گی کہ قصور ہمارا ہی تھا۔ جیسا کہ فرمایا کہ بہت سی ایسی بستیوں کو جو حد سے تجاوز کر گئی تھیں ہم نے برباد کر دیا ہے۔ یہ آیت بالا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث کی واضح دلیل ہے کہ ''کوئی قوم نہیں ہلاک کی گئی جب تک ان کے سارے عذرات ختم نہیں کر دیئے گئے۔'' عبدالملک سے پوچھا گیا کہ یہ کس طرح ہو گا تو یہی آیت پڑھی تھی کہ جب ہمارا عذاب آ ہی پہنچا تو یہی کہتے بنی کہ زیادتی ہماری ہی طرف سے تھی۔ اور فرمایا کہ جن کی طرف نبی بھیجے گئے ان سے ضرور بازپرس ہو گی۔ جیسا کہ فرمایا' ان سے پوچھا جائے گا کہ رسولوں کو تم نے کیا جواب دیا تھا جب کہ انہوں نے اپنا فریضہ تبلیغ ادا کیا تھا۔ اور فرمایا اس روز اللہ تعالیٰ رسولوں کو جمع فرمائے گا اور پوچھے گا کہ تمہاری قوم نے تمہیں کیا جواب دیا تھا؟ وہ کہیں گے ہم کو علم نہیں تو غیب کی بات جاننے والا ہے۔ اب اللہ تعالیٰ بروز قیامت ان لوگوں سے پوچھے گا کہ تم نے رسولوں کو کیا جواب دیا تھا۔ چنانچہ فرمایا کہ ہم یہ سوال رسولوں سے بھی کریں گے اور ان کی قوموں سے بھی کریں گے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''تم لوگ ذمہ دار افسر ہو تم سب سے اپنے اپنے زیر اثر اور ماتحتوں کے بارے میں پرسش ہو گی۔ =

❶ ٦/ الانعام:١١٦۔ ❷ ١٢/ یوسف:١٠٦۔

وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ ٍالْحَقُّ ۚ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ﴿٨﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ الَّذِينَ خَسِرُوا أَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوا بِآيَاتِنَا يَظْلِمُونَ ﴿٩﴾

ترجمہ: اور اس روز وزن بھی واقع ہوگا پھر جس شخص کا پلہ بھاری ہوگا سو ایسے لوگ کامیاب ہوں گے۔[۸] اور جس شخص کا پلہ ہلکا ہوگا سو یہ وہ لوگ ہوں گے جنہوں نے اپنا نقصان کر لیا بسبب اس کے کہ ہماری آیتوں کی حق تلفی کرتے تھے۔[۹]

=بادشاہ سے پرسش ہوگی رعیت کے بارے میں' مرد سے پرسش ہوگی بیوی بچوں کے بارے میں' عورت سے پرسش ہوگی اسکے شوہر کے بارے میں اور خادم سے پرسش ہوگی اسکے آقا کے مال کے بارے میں۔'' ❶ اور فرمایا ہم یقین کے ساتھ ان کو سب کچھ بتا دیں گے اور ہم بے خبر تو ہیں نہیں۔ قیامت کے روز ان کا نامہ اعمال کھولا جائے گا اور ان کے اعمال کی جانچ ہوگی۔ اللہ تعالیٰ ہر شے کو دیکھتا ہے وہ تو چوری سے نظر ڈالنے پر بھی واقف ہے۔ دلوں کے بھید کو جانتا ہے۔ پتا گر جائے یا اندھیرے میں کوئی دانہ پڑا ہو اس کو علم ہے' کتاب مبین میں کیا نہیں رطب و یابس سب کچھ ہے۔

**قیامت اور میزان عدل:** [آیت:۸۔۹] ارشاد ہے کہ اعمال کو قیامت میں وزن کرنا حق ہے تاکہ کسی پر ظلم نہ ہونے پائے۔ جیسا کہ فرمایا ہم بروز قیامت عدل کی ترازو قائم کریں گے تاکہ کسی پر ظلم نہ ہونے پائے۔ رائی کے دانے برابر بھی کوئی عمل ہوگا تو وہ بھی رہ نہ جائے گا۔ شمار کے لئے ہم کافی ہیں۔ اور فرمایا اللہ تعالیٰ ذرہ برابر بھی کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ اگر ایک نیکی ہو تو اس کو دوگنا تگنا کرتا جاتا ہے۔ یہ اجر عظیم اس کے اپنی طرف سے بطور انعام ہے۔ ❷ اور فرمایا تول میں جو بھاری اترا وہ بڑے مزے میں رہا اور جو ہلکا اترا وہ دوزخ میں جا گرا۔ جانتے ہو''ہاویہ'' کیا ہے؟ دہکتی ہوئی آگ ہے۔ اور فرمایا جب صور پھونکا جائے گا تو رشتے ناطے سب ختم ہو جائیں گے اور نہ کوئی کسی کو پوچھے گا۔ جس کا وزن بھاری رہا وہ تو کامیاب رہا اور جو ہلکا رہا وہ بڑے خسارے میں پڑا اور ہمیشہ کا جہنم اس کا ٹھکانہ ہوا۔ میزان میں جو چیز تولی جائے گی بعض نے کہا وہ نفس اعمال ہیں۔ اگرچہ وہ اعراض ہیں یعنی غیر مادی چیز ہیں لیکن اللہ تعالیٰ انہیں جسم دے دے گا۔ اسی مضمون کی حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ''سورۂ بقرہ اور سورۂ آل عمران قیامت کے روز دو بادلوں کی صورت میں سامنے آئیں گی' یا دو سائبانوں یا آسمان پر پھیلے ہوئے پرندوں کے جھنڈ کی صورت میں ہوں گی۔ ❸ اور صحیح حدیث میں ہے کہ قرآن پڑھتے رہنے والے کے پاس قرآن ایک نوجوان خوش رنگ کی شکل میں آئے گا۔ قاری پوچھے گا تم کون ہو؟ وہ کہے گا میں قرآن ہوں' رات بھر تمہیں جگا تا رہا اور دن بھر تمہیں تعمیل حکم۔ صوم میں پیاسا رکھا۔'' ❹ قصہ سوال قبر میں ہے کہ ''مؤمن کے پاس قبر میں ایک خوبصورت نوجوان خوشبودار آئے گا۔ صاحب قبر پوچھے گا تم کون ہو؟ وہ کہے گا میں تمہارا عمل صالح ہوں۔'' ❺ حدیث بطاقہ میں ہے کہ ''ایک آدمی کو ایک کاغذ کا پرزہ دیا جائے گا اور وہ ترازو کے ایک پلڑے میں رکھ دیا جائے گا اور دوسرے پلڑے میں=

---

❶ صحیح بخاری، کتاب الجمعة، باب الجمعة فی القری والمدن ۸۹۳؛ صحیح مسلم، ۱۸۲۹؛ ابوداود، ۲۹۲۸؛ ترمذی، ۱۷۰۵؛ ابن حبان، ۴۴۷۲؛ بیهقی، ۶/ ۲۸۷۔ ❷ ۴/ النسآء: ۴۰۔

❸ صحیح مسلم، کتاب صلاة المسافرین، باب فضل قراءة القرآن وسورة البقرة، ۸۰۵، مصنف عبدالرزاق، ۵۹۹۱؛ احمد، ۵/ ۲۴۹؛ ابن حبان، ۱۱۶؛ حاکم، ۱/ ۵۶۴۔ ❹ ابن ماجه، کتاب الأدب، باب ثواب القرآن ۳۷۸۱ وسنده حسن، فضائل القرآن لأبی عبید بن سلام، ص ۳۶؛ احمد، ۵/ ۳۴۸۔

❺ احمد، ۴/ ۲۸۷، ۲۸۸؛ وهو حدیث صحیح، الترغیب والترهیب ۵۲،۲۱۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝ وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ ۖ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ۝

ترجمہ: اور بے شک ہم نے تم کو زمین پر رہنے کی جگہ دی اور ہم نے تمہارے لئے اس میں سامان زندگی پیدا کیا' تم لوگ بہت ہی کم شکر کرتے ہو۔[۱۰] اور ہم نے تم کو پیدا کیا پھر ہم ہی نے تمہاری صورت بنائی پھر ہم نے فرشتوں سے فرمایا کہ آدم کو سجدہ کرو سو سب نے سجدہ کیا بجز ابلیس کے وہ سجدہ کرنے والوں میں شامل نہ ہوا۔[۱۱]

ننانوے کاغذ کے طومار رکھے جائیں گے۔ ہر ایک اتنا بڑا ہوگا کہ جہاں تک نظر کام کرتی ہے۔ اس بطاقہ میں لکھا ہوگا (لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ) وہ کہے گا کہاں یہ کاغذ کا ٹکڑا اور کہاں یہ پورے کے پورے دفتر تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا مگر تمہارے ساتھ ظلم نہیں کیا جائے گا۔'' رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ ''وہ گناہوں کے طومار دفتر کے دفتر ترازو میں ہلکے ہو جائیں گے اور وہ کاغذ کا چھوٹا سا بطاقہ وزنی ہو جائے گا۔'' ❶ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ عمل یا اعمال نامہ نہیں وزن کیا جائے گا بلکہ صاحب عمل وزن کیا جائے گا۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ ''قیامت کے روز ایک موٹا سا آدمی لایا جائے گا لیکن وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک پر پشہ کے برابر بھی وزن نہ رکھتا ہوگا۔'' پھر یہ آیت تلاوت فرمائی ﴿فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا ۝﴾ ❷ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ستائش کرتے ہوئے فرمایا کہ ''تم کو ابن مسعود کی پتلی پتلی ٹانگوں پر تعجب کیوں ہے اللہ تعالیٰ کی قسم یہ میزان میں تلے گا تو اس کی پتلی ٹانگیں احد پہاڑ سے زیادہ وزنی ثابت ہوں گی۔'' ❸ ان تینوں روایتوں کو یوں جمع کیا جا سکتا ہے کہ کبھی اعمال تولے جائیں گے اور کبھی اعمال نامے کبھی عمل کرنے والا۔

**خالق کے مخلوق پر احسانات:** [آیت:۱۰-۱۱] اللہ بندوں پر اپنے احسان کا ذکر فرماتا ہے کہ ہم نے اس قدر تسلط دیا کہ دنیا میں تم حکومت کرنے لگے اور زمین پر اپنی جڑیں مضبوط کر لیں' اپنی نہریں جاری کر دیں' اپنے گھر اور شاندار محل بنا لئے اور ساری منفعتیں اپنے لئے پیدا کر لیں۔ ہم نے ان کے لئے ابر کو مسخر کر دیا تا کہ پانی برسا کر زمین سے ان کے لئے رزق پیدا کرے اور زمین میں ان کے لئے ذریعہ معاش حاصل ہو جس میں وہ تجارت کریں' اور قسم قسم کے اسباب راحت اپنے لئے پیدا کریں۔ پھر بھی یہ ان ساری نعمتوں کا شکر ادا نہیں کرتے۔ جیسا کہ فرمایا کہ اگر تم اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو گننا چاہو تو گن نہ سکو گے۔ انسان بڑا ہی ظالم اور ناشکر گزار ہے۔ ❹ لفظ (مَعَايِشَ) کو سب لوگ (ی) کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ یعنی ہمزہ کے ساتھ (مَعَائِشَ) نہیں پڑھتے لیکن عبدالرحمٰن بن ہرمز اس کو ہمزہ سے پڑھتے ہیں۔ اور صحیح تو یہی ہے کہ جو اکثر کا خیال ہے یعنی بلا ہمزہ۔ اس لئے کہ ''معایش'' جمع (معیشة) کی ہے۔

❶ ترمذی، کتاب الإیمان، باب ماجاء فیمن یموت وھو یشھد أن لا الہ الا اللہ ۲٦۳۹ وسندہ صحیح، ابن ماجه، ٤۳۰۰؛ احمد، ۲/ ۲۱۳؛ حاکم، ۱/ ٦؛ ابن حبان، ۲۲۵۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الکھف باب ﴿أولئك الذین کفروا بربهم ولقائه فحبطت أعمالهم﴾ ٤۷۲۹؛ صحیح مسلم ۲۷۸۵۔

❸ احمد، ۱/ ٤۲۰، ٤۲۱ وسندہ حسن، مسند الطیالسی، ۲٥٦۱ مسند ابی یعلی، ٥۳۱۰؛ مجمع الزوائد، ۹/ ۲۸۹۔

❹ ۱٤/ ابراھیم: ۳٤۔

یہ مصدر ہے اس کے افعال (عاش' یعیش' معیشة ) اس مصدر کی اصلیت ہے۔ (مَعِیْشَةٌ) کسرہ (ی) پر ثقیل تھا اس لئے عین کی طرف منتقل کر دیا گیا اور لفظ (مَعِیْشَة' مَعِیْشَة) بن گیا۔ پھر اس واحد کی جب جمع بنائی گئی تو (ی) کی طرف حرکت پھر لوٹ آئی کیونکہ اب ثقالت باقی نہیں رہی چنانچہ کہا گیا کہ (معایش) کا وزن مفاعل ہے اس لئے کہ اس لفظ میں (ی) اصلی ہے۔ بخلاف مدائن صحائف اور بصائر کے کہ یہ مدینہ۔ صحیفہ اور بصیرۃ کی جمع ہیں۔ اس لئے کہ (ی) اس میں زائد ہے لہٰذا جمع بروزن فعائل ہوگی اور ہمزہ بھی آئے گا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**پیدائش اور فضیلت آدم علیہ السلام:** اللہ پاک اس مقام پر ابوالبشر حضرت آدم علیہ السلام کی فضیلت اور ان کے دشمن ابلیس کا ذکر فرما رہا ہے جس کو بنو آدم اور آدم علیہ السلام سے بغض ہے تا کہ لوگ اس دشمن ابلیس سے بچنے لگیں اور اس کے راستہ پر نہ چلیں۔ چنانچہ فرمایا کہ ہم نے تم کو پیدا کیا تمہاری صورتیں ڈھالیں۔ پھر ہم نے ملائکہ سے کہا کہ آدم علیہ السلام کو سجدہ کرو۔ سب نے سجدہ کیا۔ رب نے ملائکہ سے کہا تھا کہ میں ایک بشر پیدا کرنے والا ہوں جس کو کھنکھناتی سوکھی مٹی سے بناؤں گا۔ پس جب میں نے اس کو تیار کرنے کے بعد اس میں اپنی روح پھونک دی اور وہ ایک زندہ جسم بن گیا تو میری اس قدرت کو دیکھ کر سب اس آدم علیہ السلام کے لئے سجدہ کرتے ہوئے گر پڑے۔ ❶ اور اس کی ضرورت اس لئے تھی کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنے ہاتھ سے چکنی لیس دار مٹی سے بنایا اور اس کو ایک راست قامت بشر کی صورت بخشی اور اس کے اندر اپنی روح پھونک دی تو ملائکہ کو حکم دیا کہ کن سے بنی ہوئی مخلوق کو نہیں بلکہ خود میرے ہاتھوں سے بنے ہوئے پتلے کو سجدہ کرو لیکن دراصل یہ قدرت الٰہی کو سجدہ کرنا تھا اور اس کی شان کی تعظیم کرنی تھی۔ چنانچہ سب فرشتوں نے تعمیل حکم میں سجدہ کیا لیکن ابلیس نے نہ کیا۔ اول سورۂ بقرہ کی تفسیر میں اس پر کافی بحث گزر چکی ہے۔ اب اس وقت ہم نے یہاں جو تقریر کی ہے وہ ابن جریر رحمہ اللہ علیہ کی اختیار کردہ ہے۔

﴿خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ﴾ کی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ لوگ مردوں کی پیٹھوں کے اندر پیدا کیے ہوئے ہیں۔ اس کے بعد عورتوں کے ارحام میں ان کی شکل بندی ہوتی ہے۔ ❷ قتادہ اور ضحاک رحمہما اللہ اس آیت کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ ہم نے آدم علیہ السلام کو پیدا کیا پھر اس کی ذریت کی تشکیل کی۔ لیکن اس میں غور طلب مقام ہے۔ اس لئے کہ اس کے بعد فرمایا ہے کہ ﴿قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ﴾ تو یہ چیز اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ اس سے مراد آدم علیہ السلام ہیں اور یہاں جمع کے ساتھ جو کہا گیا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ آدم علیہ السلام ابوالبشر ہیں۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ خطاب تو فرماتا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کے بنی اسرائیل سے یعنی ﴿وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ﴾ ❸ (تا آخر) یعنی غمام اور من وسلویٰ تو موجودہ بنی اسرائیل کے آباء واجداد پر آیا تھا۔ چنانچہ مراد تو وہی لوگ ہیں جو بزمانہ حضرت موسیٰ علیہ السلام تھے لیکن آباء واجداد پر احسان کرنا بھی دراصل ان کی نسل پر بھی احسان کرنا ہوتا ہے تو گویا یہ احسان اولاد پر بھی ہوا تھا' اس لئے خطاب کم کے ساتھ ہوا تو گویا آدم سے آدم اور اولاد آدم سے سب مراد ہیں۔ یعنی سب کو جمع کیا گیا۔ برخلاف اس قول باری کے کہ ﴿لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ۝﴾ ❹ یہاں لفظ انسان سے جنس انسان مراد نہیں ہے یعنی جمع مراد نہیں بلکہ ایک متنفس یعنی آدم علیہ السلام کی ذات مراد ہے جو مٹی سے بنے تھے۔ لیکن ان کی تمام ذریت مٹی سے نہیں بلکہ نطفہ سے بنی ہے۔ اب انسان کو مٹی سے بنا ہوا صرف اس لئے کہتے ہیں کہ اس کے باپ آدم علیہ السلام انسان کی طرح نطفہ سے نہیں بلکہ مٹی سے بنے ہوئے تھے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

---

❶ ۱۵/ الحجر: ۲۸، ۲۹۔ ❷ حاکم، ۲/ ۳۱۹۔ ❸ ۲/ البقرۃ: ۵۷۔ ❹ ۲۳/ المؤمنون: ۱۲۔

قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ ط قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ج خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ﴿۱۲﴾

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا تو جو سجدہ نہیں کرتا تجھ کو اس سے کون امر مانع ہے جبکہ میں تجھ کو حکم دے چکا کہنے لگا کہ میں اس سے بہتر ہوں آپ نے مجھ کو آگ سے پیدا کیا ہے اور اس کو آپ نے خاک سے پیدا کیا ہے۔[۱۲]

**ابلیس کا قیاس فاسد:** [آیت:۱۲] بقول بعض نحویوں کے اس آیت ﴿مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ﴾ میں (لَا) زائد ہے اور تاکید انکار کے طور پر زیادہ کیا گیا ہے۔ جیسا کہ شاعر کہہ گیا ہے کہ (مَا اِنْ رَأَيْتُ وَلَا سَمِعْتُ بِمِثْلِهٖ) اس مصرعہ میں ان نفی کے لئے ہے جو (مَا) نافیہ پر تاکید نفی کے لئے لایا گیا ہے۔ گویا یہاں (اِنْ) زیادہ ہے۔ اسی طرح اس آیت میں (لا) زیادہ ہے۔ ﴿لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ○﴾ یہ قول باری اس سے پہلے ہی آیا ہوا ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول ہے کہ (منعك) ایک دوسرے فعل کو متضمن ہے جس کی تقدیر یوں ہوگی کہ کس بات نے تجھے اس کے لئے مجبور کر دیا تھا کہ سجدہ نہ کرے جب کہ میرا حکم موجود تھا۔ اور یہ قول قوی اور حسن ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

فائدہ: یہاں ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ سے کچھ تسامح ہو گیا ہے کہ (لا) کو دوسرے بعض لوگوں کی طرح زائد سمجھتے ہیں یا یہ کہ ایک دوسرا فعل اس سے پہلے مقدر مانتے ہیں۔ یعنی (مَا اَحْوَجَكَ) یا (مَآ اَلْزَمَكَ) یا (مَا اضْطَرَّكَ) تا کہ (تَسْجُدَ) پر (لَا) کے لانے کو کھینچ تان اور تاویل کر کے صحیح ثابت کیا جا سکے۔ حالانکہ (لَا) کو نہ زائد ماننے کی ضرورت ہے اور نہ اس سے پہلے کسی فعل (اضْطَرَّكَ) وغیرہ کو محذوف نکالنے کی ضرورت ہے۔ بلکہ دراصل (مَنَعَ) میں تجرید واقع ہوئی ہے۔ یعنی (مَنَعَ) بمعنی (قَالَ) ہے کیونکہ بعد میں جب لائے انکار یہ آ رہا ہے تو (مَنَعَ) میں انکاریت کو باقی رکھنے کی ضرورت نہ رہی اور اس میں سے معنائے انکار کی تجرید کر کے صرف قول کے معنی میں باقی رکھ دیا گیا۔ چنانچہ معنی یہ ہوئے کہ کس چیز نے تجھ سے کہا تھا کہ سجدہ نہ کرے۔ تجرید کا یہ سیدھا سادا راستہ جو عین مطابق قانون نحو ہے اور جس کو اکثر ضرورتًا اختیار کرنا پڑتا ہے اختیار کر لیا جائے تو وہ دونوں تکلف بھری باتوں کو ماننا غیر ضروری ہو جاتا ہے۔ یعنی (لا) کی زیادتی یا جملہ کو صحیح بنانے کے لئے فعل مقدر (اضطرك) کو ماننا ابلیس نے کہا تھا کہ میں اس سے بہتر ہوں اور فاضل سے سجدہ نہیں کرایا جاتا ہے مفضول کے لئے۔ یعنی میں اس سے بہتر ہوں تو مجھے سجدہ کرنے کا کیوں حکم ہے۔ وہ دلیل یہ پیش کرتا ہے کہ میں آگ سے پیدا شدہ ہوں اور آگ اشرف ہے مٹی سے جس سے کہ آدم پیدا شدہ ہے۔ ابلیس کی نظر اصل عنصر پر ہے لیکن اس نے اس تشریف وہی آدم پر نظر نہیں ڈالی کہ وہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھوں کا بنا ہوا ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ کی روح بھری ہوئی ہے۔ اس نے ایک قیاس فاسد قائم کر لیا جو نص کے مقابلہ میں عارض ہو رہا ہے۔ یعنی قیاس' اللہ کے حکم کے خلاف بیٹھ رہا۔ غرض سارے ملائکہ سجدہ میں گر پڑے۔ ابلیس ترک سجود کی وجہ سے فرشتوں سے الگ ہو گیا اور رحمت خداوندی سے مایوس بن گیا۔ یہی ناامیدی دراصل اس کی خطا ہے اور قیاس میں بھی غلطی کی۔ اس کا دعویٰ یہ تھا کہ نار مٹی سے اشرف ہے۔ لیکن مٹی کی شان تحمل' حلم' بردباری' مستقل مزاجی' ثابت قدمی ہے۔ نیز طین (مٹی) محل نبات دنمود ہے۔ اور نار کی شان جلانا' طیش' سرعت ہے۔ اس لئے ابلیس کے عنصر نے اس کے ساتھ خیانت کی اور آدم کے عنصر نے رجوع اور انابت واستکانہ وعاجزی اور انقیاد کر کے آدم کو نفع بخشا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا =


قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُونُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ ﴿١٣﴾ قَالَ اَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿١٤﴾ قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿١٥﴾ قَالَ فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿١٦﴾ ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ مِّنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ اَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ ۭ وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ﴿١٧﴾

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا تو آسمان سے اتر تجھ کو کوئی حق حاصل نہیں کہ تو تکبر کرے آسمان میں رہ کر سو نکل بے شک تو ذلیلوں میں شمار ہونے لگا۔[١٣] وہ کہنے لگا کہ مجھ کو مہلت دیجئے قیامت کے دن تک۔[١٤] اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تجھ کو مہلت دی گئی۔[١٥] وہ کہنے لگا بسبب اس کے کہ آپ نے مجھ کو گمراہ کیا ہے میں قسم کھاتا ہوں کہ میں ان کے لئے آپ کی سیدھی راہ پر بیٹھوں گا[١٦] پھر ان پر حملہ کروں گا ان کے آگے سے بھی اور ان کے پیچھے سے بھی اور ان کی داہنی جانب سے بھی اور ان کی بائیں جانب سے بھی اور آپ ان میں سے اکثروں کو احسان ماننے والا نہ پائے گا۔[١٧]

= سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''ملائکہ نور سے پیدا کیے گئے ہیں اور ابلیس آگ کے شعلہ سے اور آدم مٹی سے حوریں زعفران سے۔'' ❶ ابلیس نے قیاس قائم کیا اور سب سے پہلے قیاس قائم کرنے والا وہی ہے اور شمس وقمر کی عبادت بھی قیاس ہی کی بنا پر کی جانے لگی ہے۔ ❷ ❸

**ابلیس کو قیامت تک مہلت:** [آیت:١٣۔١٧] اللہ پاک ابلیس سے خطاب فرما رہا ہے ایک ایسے امر سے متعلق جو لامحالہ وقوع پذیر ہونے والا ہے کہ میرے حکم سے نافرمانی اور اطاعت سے باہر ہو جانے کے سبب تو یہاں سے نکل جا تجھے کوئی حق نہیں تھا کہ تکبر کرتا۔ اکثر مفسرین (مِنْهَا) کی ضمیر کو جنت کی طرف عائد کرتے ہیں اور یہ بھی احتمال ہے کہ اس رتبہ ومنزلت کی طرف عائد ہو جو اس کو ملکوت اعلیٰ میں حاصل تھا۔ فرماتا ہے تو نکل جا تو ذلیل وحقیر ہے۔ یہ ابلیس کی ضد کا نتیجہ تھا۔ اس موقع پر ابلیس نے ایک بات سوچی اور یوم قیامت تک اللہ تعالیٰ سے مہلت چاہی۔ اور یوں عرض کیا کہ ''اے اللہ تعالیٰ! مجھے سزا دینے میں یوم قیامت تک مہلت دے۔'' اللہ تعالیٰ نے فرمایا'' جا تجھے مہلت دے دی۔'' اس میں بھی اللہ تعالیٰ کی حکمت مخفی تھی اور اسی کا ارادہ کام کر رہا تھا۔ اس کی مشیت کی مخالفت نہیں کی جا سکتی' اس کے حکم کے بعد کسی کا حکم نہیں وہ سریع الحساب ہے۔

**شیطان کی مکاریاں:** جب ابلیس کو یوم قیامت تک کے لئے مہلت مل گئی اور اس نے اطمینان کا سانس لیا تو اس نے معاندت اور تمرد شروع کر دیا۔ اور کہنے لگا کہ اے اللہ مجھے جس طرح تو نے بھٹکنے دیا ہے میں بھی تیرے بندوں کی سیدھی راہ پر بیٹھ کر انہیں بھی بھٹکاؤں گا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما ﴿اَغْوَيْتَنِيْ﴾ کا ترجمہ (اَضْلَلْتَنِيْ) کرتے ہیں اور دوسرے (اَهْلَكْتَنِيْ) کرتے ہیں۔ میں آدم علیہ السلام کا بدلہ آدم علیہ السلام کی نسل سے لوں گا۔ کیونکہ میں آدم علیہ السلام ہی کی وجہ سے راندۂ درگاہ بنا ہوں۔ صراط مستقیم سے طریق حق

❶ صحیح مسلم، کتاب الزهد، باب فی احادیث المتفرقة ٢٩٩٦؛ احمد، ٦/ ١٥٣؛ ابن حبان، ٦١٥٥، الأسماء والصفات، ٢/ ١٢٦۔ ❷ تاریخ بغداد، ٧/ ٩٩ صفة الجنة لأبی نعیم، ٢/ ٧١ اس کی سند میں حارث بن خلیفہ مجہول راوی ہے (المیزان ج ١/ ٦٣٣ رقم، ١٦١٤) لہٰذا یہ روایت مردود ہے۔ اور شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اس روایت کو ضعیف قرار دیا ہے۔ (السلسلة الضعیفه، ٣٥٣٩)

❸ الطبری، ١٢/ ٣٣٢۔

اور سبیل نجات مراد ہے۔ بھٹکانا اس طرح ہوگا کہ وہ تیری عبادت نہیں کریں گے۔ تیری توحید سے دور رہیں گے۔ اور بعض نحویوں نے کہا کہ (فَبِمَا) کا (ب) یہاں قسمیہ ہے۔ گویا کہ یوں کہا گیا کہ قسم ہے تیرے اغوا کی جو مجھ پر صادر ہوا۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ (صِرَاط) سے مراد امر حق لیتے ہیں۔ اور محمد بن سوقہ طریق مکہ مراد لیتے ہیں۔ اور ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ صحیح تر تو یہی بات ہے کہ یہ لفظ ان سارے معانی سے عام تر ہے۔ سبرہ بن ابی الفاکہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ''شیطان مختلف طریقوں سے ابن آدم کی راہ مارتا ہے۔ وہ اسلام کی راہ پر آ کر بیٹھتا ہے اور کہتا ہے کہ کیا تو اسلام لائے گا اور اپنا اور اپنے آباء واجداد کا دین چھوڑ دے گا؟ لیکن وہ شخص شیطان کی نافرمانی کرتا ہے اور اسلام لاتا ہے پھر وہ اس کی راہ ہجرت میں بیٹھ جاتا ہے اور کہتا ہے کہ کیوں ہجرت کرتا ہے کیا اپنا وطن چھوڑ دے گا۔ مہاجر کی عزت ایک جانور اور گھوڑے سے زیادہ نہیں ہوتی۔ لیکن وہ نافرمانی کرتا ہے اور ہجرت اختیار کر لیتا ہے۔ پھر راہ جہاد کھوٹی کرنے کے لئے آ بیٹھتا ہے۔ جہاد جان سے بھی ہوتا ہے اور مال سے بھی' چنانچہ کہتا ہے کہ کیا جنگ کرنے کے لئے نکلے گا' ارے تو قتل ہو جائے گا تو تیری عورت دوسرے سے نکاح کر لے گی' تیرا مال لوگ آپس میں بانٹ لیں گے لیکن پھر بھی وہ جہاد کرنے کے لئے نکلتا ہے۔'' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ''جو ایسا کرتا ہے اور مر جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ پر واجب ہے کہ اس کو جنت میں جگہ دے' خواہ وہ قتل ہو جائے یا راہ میں ڈوب جائے یا اثنائے راہ میں جانور اسے کچل دے۔'' ❶ پھر شیطان نے کہا کہ میں بنی آدم کے سامنے سے بھی آؤں گا اور پیچھے سے بھی' یعنی آخرت کے بارے میں ان کے دلوں میں شکوک پیدا کروں گا اور دنیا پسندی کے لئے بھی ترغیب دوں گا۔ اور سیدھی طرف سے بھی آؤں گا' یعنی امر دین ان پر مشتبہ کر دوں گا اور ان کی بائیں طرف سے بھی آؤں گا' یعنی معاصی ان کے لئے دل پذیر بنا دوں گا۔

پھر مختلف لوگ اس کے مختلف معنی مراد لیتے ہیں جو تقریباً قریب قریب ہیں۔ اور شیطان نے یہ نہیں کہا کہ اوپر سے آؤں گا کیونکہ اوپر سے تو صرف اللہ تعالیٰ کی رحمت ہی آ سکتی ہے۔ اور تو اے اللہ تعالیٰ! ان بندوں میں اکثر کو شاکر یعنی موحد نہیں پائے گا۔ یہ بات ابلیس نے اپنے وہم وگمان کی بنا پر کہی تھی لیکن واقعہ کے مطابق آ کر بیٹھ گئی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ابلیس کا یہ گمان ٹھیک تھا کیونکہ مؤمنین کے سوا سب نے اس کی پیروی کی' لیکن مؤمنین پر اس کی چال کارگر نہ ہوئی۔ اور ہم نے شیطان کو ایسی کوشش اس لئے کرنے دی کہ یہ ظاہر ہو جائے کہ کون آخرت پر یقین رکھنے والا ہے اور کون شک وشبہ میں پڑنے والا ہے اور اللہ تعالیٰ تو ہر چیز کا نگران ہے۔ ❷ اسی لئے حدیث میں وارد ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پاس شیطان سے یوں پناہ مانگو کہ ''اے اللہ تعالیٰ! وہ کسی جہت سے بھی ہم پر تسلط نہ پائے''۔ جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم دعا مانگا کرتے تھے کہ ''اے اللہ تعالیٰ! میں تجھ سے عفو و عافیت مانگتا ہوں دین کے لئے بھی اور دنیا کے لئے بھی اور اہل اور مال کے لئے بھی۔ اے اللہ! میرے گناہوں کو ڈھانک دے' مجھے خوف سے امن میں رکھ اور سامنے سے بھی میری حفاظت فرما اور پیچھے سے بھی اور سیدھی طرف سے بھی اور بائیں طرف سے بھی اور اوپر سے بھی' اور میں پناہ مانگتا ہوں کہ نیچے سے میرے ساتھ شیطان فریب چلائے۔'' ❸

---

❶ نسائی، کتاب الجهاد، باب ولمن أسلم وهاجر وجاهد ۳۱۳۶ وسنده حسن، احمد، ۳/ ۴۸۳؛ ابن حبان، ۴۵۹۳؛ شعب الایمان، ۴۲۴۶؛ التاریخ الکبیر، ۲/ ۸۷؛ ابن ابی شیبه، ۵/ ۲۹۳؛ المعجم الکبیر، ۷/ ۱۳۸۔

❷ ۳۴/ سبا: ۲۰۔ ❸ ابوداود، کتاب الأدب، باب ما یقول إذا اصبح، ۵۰۷۴ وسنده صحیح، نسائی، ۵۵۳۱؛ ابن ماجه، ۳۸۷۱؛ احمد، ۲/ ۲۵؛ الأدب المفرد ۱۲۰۰؛ ابن حبان، ۹۶۱؛ حاکم، ۱/ ۵۱۷۔

قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۸﴾ وَيٰۤاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۹﴾ فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وٗرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا وَقَالَ مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿۲۰﴾ وَقَاسَمَهُمَاۤ اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿۲۱﴾

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہاں سے ذلیل وخوار ہو کر نکل جا جو شخص ان میں سے تیرا کہا مانے گا میں ضرور تم سے جہنم کو بھر دوں گا۔[۱۸] اور ہم نے حکم دیا کہ اے آدم علیہ السلام تم اور تمہاری بی بی جنت میں رہو پھر جس جگہ سے چاہو دونوں آدمی کھاؤ اور اس درخت کے پاس مت جاؤ کبھی ان لوگوں کے شمار میں آ جاؤ جن سے نامناسب کام ہو جایا کرتا ہے۔[۱۹] پھر شیطان نے ان دونوں کے دل میں وسوسہ ڈالا تاکہ ان کا پردہ کا بدن جو ایک دوسرے سے پوشیدہ تھا دونوں کے روبرو بے پردہ کر دے اور کہنے لگا کہ تمہارے رب نے تم دونوں کو اس درخت سے اور کسی سبب سے منع نہیں فرمایا مگر محض اس وجہ سے کہ تم دونوں کہیں فرشتے ہو جاؤ[۲۰] یا کہیں ہمیشہ زندہ رہنے والوں میں سے ہو جاؤ۔ اور ان دونوں کے روبرو قسم کھالی کہ یقین جانیئے میں آپ دونوں کا خیر خواہ ہوں۔[۲۱]

**ابلیس راندۂ درگاہ ہوا:** [آیت:۱۸۔۲۱] اللہ پاک محل ملاء اعلیٰ سے ابلیس کو نکالتے ہوئے حکم دیتا ہے کہ ذلیل اور راندہ بنا ہوا یہاں سے نکل جا۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ''مذؤم'' بہ معنی معیب وذلیل ہے۔ عیب کے موقع پر ذم کا لفظ استعمال کرنے سے ''ذیم'' کا لفظ استعمال کرنا زیادہ بلیغ ہے اور ''مدحور'' کے معنی دور اور راندہ۔ مذوم اور مذموم دراصل ایک ہی ہیں۔ اور یہ فرمان کہ ''جو تیری پیروی کرے گا' میں ایسے سب لوگوں سے اور تیرے گروہ سے جہنم کو بھر دوں گا۔'' جیسا کہ فرمایا شیطان سے ''نکل جا' جو لوگ تیری پیروی کریں گے' جہنم ان کی پوری پوری جزا ہے۔ جن جن پر تو قدرت رکھتا ہے سب کو آواز دے کر بلالے اور اپنے لشکر اور ذریت کے ذریعہ ان کو فتح کر لے اور اموال واولاد میں ان کا شریک بن جا اور خوب خوب ان سے جھوٹے وعدے کر۔ شیطان کا وعدہ تو محض دھوکا دینے کے لئے ہوتا ہے۔ لیکن میرے خاص بندوں پر تیرا ہرگز بس نہ چلے گا۔ رب ان کی کفالت ووکالت کرے گا۔''

**ابلیس کی مکاری اور فریب:** ارشاد ہوتا ہے کہ آدم علیہ السلام اور ان کی زوجہ حوا کے لئے جنت کو مسکن قرار دیا گیا تھا اور کہا گیا تھا کہ جنت کے سب پھل کھا سکتے ہو سوا ایک درخت کے۔ اس پر سیر حاصل بحث سورۂ بقرہ میں گزر چکی ہے۔ یہ بات دیکھ کر شیطان کو ان دونوں پر حسد ہوا اور مکاری اور فریب سے کام لینے کی کوشش کی تاکہ جو نعمت اور لباس حسن ان کو حاصل ہے اس سے انہیں محروم کر دے۔ اب ابلیس نے آدم وحوا سے کہا کہ رب نے جو تمہیں اس درخت سے منع فرمایا ہے وہ اس مصلحت سے ہے کہ کہیں تم دونوں فرشتے نہ بن جاؤ اور ہمیشہ یہاں رہنے کا حق نہ حاصل کر لو۔ اگر تم نے اس درخت کا پھل کھا لیا تو پھر یہ بات تمہیں حاصل ہو جائے گی۔ جیسا کہ کہنے لگا کہ اے آدم کیا میں تم کو ایک درخت بتاؤں اور ایسی ملکیت کا پتہ دوں جو کبھی مٹنے والی اور فنا ہونے والی نہیں۔ جیسا کہ فرمایا ''اللہ تعالیٰ تمہیں واضح طور پر یہ بات اس لئے سمجھا رہا ہے تاکہ گمراہ نہ ہو جاؤ۔''



فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ؕ وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَاۤ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ وَاَقُلْ لَّكُمَاۤ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝٢٢ قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَاۤ اَنْفُسَنَا ٚ وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝٢٣

ترجمہ: سوان دونوں کوفریب سے نیچے لے آیا پس ان دونوں نے جو درخت کو چکھا دونوں کا پردہ کا بدن ایک دوسرے کے روبرو بے پردہ ہو گیا اور دونوں اپنے اوپر جنت کے پتے جوڑ جوڑ کر رکھنے لگے اور ان کے رب نے ان کو پکارا کیا میں تم دونوں کو اس درخت سے ممانعت نہ کر چکا تھا اور یہ نہ کہہ چکا تھا کہ شیطان تمہارا صریح دشمن ہے۔[٢٢] دونوں کہنے لگے اے ہمارے رب! ہم نے اپنا بڑا نقصان کیا اور اگر آپ ہماری مغفرت نہ کریں گے اور ہم پر رحم نہ کریں گے تو واقعی ہمارا بڑا نقصان ہو جائے گا۔[٢٣]

﴿اَنْ تَضِلُّوْا﴾ کا مطلب ہے (اَنْ لَّا تَضِلُّوْا) اور اس نے زمین میں پہاڑوں کی میخیں گاڑ دیں تا کہ ہلنے اور جھکنے نہ لگے یہاں ﴿تَمِيْدَ بِكُمْ﴾ سے (لَا تَمِيْدَ بِكُمْ) مراد ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اور یحییٰ بن ابی کثیر ﴿مَلَكَيْنِ﴾ کو (مَلِكَيْنِ) کسرہ سے پڑھتے تھے لیکن جمہور فتحہ ہی سے پڑھتے ہیں۔

﴿وَقَاسَمَهُمَا﴾ یعنی ان کے سامنے اللہ تعالیٰ کی قسمیں کھائیں کہ میں تو تمہارا خیر خواہ ہوں۔ میں تم دونوں سے پہلے یہاں رہتا تھا اور اس جنت کی جگہ جگہ سے خوب واقف ہوں ﴿قَاسَمَ﴾ باب مفاعلہ سے ہے جس میں شرکت کی خاصیت ہوتی ہے۔ لیکن بعض وقت ایک ہی رخ مراد ہوتا ہے یعنی آدم و ابلیس دونوں نے نہیں بلکہ صرف ابلیس نے قسم کھائی تھی۔ یہاں تک کہ دھوکا دینے میں کامیاب ہو گیا۔ اور اللہ تعالیٰ کا نام لے کر مؤمن کو دھوکا دیا جا سکتا ہے۔ بعض اہل علم کہتے ہیں جس نے ہم کو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر دھوکا دیا ہم نے ہمیشہ دھوکا کھا لیا تو آدم علیہ السلام بھی کیسے دھوکا نہ کھا جاتے۔

**آدم علیہ السلام کی اللہ تعالیٰ سے رحم کی اپیل:** [آیت:٢٢-٢٣] ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آدم علیہ السلام درخت خرما کی طرح طویل القامت تھے۔ سر کے بال گھنے اور لمبے تھے۔ جب ان سے خطا سرزد ہو گئی تو ان کا چھپا ہوا جسم کھل گیا اور اس سے پہلے اپنے مستور جسم کو دیکھتے نہ تھے۔ اب بدحواسی میں جنت کے اندر ادھر ادھر بھاگنے لگے۔ جنت کے ایک درخت سے سر کے بال الجھ گئے کہنے لگے مجھے چھوڑ دے۔ درخت بول اٹھا کہ میں نہ چھوڑوں گا۔ رب عز و جل نے ندا دی کہ اے آدم! کیا مجھ سے بھاگتے ہو؟ آدم علیہ السلام کہنے لگے اے رب! میں تجھ سے حیا کر رہا ہوں کیونکہ کھل گیا ہوں۔ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ وہ درخت جس سے آدم علیہ السلام کو منع کیا گیا تھا وہ خوشہ گندم تھا۔ جب آدم حوا نے اس کو کھا لیا تو ان کے چھپے اعضاء ان پر ظاہر ہو گئے۔ اب وہ درختوں کے پتوں سے اور انجیر کے پتوں سے اپنے جسم کو چھپانے لگے اور ایک سے ایک کو جوڑ کر جسم پر چپکانے لگے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم میں نے تمہیں جنت بخش دی تھی اور ہر چیز جائز کر دی تھی سوائے اس درخت کے جس سے منع کر دیا تھا۔ آدم علیہ السلام نے کہا=

❶ الطبری، ١٢/ ٣٥٤۔

قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۲۴﴾ قَالَ فِيْهَا تَحْيَوْنَ وَفِيْهَا تَمُوْتُوْنَ وَمِنْهَا تُخْرَجُوْنَ ﴿۲۵﴾

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نیچے ایسی حالت میں جاؤ کہ تم باہم بعضے دوسرے بعضوں کے دشمن رہو گے اور تمہارے واسطے زمین میں رہنے کی جگہ ہے اور نفع حاصل کرنا ایک وقت تک۔[۲۴] فرمایا تم کو وہاں ہی زندگی بسر کرنا ہے اور وہاں ہی مرنا ہے اور اسی میں سے پھر پیدا ہونا ہے۔[۲۵]

= ہاں اے رب! لیکن تیری عزت کی قسم میرے تو گمان میں بھی یہ بات نہ آ سکتی تھی کہ تیری قسم کھا کر کوئی جھوٹ کہے گا' جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿وَقَاسَمَهُمَآ اِنِّىْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ۝﴾ ❶ قسم کھا کر اس نے کہا کہ میں تمہارا خیر خواہ ہوں۔ اب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام سے کہا مجھے اپنی عزت کی قسم ہے کہ میں تمہیں زمین کی طرف بھیج دوں گا تم کو اس زندگی میں محنت و رنج کے سوا کوئی راحت نہیں مل سکتی۔ پھر فرمایا جنت سے نیچے اتر جاؤ اگر تم جنت میں ہر قسم کی نعمتیں کھاتے تھے تو اب طعام و شراب کی کوئی خوش گوار نعمتیں تمہیں نہیں ملیں گی۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا میں آدم کو لوہے سے کام لینا سکھایا' کاشتکاری سکھائی۔ انہوں نے زراعت شروع کی' کھیتوں کی آبیاری کی۔ کھیت پک گئے تو فصل کاٹی۔ اسے کوٹا' دانے نکالے' پھر پیسا' گوندکر روٹی پکائی اور کھایا اور جو زحمت انہیں ہونی قسمت میں لکھی تھی' اللہ تعالیٰ کی مشیت کے تحت ہوئی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام جنت میں انجیر کے پتے لباس کی شکل میں جوڑ کر باندھتے تھے۔ وہب بن منبہ کہتے ہیں کہ آدم و حوا کا لباس نورانی تھا کہ ایک دوسرے کو برہنہ نہیں دیکھ سکتے تھے اور جب برہنگی ظاہر ہوگئی تو اس برہنگی کو چھپانے کا خیال قدرتی طور پر پیدا ہوا۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ آدم علیہ السلام نے کہا تھا' اے رب کیا میں توبہ و استغفار کر سکتا ہوں؟ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہاں' اس صورت میں پھر تمہیں جنت میں داخل کر دوں گا۔ لیکن ابلیس نے بجائے توبہ کی اجازت مانگنے کے مہلت کا سوال کیا۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہر ایک کو اس کی مانگی ہوئی چیز دی گئی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام نے گندم کھا لیا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جب میں نے تمہیں اس درخت سے منع کیا تھا تو تم نے کیوں کھایا؟ تو کہنے لگے کہ حوا نے مجھے ایسا مشورہ دیا تھا۔ تو کہا کہ میں حوا کو یہ سزا دیتا ہوں کہ حمل کے زمانے میں بھی اس کو تکلیف اور وضع حمل کے وقت بھی اس کو درد و کرب لاحق رہیں گے۔ یہ سن کر حوا رونے لگیں تو کہا گیا کہ ولادت کے وقت تم اور تمہارا بچہ دونوں رویا کرو گے۔ ❷ آدم علیہ السلام نے اپنے رب سے یہ کلمات سیکھے تھے ﴿رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝﴾

آدم و حوا علیہما السلام عرش سے فرش پر: [آیت: ۲۴-۲۵] یہ جنت سے نیچے اتر جانے کا خطاب آدم و حوا علیہما السلام اور ابلیس کو ہو رہا ہے اور بعض نے اس میں سانپ کو شامل کر لیا ہے۔ کیونکہ سانپ ہی آدم و ابلیس کے درمیان عداوت حاصلہ کا سبب بنا تھا۔ اس لئے سورہ طٰہٰ میں فرمایا ہے کہ تم سب کے سب اتر جاؤ۔ حوا تو آدم علیہ السلام کے تابع تھیں اور سانپ بھی اگر شامل سمجھا جائے تو وہ ابلیس کا تابع ہے۔ مفسرین نے ان مقامات کا بھی ذکر کیا ہے جہاں ان میں سے ہر ایک پھینکا گیا تھا۔ یہ ساری خبریں اسرائیلیات سے لی گئی ہیں ان کی صحت سے اللہ تعالیٰ ہی واقف ہے۔ اگر ان مقامات موقوعہ کی تعیین میں کوئی فائدہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ اس کو ضرور ذکر فرماتا یا حدیث میں کہیں مذکور ہوتا۔ ارشاد ہوتا ہے کہ اب زمین ہی تمہارا مستقر ہوگی اور موت آنے تک زمین ہی سے تمتع کرتے رہو گے۔ تقدیر میں بھی لکھا ہوا ہے اور لوح محفوظ میں بھی مسطور تھا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ "مستقر" سے مراد قبور ہیں یا فوق ارض و تحت ارض مراد ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ اب تمہیں زمین =

❶ ۷/ الاعراف: ۲۱۔ ❷ حاکم، ۲/ ۳۸۱۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا يُّوَارِيْ سَوْاٰتِكُمْ وَرِيْشًا ۭ وَلِبَاسُ التَّقْوٰى ۙ ذٰلِكَ خَيْرٌ ۭ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ۝۲۶ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ۭ اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ۭ اِنَّا جَعَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَاۗءَ لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝۲۷

ترجمہ: اے اولاد آدم کی ہم نے تمہارے لئے لباس پیدا کیا جو کہ تمہارے پردہ دار بدن کو بھی چھپاتا ہے اور موجب زینت بھی ہے اور تقویٰ کا لباس یہ اس سے بڑھ کر ہے یہ اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ہے تاکہ یہ لوگ یاد رکھیں۔[۲۶] اے اولاد آدم شیطان تم کو کسی خرابی میں نہ ڈال دے جیسا اس نے تمہارے دادا دادی کو جنت سے باہر کرا دیا ایسی حالت سے کہ ان کا لباس بھی اتروا دیا تاکہ ان کو ان کا پردہ کا بدن دکھائی دینے لگے۔ وہ اور اس کا لشکر تم کو ایسے طور پر دیکھتا ہے کہ تم ان کو نہیں دیکھتے ہو ہم شیطانوں کو ان ہی لوگوں کا رفیق ہونے دیتے ہیں جو ایمان نہیں لاتے۔[۲۷]

= پر ہی زندگی گزارنی ہے وہیں مرو گے اور پھر وہیں سے دوبارہ اٹھائے جاؤ گے۔ جیسا کہ فرمایا﴿مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى O﴾ ❶ اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ زمین زندگی بھر بنی آدم کا گھر بنائی گئی ہے۔ یہیں جینا ہے' یہیں مرنا' یہیں قبور ہوں گی اور قیامت کے روز یہیں سے اٹھائے جاؤ گے' پھر اپنے اپنے اعمال کا جائزہ دو گے۔

**لباس جسم اور لباس تقویٰ:** [آیت:۲۶۔۲۷] اللہ پاک بندوں پر اپنے احسانات کا ذکر فرماتا ہے کہ ہم نے تمہیں لباس آرائش دیا۔ لباس تو جسم کو اور عورات کو چھپانے کے کام میں آتا ہے اور ''ریش'' وہ لباس ہے جو تجمّل اور زیب و زینت کے لئے پہنا جاتا ہے۔ پہلی چیز تو ضروریات میں داخل ہے اور ریش تکمیلات و زیادات میں شامل ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ریش کلام عرب میں گھر کے ساز و سامان اور ضرورت سے زیادہ لباس کو کہتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس کے معنی مال بتاتے ہیں اور عیش' تنعم کو کہتے ہیں۔ ابو امامہ رضی اللہ عنہ نے نیا کپڑا پہنا' اور جب گلے تک پہن لیا تو کہنے لگے کہ اللہ تعالیٰ کا شکر جس نے مجھے لباس پہنایا جس سے میں اپنے جسم کو ضروری طور پر چھپاتا ہوں اور اس سے اپنی زینت بھی کرتا ہوں۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ ''جس نے کوئی نیا کپڑا پہنا اور گلے تک پہن لینے پر یہ کہا کہ اللہ تعالیٰ کا شکر جس نے مجھے لباس پہنایا جس سے میں اپنے مخفی جسم کو چھپاتا ہوں اور میری زیست میں وہ میرے لئے تجمّل و شان کا سبب ہے پھر اتارا ہوا کپڑا کسی غریب کو دے دے' تو وہ اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری میں آ گیا' زندگی میں بھی اور مرنے پر بھی۔'' ❷ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک لڑکے کے پاس سے تین درہم میں ایک قمیص خریدی اور پہنچے سے ٹخنے تک پہن لی تو کہنے لگے اللہ تعالیٰ کا شکر جس نے ریش سے مجھے تجمّل بخشا اور اس سے میں اپنی عورات کو چھپاتا ہوں۔ ان سے کہا گیا کہ یہ آپ اپنے =

❶ ۲۰/ طٰہٰ:۵۵۔ ❷ ترمذی، کتاب الدعوات، ۳۵۶۰ وسندہ ضعیف، ابن ماجہ، ۳۵۵۷؛ حاکم، ۴/ ۱۹۳؛ احمد، ۱/ ۴۴ اس کی سند میں ابوالعلاء مجہول (التقریب، ۲/ ۴۸۵، رقم ۲۱۹) علی بن یزید اور عبیداللہ بن زحر ضعیف راوی ہیں (تہذیب الکمال، ۵/ ۳۴، رقم ۴۲۲۲، ۴۷۱۳)

وَاِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا وَجَدْنَا عَلَيْهَا آبَآءَنَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ۭ قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ ۭ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۸﴾ قُلْ اَمَرَ رَبِّيْ بِالْقِسْطِ ۣ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ڛ كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ﴿۲۹﴾ فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ ۭ اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۳۰﴾

ترجمہ: اور وہ لوگ جب کوئی فحش کام کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو اسی طریق پر پایا ہے اور اللہ تعالیٰ نے بھی ہم کو یہی بتلایا ہے۔ آپ کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ فحش بات کی تعلیم نہیں دیتا۔ کیا اللہ تعالیٰ کے ذمہ ایسی بات لگاتے ہو جس کی تم سند نہیں رکھتے۔[۲۸] آپ کہہ دیجئے کہ میرے رب نے حکم دیا ہے انصاف کرنے کا اور یہ کہ تم ہر سجدہ کے وقت اپنا رخ سیدھا رکھا کرو اور اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طور پر کرو کہ اس عبادت کو خالص اللہ تعالیٰ ہی کے واسطے رکھا کرو۔ تم کو اللہ تعالیٰ نے جس طرح شروع میں پیدا کیا تھا اسی طرح پھر تم دوبارہ پیدا ہو گے۔[۲۹] بعض لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت کی ہے اور بعض پر گمراہی کا ثبوت ہو چکا ہے ان لوگوں نے شیطانوں کو رفیق بنا لیا ہے اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اور خیال رکھتے ہیں کہ وہ راہ پر ہیں۔[۳۰]

= طور پر کہہ رہے ہیں یا نبی اکرم ﷺ سے سن کر؟ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نبی اکرم ﷺ سے سن کر کہہ رہا ہوں۔ ❶ اور ارشاد ربانی کہ تقویٰ کا لباس یہ سب سے بہتر لباس ہے۔ لباس کو بعض نے نصب سے پڑھا ہے اور بعض نے رفع سے اس بنا پر کہ یہ مبتدا ہے اور ﴿ ذٰلِكَ خَيْرٌ ﴾ یہ خبر ہے۔ مفسرین نے اس کے معنی میں بھی اختلاف کیا ہے۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وہ لباس مراد ہے جو قیامت کے روز متقیوں کو پہنایا جائے گا۔ ابن جریج رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس کے معنی ہیں ایمان۔ عروہ "لباس التقوىٰ" کے معنے اللہ تعالیٰ کا خوف بتاتے ہیں۔ یہ سب معنی متقارب ہیں اور اس حدیث کی تائید میں ہیں کہ عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ منبر رسول پر آئے آپ ایک قمیص پہنے ہوئے تھے جس کی گھنڈیاں کھلی ہوئی تھیں۔ وہ کتوں کو مار ڈالنے کا حکم دے رہے تھے اور کبوتر بازی سے روک رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ اے لوگو! چھپ چھپ کر کام کرنے سے بچو کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ "اللہ تعالیٰ کی قسم کوئی چوری کا کام کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس چوری چھپے کے کام کو ظاہر کر دے گا وہ کام اچھا ہو گا تو نیک نامی اور برا ہو گا تو بدنامی ہو گی۔" پھر یہی متذکرہ بالا آیت پڑھی۔ ❷

اولاد آدم کو تنبیہ: اللہ تعالیٰ بنی آدم کو ابلیس اور اس کی ذریات سے ڈراتا ہے اور فرماتا ہے کہ ابوالبشر آدم علیہ السلام سے اس کی پرانی دشمنی ہے کہ جنت سے انہیں نکال کر دنیا کے دار التعب میں بسایا۔ ان کے چھپے ہوئے بدن کھل گئے اور یہ سب زبردست عداوت کی بنا پر تھا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿ اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَذُرِّيَّتَهٗٓ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِيْ وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ ۭ بِئْسَ لِلظّٰلِمِيْنَ بَدَلًا ﴾ یعنی کیا تم ابلیس اور اس

❶ احمد، ۱/ ۱۵۷؛ مسند ابی یعلی ۲۹۵؛ مجمع الزوائد، ۵/ ۱۲۱، اس کی سند میں مختار بن نافع ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ٤/ ۸۰ رقم ۸۳۸۱) لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔ ❷ الطبری، ۱۲/ ۳۶۸ اس کی سند میں سلیمان بن ارقم متروک راوی ہے (المیزان، ۲/ ۱۹٦ رقم ۳۵۲۷) یہ روایت مسند احمد، ۱/ ۷۲؛ الأدب المفرد ۱۳۰۱ میں بھی مختصراً موجود ہے لیکن اس کی سند میں مبارک بن فضالہ ہے جسے نسائی وغیرہ نے ضعیف کہا ہے۔ (المیزان، ۳/ ٤۳۱، رقم: ۷۰٤۸) لہٰذا یہ روایت ضعیف ہی ہے۔

کی قوم کو اپنا دوست بناتے ہو مجھے چھوڑ کر حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں۔ ظالموں کو بہت ہی برا بدلہ ملے گا۔

**اللہ تعالیٰ فحش کام کا حکم نہیں کرتا:** [آیت:۲۸۔۳۰] مشرکین عرب کعبہ کا برہنہ طواف کرتے تھے مشرکین عرب کعبہ کا طواف برہنہ ہو کر کرتے تھے اور کہتے یہ تھے کہ ہم پیدائش کے وقت جیسے تھے اسی کیفیت سے طواف کریں گے۔ عورت کپڑے کے بجائے چمڑے کا کوئی چھوٹا سا ٹکڑا یا اور کوئی چیز لگا لیتی تھی اور باقی سب برہنہ رہتی۔ وہ کہتی جاتی تھی کہ ''آج جسم کا بعض حصہ یا پورا حصہ کھلا رکھا جائے گا۔ لیکن جو بھی کھلا ہوا ہو وہ کسی پر حلال نہیں ہے''۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ یہ لوگ جب کوئی شرمناک کام کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے آباء واجداد کو اسی طرح کرتے دیکھا ہے اور اللہ تعالیٰ کا حکم ایسا ہی ہے۔ قریش کو چھوڑ کر سارے عرب اپنا رات دن کا لباس پہنے ہوئے طواف نہیں کرتے تھے اور اس کی توجیہ یہ کرتے کہ جو کپڑے پہن کر انہوں نے گناہ کئے ہیں ان کپڑوں کے ساتھ طواف کیسے کریں۔ لیکن قبیلۂ قریش والے کپڑے پہنے ہوئے کرتے اور کسی قریشی احمسی نے اگر کوئی کپڑا کسی کو عاریتاً دے دیا ہو تو پھر وہ عام عرب بوقت طواف کپڑا پہن لیتا' یا وہ عرب جس کے پاس بالکل نیا کپڑا ہوتا۔ پھر یہ کپڑے اتار دیے جاتے اور ان کا کوئی مالک نہ سمجھا جاتا اور کسی کے پاس نیا کپڑا نہ ہو' یا کسی قریشی سے کپڑا بھی عاریتاً نہ ملا ہو تو وہ برہنہ ہی طواف کرتا' عورتیں بھی عموماً برہنہ طواف کرتیں اور رات کے وقت کرتیں۔ یہ چیز ان لوگوں نے اپنی طرف سے ایجاد کر لی تھی اور اس ذہنیت میں اپنے آباء کا اتباع کیا تھا۔ ان کا اعتقاد یہ تھا کہ ان کے آباء کا یہ فعل اللہ تعالیٰ کے حکم کی بنا پر ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ اس بات کا انکار فرماتا ہے کہ ''اے محمد ﷺ! ان سے کہہ دو کہ یہ فحش اور نازیبا کام تم جو کرتے ہو اللہ تعالیٰ ایسے کاموں کا حکم نہیں دیتا ہے۔ تم اللہ تعالیٰ کی طرف ایسی باتیں منسوب کرتے ہو جس کی صحت کا تمہیں کوئی علم نہیں۔ کہہ دو کہ میرا رب تو عدل اور استقامت کا حکم دیتا ہے۔ اور یہ بھی کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اپنی جگہ پر استقامت سے انجام دو۔'' اسی میں رسولوں کی متابعت ہے۔ جنہوں نے شریعت ربانی پیش کی اور معجزات دکھا کر تاکید کی کہ اب اخلاص اختیار کرو اور جب تک یہ دونوں باتیں یعنی پابندی شریعت اور اخلاص فی العبادۃ نہ ہو تمہاری کوئی عبادت قبول نہیں کی جاسکے گی۔ قولہ تعالیٰ ﴿كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ۝ فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ﴾ اس کے معنی میں مفسرین میں اختلافات ہیں۔ یعنی مرنے کے بعد پھر زندہ کرے گا۔ دنیا میں پیدا کیا اور آخرت میں اٹھائے گا۔ پیدا کیا جب کہ لاشے تھے پھر مر گئے پھر زندہ کئے جاؤ گے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ پند و وعظ دینے کے لئے کھڑے ہوئے اور فرمایا کہ ''اے لوگو! تم کھلے ننگے غیر مختون اٹھائے جاؤ گے۔ کیونکہ پیدائش کے وقت تم ایسے ہی تھے۔'' یہ ہم پر فرض ہے اگر ہم کو کرنا ہے تو ہی کریں گے۔ ❶ مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ مطلب یہ ہے کہ مسلمان کو مسلمان اور کافر کو کافر اٹھایا جائے گا۔ ابوالعالیہ کہتے ہیں: اللہ تعالیٰ کے علم کے مطابق اٹھائے جائیں گے یا جیسا تقدیر میں لکھا ہے یا جیسا تمہارا عمل تھا۔ محمد بن کعب کا خیال ہے کہ شقاوت پر اگر اس کی خلقت ہوئی ہے تو شقی بنا کر ورنہ سعید بنا کر جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام کے زمانے کے جادوگر کہ عمر بھر اہل شقاوت کے عمل کرتے رہے' لیکن چونکہ ان کی خلقت سعادت کی بنیاد پر ہوئی تھی اس لئے اسی بنیاد پر ان کا نشر ہوگا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے کسی کو مومن پیدا کیا ہے اور کسی کو کافر جیسا کہ فرمایا ﴿هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ فَمِنْكُمْ كَافِرٌ وَّمِنْكُمْ مُّؤْمِنٌ﴾ پھر ایسا ہی تمہیں اٹھائے گا جیسا کہ پیدا کیا۔ اس قول کی تائید حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے بھی ہوتی ہے جو صحیح بخاری میں ہے کہ ''اللہ تعالیٰ کی قسم کوئی شخص اہل جنت کے سے عمل کرتا ہے یہاں تک کہ اسکے اور جنت کے درمیان ایک گز کا فاصلہ رہ

❶ صحيح بخاري كتاب الرقاق باب الحشر ٦٥٢٦؛ صحيح مسلم ٢٨٦٠؛ ترمذي ٣٣٣٢٣؛ احمد، ١/ ٢٢٩؛ مسند الطيالسي ٢٦٣٨؛ ابن حبان ٧٣٤٧۔

جاتا ہے کہ نوشتہ تقدیر اس پر غالب آتا ہے اور وہ اہل نار کے عمل کرنے لگتا ہے اور اسی پر مرجاتا ہے اور داخل نار ہوتا ہے۔ اور کوئی شخص عمر بھر اہل نار کے سے عمل کرتا ہے اور دوزخ سے ایک گز کی دوری رہ جاتی ہے کہ کتاب الٰہی اس پر غالب آجاتی ہے پھر وہ جنتیوں کے سے عمل کر کے مرتا ہے اور جنتی بنتا ہے۔'' ❶ اور حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''کوئی شخص لوگوں کی نظروں میں جنتیوں کے سے عمل کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے اور وہ درحقیقت ہوتا ہے اہل دوزخ۔ اور ایک دوسرا شخص ہوتا ہے کہ دوزخیوں کے سے اعمال کرتا دکھائی دیتا ہے لیکن وہ دراصل ہوتا ہے جنتی۔'' ❷ سند تو ان اعمال کی ہے جو خاتمہ کے وقت سرزد ہوتے ہوں اور کلمہ شہادت پر دم نکلتا ہو۔ جیسا کہ فرمایا کہ مرنے کے وقت جیسا تھا ویسا ہی اٹھے گا۔ ❸ اب ضروری ہے کہ اس قول اور اس آیت کے درمیان کہ ﴿فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا﴾ ❹ توافق قائم رہے۔ اور یہ بھی حدیث قول باری کی تائید میں ہے کہ ہر مولود دین فطرت پر پیدا ہوتا ہے لیکن اسکے ماں باپ یا تو اسکو یہودی بنا دیتے ہیں یا نصرانی یا مجوسی۔ ❺ اور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے تو اپنے بندے نیک فطرت پیدا کئے تھے لیکن شیاطین نے ان کو بہکا بہکا کر دین سے بھٹکا دیا۔'' ❻ غرض توافق یوں ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انکو یوں پیدا کیا ہے کہ پہلے تو وہ مؤمن ہوں گے۔ کیونکہ فطرت میں ایمان ہی ہے اور یہ بھی تقدیر میں لکھ دیا ہے کہ پھر کافر ہو جائیں گے اگرچہ ساری مخلوق معرفت اور توحید کی فطرت رکھتی ہے جیسا کہ ان سے ایسا عہد بھی لے لیا گیا تھا' اور اسکو انکی فطری چیز بنایا تھا لیکن باوجود اسکے انکے مقدر میں یہ تھا کہ وہ یا تو شقی ثابت ہونگے یا سعید اور حدیث میں ہے کہ ''لوگ صبح اٹھتے ہیں تو یا تو اپنی جان نجات کے حوالے کرتے ہیں یا ہلاکت کے حوالے۔'' ❼ اس کی نجات میں اللہ تعالیٰ ہی کا حکم نافذ ہے۔ وہی اللہ تعالیٰ ہے کہ ﴿وَالَّذِيْ قَدَّرَ فَهَدٰى ○﴾ ❽ یعنی قرار یوں دیا کہ وہ ہدایت پائے گا۔ ﴿اَلَّذِيْٓ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى ○﴾ ❾ جس نے کہ ہر شے کو اس کی خلقت عطا فرمائی پھر راستے پر لگایا۔ بخاری ومسلم میں ہے کہ ''جو اہل سعادت ہیں ان کو اہل سعادت کے سے عمل کرنے میں دشواری محسوس نہیں ہوتی۔ اور جو اہل شقاوت سے ہیں ان پر شقی لوگوں کے سے عمل آسان ہو جاتے ہیں۔'' ❿ اسی لئے فرمایا کہ ایک فریق تو ہدایت پر ہے اور ایک فریق پر گمراہی چھائی ہوئی ہے پھر اس کی یہ علت یہاں بیان فرمائی کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کے بجائے شیاطین کو اپنا اولیا بنا لیا تھا۔ یہ بڑی کھلی دلیل ہے ان لوگوں کی غلطی پر جو یہ زعم کرتے ہیں کہ اللہ کسی کو معصیت یا کسی غلط عقیدہ پر عذاب نہیں دے گا جب کہ اس کو اپنے عمل کے صحیح ہونے کا یقین کامل ہو۔ ہاں کسی علم ویقین کے باوجود اگر ضد سے نہ مانے تو اسی کو عذاب ہو گا۔ اسلئے کہ اگر ان کا یہی خیال صحیح ہوتا تو اس گمراہ میں جو اپنے کو ہدایت پر یقین کر رہا ہے اور اس فریق پر جو درحقیقت گمراہی پر نہیں بلکہ ہدایت پر ہے صحیح عمل کرتا ہے اور صحیح عقیدہ پر ہے کوئی فرق نہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے ایسے دو قسم کے لوگوں میں فرق بتا دیا ہے۔

---

❶ صحيح بخاري، كتاب بدء الخلق، باب ذكر الملائكة صلوات الله عليهم ۳۲۰۸؛ صحيح مسلم ۲۶۴۳؛ احمد، ۱/ ۳۸۲؛ ابن حبان، ۶۱۷۴۔ ❷ صحيح بخاري، كتاب الرقاق، باب الأعمال بالخواتيم وما يخاف منها ۶۴۹۳؛ صحيح مسلم ۱۱۲؛ احمد، ۵/ ۳۳۵؛ دلائل النبوة، ۴/ ۲۵۲۔ ❸ صحيح مسلم، كتاب الجنة، باب الأمر بحسن الظن بالله تعالىٰ عندالموت ۲۸۷۸؛ احمد، ۳/ ۳۳۱؛ ابن حبان ۷۳۱۹۔ ❹ ۳۰/ الروم:۳۰۔ ❺ اس کی تخریج سورۃ النساء آیت ۱۱۹ کے تحت گزر چکی ہے۔
❻ صحيح مسلم، كتاب الجنة، باب الصفات التي يعرف بها في الدنيا اهل الجنة واهل النار ۲۸۶۵ مصنف عبدالرزاق ۲۰۰۸۸؛ مسند الطيالسي ۱۰۷۹؛ احمد، ۴/ ۲۶۶؛ ابن حبان، ۶۵۳۔ ❼ صحيح مسلم، كتاب الطهارة، باب فضل الوضوء ۲۲۳؛ ترمذي ۳۵۱۷؛ احمد، ۵/ ۳۴۲؛ ابن حبان ۸۴۴۔ ❽ ۸۷/ الاعلىٰ:۳۔ ❾ ۲۰/ طٰهٰ:۵۰۔
❿ صحيح بخاري، كتاب الجنائز، باب موعظة المحدث عندالقبر وقعود أصحابه حوله ۱۳۶۲؛ صحيح مسلم ۲۶۴۷؛ ابوداود ۴۶۹۴؛ ترمذي ۲۱۳۷؛ ابن ماجه ۷۸؛ احمد، ۱/ ۸۲؛ مسند ابی یعلیٰ ۳۷۵۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿٣١﴾

ترجمہ: اے اولاد آدم کی تم مسجد کی ہر حاضری کے وقت اپنا لباس پہن لیا کرو اور خوب کھاؤ اور پیو اور حد سے مت نکلو بے شک اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتے حد سے نکل جانے والوں کو۔ [۳۱]

اچھا لباس کون سا ہے؟ [آیت: ۳۱] ان آیات میں ان مشرکین کا رد ہے جو برہنہ ہو کر بیت اللہ شریف کا طواف کرنے پر اعتماد رکھتے تھے کہ دن میں مرد اور رات میں عورتیں کپڑے اتار کر طواف کرتی تھیں۔ ❶ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ ہر نماز کے وقت (جس میں بیت اللہ شریف کے طواف کی عبادت بھی شامل ہو سکتی ہے) اپنی زینت یعنی لباس پہنے رہو جو تمہارے جسم کو برہنگی سے چھپا لے۔ اس کے علاوہ اچھے اچھے کپڑے اور زیب و زینت بھی کر لو۔ ائمہ سلف نے یہی لکھا ہے کہ یہ آیت مشرکین کے برہنہ ہو کر طواف کرنے ہی سے متعلق ہے' اور انس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے کہ ''یہ نماز کے وقت جوتی پہن کر پڑھنے سے متعلق وارد ہوئی ہے'' لیکن اس کی صحت غور طلب ہے۔ اور اسی بنا پر حدیث میں کہا گیا ہے کہ ''نماز کے وقت تجمل سے نماز پڑھنا مستحب اور لائق صواب ہے۔ خصوصاً یوم جمعہ اور یوم عیدین' اور بہتر ہے کہ خوشبو بھی ملیں کیونکہ یہ بھی زینت ہے اور سب سے اچھا لباس سفید لباس ہے۔'' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''سفید کپڑے پہنو یہی سب سے اچھے کپڑے ہیں اپنی اموات کو بھی اسی میں کفناؤ۔ آنکھوں میں سرمہ لگایا کرو یہ بصارت کو تیز کرتا ہے اور بال اگاتا ہے۔'' ❷ یہ حدیث جید الاسناد ہے۔ تمیم داری رضی اللہ عنہ نے ایک چادر ہزار درہم میں خریدی تھی' اسی کو اوڑھ کر نماز پڑھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا﴾ کھاؤ پیو اور اسراف نہ کرو۔ اس آیت میں ساری طب جمع ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جو چاہو کھاؤ جو چاہو پہنو میں تم پر کوئی الزام نہیں رکھتا لیکن دو خصلتیں بری ہیں ایک تو اسراف دوسرے غرور اور اکڑنا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''کھاؤ پیو پہنو دوسروں کو دو' لیکن اسراف نہ ہونے پائے اور شان و غرور کے لئے نہ ہو اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ تم پر اس کی نعمتوں کا اثر نمایاں ہو۔'' ❸ یہ تو پہننے سے متعلق بات تھی اور کھانے سے متعلق یہ کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اس برتن سے زیادہ منحوس کوئی برتن نہیں جس کو بھرا ہوا پیٹ کہا جائے۔ انسان کے لئے تو چند لقمے بھی کافی ہیں۔ جو اس کو اپنی حالت پر قائم رکھ سکیں اور اگر کچھ کھانا ہی چاہتا ہے تو ایک تہائی پیٹ غذا کھا لے اور ایک تہائی پانی پی لے اور ایک تہائی بہ آسانی سانس لینے کے لئے چھوڑ دے۔'' ❹ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اسراف یہ ہے کہ جو جی میں آیا انسان کھا لیا کرے۔'' ❺

---

❶ صحیح مسلم، کتاب التفسیر، باب فی قوله ﴿خذوا زینتکم عند کل مسجد﴾ ۳۰۲۸۔

❷ ابوداود، کتاب اللباس، باب فی البیاض ۴۰۶۱؛ وهو حسن، ترمذی، ۹۹۴؛ ابن ماجه ۱۴۷۲؛ احمد، ۱/ ۲۴۷؛ ابن حبان ۵۴۲۳؛ حاکم، ۱/ ۳۵۴۔

❸ احمد، ۲/ ۱۸۲؛ حاکم، ۴/ ۱۳۵ وسنده ضعیف وحدیث الترمذی، ۲۸۱۹ (صحیح) یغنی عنه۔

❹ ترمذی، کتاب الزهد، باب ماجاء فی کراهیة کثرة الأکل، ۲۳۸۰ وهو صحیح، ابن ماجه ۳۳۴۹؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۶۷۶۸؛ احمد، ۴/ ۱۳۲؛ ابن حبان ۶۷۴۔

❺ ابن ماجه، کتاب الأطعمة، باب من الإسراف تاکل کل ما اشتهیت، ۳۳۵۲ وسنده ضعیف جداً یوسف بن ابی کثیر مجهول اور نوح بن ذکوان ضعیف راوی ہے۔ مسند ابی یعلی ۲۷۶۵؛ حلیة الاولیاء، ۱۰/ ۲۱۳؛ شعب الایمان، ۲/ ۱۶۹۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ۭ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝۳۲ قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝۳۳

ترجمہ: آپ فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ کے پیدا کیے ہوئے کپڑوں کو جن کو اس نے اپنے بندوں کے واسطے بنایا ہے۔ اور کھانے پینے کی حلال چیزوں کو کس شخص نے حرام کیا ہے۔ آپ کہہ دیجئے کہ یہ اشیاء اس طور پر کہ قیامت کے روز بھی خالص رہیں دنیوی زندگی میں خاص اہل ایمان ہی کے لئے ہیں ہم اسی طرح تمام آیات کو سمجھداروں کے واسطے صاف صاف بیان کرتے ہیں۔ [۳۲] آپ فرمائیے کہ البتہ میرے رب نے صرف حرام کیا ہے تمام فحش باتوں کو ان کو جو علانیہ ہیں وہ بھی اور ان میں جو پوشیدہ ہیں وہ بھی اور ہر گناہ کی بات کو اور ناحق کسی پر ظلم کرنے کو اور اس بات کو کہ تم اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی ایسی چیز کو شریک ٹھہراؤ جس کی اللہ تعالیٰ نے کوئی سند نازل نہیں فرمائی۔ اور اس بات کو کہ تم لوگ اللہ تعالیٰ کے ذمے ایسی بات لگا دو جس کی تم سند نہ رکھو۔ [۳۳]

سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جو لوگ برہنہ طواف بیت اللہ کرتے تھے وہ حج کے زمانے میں چربی اپنے پر حرام کر لیا کرتے تھے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ چربی حرام نہیں ہے کھاؤ پیو اور چربی کی تحریم میں جو زیادتی تم نے کر رکھی ہے یہ نہ کرو۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کھاؤ پیو جو کچھ اللہ تعالیٰ نے تمہیں دے رکھا ہے۔ عبدالرحمٰن بن زید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ﴿لَا تُسْرِفُوْا﴾ کا مطلب یہ ہے کہ کھاؤ لیکن حرام نہ کھاؤ کیونکہ یہ زیادتی ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ کھاؤ پیو لیکن زیادہ کھاؤ پیو نہیں' کیونکہ یہی اسراف ہے۔ اللہ تعالیٰ اسراف کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ ﴿مُسْرِفِيْنَ﴾ سے (مُعْتَدِيْنَ) مراد ہیں جیسا کہ فرمایا ﴿اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝﴾ یعنی حد سے تجاوز کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتا۔ کیونکہ غلو کر کے حلال کو بھی بزعم احتیاطاً اپنے پر حرام کر لیتے تھے یا حرام کو حلال بنا لیتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کا منشا یہ ہے کہ حلال کو حلال رکھو اور حرام کو حرام۔ یہی عدل ہے جس کا حکم دیا گیا ہے۔

حلال چیز کو حرام کرنا: [آیت: ۳۲-۳۳] اس آیت میں رد ہے اس شخص کا جو کھانے پینے یا پہننے کی کوئی چیز اپنے پر حرام کر لیتا ہے حالانکہ شرعاً کوئی ممانعت نہیں ہوتی۔ کہہ دو اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! ان مشرکین سے جنہوں نے اپنی آراء فاسدہ سے اپنے اوپر ایک ایک چیز حرام کر لی ہے کہ کس نے اللہ تعالیٰ کی اس دی ہوئی زینت کو حرام کر دیا' جو حق تعالیٰ نے بندوں کے لئے قرار دی۔ جس کو کہ اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے اس دنیوی زندگی میں اپنے عبادت گزار مؤمنوں کے لئے۔ اگرچہ کفار بھی اس میں شریک ہیں۔ لیکن ان نعمتوں کا حق تو دراصل مؤمن ہی رکھتے ہیں اور یہ نعمتیں تو خصوصیت کے ساتھ قیامت میں انہیں ملیں گی جن میں کفار شریک نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ جنت کی نعمتیں کفار پر حرام ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ عرب بیت اللہ شریف کا عریاں طواف کرتے وقت سیٹیاں اور تالیاں بجاتے تھے' تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ''لباس تو اللہ تعالیٰ کی زینت ہے'' اس کو پہنے ہوئے طواف کیا کرو۔

سب سے زیادہ غیرت مند ہستی: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ سے زیادہ غیرت مند کوئی نہیں۔ اسی لئے کھلی چھپی =

وَلِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۳۴﴾ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۶﴾ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ قَالُوْٓا اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿۳۷﴾

ترجمہ: اور ہر گروہ کے لئے ایک میعاد معین ہے سو جس وقت ان کی میعاد معین آ جائے گی اس وقت ایک ساعت نہ پیچھے ہٹ سکیں گے اور نہ آگے بڑھ سکیں گے[۳۴] اے اولاد آدم کی اگر تمہارے پاس پیغمبر آئیں جو تم ہی میں سے ہوں گے جو میرے احکام تم سے بیان کریں گے سو جو شخص پرہیز رکھے اور درستی کرے سو ان لوگوں پر نہ کچھ اندیشہ ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔[۳۵] اور جو لوگ ہمارے ان احکام کو جھوٹا بتائیں گے اور ان سے تکبر کریں گے وہ لوگ دوزخ والے ہوں گے وہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔[۳۶] سو اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھے یا اس کی آیتوں کو جھوٹا بتلائے ان لوگوں کے نصیب کا جو کچھ ہے وہ ان کو مل جائے گا۔ یہاں تک کہ جب ان کے پاس ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے ان کی جان قبض کرنے آئیں گے تو کہیں گے کہ وہ کہاں گئے جن کی تم اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر عبادت کیا کرتے تھے وہ کہیں گے کہ ہم سے سب غائب ہو گئے اور اپنے کافر ہونے کا اقرار کرنے لگیں گے۔[۳۷]

= ساری گناہ کی باتیں اللہ تعالیٰ نے حرام کر دی ہیں اور وہ بندہ اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ پسند ہے جو ہر آن اللہ تعالیٰ کی حمد کرتا رہے۔ اور ناحق اور ناروا اثم اور بغی کو بھی حرام کر دیا ہے۔'' ❶ انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اثم کے معنی معصیت اور بغی کے معنی ہیں بغیر استحقاق لوگوں کا مال یا ناحق عزت چھیننے میں زیادتی کرنا۔ مجاہد کہتے ہیں کہ باغی وہ ہے جو خود اپنے نفس پر بغاوت کرے اور حاصل بحث تفسیر یہ ہے کہ ''اثم'' وہ خطایا ہیں جو فاعل کی اپنی ذات سے متعلق ہیں اور ''بغی'' وہ تعدی ہے جو لوگوں تک متجاوز ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ نے ان دونوں چیزوں کو حرام فرمایا ہے اور فرمایا کہ شرک باللہ بھی حرام ہے جس کی کوئی سند ہی نہیں ہے اور کسی کو شریک باللہ بنانے کا کوئی حق ہی نہیں ہے۔ اور یہ بھی حرام ہے کہ وہ باتیں کہو جو تم نہیں جانتے یعنی یہ کہ نعوذ باللہ اللہ تعالیٰ کی اولاد ہے اور اسی قسم کی باتیں جن کا کوئی علم و یقین ہی نہیں' جیسا کہ فرمایا کہ بت پرستی کی گندگی سے بچو۔

**نیکوں کو بشارت اور برے لوگوں کو عذاب کی وعید:** [آیت: ۳۴۔۳۷] ارشاد ہوتا ہے کہ ہر امت کے لئے ایک میقات معلوم =

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الانعام باب قوله تعالیٰ ﴿ولا تقربوا الفواحش ما ظهر منها وما بطن﴾ ٤٦٣٤؛ صحیح مسلم ٢٧٦٠؛ ترمذی ٣٥٣٠؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ١١١٧٣؛ احمد، ١/ ٣٨١؛ ابن حبان ٢٩٤۔

قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ؕ كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ؕ حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ۬ؕ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ لِاُخْرٰىهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿۳۹﴾ ع ۸

ترجمہ: اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ جو فرقے تم سے پہلے گزر چکے ہیں جنات میں سے بھی اور آدمیوں میں سے بھی ان کے ساتھ تم بھی دوزخ میں جاؤ۔ جس وقت بھی کوئی جماعت داخل ہوگی اپنی جیسی دوسری جماعت کو لعنت کرے گی یہاں تک کہ جب اس میں سب جمع ہو جائیں گے تو پچھلے لوگ پہلے لوگوں کی نسبت کہیں گے کہ ہمارے پروردگار ہم کو ان لوگوں نے گمراہ کیا تھا سو ان کو دوزخ کا عذاب دوگنا دیجئے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ سب ہی کا دوگنا ہے لیکن تم کو خبر نہیں۔[۳۸] اور پہلے لوگ پچھلے لوگوں سے کہیں گے کہ پھر تم کو ہم پر کوئی فوقیت نہیں سو تم بھی اپنے کردار کے مقابلے میں عذاب کا مزہ چکھتے رہو۔[۳۹]

= اور وقت مقرر ہے اور جب وہ وقت آ جائے تو پھر لحہ بھر کی بھی تو تقدیم و تاخیر نہیں ہو سکتی۔ پھر بنی آدم کو اللہ پاک ڈراتا ہے کہ دیکھو تمہارے پاس ہمارے رسول آئیں گے تم کو ہماری آیات سنائیں گے بشارت بھی دیں گے اور خوف بھی دلائیں گے اب جو ڈر گیا اور اپنی اصلاح کر لی، محرمات ترک کر دیے اطاعت کے کام کرنے لگا تو اس کو نہ کسی خوف کا سامنا ہوگا اور نہ کوئی رنج و غم گھیرے گا۔ لیکن جو ہماری آیتوں کو جھٹلائیں گے اور غرور سے کام لیں گے یہی لوگ اہل نار ہیں جو اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

**ملک الموت کی ظالم لوگوں سے ملاقات:** ارشاد ہوتا ہے کہ اس سے بڑھ کر ظالم کوئی نہیں جو اللہ تعالیٰ پر کذب کا افترا کرے یا اس کی آیتوں اور معجزات کو جھٹلائے، یہ لوگ نوشتۂ تقدیر سے اپنا حصہ پالیں گے۔ مفسرین نے اس کے معنی میں اختلافات کیے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ان کا چہرہ کالا ہو جائے گا۔ یا یہ کہ جو خیر کرے گا اس کی جزا خیر ملے گی اور بد کی جزا بد ملے گی۔ یا اپنے حصے سے مراد اپنا عمل اپنا رزق اور اپنی عمر۔ اور یہ قول معنی اور سیاق عبارت کے لحاظ سے قوی ہے۔ اس پر اللہ تعالیٰ کا یہ قول دلالت کرتا ہے کہ ''ہمارے فرشتے جب ان کی روح قبض کرنے کے لئے آئیں گے۔'' اور اس آیت کے معنی کی مثال یہ قول پاک ہے کہ ''جو لوگ اللہ تعالیٰ پر کذب کا افترا کرتے ہیں وہ دنیا میں تمتع کے لحاظ سے کوئی فلاح نہیں پائیں گے اور جب پھر وہ ہماری طرف لوٹیں گے تو ان کے کفر کے سبب ہم انہیں عذاب شدید کا مزہ چکھائیں گے۔'' پھر فرمایا کہ ''اگر کوئی کفر کرتا ہے تو کرنے دو تمہیں اس کا کفر رنج و کوفت میں نہ ڈالے۔ ان کو آخر ہماری طرف آنا ہے ہی اس وقت ان کے اعمال ان پر کھل جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ دلوں کی بات کو جاننے والا ہے۔ ہم نے تو چند روزہ تمتع ان کو دے رکھا ہے۔ اللہ پاک آیت بالا میں خبر دیتا ہے کہ ملائکہ جو مشرکین کی روح قبض کریں گے تو موت کے وقت ان کو ڈرائیں گے اور روح قبض کر کے دوزخ کی طرف لے جائیں گے اور ان سے کہیں گے کہ اب وہ کہاں ہیں جن کو تم اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہراتے تھے، انہیں سے دعا مانگتے تھے اور انہیں کی عبادت کرتے تھے۔ انہیں کو بلاؤ تاکہ وہ تم کو دوزخ سے چھڑائیں۔ تو

وہ کہیں گے وہ اب کہاں وہ تو سب بھاگ گئے۔ ہم کو تو اب ان کی خیر کی بھی امید نہیں' اور اپنے منہ آپ اقرار کرنے لگیں گے کہ ہم کفر کرتے رہے تھے۔

**کافروں کا ایک دوسرے کو مورد الزام ٹھہرانا:** [آیت:۳۸۔۳۹] اللہ پاک مشرکین کی ان باتوں کی خبر دے رہا ہے جو وہ اللہ تعالیٰ پر افترا باندھتے تھے جب کہ ان سے کہا جائے گا کہ تم اپنے جیسے ان گروہوں میں جا کر شامل ہو جاؤ جو تمہاری صفات والے تھے اور جو تم سے پہلے گزرے ہیں خواہ وہ جنات میں سے ہوں یا انسان میں سے اور پھر دوزخ کی راہ لو۔ ﴿مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ﴾ محتمل ہے کہ ﴿فِیْٓ اُمَمٍ﴾ کا بدل ہو اور یہ بھی محتمل ہے کہ ﴿فِیْٓ اُمَمٍ﴾ معنی میں ہو مع امم کے۔ اور قولہ ﴿كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا﴾ یعنی جب ایک نیا گروہ دوزخ میں جھونکا جائے گا تو ایک دوسرے کو برا کہنے لگیں گے (خلیل اللہ علیہ السلام نے فرمایا کہ قیامت کے روز ایک کافر دوسرے کافر سے سرکش ہو جائے گا اور آپس میں ایک دوسرے کو برا بھلا کہنے لگیں گے)۔ ارشاد ہوتا ہے کہ جس وقت یہ کفار تابعین اپنے متبوعین سے سخت اظہار ناراضگی کریں گے اور جب وہ عذاب الٰہی کو دیکھ لیں گے اور تعلقات باہم ٹوٹ جائیں گے' یہ تابعین کہیں گے کہ کاش ہمیں پھر دنیا میں جانا نصیب ہو تو جس طرح اس وقت یہ ہم سے الگ ہو گئے ہیں اسی طرح ہم بھی ان سے بیزاری کا اظہار کر کے بدلہ لیں گے۔ اللہ تعالیٰ اسی طرح ان کے اعمال حسرت کے رنگ میں پیش کر کے انہیں بتلائے گا۔ لیکن دوزخ سے وہ کسی طرح خارج نہ ہو سکیں گے۔ حتیٰ کہ وہ سب جب دوزخ میں جمع ہو جائیں گے تو بعد کے داخل دوزخ ہونے والے تابعین اپنے متبوعین کے بارے میں کہیں گے' وہ متبوعین جن کا جرم بہ نسبت تابعین کے زیادہ شدید تھا اور وہ پہلے ہی سے داخل ہو چکے تھے' اللہ تعالیٰ سے اپنے متبوعین کی شکایت کریں گے کہ انہیں نے ہم کو سیدھے راستے سے گمراہ کیا تھا' اس لئے اے رب ان کو دوزخ میں دگنا عذاب دے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ''جس روز آگ میں جل کر ان کے چہرے سیاہ ہو جائیں گے' وہ کہیں گے کہ کاش ہم اللہ تعالیٰ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کرتے۔ اور اے رب! ہم نے اپنے بڑوں کی بات مانی اور انہوں نے ہمیں بہکا دیا۔ اے اللہ ان کو دگنا عذاب دے۔'' ❶ تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ نہیں تم میں سے ہر ایک کو دگنا عذاب ہوگا۔ جیسا کہ فرمایا کہ جو لوگ کفر کرتے ہیں اور لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی راہ سے روکتے ہیں ہم ان کا عذاب زیادہ کر دیں گے اور وہ اپنے گناہوں کا بوجھ بھی اٹھائیں گے اور دوسروں کے گناہوں کا بھی۔ غرض متبوعین اپنے تابعین سے کہیں گے کہ اب تم کو ہم پر کیا فضیلت رہی' تم بھی ایسے ہی از خود گمراہ ہو گئے' جیسے ہم ہو گئے تھے' تو اب اپنے اعمال کا مزہ چکھو۔ ان کی یہ حالت ویسی کچھ ہے جس کی خبر اللہ پاک نے یوں دی ہے کہ اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! کاش تم ان کافروں کو دیکھتے کہ وہ اپنے رب کے سامنے کھڑے ہوئے ہیں اور ایک دوسرے پر الزام لگا رہے ہیں اور تابعین اپنے متبوعین سے کہہ رہے ہیں کہ اگر تم نہ ہوتے تو ہم مؤمن بنتے تھے اور متبوعین اپنے تابعین سے کہیں گے کہ ہدایت حاصل کرنے سے ہم نے تم کو روک تھوڑا لیا تھا' تم تو آپ بھٹک گئے تھے عقل سے کام کیوں نہیں لیا تھا۔ اور تابعین متبوعین سے کہیں گے کہ یہ تو تمہارا رات دن کا بہکانا تھا کہ تم ہم کو کفر پر مجبور کرتے تھے اور خدائی میں شریک ٹھہراتے تھے۔ پھر آپ ہی چپکے چپکے نادم ہو جائیں گے' جب عذاب الٰہی کو دیکھیں گے اور ہم ان کی گردنوں میں طوق ڈال دیں گے اور جیسا وہ کرتے تھے ویسی ہی ان کو جزا ملے گی۔ ❷

---

❶ ۳۳/ الاحزاب: ٦٦، ٦٧۔ ❷ ۳٤/ سبا: ۳۱، ۳۳۔



إِنَّ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَاسْتَكْبَرُوا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ أَبْوَابُ السَّمَاءِ وَلَا يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ حَتَّىٰ يَلِجَ الْجَمَلُ فِي سَمِّ الْخِيَاطِ ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُجْرِمِينَ ﴿٤٠﴾ لَهُم مِّن جَهَنَّمَ مِهَادٌ وَمِن فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الظَّالِمِينَ ﴿٤١﴾

ترجمہ: جو لوگ ہماری آیات کو جھوٹا بتلاتے ہیں اور ان سے تکبر کرتے ہیں ان کے لئے آسمان کے دروازے نہ کھولے جائیں گے اور وہ لوگ کبھی جنت میں نہ جائیں گے جب تک کہ اونٹ سوئی کے ناکہ کے اندر سے نہ چلا جائے اور ہم مجرم لوگوں کو ایسی ہی سزا دیتے ہیں۔[۴۰] ان کے لئے آتش دوزخ کا بچھونا ہوگا اور ان کے اوپر اسی کا اوڑھنا ہوگا اور ہم ایسے ظالموں کو ایسی ہی سزا دیتے ہیں۔[۴۱]

**کافروں کا اوڑھنا بچھونا آگ ہی ہے:** [آیت: ۴۰۔۴۱] جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا ہے اور اس سے روگردانی کی' ان کے لئے آسمان کے دروازے نہیں کھولے جائیں گے یعنی نہ ان کا عمل صالح اوپر چڑھایا جائے گا نہ دعائیں۔ رسول اللہ ﷺ قبض روح فاجر کا ذکر فرماتے ہوئے کہتے ہیں کہ ''فرشتے اس روح کو لے کر آسمان پر چڑھیں گے' اور ملاء اعلیٰ کے جن فرشتوں پر سے گزر ہوگا وہ پوچھیں گے کہ یہ کس کی خبیث روح ہے؟ تو اس کا قبیح ترین نام لے کر کہا جائے گا کہ فلاں کی ہے حتیٰ کہ آسمان تک پہنچیں گے اور کہیں گے کہ دروازہ کھولو۔ لیکن دروازہ کھلے گا نہیں'' جیسا کہ ارشاد ہے ﴿لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ أَبْوَابُ السَّمَاءِ﴾

براء بن عازب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم ایک انصاری کے جنازے کی مشایعت کرتے ہوئے نبی اکرم ﷺ کے ساتھ چل رہے تھے' اور قبر تک پہنچے تو نبی اکرم ﷺ وہاں بیٹھ گئے۔ ہم بھی آپ ﷺ کے اطراف بیٹھے تھے اور ایسے خاموش گویا پرندے ہمارے سروں پر بیٹھ گئے ہیں (ہمیں خاموش و بے حرکت دیکھ کر) آپ ﷺ کے ہاتھ میں ایک لکڑی تھی زمین پر اس سے ایک شغل کے طور پر لکیریں کھینچ رہے تھے۔ پھر آپ ﷺ نے اپنا سر اٹھایا اور فرمانے لگے ''عذاب قبر سے اللہ تعالیٰ کے پاس پناہ مانگو!'' دو یا تین دفعہ فرمایا۔ پھر ارشاد ہوا کہ ''مومن جب دنیا سے اٹھنے لگتا ہے اور آخرت کا رخ کرتا ہے تو آسمان سے روشن چہرے والے فرشتے اترتے ہیں جنت کا کفن لئے ہوئے ہوتے ہیں اور جنت کی خوشبوئیں ساتھ لاتے ہیں۔ اتنے زیادہ ہوتے ہیں کہ جہاں تک نظر کام کرتی ہے فرشتے ہی فرشتے ہوتے ہیں۔ پھر ملک الموت آ کر اس کے سرہانے بیٹھتے ہیں اور کہتے ہیں ''اے مطمئن روح! مغفرت ربانی کی طرف چل! یہ سنتے ہی روح نکل پڑتی ہے جیسے کہ مشک کے منہ سے پانی کے قطرے نکلنے لگتے ہیں روح نکلتے ہی چشم زدن میں وہ اس کو جنتی کفن پہنا دیتے ہیں اور جنتی خوشبو میں اس کو بساتے ہیں وہ مشک کی ایسی بہتر خوشبو ہوتی ہے کہ دنیا میں جو بہترین ہو سکتی ہے۔ اس کو لے کر آسمان پر چڑھنے لگتے ہیں۔ جہاں کہیں سے گزرتے ہیں فرشتے کہتے ہیں کہ یہ کس کی پاک روح لے جا رہے ہو؟ کہا جاتا ہے کہ فلاں ابن فلاں کی۔ آسمان تک پہنچ کر دروازہ کھولنے کے لئے کہتے ہیں دروازہ کھول دیا جاتا ہے۔ ان کے ساتھ دوسرے تمام فرشتے بھی آسمان دوم تک ساتھ آتے ہیں۔ اسی طرح آسمان بہ آسمان ساتویں آسمان تک پہنچتے ہیں۔ اب اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرے اس بندے کو علیین کے دفتر میں لکھ لو اور زمین کی طرف واپس کر دو۔ کیونکہ میں نے اس کو مٹی ہی سے پیدا کیا ہے اسی کے اندر اس کو واپس کرتا ہوں اور پھر دوسری بار اسی کے اندر سے اس کو اٹھاؤں گا۔ اب اس کی روح واپس کی جاتی ہے۔ یہاں دو فرشتے آتے ہیں۔ اس کے پاس بیٹھتے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ تمہارا رب کون ہے؟ وہ کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ میرا رب ہے پھر پوچھتے ہیں تمہارا دین کون سا ہے وہ کہتا ہے اسلام میرا دین ہے۔ پھر پوچھتے ہیں وہ کون شخص ہیں جو تمہاری طرف بھیجے گئے تھے۔ وہ کہتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے

رسول حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ تھے۔ پھر پوچھتے ہیں تمہارا ذریعہ علم کیا تھا۔ وہ کہتا ہے کہ میں نے اللہ تعالیٰ کی کتاب پڑھی تھی اس پر ایمان لایا تھا۔ اب آسمان سے ایک ندا آتی ہے کہ میرے بندے نے سچ کہا۔ اس کے لئے جنت کا فرش لاؤ۔ جنت کے کپڑے پہناؤ اور جنت کا ایک دروازہ اس کے لئے کھول دو تا کہ جنت کی ہوا اور خوشبو اس کو پہنچتی رہے۔ اس کی قبر تا حد نگاہ کشادہ ہو جاتی ہے۔ ایک خوبصورت شخص اچھے لباس میں خوشبو میں بسا ہوا اس کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے خوش ہو جاؤ کہ آج تم سے جو وعدہ کیا گیا تھا پورا کیا جاتا ہے۔ وہ پوچھے گا تم کون ہو؟ وہ شخص کہے گا میں تمہارا عمل صالح ہوں۔ تو متوفی کہے گا اے اللہ تعالیٰ اسی وقت قیامت قائم کر دے۔ میں اپنے اہل اور مال سے ملوں گا۔'' آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''بندۂ کافر جب دنیا سے منہ موڑنے لگتا ہے تو سیاہ رنگ کے فرشتے ٹاٹ لئے ہوئے آ پہنچتے ہیں اور تا حد نظر ہوتے ہیں۔ اب ملک الموت آتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے خبیث روح نکل اور اللہ تعالیٰ کی ناراضی اور غضب کی طرف جا تو وہ جسم کے اندر گھسنے لگتی ہے' فرشتے اس کو کھینچ کر نکالتے ہیں جیسے کہ لوہے کی سیخ بھیگے ہوئے بالوں کے اندر سے نکالی جاتی ہے۔ وہ اس کو لیتے ہی طرفۃ العین میں اس کو ٹاٹ کے اندر لپیٹ لیتے ہیں۔ اس کے اندر سے سڑے ہوئے مردار کی طرح بدبو نکلتی ہے اس کو لے کر آسمان پر چڑھتے ہیں اور جہاں کہیں سے گزرتے ہیں فرشتے پوچھتے ہیں کہ یہ کس کی روح خبیث ہے؟ کہا جاتا ہے کہ فلاں ابن فلاں کی۔ اور جب آسمان تک پہنچ کر کہتے ہیں کہ دروازہ کھولو! تو نہیں کھولا جاتا ہے۔'' پھر آپ ﷺ نے ﴿لَا تُفَتَّحُ﴾ والی آیت پڑھی۔

''اب اللہ پاک فرماتا ہے کہ اس کو زمین کے طبقہ زیرین کی ''سجین'' میں لے جاؤ۔ چنانچہ اس کی روح وہاں پھینک دی جاتی ہے۔'' پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی کہ ''جو اللہ تعالیٰ کا شرک کرتا ہے گویا آسمان سے گر پڑا اور پرندے اس کا گوشت نوچ رہے ہوں یا ہوائیں دور دراز اس کو لئے اڑ رہی ہوں۔'' اس کی روح اس کے جسم میں واپس کر دی جاتی ہے۔ دو فرشتے آ کر پوچھتے ہیں کہ تیرا رب کون ہے؟ وہ کہتا ہے افسوس میں نہیں جانتا۔ پھر پوچھتے ہیں تیرا دین کونسا ہے؟ وہ جواب دیتا ہے ہائے میں واقف نہیں۔ اب دریافت کرتے ہیں کہ تیری طرف کون بھیجا گیا تھا۔ وہ کہتا ہے حیف مجھے علم نہیں۔ اب آسمان سے ندا آتی ہے کہ میرا بندہ جھوٹ کہتا ہے۔ اس کے لئے دوزخ کا فرش لاؤ اور دوزخ کا دروازہ اس پر کھول دو تا کہ اس کو دوزخ کی حرارت اور باد گرم پہنچتی رہے۔ اس کی قبر اس پر تنگ ہو جاتی ہے اور اتنا دباتی ہے کہ ہڈی پسلی مل جائے۔ ایک قبیح چہرے والا میلے کچیلے کپڑے پہنے بدبودار اس کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے کہ تجھے اپنی بدبختیوں کی بشارت ہے یہ وہی دن ہے جس کا تجھ سے وعدہ تھا۔ وہ پوچھتا ہے تو کون ہے؟ وہ کہتا ہے میں تیرا عمل بد ہوں۔ کافر کہنے لگتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کرے قیامت قائم نہ ہو'' (تا کہ مجھے دوزخ میں نہ جانا پڑے)۔ ❶

براء بن عازب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نبی اکرم ﷺ کے ساتھ باہر نکلے' جنازے کے ساتھ تھے' (باقی بیان سابقہ بیان کی طرح ہے)۔ ''حتیٰ کہ مؤمن کی روح جب نکلتی ہے تو آسمان وزمین کے فرشتے اس پر درود بھیجتے ہیں۔ اس کے لئے آسمان کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ سارے فرشتوں کی دعا یہی ہوتی ہے کہ اس کی روح کو ہمارے سامنے سے لیتے جائیں۔ کافر کی روح پر ایک ایسا فرشتہ متعین ہوتا ہے جو اندھا بہرا اور گونگا ہے۔ اس کے ہاتھ میں گرز ہوتا ہے کہ اگر پہاڑ پر مارے تو ریزہ ریزہ ہو جائے۔ چنانچہ اس کی ایک ہی چوٹ سے اس کا چورا ہو جاتا ہے بالکل مٹی بن جاتا ہے پھر وہ جیسا کا ویسا بحکم الٰہی بن جاتا ہے۔ پھر ایک اور مار پڑتی ہے وہ چیخ اٹھتا ہے کہ جن و انس کے سوا ہر مخلوق سنتی ہے۔ اب دوزخ کا دروازہ کھل جاتا ہے اور آگ بچھ جاتی ہے۔'' ❷ (ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک روایت بھی =

---

❶ ابوداود، کتاب السنة، باب المسئلة فی القبر وعذاب القبر ۴۷۵۳ وھو صحیح، احمد، ۴/ ۲۸۷، ۲۸۸؛ الشریعہ للآجری ۸۷۸؛ حاکم، ۱/ ۳۷؛ شعب الایمان ۳۹۵؛ اصول الاعتقاد ۲۱۴۰ ان کی اسناد صحیح درجہ کی ہیں۔ دیکھئے (الموسوعة الحدیثیة، ۳۰/ ۵۰۳)

❷ احمد، ۴/ ۲۹۵، ۲۹۶ وسنده ضعیف۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدٰىنَا لِهٰذَا وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۴۳﴾

ترجمہ: اور جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کیے ہم کسی شخص کو اس کی قدرت سے زیادہ کوئی کام نہیں بتلاتے ایسے لوگ جنت والے ہیں وہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے [۴۲] اور جو کچھ ان کے دلوں میں غبار تھا ہم اس کو دور کر دیں گے ان کے نیچے نہریں جاری ہوں گی اور وہ لوگ کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ احسان ہے جس نے ہم کو اس مقام تک پہنچایا اور ہماری کبھی رسائی نہ ہوتی اگر اللہ تعالیٰ ہم کو نہ پہنچاتے واقعی ہمارے رب کے پیغمبر سچی باتیں لے کر آئے تھے اور ان سے پکار کر کہا جائے گا کہ یہ جنت تم کو دی گئی ہے تمہارے اعمال کے بدلے۔ [۴۳]

= قریب قریب ایسی ہی ہے اس لئے ترجمہ غیر ضروری ہے)۔ وقولہ تعالیٰ ﴿لَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ﴾ یعنی اگر سوئی کے ناکے سے اونٹ باہر نکل سکتا ہے تو پھر کافر بھی داخل جنت ہو سکے گا۔ غرض یہ کہ کبھی نہیں ہو سکتا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس لفظ کو جُمّل پڑھتے تھے۔ یعنی ضم جیم اور تشدید میم کے ساتھ "جمل" موٹی رسی کو کہتے ہیں جس سے کشتیاں باندھی جاتی ہیں۔

**اہل ایمان کی سعادت مندی:** [آیت:۴۲۔۴۳] اللہ پاک جب اشقیا کا حال ذکر فرما چکا تو اب صاحب سعادت لوگوں کا ذکر فرماتا ہے کہ وہ لوگ جو دل سے ایمان لا چکے ہیں اور اپنے جوارح سے عمل صالح کر چکے ہیں وہ برعکس ہیں ان لوگوں کے جنہوں نے آیات ربانی سے کفر کیا۔ یہاں اس بات کو روشنی میں لایا جا رہا ہے کہ ایمان اور عمل کچھ دشوار چیزیں نہیں' بلکہ بہت سہل ہیں چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے تکلیفات شرعی جو عائد کئے ہیں اور ایمان اور عمل صالح کو جو فرض قرار دیا ہے یہ انسان کی وسعت سے کچھ باہر نہیں۔ ہم کسی کو بھی اس کی وسعت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتے' یہی لوگ اہل جنت ہیں اور اہل ایمان کے دلوں میں جو کچھ باہمی بغض و کینہ ہو گا وہ ہم نکال دیں گے۔ ❶ جیسا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ "مومنین جب نار سے نجات پا جائیں گے تو وہ جنت اور دوزخ کے درمیان والے پل پر روک لئے جائیں گے پھر ان کے وہ مظالم زیر بحث آئیں گے جو دنیا میں ان کے درمیان تھے حتیٰ کہ ان مظالم اور اس بغض وحسد سے جب ان کے دل پاک وصاف کر دیے جائیں گے تو پھر ان کو جنت کی طرف راہ دے دی جائے گی اور اللہ تعالیٰ کی قسم ان کو جنت کی منزل اپنے دنیا کے مسکن سے زیادہ سہل معلوم ہو گی۔ ❷ اہل جنت جب جنت کی طرف بھیجے جائیں گے تو وہ باب جنت کے پاس ایک درخت پائیں گے جس کے نیچے دو چشمے بہتے ہوں گے ایک میں سے پانی لے کر پئیں گے تو ان کے دل میں جو کچھ باہمی کینہ ہو گا سب ڈھل جائے گا۔ یہی شراب طہور ہے اور دوسرے چشمے میں نہائیں گے تو جنت کی سی تازگی ان کے چہروں پر نمایاں ہو جائے گی۔ پھر نہ تو بال بکھریں گے اور نہ سرمہ لگانے کی ضرورت ہو گی۔ پھر یہ لوگ جنت کی طرف گروہ در گروہ روانہ کئے جائیں گے۔" ❸ =

❶ ٦/ الانعام: ١٥٢، ١٥٣۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب المظالم، باب قصاص المظالم ٢٤٤٠؛ حاکم، ٢/ ٣٥٤؛ مسند ابی یعلیٰ ١١٨٦؛ ابن حبان ٧٤٣٤۔ ❸ الطبری ١٢/ ٤٣٩۔

وَنَادٰۤی اَصۡحٰبُ الۡجَنَّۃِ اَصۡحٰبَ النَّارِ اَنۡ قَدۡ وَجَدۡنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا فَہَلۡ وَجَدۡتُّمۡ مَّا وَعَدَ رَبُّکُمۡ حَقًّا ؕ قَالُوۡا نَعَمۡ ۚ فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَیۡنَہُمۡ اَنۡ لَّعۡنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الظّٰلِمِیۡنَ ﴿۴۴﴾ۙ الَّذِیۡنَ یَصُدُّوۡنَ عَنۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ وَ یَبۡغُوۡنَہَا عِوَجًا ۚ وَ ہُمۡ بِالۡاٰخِرَۃِ کٰفِرُوۡنَ ﴿ۘ۴۵﴾

ترجمہ: اور اہل جنت اہل دوزخ کو پکاریں گے کہ ہم سے جو ہمارے رب نے وعدہ فرمایا تھا ہم نے تو اس کو واقع کے مطابق پایا سو تم سے جو تمہارے رب نے وعدہ کیا تھا تم نے بھی اس کو مطابق واقع کے پایا؟ وہ کہیں گے ہاں پھر ایک پکارنے والا دونوں کے درمیان میں پکارے گا کہ اللہ تعالیٰ کی مار ہو ان ظالموں پر۔[۴۴] جو اللہ تعالیٰ کی راہ سے اعراض کیا کرتے تھے اور اس میں کجی تلاش کرتے رہتے تھے اور وہ لوگ آخرت کے بھی منکر تھے۔[۴۵]

= حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں امید کرتا ہوں کہ میں اور عثمان اور طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہم ان شاء اللہ انہیں لوگوں میں سے ہوں گے جن کے دلوں میں کینہ تھا لیکن سب کا سینہ کینہ سے صاف کر دیا جائے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم میں اہل بدر بھی ہیں اور انہیں کی شان میں یہ آیت اتری ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "ہر جنتی کو دوزخ کا ٹھکانہ بتا دیا جائے گا۔ وہ کہے گا کہ اگر اللہ تعالیٰ میری ہدایت نہ فرماتا تو میرا یہی ٹھکانہ ہوتا۔ اللہ تعالیٰ کا بڑا بڑا شکر ہے۔ اور ہر دوزخی کو جنت کا ٹھکانہ بتایا جائے گا وہ کہے گا کاش! اللہ تعالیٰ مجھے بھی ہدایت فرماتا تو یہ ٹھکانا میرا ہوتا اس طرح اس پر حسرت چھائی رہے گی۔ ❶ اور جب ان مومنین کو جنت کی بشارت مل جائے گی تو کہا جائے گا کہ یہ جنت اعمال صالح کے نتیجے کے طور پر تمہارا انعام ہے تم پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے تم جنت میں داخل کیے گئے اپنے حسب اعمال اپنا ٹھکانہ بنا لو اور یہ سب رحمت ربانی کا سبب ہے" بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "ہر ایک تم میں سے جان لے کہ کسی کے عمل اس کو جنت میں نہیں پہنچاتے ہیں۔" تو لوگوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ بھی نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ہاں میں بھی نہیں جب تک کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت میرے بھی شامل حال نہ ہو۔" ❷

**جنتیوں کا اہل جہنم سے سوال:** [آیت: ۴۴-۴۵] اہل دوزخ کے دوزخ میں جانے کے بعد بہ طور توبیخ و سرزنش ان سے خطاب کیا جا رہا ہے کہ اصحاب جنت اصحاب نار سے کہیں گے کہ ہمارے رب نے ہم سے جو وعدہ فرمایا تھا اس کو تو حق ثابت کر دکھایا' کیا تم کو بھی حق کے اس وعدہ سے سابقہ پڑا جو تمہارے ساتھ رب نے کیا تھا۔ یہاں حرف "ان" قول محذوف کی تفسیر کر رہا ہے اور "قد" تحقیق کے لئے آیا ہے' تو وہ کافر جواب دیں گے کہ ہاں۔ جیسا کہ سورۂ صافات میں حق تعالیٰ نے فرمایا اور اس شخص کے بارے میں خبر دی ہے جو زندگی میں کسی کافر کا رفیق تھا یہ کہ وہ مومن جب اپنے کافر رفیق کو دوزخ میں جھانک کر دیکھے گا تو کہے گا کہ اللہ تعالیٰ کی قسم یہ تو مجھے دنیا میں اپنی غلط رہ نمائی سے آج ہلاک ہی کر دینے والا تھا۔ اگر اللہ تعالیٰ کا کرم شامل نہ ہوتا تو آج میں اسی کے ساتھ ہوتا۔ یہ کافر کہتے تھے کہ بس یہی ہم جو مر گئے سو مر گئے نہ پھر اٹھیں گے نہ کوئی عذاب ہوگا۔ ❸ فرشتے اب ان کے کان کھولیں گے اور کہیں گے کہ =

❶ السنن الکبریٰ للنسائی ۱۱۴۵۴؛ حاکم، ۲/ ۴۳۵؛ احمد، ۲/ ۵۱۲ وسندہ ضعیف ولہ شاھد صحیح عند البخاری، ۶۵۶۹ وحسن عند احمد، ۲/ ۵۴۰ فالحدیث حسن۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب المرضی، باب تمنی المریض الموت ۵۶۷۳؛ صحیح مسلم ۲۸۱۶؛ احمد، ۲/ ۲۶۴؛ ابن حبان ۳۴۸۔ ❸ ۳۷/ الصافات: ۵۵، ۵۸۔

وَبَيْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْأَعْرَافِ رِجَالٌ يَعْرِفُونَ كُلًّا بِسِيمَاهُمْ ۚ وَنَادَوْا أَصْحَابَ الْجَنَّةِ أَنْ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ ۚ لَمْ يَدْخُلُوهَا وَهُمْ يَطْمَعُونَ ﴿٤٦﴾ وَإِذَا صُرِفَتْ أَبْصَارُهُمْ تِلْقَاءَ أَصْحَابِ النَّارِ قَالُوا رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ﴿٤٧﴾

ع ٥ ٨ ١٢

ترجمہ: اوران دونوں کے درمیان ایک آڑ ہوگی اوراعراف کے اوپر بہت سے آدمی ہوں گے وہ لوگ ہرایک کوان کے قیافہ سے پہچانیں گے اوراہل جنت کو پکار کر کہیں گے السلام علیکم! ابھی یہ اہل اعراف جنت میں داخل نہیں ہوئے ہونگے اوراس کے امیدوار ہونگے۔[۴۶] اور جب ان کی نگاہیں اہل دوزخ کی طرف جا پڑیں گی تو کہیں گے اے ہمارے رب! ہم کوان ظالم لوگوں کے ساتھ شامل نہ کیجئے۔[۴۷]

= دیکھو یہ ہے وہ دوزخ جس کا تم انکار کرتے تھے۔ یہ کوئی جادو ہے یا یہ کہ تمہیں دکھائی نہیں دے رہا ہے۔ آؤ دوزخ میں داخل ہو جاؤ۔ چاروناچار اب تم کو صبر کرنا ہی پڑے گا۔ تم اپنے کئے کا بدلہ پا رہے ہو۔ ❶ اسی طرح نبی اکرم ﷺ نے مقتولین بدر کے کفار سے یوں خطاب فرمایا تھا کہ اے ابوجہل بن ہشام اے عتبہ بن ربیعہ اے شیبہ بن ربیعہ اور دیگر مقتول سرداران قریش کے نام لے لے کر فرمایا کہ کیوں! رب نے تم سے جو وعدہ کیا تھا پورا فرمالیا کہ نہیں؛ مجھ سے اللہ تعالیٰ نے جو وعدہ فرمایا تھا وہ تو پورا ہو گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! آپ مردوں کو تخاطب فرمارہے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ کی قسم وہ تم سے کم نہیں سن رہے ہیں لیکن جواب نہیں دے سکتے ہیں۔'' ❷

پھر ارشاد باری ہوتا ہے کہ ایک آواز دینے والا آواز دے گا کہ ظالمین پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہے۔ پھر فرمایا کہ یہ وہ لوگ ہیں جو سیدھی راہ سے لوگوں کو روکتے تھے۔ انبیاء علیہم السلام کی راہ شریعت سے لوگوں کو منحرف کر دیتے تھے کہ لوگ ٹیڑھی راہ چلیں اور پیغمبر ﷺ کی پیروی نہ کریں۔ یہ آخرت میں اللہ تعالیٰ کا سامنا ہونے سے منکر تھے کیونکہ انہیں یوم حساب کا ڈر ہی نہیں تھا۔ یہ بڑے ہی بدلوگ تھے۔

**اصحاب اعراف اوران کا انجام:** [آیت:۴۶۔۴۷] اہل جنت کا اہل نار سے تخاطب کا ذکر فرمانے کے بعد ارشاد ہوتا ہے کہ دوزخ اور جنت کے درمیان ایک آڑ ہوگی جو دوزخیوں کو جنت تک پہنچنے سے روک دے گی۔ جیسا کہ فرمایا کہ ان دونوں کے درمیان ایک دیوار قائم کردی گئی ہے۔ جس کے اندر کی طرف ایک دروازہ ہے جس میں رحمت ہے اوراس کے باہر کی طرف عذاب ہے۔ ❸ یہی اعراف ہے جس کی نسبت فرمایا کہ اعراف پر لوگ ہوں گے۔ سدی سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے قول ''ان کے درمیان آڑ ہوگی'' میں ''آڑ'' یہی اعراف ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اعراف جمع ہے عرف کی۔ ہر مرتفع جگہ کو عرف کہتے ہیں۔ مرغ کی کلغی کو بھی اسی لئے عرف کہا جاتا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جنت و دوزخ کے درمیان ایک ٹیلہ ہے۔ یہاں بھی لوگ روک رکھے گئے ہیں؛ یہ گنہگار ہیں۔ سدی کہتے ہیں کہ اعراف اس لئے نام رکھا گیا ہے کہ یہاں کے لوگ اپنے لوگوں کو پہچان لیں گے۔ مفسرین کی تعبیریں اصحاب اعراف کے بارے میں مختلف ہیں۔ تقریباً سب کے ایک ہی معنی ہیں۔ یعنی وہ ایسے لوگ ہیں جن کی نیکیاں اور گناہ برابر ہوں۔ رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا کہ جن کی نیکیاں اور گناہ برابر ہوں وہ کہاں رہیں گے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا ''یہی لوگ

❶ ٥٢/ الطور:١٤، ١٦۔ ❷ صحيح بخاري، كتاب المغازي، باب قتل ابى جهل ٣٩٧٦؛ صحيح مسلم ٢٨٧٤؛ ابن حبان ٦٤٩٨۔ ❸ ٥٧/ الحديد:١٣۔

صاحب اعراف ہیں یہ جنت میں تو نہیں داخل کئے جائیں گے لیکن انہیں جنت کی توقع ضرور ہو گی۔'' ❶ پھر اسی قسم کے ایک سوال پر نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ اصحاب اعراف وہ ہیں جو والدین کی اجازت کے بغیر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کے لئے نکلے اور پھر قتل ہو گئے دخول جنت سے تو انہیں اس لئے روک دیا گیا کہ اپنے والدین کی مرضی کے خلاف کیا تھا اور دوزخ سے اس لئے بچ گئے کہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں شہید ہوئے تھے۔'' ❷ اور ایک حدیث ہے کہ فرمایا ''یہ وہ لوگ ہیں جن کی نیکیاں اور بدیاں برابر برابر تھیں۔ برائیوں نے تو جنت میں جانے سے انہیں روک دیا اور نیکیوں نے دوزخ میں جانے سے باز رکھا' اب یہ لوگ اسی دیوار کے پاس ٹھہرے ہوئے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے فیصلہ کرنے تک یہیں ٹھہرے رہیں گے۔ اب ان کی نگاہیں جب اصحاب نار کی طرف اٹھیں گی تو وہ کہیں گے یارب ان ظالمین میں سے ہمیں نہ بنا۔ یہ اسی طرح دعائیں مانگتے رہیں گے کہ اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا' اچھا جاؤ جنت میں داخل ہو جاؤ میں نے تمہیں بخش دیا۔ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ لوگوں کا حساب لے گا۔ جس کی ایک نیکی بھی بڑھ جائے گی وہ داخل جنت کر دیا جائے گا اور جس کی ایک برائی بھی بڑھ جائے گی اس کو دوزخ کی راہ بتا دی جائے گی۔'' پھر آپ ﷺ نے ﴿فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ﴾ والی آیت پڑھی۔

پھر فرمایا کہ ''میزان تو ایک دانہ کے فرق سے بھی جھک جائے گا اور چڑھ جائے گا اور نیکیاں اور بدیاں برابر ہوتی ہیں تو وہ پل پر ٹھہرا دیے جاتے ہیں وہ اہل جنت اور اہل نار کو پہچان لیتے ہیں۔ اہل جنت کو دیکھ کر سلام کہیں گے اور بائیں طرف اہل دوزخ دکھائی دیں گے تو کہنے لگیں گے کہ اے اللہ تعالیٰ ان لوگوں میں سے ہمیں نہ بنانا۔ اصحاب حسنات کے سامنے ایک نور ہو گا جس کی راہنمائی میں وہ چلیں گے ایسے ہر نیک مرد اور عورت کے آگے نور ہو گا۔ صراط پر جب پہنچیں گے تو یہ نور ان لوگوں سے چھن جائے گا جو منافق ہوں گے۔ جب اہل جنت اس حال میں منافقین کو دیکھیں گے تو کہیں گے اے اللہ! ہمارے نور کو قائم رکھ لیکن اصحاب اعراف کا نور ان کے سامنے ہو گا وہ دور نہ ہو گا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ فرمائے گا وہ جنتی تو نہیں ہیں لیکن جنت کی توقع رکھتے ہیں۔ بندہ جب کوئی نیکی کرتا ہے تو دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور کوئی بدی کرتا ہے تو ایک ہی بدی کا اندراج ہوتا ہے۔ وہ شخص بدنصیب ہے جس کی اکائیاں اس کی دہائیوں پر غالب آ گئی ہوں۔ جب اللہ پاک انہیں معاف فرما دے گا تو ایک نہر کی طرف بھیجے گا اس کو نہر حیات کہتے ہیں۔ جس کے کنارے سونے کے ہیں جن پر ہیرے اور موتی ٹکے ہیں۔ اس کی مٹی مشک ہے یہ لوگ اس نہر میں نہلائے جائیں گے تو ان کے رنگ درست ہو جائیں گے اور ان کی گردنوں پر سفید اور روشن علامات ظاہر ہو جائیں گی۔ اسی نشانی سے ان کا صاحب اعراف ہونا معلوم کیا جائے گا۔ جب ان کے رنگ نکھر جائیں گے تو اللہ پاک ان سے خطاب فرمائے گا کہ مانگو کیا چاہتے ہو؟ وہ اپنی خواہش ظاہر کریں گے۔ ان کی امیدیں پوری کی جائیں گی اور کہا جائے گا کہ تمہاری درخواست سے اور ستر حصے تمہیں زیادہ دیا جاتا ہے وہ جنت کی طرف روانہ کئے جائیں گے ان کا نام ہو گا مساکینِ اہل جنت۔'' نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''سب کے آخر میں ان کا فیصلہ ہو گا۔ سب بندوں کا فیصلہ ہو چکنے کے بعد اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اے صاحبان اعراف! تمہاری نیکیوں نے تم کو دوزخ سے بچا لیا۔ لیکن جنت کا حق دار تم کو ثابت نہ کر سکیں۔ اب تم میرے آزاد کردہ ہو جاؤ۔ جنت سے استفادہ کرو جس طرح بھی تم چاہو۔'' ❸

اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ اہل اعراف وہ لوگ ہیں جو ناجائز پیدا ہوئے ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جنات کے مؤمنین' =

❶ اس کی سند میں ابوعباد مجہول ہے جبکہ عبداللہ بن محمد بن عقیل جسے ابن معین نے ضعیف اور ابن حبان نے ردی الحفظ کہا ہے (المیزان، ۲/ ۴۸۴ رقم ۴۵۳۶) لہٰذا یہ روایت ضعیف مردود ہے۔ ❷ الطبری، ۸/ ۱۳۹؛ الامالی، ۸/ ۱۶۲ اس کی سند میں یحییٰ بن شبل مجہول راوی ہے (المیزان، ۴/ ۳۸۴ رقم ۹۵۳۹) لہٰذا یہ روایت ضعیف مردود ہے۔ اور شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اس روایت کو منکر قرار دیا ہے۔ دیکھئے (السلسلة الضعيفة ۲۷۹۱) ❸ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔

وَنَادٰٓى اَصْحٰبُ الْاَعْرَافِ رِجَالًا يَّعْرِفُوْنَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ قَالُوْا مَآ اَغْنٰى عَنْكُمْ جَمْعُكُمْ وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۴۸﴾ اَهٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ اَقْسَمْتُمْ لَا يَنَالُهُمُ اللّٰهُ بِرَحْمَةٍ ؕ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمْ وَلَآ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ﴿۴۹﴾

ترجمہ: اور اہل اعراف بہت سے آدمیوں کو جن کو کہ ان کے قیافہ سے پہچانیں گے پکاریں گے کہیں گے کہ تمہاری جماعت اور تمہارا اپنے کو بڑا سمجھنا تمہارے کچھ کام نہ آیا۔[۴۸] کیا یہ وہی ہیں جن کی نسبت تم قسمیں کھا کھا کر کہا کرتے تھے کہ اللہ ان پر رحمت نہ کرے گا۔ان کو یوں حکم ہو گیا کہ جاؤ جنت میں تم پر نہ کچھ اندیشہ ہے اور نہ تم مغموم ہو گے۔[۴۹]

=ان کے لئے بھی ثواب اور عذاب ہے۔''لوگوں نے ان کے ثواب کے بارے میں اور ان کے مؤمنین سے متعلق دریافت کیا تو فرمایا کہ ''یہ سب صاحب اعراف ہیں۔ یہ جنت میں امت محمدیہ کے ساتھ نہیں ہوں گے۔'' پوچھا کہ اعراف کیا ہے؟ فرمایا ''جنت کے قریب ایک دیوار ہے جس میں نہریں بھی ہیں، درخت اور پھل بھی ہیں۔'' **1** مجاہد کہتے ہیں کہ اصحاب اعراف وہ نیک لوگ ہیں جو فقہا اور علما ہیں۔ ﴿بَيْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْاَعْرَافِ رِجَالٌ﴾ کے بارے میں ابومجلز کہتے ہیں کہ جو لوگ اعراف پر متعین ہوں گے وہ فرشتے ہوں گے جو اہل جنت اور اہل نار کو پہچانتے ہوں گے اور اہل جنت کو ندا کر کے کہتے ہوں گے السلام علیکم۔ وہ جنت میں تو نہیں ہوں گے لیکن جنت کے آرزو مند ہوں گے اور دوزخیوں کو دیکھ کر دوزخ سے پناہ مانگیں گے۔ اصحاب اعراف ایسے لوگوں کو آواز دیں گے جن کو وہ روشن پیشانی سے پہچان لیں گے اور کہیں گے کہ تم اللہ تعالیٰ کے حکم سے غرور اور سرتابی نہیں کرتے تھے۔ یہ گنہگار لوگ تو جنتی نہیں ہو سکتے جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی رحمت نہیں پائی۔ اور جب جنتی جنت میں داخل کئے جائیں گے تو کہا جائے گا کہ جاؤ جنت میں اب تم کو نہ کوئی خوف ہے نہ تم کو حزن و غم سے سابقہ ہو گا۔ یہ قول بہت غریب ہے اور سیاق عبارت بھی ظاہر کے خلاف ہے اور جمہور کا قول ہی مقدم ہے کیونکہ آیت کے ظاہری الفاظ کے مطابق ہے۔ حضرت مجاہد کا قول بھی جو اوپر بیان ہوا غرابت سے خالی نہیں۔ قرطبی نے اس بارے میں بارہ قول نقل کئے ہیں۔ صلحا' انبیا' ملائکہ وغیرہ یہ جنتیوں کو ان کے چہرے کی رونق اور سفیدی سے اور جہنم والوں کو ان کے چہرے کی سیاہی سے پہچان لیں گے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اللہ پاک نے یہ منزلت ان کو اس لئے بخشی ہے تا کہ وہ جان لیں کہ جنتی کون ہے اور دوزخی کون۔ وہ اہل نار کو چہرے کی سیاہی سے پہچان لیں گے اور اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگ کر کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ ان ظالموں میں سے ہمیں نہ بنا۔ اسی حالت میں وہ اہل جنت کو سلام کہیں گے اور خود جنت میں داخل تو نہیں ہوئے لیکن امید رکھتے ہیں اور ان شاء اللہ داخل ہوں گے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی قسم یہ طمع ان کے دل میں صرف اس کرامت و مہربانی کے سبب ہے جو اللہ تعالیٰ ان کے حال پر شامل رکھتا ہے اور وہ جو امید رکھیں گے اس سے اللہ تعالیٰ نے انہیں آگاہ بھی فرما دیا ہے یعنی کہہ دیا ہے کہ اہل دوزخ کو دیکھ کر وہ کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ ان سے بچا۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وہ اہل دوزخ کی طرف دیکھیں گے تو ان کے چہرے جھلس اٹھیں گے اور جب اہل جنت کی طرف دیکھیں گے تو یہ بات جاتی رہے گی۔

**قیامت کے دن حضرت محمد ﷺ کی شفاعت:** [آیت: ۴۸۔۴۹] اللہ تعالیٰ اس ملامت کا ذکر فرما رہا ہے جو اہل اعراف

---

**1** اس کی سند میں ولید بن موسیٰ الدمشقی ہے جسے دار قطنی نے منکر الحدیث، ابن حبان نے اس کی روایت کو موضوع کہا اور اس کے علاوہ دوسرے محدثین نے اسے متروک قرار دیا ہے۔ دیکھئے (المیزان، ٤/ ٣٤٩ رقم ٩٦١٢) لہٰذا یہ روایت سخت ضعیف مردود ہے۔

بروز قیامت مشرکین کے سرداروں کو دوزخ میں دیکھ کر کریں گے کہ تمہاری کثرت نے تمہیں کوئی فائدہ نہیں پہنچایا اور عذاب الٰہی سے تمہاری سرکشی نے بھی تمہیں کوئی نفع نہ بخشا اور تم مستحق عذاب و نکال ہو گئے۔ یہی مشرکین اہل اعراف کے بارے میں کہتے تھے اور قسمیں کھاتے تھے کہ انہیں اللہ تعالیٰ کی رحمت کبھی نہیں ملے گی۔ اب اللہ تعالیٰ اہل اعراف سے کہے گا کہ جاؤ جنت میں داخل ہو جاؤ' تمہیں نہ خوف ہے نہ رنج و غم۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ''اصحاب اعراف وہ لوگ ہیں کہ جن کے اعمال برابر ہیں۔ یعنی اتنے نہیں کہ جنت میں جا سکیں اور نہ ایسے ہیں کہ دوزخ میں ڈالے جائیں۔ چنانچہ وہ اعراف کے اندر رہ کر دوزخیوں اور جنتیوں کو ان کے چہروں ہی سے پہچان لیں گے۔ پھر قیامت کے روز جب سب بندوں کے فیصلے ہو چکیں گے تو اللہ تعالیٰ شفاعت کرنے کی اجازت دے گا۔ لوگ آدم علیہ السلام کے پاس آئیں گے اور کہیں گے' آپ ہمارے باپ ہیں اللہ تعالیٰ کے پاس ہماری شفاعت کیجئے۔ وہ کہیں گے کہ کیا تم جانتے ہو کہ کسی کو بھی اللہ تعالیٰ نے میرے سوا اپنے ہاتھوں سے بنایا ہو اور اس میں خاص اپنی روح پھونکی ہو اور کیا ملائکہ نے میرے سوا کسی اور کو بھی سجدہ کیا ہے۔ لوگ کہیں گے نہیں۔ آدم علیہ السلام کہیں گے پھر بھی میں کنہ ذات الٰہی سے واقف نہیں' میں تو شفاعت کی طاقت نہیں رکھتا۔ تم میرے بیٹے ابراہیم علیہ السلام کے پاس جاؤ۔ لوگ ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئیں گے اور ان سے شفاعت کے خواستگار ہوں گے۔ وہ کہیں گے کیا اللہ تعالیٰ نے میرے سوا کسی کو خلیل قرار دیا ہے اور میرے سوا کیا کسی کو اس کی قوم نے آگ میں جھونکا ہے؟ لوگ کہیں گے نہیں۔ ابراہیم علیہ السلام کہیں گے میں شفاعت نہیں کر سکتا۔ اللہ تعالیٰ کی کنہ سے واقف نہیں۔ تم موسیٰ علیہ السلام کے پاس جاؤ۔ موسیٰ علیہ السلام کہیں گے کیا میرے سوا اللہ تعالیٰ نے کسی سے براہ راست باتیں کی ہیں؟ مگر پھر بھی میں حقیقت الٰہی سے واقف نہیں' تم عیسیٰ علیہ السلام کے پاس جاؤ۔ عیسیٰ علیہ السلام کہیں گے کیا میرے سوا اللہ تعالیٰ نے کسی کو بغیر باپ کے پیدا کیا ہے اور کیا کسی نے کوڑھی اور جذامی جیسے لاعلاج مریض کو درست کیا ہے۔ اور میرے سوا کیا کسی نے مردے کو زندہ کیا ہے؟ کہیں گے نہیں۔ پھر بھی میں اس کی ذات سے واقف نہیں۔ مجھے اپنی فکر ہے۔ تم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ۔ لوگ میرے پاس آئیں گے۔ میں سینے پر ہاتھ مار کر کہوں گا میں تمہاری سفارش کروں گا۔ پھر میں اللہ تعالیٰ کے عرش کے آگے آ کر کھڑا ہوں گا۔ اور میری زبان اللہ تعالیٰ کی تعریف میں ایسی کھل جائے گی کہ کبھی تم نے ایسی تعریف نہ سنی ہو گی۔ پھر میں سجدے میں گر جاؤں گا۔

اللہ تعالیٰ فرمائے گا۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! سر اٹھاؤ' بولو کیا چاہتے ہو' شفاعت کرتے ہو تو تمہاری شفاعت قبول کی جائے گی۔ اب میں سر اٹھاؤں گا اور پھر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کروں گا۔ پھر سجدے میں گر پڑوں گا۔ پھر کہا جائے گا کہ اٹھو درخواست کرو۔ میں سر اٹھا کر عرض کروں گا ''یا رب میری امت کو بخش دے۔'' اللہ تعالیٰ فرمائے گا ''ہاں بخش دیا''۔ اس کیفیت کو دیکھ کر کوئی نبی مرسل اور کوئی فرشتہ نہ ہو گا جس کو رشک نہ ہو۔ یہی مقام محمود ہے۔

اب میں سب امتیوں کو لے کر جنت کی طرف آؤں گا۔ جنت کا دروازہ میرے لئے کھل جائے گا۔ اب ان سب امتیوں کو نہر کی طرف لے جایا جائے گا جس کو ''نہر حیات'' کہتے ہیں۔ جس کے دونوں کنارے موتی' ہیرے اور زر سے مرصع ہونگے۔ اس کی مٹی مشک ہو گی' اس کے کنکر پتھر یاقوت ہوں گے۔ اس نہر میں یہ لوگ نہائیں گے اور ان کے رنگ جنتیوں کے سے ہو جائیں گے اور ان سے جنتیوں کی خوشبو پیدا ہو جائے گی ایسے معلوم ہوں گے گویا چمکتے تارے ہیں لیکن ان کے سینوں پر روشن نشانات ہوں گے جن سے وہ پہچانے جائیں گے۔ انہیں مساکین اہل الجنۃ کہا جائے گا۔'' [1]

---

[1] یہ روایت نہیں ملی لیکن اس معنی کی دوسری روایت صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب ادنی اهل الجنة منزلة فيها ۱۹۴، ۱۹۵ میں موجود ہے۔



وَنَادٰٓى اَصْحٰبُ النَّارِ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ اَنْ اَفِيْضُوْا عَلَيْنَا مِنَ الْمَآءِ اَوْ مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ۭ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَهُمَا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ؀ۙ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّلَعِبًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۚ فَالْيَوْمَ نَنْسٰىهُمْ كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا ۙ وَمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ؀

ترجمہ: اور دوزخ والے جنت والوں کو پکاریں گے کہ ہمارے اوپر تھوڑا پانی ہی ڈال دو یا اور ہی کچھ دے دو جو اللہ تعالیٰ نے تم کو دے رکھا ہے۔ جنت والے کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے دونوں چیزوں کی کافروں کے لئے بندش کر رکھی ہے۔[۵۰] جنہوں نے دنیا میں اپنے دین کو لہو ولعب بنا رکھا تھا اور جن کو دنیاوی زندگی نے دھوکہ میں ڈال رکھا تھا۔ سو ہم بھی آج کے روز ان کا نام نہ لیں گے جیسا انہوں نے اس دن کا نام تک نہ لیا اور جیسا یہ ہماری آیتوں کا انکار کیا کرتے تھے۔[۵۱]

**اہل دوزخ کی فریاد:** [آیت:۵۰۔۵۱] اللہ تعالیٰ ذلت اصحاب نار کو بتا رہا ہے اور یہ کہ وہ کس طرح اہل جنت سے شراب وطعام مانگ رہے ہیں لیکن جنتی انہیں کچھ نہیں دیتے۔ دوزخی جنتیوں سے کہیں گے کہ کچھ پانی اور کچھ طعام ہمیں بھی دے دو۔ باپ سے بیٹا یا بھائی سے بھائی مانگے گا اور کہے گا کہ میں تو جل اٹھا ہوں تھوڑا سا پانی دے دو۔ لیکن وہ یہی جواب دیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ دونوں چیزیں کافروں پر حرام کر دی ہیں۔ ابو موسیٰ صفار نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ کونسا صدقہ افضل ہے تو کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''بہترین صدقہ پانی ہے۔ کیا تم نے نہیں سنا کہ اہل نار اہل جنت سے پانی اور طعام مانگیں گے۔'' ❶ ابو صالح سے روایت ہے کہ جب ابو طالب بیمار ہوئے تو لوگوں نے ان سے کہا کہ تم اپنے بھتیجے کے پاس کہلا بھیجو کہ انگور کا ایک جنتی خوشہ منگوا دو شاید کہ اس کی برکت سے شفا ہو جائے۔ قاصد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہنے لگے کہ کافروں پر اللہ تعالیٰ نے جنت کی ہر چیز حرام کر دی ہے۔ ❷ پھر اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے کہ کافروں نے کس طرح دنیا میں مذہب ودین کو کھلونا بنا رکھا ہے اور دنیا کے اندر کس طرح بھول میں پڑے ہوئے ہیں اور دنیا کی زینت وآرائش میں کیسے مبتلا ہیں۔ اور آخرت کا سودا کرنے سے کیسے غافل ہیں۔ پھر فرمایا آج ہم بھی ان کو بھلا دیتے ہیں جیسا کہ انہوں نے اس یوم آخرت کو بھلا دیا تھا۔ یہ بھلانے کا لفظ بطور معاملہ اور بدلے کے ہے ورنہ اللہ تعالیٰ کسی چیز کو فراموش نہیں کرتا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿فِیْ کِتٰبٍ ۚ لَا یَضِلُّ رَبِّیْ وَلَا یَنْسَی﴾ ❸ یہاں مقصد صرف مقابلۃً بات کہنا ہے۔ جیسا کہ فرمایا ﴿نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ﴾ ❹ اور ﴿كَذٰلِكَ اَتَتْكَ اٰيٰتُنَا فَنَسِيْتَهَا وَكَذٰلِكَ الْيَوْمَ تُنْسٰى ۝﴾ ❺ اور ﴿الْيَوْمَ نَنْسٰىكُمْ كَمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا﴾ ❻ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں اللہ تعالیٰ نے ان کے ساتھ خیر کرنا بھلا دیا ہے اور ان کو سزا دینا نہیں بھلایا۔

---

❶ المعجم الأوسط ١٠١٥؛ مسند ابی یعلی ٢٦٧٣ اس کی سند میں موسیٰ بن المغیرہ اور ابوموسیٰ الصفار مجہول راوی ہیں (میزان الاعتدال، ٤/ ٢٢٤، رقم ٨٩٢٩) لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔

❷ یہ روایت معضل یعنی ضعیف ہے۔ ❸ ٢٠/ طٰہٰ:٥٢۔ ❹ ٩/ التوبۃ:٦٧۔

❺ ٢٠/ طٰہٰ:١٢٦۔ ❻ ٤٥/ الجاثیۃ:٣٤۔



وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۵۲﴾ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ۭ يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ قَدْ جَاۗءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۚ فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَاۗءَ فَيَشْفَعُوْا لَنَآ اَوْ نُرَدُّ فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ۭ قَدْ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿۵۳﴾ ع

**ترجمہ:** اور ہم نے ان لوگوں کے پاس ایک ایسی کتاب پہنچادی ہے جس کو ہم نے اپنے علم کامل سے بہت ہی واضح واضح کر کے بیان کر دیا ہے ذریعہ ہدایت اور رحمت ان لوگوں کے لئے ہے جو ایمان لائے۔[۵۲] ان لوگوں کو اور کسی بات کا انتظار نہیں صرف اس کے اخیر نتیجہ کا انتظار ہے جس روز اس کا اخیر نتیجہ پیش آئے گا اس روز جو لوگ اس کو پہلے سے بھولے ہوئے تھے یوں کہنے لگیں گے کہ واقعی ہمارے رب کے پیغمبر سچی سچی باتیں لائے تھے سو اب کیا کوئی ہمارا سفارشی ہے کہ وہ ہماری سفارش کرے یا کیا ہم پھر واپس بھیجے جاسکتے ہیں تا کہ ہم لوگ ان اعمال کے جن کو ہم کیا کرتے تھے برخلاف دوسرے اعمال کریں۔ بے شک ان لوگوں نے اپنے کو خسارہ میں ڈال دیا اور یہ جو جو باتیں تراشتے تھے سب گم ہو گیا۔[۵۳]

حدیث میں ہے کہ ''اللہ تعالیٰ قیامت کے روز بندے سے فرمائے گا کیا میں نے تجھے بیوی بچے نہیں دیے تھے اور کیا تجھ پر انعام واکرام نہیں کیا تھا اور کیا اونٹ، گھوڑے اور فیل و حشم نہیں دیے تھے اور کیا تو سرداری اور افسری نہیں کرتا تھا۔ بندہ کہے گا ہاں اے اللہ تعالیٰ تو نے سب کچھ دیا تھا۔ پھر فرمائے گا کہ کیا تجھے یقین تھا کہ میرا سامنا کرنا پڑے گا؟ وہ کہے گا اے اللہ تعالیٰ مجھے یقین نہیں تھا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا جیسا تو نے مجھے بھلا دیا تھا آج میں بھی تجھے بھلا دیتا ہوں۔'' ❶

**مشرکین اور تکمیل حجت:** [آیت:۵۲-۵۳] اللہ تعالیٰ نے مشرکین کی تکمیل حجت کر دی تھی یعنی پیغمبر بھیجے تھے، کتابیں بھیجی تھیں جن میں بڑی کھلی کھلی دلیلیں تھیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿كِتٰبٌ اُحْكِمَتْ اٰيٰتُهٗ ثُمَّ فُصِّلَتْ﴾ ❷ الخ یعنی ایسی کتاب جس کی آیتیں محکم ہیں اور ہر بات صاف صاف بیان کر دی گئی ہے۔ اور قولہ ﴿فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ﴾ یعنی جن باتوں پر ہم نے روشنی ڈالی ہے اس کو خوب جانتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿اَنْزَلَهٗ بِعِلْمِهٖ﴾ ❸

ابن جریر رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ آیت اس قول باری تعالیٰ سے تعلق رکھتی ہے کہ ﴿كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ﴾ ❹ یعنی یہ کتاب جو تم پر نازل کی گئی ہے اس سے تمہارے دل میں کوئی خلش نہ ہو جائے، اور آیت مندرجہ بالا ﴿وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ﴾ الخ۔ یہ بات جو ابن جریر رحمہ اللہ نے کہی ہے یہ قابل اعتراض ہے کیونکہ دونوں آیتوں میں فصل طویل ہے اور اس دعوے پر کوئی دلیل بھی نہیں ہے اور یہاں بات تو صرف یہ ہے کہ جب اس بات کی خبر دے دی کہ وہ آخرت میں کیا خسارہ اٹھانے والے ہیں تو پھر اس بات کا ذکر کیا گیا ہے کہ دنیا میں رسول بھیج کر اور کتاب اتار کر ان کے سارے عذرات ختم کر دیے گئے ہیں، جیسا کہ فرمایا ﴿وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا﴾ ❺ یعنی ہم عذاب نہیں دیا کرتے جب تک کہ رہ نمائی کے لئے رسول نہ بھیج =

❶ صحیح مسلم، کتاب الزهد، باب الدنيا سجن للمؤمن وجنة للكافر، ۲۹٦۸؛ احمد، ۲/ ٤۹۲؛ ابن حبان ۷٤٤٦۔

❷ ۱۱/ هود:۱۔ ❸ ٤/ النسآء:۱٦٦۔ ❹ ۷/ الاعراف:۲۔ ❺ ۱۷/ الاسرآء:۱۵۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۫ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۵۴﴾

ترجمہ: بے شک تمہارا رب اللہ تعالیٰ ہی ہے جس نے سب آسمانوں اور زمین کو چھ روز میں پیدا کیا پھر عرش پر قائم ہوا۔ چھپا دیتا ہے شب سے دن کو ایسے طور پر کہ وہ شب اس دن کو جلدی سے آلیتی ہے اور سورج اور چاند اور دوسرے ستاروں کو پیدا کیا ایسے طور پر کہ سب اس کے حکم کے تابع ہیں یاد رکھو اللہ تعالیٰ ہی کے لئے خاص ہے خالق ہونا اور حاکم ہونا۔ بڑی خوبیوں کے بھرے ہوئے ہیں اللہ تعالیٰ جو تمام عالم کے پروردگار ہیں۔[۵۴]

= دیں۔ اور اسی لئے آیت بالا میں فرمایا ﴿هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ؕ﴾ یعنی وہ تو اس عذاب اور نکال اور جنت یا دوزخ کا انتظار کر رہے ہیں جس کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے۔ مجاہد وغیرہ کہتے ہیں کہ تاویل سے مراد عوض اور جزا ہے۔ ربیع کہتے ہیں کہ یوم حساب آنے تک یہ عوض ملتا رہے گا۔ حتیٰ کہ جنتی جنت میں اور دوزخی دوزخ میں پہنچ جائیں گے۔ اس وقت جزا کا معاملہ ختم ہو جائے گا اور جب کہ قیامت کے دن ایسا ہوگا تو وہ لوگ جنھوں نے عمل ترک کر دیا تھا اور دنیا میں اس کو بھول گئے تھے تو کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ کے رسول حق بات لے کر آئے تھے تو کیا وہ ہماری نجات کے لئے اللہ تعالیٰ سے سفارش کریں گے یا کم از کم پھر دنیا میں ہمیں بھیج دیا جائے گا کہ اب کے ہم سابقہ عمل کی طرح عمل نہ کریں۔ جیسے کہ فرمایا' کاش تم ان لوگوں کو دیکھتے جب کہ وہ دوزخ میں جھونکے جانے کے لئے دوزخ کے منہ پر کھڑے کئے ہوئے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ کاش ہمیں پھر لوٹا دو' اب کے ہم قرآن کی تکذیب نہیں کریں گے اور مؤمن بنے رہیں گے۔ بلکہ بات یہ ہے کہ اب انہیں معلوم ہو گیا ہے کہ کونسی بات پہلے سے ان کے دل میں چھپی ہوئی تھی۔ اور اگر دوبارہ وہ دنیا میں لوٹائے بھی جائیں تو پھر وہی کریں گے جس کی ممانعت کی گئی ہوگی' ان کی بات جھوٹ ہے کہ اب ایسا نہ کریں گے۔ ❶ جیسا کہ یہاں فرمایا ہے کہ ان کے نفوس بڑے نقصان اور خسران میں پڑ گئے اور جو کچھ وہ افترا کرتے تھے سب ہوا ہو گیا اور اب تو ہمیشہ کی دوزخ پلے پڑ گئی۔ ان کے بت ان کی سفارش نہیں کر سکتے اور نہ ان کو عذاب سے چھڑا سکتے ہیں۔

**توحید ربوبیت کا اثبات:** [آیت:۵۴] اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ اللہ تعالیٰ زمین و آسمان کا پیدا کرنے والا ہے اس نے زمین و آسمان کو چھے دن میں پیدا کیا ہے جس کا قرآن میں کئی بار ذکر آیا ہے۔ وہ چھ دن یہ ہیں اتوار۔ پیر۔ منگل۔ بدھ۔ جمعرات۔ جمعہ۔ جمعہ ہی کے روز ساری مخلوق مجتمع ہوئی اور اسی روز آدم علیہ السلام پیدا کئے گئے۔ ایام کے بارے میں اختلاف ہے کہ کیا دن' ان دنوں کی طرح تھا جیسا کہ ذہن فوراً اسی خیال کی طرف منتقل ہوتا ہے یا یہ کہ ایک ہزار سال والا دن تھا۔ اب رہ گیا ہفتہ کا دن۔ اس دن کچھ پیدا نہیں کیا گیا۔ پیدائش اس روز منقطع تھی اسی لئے اس ساتویں دن یعنی ہفتہ کے دن کو یوم السبت کہتے ہیں اور ''سبت'' کے معنی قطع کے ہیں۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا ہاتھ تھاما اور فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے ہفتہ کے روز زمین پیدا کی اور اتوار کے روز پہاڑ پیدا کئے۔ اور پیر کے روز درخت پیدا کئے۔ برائیاں اور مکروہات منگل کے روز' نور بدھ کے روز اور تمام جانور اور ذی روح جمعرات کے روز' اور آدم علیہ السلام کو عصر کے بعد بروز جمعہ آخری گھنٹے میں عصر اور مغرب کے درمیان۔'' ❷ اس حدیث سے تو

---

❶ ٦/ الانعام: ٢٧، ٢٨۔ ❷ صحيح مسلم، كتاب صفات المنافقين، باب ابتداء الخلق وخلق آدم عليه السلام ٢٧٨٩؛ السنن الكبرى للنسائي، ١١٠١٠؛ احمد، ٢/ ٣٢٧؛ ابن حبان ٦١٦١؛ الأسماء والصفات، ٢/ ١٢٤۔

ساتوں دن مصروف ثابت ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے تو فرمایا ہے کہ چھے دن مصروفیت کے تھے' اس لئے بخاری رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے اس حدیث کی صحت میں کلام کیا ہے اور کہا ہے کہ اس کو ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کعب احبار رحمۃ اللہ علیہ سے سن کر کہہ دیا ہوگا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ ❶

ان چھے دن کی مصروفیت کے بعد وہ عرش پر جلوہ افروز ہو گیا۔ اس مقام پر لوگوں نے بہت کچھ خیال آفرینیاں کی ہیں اور بہت خیالات دوڑائے ہیں جن کی تفصیل کا یہاں کوئی موقع نہیں۔ ہم اس بارے میں صرف سلف صالحین کا مسلک اختیار کرتے ہیں یعنی مالک' اوزاعی' ثوری' لیث بن سعد' شافعی' احمد اور اسحاق بن راہویہ رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ اور نئے پرانے ائمۃ المسلمین۔ اور وہ مسلک یہ ہے کہ اس پر یقین کر لیا جائے بغیر کسی کیفیت و تشبیہ کے اور بغیر اس فوری خیال کی طرف ذہن لے جانے کے کہ جس سے تشبیہ کا عقیدہ ذہن میں آتا ہے اور جو صفات اللہ تعالیٰ سے بعید ہے۔ غرض جو کچھ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے بغیر اس پر کچھ خیال آرائی اور شبہ کرنے کے تسلیم کر لیا جائے اور چون و چرا میں نہ پڑیں۔ کیونکہ اللہ پاک کسی شے کے مشابہ اور مماثل نہیں ہے وہ سمیع اور بصیر ہے۔ جیسا کہ مجتہدین نے فرمایا جن میں سے نعیم بن حماد الخزاعی بھی ہیں جو بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے استاد ہیں کہا ہے کہ جس نے اللہ تعالیٰ کو کسی مخلوق سے تشبیہ دی وہ کفر کا مرتکب ہو گیا۔ اور اللہ پاک نے جن صفات سے اپنے کو متصف فرمایا ہے اس سے انکار کیا تو کفر کیا۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے جن باتوں سے اللہ تعالیٰ کی توصیف نہیں کی ویسی توصیف کرنا بھی تشبیہ ہے۔ اور جس نے اللہ تعالیٰ کے لئے وہ اوصاف ثابت کئے جن کی صراحت آیات الٰہی میں اور احادیث صحیحہ میں ہوئی ہے جو اللہ تعالیٰ کے جلال کو ثابت کرتی ہیں اور ہر نقائص سے اللہ تعالیٰ کی ذات کو بری کرتی ہیں تو ایسا ہی شخص صحیح خیال پر ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ وہ ڈھانکتا ہے رات سے دن کو یعنی رات کی تاریکی دن کی روشنی سے اور دن کی روشنی رات کی تاریکی سے ڈھانک دیتا ہے اور اس رات اور دن میں سے ہر ایک دوسرے کو بڑی تیزی سے پا لیتے ہیں۔ یعنی یہ ختم ہونے لگتا ہے تو وہ آ دھمکتا ہے اور وہ رخصت ہونے لگتا ہے تو یہ فوراً آ پہنچتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ۝﴾ ❷ یعنی ان کے لئے اس میں نشانی ہے کہ رات کے ذریعہ دن کی پوست کنی ہوتی ہے اور یکایک تاریکی پھیل جاتی ہے اور سورج اپنی قرار گاہ کی طرف دوڑتا ہے۔ یہ عزیز و علیم کا مقرر کردہ اصول ہے۔ قمر کے ہم نے منازل قرار دے رکھے ہیں وہ گھٹتا بڑھتا رہتا ہے حتیٰ کہ کسی روز کھجور کی سوکھی ٹہنی کی طرح باریک ہو جاتا ہے۔ شمس سے یہ ناممکن ہے کہ وہ قمر سے آگے بڑھے اور نہ رات دن سے آگے بڑھ سکتی ہے ہر ایک اپنے مقررہ دائرہ اور مدار پر گردش کرتے رہتے ہیں' اسی لئے ﴿يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ﴾ فرمایا۔ بعض شمس و قمر کو نصب سے پڑھتے ہیں اور بعض رفع سے' اور دونوں صورتوں میں معنی ایک ہی ہیں۔ یعنی سب چیزیں اس کے تحت تصرف میں اور اسی کی تسخیر و مشیت کے اندر ہیں اسی لئے فرمایا ﴿اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ﴾ یعنی ملک اور تصرف اسی کا حق ہے۔ قولہ ﴿تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ۝﴾ جیسا کہ فرمایا ﴿تَبٰرَكَ الَّذِيْ جَعَلَ فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا﴾ ❸ الخ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو عمل صالح کر کے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہ کرے بلکہ اپنی تعریف کرے اس نے کفر کیا اور اس کا عمل سلب کر لیا جائے گا اور جس نے یہ گمان کیا کہ اللہ تعالیٰ نے بندے کو اپنی کوئی حکومت یا قدرت منتقل کر دی ہے۔ تو اس نے کفر کیا۔ کیونکہ فرمایا ﴿اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ۭ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ۝﴾ ❹ دعائے ماثورہ میں ہے کہ یوں دعا مانگا کرے =

---

❶ شیخ البانی رحمۃ اللہ علیہ نے اس دعویٰ کا رد فرمایا ہے۔ تفصیل کیلئے دیکھئے (السلسلة الصحيحة ١٨٣٣) جزاه الله احسن الجزاء۔

❷ ٣٦/ یٰسٓ:٣٧، ٤٠۔ ❸ ٢٥/ الفرقان:٦١۔ ❹ الطبری، ١٢/ ٤٨٦۔




ترجمہ: تم لوگ اپنے پروردگار سے دعا کیا کرو تذلل ظاہر کر کے بھی اور چپکے چپکے بھی۔ واقعی اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو ناپسند کرتے ہیں جو حد سے نکل جائیں۔[۵۵] اور دنیا میں بعد اس کے کہ اس کی درستی کر دی گئی ہے فساد مت پھیلاؤ اور تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کیا کرو اس سے ڈرتے ہوئے اور امیدوار رہتے ہوئے۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی رحمت نزدیک ہے نیک کام کرنے والوں سے۔[۵۶]

=(اَللّٰهُمَّ لَكَ الْمُلْكُ كُلُّهٗ وَلَكَ الْحَمْدُ كُلُّهٗ وَاِلَيْكَ يَرْجِعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهٖ) ❶

دعا میں عاجزی و انکساری: [آیت:۵۵۔۵۶] اللہ پاک اپنے بندوں کو دعا کا طریقہ سکھاتا ہے جو دین اور دنیا میں ان کا سبب بن سکے۔ فرمایا کہ نہایت خلوص کے ساتھ مخفی طور پر دعا کیا کرو۔ جیسا کہ فرمایا "رب کو اپنے دل میں یاد کیا کرو۔" ❷ لوگ بہت بلند آواز سے دعائیں مانگنے لگتے تھے تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "اے لوگو! اپنے نفسوں پر رحم کرو، تم کسی بہرے اور غائب کو نہیں پکار رہے ہو جس سے تم دعا کر رہے ہو وہ قریب تر ہے وہ سن رہا ہے۔" ❸ دعا میں تذلل اور تضرع اختیار کرو اور عاجزی کے ساتھ مخفی طور پر دعا مانگو، خشوع قلب حاصل رہے۔ اس کی وحدانیت پر یقین کامل ہو۔ ریاکاری کے طور پر بلند آواز سے دعا نہیں مانگنا چاہیے۔ ریاکاری سے بچنے کے لئے پہلے کے لوگ اگرچہ حافظ ہوتے تھے۔ لیکن لوگوں کو اس بات کا علم بھی نہیں ہوتا تھا، ایک شخص بڑا فقیہ اور عالم ہوتا اور لوگ اس کے علم سے واقف تک نہ ہوتے۔ لوگ رات کو اپنے گھروں میں لمبی لمبی نمازیں پڑھتے اور ان کے گھر میں مہمان ہوتے مگر انہیں خبر تک نہ ہوتی۔ لیکن آج کل ہم ایسے لوگوں کو پاتے ہیں جو اگرچہ عبادت کو چھپا کر کرنے کی قدرت رکھتے ہیں لیکن ہمیشہ علانیہ کرتے دیکھے گئے ہیں۔ پہلے کے مسلمان جب دعا مانگتے دیکھے جاتے تھے تو سوائے کھسر پھسر کے ان کے منہ سے آواز سنائی نہیں دیتی تھی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ تضرع کے ساتھ اور مخفی طور پر دعا مانگو۔ اللہ تعالیٰ اپنے ایک برگزیدہ بندے کا ذکر فرماتا ہے کہ وہ جب اپنے رب کو پکارتا تھا تو بہت ہی پست آواز میں پکارتا تھا۔ آواز کو بلند کرنا بہت ہی مکروہ ہے۔ ﴿اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝﴾ کی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ دعا میں اپنی حد سے تجاوز کرنے کو اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتا۔ ❹ ابومجلز کہتے ہیں کہ منازل انبیا حاصل ہونے کی دعا نہ مانگا کرو۔ ❺ سعد نے اپنے بیٹے کو دیکھا کہ یوں دعا مانگ رہا ہے کہ اے اللہ تعالیٰ میں جنت اور جنت کی نعمتیں اور جنت کے ریشمی کپڑے مانگتا ہوں اور دوزخ سے پناہ مانگتا ہوں اور اس کی زنجیروں اور بیڑیوں سے تو باپ نے کہا کہ تم نے خیر مانگنے میں بھی انتہا کر دی، میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ "زمانہ قریب میں ایسے لوگ پیدا ہوں=

❶ احمد، ۵/ ۳۹٦ عن حذیفة رضی اللہ عنہ شعب الإیمان ٤٤٠٠ عن أبی سعید رضی اللہ عنہ یہ روایت دونوں سندوں کے ساتھ ضعیف ہے۔

❷ ۷/ الاعراف:۲۰۵۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب ما یکره من رفع الصوت فی التکبیر ۲۹۹۲؛ صحیح مسلم ۲۷۰٤؛ احمد، ٤/ ٤٠٢؛ ابوداود ۱۵۲۷؛ ترمذی ۳۳۷۱؛ ابن ماجه ۳۸۲٤؛ ابویعلیٰ، ۷۲۵۲۔

❹ الطبری، ۱۲/ ٤٨٦۔ ❺ ایضًا۔

وَهُوَ الَّذِيْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ؕ حَتّٰۤى اِذَاۤ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۚ وَالَّذِيْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا ؕ كَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّشْكُرُوْنَ ﴿۵۸﴾

ترجمہ: اور وہ ایسا ہے کہ اپنے باران رحمت سے پہلے ہواؤں کو بھیجتا ہے کہ وہ خوش کر دیتی ہیں یہاں تک کہ جب وہ ہوائیں بھاری بادلوں کو اٹھا لیتی ہیں تو ہم اس بادل کو کسی خشک سرزمین کی طرف ہانک لے جاتے ہیں پھر اس بادل سے پانی برساتے ہیں پھر اس پانی سے ہر قسم کے پھل نکالتے ہیں یوں ہی ہم مردوں کو نکال کھڑا کریں گے تاکہ تم سمجھو۔[۵۷] اور جو ستھری سرزمین ہوتی ہے اس کی پیداوار تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے خوب نکلتی ہے اور جو خراب ہے اس کی پیداوار بہت کم نکلتی ہے اسی طرح ہم دلائل کو طرح طرح سے بیان کرتے رہتے ہیں ان لوگوں کے لئے جو قدر کرتے ہیں۔[۵۸]

= گے جو دعا کرنے میں حد سے آگے بڑھ جائیں گے اور وضو کرنے میں حد سے زیادہ پانی پھینکنے لگیں گے'' اور پھر یہ آیت پڑھی ﴿اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا﴾ الخ۔ تمہارے لئے تو صرف اس قدر دعا مانگنا کافی ہے کہ ''اے اللہ! میں تجھ سے جنت اور جنت سے قریب کرنے والے قول وعمل مانگتا ہوں اور دوزخ اور دوزخ سے قریب کرنے والے قول وفعل سے پناہ مانگتا ہوں۔'' ❶ عبداللہ بن مغفل نے اپنے بیٹے کو دیکھا کہ یوں دعا مانگ رہا ہے کہ ''اے اللہ تعالیٰ! میں جنت کی سیدھی طرف کا سفید محل مانگتا ہوں۔'' تو کہا اے بیٹے! اللہ تعالیٰ سے صرف جنت کا سوال کر اور صرف دوزخ سے پناہ مانگ۔ ❷

اللہ پاک کا قول ہے کہ دنیا میں امن کی حالت کے بعد فساد نہ پیدا کرو کیونکہ امن کے بعد فساد بہت برا ہوتا ہے کیونکہ امور جب اپنی حالت امن پر چل رہے ہوں اور فساد ڈال دیا جائے تو بندے بڑے تباہ ہو جاتے ہیں' اسی لئے اللہ پاک نے ﴿بَعْدَ اِصْلَاحِهَا﴾ کی قید لگائی اور دعا کو عاجزی کے ساتھ مانگنے کے لئے کہا ہے اور فرمایا کہ ﴿وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا﴾ یعنی عذاب وعقاب سے ڈر کر اور اللہ تعالیٰ کی نعمت وثواب کی طمع کر کے دعا مانگو۔ پھر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت محسنین سے قریب ہے۔ یعنی اس کی رحمت نیکوکاروں کے انتظار میں ہے جو لوگ امر ربانی کی پیروی کرتے ہیں اور زواجر ومنہیات سے باز رہتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَرَحْمَتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ﴾ ﴿رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ﴾ فرمایا ہے (قَرِيْبَةٌ) نہیں فرمایا حالانکہ رحمت مونث ہے تو صیغہ بھی مونث ہونا چاہئے تھا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رحمت کو ثواب کے معنی میں لے کر معنوی طور پر اس کو مذکر قرار دیا اور اس لئے بھی کہ ذات ربانی کی طرف اس کی اضافت ہوئی ہے۔ طاعت کے سبب محسنین کو اللہ تعالیٰ کے وعدوں کا سہارا مل گیا ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے قریب ہو گئے ہیں۔

**باران رحمت کا نزول اللہ کی طرف سے ہے:** [آیت:۵۷۔۵۸] اللہ پاک جب اس ذکر سے فارغ ہو چکا وہ خالق ارض وسما ہے متصرف اور حاکم اور مدبر ہے۔ اور دعا مانگنے کے طریقہ کی بھی جب تعلیم دے دی' تو اب اس بات سے آگاہ فرماتا ہے کہ وہی رازق =

❶ ابوداود، کتاب الوتر، باب الدعاء ۱۴۸۰ وسنده ضعیف سند میں مجہول راوی ہیں۔ احمد، ۱/ ۱۷۲۔

❷ ابوداود، کتاب الطھارۃ، باب الإسراف فی الوضوء ۹۶ وسنده صحیح، ابن ماجه ۳۸۶۴؛ احمد، ۴/ ۸۷؛ حاکم، ۱/ ۱۶۲؛ ابن حبان ۶۷۶۴۔

لَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿۵۹﴾ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهٖٓ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۶۰﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۶۱﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَاَنْصَحُ لَكُمْ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۲﴾

ترجمہ: ہم نے نوح کو ان کی قوم کی طرف بھیجا سو انہوں نے فرمایا کہ اے میری قوم تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود ہونے کے قابل نہیں مجھ کو تمہارے لئے ایک بڑے دن کے عذاب کا اندیشہ ہے۔[۵۹] ان کی قوم کے آبرودار لوگوں نے کہا کہ ہم تم کو صریح غلطی میں دیکھتے ہیں۔[۶۰] انہوں نے فرمایا کہ اے میری قوم مجھ میں تو ذرا بھی غلطی نہیں لیکن میں پروردگار عالم کا رسول ہوں۔[۶۱] تم کو اپنے پروردگار کے پیغام پہنچاتا ہوں اور تمہاری خیر خواہی کرتا ہوں اور میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان امور کی خبر رکھتا ہوں جن کی تم کو خبر نہیں۔[۶۲]

= ہے مرنے والے کو وہی قیامت کے روز اٹھائے گا۔ ہواؤں کو وہی بھیجتا ہے کہ پانی بھرے بادلوں کو ہر چہار طرف پھیلائیں۔ بعض نے ﴿نَشْرًا﴾ کو (بُشْرًا) پڑھا ہے۔ جیسا کہ فرمایا ہے ﴿وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ يُّرْسِلَ الرِّيٰحَ مُبَشِّرٰتٍ﴾ یعنی ہوائیں بارش کی بشارت دیتی ہیں۔ ارشاد ہوتا ہے ﴿بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ﴾ یہاں رحمت سے مراد بارش ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ لوگوں کے ناامید ہو چکنے کے بعد وہ بادل کو بھیجتا ہے جو اس کی رحمت کو برساتے ہیں یعنی پانی کو۔ ❶ اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے آثار رحمت پر نظر ڈالو کہ زمین کے مردہ ہو جانے کے بعد کس طرح اس کو زندہ کر دیتا ہے اسی طرح وہ مردوں کو زندہ کرنے پر قادر ہے۔ ❷ اور ارشاد ہوتا ہے ﴿حَتّٰٓى اِذَآ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا﴾ یعنی ہوائیں بوجھل بادلوں کو اٹھائے ہوتی ہیں۔ کیونکہ ان میں وزن دار پانی ہوتا ہے جو زمین سے قریب تر ہوتی ہیں۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ ﴿سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ﴾ اور ہم مردہ اور قحط زدہ خشک زمین کو سیراب کرتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ اَحْيَيْنٰهَا﴾۔ اس لئے ارشاد ہوتا ہے ﴿فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى﴾ یعنی جس طرح ہم زمین کو اس کے مرجانے کے بعد زندہ کرتے ہیں' اسی طرح اجسام کو خاک ہو جانے کے بعد بھی بروز قیامت زندہ کریں گے۔ اللہ پاک آسمان سے پانی برسائے گا اور چالیس دن تک زمین پر بارش ہوتی رہے گی اور کالبدہائے انسانی اپنی اپنی قبور سے اس طرح اٹھنے لگیں گے جیسے کہ زمین سے دانہ اگنے لگتا ہے۔ اس مضمون کی آیتیں قرآن میں کثرت سے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے قیامت کے روز کو بہ طور مثال ذکر فرمایا ہے۔ ﴿لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ O﴾ اس غرض سے کہ شاید تم نصیحت و عبرت حاصل کرو۔ وقولہ ﴿وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ رَبِّهٖ﴾ اچھی زمین پر اللہ تعالیٰ کے حکم سے نباتات اگتے ہیں۔ ﴿وَالَّذِيْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا﴾ اور جو خراب زمین ہے جیسے سنگلاخ اور ریتلی اس سے ویسی ہی پیداوار ہو گی یا نہ ہو گی۔ یہ بات مؤمن اور کافر کے لئے بطور مثال بیان کی گئی ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ "مجھے اللہ تعالیٰ نے جو علم و ہدایت دے کر بھیجا ہے اس کی مثال اس ابر کی سی ہے جو زمین پر برسے۔ چنانچہ جو زرخیز زمین ہوتی ہے وہ پانی کو قبول کرتی ہے اور سبزہ اور پیداوار اگاتی ہے اور اس سے اللہ تعالیٰ لوگوں کو فائدہ پہنچاتا

❶ ٤٢/ الشورٰی:٢٨۔ ❷ ٣٠/ الروم:٥٠۔

ہے۔لوگ پیتے سیراب ہوتے اور زراعت کرتے ہیں۔اور ایک دوسری زمین ہوتی ہے چٹیل بنجر زمین کہ پانی ڈھل جاتا ہے۔گھاس اور سبزہ نہیں اگتا۔یہ ان دو قسم کے لوگوں کی مثالیں ہیں کہ ایک نے علم سیکھا' دین الٰہی سے واقف ہوا اور میرے مبعوث ہونے سے فائدہ اٹھالیا اور ایک وہ ہوتا ہے جس نے کچھ نہ سیکھا نہ اللہ تعالیٰ کی ہدایت حاصل کی جو میری معرفت بھیجی گئی ہے۔'' ❶

**نوح علیہ السلام کا اپنی قوم کو وعظ:** [آیت:۵۹-۶۲] اللہ پاک جب اول سورۃ میں آدم علیہ السلام اور ان سے متعلقات کا قصہ بیان کر چکا تو انبیا علیہم السلام کے قصے بیان فرماتا ہے۔ابتداذ کر نوح علیہ السلام سے فرمائی جاتی ہے کیونکہ آپ ہی سب سے پہلے رسول ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے بعد دنیا میں بھیجا۔وہ نوح بن لامک بن متوشلخ بن اخنوخ ہیں' اخنوخ ہی کا نام ادریس نبی ہے' انہیں کے بارے میں کہا گیا ہے کہ فن تحریر انہیں نے ایجاد کیا' اخنوخ بن برد بن مہلیل بن قنین ابن یانش بن شیث بن آدم علیہ السلام۔کسی نبی نے ایسی تکلیفیں نہیں اٹھائیں جیسی نوح علیہ السلام نے۔ہاں بعض نبی قتل بھی کیے گئے ہیں۔نوح علیہ السلام اپنے نفس پر بہت نوحہ کرتے تھے اسی لئے نوح ان کا نام پڑ گیا۔آدم علیہ السلام سے زمانہ نوح تک دس صدیاں گزری ہیں۔یہ سب اصول اسلام وتوحید پر تھے۔

علمائے تفسیر کہتے ہیں کہ اصنام پرستی کی ابتدا یوں ہوئی کہ وہ لوگ جو صالحین تھے جب مر گئے تو ان کے معتقدین نے ان کی قبروں پر مسجدیں بنالیں اور ان کی تصویریں بنا کر اس میں رکھنے لگے تاکہ انہیں دیکھ کر ان کی حالت اور عبادت کو یاد کرتے رہیں اور انہیں جیسے بننے کی کوشش کرتے رہیں۔جب کچھ زمانہ گزر گیا تو ان کی تصویروں کے بجائے ان کے پتلے بنا دیے گئے۔کچھ دنوں بعد ان پتلوں کا احترام کرنے لگے اور پرستش ہونے لگی۔ان پتلوں کے نام بھی انہیں صالحین کے نام پر تھے یعنی ود' سواع' یغوث' یعوق' نسر وغیرہ۔جب یہ مجسمہ پرستی بڑھ گئی تو اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو بھیجا کہ پرستش صرف اللہ واحد کی کی جائے کہ ''اے قوم! عبادت صرف اللہ تعالیٰ کی کرو'اس کے سوا اقتدار اور کسی کے ہاتھ میں نہیں ہے۔کہیں ایسا نہ ہو کہ تم پر اللہ تعالیٰ کا عذاب عظیم نازل ہو جائے''۔تو ان کی قوم نے جواب دیا کہ ہمارے آباء واجداد بھی ایسا ہی کرتے تھے۔تم ان کی پرستش سے ہمیں روکتے ہو۔ہم تو تم کو اس بارے میں بڑی غلطی اور گمراہی میں سمجھتے ہیں۔آج کل کے فجار کا یہی حال ہے کہ وہ خود نیکو کاروں پر گمراہی کا الزام لگاتے ہیں۔جیسا کہ فرمایا کہ ﴿وَاِذَا رَاَوْهُمْ قَالُوْٓا اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ لَضَآلُّوْنَ﴾ ❷ یعنی یہ بدکار جب نیکو کاروں کو دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ یہ گمراہ ہو گئے ہیں اور کافر ایمان والوں سے کہتے ہیں کہ اگر اس کی بات درست ہوتی تو ان سے پہلے ہمیں اسکو اختیار کرتے۔اور چونکہ خود انہوں نے ہدایت نہیں پائی تھی' تو کہنے لگے کہ گمراہ تو یہ خود ہیں اور جھوٹ بولتے ہیں۔اس قسم کی بہت آیات ہیں۔پھر ارشاد ہوتا ہے' نوح علیہ السلام کہتے ہیں کہ اے لوگو! میں گمراہ نہیں ہو گیا ہوں۔میں وہ پیام پہنچا رہا ہوں جو خاص اللہ تعالیٰ نے بھیجا ہے۔میں تمہارا خیر خواہ ہوں۔مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہ علم ہے جو تمہیں نہیں ہے۔رسول کی یہی شان ہوا کرتی ہے کہ وہ ایک فصیح وبلیغ اور ناصح مبلغ ہو۔اللہ کی مخلوقات میں ان صفات سے متصف دوسرے نہیں ہوا کرتے۔جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب سے یوم عرفہ میں فرمایا جہاں ہزاروں لوگ جمع تھے کہ ''اے لوگو! تم سے میرے بارے میں پوچھا جائے گا اور میرے ادائے فریضہ کی تم سے تصدیق طلب کی جائے گی تو تم کیا کہو گے؟ لوگوں نے کہا کہ ہم اس کی گواہی دینے کے لئے تیار ہیں کہ آپ نے حق تبلیغ وخیر خواہی ادا کر دیا اور رسالت کا فریضہ پورا کیا۔تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی انگلی آسمان کی طرف اٹھائی۔پھر ان لوگوں کی طرف اشارہ کیا اور فرمایا کہ ''اے اللہ تعالیٰ گواہ رہ گواہ رہ کہ یہ میری تصدیق کر رہے ہیں۔'' ❸

---

❶ صحیح بخاری، کتاب العلم، باب فضل من علم وعلم ۷۹ صحیح مسلم ۲۲۸۲، مسند ابی یعلیٰ ۷۳۱۱۔

❷ ۸۳/ المطففین:۳۲۔ ❸ صحیح مسلم، کتاب الحج، باب حجة النبی صلی اللہ علیہ وسلم ۱۲۱۸۔

اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَاۗءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰي رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ
تُرْحَمُوْنَ ﴿٦٣﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ فِي الْفُلْكِ وَاَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا
بِاٰيٰتِنَا ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا عَمِيْنَ ﴿٦٤﴾ وَاِلٰي عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ۭ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ
مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿٦٥﴾ قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖٓ
اِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْ سَفَاهَةٍ وَّاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿٦٦﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ سَفَاهَةٌ
وَّلٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٦٧﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَاَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِيْنٌ ﴿٦٨﴾
اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَاۗءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰي رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ ۭ وَاذْكُرُوْٓا
اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَاۗءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّزَادَكُمْ فِي الْخَلْقِ بَصْۜطَةً ۚ فَاذْكُرُوْٓا اٰلَاۗءَ اللّٰهِ
لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿٦٩﴾

ترجمہ: اور کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو کہ تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہارے پاس ایک ایسے شخص کی معرفت جو تمہاری ہی جنس کا ہے کوئی نصیحت کی بات آ گئی تاکہ وہ شخص تم کو ڈرائے اور تاکہ تم ڈر جاؤ اور تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔[٦٣] سو وہ لوگ ان کی تکذیب ہی کرتے رہے تو ہم نے نوح کو اور جو لوگ ان کے ساتھ کشتی میں تھے بچا لیا اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا ان کو ہم نے غرق کر دیا۔ بے شک وہ لوگ اندھے ہو رہے تھے۔[٦٤] اور ہم نے قوم عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو بھیجا۔ انہوں نے فرمایا اے میری قوم تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود نہیں سو کیا تم نہیں ڈرتے۔[٦٥] ان کی قوم میں جو آبرودار لوگ کافر تھے انہوں نے کہا ہم تم کو کم عقلی میں دیکھتے ہیں اور ہم بے شک تم کو جھوٹے لوگوں میں سے سمجھتے ہیں۔[٦٦] انہوں نے فرمایا کہ اے میری قوم مجھ میں ذرا کم عقلی نہیں لیکن میں پروردگار عالم کا بھیجا ہوا پیغمبر ہوں۔[٦٧] تم کو اپنے پروردگار کے پیغام پہنچاتا ہوں اور میں تمہارا سچا خیر خواہ ہوں[٦٨] اور کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو کہ تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہارے پاس ایک ایسے شخص کی معرفت جو تمہاری ہی جنس کا ہے کوئی نصیحت کی بات آ گئی تاکہ وہ شخص تم کو ڈرائے اور تم یہ حالت یاد کرو کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو قوم نوح کے بعد آباد کیا اور ڈیل ڈول میں تم کو پھیلاؤ زیادہ دیا سو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو یاد کرو تاکہ تم کو فلاح ہو۔[٦٩]

**قوم نوح کا پانی میں غرق ہونا:** [آیت: ٦٣-٦٩] اللہ پاک قوم نوح سے متعلق فرماتا ہے کہ تمہیں اس بات پر تعجب کیوں ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے کسی آدمی پر وحی بھیجتا ہے۔ یہ تو تم پر لطف و کرم ہے۔ وہ تم کو اللہ تعالیٰ سے ڈراتا ہے تاکہ تم اللہ تعالیٰ کے عذاب سے دور رہو اور شرک نہ کرو شاید کہ تم پر رحم و کرم ہو جائے۔ لیکن قوم نے نوح علیہ السلام کو جھٹلا دیا نوح علیہ السلام کی مخالفت کرنے لگے اور بہت ہی تھوڑے لوگ ایمان لائے۔ جیسا کہ فرمایا ہے کہ ہم نے نوح علیہ السلام اور اس کے ساتھیوں کو کشتی میں بٹھا کر نجات دی اور

ہماری تکذیب کرنے والوں کو غرق کر دیا۔ جیسا کہ فرمایا کہ اپنے گناہوں کے سبب وہ غرق کر دیے گئے اور دوزخ میں جھونکے گئے۔ اب اللہ تعالیٰ کے سوا کون ان کا مددگار ہو سکتا تھا' یہ لوگ اندھے تھے کہ حق چیز کو دیکھ ہی نہیں سکتے تھے۔ اس قصہ میں اللہ تعالیٰ نے بیان کر دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دوستوں سے دشمنی کرنے کی کیسی سزا ملی' رسول اور مؤمنین نجات پا گئے۔ جیسا کہ فرمایا کہ ہم اپنے رسولوں کی مدد کرتے ہیں غلبہ اور کامیابی نیکوں ہی کو حاصل ہے خواہ دنیا میں یا عاقبت میں ہو۔ زید بن اسلم کہتے ہیں کہ قوم نوح اتنی کثیر تھی کہ شہر اور جنگل بھر گئے تھے ہر حصہ زمین پر ان کا قبضہ تھا۔ نوح علیہ السلام کے ساتھ نجات پانے والے اسی (۸۰) لوگ تھے انہیں میں سے ایک جرہم تھا جس کی زبان عربی تھی۔

**ہود علیہ السلام کی اپنی قوم کو تبلیغ اور قوم کا جواب:** اللہ پاک فرماتا ہے کہ جس طرح ہم نے قوم نوح کی طرف رسول بھیجا تھا قوم عاد کی طرف بھی انہیں میں سے ایک شخص ہود کو رسول بنا کر بھیجا تھا۔ یہ عاد بن ارم کی اولاد تھے بڑے بڑے مکانات میں رہتے تھے' جیسے کہ فرمایا کیا تم نے نہیں دیکھا کہ قوم عاد کو اللہ تعالیٰ نے کیسی سزا دی ان کے مکان اور باغ بڑے بڑے ستون والے تھے۔ شہروں میں ایسے بڑے مکانات کہیں بھی نہیں تھے اور یہ ان کی زبردست قوت جسمانی کی دلیل تھی۔ جیسا کہ فرمایا کہ لیکن قوم عاد فخر و ناز میں پڑ گئی ناحق غرور کرنے لگی اور کھلا دعویٰ کرنے لگی کہ ہم سے بڑھ کر قوی کون ہے؟ کیا انہوں نے اس پر غور نہیں کیا کہ اللہ تعالیٰ جس نے انہیں پیدا کیا ہے' وہ ان سے زیادہ قوی ہے۔ وہ ہماری آیتوں اور معجزوں کا انکار کرتے تھے۔ ان کے مساکن ملک یمن میں احقاف میں تھے اور وہ ایک ریگستانی اور پہاڑی قوم ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضر موت کے رہنے والے ایک آدمی سے کہا کہ کیا تم نے سرزمین حضر موت میں کوئی سرخ ٹیلہ دیکھا جس کی مٹی سرخ ہے۔ اس ٹیلے کے فلاں فلاں کنارے پر بیری اور پیلو کے بہ کثرت درخت ہیں۔ اس نے کہا ہاں اے امیر المؤمنین! اللہ تعالیٰ کی قسم آپ تو اس طرح بتا رہے ہیں جیسے کہ خود اپنی آنکھوں سے دیکھا ہو۔ آپ نے فرمایا دیکھا تو نہیں' لیکن مجھے ایسی حدیث پہنچی ہے۔ اس نے کہا' یا امیر المؤمنین! آپ اس بارے میں کیا فرمانا چاہتے تھے؟ آپ نے کہا یہیں ہود علیہ السلام کی قبر ہے۔ [1] اس حدیث سے یہ فائدہ حاصل ہوتا ہے کہ قوم عاد کے مساکن یمن میں تھے اور ہود علیہ السلام وہیں مدفون ہیں۔ ہود علیہ السلام اپنی قوم میں شریف ترین خاندان سے تھے۔ سارے رسول افضل القبائل ہوتے ہیں۔ لیکن ہود علیہ السلام کی قوم جسمانی حیثیت سے جس طرح بڑی سخت تھی' دل بھی ان کا ایسا ہی سخت تھا اور حق کی تکذیب سب امتوں سے بڑھ کر انہوں نے کی۔ اسی لئے ہود علیہ السلام ان کو رب واحد کی عبادت اور اطاعت کی طرف بلاتے تھے۔ لیکن ہود علیہ السلام کی اس کافر جماعت نے یہ کہا کہ ''اے ہود! ہم تو تمہیں بڑا بے سمجھ اور گمراہ پاتے ہیں کہ ہم کو ترک عبادت اصنام کی دعوت دیتے ہو اور ایک اللہ تعالیٰ کی عبادت کا مشورہ دیتے ہو۔'' جیسا کہ قریش نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی ہی دعوت پر تعجب کیا تھا کہ کیا اس نے اتنے سارے خداؤں کو ایک (رب) اللہ بنا کر رکھ دیا ہے۔ غرض ہود علیہ السلام نے ان سے کہا کہ اے لوگو! مجھ میں بے سمجھی نہیں ہے بلکہ میں اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں' رب کی طرف سے حق بات لے کر آیا ہوں۔ ہر چیز اللہ تعالیٰ ہی نے پیدا کی ہے وہ ہر شئے کا رب ہے۔ میں رب کے پیغامات تم کو پہنچا رہا ہوں۔ میں تمہارا صحیح معنی میں خیر خواہ ہوں۔ یہی وہ صفات ہیں جن سے رسول متصف رہتے ہیں' یعنی نصیحت اور امانت' اگر تمہارے ہی ایک آدمی پر وحی آئی اور تمہاری ہی بہتری کی خاطر اس نے تم تک پہنچائی' تو اس میں تعجب کیوں کرتے ہو؟ بلکہ یہ تو تمہارے لئے شکر کی جگہ ہے اور یہ تو اللہ تعالیٰ کا احسان مانو کہ اس نے قوم نوح کے بعد تم کو ان کی جگہ دی اور وہ قوم تو ہلاک ہو گئی جس نے اپنے رسول کا کہا نہیں مانا تھا اور پھر یہ کہ =

[1] الطبری، ۱۲/ ۵۰۷۔

قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِنَعْبُدَ اللّٰهَ وَحْدَهٗ وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا ۚ فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝ قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ رِجْسٌ وَّغَضَبٌ ۭ اَتُجَادِلُوْنَنِيْ فِيْٓ اَسْمَاۗءٍ سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَاۗؤُكُمْ مَّا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ۭ فَانْتَظِرُوْٓا اِنِّىْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ۝ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝

ترجمہ: وہ لوگ کہنے لگے کہ کیا آپ ہمارے پاس اس واسطے آئے ہیں کہ ہم صرف اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کیا کریں اور جن کو ہمارے باپ دادا پوجتے تھے ہم ان کو چھوڑ دیں۔ اور ہم کو جس عذاب کی دھمکی دیتے ہو اس کو ہمارے پاس منگوا دو اگر تم سچے ہو۔[۷۰] انہوں نے فرمایا کہ بس اب تم پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے عذاب اور غضب آیا ہی چاہتا ہے کیا تم مجھ سے ایسے ناموں کے باب میں جھگڑتے ہو جن کو تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے ٹھہرا لیا ہے ان کے معبود ہونے کی اللہ تعالیٰ نے کوئی دلیل نہیں بھیجی۔ سو تم منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کر رہا ہوں۔[۷۱] غرض ہم نے ان کو اور ان کے ساتھیوں کو اپنی رحمت سے بچا لیا اور ان لوگوں کی جڑ کاٹ دی جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا اور وہ ایمان لانے والے نہ تھے۔[۷۲]

= جسمانی حیثیت سے تم کو بہت ہی توانا بنایا ہے۔ تم دوسری قوموں کی بہ نسبت بہت دراز قامت ہو اور چوڑے چکلے ہو۔ اسی قسم کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قصہ طالوت میں کیا ہے کہ علمی اور جسمانی قوت میں طالوت بہت ہی خصوصیت رکھتے تھے۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو یاد کرو اس کے احسانات کو زیر غور لاؤ' شاید کہ تمہیں فلاح نصیب ہو۔

**قوم عاد کی تباہی و بربادی:** [آیت: ۷۰-۷۲] اللہ پاک خبر دے رہا ہے کہ یہ کفار ہود علیہ السلام کے ساتھ کس طرح انکار اور طغیان و عناد سے پیش آئے اور کہنے لگے کہ کیا تم ہمارے پاس اسی لئے آئے ہو کہ ہم ایک اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں۔ اور ہمارے آباء واجداد جن کی عبادت کرتے تھے' ان سب کو چھوڑ دیں۔ اچھا اگر تم سچے ہو تو جن عذابوں سے ڈرا رہے ہو' لا نازل کرو۔ جیسا کہ کفار قریش کہتے ہیں کہ اگر عذاب کی تمہاری یہی دھمکی سچ ہے تو آسمان سے پتھر برسا لو اور عذاب الیم میں ہمیں ماخوذ کر ہی لو۔ محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ وہ لوگ اصنام کی پرستش کرتے تھے۔ ایک صنم کا نام تھا صمد اور دوسرے کا نام تھا صمود اور ایک کا نام تھا ہبا۔ اسی لئے ہود علیہ السلام نے کہا تھا کہ تمہارے اس کہنے کی وجہ سے تم پر اللہ تعالیٰ کا غضب واجب ہو چکا ہے۔ کہا گیا ہے کہ رجس سے مراد ہے رجز یعنی عذاب۔ کیا تم مجھ سے ان اصنام کے بارے میں جھگڑتے ہو جن کے نام خود تم نے یا تمہارے اسلاف نے رکھ لئے ہیں۔ یہ اصنام تو نہ نفع پہنچاتے ہیں نہ ضرر اور نہ اللہ تعالیٰ ہی نے ان کی عبادت کی تمہیں کوئی سند دی ہے نہ اس بات کی کوئی دلیل ہے۔ اگر یہی بات ہے تو اچھا عذاب کے منتظر رہو' تمہارے ساتھ میں بھی انتظار کرتا ہوں۔ یہ رسول کی طرف سے اپنی قوم کو بڑی زبردست تہدید ہے۔ چنانچہ اس کے بعد ہی ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے ہود علیہ السلام کو تو بچا لیا اور ان کے ساتھیوں کو بھی' اور جو ہود علیہ السلام پر ایمان نہیں لائے تھے اور ہماری آیتوں کی تکذیب کی تھی ان کا قصہ ہی پاک کر دیا۔ ان کی ہلاکت کے واقعات قرآن میں دوسرے مقامات پر اس طرح مذکور ہیں کہ ان پر ایک سخت آندھی بھیجی گئی اور جن تک وہ پہنچی ان کو تہس نہس کر کے رکھ دیا۔ جیسا کہ ایک دوسری آیت میں ہے کہ عاد ایک ہوائے صرصر کے

ذریعہ ہلاک کر دیئے گئے۔ یہ آندھی آٹھ دن اور سات راتوں تک چلتی رہی۔ یہ سرکش لوگ ایسے مرے پڑے تھے کہ جیسے کھجور کے درختوں کے تنے الگ ہوں اور شاخیں الگ ہوں۔ ان میں سے کوئی بھی باقی نہیں رہا۔ ❶ ان کی سرکشی کے سبب ایک زبردست آندھی بھیج کر اللہ تعالیٰ نے انہیں ہلاک کر دیا۔ ہوا ان کو آسمان پر لے اڑتی تھی پھر سر کے بل زمین پر گرا دیتی تھی۔ سر ٹوٹ کر دھڑ سے الگ ہو جاتا تھا۔ اسی لئے فرمایا کہ درخت خرما کے تنے کے مانند ہو گئے تھے جن کی ڈالیاں اور سرے خالی ہوں۔ ❷ یہ لوگ ملک یمن میں عمان وحضر موت کے درمیان رہتے تھے۔ اس کے علاوہ وہ ساری سرزمین میں دور دور پھیل گئے اور اپنی قوت کے مظاہرہ میں لوگوں پر ظلم و زبردستی کرنے لگے تھے۔ یہ بتوں کو پوجتے تھے۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف ہود علیہ السلام کو بھیجا اور وہ بہ لحاظ نسب ان سب میں شریف تر تھے۔ ان کی تاکید تھی کہ اللہ تعالیٰ کو واحد قرار دیں کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کریں۔ لوگوں پر ظلم کرنے سے باز آئیں' لیکن انہوں نے انکار کیا۔ ان کی تکذیب کی اور کہنے لگے کہ ہم سے بڑھ کر طاقت ور کون ہے۔ دوسرے لوگوں نے بھی ان کی پیروی کی۔ ہود علیہ السلام پر ایمان لانے والے لوگ بہت تھوڑے تھے۔ جب عاد نے اس طرح سرکشی سے کام لیا اور دنیا میں فساد مچاتے پھرنے لگے اور بلا ضرورت بڑی بڑی عمارتیں اور محل بنانے لگے تو ہود علیہ السلام ان سے یوں مخاطب ہوئے کہ تم لوگ ہر جگہ بلا ضرورت مکانات بناتے ہو اور ایسے مستحکم محل بناتے ہو گویا تمہیں یہاں ہمیشہ ہی رہنا ہے اور جب تم کسی پر تسلط پاتے ہو تو بڑی سختی کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ میری سنو! تو وہ کہنے لگے اے ہود! تم ایک بے دلیل آدمی ہو تمہارے کہنے سے ہم اپنے خداؤں کو نہیں چھوڑ سکتے اور ہم تم پر ایمان نہیں لا سکتے۔ ہماری سمجھ میں تو یہ آتا ہے کہ تم پر ہمارے کسی خدا کی لعنت پڑی ہے کہ دیوانے ہو گئے ہو۔ ہود علیہ السلام نے کہا کہ میں اللہ تعالیٰ کو گواہ بناتا ہوں اور تم بھی گواہ رہو کہ تمہاری مشرکانہ ذہنیت سے میں بالکل بری ہوں۔ اب تم سب مل کر میرے ساتھ جو چال چلنا چاہتے ہو چلو اور مجھے مہلت تک نہ دو۔ میرا بھروسہ اللہ تعالیٰ پر ہے وہ میرا اور تمہارا بھی رب ہے۔ تم تو کیا کوئی جانور بھی ایسا نہیں جو اس کی گرفت میں نہ ہو۔ میرا رب جو کہتا ہے ٹھیک کہتا ہے۔ ❸

یہ لوگ جب کفر پر بالکل ہی اڑ گئے تو اللہ تعالیٰ نے تین برس تک ان سے بارش روک رکھی۔ وہ سخت فتنہ میں مبتلا ہو گئے اور اس طرح جب وہ کسی سخت آفت میں مبتلا ہو جایا کرتے تھے تو اللہ تعالیٰ سے کشادکاری کی دعائیں مانگنے لگتے اور ان کا یہ دستور تھا کہ کسی کو بیت اللہ بھیجتے۔ اس زمانے میں مکہ میں ان کے قبیلہ کے چند لوگ عمالیق سکونت پذیر تھے اور یہ عملیق بن لاوذ بن سام بن نوح کی نسل سے تھے اس قبیلہ کا سردار ان دنوں وہاں معاویہ بن بکر نامی ایک شخص تھا اس کی ماں قوم عاد میں سے تھی اس کا نام جاہذہ تھا' خیبری کی بیٹی تھی۔ چنانچہ قوم عاد نے ستر آدمیوں کا ایک وفد حرم کی طرف بھیجا تاکہ کعبۃ اللہ میں جا کر پانی برسنے کی دعا کریں۔ یہ لوگ اپنے قبیلہ والے معاویہ بن بکر کے پاس مکے سے باہر ٹھہرے۔ ایک مہینے تک اس کے پاس قیام کیا۔ شرابیں پیتے اور اس کے پاس دو مغنیہ کنیزوں کے گانے سنتے رہتے۔ مہینہ بھر تک ان کا قیام طویل ہو گیا۔ ادھر معاویہ کا اپنی قوم عاد کی پریشان حالی اور قحط کے سبب دل بہت زیادہ تنگ تھا۔ لیکن مہمانوں سے رخصت ہونے کے لئے کہنے سے شرم کرتا تھا۔ چند شعر بنائے اور ان مغنیات کو کہا کہ یہ اشعار ان کے سامنے گائیں۔ وہ یہ تھے۔ ''اے قیل! تجھ پر افسوس' اٹھ' جا دعا مانگ۔ شاید اللہ تعالیٰ بادلوں کو برسنے کے لئے بھیج دے تاکہ سرزمین عاد سیراب ہو جائے کیونکہ قوم عاد کی حالت تو اب یہاں تک پہنچ گئی ہے کہ بات تک اچھی طرح نہیں کر سکتے۔ پیاس سے دم نکل رہا ہے۔ بوڑھے اور جوان کسی کو زندگی کی آس باقی نہیں رہی' ان کی عورتوں کی بھی خیر نہیں۔ وہ بھوک پیاس سے بے سدھ ہو گئی ہیں۔

---

❶ ٦٩/ الحاقۃ:٦۔٨۔ ❷ ٦٩/ الحاقۃ:٧۔ ❸ ٢٦/ الشعرآء:١٢٨، ١٣٦۔

وحوش کھلے بندوں ان کی بستیوں میں گھس آئے ہیں کیونکہ کسی اہل عاد سے انہیں خوف نہیں رہا کہ تیر مار کر انہیں ہلاک کریں گے کیونکہ تیر چلانے کی قوت ہی نہیں رہی ہے۔ بس یہ سمجھ لو کہ ان کے روز و شب اب ختم ہی ہو رہے ہیں۔ کسی قوم کا وفد تم جیسا منحوس وفد نہ ہوگا۔ تم پر اللہ تعالیٰ کی پھٹکار ہو۔'' یہ سن کر اس وفد کے لوگوں کو احساس ہوا۔ کعبۃ اللہ میں گئے اور اپنی قوم کے لئے دعا مانگنے لگے۔ اس وفد کے سربراہ کا نام قیل تھا۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت سے تین ابر ظاہر ہوئے۔ ایک سفید ایک کالا ایک سرخ۔ آسمان سے ایک ندا سنائی دی کہ اپنی قوم کے لئے ان تینوں میں سے ایک ابر پسند کر لے۔ قیل نے کہا میں یہ سیاہ ابر پسند کرتا ہوں سیاہ ابر بہت برسنے والا ہوتا ہے۔ ندا آئی کہ تو نے تو رماد اور خاک کو پسند کیا ہے قوم عاد سے کوئی باقی نہیں رہے گا۔ یہ ابر نہ تو باپ کو چھوڑے گا نہ بیٹے کو' سب کو برباد کر کے رکھ دے گا لیکن عاد کا قبیلہ بنی الوذیہ محفوظ رہے گا۔ عاد کا یہ قبیلہ مکہ میں قیام پذیر تھا اس پر کچھ آنچ نہ آئی' ساری قوم عاد تباہ ہوگئی۔ جو لوگ بچ گئے وہ اسی قوم کے قبیلہ بنی الوذیہ والے تھے اس کی نسل اور ذریت سے وہ قوم باقی رہی جس کو عاد ثانی کہتے ہیں۔

کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ایک کالا ابر بھیجا جس کو قیل نے پسند کیا تھا اور یہی اس قوم کے عذاب کا سبب بنا۔ مغیث نامی ایک وادی سے اٹھا' لوگوں نے اس کو دیکھا تو خوش ہو گئے اور کہنے لگے کہ یہ تو برسنے والا ابر ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس بادل کو ہوا زوروں سے بہاتی ہوئی لائی' اس میں عذاب الیم تھا' جو ہر شے کو ہلاک کر دے۔ ❶ اس ابر کے اندر ایک شے کو سب سے پہلے جس نے دیکھا وہ ایک عورت تھی جس کا نام مہید تھا۔ اس نے اس ابر کے اندر جو کچھ دیکھا وہ اس کے سبب بیہوش ہو کر گر گئی۔ ہوش میں آئی تو کہا کہ اس ابر کے اندر آگ کے شعلے تھے کچھ لوگ دکھائی دیئے جو ان شعلوں کو کھینچے لا رہے ہیں۔ چنانچہ سات راتیں اور آٹھ دن تک یہ بادل برستا رہا اور کوئی عادی ہلاک ہونے سے نہیں بچا۔ ہود علیہ السلام اور ان کے ساتھی مؤمنین یہاں سے ہٹ گئے تھے اور ایک کھیت میں پناہ گزیں ہو گئے تھے وہاں انہیں کوئی گزند نہیں پہنچا۔ باغ کی ٹھنڈی ہوا ان کے جسموں کو چھوتی رہی اور روح کو تازگی بخشتی رہی۔ لیکن قوم عاد پر یہ باد و باراں سنگ باری کرتا رہا' ان کے سر ٹوٹتے رہے۔ اس قصہ کا ذکر بہت طویل ہے اور سیاق عبارت بھی عجیب ہے۔ اس سے کئی نتیجے بھی نکلتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب ہمارا عذاب آ ہی پہنچا تو ہم نے ہود کو بچا لیا اور ان کے ساتھ کے مؤمنین کو بھی۔ عذاب الیم سے وہ محفوظ رہے۔ ❷ حارث البکری سے روایت ہے کہ علاء بن الحضرمی کی شکایت لے کر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جا رہا تھا اور اقوام ربذہ پر سے گزر رہا تھا کہ بنی تمیم کی ایک بڑھیا جو اس قبیلہ سے چھوٹ گئی تھی اور اکیلی ہو گئی تھی کہنے لگی' اے اللہ تعالیٰ کے بندے مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لے چل' مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کام ہے۔ چنانچہ میں نے اس کو اونٹ پر بٹھا لیا اور مدینے آیا۔ مسجد لوگوں سے بھری ہوئی تھی اور ایک سیاہ علم بلند تھا۔ بلال رضی اللہ عنہ اپنی تلوار لٹکائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑے تھے۔ میں نے پوچھا یہ لوگ کیسے جمع ہیں؟ لوگوں نے کہا کہ عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی سرکردگی میں لشکر بھیجا جا رہا ہے۔ میں بیٹھ گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کمرے میں داخل ہوئے' میں نے حاضری کی اجازت طلب کی۔ مجھے اجازت دی۔ میں نے آ کر سلام کیا۔ مجھ سے کہنے لگے کہ '' کیا تم میں اور بنی تمیم میں کوئی رنجش ہے؟'' میں نے عرض کیا ہاں مجھے ان سے شکایت ہے اور الزام انہیں پر ہے۔ اب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آ رہا تھا کہ راستہ میں ایک بڑھیا مل گئی قبیلہ بنی تمیم کی ہے جو ان سے چھوٹ گئی تھی۔ مجھ سے کہنے لگی کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کام ہے مجھے لے چلو۔ چنانچہ وہ بھی دروازے پر کھڑی ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے بھی بلا لیا۔ وہ آ گئی۔ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ==

---

❶ ٤٦/ الاحقاف: ٢٤۔ ❷ ١١/ هود: ٥٨۔



وَإِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَٰلِحًا ۗ قَالَ يَٰقَوْمِ ٱعْبُدُوا۟ ٱللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُۥ ۖ قَدْ جَآءَتْكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ هَٰذِهِۦ نَاقَةُ ٱللَّهِ لَكُمْ ءَايَةً ۖ فَذَرُوهَا تَأْكُلْ فِىٓ أَرْضِ ٱللَّهِ ۖ وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوٓءٍ فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٧٣﴾ وَٱذْكُرُوٓا۟ إِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنۢ بَعْدِ عَادٍ وَبَوَّأَكُمْ فِى ٱلْأَرْضِ تَتَّخِذُونَ مِن سُهُولِهَا قُصُورًا وَتَنْحِتُونَ ٱلْجِبَالَ بُيُوتًا ۖ فَٱذْكُرُوٓا۟ ءَالَآءَ ٱللَّهِ وَلَا تَعْثَوْا۟ فِى ٱلْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ﴿٧٤﴾ قَالَ ٱلْمَلَأُ ٱلَّذِينَ ٱسْتَكْبَرُوا۟ مِن قَوْمِهِۦ لِلَّذِينَ ٱسْتُضْعِفُوا۟ لِمَنْ ءَامَنَ مِنْهُمْ أَتَعْلَمُونَ أَنَّ صَٰلِحًا مُّرْسَلٌ مِّن رَّبِّهِۦ ۚ قَالُوٓا۟ إِنَّا بِمَآ أُرْسِلَ بِهِۦ مُؤْمِنُونَ ﴿٧٥﴾ قَالَ ٱلَّذِينَ ٱسْتَكْبَرُوٓا۟ إِنَّا بِٱلَّذِىٓ ءَامَنتُم بِهِۦ كَٰفِرُونَ ﴿٧٦﴾ فَعَقَرُوا۟ ٱلنَّاقَةَ وَعَتَوْا۟ عَنْ أَمْرِ رَبِّهِمْ وَقَالُوا۟ يَٰصَٰلِحُ ٱئْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ إِن كُنتَ مِنَ ٱلْمُرْسَلِينَ ﴿٧٧﴾ فَأَخَذَتْهُمُ ٱلرَّجْفَةُ فَأَصْبَحُوا۟ فِى دَارِهِمْ جَٰثِمِينَ ﴿٧٨﴾

ترجمہ: اور ہم نے ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو بھیجا۔ انہوں نے فرمایا اے میری قوم! تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود نہیں تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک واضح دلیل آ چکی ہے۔ یہ اونٹنی ہے اللہ تعالیٰ کی جو تمہارے لئے دلیل ہے سو اس کو چھوڑ دو کہ اللہ تعالیٰ کی زمین میں کھاتی پھرے اور اس کو برائی کے ساتھ ہاتھ بھی مت لگانا کہیں تم کو دردناک عذاب آ پکڑے۔[۷۳] اور تم یہ حالت یاد کرو کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو عاد کے بعد آباد کیا اور تم کو زمین پر رہنے کو ٹھکانا دیا کہ نرم زمین پر محل بناتے ہو اور پہاڑوں کو تراش تراش کران میں گھر بناتے ہو سو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو یاد کرو اور زمین میں فساد مت پھیلاؤ۔[۷۴] ان کی قوم میں جو متکبر سردار تھے انہوں نے غریب لوگوں سے جو کہ ان میں سے ایمان لے آئے تھے پوچھا کیا تم کو اس بات کا یقین ہے کہ صالح اپنے رب کی طرف سے بھیجے ہوئے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ بے شک ہم تو اس پر پورا یقین رکھتے ہیں جو ان کو دے کر بھیجا گیا ہے۔[۷۵] وہ متکبر لوگ کہنے لگے کہ تم جس بات پر یقین لائے ہوئے ہو ہم تو اس کے منکر ہیں۔[۷۶] غرض اس اونٹنی کو مار ڈالا اور اپنے پروردگار کے حکم سے سرکشی کی اور کہنے لگے کہ اے صالح! جس کی آپ ہم کو دھمکی دیتے تھے اس کو منگوایئے اگر آپ پیغمبر ہیں۔[۷۷] پس آ پکڑا ان کو زلزلہ نے سو اپنے گھروں میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔[۷۸]

= ہم میں اور بنو تمیم میں آڑ کر دیجئے۔ یہ سن کر قبیلہ بنی تمیم کی اس بڑھیا کو حمیت پیدا ہوئی اور تیز ہو کر بولی کہ ''یا رسول اللہ ﷺ! پھر آپ کے پریشان حال کہاں پناہ لیں گے۔'' میں کہنے لگا ارے میری مثال تو اس ضرب المثل کی سی ہو گئی کہ بکری اپنی موت کو آپ کھینچ لائی۔ میں اس بڑھیا کو سوار کر کے لے آیا مجھے کیا خبر تھی کہ یہ میری دشمن ثابت ہو گی۔ میں اللہ تعالیٰ کے پاس اور رسول اللہ ﷺ کے پاس پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ وفد قوم عاد کی طرح بن جاؤں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''وفد عاد کا کیا قصہ ہے۔'' حالانکہ آپ ﷺ مجھ سے بہتر جانتے تھے لیکن مجھ سے سننے کے خواہشمند تھے۔ میں نے کہا کہ قوم عاد قحط میں مبتلا ہو گئی تھی۔ چنانچہ انہوں

نے اپنا ایک وفد مکہ بھیجا وفد کے قائد کا نام قیل تھا۔ وہ مکہ آ کر معاویہ بن بکر کے پاس ٹھہرے' ایک مہینہ قیام کیا شراب پیتے رہے جرادتان نامی دو لونڈیوں کا گانا سنتے رہے۔ پھر سردار وفد قیل مہرہ کی پہاڑیوں کی طرف نکلا اور دعا کی کہ اے اللہ تعالیٰ تو جانتا ہے کہ میں کسی مریض کی دعائے صحت کے لئے نہیں آیا ہوں نہ کسی قیدی کے چھڑانے کے لئے فدیہ مانگتا ہوں' بلکہ اے اللہ تعالیٰ عاد کو پانی دے۔ چنانچہ بحکم رب تین ابر نمایاں ہوئے۔ ندا آئی کہ ایک ابر کو اختیار کر لے اس نے سیاہ ابر کا انتخاب کیا ندا آئی کہ تجھ کو تو خاک ملے گی قوم عاد کا کوئی فرد باقی نہیں رہے گا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ایک آندھی بھیجی جو خزانہ باد میں گویا اتنی ہی تھی جتنا کہ میری اس انگوٹھی کا دائرہ ہے جس سے یہ ساری قوم تباہ ہوگئی۔ اب عرب کے لوگ جب کسی وفد کو بھیجتے ہیں تو بطور ضرب المثل کہتے ہیں کہ وفد عاد کی طرح نہ ہو جانا۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مسند میں اس کو بیان کیا ہے اور ترمذی نے بھی روایت کیا ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ ❶

**صالح علیہ السلام کا پیغام توحید:** [آیت:۷۳۔۷۸] ابراہیم خلیل اللہ سے پہلے عرب قدیم کے جو قبائل تھے انہیں میں سے ثمود بھی تھے جو قوم عاد کے بعد ہوئے۔ حجاز و شام کے درمیان وادی قریٰ اور اس کے اطراف ان کے مساکن مشہور ہیں۔ نبی اکرم ﷺ سن نو (۹) ہجری میں تبوک کی طرف جا رہے تھے تو ان کے مساکن اور دیار پر سے گزرے۔ ایک مقام تھا حجر نامی یہاں ثمود کی بستی تھی۔ جب نبی اکرم ﷺ اصحاب سمیت یہاں فروکش ہوئے تو لوگوں نے ان چشموں سے پانی پی لیا جنہیں ثمود استعمال کرتے تھے اس پانی سے آٹا گوندھا اور ہانڈیوں میں ڈالا تو نبی اکرم ﷺ نے حکم دیا کہ ''ہانڈیاں اوندھا دی جائیں اور گوندھا ہوا آٹا اونٹوں کو کھلا دیں۔'' پھر یہاں سے آپ ﷺ کوچ کر گئے۔ پھر آپ ﷺ ایک دوسرے چشمے پر اترے جو ثمود کے پینے کا چشمہ نہیں تھا بلکہ ناقہ ثمود کے پینے کا چشمہ تھا۔ آپ ﷺ نے اس سے منع فرما دیا تھا کہ ''وہ عذاب کی ہوئی قوم پر سے گزریں۔ کیونکہ مجھے تو خوف ہوتا ہے کہ ثمود جس طرح مبتلائے عذاب ہو گئے تھے کہیں تم بھی نہ ہو جاؤ' اس لئے اس چشمہ پر قیام نہ کرو ❷ اور حجر پر سے جو مسکن ثمود تھا اگر گزرنا بھی پڑے تو اللہ تعالیٰ کے آگے زاری کرتے ہوئے گزرو۔ اگر زاری نہیں کر سکتے تو ادھر سے گزرنا ہی نہیں' ورنہ تم پر بھی وہی عذاب اتر جائے گا۔'' ❸ غزوۂ تبوک میں لوگ اہل حجر کی طرف تیزی سے جا رہے تھے تا کہ وہاں اتریں۔ نبی اکرم ﷺ کو اطلاع ملی تو ندا کرا دی کہ نماز تیار ہے۔ ابی کبشہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نبی اکرم ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ کے ہاتھ میں ایک نیزہ تھا اور فرما رہے تھے ''ایسی قوم کی طرف نہ جاؤ جن پر اللہ تعالیٰ کا غضب ہوا تھا'' تو ان میں سے ایک آدمی نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! ہم ان لوگوں کو دیکھ کر تعجب کر رہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''کیا تمہارے اس تعجب سے بڑھ کر تعجب کی بات میں تمہیں نہ سناؤں۔ تمہیں میں سے ایک آدمی یعنی میں تمہیں غیب سے ان لوگوں کی خبر سنا رہا ہے جو تم سے پہلے تھے اور گزشتہ کے علاوہ آئندہ کی باتیں بھی بتا رہا ہے۔ اس لئے سیدھے ہو جاؤ اپنی اصلاح کر لو۔ کیونکہ تم پر بھی عذاب آ جائے تو اللہ تعالیٰ کو کیا پروا ہو سکتی ہے اور وہ قوم بھی آنے والی ہے کہ وہ خود بھی اپنے نفسوں پر سے کچھ نہ ٹلا سکے گی۔'' ❹ غرض جب آنحضرت ﷺ حجر پر سے گزرے تو فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ سے

---

❶ احمد، ۳/ ۴۸۲؛ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة الذاریات ۳۲۷۳، ۳۲۷۴؛ وهو حسن، ابن ماجه ۲۸۱۶۔

❷ احمد، ۲/ ۱۱۷ وسنده صحیح، ابن حبان ۶۲۰۳۔

❸ احمد، ۲/ ۷۴ اس معنی کی روایت صحیح بخاری، کتاب الصلاة، باب الصلاة فی مواضع الخسف ۴۳۳؛ صحیح مسلم ۲۹۸۰؛ ابن حبان ۶۲۰۰؛ دلائل النبوۃ، ۵/ ۲۳۳ میں موجود ہے۔

❹ احمد، ۴/ ۲۳۱ وسنده ضعیف، مجمع الزوائد، ۶/ ۱۹۴ اس کی سند میں عبدالرحمن بن عبداللہ المسعودی مختلط راوی ہے ابن قطان کہتے ہیں اختلط فی لا یعقل (المیزان، ۲/ ۵۷۴، رقم ۴۹۰۷) اور اسمٰعیل بن اوسط اس کے متعلق امام ذہبی کہتے ہیں لا ینبغی ان یرون عنه (المیزان، ۱/ ۲۲۲ رقم ۸۵۳)

معجزات اور نشانیاں نہ مانگو۔ قوم صالح نے بھی مانگا تھا اور معجزے کے طور پر انہیں ناقہ ملی تھی کہ وہ ایک راستے سے آتی اور دوسرے راستے سے جاتی۔ ان لوگوں نے اللہ کے حکم سے سرکشی کی۔ اس اونٹنی کو مار ڈالا۔ وہ ایک دن چشمے سے پانی پیتی اور دوسرے دن یہ لوگ اس کا دودھ پیتے۔ جب اس کو مار ڈالا تو ایک ایسی کڑکدار آواز آسمان سے آئی کہ سب مر گئے۔ ان کی قوم کا صرف ایک آدمی بچ گیا۔ وہ اس لئے کہ اس وقت وہ کعبۃ اللہ کے اندر تھا۔'' لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! وہ کون تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''ابو رغال۔ لیکن جب حرم سے نکلا تو وہ بھی مبتلا عذاب ہو کر مر گیا۔'' ❶ (یہ حدیث صحاح ستہ میں موجود نہیں ہے)۔

ارشاد ہوتا ہے کہ ثمود کی طرف ان کے ایک ہم قوم صالح علیہ السلام پیغمبر بھیجے گئے تھے۔ تمام پیغمبروں کی طرح آپ کی بھی یہی دعوت و تعلیم تھی کہ اے لوگو! رب واحد کی عبادت کرو کہ اس کے سوا کوئی دوسرا رب ہے ہی نہیں۔ سارے پیغمبر اسی کی عبادت کی طرف دعوت دیتے رہے ہیں جیسا کہ فرمایا کہ تم سے پہلے جتنے بھی رسول بھیجے گئے سب کی طرف یہی وحی تھی کہ اللہ تعالیٰ واحد میں ہی ہوں صرف میری ہی عبادت کرنا۔ اور فرمایا کہ ہر قوم میں ہم نے رسول بھیجے ہیں وہ سب توحید کی تعلیم دیتے رہے ہیں اور طاعت شیطان سے روکتے رہے ہیں۔ ❷ اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے تمہارے پاس نشانی آ چکی ہے وہ نشانی یہ ناقہ ہے۔ ان لوگوں نے خود صالح علیہ السلام سے سوال کیا تھا کہ انہیں کوئی معجزہ دکھلایا جائے اور درخواست یہ کی تھی کہ اس خاص چٹان کے اندر سے جس کو ہم بتا رہے ہیں ایک ناقہ پیدا ہو۔ یہ چٹان مقام حجر کی ایک طرف اکیلی ایک ہی چٹان تھی جس کا نام کاتبہ تھا۔ اور وہ اونٹنی دس ماہ کا حمل بھی رکھتی ہو دودھ بھی دیتی ہو۔ صالح علیہ السلام نے ان سے عہود و مواثیق لئے تھے کہ اگر اللہ تعالیٰ نے ان کی درخواست قبول کر لی تو وہ ایمان لے آئیں گے اور میرے کہے پر عمل کریں گے۔ جب یہ وعدے وعید ہو چکے تو صالح علیہ السلام دعا کے لئے اٹھے' دعا کی۔ چٹان کو یک بیک حرکت ہوئی' وہ پھٹ پڑی اور ایک اونٹنی اس کے اندر سے نکلی' جس کے پیٹ میں بچہ ہونے کی وجہ سے چلنے میں ادھر ادھر حرکت ہو رہی تھی۔ یہ دیکھ کر ان کفار کا سردار جندع بن عمرو اور اس کے ماتحت لوگ ایمان لے آئے اور دوسرے اشراف ثمود بھی لا رہے تھے کہ ذواب بن عمرو اور حباب پجاری اور رباب نے ان کو روک دیا اور جندع کا ایک چچیرا بھائی شہاب نامی بھی جو اشراف ثمود میں سے تھا ارادہ کر رہا تھا کہ ایمان لائے' لیکن ان لوگوں کے کہنے سے رک گیا۔ اسی سے متعلق ثمود کے مؤمنین میں سے ایک آدمی مہوش کہتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ جندع نے دین نبی کی طرف شہاب کو بلایا تھا اور اس نے ایمان لانے کا ارادہ بھی کر لیا تھا لیکن آل حجر کے گمراہوں نے ہدایت کے بعد اس کو گمراہ کر دیا۔ غرض یہ کہ ناقہ کے بچہ ہوا اور وہ ایک عرصہ تک اس قوم میں رہی۔ ایک چشمے سے ایک دن وہ پانی پیتی تھی اور ایک دن ناغہ کرتی تھی تاکہ دوسرے لوگ اور ان کے جانور پی سکیں اور وہ لوگ اس کا دودھ پیتے اور پھر جس قدر چاہتے دودھ سے اپنے برتن بھر لیتے۔ جیسا کہ ایک دوسری آیت میں ارشاد ہے کہ پانی ان کے درمیان تقسیم شدہ تھا' کبھی یہ پیتی کبھی وہ پیتے۔ چنانچہ فرمایا ہے کہ پانی پینے کا ایک مقررہ دن ناقہ کا ہے اور ایک تمہارا ہے۔ اس وادی میں وہ چرنے کو جاتی تو ایک راستے سے جاتی اور دوسرے راستے سے باہر آتی تاکہ آنے جانے والوں کو آسانی ہو کیونکہ پانی پی کر وہ بہت موٹی تازی ہو جاتی تھی اور وہ بہت شاندار اور پر رعب و ہیبت منظر رکھتی تھی۔ جانوروں کے پاس سے گزرتی تو دوسرے جانور ڈر کر بھاگ جاتے۔ اس حالت پر کچھ عرصہ گزرا اور اس قوم کی سرکشی شدید ہو گئی۔ حتیٰ کہ ان لوگوں نے ارادہ کیا کہ اس اونٹنی کو قتل ہی کر دیا جائے تاکہ ہر روز پانی کا حق حاصل ہو

---

❶ احمد، ۳/ ۲۹۶؛ وسندہ ضعیف، ابن حبان ۶۱۹۷؛ حاکم، ۲/ ۳۴۰ اس کی سند میں ابوالزبیر مدلس راوی ہے جس کے سماع کی صراحت موجود نہیں۔ ❷ ۱۶/ النحل:۳۶۔

جائے۔ چنانچہ ان سب کفار نے مل کر قتل ناقہ کی رائے کی۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جس نے اس کو قتل کیا تھا سب اس کے پاس گئے حتی کہ عورتیں بھی اور بچے بھی تا کہ اس سے قتل کرائیں۔ ساری جماعت کا اس میں حصہ لینا اس آیت پاک سے معلوم ہو رہا ہے کہ ﴿فَكَذَّبُوهُ فَعَقَرُوهَا ۝ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْبِهِمْ فَسَوّٰهَا ۝﴾ ❶ یعنی انہوں نے نبی کو جھٹلایا' ناقہ کو قتل کر دیا' تو اللہ تعالیٰ نے اس سرزمین پر ان کو ہلاک کر کے برابر کر دیا۔ اور فرمایا کہ ثمود کو ہم نے ناقہ کا معجزہ دیا اور یہ ان کی آنکھیں کھولنے کے لئے کافی تھا۔ لیکن ان ظالموں نے ظلم سے کام لیا۔ غرض یہ کہ قتل ناقہ کی نسبت ساری جماعت کی طرف کی گئی ہے کہ اس کام میں سب ہی کا ہاتھ تھا۔

امام ابو جعفر رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر علمائے تفسیر نے سبب قتل یہ بتایا ہے کہ ایک عورت تھی عنیزہ نام' بڑھیا اور کافرہ تھی۔ صالح علیہ السلام سے اس کو دشمنی تھی۔ اس کی خوبصورت لڑکیاں تھیں' مال و دولت حاصل تھا۔ اس کا شوہر ذواب بن عمرو رؤساء ثمود میں سے تھا۔ اور ایک دوسری عورت صدقہ بنت مہیا نامی جو حسب و نسب مال و جمال والی تھی یہ ایک مؤمن کی بیوی تھی اور شوہر کو چھوڑے ہوئے تھی۔ ناقہ کے قاتل سے ان دونوں نے وعدے کر رکھے تھے۔ صدقہ نے ایک آدمی حباب نامی کو ابھارا کہ اگر تو ناقہ کو مار ڈالے تو میں تیری ہو جاؤں گی۔ اس نے انکار کر دیا۔ پھر اپنے چچیرے بھائی مصدع ابن مہرج سے کہا تو اس نے قبول کر لیا اور عنیزہ بنت غنم نے قدار کو بلایا۔ وہ نیلا پست قامت آدمی تھا۔ لوگ اس کو ولد الزنا سمجھتے تھے اور اس کو اس کے باپ سالف کا بیٹا نہیں سمجھتے تھے۔ اس آدمی کا نام ضیان تھا جس کا درحقیقت یہ لڑکا تھا حالانکہ اس کی ماں اس وقت سالف کی بیوی تھی۔ اس عورت نے ناقہ کے قاتل سے کہا تھا کہ میری جو لڑکی تو چاہے اس خدمت کے بدلے میں حاصل کر سکتا ہے کہ ناقہ کو قتل کر ڈالے۔ چنانچہ قدار بن سالف اور مصدع بن مہرج نے ثمود کے غنڈوں سے ساز باز کر لی اور سات آدمی ان کے ساتھ ہو گئے۔ اس طرح یہ سب مل کر نو (۹) افراد ہوئے۔ چنانچہ اللہ پاک نے ارشاد فرمایا ہے کہ شہر میں نو افراد تھے جو بجائے اصلاح کرنے کے فساد پر کمر بستہ تھے۔ ❷ اور یہ اپنی قوم کے سردھرے تھے۔ ان کافروں نے کافر قبیلہ کے لوگوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لیا تھا۔ یہ سب کے سب چلے اور ناقہ کا انتظار کرنے لگے۔ جب یہ پانی پی کر واپس چلی تو قدار اس کی راہ میں ایک چٹان کے پیچھے گھات لگائے بیٹھا رہا اور مصدع دوسری چٹان کے پیچھے تھا۔ ناقہ مصدع کے پاس سے گزری۔ اس نے ایک تیر مارا' وہ پنڈلی کو لگا۔ بنت غنم عنیزہ نکلی اور اپنی سب سے خوبصورت لڑکی کو لے آئی اور قدار اور اس کی جماعت کے سامنے اپنی لڑکی کے بے پناہ حسن کا مظاہرہ کیا۔ قدار اس پیش کش سے متاثر ہو کر تلوار لے کر اٹھا اور اس ناقہ کے کونچے کاٹ ڈالے۔ وہ زمین پر گر پڑی۔ اس نے اپنے بچے کو دیکھ کر ایک چیخ ماری گویا کہ اس کو آگاہ کر رہی ہے کہ بھاگ جا۔ پھر قاتل نے اس کے سینے پر نیزہ مارا پھر اس کا گلا کاٹ دیا۔ اس کا بچہ ایک پہاڑ کی طرف بھاگ گیا اور چوٹی پر چڑھ کر ایک چیخ ماری' گویا کہ کہتا ہے کہ اے رب! میری ماں کہاں ہے؟ کہا جاتا ہے کہ تین دفعہ وہ چلایا پھر چٹان کے اندر گم ہو گیا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ لوگوں نے اس کا پیچھا کر کے اسے بھی مار ڈالا وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ یہ خبر جب صالح علیہ السلام کو ملی تو وہ مقتل میں آئے۔ لوگوں کا مجمع تھا۔ ناقہ کو دیکھ کر رونے لگے اور کہا (بقول تعالیٰ) کہ تم تین دن اور جی لو۔ ناقہ کا قتل بدھ کے روز ہوا۔ جب رات ہوئی تو ان نو افراد نے قتل صالح کا بھی قصد کر لیا اور مشورہ کیا کہ اگر یہ سچا ہے اور تین دن بعد ہم ہلاک ہونے والے ہیں تو اپنے سے پہلے ہی اس کو کیوں نہ بھیج دیں۔ اور اگر جھوٹا ہے تو ہم ناقہ ہی کے پاس اس کو کیوں نہ بھیج دیں۔ قولہ تعالیٰ ان لوگوں نے قسموں سے اپنے عہد کو موکد کیا کہ صالح اور اس کی بیوی کو قتل کر دیں گے اور اس کے اولیا سے کہہ دیں گے کہ ہمیں کیا خبر' ہم ان کے واقعہ ہلاک کے وقت موجود تو تھے نہیں کہ قاتل کو جانتے' ہم تو سچے ==

❶ ۹۱/ الشمس: ۱۳، ۱٤۔ ❷ ۲۷/ النمل: ٤۸۔

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ۝

ترجمہ: اس وقت صالح علیہ السلام ان سے منہ موڑ کر چلے اور فرمانے لگے کہ اے میری قوم! میں نے تو تم کو اپنے پروردگار کا حکم پہنچا دیا تھا اور میں نے تمہاری خیر خواہی کی لیکن تم لوگ خیر خواہوں کو پسند نہیں کرتے تھے۔[۷۹]

= بات کہنے والے ہیں۔ انہوں نے چالبازی کرنا چاہی اور ہم جس چالبازی پر تھے اس کی انہیں خبر بھی نہ تھی۔ دیکھو مکاروں کا نتیجہ کیسا ہوتا ہے۔ جب ان لوگوں نے تہیہ کر لیا اور اتفاق کر کے رات کے وقت اللہ تعالیٰ کے نبی کو قتل کرنے کے لئے آئے تو حکم الٰہی سے پتھر برسنے شروع ہو گئے۔ جمعرات کا دن مہلت کا پہلا دن تھا۔ اس روز ان لوگوں کے چہرے قدرۃً زرد پڑ گئے جیسا کہ صالح علیہ السلام نے کہہ دیا تھا اور دوسرے دن جمعہ کو سرخ پڑ گئے اور تمتع دنیوی کا تیسرا دن سنیچر تھا اس روز سب کے چہرے سیاہ ہو گئے۔ اتوار کا دن تھا تو یہ لوگ خوشبو مل کر انتظار عذاب کر رہے تھے کہ نہ معلوم اب ہمارے ساتھ کیا ہونے والا ہے اور عذاب کی کیا صورت ہو گی۔ سورج نکلا اور آسمان سے ایک چیخ بھی نکلی اور پاؤں تلے سے ایک شدید زلزلہ پیدا ہوا روحیں نکلیں اور یک لخت سب مر گئے۔ سب لوگ اپنے اپنے گھروں میں لاشیں بن کر پڑ گئے۔ چھوٹا بڑا مرد عورت کوئی نہ بچا صرف ایک عورت بچ گئی کلبہ بنت السلق نامی' یہ بڑی کافرہ اور سخت ترین دشمن تھی۔ اس نے عذاب کو دیکھا اس کے پاؤں کو تیز تر بھاگنے کی قوت مل گئی۔ ایک قبیلہ کے پاس پہنچی۔ جو کچھ دیکھا اس کی اطلاع دی اور ساری قوم جس ہلاکت سے دوچار ہوئی اس کا ذکر کیا' پھر پینے کے لئے پانی مانگا اور پانی پیتے ہی مر گئی۔ ❶ افراد قوم ثمود میں سے صالح علیہ السلام اور ان کے امتیوں کے سوا کوئی نہ بچ سکا۔ اس قوم کا ایک آدمی ابورغال تھا جو عذاب کے وقت مکے میں تھا وہ کچھ دیر محفوظ رہا لیکن کسی ضرورت سے جب مکے سے باہر نکلا تو آسمان سے اس پر ایک پتھر گرا اور وہیں ڈھیر ہو گیا۔ کہتے ہیں کہ یہ ابورغال طائف کے رہنے والے قبیلہ ثقیف کا جد اعلیٰ ہے۔ ❷ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ابورغال کی قبر پر سے گزرے اور فرمایا "جانتے ہو یہ کس کی قبر ہے' یہ ثمود کے ایک فرد ابورغال کی ہے جو حرم میں تھا' حرم نے عذاب سے اس کو روک رکھا۔ جب حرم سے باہر ہوا تو عذاب سے دوچار ہوا اور یہاں دفن ہوا۔ اس کے ساتھ اس کی سونے کی چھڑی بھی وہیں دفن ہے۔ لوگوں نے تلواروں سے اس کی قبر کھود دی اور یہ لکڑی نکال لی۔ ❸

**قوم ثمود کا انجام:** [آیت:۷۹] یہ صالح علیہ السلام کی طرف سے قوم کو تہدید ہو رہی ہے اس وقت جب کہ ان کی مخالفت اور تمرد اختیار کرنے کی وجہ سے وہ ہلاک کر دیے گئے تو وہ ان مُردوں کو خطاب کر رہے ہیں گویا کہ وہ سن رہے تھے۔ چنانچہ بخاری و مسلم سے بھی یہ ثابت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب کفار بدر پر غالب آ گئے تو تین دن وہاں قیام کیا تھا۔ پھر آخر شب میں وہاں سے چل پڑے اور قلیب (کھائی) پر ٹھہر گئے یہ مدفن تھا کفار قریش کا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس مدفن کو دیکھ کر فرمانے لگے کہ "اے ابوجہل بن ہشام' اے عتبہ' اے شیبہ' اے فلاں اے فلاں! کیا رب کے وعدے کو پورا ہوتا ہوا تم نے دیکھ لیا؟ میں نے اپنے رب کے وعدے کو ہمیشہ پورا پایا۔" تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ مردوں سے باتیں کر رہے ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ کی قسم تم ان سے =

❶ تفسیر عبدالرزاق: ۹۱۶، ومصنف عبدالرزاق، ۱۱/ ۴۵۳، ۴۵۵، ح ۲۰۹۸۹ وسندہ ضعیف لانقطاعه۔

❷ ایضًا۔ ❸ ابوداود، کتاب الخراج، باب نبش القبور العادیة یکون فیها المال ۳۰۸۸ وسندہ ضعیف، ابن حبان ۶۱۹۹؛ بیہقی، ۴/ ۱۵۶ اس کی سند میں ابن اسحاق مدلس (التقریب، ۲/ ۱۴۴) اور بجیر بن ابی بجیر مجہول راوی ہے (التقریب، ۱/ ۹۳)

وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِۦٓ أَتَأْتُونَ ٱلْفَٰحِشَةَ مَا سَبَقَكُم بِهَا مِنْ أَحَدٍ مِّنَ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٨٠﴾ إِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ ٱلرِّجَالَ شَهْوَةً مِّن دُونِ ٱلنِّسَآءِ ۚ بَلْ أَنتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُونَ ﴿٨١﴾

ترجمہ: اور ہم نے لوط علیہ السلام کو بھیجا جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے فرمایا کہ تم ایسا فحش کام کرتے ہو جس کو تم سے پہلے کسی نے دنیا جہان والوں میں سے نہیں کیا۔[۸۰] تم مردوں کے ساتھ شہوت رانی کرتے ہو عورتوں کو چھوڑ کر بلکہ تم حد ہی سے گزر گئے ہو۔[۸۱]

= زیادہ نہیں سن سکتے۔ البتہ سن کر وہ جواب نہیں دے سکتے ہیں۔'' ❶ سیرت میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ان سے کہا تھا کہ ''نبی اکرم ﷺ کے قبیلہ والوں میں سے تم بہت ہی برے لوگ تھے۔ باہر کے لوگ تو میری تصدیق کر رہے تھے اور تم میرے قبیلہ کے ہو کر میری تکذیب کر رہے تھے۔ مدینے کے لوگوں نے مجھے پناہ دی اور تم نے مجھے اپنے وطن سے نکالا۔ تم نے میرے قتل کا ارادہ کیا اور دوسروں نے میری مدد کی۔'' ❷ نبی اکرم ﷺ کے لئے تم بہت ہی برا قبیلہ ثابت ہوئے۔ اسی طرح صالح علیہ السلام بھی اپنی قوم سے کہہ رہے ہیں کہ میں نے پیغام ربانی تمہیں پہنچادیا' تمہاری خیر خواہی کی' لیکن تم نے اس سے فائدہ نہ اٹھایا' کیونکہ تم حق بات کو پسند ہی نہیں کرتے تھے۔ اسی لئے ارشاد ہے کہ میں نے تمہیں نصیحت کی تھی لیکن نصیحت تمہیں تو پسند ہی نہیں تھی۔ کسی مفسر نے ذکر کیا ہے کہ ہر نبی جس کی امت ہلاک ہوگئی ہو' وہ حرم میں آ کر قیام پذیر ہو جاتا تھا۔ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حج کے زمانے میں نبی اکرم ﷺ جب وادی عسفان سے گزرے تو فرمایا کہ ''اے ابوبکر! یہ کون سا مقام ہے؟'' حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ یہ وادی عسفان ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''صالح اور ہود علیہما السلام ناقہ پر سوار کسی زمانے میں یہاں سے گزرے تھے جن کی نکیلیں کھجور کی رسیوں کی تھیں' کمبلوں کے تہہ بند تھے پوستین کی چادریں تھی۔ اور لبیک کہتے ہوئے بیت عتیق کے حج کے لئے جا رہے تھے۔'' ❸

**قوم لوط کا فعل بد:** [آیت: ۸۰۔۸۱] اور اس وقت کو یاد کرو کہ ہم نے لوط علیہ السلام کو بھیجا تھا اور وہ اپنی قوم سے کہہ رہے تھے۔ لوط بن ہاران بن آزر ہیں اور ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے بھتیجے ہیں۔ ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ وہ بھی ایمان لائے تھے اور ارض شام کی طرف ان کے ساتھ ہجرت کی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں اہل سدوم کی طرف بھیجا تھا۔ وہ اہل سدوم کو اللہ تعالیٰ کی طرف بلاتے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے۔ اس قوم نے ایسے فواحش اختراع کیے ہوئے تھے کہ آدم علیہ السلام سے لے کر اب تک ان کے سوا کسی نے جس کا ارتکاب نہیں کیا تھا۔ اور وہ عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے پاس آتا تھا۔ یہ چیز اب تک کسی کے دل میں بھی نہیں گزری تھی اور بنی آدم آج تک اس کے عادی نہیں تھے۔ خلیفہ ولید بن عبدالملک اموی بانی جامع دمشق نے کہا تھا کہ اگر اللہ پاک قوم لوط کا قصہ ذکر نہ فرماتا تو مجھے اس بات کا یقین بھی نہ آتا کہ کوئی مرد کسی مرد کے ساتھ ایسا ارتکاب کر سکتا ہے۔ چنانچہ لوط علیہ السلام ان سے فرما رہے ہیں کہ کیا تم ایسا فحش اختیار کیے ہوئے ہو کہ دنیا میں کسی نے تم سے پہلے کبھی ایسا کام نہ کیا تھا۔ عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے پاس آتے ہو' اللہ تعالیٰ نے تو تمہارے لئے عورتیں پیدا کی ہیں۔ یہ تمہاری بڑی زیادتی اور بڑی جہالت ہے۔ جس چیز کا جو محل نہیں تم اس کو محل بناتے ہو۔ پھر دوسری =

❶ صحيح بخاري، كتاب المغازي، باب قتل أبي جهل ٣٩٧٦؛ صحيح مسلم ٢٨٧٤۔

❷ ابن هشام، ٢/ ٢٩٢ اس کی سند معضل ہونے کی وجہ سے ضعیف ہے۔ ❸ احمد، ١/ ٢٣٢ وسنده ضعيف، مجمع الزوائد، ٣/ ٢٢٣ اس کی سند میں زمعہ بن صالح متکلم فیہ راوی ہے (ميزان الاعتدال، ٢/ ٨١، ٢٩٠٤)



ترجمہ: اوران کی قوم سے کوئی جواب نہ بن پڑا بجز اس کے کہ آپس میں کہنے لگے کہ ان لوگوں کو اپنی بستی سے نکال دو یہ لوگ بڑے پاک صاف بنتے ہیں۔[۸۲] سو ہم نے لوط علیہ السلام کو اور ان کے متعلقین کو بچالیا بجز ان کی بیوی کے کہ وہ ان ہی لوگوں میں رہی جو عذاب میں رہ گئے تھے۔[۸۳] اور ہم نے ان پر ایک نئی طرح کا مینہ برسایا سو دیکھو تو سہی ان مجرموں کا انجام کیسا ہوا۔[۸۴]

= آیت میں ان سے فرماتے ہیں کہ دیکھو یہ سب عورتیں ہیں سب میری بیٹیاں ہیں جس سے چاہو رشتہ جوڑو۔ ❶ لیکن ان لوگوں نے کہا' لوط! تمہیں تو معلوم ہے کہ تمہاری ان دنیا جہان کی بیٹیوں سے ہمیں کوئی غرض نہیں اور ہماری جو غرض ہے تمہیں اس کا علم ہے۔ ❷ مفسروں نے ذکر کیا ہے کہ مرد اپنی حاجت مرد سے پوری کرتے تھے اور اسی طرح عورتیں اپنی حاجت بھی عورتوں سے پوری کر لیتی تھیں' اور اس کے لئے وہ مجبور بھی تھیں۔

**قوم لوط کا ردعمل:** [آیت:۸۲-۸۴] اس کے جواب میں قوم کا ردعمل یہی تھا کہ وہ آپس میں کہنے لگے کہ لوط کو نکال دو' دیس نکالا دے دو۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام کو زندہ سلامت وہاں سے نکال لیا اور ان کفار کو ذلت کی موت مار ڈالا۔ قولہ تعالیٰ ﴿اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ٥﴾ انہوں نے عیب کے بغیر عیب کو منسوب کیا اور لوط علیہ السلام کی اس نیک کرداری کو عیب بتایا کہ وہ بڑے پاکباز بنتے پھرتے ہیں۔ یا یہ کہ لوط علیہ السلام اور ان کے لوگوں میں یہ عیب ہے کہ ادبار رجال اور ادبار نساء سے بچتے ہیں۔ یہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے۔

**اغلام بازی کی سزا اور فقہا کا موقف:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے لوط علیہ السلام اور ان کے گھرانے کو بچالیا اور ان کے گھرانے کے علاوہ کوئی بھی ایمان لایا ہوا نہیں تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ہم نے ان لوگوں کو عذاب کی جگہ سے نکال لیا جو ایمان لا چکے تھے۔ اور ایک گھر کے سوا کوئی مسلمان گھرانا تو تھا ہی نہیں' لیکن ان کی عورت نہیں بچائی گئی کیونکہ وہ ایمان نہیں لائی تھی۔ قوم کے دین پر ہی تھی اور لوط علیہ السلام کے خلاف قوم سے ساز باز رکھتی تھی۔ لوط علیہ السلام کے پاس فرشتوں کا نوجوانوں کی شکل میں آنا اور قوم کا اس سے واقف ہو جانا' یہ سب اس عورت کی جاسوسی کے سبب تھا۔ اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام کو حکم دیا تھا کہ اپنے گھرانے کو لے کر رات کے وقت نکل جاؤ اور اس عورت کو معلوم نہ ہونے دو اور اس کو شہر سے لے کر نہ چلو۔ اور بعض یہ بھی کہتے ہیں کہ وہ بھی لوط علیہ السلام کے ساتھ چلی تھی اور نکلتے ہی جب قوم پر عذاب نازل ہو گیا تو ہمدردی سے پلٹ پلٹ کر انہیں دیکھنے لگی اور خود بھی مبتلائے عذاب ہو گئی۔ لیکن یہی زیادہ صحیح ہے کہ وہ شہر سے نہیں نکلی اور لوط علیہ السلام نے اس کو خبر بھی نہ ہونے دی۔ اسی لئے ارشاد ہوتا ہے کہ لوط علیہ السلام کی عورت رہ گئی اور وہ پس ماندگان میں سے تھی۔ تفسیر باللازم یہی ہے۔ ﴿وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا﴾ یہ آیت اس قول کی تفسیر کر رہی ہے کہ ﴿وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهَا حِجَارَةً مِّنْ سِجِّيْلٍ٥﴾ ❸ اور اسی لئے فرمایا کہ آخر کار مجرموں کا نتیجہ دیکھو کہ معاصی اختیار کرنے اور تکذیب کے سبب کیسی سزا ملی۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اغلام باز کو بلندی سے نیچے گرا دو پھر اس پر پتھر برساؤ کہ قوم لوط کے ساتھ بھی سزا دہی کی =

❶ ۱۵/ الحجر:۷۱۔ ❷ ۱۱/ ہود:۷۹۔ ❸ ۱۱/ ہود:۸۲، ۸۳۔

وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ قَدْ جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۸۵﴾ وَلَا تَقْعُدُوْا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوْعِدُوْنَ وَتَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِهٖ وَتَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ وَاذْكُرُوْۤا اِذْ كُنْتُمْ قَلِيْلًا فَكَثَّرَكُمْ ۪ وَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۸۶﴾ وَاِنْ كَانَ طَآئِفَةٌ مِّنْكُمْ اٰمَنُوْا بِالَّذِيْۤ اُرْسِلْتُ بِهٖ وَطَآئِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوْا فَاصْبِرُوْا حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿۸۷﴾

ترجمہ: اور ہم نے مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب علیہ السلام کو بھیجا۔ انہوں نے فرمایا اے میری قوم! تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود نہیں۔ تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے واضح دلیل آچکی ہے تو تم ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو اور لوگوں کا ان چیزوں میں نقصان مت کیا کرو اور روئے زمین میں بعد اس کے کہ اس کی درستی کردی گئی فساد مت پھیلاؤ یہ تمہارے لئے نافع ہے اگر تم تصدیق کرو۔ [۸۵] اور تم سڑکوں پر اس غرض سے مت بیٹھا کرو کہ اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے والوں کو دھمکیاں دو اور اللہ تعالیٰ کی راہ سے روکو اور اس میں کجی کی تلاش میں لگے رہو۔ اور اس حالت کو یاد کرو جب کہ تم کم تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے تم کو زیادہ کردیا اور دیکھو کہ کیسا انجام ہوا فساد کرنے والوں کا [۸۶] اور اگر تم میں سے بعضے اس حکم پر جس کو دے کر مجھ کو بھیجا گیا ایمان لے آئے ہیں اور بعضے ایمان نہیں لائے ہیں تو ذرا ٹھہر جاؤ۔ یہاں تک کہ ہمارے درمیان میں اللہ تعالیٰ فیصلہ کئے دیتے ہیں اور وہ سب فیصلہ کرنے والوں سے بہتر ہیں۔ [۸۷]

= یہی صورت اختیار کی گئی تھی۔ اور بعض علما کہتے ہیں کہ رجم کردو خواہ وہ شادی شدہ ہو یا کنوارا۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی ایک روایت کی بنا پر یہی خیال ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ”جس کسی کو تم قوم لوط کے عمل پر دیکھو تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کردو۔“ ❶ بعض نے کہا کہ وہ مثل زانی کے ہے۔ اگر شادی شدہ ہے تو رجم کرو ورنہ سو کوڑوں کی سزا دو۔ عورتوں سے اغلام کرنا بھی لواطت ہے اور یہ بھی بہ اجماع امت حرام ہے۔ اس کے برخلاف صرف ایک قول شاذ ہے۔ اس کی بھی ممانعت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کئی احادیث مروی ہیں۔ سورۂ بقرہ میں اس پر تفصیل گزر چکی ہے۔

**شعیب علیہ السلام کا اپنی قوم سے خطاب:** [آیت:۸۵۔۸۷] شعیب علیہ السلام کا اصلی نام سریانی زبان میں یثرون تھا۔ مدین کا لفظ قبیلے کے لئے بھی بولا جاتا ہے اور شہر کے معنی میں بھی استعمال کیا جاتا ہے اور یہ مقام معان کے قریب ہے جو حجاز کے راستے میں ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جب وہ مدین کے چشمے پر پہنچا تو وہاں ایسے لوگ پائے جو اس چشمہ سے پانی لے رہے تھے ❷ یہ

❶ ابوداود، کتاب الحدود، باب فیمن عمل عمل قوم لوط ٤٤٦٢ وسندہ حسن، ترمذی ١٤٥٦؛ ابن ماجہ ٢٥٦١؛ احمد، ١/ ٣٠٠؛ دار قطنی ٣٤١؛ بیہقی، ٨/ ٢٣٢؛ حاکم، ٤/ ٣٥٥ امام حاکم اور ذہبی نے اس روایت کو صحیح الاسناد قرار دیا ہے۔

❷ ٢٨/ القصص:٢٣۔

اصحاب ایکہ سے مراد ہے۔جس کا ان شاء اللہ قریب میں ذکر کیا جائے گا۔ارشاد باری ہے کہ شعیب علیہ السلام کہہ رہے ہیں کہ اے قوم! اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو۔اس کے سوا کوئی دوسرا اللہ نہیں ہے۔تمام رسولوں کی یہی تبلیغ ہوا کرتی تھی۔تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے تکمیل حجت ہو چکی ہے۔شعیب علیہ السلام لوگوں کو ان کے معاملاتی کاروبار میں ہدایت کر رہے ہیں کہ اپنے ناپ تول صحیح رکھو لوگوں کو نقصان نہ پہنچاؤ۔دوسروں کے مال میں خیانت نہ کرو۔ناپ تول میں چوری سے کمی کر کے کسی کو دھوکا نہ دو۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ''ناپ تول میں کمی کرنے والوں کے لئے بڑی ہلاکت ہے'' [1] یہ بڑی زبردست تنبیہ ہے۔پھر اللہ تعالیٰ شعیب علیہ السلام کے بارے میں ذکر فرماتا ہے کہ وہ قوم سے کہہ رہے ہیں۔(شعیب علیہ السلام کو خطیب الانبیا کہا جاتا ہے کیونکہ وہ بہت ہی فصیح و بلیغ الفاظ میں بات کہتے تھے اور استعارے استعمال کرتے تھے اور نصیحت کرتے تو کنایۃً کرتے)

**شعیب علیہ السلام کا اپنی قوم کو وعظ:** شعیب علیہ السلام لوگوں کو حسی اور معنوی طور پر قطع طریق سے منع فرما رہے ہیں۔یعنی راستوں پر نہ بیٹھا کرو کہ لوگوں کو ڈرا دھمکا کر کچھ حاصل کر لو اور اگر لوگ مال حوالے نہ کریں تو قتل کی دھمکی دینے لگو۔یہ لٹیرے چنگی وصول کرنے کے نام سے لوٹتے تھے۔اور جو لوگ شعیب علیہ السلام کے پاس ہدایت حاصل کرنے کی غرض سے آتے تھے انہیں روکتے اور نہ آنے دیتے تھے۔یہ دوسرا قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہے۔ پہلا قول زیادہ واضح اور قریب سیاق عبارت ہے۔کیونکہ صراط کے معنی راستہ ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے مفہوم کو تو اللہ تعالیٰ نے دوسری ہی آیت میں خود ارشاد فرمایا ہے کہ ''جو ایمان لاتے ہیں تم ان کی راہ مارتے ہو اور میرے پاس آنے سے نیکوکاروں کو روکتے ہو اور غلط راستوں پر موڑ دیتے ہو۔'' اے میری قوم کے لوگو! شکر کرو کہ تم تعداد میں کم تھے کمزور تھے پھر اللہ تعالیٰ نے تمہاری تعداد بڑھا دی اور تمہاری اجتماعی طاقت بڑھ گئی۔یہ تم پر اللہ تعالیٰ کا احسان تھا۔اور عبرت حاصل کرو کہ دنیا میں اور قرون ماضیہ میں گنہگاروں اور مفسدین کو کس عذاب اور نکال سے دوچار ہونا پڑا کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ سے سرکشی پر بہت جری ہو گئے تھے۔اور اگر تم میں سے ایک گروہ میری تبلیغ پر ایمان لاتا ہے اور دوسرا گروہ ایمان نہیں لاتا ہے تو انتظار کرو صبر سے کام لو حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ ہمارے اور تمہارے درمیان اپنا فیصلہ صادر کر دے۔وہ سب سے اچھا حاکم اور قاضی ہے۔حسن عاقبت اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والوں کو ہی حاصل ہے اور کافروں کو ہلاکت سے دوچار ہونا پڑے گا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ تفسیر ابن کثیر کے آٹھویں پارہ کا ترجمہ مکمل ہوا۔



[1] ۸۳/ المطففین: ۱۔

# فہرست

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَنُخْرِجَنَّكَ يٰشُعَيْبُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَكَ مِنْ قَرْيَتِنَآ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ قَالَ اَوَلَوْ كُنَّا كٰرِهِيْنَ ﴿۸۸﴾ قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اِنْ عُدْنَا فِيْ مِلَّتِكُمْ بَعْدَ اِذْ نَجّٰىنَا اللّٰهُ مِنْهَا ؕ وَمَا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّعُوْدَ فِيْهَآ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّنَا ؕ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ؕ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ؕ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ ﴿۸۹﴾ وَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ شُعَيْبًا اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿۹۰﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۹۱﴾ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَاَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ۚ اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۹۲﴾

ترجمہ: ان کی قوم کے متکبر سرداروں نے کہا کہ اے شعیب ہم آپ کو اور جو آپ کے ہمراہ ایمان والے ہیں ان کو اپنی بستی سے نکال دیں گے یا یہ ہو کہ تم ہمارے مذہب میں پھر آ جاؤ۔ شعیب علیہ السلام نے جواب دیا کہ کیا ہم تمہارے مذہب میں آ جائیں گو ہم اس کو مکروہ ہی سمجھتے ہوں۔[۸۸] ہم تو اللہ تعالیٰ پر بڑی جھوٹی تہمت لگانے والے ہو جائیں گے اگر ہم تمہارے مذہب میں آ جائیں بعد اس کے کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو اس سے نجات دی ہو اور ہم سے ممکن نہیں کہ تمہارے مذہب میں پھر آ جائیں لیکن ہاں یہ کہ اللہ تعالیٰ ہی نے جو ہمارا مالک ہے مقدر کیا ہو ہمارے رب کا علم ہر چیز کو محیط ہے۔ ہم اللہ ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں اے ہمارے پروردگار ہمارے اور ہماری قوم کے درمیان فیصلہ کر دیجیے حق کے موافق اور آپ سب سے اچھا فیصلہ کرنے والے ہیں۔[۸۹] اور ان کی قوم کے کافر سرداروں نے کہا کہ اگر تم شعیب علیہ السلام کی راہ پر چلنے لگو گے تو بے شک بڑا نقصان اٹھاؤ گے۔[۹۰] پس ان کو زلزلے نے آ پکڑا سو اپنے گھر میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔[۹۱] جنہوں نے شعیب علیہ السلام کی تکذیب کی تھی ان کی یہ حالت ہو گئی جیسے ان گھروں میں کبھی بسے ہی نہ تھے۔ جنہوں نے شعیب علیہ السلام کی تکذیب کی تھی وہی خسارے میں پڑ گئے۔[۹۲]

**قوم شعیب کا جواب اور شعیب علیہ السلام کی دعا:** [آیت:۸۸-۹۲] کفار اپنے نبی شعیب علیہ السلام کے ساتھ اور اس زمانے کے مسلمانوں کے ساتھ جس بدسلوکی کے ساتھ پیش آئے اور جس طرح شعیب علیہ السلام کو اور مومنین کو ڈرایا دھمکایا کہ یا تو ہماری بستی چھوڑ دو یا پھر یہ کہ ہماری ملت اختیار کر لو اور ہمارے وفادار بن جاؤ۔ ان سب باتوں کی اللہ پاک خبر دے رہا ہے۔ یہ خطاب بظاہر تو رسول اللہ ﷺ سے ہے لیکن مراد ان کے امتی ہیں۔ قوم شعیب کے متکبرین نے کہا تھا کہ اے شعیب! ہم تمہیں اور تمہارے ساتھیوں کو بستی سے نکال دیں گے یا یہ کہ پھر تمہیں ہماری ملت میں واپس آنا پڑے گا۔ تو شعیب علیہ السلام کہتے ہیں کہ کیا تم ایسا کرنا چاہتے ہو اگرچہ ہمیں شرک اختیار کرنا ناپسند ہو اگر ہم تمہاری ملت میں واپس آ جائیں اور تمہارے ہی نظریات کو اپنا لیں تو ہم اللہ تعالیٰ پر بڑا زبردست بہتان لگائیں گے کہ ان بتوں کو اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہرائیں۔ اس طرح کفار کے اتباع سے نفرت ظاہر کی جا رہی ہے۔ ہم =

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ ۚ فَكَيْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ﴿۹۳﴾ وَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّبِيٍّ اِلَّآ اَخَذْنَآ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَضَّرَّعُوْنَ ﴿۹۴﴾ ثُمَّ بَدَّلْنَا مَكَانَ السَّيِّئَةِ الْحَسَنَةَ حَتّٰى عَفَوْا وَّقَالُوْا قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۹۵﴾

ترجمہ: اس وقت شعیب علیہ السلام ان سے منہ موڑ کر چلے اور فرمانے لگے کہ اے میری قوم میں نے تم کو اپنے پروردگار کے احکام پہنچا دیئے تھے اور میں نے تمہاری خیر خواہی کی پھر میں ان کافر لوگوں پر کیوں رنج کروں۔ [۹۳] اور ہم نے کسی بستی میں کوئی نبی نہیں بھیجا کہ وہاں کے رہنے والوں کو ہم نے محتاجی اور بیماری میں نہ پکڑا ہو کہ وہ ڈھیلے پڑ جائیں۔ [۹۴] پھر ہم نے اس بدحالی کی جگہ خوش حالی بدل دی یہاں تک کہ ان کو خوب ترقی ہوئی اور کہنے لگے کہ ہمارے آباء واجداد کو بھی تنگی اور راحت پیش آئی تھی تو ہم نے ان کو دفعۃً پکڑ لیا اور ان کو خبر بھی نہ تھی۔ [۹۵]

= سے تو یہ نہ ہوگا کہ ہم پھر مشرک بن جائیں۔ ہاں اللہ تعالیٰ ہی ہمیں بھٹکنے دے تو اور بات ہے یہاں بھی بات کو اللہ تعالیٰ ہی کی طرف پھیرا جا رہا ہے کیونکہ اس کو آئندہ کی ہر بات کے علم پر احاطہ حاصل ہے۔ ہم جو اختیار کرتے ہیں اور جو اختیار نہیں کرتے سارے امور میں اللہ تعالیٰ ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں۔ اے اللہ تعالیٰ ہماری اس قوم کے اور ہمارے درمیان حق بات کو کھلم کھلا ظاہر فرما دے اور ہمیں ان پر فتح عنایت فرما تو خیر الفاتحین ہے' خیر الحاکمین ہے ایسا عادل و منصف ہے کہ ذرہ بھر ظلم نہیں کرتا۔

**قوم شعیب کا کفر پر عزم مصمم اور نتیجہ:** خبر دی جا رہی ہے کہ ان کا کفر' تمرد اور ضلالت کس شدت کی ہے اور مخالفت حق ان کے دلوں میں کس قدر جبلی اور فطری بن گئی ہے۔ اسی لئے انہوں نے آپس میں قسمیں کھا لیں اور عہد کر لیا کہ دیکھو اگر تم نے شعیب کی بات مان لی تو بڑے خسارے میں رہو گے۔ ان کے اس عزم راسخ کے بعد اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس عزم کے سبب ان پر ایک ایسا زلزلہ بھیجا گیا کہ وہ اپنے گھروں میں دھرے کے دھرے رہ گئے اور یہ سزا تھی اس بات کی کہ شعیب علیہ السلام اور اصحاب شعیب کو انہوں نے بلاوجہ ڈرایا انہیں جلاوطنی کی دھمکی دی جیسا کہ سورۂ ہود میں ذکر ہے کہ ''جب ہمارا عذاب ان پر آ پہنچا تو ہم نے شعیب کو اور ان کے اصحاب کو اپنی رحمت سے بچا لیا۔ اور ان ظالموں کو ایک ایسی کڑک نے آ پکڑا کہ اپنے گھروں ہی میں بیٹھے کے بیٹھے رہ گئے اور فنا ہو گئے۔'' ان دونوں آیتوں میں مناسبت یہ ہے کہ ان کافروں نے جب ﴿اَصَلٰوتُكَ تَاْمُرُكَ﴾ کہہ کر تذلیل کی تو ایک زبردست چیخ نے انہیں ہمیشہ کے لئے خاموش کر دیا۔ سورۂ شعراء میں اللہ پاک یوں واقعہ بیان فرماتا ہے کہ جب انہوں نے نبی کو جھٹلایا تو ابر سے ان پر عذاب آ نازل ہوا اس کی وجہ یہ تھی کہ انہوں نے مطالبہ کیا تھا کہ ایسا ہے تو ہم پر آسمان کا ایک ٹکڑا گرا دو۔ چنانچہ بتایا گیا کہ انہیں آسمانی عذاب آ پہنچا اور ان پر تین عذاب جمع ہو گئے۔ ایک تو آسمانی عذاب کہ ابر سے آگ کی چنگاریاں اور شعلے گرنے لگے پھر آسمان سے ایک رعد اور کڑک پیدا ہوئی اور ان کے قدموں تلے زمین سے ایک شدید زلزلہ پیدا ہوا کہ ان کی جانیں نکل گئیں اور جسد بے روح بن کر رہ گئے اور اپنے گھروں میں ڈھیر ہو گئے۔ گویا کبھی اس بستی میں بسے ہی نہیں تھے حالانکہ وہ رسول کو دیس نکالا دے رہے تھے۔ اب مقابلۃً انہیں کے لفظ کو اللہ پاک دہراتا ہے کہ جن لوگوں نے شعیب علیہ السلام کو جھٹلایا تھا وہی خسارے میں رہے۔

**شعیب علیہ السلام نے تبلیغ کا حق ادا کر دیا:** [آیت: ۹۳۔۹۵] کافروں کے اس طرح کہنے سے شعیب علیہ السلام وہاں سے چلے گئے اور

کہہ دیا کہ اے قوم! میں نے اللہ تعالیٰ کے پیامات تمہیں پہنچا دیئے تھے۔ میں نے اپنا حق ادا کر دیا تھا اس پر بھی میری خیر خواہی سے تم نے فائدہ نہ اٹھایا تو تمہاری اس بدانجامی کو دیکھ کر میں کیوں افسوس کروں اور اپنے کو کیوں ہلکان کرلوں۔

صحت اور خوش حالی بھی ایک امتحان ہے: اس بات کی خبر دی جارہی ہے کہ سابقہ امتیں جن کی طرف انبیاء علیہم السلام بھیجے گئے انہیں تکلیف پہنچا کر اور شادمانی دے کر ہر طرح ہم نے آزمایا۔ ﴿بَاْسَآءِ﴾ یعنی بدنی تکلیف جسمانی امراض واسقام۔ اور ﴿ضَرَّآءِ﴾ وہ مصیبت جو فقر و حاجت کی ہوتی ہے شاید کہ وہ ہماری طرف رجوع کریں ہم سے ڈریں اور اس مصیبت کے دور ہونے کی درخواست کریں۔ تقدیر کلام یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں سختیوں میں مبتلا کیا تاکہ ہمارے سامنے عاجزی پیش کریں۔ لیکن انہوں نے ایسا نہ کیا۔ اس پر بھی ہم نے ان کی حالت راحت و مالداری کی طرف پھیر دی انہیں دولت مند خوش حال بنا دیا تاکہ انہیں آزمائیں۔ اسی لئے فرمایا کہ شدت اور سختی سے نرمی و راحت کی طرف ہم نے انہیں پھیر دیا۔ مرض کے بجائے صحت و عافیت دے دی۔ فقر کے بجائے دولت مندی بخشی تاکہ وہ شکر ادا کریں اور کفران نعمت چھوڑ دیں لیکن انہوں نے ایسا نہ کیا۔ ﴿حَتّٰی عَفَوْا﴾ یعنی ان کی اولاد و اموال میں برکت دی۔ ارشاد ہوتا ہے کہ مسرت و مضرت دونوں چیزوں سے ہم نے انہیں آزمایا تاکہ اللہ تعالیٰ کی طرف جھک پڑیں۔ لیکن نہ وہ ہمارے شکر گزار ہوئے نہ صبر و عاجزی اختیار کی اور کہنے لگے کہ ہم تو مصیبت و مضرت میں پھنس گئے ہیں۔ اس کے بعد ہم نے انہیں راحت و خوشی دی تو کہنے لگے کہ یہ انقلاب راحت و مصیبت تو آباء و اجداد کے زمانے سے چلا آرہا ہے اور ہمیشہ سے یہی دور رہتا ہے زمانہ کبھی ایسا ہوتا ہے کبھی ویسا۔ اسی طرح ہم بھی کبھی راحت میں رہے، کبھی مصیبت میں یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔ چاہئے تھا کہ وہ اس اشارے سے اللہ تعالیٰ کے عذاب کو تاڑ جاتے اور اللہ تعالیٰ کی آزمائش کی طرف ان کا ذہن جاتا۔ لیکن مؤمنین کا حال ان کے برخلاف تھا۔ وہ شادمانی و راحت کے زمانے میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے اور مضرت و مصیبت پر صبر اختیار کرتے۔ جیسا کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''مؤمن کے حال پر بڑا تعجب ہے کہ اللہ تعالیٰ کا جو حکم بھی اس سے متعلق ہوا اس میں اس کے لئے خیر کا ہی پہلو نکل آتا ہے، اگر مصیبت پہنچی اور صبر کیا تو بھی اس مضرت کے اندر نفع ہی میں رہا۔ اور اگر شادمانی ملی اور شکر کیا تو بھی مزے میں رہا۔'' ❶ مؤمن تو وہ ہے کہ مضرت و مسرت پہنچے تو ہر صورت میں اس نتیجہ پر پہنچے کہ میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے مضرت یا مسرت دے کر آزمایا جا رہا ہوں۔ حدیث میں ہے کہ ''مصیبتیں مؤمن کو گناہوں سے پاک کرتی رہتی ہیں۔ اور منافق کی مثال مثل گدھے کے ہے جو نہیں جانتا کہ اس پر کیا لدا ہے اور کس غرض سے اس سے کام لیا جارہا ہے اور کیوں باندھا گیا اور کیوں کھولا گیا۔'' ❷ چنانچہ اس کے بعد ہی ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے انہیں یکایک عذاب میں پھانس لیا کہ عذاب آنے کا انہیں گمان تک نہ تھا۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ ''ناگہاں موت مؤمن کے لئے تو رحمت ہو سکتی ہے اور کافر کے لئے حسرت و تاسف ہے۔'' ❸

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الزهد، باب ((المؤمن أمره كله خير)) ۲۹۹۹؛ احمد، ٤/ ۳۳۳؛ ابن حبان، ۳۸۹٦۔

❷ گدھے کی مثال کے ذکر کے ساتھ ہمیں کوئی روایت نہیں مل سکی البتہ اس مثال کے بغیر یا پھر مومن کی مثال نرم پودے اور کافر کی صنوبر کے درخت کی مثال کے ساتھ یہ روایت ان جگہوں میں وارد ہے۔ صحیح مسلم، كتاب صفات المنافقين، باب ((مثل المؤمن كالزرع……)) ۲۸۱۰؛ ترمذی، ۲۸٦٦؛ ابن حبان، ۲۹۱۵؛ احمد، ۲/ ٤٥٠۔ ❸ احمد، ٦/ ۱۳٦؛ بیهقی، ۳/ ۳۷۹؛ مجمع الزوائد، ۲/ ۳۱۸ اس کی سند میں عبیداللہ بن الولید الوصافی متروک راوی ہے (المیزان، ۳/ ۱۷، رقم: ٥٤٠٥) اور عبداللہ بن عبیداللہ بن عمیر کا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے سماع ثابت نہیں اس وجہ سے اس کی سند کمزور ہے۔ دیکھئے (الموسوعة الحديثية، ٤١/ ٤٩١)

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰۤى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَلٰكِنْ كَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۹۶﴾ اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰۤى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا بَيَاتًا وَّهُمْ نَآئِمُوْنَ ﴿۹۷﴾ اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰۤى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا ضُحًى وَّهُمْ يَلْعَبُوْنَ ﴿۹۸﴾ اَفَاَمِنُوْا مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۹۹﴾ اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ اَهْلِهَاۤ اَنْ لَّوْ نَشَآءُ اَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ ۚ وَنَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

ع ۱۲

ترجمہ: اور اگر ان بستیوں کے رہنے والے ایمان لے آتے اور پرہیز کرتے تو ہم ان پر آسمان اور زمین کی برکتیں کھول دیتے لیکن انہوں نے تو تکذیب کی تو ہم نے ان کے اعمال کی وجہ سے ان کو پکڑ لیا۔[۹۶] کیا پھر بھی ان بستیوں کے رہنے والے اس بات سے بے فکر ہو گئے ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب شب کے وقت آ پڑے جس وقت وہ سوتے ہوں۔[۹۷] اور کیا ان بستیوں کے رہنے والے اس بات سے بے فکر ہو گئے ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب دن دوپہر آ پڑے جس وقت کہ وہ اپنے لایعنی قصوں میں مشغول ہوں۔[۹۸] ہاں تو کیا اللہ تعالیٰ کی اس پکڑ سے بے فکر ہو گئے۔ سو اللہ تعالیٰ کی پکڑ سے بجز ان کے جن کی شامت ہی آ گئی ہو اور کوئی بے فکر نہیں ہوتا۔[۹۹] اور ان زمین پر رہنے والوں کے بعد جو لوگ زمین پر بجائے ان کے رہتے ہیں کیا ان واقعات مذکورہ نے ان کو یہ بات نہیں بتلائی کہ اگر ہم چاہتے تو ان کے جرائم کے سبب ہلاک کر ڈالتے اور ہم ان کے دلوں پر بند لگائے ہوئے ہیں اس سے وہ سنتے نہیں۔[۱۰۰]

**ایمان وتقویٰ نزول برکات اور کفر عذاب کا سبب ہے:** [آیت:۹۶۔۱۰۰] بستی والوں کے قلت ایمان کی خبر دی جا رہی ہے جن کی طرف پیغمبر بھیجے گئے تھے جیسا کہ فرمایا کہ یہ بستی والے ایمان کیوں نہیں لائے کہ ان کا ایمان ان کو نفع دیتا۔ قوم یونس جب ایمان لائی تھی تو ہم نے انہیں دنیا کے رسوا کن عذاب سے بچا لیا اور ایک عرصہ تک وہ دنیوی راحتوں سے دوچار رہے یعنی سب کے سب نے ایمان قبول نہیں کیا سوا قوم یونس کے کہ جب انہوں نے عذاب دیکھ لیا تو مؤمن ہو گئے جیسا کہ فرمایا کہ ہم نے اس کو ایک لاکھ سے بڑھ کر انسانوں کی طرف پیغمبر بنا کر بھیجا تھا۔ ارشاد ہوتا ہے کہ اگر یہ بستی والے ایمان لاتے اور پرہیزگاری اختیار کرتے تو ہم آسمان و زمین کی برکتیں ان پر نازل کرتے۔ یعنی آسمان سے بارش اور زمین سے نباتات لیکن انہوں نے جھٹلایا۔ اس کی سزا میں ہم نے بھی انہیں عذاب کا مزا چکھایا۔ یعنی رسولوں کی تکذیب کی تو ان کے افعال بد کے سبب انہیں عذاب کے شکنجے میں کسا۔ پھر اللہ پاک اپنے اوامر کی مخالفت اور گناہوں پر جرأت کرنے سے انہیں ڈراتا ہے۔ کیا یہ بستی والے کافر ہمارے عذاب و نکال سے محفوظ ہو گئے وہ سوتے ہی رہیں گے اور رات ہی رات میں ہمارا عذاب انہیں آ پہنچے گا یا اس بات سے وہ مامون ہو گئے کہ دن میں کسی وقت عذاب انہیں گھیرے اور اس وقت وہ اپنے کاروبار اور اپنی غفلت میں لگے ہوئے ہوں۔ کیا اس بات سے وہ امن میں ہو گئے کہ ہمارا انتقام کسی وقت بھی انہیں آ پکڑے گا اور وہ اس وقت اپنے سہو اور غفلت میں ہوں گے۔ سمجھ رکھو کہ کمبخت قوم کے سوا کوئی اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بے فکر نہیں رہ سکتا اسی لئے حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ مؤمن طاعت کرتا ہے نیک عمل کرتا ہے اور پھر بھی وہ اللہ تعالیٰ =

تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآئِهَا ۚ وَلَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا مِنْ قَبْلُ ؕ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۰۱﴾ وَمَا وَجَدْنَا لِاَكْثَرِهِمْ مِّنْ عَهْدٍ ۚ وَاِنْ وَّجَدْنَآ اَكْثَرَهُمْ لَفٰسِقِيْنَ ﴿۱۰۲﴾ ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَظَلَمُوْا بِهَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۱۰۳﴾

ترجمہ: ان بستیوں کے کچھ کچھ قصے ہم آپ سے بیان کر رہے ہیں اور ان سب کے پاس ان کے پیغمبر معجزات لے کر آئے پھر جس چیز کو انہوں نے اول میں جھوٹا کہہ دیا یہ بات نہ ہوئی کہ پھر اس کو مان لیتے۔ اللہ تعالیٰ اسی طرح کافروں کے دلوں پر بند لگا دیتے ہیں۔[۱۰۱] اور اکثر لوگوں میں ہم نے وفائے عہد نہ دیکھا۔ اور ہم نے اکثر لوگوں کو بے حکم ہی پایا۔[۱۰۲] پھر ان کے بعد ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو اپنے دلائل دے کر فرعون اور اس کے امراء کے پاس بھیجا سو ان لوگوں نے ان کا بالکل حق ادا نہ کیا۔ سو دیکھئے ان مفسدوں کا کیا انجام ہوا۔[۱۰۳]

= سے خوف زدہ رہتا ہے اور فاجر گناہوں کا ارتکاب کرتا ہے اور پھر بھی وہ اپنے کو محفوظ و مامون سمجھتا ہے۔

**گناہوں کے سبب ہلاکت اور دلوں پر قفل:** ارشاد ہوتا ہے کہ جانتے ہو کہ پہلے کے لوگوں کو ہم نے ان کے گناہوں کے سبب ہلاک کر دیا تھا اور اب یہ وارث زمین بنے ہیں اور زمین پر انہیں بسایا گیا ہے لیکن کیا یہ بات اب بھی ان پر واضح نہیں ہوئی کہ اگر ہم چاہیں تو انہیں بھی عذاب میں مبتلا کر دیں۔ ان کافروں نے اپنے سے پہلے لوگوں کی سیرت اختیار کر رکھی ہے انہیں کے سے اعمال کر رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے سرکش بنے ہوئے ہیں۔ اس سرکشی کی سزا میں ہم ان کے دلوں پر مہر لگا دیں گے کہ پھر وہ کسی اچھی بات کو نہ سن سکیں نہ سمجھ سکیں۔ اسی طرح دوسری جگہ فرمایا ہے کہ ''کیا انہیں اس بات سے عبرت نہیں ہوتی کہ اس سے پہلے کتنی ہی قومیں تباہ کر دی گئی ہیں کہ وہ اپنے گھروں میں کیسے رہتے بستے تھے؟ کیا یہ سمجھ داروں کے لئے نشانیاں نہیں ہیں۔'' ❶ اور فرمایا کیا اس سے پہلے تم پختہ عزم کے ساتھ دعویٰ نہیں کرتے تھے کہ تم کو زوال ہوگا ہی نہیں حالانکہ ان کو زوال ہو گیا اور آج انہیں ظالموں کی جگہ تم لیتے ہو۔ ❷ اور فرمایا کہ ان سے پہلے کتنی قومیں تباہ ہو گئیں کہ آج ان کا نام و نشان تک نہیں نہ ان کی کوئی آواز تک سنائی دیتی ہے۔ اور فرمایا کیا یہ کافر نہیں دیکھتے کہ ان سے پہلے کتنی قومیں یہاں راج کرتی تھیں کہ وہ راج تمہیں بھی نصیب نہیں اور پھر آسمان سے بارش کا عذاب اور زمین تلے سے سیلاب ابل پڑا اور وہ سب کے سب ہلاک کر دیئے گئے اس کے بعد ہم نے دوسری قوم کو لا بسایا۔ عاد کی قوم کی تباہی کا ذکر کر کے فرماتا ہے کہ اب صرف ان کے کھنڈر دیکھے جا سکتے ہیں مجرمین کا یہی حشر ہوتا ہے۔ جس میں آج ہم نے تمہیں بسایا ہے۔ کبھی ان کو بسایا تھا' ان کو سننے والے کان' دیکھنے والی آنکھیں اور سمجھنے والے دل دیئے تھے لیکن ان کے کانوں' ان کی آنکھوں ان کے دلوں نے انہیں کچھ بھی فائدہ نہیں پہنچایا کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں کا انکار کرنے لگے اور جو استہزاء کرتے تھے اس کی سزا پائی۔ تمہاری سرزمین کے اطراف ہی کی کتنی بستیاں اجڑ گئیں اور کتنی ہی نشانیوں کا ہیر پھیر ہو گیا ہے' سمجھو شاید کہ کچھ عبرت پکڑو۔ ❸ اور فرمایا کہ ''ان سے پہلے کے لوگوں نے رسولوں کو جھٹلایا تو اس کا کیسا نتیجہ دیکھنا پڑا اور تم تو ان کے دسویں حصہ کے برابر بھی قوت نہیں رکھتے ہو۔'' ❹ اور فرمایا ''کتنی بستیاں اجڑ گئیں' ان کے گھروں کی چھتیں گر گئیں چشمے بیکار ہو گئے بڑے بڑے محل ویران پڑے ہیں۔ انہوں نے دنیا میں گھوم پھر

❶ ۲۰/ طٰہٰ:۱۲۸۔ ❷ ۱٤/ ابراھیم:٤٥۔ ❸ ٤٦/ الاحقاف:۲٥:۲۷۔ ❹ ۳٤/ سبا:٤٥۔

کر کیوں نہیں دیکھا کہ انہیں سمجھنے والا دل اور سننے والے کان ملتے کیونکہ آنکھیں اندھی نہیں ہوتی ہیں بلکہ وہ دل اندھے ہوتے ہیں جو سینوں کے اندر ہیں۔ ❶ اور فرمایا کہ رسولوں کے ساتھ مذاق کیا گیا ان پر اسی مذاق کا عذاب نازل ہوا۔ ❷ غرض اس قسم کی بہت سی آیات ہیں جو دشمنان رب کے ساتھ انتقام پر روشنی ڈالتی ہیں اور اولیاء اللہ کے ساتھ احسان وکرم پر۔ چنانچہ اسی سلسلے میں حسب ذیل ارشاد ہوتا ہے۔

**معجزات دیکھنے کے باوجود ایمان نہ لائے:** [آیت:۱۰۱۔۱۰۳] نوح، ہود، صالح، لوط، شعیب علیہم السلام کی قوموں کا ذکر کرنے کے بعد کہ وہ تو ہلاک کر دیئے گئے اور مؤمن بچا لیئے گئے اور یہ کہ رسولوں کے ذریعہ معجزات اور دلائل پیش کر کے ان کی تکمیل حجت کر دی گئی ارشاد ہوتا ہے کہ اے محمد! ان بستیوں کے حالات ہم تمہیں سنا رہے ہیں۔ ان کے پاس رسولوں نے کھلی نشانیاں پہنچا دی تھیں اور ہم تو رسول بھیج کر تکمیل حجت کرنے کے بغیر کبھی عذاب نہیں کرتے۔ یہ ان بستیوں کے قصے ہیں کہ جن میں سے کچھ تو قائم ہیں اور کچھ کھنڈر بنے ہوئے ہیں۔ یہ ظلم ہم نے نہیں کیا انہیں نے اپنی جانوں پر کر لیا ہے، وہ آپ ذمہ دار ہیں۔ ❸ اور وہ کیا ایمان لاتے جب کہ اس سے پہلے انہوں نے جھٹلا دیا تھا۔ ﴿بِمَا كَذَّبُوا﴾ کا (ب) سببیہ ہے یعنی وحی کی تکذیب کرنے کی وجہ سے ایمان لانے کے وہ حقدار ہی نہ رہے۔ جیسے کہ فرمایا تم کیا جانو، یہ تو معجزے پیش کرنے پر بھی ایمان نہ لائیں گے۔ ہم ان کے دلوں اور آنکھوں کو الٹ دیں گے کیونکہ یہ پہلی بار بھی ایمان نہیں لائے تھے۔ اسی لئے یہاں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کافروں کے دلوں پر مہر لگا دیتا ہے۔ ان میں سے اکثر گزشتہ قوموں کو اپنے عہد و میثاق کا پاس ہی نہیں۔ ان میں سے اکثر تو ہمیں فاسق ہی ملے جو طاعت اور فرماں برداری سے خارج ہیں۔ یہ عہد وہ ہے جو روز ازل میں ان سے لیا گیا تھا اور اسی پر وہ پیدا کیے گئے اور وہی بات ان کی فطرت و جبلت میں بھی رکھی گئی۔ وعدہ یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ ہی ان کا رب ہے اور مالک ہے اس کے سوا کوئی دوسرا رب نہیں۔ اس کا انہوں نے اقرار کیا تھا گواہی دی تھی لیکن پھر اس کی مخالفت کر کے عہد کو انہوں نے پیٹھ کے پیچھے ڈال دیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ دوسروں کو بھی شریک کرنے لگے جس کی نہ کوئی دلیل ہے نہ حجت، نہ عقل کی بات ہے نہ شرع کی۔ فطرت سلیمہ تو اس بت پرستی کے خلاف ہے۔ شروع سے آخر تک تمام انبیا علیہم السلام بت پرستی سے روکتے رہے ہیں۔ جیسا کہ حدیث مسلم میں ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے اپنے بندوں کو تو بت پرستی سے الگ پیدا کیا تھا شیاطین آئے اور ان کے سچے دین سے انہیں بھٹکا دیا اور میں نے جو حلال کیا تھا وہ انہوں نے حرام کر لیا۔ ❹ بخاری ومسلم میں ہے کہ ہر مولود اپنی فطرت اسلامیہ پر پیدا ہوتا ہے لیکن اس کے یہودی یا نصرانی والدین اس کو یہودی یا نصرانی بنا ڈالتے ہیں، ❺ یا مجوسی بناتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب عزیز میں فرماتا ہے کہ ہم نے تم سے پہلے جتنے نبی بھیجے سب لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ کی تلقین کرتے رہے۔ ❻ ارشاد ہے کہ تم سے پہلے جو رسول ہم نے بھیجے ان سے ہم پوچھیں گے کہ کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور رب بھی پرستش کے قابل قرار دیا گیا تھا۔ ❼ اور فرمایا ہر قوم میں ہم نے رسول بھیجے کہ پرستش صرف اللہ تعالیٰ کی کرو اور شیطان کی پرستش سے بچے رہو۔ ❽ اس قسم کی بہت سی آیتیں ہیں۔ آیت بالا کے بارے میں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ یوم میثاق میں بندوں نے جو اقرار وحدانیت کیا تھا وہ =

---

❶ ۲۲/ الحج:۴۵، ۴۶۔ ❷ ٦/ الانعام:۱۰۔ ❸ ۱۱/ ھود:۱۰۱، ۱۰۲۔

❹ صحیح مسلم، کتاب الجنة، الصفات التي يعرف بها في الدنيا أهل الجنة وأهل النار، ۲۸٦۵؛ احمد، ۴/ ۲٦٦؛ ابن حبان، ٦۵۳؛ عبدالرزاق، ۲۰۰۸۸؛ مسند الطيالسي، ۱۰۷۹۔ ❺ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الروم باب ﴿لا تبديل لخلق الله﴾ ۴۷۷۵؛ صحیح مسلم ۲٦۵۸؛ ترمذی ۲۱۳۸؛ احمد، ۲/ ۲۵۳؛ ابن حبان ۱۳۰۔

❻ ۲۱/ الانبیآء:۲۵۔ ❼ ۴۳/ الزخرف:۴۵۔ ❽ ۱٦/ النحل:۳٦۔

وَقَالَ مُوسٰى يٰفِرْعَوْنُ إِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰۴﴾ حَقِيْقٌ عَلٰٓى أَنْ لَّآ أَقُوْلَ عَلَى اللّٰهِ إِلَّا الْحَقَّ ۭ قَدْ جِئْتُكُمْ بِبَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَأَرْسِلْ مَعِيَ بَنِيْٓ إِسْرَآءِيْلَ ﴿۱۰۵﴾ قَالَ إِنْ كُنْتَ جِئْتَ بِاٰيَةٍ فَأْتِ بِهَآ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ فَأَلْقٰى عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۰۷﴾ وَّنَزَعَ يَدَهٗ فَإِذَا هِيَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿۱۰۸﴾

ع ۱۳

ترجمہ: اور موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اے فرعون میں رب العالمین کی طرف سے پیغمبر ہوں۔[۱۰۴] میرے لئے یہی شایاں ہے کہ بجز سچ کے اللہ تعالیٰ کی طرف کوئی بات منسوب نہ کروں میں تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک بڑی دلیل بھی لایا ہوں سو تو بنی اسرائیل کو میرے ساتھ بھیج دے۔[۱۰۵] فرعون نے کہا اگر آپ کوئی معجزہ لے کر آئے ہیں تو اس کو اب پیش کیجئے اگر آپ سچے ہیں۔[۱۰۶] پس آپ نے اپنا عصا ڈال دیا سو دفعتاً وہ صاف ایک اژدھا بن گیا[۱۰۷] اور اپنا ہاتھ باہر نکال لیا سو وہ یکا یک سب دیکھنے والوں کے روبرو بہت ہی چمکتا ہوا ہو گیا۔[۱۰۸]

= اللہ تعالیٰ کے علم میں ہے اس لئے بنابر علم الٰہی وہ ایمان لانے والے نہیں۔ اور یہی ہو کر رہا کہ دلائل سامنے آنے کے باوجود ایمان نہ لائے اگرچہ بروز میثاق ایمان قبول کیا تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ جانتا تھا کہ یہ ناخوشی کے ساتھ ہے جیسے فرمان ہے کہ اگر یہ دوبارہ دنیا کی طرف بھیجے جائیں تو پھر بھی وہی بت پرستی اور شرک و معاصی کرنے لگیں، جن سے ان کو منع کر دیا گیا تھا۔

**موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کے پاس آنا!:** ارشاد ہوتا ہے کہ سابقہ پیغمبروں نوح، ہود، صالح، لوط اور شعیب علیہم السلام کے بعد ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو اپنی آیات بینات دے کر فرعون کی طرف بھیجا۔ فرعون مصر کا بادشاہ تھا۔ لیکن فرعون اور اس کی قوم نے انکار اور کفر کیا جیسا کہ فرمایا۔ انہوں نے سرکشی کے سبب انکار کیا ہے حالانکہ ان کے دل مانتے ہیں۔ یعنی جن لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی راہ سے روک دیا ہے اور رسولوں کی تکذیب کی، اے محمد ﷺ! تم غور تو کرو کہ ہم نے انہیں کیسی سزا دی اور موسیٰ علیہ السلام کے دیکھتے ہم نے انہیں غرق کر دیا۔ دیکھو ان مفسدین کا کیسا نتیجہ رہا۔ فرعون اور اس کی قوم کے عذاب سے متعلق بات کس بلیغ طریقہ سے بیان کی گئی ہے اور موسیٰ علیہ السلام اور مؤمنین کے لئے کیسی تشفی بخش ہے۔

**موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا مناظرہ:** [آیت: ۱۰۴۔۱۰۸] موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا مناظرہ ہوتا ہے۔ فرعون کے دربار میں اور اس کی قوم قبطیوں کے سامنے آیات بینات کا اظہار ہوتا ہے اور دلائل و حجت پیش کئے جاتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام نے فرعون سے کہا میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول ہوں اس نے بھیجا ہے جو ہر شے کا خالق اور مالک ہے۔ مجھ پر لازم ہے کہ حق بات ہی پیش کروں۔ بعض نے ﴿حَقِيْقٌ عَلٰٓى أَنْ﴾ کے معنی (حَقِيْقٌ بِأَنْ) مراد لئے ہیں اور کہا ہے کہ (ب) اور (علیٰ) ایک دوسرے کے عوض آسکتے ہیں جیسے (رَمَيْتَ بِالْقَوْسِ) اور (عَلَى الْقَوْسِ) اور (جَاءَ عَلٰى حَالٍ حَسَنَةٍ) اور (بِحَالٍ حَسَنَةٍ) اور بعض مفسرین نے کہا ہے کہ (حَقِيْقٌ) سے مراد (حَرِيْصٌ) ہے یعنی میں سچی بات ہی کہنے پر حریص ہوں۔ بعض مدنی کہتے ہیں کہ یہ لفظ ﴿عَلٰى﴾ نہیں (عَلَيَّ) ہے جس کے معنی ہیں واجب یعنی مجھ پر واجب اور حق ہے کہ حق بات کے سوا دوسری بات نہ کہوں۔ میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے قطعی دلیل لے کر تمہاری طرف آیا ہوں۔ میرے ساتھ بنی اسرائیل کو کر دو انہیں اپنی قید سے آزاد کر دو کیونکہ وہ اسرائیل یعنی یعقوب بن اسحٰق علیہما السلام =



قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ﴿۱۰۹﴾ يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ ۚ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ ﴿۱۱۰﴾

ترجمہ: قوم فرعون میں جو سردار لوگ تھے انہوں نے کہا کہ واقعی یہ شخص بڑا ماہر جادوگر ہے۔[۱۰۹] یہ چاہتا ہے کہ تم کو تمہاری سرزمین سے باہر کردے سو تم لوگ کیا مشورہ دیتے ہو۔[۱۱۰]

= نبی کی نسل سے ہیں اور ان کی اولاد ہیں تو فرعون نے کہا تمہارے دعوائے رسالت کو ہم نہیں مانتے اگر تم پیغمبر ہو اور کوئی معجزہ لے کر آئے ہو تو بتاؤ تاکہ تمہاری بات کی تصدیق کی جاسکے۔

**موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ پر قدرت الٰہی کا ظہور:** موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصا سامنے ڈال دیا تو اللہ تعالیٰ کی قدرت سے وہ ایک اژدھا بن گیا اور اپنا منہ پھاڑ کر فرعون کی طرف لپکا فرعون تخت سے کود پڑا اور موسیٰ علیہ السلام سے چلا کر کہنے لگا کہ موسیٰ اسے روک لو۔ آپ نے روک لیا اور وہ پھر عصا بن گیا۔ سدی کہتے ہیں کہ جب اس نے منہ پھاڑا تو اس کا نیچے کا جبڑا زمین پر اور اوپر کا محل کی دیوار پر تھا۔ جب وہ فرعون کی طرف بڑھا تو وہ کانپ اٹھا۔ کود کر بھاگنے لگا اور چیخ اٹھا کہ اے موسیٰ اس کو پکڑ لو! میں تم پر ایمان لاتا ہوں اور بنی اسرائیل کو تمہارے ساتھ کردوں گا۔ موسیٰ علیہ السلام نے اس کو پکڑ لیا اور وہ عصا بن گیا۔ موسیٰ علیہ السلام جب فرعون کے پاس آئے تھے تو فرعون نے کہا میں بتاؤں تم کون ہو؟ موسیٰ علیہ السلام نے کہا اچھا بتاؤ۔ اس نے کہا تم وہی تو ہو کہ ہمارے ہی پاس بڑھے اور پلے' ہمیں تمہیں پالتے رہے۔ ❶ موسیٰ علیہ السلام نے اس کا جواب دے دیا تو فرعون نے حکم دیا اس کو پکڑ لو۔ موسیٰ علیہ السلام نے یہ سن کر فوراً عصا پھینک دیا وہ ایک بڑا سا اژدھا بن کر لہرانے لگا اور لوگوں پر حملہ کرنے لگا۔ لوگوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ اس ہنگامے میں پچیس ہزار آدمی مر گئے لوگ کچل کر مرنے لگے فرعون اپنے محل میں بھاگ گیا۔ اس روایت میں بہت غرابت ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

اب ارشاد ہوتا ہے کہ دوسرا معجزہ موسیٰ علیہ السلام نے یہ بتایا کہ اپنی قمیص میں ہاتھ ڈال کر جب باہر نکالا تو وہ انتہائی روشن اور چمکدار ہو کر نکلا کہ اس پر نظر نہیں ٹھہر سکتی تھی اس کی روشنی میں کوئی کوتاہی نہیں تھی اور جب اپنی آستین میں واپس لے جاتے تو وہ پھر حسب سابق ہو جاتا تھا۔

**موسیٰ علیہ السلام کے معجزات نے فرعونیوں کو فکرمند کر دیا:** [آیت:۱۰۹۔۱۱۰] جب ان لوگوں کا خوف ختم ہوا اور اصلی حالت پر آئے تو فرعون نے اپنے ارکان سلطنت کی جماعت سے کہا کہ یہ تو بڑا ہی فنکار ساحر معلوم ہوتا ہے۔ لوگوں نے اس کی ہاں میں ہاں ملائی اور مشورے کے لئے بیٹھے کہ اب اس بارے میں کیا کیا جائے۔ اس کے نور کو بجھانے اس کی بات کو دبانے اور موسیٰ علیہ السلام کے کذب وافترا کو ثابت کرنے کے لئے کیا تدبیر کی جائے۔ انہیں اس بات کا اندیشہ ہوگیا کہ لوگ اس کے معتقد ہو کر اس کے سحر کی طرف مائل ہو جائیں گے جس سے موسیٰ علیہ السلام کا غلبہ ہو جائے گا اور وہ لوگوں کو ان کی سرزمین سے نکال باہر کرے گا۔ لیکن جس بات کا اندیشہ انہیں تھا اسی میں مبتلا ہونا پڑا۔ جیسا کہ اللہ پاک نے فرمایا کہ فرعون وہامان کو وہی خوف سامنے آیا جو انہیں تھا۔ ❷ اور جب یہ لوگ موسیٰ علیہ السلام کے بارے میں مشورہ کر چکے تو ایک رائے پر اتفاق کر لیا جس کی حکایت اللہ پاک نے فرمائی۔

❶ ۲۶/ الشعرآء:۱۸۔ ❷ ۲۸/ القصص:۶۔

قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَاَرْسِلْ فِي الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ﴿۱۱۱﴾ يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿۱۱۲﴾ وَجَآءَ السَّحَرَةُ فِرْعَوْنَ قَالُوْٓا اِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۱۱۳﴾ قَالَ نَعَمْ وَاِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِيْنَ ﴿۱۱۵﴾ قَالَ اَلْقُوْا ۚ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ﴿۱۱۶﴾

ترجمہ: انہوں نے کہا کہ آپ ان کو اور ان کے بھائی کو مہلت دیجئے اور شہروں میں چپراسیوں کو بھیج دیجئے[۱۱۱] کہ وہ سب ماہر جادوگروں کو آپ کے پاس لا کر حاضر کر دیں۔[۱۱۲] اور وہ جادوگر فرعون کے پاس حاضر ہوئے کہنے لگے کہ اگر ہم غالب آئے تو ہم کو کوئی بڑا صلہ ملے گا؟[۱۱۳] فرعون نے کہا کہ ہاں اور تم مقرب لوگوں میں داخل ہو جاؤ گے۔[۱۱۴] ان ساحروں نے عرض کیا کہ اے موسیٰ خواہ آپ ڈالئے اور یا ہم ہی ڈالیں۔[۱۱۵] (موسیٰ علیہ السلام) نے فرمایا کہ تم ہی ڈالو۔ پس جب انہوں نے ڈالا تو لوگوں کی نظر بندی کر دی اور ان پر ہیبت غالب کر دی اور ایک طرح کا بڑا جادو دکھلایا۔[۱۱۶]

**موسیٰ علیہ السلام سے مقابلے کے لئے ماہر جادوگروں کی خدمات:** [آیت: ۱۱۱-۱۱۶] سرداروں نے فرعون کو مشورہ دیا کہ موسیٰ علیہ السلام اور اس کے بھائی کو روک لیا جائے اور ملک بھر کے تمام شہروں میں لوگ بھیج دیئے جائیں اور مشہور مشہور جادوگر جمع کئے جائیں۔ اس زمانے میں سحر کا بہت بول بالا تھا۔ سب کا یہی وہم اور گمان ہو گیا کہ موسیٰ علیہ السلام کا یہ معجزہ سحر اور شعبدہ کاری تھا چنانچہ انہوں نے تمام جادوگروں کو جمع کیا تاکہ موسیٰ علیہ السلام کی اس فن کاری کا معارضہ اور مقابلہ کیا جائے۔ جیسے کہ اللہ پاک نے فرعون کی بات نقل فرمائی ہے کہ اے موسیٰ! تم اپنے جادو کے زور سے ہمیں ہمارے ملک سے نکال باہر کرنا چاہتے ہو۔ ہم بھی تمہاری طرح کے سحر سے تمہارا مقابلہ کریں گے۔ اب امتحان مقابلہ کی کوئی تاریخ قرار دو۔ اس کے خلاف نہ تم کرو نہ ہم۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا عید کے روز صبح کے وقت سب لوگ جمع کئے جائیں۔ اب فرعون نے جا کر اپنی فریب کارانہ تدبیریں اختیار کیں اور آخر کار وقت مقررہ آ گیا۔ چنانچہ اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے۔

**جادوگروں کا فرعون سے مطالبہ:** یہاں اس قرارداد کو بیان کیا جا رہا ہے جو فرعون اور جادوگروں کے درمیان ہوئی تھی جو معارضہ موسیٰ علیہ السلام کے لئے بلائے گئے تھے کہ اگر وہ موسیٰ علیہ السلام پر غالب آ جائیں گے تو انہیں بڑا انعام دیا جائے گا اور ان کو منہ مانگی مراد دی جائے گی اور انہیں ہم نشینوں اور مقربوں میں سے بنا لیا جائے گا۔ جب فرعون سے وعدہ لے لیا تو موسیٰ علیہ السلام سے کہا۔

**موسیٰ علیہ السلام اور جادوگروں کا مقابلہ:** یہ موسیٰ علیہ السلام اور جادوگروں کی مبارزت اور جنگ ہے۔ جادوگر کہہ رہے ہیں کہ موسیٰ (علیہ السلام) یا تو تم پہلے اپنا ہنر بتاؤ یا ہم پہلے بتائیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا تمہیں پہلے اپنا شگوفہ چھوڑو۔ موسیٰ علیہ السلام کی اس میں مصلحت یہ تھی کہ تاکہ لوگ پہلے ان جادوگروں کا تماشا دیکھ لیں اور سوچ سمجھ لیں اور جادوگر اپنی شعبدہ کاری سے فارغ ہو لیں تو حق بات طلب اور انتظار کے بعد واضح اور جلی ہو کر ان کے سامنے آ جائے کیونکہ کوئی بات طلب کے بعد ہی دل پر زیادہ کارگر ہوتی ہے چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اب اللہ پاک فرماتا ہے کہ جب جادوگروں نے اپنی رسیاں اور لاٹھیاں ڈال دیں تو لوگوں کی نظر بندیاں کر دیں اور یوں دکھائی دینے لگا کہ جو =



وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۚ فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿١١٧﴾ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١١٨﴾ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ﴿١١٩﴾ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿١٢٠﴾ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٢١﴾ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿١٢٢﴾

ترجمہ: اور ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا کہ آپ اپنا عصا ڈال دیجئے۔ سو عصا کا ڈالنا تھا کہ اس نے ان کے سارے بنے بنائے کھیل کو نگلنا شروع کیا۔[۱۱۷] پس حق ظاہر ہو گیا اور انہوں نے جو کچھ بنایا و نایا تھا سب آتا جاتا رہا۔[۱۱۸] پس وہ لوگ اس موقع پر ہار گئے اور خوب ذلیل ہوئے۔[۱۱۹] اور وہ جو ساحر تھے سجدہ میں گر گئے۔[۱۲۰] کہنے لگے ہم ایمان لائے رب العالمین پر[۱۲۱] جو موسیٰ اور ہارون کا بھی رب ہے۔[۱۲۲]

= کچھ یہ دکھا رہے ہیں حقیقت میں ایسا ہی وجود پذیر ہو رہا ہے حالانکہ یہ رسیاں اور لاٹھیاں درحقیقت لاٹھیاں ہی تھیں' دیکھنے والوں کا فقط وہم و خیال تھا کہ یہ سانپ ہیں۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ ''ان کے جادو سے ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ وہ چلتے اور رینگتے ہیں۔ یہ دیکھ کر موسیٰ علیہ السلام پر دہشت طاری ہو گئی۔ ہم نے کہا ڈرو نہیں غالب تم ہی رہو گے۔ اپنے ہاتھ کا عصا تم بھی میدان میں پھینک دو' یہ اژدھا بن کر ان سب سانپوں کو نگل جائے گا۔ یہ جادو تو ان کا فریب ہے جادوگر اپنے تماشے میں کامیاب نہیں ہو سکتے۔ محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ پندرہ ہزار جادوگروں کی صف بندی تھی۔ ہر ساحر کے ساتھ اس کی رسیاں اور لاٹھیاں تھیں۔ موسیٰ علیہ السلام اپنے بھائی کو لے کر عصا ٹیکتے ہوئے نکلے۔ میدان میں آئے۔ فرعون اپنے تخت پر ارکان سلطنت کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا۔ جادوگروں نے سب سے پہلے موسیٰ علیہ السلام کی آنکھوں پر اپنے جادو سے بندش کر دی' پھر فرعون اور لوگوں کی آنکھوں پر۔ اب ہر جادوگر نے اپنی رسی اور لاٹھی ڈالی۔ وہ سب سانپ بن گئے' سارا میدان سانپوں سے بھر گیا۔ ایک پر ایک رینگ رہے تھے' سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ تیس ہزار سے زیادہ جادوگر تھے۔ سب کے ساتھ لاٹھی اور عصا تھا۔ عوام کی بھی نظر بندی ہو گئی' تو یہ منظر دیکھ کر سب ڈر گئے۔ ابن ابی برزہ کہتے ہیں کہ فرعون نے ستر ہزار جادوگر بلائے تھے۔ ستر ہزار رسیاں اور ستر ہزار لاٹھیاں سانپ بنے ہوئے رینگ رہے تھے۔ اسی لئے اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ ﴿وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ﴾ یعنی انہوں نے بہت بڑا جادو بتایا۔

حق کی فتح' موسیٰ علیہ السلام نے میدان مار لیا: [آیت: ۷:۱۱۷-۱۲۲] اللہ تعالیٰ نے اس زبردست آزمائش گاہ میں موسیٰ علیہ السلام کو اپنی وحی بھیجی جس نے حق و باطل میں امتیاز کر دیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے بھی اپنا عصا ڈال دیا۔ دیکھتے کیا ہیں کہ وہ ان تمام وہمی سانپوں کو نگلا جا رہا ہے اور ایک بھی ان کا چھوٹا سانپ نہ بچا۔ یہ دیکھ کر ان جادوگروں نے جان لیا کہ یہ جادو نہیں کوئی آسمانی مدد ہے اللہ تعالیٰ کے کام ہیں۔ چنانچہ سب کے سب اللہ تعالیٰ کے آگے سجدے میں گر پڑے اور کہنے لگے کہ ہم موسیٰ اور ہارون کے اللہ تعالیٰ پر ایمان لاتے ہیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے جب میدان مار لیا تو اپنے عصا پر ہاتھ ڈالا تو وہ پھر عصا بن گیا۔ جادوگر سجدے میں گر پڑے اور کہنے لگے کہ اگر یہ نبی نہ ہوتا اور جادوگر ہوتا تو کبھی ہم پر غالب آ ہی نہیں سکتا تھا۔ قاسم بن ابی برزہ کہتے ہیں کہ جادوگروں نے اپنا سر سجدے سے اٹھانے سے پہلے ہی جنت اور دوزخ کو دیکھ لیا۔ ❶

❶ الطبری، ۱۳/ ۳۰۔

قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ اَهْلَهَا ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿١٢٣﴾ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿١٢٤﴾ قَالُوْٓا اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿١٢٥﴾ ۚ وَمَا تَنْقِمُ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاٰيٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ۭ رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ﴿١٢٦﴾

ع ١٤

ترجمہ: فرعون کہنے لگا کہ ہاں تم موسیٰ پر ایمان لائے ہو بدون اس کے کہ میں تم کو اجازت دوں بے شک یہ کارروائی تھی جس پر تمہارا عمل درآمد ہوا ہے اس شہر میں تاکہ تم سب اس شہر سے یہاں کے رہنے والوں کو باہر نکال دو۔ سو اب تم کو حقیقت معلوم ہو جاتی ہے۔[١٢٣] میں تمہارے ایک طرف کے ہاتھ دوسری طرف کے پاؤں کاٹوں گا پھر تم سب کو سولی پر ٹانگ دوں گا۔[١٢٤] انہوں نے جواب دیا کہ ہم مر کر اپنے مالک ہی کے پاس جائیں گے۔[١٢٥] اور تو نے ہم میں کونسا عیب دیکھا ہے بجز اسکے کہ ہم اپنے رب کے احکام پر ایمان لے آئے۔ اے ہمارے رب! ہمارے اوپر صبر کا فیضان فرما اور ہماری جان حالت اسلام پر نکالئے۔[١٢٦]

جادوگروں کو ان کے ایمان کی سزا: [آیت:١٢٣۔١٢٦] جادوگر جب مؤمن بن چکے اور فرعون کو اپنے مقصد میں شکست ہوگئی تو جادوگروں کو دھمکی دے رہا ہے کہ آج موسیٰ علیہ السلام کو جو تم پر غلبہ ملا ہے دراصل یہ تم لوگوں کا باہمی سمجھوتہ اور سازش تھی' کہ اس طرح حکومت پر غالب آ کر اصلی اہل وطن کو ملک سے نکال باہر کرنا چاہتے ہو۔ یقیناً یہ تم سب کا استاد تھا جس نے تمہیں جادو سکھایا تھا ❶ ہر شخص جس کو ذرا بھی عقل سلیم ہے' سمجھ جائے گا کہ فرعون کا یہ الزام اس بنا پر تھا کہ باطل کے باطل ثابت ہو جانے کی وجہ سے وہ جز بز سا ہو گیا تھا۔ موسیٰ علیہ السلام نے تو مدین سے آتے ہی فرعون کے پاس پہنچ کر اس کو اسلام کی دعوت دی تھی اور اپنے معجزات باہرہ ظاہر کر کے رسول ہونے کی تصدیق کر دی تھی اس کے بعد فرعون نے اپنے ملک کے تمام شہروں اور ہمہ گیر علاقہ میں لوگوں کو بھیج بھیج کر بلاد مصر کے الگ الگ ساحروں کو جمع کیا تھا جن کو اس نے اور اس کی قوم نے منتخب قرار دیا تھا اور ان سے بہترین انعام و اکرام کا وعدہ کیا گیا تھا۔ اس لئے انہیں اس بات کی بڑی کوشش تھی کہ کسی طرح موسیٰ علیہ السلام پر غالب آ جائیں اور فرعون کے پاس تقرب حاصل کریں۔ موسیٰ علیہ السلام تو کسی بھی جادوگر سے واقف نہیں تھے نہ انہیں کبھی دیکھا تھا نہ ان سے ملے تھے اور فرعون اس بات کو بھی جانتا ہی تھا۔ مگر جاہل عوام کی ذہنیت کو متاثر ہونے سے بچانا چاہتا تھا جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ فرعون کی قوم اس کی مطیع تھی اور اس کی ہم خیال بنی ہوئی تھی اور وہ لوگ بڑی زبردست گمراہی میں پڑے ہوئے تھے۔ ❷ جو فرعون کے ﴿اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى﴾ ❸ والے دعوے کی تصدیق کرتے تھے۔ سدی کہتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام کی ملاقات جادوگروں کے سردار سے ہوئی تو موسیٰ علیہ السلام نے اس سے کہا تھا کہ اگر میں غالب آ جاؤں اور تم ہار جاؤ تو کیا مجھ پر ایمان لاؤ گے اور کیا تسلیم کر لو گے کہ میری پیش کردہ چیز اللہ تعالیٰ کا معجزہ ہوگی۔ تو ساحر نے کہا تھا کہ کل میں تو ایسا جادو پیش کروں گا کہ کوئی جادو تو اس پر غالب نہیں آ سکتا اگر تم غالب آ گئے تو میں مان لوں گا کہ تم منجانب اللہ پیغمبر ہو۔ فرعون نے ان کی یہ گفتگو سن لی' اسی لئے سازش کا الزام لگا تھا کہ تم اس لئے جمع ہوئے تھے کہ حکومت پر تمہیں غلبہ و سطوت حاصل ہو جائے تم ملک سے اکابر و رؤسا کو نکال دینا چاہتے ہو اور تخت پر خود قابض ہونے کے درپے ہو۔ تمہیں بہت جلد معلوم ہو جائے گا کہ میں تمہیں =

❶ ٢٠/ طٰہ:٧١۔ ❷ ٤٣/ الزخرف:٥٤۔ ❸ ٧٩/ النازعات:٢٤۔

وَلَمَّا سَكَتَ عَنْ مُّوسَى الْغَضَبُ أَخَذَ الْأَلْوَاحَ ۚ وَفِي نُسْخَتِهَا هُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلَّذِينَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُونَ ﴿۱۵۴﴾

ترجمہ: اور جب موسیٰ کا غصہ فرو ہوا تو ان تختیوں کو اٹھا لیا اور ان کے مضامین میں ان لوگوں کے لئے جو اپنے رب سے ڈرتے تھے ہدایت اور رحمت تھی۔[۱۵۴]

= ہے۔ رب عزوجل نے خبر دی تھی کہ تمہارے پیچھے تمہاری قوم شرک میں مبتلا ہو گئی ہے یہ سن کر انہوں نے الواح نہیں پھینکے اور جب انہوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا تو غصہ کے مارے الواح پھینک دیئے۔" ❶

**گوسالہ پرستی سے توبہ کا طریقہ:** گوسالہ پرستی کی سزا میں اللہ تعالیٰ کا جو غضب بنی اسرائیل پر نازل ہوا وہ یہ تھا کہ ان کی توبہ اس وقت تک قبول نہیں ہوئی کہ بحکم الٰہی آپس میں ایک دوسرے کو قتل کر ڈالیں جیسا کہ سورۂ بقرہ میں گزر چکا ہے کہ "اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں یوں توبہ پیش کرو کہ باہم اپنی جانوں کو قتل کر ڈالو۔ اللہ تعالیٰ اسی میں تمہاری بہتری جانتا ہے"۔ اور جب انہوں نے ایسا کیا تو ان کی توبہ قبول کر لی گئی۔ وہ تو رب رحیم ہے۔ ❷ لیکن دنیا میں انہیں ذلت وخواری نصیب ہوئی۔ قولہ ﴿وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُفْتَرِيْنَ O﴾ اور یہ ذلت تو ہر مفتری کے لئے یوم قیامت تک رہتی ہے۔ سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اسی طرح ہر صاحب بدعت ذلیل ہوگا۔ جو بدعت نکالتا ہے اس کو یہی سزا ملے گی۔ مخالفت رسول اور بدعت کا بوجھ اس کے دل سے نکل کر اس کے کندھوں پر آ پڑتا ہے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگرچہ وہ دنیوی شان وشوکت رکھتا ہو لیکن ذلت اس کے چہرہ پر برستی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے قیامت تک یہ سزا جھوٹ باندھنے والے اور افترا کرنے والے کو ملتی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ توبہ قبول کرنے والا ہے۔ خواہ کیسا ہی گناہ ہو لیکن توبہ کے بعد اللہ تعالیٰ اس کو معاف کر دیتا ہے اگرچہ کفر وشرک وشقاق ونفاق ہی ہو۔ حکم ہوتا ہے کہ جو گناہ کے بعد توبہ کر لیں اور ایمان لائیں تو اے رسول رحمت تمہارا رب اس کے بعد بھی غفور رحیم ہے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا ایک ایسے شخص کے بارے میں کہ کسی عورت سے زنا کرے پھر اس سے نکاح کر لے تو اس کے بارے میں کیا ہوگا؟ تو اس آیت کی تلاوت کی کہ "جن لوگوں نے برے کام کئے پھر توبہ کر لی' ایمان لائے اور راستی پر آ گئے تو اللہ تعالیٰ اس کے بعد بھی بخشنے والا اور رحیم ہے۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے دس بار اس کی تلاوت کی۔ ❸

**موسیٰ علیہ السلام' توراۃ اور امت محمدیہ:** [آیت:۱۵۴] اللہ پاک فرماتا ہے کہ جب موسیٰ علیہ السلام کا غصہ تھم گیا تو انہوں نے تختیاں اٹھا لیں جو شدت غضب کے سبب پھینک دی تھیں۔ یہ حرکت بت پرستی پر غیرت اور غصے کی وجہ سے تھی۔ ارشاد ہے کہ "اس کے اندر ہدایت اور رحمت تھی ان لوگوں کے لئے جو اپنے اللہ سے ڈرتے ہیں۔" اکثر مفسرین کہتے ہیں کہ جب انہیں پھینک دیا تو وہ ٹوٹ گئی تھیں۔ پھر انہیں جمع کر لیا اور اسی بنا پر بعض سلف نے کہا ہے کہ ان ٹوٹی ہوئی تختیوں میں ہدایت ورحمت کے احکام درج تھے لیکن تفصیل سے متعلق احکام ضائع ہو گئے۔ گمان کیا گیا ہے کہ اسرائیلی بادشاہوں کے خزانوں میں دولت اسلامیہ کے زمانے تک یہ ٹکڑے موجود تھے وَاللّٰهُ أَعْلَمُ. لیکن اس بات پر دلیل واضح ہے کہ پھینک دینے سے وہ ٹوٹ گئے تھے وہ تختیاں جنت کے جوہر کی بنی ہوئی تھیں۔ اللہ پاک نے خبر دی ہے کہ جب انہیں اٹھا لیا تو اس میں ہدایت ورحمت پائی۔ رہبت کے معنی خشوع وخضوع کے ہیں ﴿أَخَذَ الْأَلْوَاحَ ۚ﴾ سے متعلق =

❶ احمد، ۱/ ۲۷۱ وھو صحیح۔ ❷ ۲/ البقرۃ: ۵٤۔ ❸ الدر المنثور، ۳/ ۵٦٦۔



وَاخْتَارَ مُوْسٰى قَوْمَهٗ سَبْعِيْنَ رَجُلًا لِّمِيْقَاتِنَا ۚ فَلَمَّآ اَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ قَالَ رَبِّ لَوْ شِئْتَ اَهْلَكْتَهُمْ مِّنْ قَبْلُ وَاِيَّايَ ؕ اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَآءُ مِنَّا ۚ اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ ؕ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ ؕ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ۝۱۵۵ وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَيْكَ ؕ

ترجمہ: اور موسیٰ علیہ السلام نے ستر آدمی اپنی قوم میں سے ہمارے وقت معین کے لئے منتخب کیے۔ سو جب ان کو زلزلے نے آ پکڑا تو موسیٰ علیہ السلام عرض کرنے لگے کہ اے میرے پروردگار اگر آپ کو یہ منظور ہوتا تو آپ اس کے قبل ہی ان کو اور مجھ کو ہلاک کر دیتے۔ کہیں آپ ہم میں سے چند بیوقوفوں کی حرکت پر سب کو ہلاک کر دیں گے یہ واقعہ محض آپ کی طرف سے ایک امتحان ہے ایسے امتحانات سے جس کو آپ چاہیں گمراہی میں ڈال دیں اور جس کو آپ چاہیں ہدایت پر قائم رکھیں آپ ہی تو ہمارے خبر گیراں ہیں ہم پر مغفرت اور رحمت فرمائیے اور آپ سب معافی دینے والوں سے زیادہ ہیں۔[۱۵۵] اور ہم لوگوں کے نام دنیا میں بھی نیک حالی لکھ دیجئے اور آخرت میں بھی' ہم آپ کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

= قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ یا رب! میں الواح میں لکھا پاتا ہوں کہ ایک بہترین امت ہوگی جو ہمیشہ اچھی باتوں کو سکھاتی رہے گی اور بری باتوں سے روکتی رہے گی۔ اے پروردگار! وہ امت میری امت ہو۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ موسیٰ وہ تو احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہوگی۔ پھر کہا یا رب! ان الواح سے ایک ایسی امت کا پتہ چلتا ہے جو سب سے آخر میں پیدا ہوگی۔ لیکن جنت میں سب سے پہلے داخل ہوگی' اے باری تعالیٰ! وہ میری امت ہو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا وہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہے۔ پھر کہا یا رب! اس امت کا قرآن ان کے سینوں میں ہوگا دل میں دیکھ کر پڑھتے ہوں گے حالانکہ ان سے پہلے کے سب ہی لوگ اپنے قرآن پر نظر ڈال کر قرآن پڑھتے ہیں دل سے نہیں پڑھتے حتیٰ کہ ان کا قرآن اگر ہٹا لیا جائے تو پھر ان کو کچھ بھی یاد نہیں اور نہ وہ کچھ پہچان سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو حفظ کی ایسی قوت دی ہے کہ کسی امت کو نہیں دی گئی۔ یا رب! وہ میری امت ہو۔ کہا اے موسیٰ! وہ تو احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہے۔ پھر کہا یا رب! وہ امت تیری ہر کتاب پر ایمان لائے گی' وہ گمراہوں اور کافروں سے قتال کریں گے حتیٰ کہ کانے دجال سے بھی لڑیں گے' الٰہی وہ میری امت ہو۔ اللہ تعالیٰ نے کہا کہ یہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہوگی۔ پھر موسیٰ علیہ السلام نے کہا یا رب! الواح میں ایک ایسی امت کا ذکر ہے کہ وہ اپنے نذرانے اور صدقات خود آپس کے لوگ ہی کھا لیں گے حالانکہ اس امت سے پہلے تک کی امتوں کا کیا یہ حال ہوگا کہ اگر وہ کوئی صدقہ یا نذر پیش کریں گے اور وہ قبول ہوگی تو اللہ تعالیٰ آگ کو بھیجے گا اور آگ اسے کھا جائے گی اور قبول نہ ہوئی تو رد ہوگئی تو پھر بھی وہ اس کو نہ کھائیں گے بلکہ درندے اور پرندے آ کر کھا جائیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے صدقے ان کے امیروں سے لے کر ان کے غریبوں کو دے گا۔ یا رب! وہ میری امت ہو تو فرمایا یہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہوگی۔ پھر کہا یا رب! میں الواح میں پاتا ہوں کہ وہ اگر کوئی نیکی کا ارادہ کرے گی لیکن عمل میں نہ لا سکے گی تو پھر بھی ایک ثواب کی حقدار ہو جائے گی اور اگر عمل میں لائے گی تو دس حصے ثواب ملے گا بلکہ سات سو حصے تک' اے رب العلمین! وہ میری امت ہو۔ تو فرمایا وہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہے۔ پھر کہا کہ

الواح میں ہے کہ وہ دوسروں کی شفاعت بھی کریں گے اور ان کی شفاعت بھی دوسروں کی طرف سے ہوگی اے رب! وہ میری امت ہو تو کہا نہیں یہ احمد ﷺ کی امت ہوگی۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام نے پھر الواح رکھ دیئے اور کہا یا رب! مجھے اس احمد ﷺ کی امت میں سے بنا دے۔

**کوہ طور پر ستر آدمیوں کی موت:** [آیت:۱۵۵] اللہ پاک نے موسیٰ علیہ السلام کو ستر آدمی انتخاب کر لینے کا حق دیا تھا چنانچہ موسیٰ علیہ السلام ایسے منتخب ستر لوگوں کو لے کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کے لئے گئے۔ لیکن جب انہوں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی تو کچھ اس طرح کی کہ اے اللہ تعالیٰ! ہمیں وہ کچھ عنایت کر جو اب تک ہم سے پہلے تو نے کسی کو نہ دیا ہو اور نہ ہمارے بعد پھر کسی اور کو دے۔ یہ بات اللہ تعالیٰ کو ناگوار گزری چنانچہ زلزلے نے انہیں آ گھیرا۔ ❶ سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو تیس آدمیوں کے ساتھ آنے کے لئے کہا جو گوسالہ کی پرستش کے سبب اللہ تعالیٰ سے معافی مانگیں اور دعا کے لئے ایک وقت اور مقام قرار دیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے ستر آدمی انتخاب کئے جنہیں اعتذار کے لئے اپنے ساتھ لے گئے لیکن جب وعدہ گاہ پر پہنچے تو کہنے لگے کہ اے موسیٰ! ہم تو تم پر اس وقت تک ایمان نہ لائیں گے کہ اپنی آنکھوں سے علانیہ اللہ تعالیٰ کو دیکھ لیں' ❷ تم نے تو اللہ تعالیٰ سے باتیں کر لیں' اب ہمیں بھی اللہ تعالیٰ کو دکھلا دیجئے۔ اس جسارت کی سزا میں ان پر بجلی گری اور سب وہیں ڈھیر ہو گئے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام روتے ہوئے اٹھے اللہ تعالیٰ سے کہہ رہے تھے کہ اے پروردگار! اب میں بنی اسرائیل کو کیا جواب دوں گا یہ تو ان میں سے اچھے لوگ تھے انہیں بھی تو نے ہلاک کر دیا۔ کاش اے پروردگار تو ان کے ساتھ مجھے بھی ہلاک کر دیتا۔ ❸ موسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل کے ستر اچھے سے اچھے آدمی چنے تھے اور کہا تھا کہ چلو اللہ تعالیٰ کی طرف اور اپنی بقیہ قوم کی طرف سے اللہ تعالیٰ کے پاس معذرت پیش کرو' توبہ کرو' روزے رکھو' جسم اور کپڑوں کو پاک کر لو۔ پھر انہیں وقت مقررہ پر طور سینا کی طرف لے چلے اور یہ سب اللہ تعالیٰ کی اجازت اور علم سے تھا۔ اب یہ سب ہی ستر افراد جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی رہنمائی میں اللہ تعالیٰ سے ملنے کے لئے آئے ہوئے تھے' کہنے لگے اے موسیٰ علیہ السلام! اللہ سے تمہاری باتیں ہوتی ہیں ہمیں بھی یہ باتیں سننے دیجئے۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا' اچھا۔ اور جب موسیٰ علیہ السلام پہاڑ کے قریب پہنچے تو وہ ایک بہت ہی گہرے اور امڈے ہوئے بادل کے اندر چھپ گئے' پہاڑ بھی بادل کے اندر ڈھک گیا۔ موسیٰ علیہ السلام بادل میں آئے۔ قوم سے کہا تم بھی قریب تر ہو جاؤ۔ اور موسیٰ علیہ السلام جب اللہ تعالیٰ سے باتیں کرتے ہوتے تو آپ کے چہرے پر ایک بہت ہی چمکدار نور ضیا بار ہوتا کہ کوئی آپ کے چہرے پر نظر ڈالنے کی قدرت نہ رکھتا۔ اس لئے آپ اپنے چہرے پر نقاب ڈال لیتے۔ جب لوگ اس ابر کے قریب آ کر اس میں داخل ہو گئے تو سجدے میں گر پڑے اور انہوں نے موسیٰ علیہ السلام اور اللہ تعالیٰ کی باتیں سنیں کہ اللہ پاک موسیٰ علیہ السلام کو امر دے رہا ہے اور نہی کر رہا ہے کہ یہ کرو اور وہ نہ کرو' اور اس سے جب فارغ ہو گئے' ابر ہٹ گیا اور موسیٰ علیہ السلام ان لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے تو وہ موسیٰ علیہ السلام سے کہنے لگے کہ ہم تو اس وقت تم پر ایمان لائیں کہ تم ہمیں علانیہ رب دکھلا دو ❹ اس گستاخی میں انہیں بجلی نے آ پکڑا۔ ان کی روحیں جسم سے نکل گئیں مر گئے۔ موسیٰ علیہ السلام یہ دیکھ کر اللہ تعالیٰ کے پاس آہ و زاری کرنے لگے کہ اللہ اگر تو انہیں ہلاک ہی کرنا چاہتا تھا تو ان کے ساتھ مجھے بھی ہلاک کر دیتا' انہوں نے بیوقوفی کی حرکت کی۔ میرے پیچھے کیا تو بنی اسرائیل کو ہلاک کر دے گا۔

علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ موسیٰ علیہ السلام اور ہارون و شبر و شبیر یہ سب مل کر ایک پہاڑ کی وادی کی طرف گئے۔ ہارون علیہ السلام ایک ٹیلے پر کھڑے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں موت دے دی۔ موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کی طرف لوٹے تو انہوں نے ہارون علیہ السلام کو پوچھا۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا وہ مر گئے۔ وہ کہنے لگے کہ نہیں تم نے قتل کیا ہوگا وہ بڑے نرم مزاج اور مرنج و مرنجاں آدمی ==

---

❶ الطبری، ۱۳/ ۱٤۱۔ ❷ ۲/ البقرة:۵۵۔ ❸ الطبری، ۱۳/ ۱٤۱۔ ❹ ۲/ البقرة:۵۵۔

قَالَ عَذَابِیْٓ اُصِیْبُ بِهٖ مَنْ اَشَآءُ ۚ وَرَحْمَتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ ؕ فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِیْنَ یَتَّقُوْنَ وَیُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَالَّذِیْنَ هُمْ بِاٰیٰتِنَا یُؤْمِنُوْنَ ۚ﴿۱۵۶﴾

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں اپنا عذاب تو اسی پر واقع کرتا ہوں جس پر چاہتا ہوں اور میری رحمت تمام اشیاء کو محیط ہو رہی ہے تو وہ رحمت ان لوگوں کے نام تو ضرور لکھوں گا جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہیں اور زکوۃ دیتے ہیں اور جو کہ ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں۔[۱۵۶]

== تھے۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا اچھا تم کچھ آدمی چن لو انہوں نے ستر آدمی چن لئے۔ اب ہارون علیہ السلام کی لاش پر گئے اور پوچھا ہارون! تم کو کس نے قتل کیا؟ ہارون علیہ السلام سے آواز آئی "مجھے تو کسی نے بھی قتل نہیں کیا' میں تو اپنی موت مرا ہوں۔" اب یہ لوگ کہنے لگے۔ "اے موسیٰ علیہ السلام! اس کے بعد ہم تم سے کبھی سرکشی نہیں کریں گے۔" سزا یہ ملی کہ انہیں ایک کڑک نے آ لیا۔ موسیٰ علیہ السلام سیدھے اور بائیں بے معنی گردش کرتے اور کہتے کہ اے پروردگار! کیا ان بیہودوں کی گفتگو پر تو ہمیں ہلاک کر دے گا۔ یہ تیری آزمائش تھی تو جس کو چاہے گمراہ کرے جس کو چاہے ہدایت دے۔ تو اللہ تعالیٰ نے ان سب کو زندہ کر دیا اور ان سب کو انبیا بنایا۔

یہ بہت غریب اور نا قابل یقین حدیث ہے راویوں میں عمارہ بن عبید تو بالکل مجہول شخص ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس لئے ان پر عذاب نازل ہوا تھا کہ گوسالہ پرستی کو چپ چاپ دیکھتے رہے تھے اور قوم کو اس شرک سے منع تک نہیں کیا تھا۔ اسی لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان کو بیوقوفوں کا نام دیا تھا اور کہا تھا کہ اے پروردگار! یہ تیرا ابتلا اور امتحان ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کی یوں حمد و ثنا کی کہ یہ تو تیری طرف سے آزمائش ہے تیرا ہی حکم چلتا ہے اور تو جو چاہتا ہے وہی ہوتا ہے' ہدایت و گمراہی تیرے ہی پاس ہے' جسے تو راہ دکھائے اسے کوئی بہکا نہیں سکتا اور جسے تو گمراہ کر دے اسے کوئی راہ نہیں دکھا سکتا۔ تو جس سے روک لے اسے کوئی دے نہیں سکتا اور جسے تو دے دے اس سے کوئی چھین نہیں سکتا' ملک کا مالک تو ہی ہے اور حکم کا حاکم بھی صرف تو ہی ہے' خلق و امر سب تیری ہی طرف سے ہے۔

پھر موسیٰ علیہ السلام نے دعا کی کہ "اے اللہ تعالیٰ! تو ہمارا ولی ہے ہمیں بخش دے ہم پر رحم فرما۔ تو خیر الغافرین ہے۔" غَفَرَ کے معنی ڈھانپنا' چھپانا اور گناہ پر مواخذہ نہ کرنا' اور غفران کے ساتھ جب رحمت کا جوڑ ہو جائے تو یہ مطلب ہے کہ بخش دینے کے بعد پھر اللہ تعالیٰ اس کو آئندہ مبتلائے گناہ نہ ہونے دے۔ اے اللہ تعالیٰ! دنیا میں بھی تو ہمیں نیکی دے اور آخرت میں بھی ﴿حَسَنَة﴾ کی تفسیر سورۂ بقرہ میں گزر چکی ہے ہم توبہ کرتے ہیں اور تیری طرف رجوع کرتے ہیں۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ان کا نام یہود اس لئے پڑ گیا کہ انہوں نے ﴿هُدْنَآ اِلَیْكَ﴾ کہا تھا۔

**رحمت الٰہی کی وسعتیں:** [آیت:۱۵۶] موسیٰ علیہ السلام نے کہا تھا کہ اے اللہ تعالیٰ یہ تیرا فتنہ تیرا عذاب ہے' تو ارشاد ہوتا ہے کہ عذاب اسی کو پہنچتا ہے جس کے لئے میرا ارادہ ہوتا ہے کہ اس کو عذاب ہونا چاہئے ورنہ میری رحمت تو ہر شے پر وسیع ہے میں جیسا چاہوں کروں۔ ہر بات میں حکمت اور عدل میرا ہی حق ہے۔ رحمت والی آیت بہت عظیم ہے اور سب پر شامل ہے۔ جیسا کہ عرش کو اٹھانے والے فرشتوں کی زبان میں ارشاد ہوتا ہے کہ اے اللہ تعالیٰ! تیری رحمت اور تیرا علم سب پر حاوی ہے۔

کہتے ہیں کہ ایک اعرابی آیا' اونٹنی کو بٹھا کر باندھ دیا' پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی۔ نماز سے فارغ ہو کر اپنی اونٹنی کھولی' اس پر سوار ہو کر یہ دعا کرنے لگا کہ اے اللہ تعالیٰ مجھ پر اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اپنی رحمت کر' ہماری رحمت میں کسی کو شریک نہ بنا۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا "بتاؤ تو یہ زیادہ گمراہ اور بیوقوف ہے یا اس کا اونٹ؟" "تم نے سنا جو اس نے کہا؟ لوگوں ==

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ ۡ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ۭ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ ۙ اُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ۧ

ترجمہ: جولوگ ایسے رسول نبی امی کا اتباع کرتے ہیں جن کو وہ لوگ اپنے پاس توریت وانجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں وہ ان کو نیک باتوں کا حکم فرماتے ہیں اور بری باتوں سے منع کرتے ہیں اور پاکیزہ چیزوں کو حلال بتاتے ہیں اور گندی چیزوں کو ان پر حرام فرماتے ہیں اور ان لوگوں پر جو بوجھ اور طوق تھے ان کو دور کرتے ہیں۔ سو جولوگ اس نبی پر ایمان لاتے ہیں اور ان کی حمایت کرتے ہیں اور ان کی مدد کرتے ہیں اور اس نور کا اتباع کرتے ہیں جو ان کے ساتھ بھیجا گیا ہے ایسے لوگ پوری فلاح پانے والے ہیں۔[۱۵۷]

ع ۱۹

= نے کہا' ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا' ''اس کی بڑی وسیع رحمت ہے' اس نے رحمت کے سو حصے کیے ہیں ایک حصہ ساری خلقت پر تقسیم کیا ہے۔ جن وانس وبہائم سب کو اسی ایک میں سے حصہ ملا ہے اور باقی ننانوے حصے اپنے لئے خاص رکھے ہیں' اب تمہیں بتاؤں کہ ان دونوں میں کون زیادہ بے وقوف ہے۔ ❶ اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت کے سو حصے کیے ہیں جن میں سے صرف ایک ہی حصہ دنیا میں اتارا' اسی سے مخلوق ایک دوسرے پر ترس کھاتی ہے اور رحم کرتی ہے' اسی سے حیوان اپنی اولاد کے ساتھ نرمی اور رحم کا برتاؤ کرتے ہیں۔ باقی ننانوے حصے اس کے پاس ہی ہیں جن کا اظہار قیامت کے دن ہوگا ❷ اور بروز قیامت اسی حصے کے ساتھ اور ننانوے حصے جو مؤخر ہیں ملا دیئے جائیں گے۔'' ❸ اور روایت ہے کہ ''اسی نازل کردہ ایک حصے میں چرند وپرند بھی شامل ہیں۔ ❹ اللہ تعالیٰ کی قسم! جو بلحاظ دین فاجر ہے جو بہ لحاظ کسب معاش احمق ہے وہ بھی اس میں داخل ہے۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! وہ بھی جنت میں جائے گا جس کو آگ نے گناہوں کے سبب گھیر رکھا ہو اس کی رحمت قیامت میں ایسی چھا جائے گی کہ ابلیس کو بھی اس میں سے کچھ ملنے کی توقع پیدا ہو جائے گی۔'' ❺ یہ حدیث بہت غریب ہے۔ سعد اس کے راویوں میں ایک غیر معروف شخص ہے۔ میری رحمت کے مستحق وہ ہوں گے جو مجھ سے ڈرتے ہیں اور پرہیزگاری اختیار کرتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا' تمہارے رب نے اپنی ذات کے لئے رحمت کو فرض قرار دے لیا ہے۔ پرہیزگاری کرتے ہیں یعنی شرک اور کبیرہ گناہوں سے بچتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے ہیں۔ کہا گیا کہ زکوٰۃ سے زکوٰۃ نفوس مراد ہے یا زکوٰۃ اموال یا یہ کہ دونوں مراد ہوں' کیونکہ یہ آیت مکی ہے اور وہ لوگ جو ہماری آیتوں کو مانتے اور ان کی تصدیق کرتے ہیں۔

❶ ابوداود، کتاب الادب، باب من لیست له غیبة، ٤٨٨٥ وسندہ ضعیف ابو عبداللہ جشمی مجہول راوی ہے۔ احمد، ٤/ ٣١٢۔

❷ صحیح مسلم، کتاب التوبة، باب فی سعة رحمة الله تعالیٰ وانها تغلب غضبه، ٢٧٥٣؛ احمد، ٥/ ٤٣٩؛ ابن حبان ٦١٤٦؛ طبرانی، ٦١٢٦۔ ❸ احمد، ٣/ ٥٥، ٥٦ وسندہ حسن اس کی سند عاصم بن بہدلۃ کی وجہ سے حسن درجہ کی ہے۔

❹ ابن ماجه، کتاب الزهد، باب ما یرجی من رحمة الله یوم القیامة ٤٢٩٤ وهو صحیح؛ احمد، ٣/ ٥٥؛ مسند ابی یعلی ١٠٩٨۔

❺ المعجم الکبیر ٣٠٢٢؛ یہ روایت حماد بن ابی سلیمان کے اختلاط اور تدلیس کی وجہ سے ضعیف ہے۔ مجمع الزوائد، ١٠/ ٢١٦۔

**رسالت محمد یہ پر ایمان لائے بغیر نجات اخروی ممکن نہیں:** [ آیت:۱۵۷] جو لوگ نبی امی کی پیروی کرتے ہیں اور مسلمان ہو جاتے ہیں' انہیں اس پیش گوئی کا علم ہے جو ان کی کتابوں توریت وانجیل میں نبی امی سے متعلق لکھی ہوئی ہیں۔ کتب انبیا میں نبی اکرم ﷺ کی صفت مذکور ہے۔ جنہوں نے اپنی اپنی امت کو آپ کی بعثت کی خوشخبری دی ہے اور ان کا مذہب اختیار کرنے کی ہدایت کی ہے۔ ان کے علما اور راہب اس چیز کو جانتے ہیں۔ مسند امام احمد میں ہے کہ ایک بدوی نے بیان کیا ہے کہ نبی اکرم ﷺ کے زمانے میں' میں دودھ بیچنے کے لئے مدینے گیا۔ بیع سے فارغ ہونے کے بعد میں نے کہا چلو ان (محمد ﷺ) سے بھی مل لوں' اور ان سے کچھ باتیں سنوں۔ میں نے دیکھا کہ آپ ﷺ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ جا رہے ہیں' میں بھی پیچھے ہو لیا۔ یہ تینوں ایک یہودی کے گھر پہنچے جو تورات جانتا تھا۔ اس کا لڑکا قریب الموت تھا نوجوان اور خوبصورت۔ وہ اس کے پاس بیٹھا تعزیت نفس کی خاطر توریت پڑھ رہا تھا۔ حضور اکرم ﷺ اس یہودی سے باتیں کرنے لگے اور کہا کہ ''تمہیں توریت نازل کرنے والے کی قسم ہے سچ بتاؤ اس میں میرا ذکر اور میری بعثت کی خبر بھی ہے کہ نہیں۔'' اس نے سر ہلا کر کہا ''نہیں'' تو اس کا قریب الموت نوجوان لڑکا بول اٹھا کہ توراۃ نازل کرنے والے کی قسم کہ ہم اپنی کتابوں میں آپ ﷺ کی صفت اور بعثت کی خبر پاتے ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ جب وہ مر گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ مسلمان ہے یہودیوں کو یہاں سے ہٹا دو۔'' پھر آپ ﷺ نے اس کے کفن اور نماز کا انتظام کیا۔ ❶ یہ حدیث جید اور قوی ہے اور صحیح بخاری میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

ہشام بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہرقل شاہ روم کے پاس تبلیغ اسلام کے لئے میں اور ایک آدمی بھیجے گئے ہم چلے اور غوطہ دمشق تک پہنچے جبلہ بن ایہم الغسانی کے محل کو گئے۔ وہ صاحب تخت تھا۔ ہمارے پاس ایک سفیر کو بھیجا کہ بات کرے کہ کیا کہنا ہے۔ ہم نے کہا ہم تم سے بات نہیں کریں گے۔ ہم بادشاہ سے بات کرنے کے لئے بھیجے گئے ہیں' اس نے بلا لیا تو اسی سے بات کریں گے۔ ہمیں تم سے کچھ کہنا نہیں ہے۔ اس نے جا کر بادشاہ کو خبر کی۔ اس نے بلا لیا اور کہنے لگا' کہو کیا کہنا چاہتے ہو۔ ہشام بن العاص رضی اللہ عنہ نے اس سے گفتگو کی اور اسلام کی دعوت دی۔ وہ سیاہ کپڑے پہنے تھا۔ ہشام رضی اللہ عنہ نے کہا یہ سیاہ کپڑے کیوں ہیں؟ جبلہ نے کہا میں نے قسم کھا رکھی ہے کہ یہ سیاہ لباس نہ اتاروں گا جب تک کہ تم لوگوں کو شام سے نہ نکال دوں۔ ہم نے کہا اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم یہ تخت تم سے لینے والے ہیں اور ملک اعظم کا ملک بھی ان شاء اللہ ہمارے قبضہ میں آ جائے گا۔ ہمارے نبی اکرم ﷺ نے اس کی پیش گوئی فرما دی ہے۔ اس نے کہا تم وہ لوگ نہیں ہو۔ وہ ایسے لوگ ہوں گے کہ دن میں روزہ رکھتے ہیں' راتوں کو نماز پڑھتے ہیں۔ تم بتاؤ تمہارا روزہ کیسا ہے۔ ہم نے پوری طرح بتا دیا تو گویا اس کے چہرے پر سیاہی سی دوڑ گئی۔ اس نے کہا اچھا جاؤ بادشاہ سے ملو' اور ہمارے ساتھ ایک رہبر کر دیا۔ ہم اس کی راہنمائی میں چلے اور جب ہم شہر کے قریب پہنچے تو ہمارے راہبر نے ہم سے کہا کہ تم ان سواریوں اور اونٹنیوں کو لے کر شہر میں داخل نہیں ہو سکتے تم چاہو تو ہم تمہارے لئے گھوڑے اور خچر مہیا کر دیں۔ ہم نے کہا اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم تو انہیں پر سوار رہیں گے۔ اس نے بادشاہ کو لکھ بھیجا کہ انہیں دوسری سواریوں پر بیٹھنے سے انکار ہے۔ بادشاہ نے اونٹنیوں پر ہی سوار آنے کی اجازت دے دی۔ ہم اپنی تلواریں لٹکائے بادشاہ کے محل تک پہنچے اپنی سواریاں وہاں بٹھا دیں۔ بادشاہ اپنے محل کے بالا خانے سے ہمیں دیکھ رہا تھا۔ ہم نے اترتے ہی کہا (لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ) اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ ہماری آواز تکبیر سے سارا محل لرز اٹھا گویا آندھیوں نے اس کو ہلا دیا ہو۔ بادشاہ نے کہلا بھیجا کہ تم کو اپنے دین کا اس طرح مظاہرہ نہیں کرنا چاہیے پھر ہمیں بلا بھیجا۔

---

❶ احمد، ۵/ ۴۱۱ وسندہ ضعیف، ہیثمی کہتے ہیں کہ اس کی سند میں ابو صخر کو میں نہیں جانتا (مجمع الزوائد، ۸/ ۲۳۴) یہ راوی صحابی نہیں ہے۔ اس کے علاوہ صحیح حدیث میں یہودی لڑکے کے اسلام لانے کا قصہ مختصراً موجود ہے۔ دیکھئے صحیح مسلم ۱۳۵۶؛ ابوداود، ۳۰۹۵؛ احمد، ۳/ ۳۸۰۔

ہم داخل دربار ہوئے' وہ اپنی مسند پر بیٹھا ہوا تھا اور پوپ' پادری اور عمائد سلطنت اس کے آس پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ اس کی مجلس کی ہر چیز سرخ تھی' سارا ماحول سرخ' اس کے کپڑے بھی سرخ۔ ہم اس کے قریب گئے' وہ ہنسا اور کہنے لگا کہ تم آپس میں جس طرح سلام کر لیا کرتے ہو' مجھے کیوں نہیں کیا؟ اس کے پاس ایک فصیح الکلام عربی جاننے والا ترجمان موجود تھا۔ ہم نے اس کے ذریعہ یہ کہا کہ ہم باہم جو سلام کہہ لیا کرتے ہیں وہ آپ کے سزاوار نہیں اور آپ کا جو طریقہ ادب وسلام ہے وہ ہمارے لئے سزاوار نہیں کہ وہ طریقہ تعظیم وہ شیوہ سلام وکلام ہم آپ کے لئے برتیں۔ اس نے کہا تمہارا باہمی سلام کیسا ہوتا ہے؟ ہم نے کہا (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ) اس نے پوچھا' تم اپنے بادشاہ کو کس طرح سلام کرتے ہو؟ ہم نے کہا انہیں بھی اسی طرح۔ اس نے پوچھا کہ وہ کس طرح جواب دیتے ہیں؟ ہم نے کہا وہ بھی یہی الفاظ کہہ کر جواب دیتے ہیں۔ اس نے پوچھا تمہارا امتیازی نعرہ کیا ہے؟ ہم نے کہا (لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ) جب ہم نے بہ آواز بلند یہ کہا تو سارا محل لرز گیا۔ حتیٰ کہ وہ گھبرا کر سر اٹھا کر دیکھنے لگا کہ چھت تو نہیں گرے گی۔ وہ کہنے لگا یہ کلمہ جو تم نے کہا جس سے مکان ہل گیا تو جب کبھی تم اپنے گھروں میں کہتے ہو تو کیا تمہارے گھر بھی کانپ اٹھتے ہیں؟ ہم نے کہا نہیں' ہم نے ایسا کبھی نہیں کیا بجز آپ کے محل کے۔ کہا کیا اچھا ہوتا کہ جب کبھی تم لوگ یہ نعرہ لگاتے تو تمہاری ہر چیز بھی لرز اٹھتی اور اس نعرہ کی زد سے میرا آدھا ملک مارکھا جاتا' اور آدھا رہ جاتا۔ ہم نے پوچھا ایسا کیوں؟ تو کہا یہ آسان ہے اس بات سے کہ امر نبوت مستحکم اور قائم ہو جائے۔ پھر ہم سے آنے کی غرض پوچھی' ہم نے مقصد تبلیغ بتا دیا۔ پوچھا تمہارا نماز روزہ کیسا ہوتا ہے؟ ہم نے معلوم کرا دیا۔ اس نے اب ہمیں رخصت کیا۔ ہمیں ضیافت خانے میں ٹھہرایا ہماری مہمانی کی۔ ہم وہاں تین دن ٹھہرے۔ پھر ایک رات ہمیں بلا بھیجا۔ ہم گئے پھر ہم سے دریافت کیا' پھر ہم نے اپنا مقصد دہرایا۔ اب اس نے ایک بہت بڑی چیز سونے چاندی سے جڑاؤ منگوائی' اس میں چھوٹے چھوٹے خانے بنے ہوئے تھے اس میں دروازے لگے ہوئے تھے۔ اس نے ایک خانہ کا قفل کھولا اور اس میں سے ایک سیاہ ریشمی کپڑا نکالا اس میں ایک سرخ تصویر بنی ہوئی تھی۔ ایک آدمی کی تصویر تھی جس کی بڑی بڑی آنکھیں تھیں' موٹی رانیں' لمبی اور گھنی ڈاڑھی' سر کے بال دو حصوں میں نہایت خوبصورت اور لمبے لمبے۔ کہنے لگا کیا اس کو جانتے ہو۔ ہم نے کہا نہیں۔ کہنے لگا یہ آدم علیہ السلام ہیں ان کے جسم پر بہت بال تھے۔ پھر اور ایک ڈبے کا قفل کھولا۔ اس میں سے بھی ایک سیاہ ریشمی کپڑا نکالا۔ اس میں ایک گورے رنگ کے آدمی کی تصویر بنی ہوئی تھی۔ گھونگھر والے بال' سرخ آنکھیں' بڑا سا سر' خوبصورت داڑھی۔ کہنے لگا یہ نوح علیہ السلام ہیں۔ پھر اور ایک ڈبے میں سے ایک اور تصویر نکالی۔ بہت ہی گورا رنگ خوبصورت سی آنکھیں' کشادہ پیشانی' کھڑا چہرہ' سفید داڑھی' ہنس مکھ صورت' کہا جانتے ہو کہ کون ہیں؟ یہ ابراہیم علیہ السلام ہیں۔ پھر ایک اور ڈبہ کھولا۔ ایک روشن اور گورے رنگ کی تصویر تھی اور وہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی۔ پوچھا کیا انہیں جانتے ہو؟ ہم نے کہا ہاں' یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں' تصویر دیکھ کر ہم پر رقت طاری ہو گئی۔ وہ کہنے لگا کہ اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے کہ یہ ہی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ پھر وہ کھڑا ہو گیا پھر بیٹھ گیا اور کہنے لگا کہ اللہ تعالیٰ کی قسم کیا یہ وہی ہیں؟ ہم نے کہا ہاں وہی ہیں اس تصویر کو دیکھ کر تم یہ سمجھ لو کہ آپ ہی کو دیکھا ہے۔ پھر کچھ دیر تک اس صورت کو گھورتا رہا۔ پھر کہا یہ آخری ڈبہ تھا۔ لیکن میں نے اس کو سب کے آخر میں بتانے کے بجائے دوسرے ڈبے چھوڑ کر درمیان میں بتا دیا تا کہ تمہاری سچائی کا امتحان کروں۔ پھر اور ایک تصویر نکالی جو گندم گوں اور نرم صورت تھی۔ گھونگر والے بال' گڑی ہوئی آنکھیں' تیز نظر' غصیلا چہرہ' جڑے ہوئے دانت' موٹے ہونٹ۔ کہنے لگا یہ موسیٰ علیہ السلام کی تصویر ہے' اس کے متصل ایک اور تصویر تھی جو شکل وصورت میں اس سے مشابہت رکھتی تھی۔ مگر یہ کہ بالوں میں تیل پڑا ہوا کنگھی کی ہوئی' کشادہ پیشانی' آنکھیں بڑی۔ کہنے لگا یہ ہارون بن عمران علیہ السلام ہیں۔ پھر ایک ڈبہ میں سے ایک تصویر نکالی۔ گندمی رنگ' میانہ قامت'

سیدھے بالوں والا۔ چہرے سے رنج وغضب آشکار۔ یہ لوط علیہ السلام ہیں۔ پھر ایک سفید رنگ کا ریشمی کپڑا نکالا۔ ایک سنہرے رنگ کا آدمی جس کا قد طویل نہ تھا رخسار ہلکے تھے چہرہ خوبصورت تھا۔ کہا یہ حضرت اسحق علیہ السلام ہیں۔ پھر ایک اور دروازہ کھولا اس میں سے سفید ریشمی کپڑا نکال کر ہمیں دکھایا اس کی شکل اسحاق علیہ السلام کی تصویر سے بہت مشابہ تھی مگر اس کے ہونٹ پر تل تھا۔ کہا یہ یعقوب علیہ السلام ہیں۔ پھر ایک سیاہ کپڑے پر کی تصویر بتائی۔ گورا رنگ بہت خوبصورت چہرہ' چہرے پر نور اور اخلاص وخشوع کے آثار نمایاں' رنگ سرخی مائل' کہا یہ اسماعیل علیہ السلام ہیں۔ پھر اور ایک ڈبے میں سے سفید ریشمی کپڑا نکالا' جس کے اندر کی تصویر آدم علیہ السلام کی تصویر سے ملتی جلتی تھی' چہرے پر آفتاب چمک رہا تھا۔ کہا یہ یوسف علیہ السلام ہیں۔ پھر اور ایک تصویر نکالی۔ سرخ رنگ' بھری پنڈلیاں' بڑی آنکھیں' بڑا پیٹ چھوٹا قد' شمشیر آویزاں۔ کہا یہ داؤد علیہ السلام ہیں۔ پھر اور ایک تصویر نکالی۔ موٹی رانیں' لمبے پاؤں' گھوڑے پر سوار' کہا یہ سلیمان علیہ السلام ہیں۔ پھر اور ایک تصویر نکالی' جوان' سیاہ داڑھی' گھنے بال' خوبصورت آنکھیں' خوبصورت چہرہ کہا یہ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام ہیں۔ ہم نے کہا یہ تصویریں آپ کو کہاں سے ملیں' ہم جانتے ہیں کہ یہ تصویریں ضرور انبیا علیہم السلام کی ہوں گی۔ کیونکہ ہم نے اپنے نبی کی تصویر بھی صحیح پائی ہے۔ پھر کہنے لگا کہ آدم علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے سوال کیا تھا کہ میری انبیا اولاد کو مجھے بتا تو اللہ تعالیٰ نے ان انبیا علیہم السلام کی تصویریں حضرت آدم علیہ السلام کو دیں' اس کو آدم علیہ السلام نے مغربی ملک میں محفوظ رکھ دیا تھا ذوالقرنین نے اس کو نکالا اور دانیال علیہ السلام کے سپرد کیا۔ پھر کہنے لگا کہ میں تو یہ چاہتا تھا کہ اپنا ملک چھوڑ دوں اور تم میں سے کسی کمترین کا غلام ہو رہوں' حتیٰ کہ مجھے موت آ جائے۔

اب ہمیں رخصت کر دیا' انعام واکرام دیا' جانے کے انتظامات کر دیئے۔ جب ہم ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس آئے ان سے یہ واقعہ بیان کیا تو وہ آبدیدہ ہو گئے اور کہا اگر اللہ تعالیٰ اس کو توفیق دیتا تو وہ ضرور ایسا کرتا۔ پھر فرمایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں خبر دی ہے کہ ''یہود اپنی کتاب میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صفات پاتے ہیں۔'' ❶ عطاء بن یسار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے میں نے ملاقات کی اور توریت میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق پیش گوئی کو دریافت کیا' تو کہا ہاں اللہ تعالیٰ کی قسم توریت میں بھی آپ کا ایسا ہی ذکر ہے جیسے قرآن میں ہے کہ اے نبی! ہم نے تم کو امت کا گواہ بنا دیا اور جنت کی خوشخبری دینے والا اور دوزخ سے ڈرانے والا اور عوام کا پشت پناہ بنایا ہے۔ ❷ تم میرے بندے اور رسول ہو تمہارا نام متوکل ہے' تم نہ سخت گیر ہو نہ سنگ دل۔ تم کو اس وقت تک اللہ تعالیٰ نہ بلائے گا جب تک کہ اس غلط راہ چلنے والی قوم کو تم سیدھا نہ کر لو' اور جب تک وہ ایمان نہ لے آئیں اور ان کے دلوں سے پردے نہ اٹھ جائیں اور کان سننے اور آنکھیں دیکھنے نہ لگیں۔ پھر عطاء رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات حضرت کعب رحمۃ اللہ علیہ سے ہوئی تو یہی سوال ان سے کیا تو بیان میں ایک حرف کا بھی اختلاف نہ پایا سوا اس کے کہ وہ اپنی زبان میں (غُلْفًا) کو (غلوفیًا) اور (صما) کو (صمومیا) اور (عمیًا) کو (عمومیًا) کہتے تھے۔ ❸ لیکن یہ جملے بڑھا دیئے کہ وہ بازاروں میں شور وغل نہ کریں گے' وہ برائی کا بدلہ برائی سے نہیں دیتے ہیں' درگزر کر دیتے ہیں' اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی حدیث کا ذکر کیا پھر کہا کہ سلف کے کلام میں لفظ توراۃ کا اطلاق عموماً کتب اہل کتاب پر ہوتا ہے اور کتب احادیث میں بھی کچھ ایسا ہی وارد ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں شام کی طرف تجارت کی غرض سے نکلا۔ جب میں ملک شام کے قریب پہنچا تو اہل کتاب میں سے ایک آدمی سے ملاقات ہوئی۔ اس نے پوچھا کہ کیا تمہارے ملک میں کوئی شخص نبی آیا ہوا ہے؟ میں نے کہا ہاں۔ اس نے کہا کیا تم اس کی تصویر پہچان سکتے ہو میں نے کہا

---

❶ دلائل النبوة، ۱/ ۳۸۵، ۳۹۰۔ ❷ ۳۳/ الاحزاب: ۴۵۔

❸ صحیح بخاری، کتاب البیوع، باب کراھیة السخب فی السوق ۲۱۲۵، ۴۸۳۸۔

ہاں۔تو وہ مجھے ایک گھر میں لے گیا جس میں تصویریں تھیں۔مگر میں نے نبی اکرم ﷺ کی کوئی تصویر نہیں دیکھی۔ہم اسی گفتگو میں تھے کہ ایک اور شخص آیا۔اس نے کہا کیا بات ہے؟ ہم نے خبر دے دی تو وہ ہمیں اپنے گھر لے گیا۔گھر میں داخل ہوتے ہی میں نے نبی اکرم ﷺ کی تصویر دیکھی اور یہ بھی کہ تصویر میں ایک شخص نبی اکرم ﷺ کے پیچھے کھڑا ہوا ہے۔میں نے کہا یہ کون ہے جوان کے پیچھے انہیں تھامے کھڑا ہے؟ اس نے کہا' یہ نبی تو نہیں ہے لیکن اگر ان کے بعد کوئی نبی ہوتا تو یہی ہوتا' ان کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ لیکن یہ ان کا جانشین ہوگا۔ ❶

اقرع موذن عمر کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے ایک پادری کو بلا لانے کے لئے بھیجا۔ میں بلا لایا۔اس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا' کیا تم کتاب میں میرا بھی ذکر پاتے ہو؟ اس نے کہا ہاں کتاب میں آپ کو قرن کہا گیا ہے۔آپ نے اپنا درہ اٹھا کر کہا قرن کیا بات؟ اس نے کہا اس سے مراد ہے'' مرد آہنی'' ''امیر شدید''۔پھر عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا اچھا میرے بعد؟ کہا ہاں تمہارا جانشین ایک مرد صالح ہوگا' لیکن وہ اپنے اہل قرابت کو بہت ترجیح دے گا۔تو عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے'' اللہ تعالیٰ عثمان پر رحم کرے''۔تین بار کہا۔پھر کہا' اس کے بعد کون؟ کہا' پارہ آہن کی طرح ایک شخص عمر رضی اللہ عنہ سمجھ گئے کہ علی رضی اللہ عنہ مراد ہیں۔آپ نے اپنا سر پکڑ لیا اور افسوس کرنے لگے۔اس نے کہا یا امیر المومنین وہ خلیفہ صالح ہے لیکن وہ اس وقت خلیفہ ہوگا جب کہ تلوار میان سے نکال لی گئی ہوگی اور خون بہہ رہا ہوگا۔ ❷

اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ نبی نیک باتوں کا حکم کرتے ہیں اور بری باتوں سے روکتے ہیں۔یہ رسول اللہ ﷺ کی صفت ہے جو کتب مقدسہ میں درج ہے اور واقعی آنحضرت ﷺ کا یہی حال تھا کہ خیر کے سوا کچھ نہ کہتے اور اسی بات سے روکتے جو شر کی ہوتی۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب تم قرآن میں یہ پڑھو ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا﴾ تو کان لگا دو کہ شاید کوئی خیر کا حکم دیا جانے والا ہے' یا کسی شر سے روکا جانے والا ہے۔اور سب سے اہم چیز جس کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بلا شرکت غیرے عبادت کرو کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ۔تمام انبیا اسی مقصد کے تحت بھیجے گئے تھے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:'' کہ ہم نے ہر قوم کے اندر اپنے پیغمبر بھیجے ہیں کہ عبادت صرف اللہ تعالیٰ کی کرو اور بتوں کی پرستش سے باز رہو۔'' ❸

ابو اسید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی مکرم ﷺ نے فرمایا کہ'' جب تم مجھ سے مروی کوئی حدیث سنو جس کو تمہارے دل مان لیں تمہارے شعور اس سے نرم ہو جائیں اور تم یہ بات محسوس کرو کہ یہ بات تمہاری ذہنیت سے قریب تر ہے تو یقیناً تمہاری بہ نسبت میری ذہنیت اس سے قریب تر ہوگی۔یعنی وہ میری حدیث ہو سکتی ہے اور اگر خود تمہارے دل اس حدیث کا انکار کریں اور وہ بات تمہاری ذہنیت اور شعور سے دور ہو تو سمجھو کہ تمہاری بہ نسبت میری ذہنیت سے دور تر ہوگی اور وہ میری حدیث نہ ہوگی۔'' ❹ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب تم رسول اللہ ﷺ کی کوئی حدیث سنو' تو اس کے بارے میں وہی گمان کرو جو زیادہ صحیح گمان ہو اور جو زیادہ مبارک ہو اور زیادہ پاکیزہ ہو۔ ❺ ارشاد باری ہے کہ'' اس نے طیبات تمہارے لئے حلال کر رکھے ہیں اور خبائث حرام کر دیئے ہیں'

❶ المعجم الکبیر، ۱۵۳۷، وسندہ ضعیف، المعجم الأوسط ۸۲۲۷ ہیثمی کہتے ہیں کہ اس کی سند میں مجہول راوی ہے دیکھئے (مجمع الزوائد، ۸/ ۲۳۳) ❷ ابوداود، کتاب السنة، باب فی الخلفاء ٤٦٥٦ وسندہ صحیح، الاقرع ثقة واخطأ من قال: لا یعرف۔ ❸ ١٦/ النحل:٣٦۔ ❹ احمد، ٥/ ٤٢٥ وسندہ صحیح، مجمع الزوائد، ١/ ١٤٩۔

❺ احمد، ١/ ١٢٢، سنن ابن ماجه، المقدمة، باب تعظیم حدیث رسول اللہ ﷺ، ٢٠، وسندہ صحیح، دارمی، ٥٩٢ اس کی سند بخاری مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔دیکھئے (الموسوعة الحدیثیة، ٢/ ٢٨٣)

جیسے بحیرہ اور سائبہ اور وصیلہ اور حام' یہ حلال ہیں لیکن زبردستی حرام کر رکھے ہیں۔ اس سے اپنی ذات پر اور تنگی کر لی ہے اور جو خبائث اللہ تعالیٰ نے حرام کئے ہیں' جیسے لحم خنزیر اور ربا اور کھانے کی جو چیزیں اللہ تعالیٰ نے حرام کر دی تھیں' انہیں حلال بنا لیا۔ اللہ تعالیٰ نے ہر وہ چیز جو حلال کر رکھی ہے اس کا کھانا بدن کو نفع بخشتا ہے دین کا مددگار ہوتا ہے اور جس کو اللہ تعالیٰ نے حرام کر دیا وہ جسم اور دین دونوں کے لئے مضر ہے۔ وہ لوگ جو عقلی طور پر خوبی اور خرابی کو جانچتے ہیں وہ اسی آیت سے تمسک کرتے ہیں۔ اس تخیل کا جواب بھی دیا گیا ہے لیکن یہاں ان تمام تفصیلات کا محل نہیں ہے اور اسی آیت سے حجت قائم کی ہے ان علما نے بھی جو یہ کہتے ہیں کہ اگر کسی چیز کی حلت اور حرمت سے متعلق کوئی حدیث نہ ہو تو حلال اور حرام کو جانچنے کا یہ معیار ہو سکتا ہے کہ بہ لحاظ افادیت کس چیز کو عرب مفید اور طیب سمجھتے ہیں اور کس کو خبیث اور مضر سمجھتے ہیں۔ اس تخیل میں بھی بہت کچھ بحث ہوئی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ وہ بوجھ جو لوگوں کے دلوں پر تھا رسول اس کو ہلکا کرتے ہیں اور رواج کی جن زنجیروں میں وہ جکڑے ہوئے تھے' رسول ان کو ہٹا دیتے ہیں۔ وہ آسانی اور بخشش و معافی لے کر آئے ہیں۔ جیسے حدیث ہے کہ میں آسان اور آمیزش سے پاک دین دے کر بھیجا گیا ہوں۔ ❶

نبی اکرم ﷺ نے جب معاذ اور ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہما کو امیر یمن بنا کر بھیجا تھا تو ہدایت کی تھی کہ ''خوش مزاج اور خندہ جبیں رہو' لوگ تم سے وحشت پزیر نہ ہوں' ان کے لئے آسانیاں پیدا کرو' تنگی نہ ڈالو۔ لوگوں میں عادت مان لینے کی ہو' اختلافات کی ذہنیت نہ ہو۔'' ❷ حضور اکرم ﷺ کے صحابی ابو برزہ اسلمی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہا ہوں آپ کی آسانیاں بخشنے کا خوب مشاہدہ کر چکا ہوں۔ ❸ اگلی امتوں میں بڑی سختیاں تھیں۔ اس امت پر وہ احکام ہلکے کر دیئے گئے ہیں۔ اسی لئے حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ میری امت سے دل کے خیالات اور ارادوں پر گرفت نہیں کرتا جب تک کہ وہ زبان سے بول نہ دیں یا عمل نہ کر لیں۔'' ❹ فرمایا کہ ''میری امت سے خطا اور نسیان معاف کر دیا گیا ہے۔ بھول چوک سے اگر کچھ کیا ہو یا بہ حالت جبر کیا ہو تو اس کو قابل معافی سمجھا گیا ہے۔'' ❺ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے اس دعا کے مانگنے کی ہدایت فرمائی ہے ﴿رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۟ وَاغْفِرْ لَنَا ۟ وَارْحَمْنَا ۟ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝﴾ ❻

صحیح مسلم سے ثابت ہے کہ اس دعا کے ذریعہ اللہ تعالیٰ سے مانگا جاتا ہے تو ہر سوال پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''اچھا میں نے دیا' میں نے قبول کیا۔'' ❼ قول باری ہے کہ جو لوگ نبی اکرم ﷺ کی عظمت کرتے ہیں اور ان کے لائے ہوئے کی پیروی کرتے ہیں' یہی لوگ دنیا اور آخرت میں فلاح پانے والے ہیں۔

---

❶ اس کی تخریج سورۃ البقرۃ آیت نمبر ۱۸۵ کے تحت گزر چکی ہے۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب الأدب، باب قول النبی ﷺ (یسروا ولا تعسروا) ۶۱۲۴؛ صحیح مسلم ۱۷۳۴؛ احمد، ۳/ ۱۳۱؛ مسند ابی یعلیٰ ۴۱۷۲۔

❸ صحیح بخاری، کتاب العمل فی الصلاۃ باب اذا نفلتت الدابۃ فی الصلاۃ ۱۲۱۱۔

❹ صحیح بخاری، کتاب العتق، باب الخطاء والنسیان فی العتاقۃ والطلاق ونحوہ...... ۲۵۲۸؛ صحیح مسلم ۱۲۷؛ ترمذی ۱۱۸۳؛ احمد، ۲/ ۲۵۵؛ ابن ماجہ ۲۰۴۴؛ ابن حبان ۴۳۳۴۔ ❺ ابن ماجہ، کتاب الطلاق، باب طلاق المکرہ والناسی ۲۰۴۵ وھو صحیح، بیہقی، ۷/ ۳۵۶۔ ❻ ۲/ البقرۃ: ۲۸۶۔ ❼ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب تجاوز اللہ تعالیٰ من حدیث النفس والخواطر بالقلب...... ۱۲۶؛ ترمذی ۲۹۹۲؛ احمد، ۱/ ۲۳۳؛ ابن حبان ۵۰۶۹۔



قُلْ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعَا الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۠ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الَّذِيْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿١٥٨﴾

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ تعالیٰ کا بھیجا ہوا ہوں جس کی بادشاہی ہے تمام آسمانوں اور زمین میں۔ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں وہی زندگی دیتا ہے اور وہی موت دیتا ہے۔ سو اللہ تعالیٰ پر ایمان لاؤ اور اس کے نبی امی پر جو کہ اللہ تعالیٰ پر اور اس کے احکام پر ایمان رکھتے ہیں اور ان کا اتباع کرو تا کہ تم راہ پر آ جاؤ۔ [۱۵۸]

**نبی ﷺ کی عالم گیر نبوت:** [آیت:۱۵۸] اے نبی ﷺ! عرب و عجم اور دنیا جہان کے لوگوں سے کہہ دو کہ میں سب کی طرف رسول بن کر آیا ہوں۔ یہ آپ ﷺ کے شرف اور عظمت کی دلیل ہے کہ نبوت آپ ﷺ پر ختم ہو گئی اور وہ قیامت تک ساری دنیا کے پیغمبر ہیں۔ اور کہہ دو کہ میرے اور تمہارے درمیان اللہ گواہ ہے۔ تمہیں تنبیہ کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ نے مجھ پر وحی بھیجی ہے ❶ ارشاد باری ہے کہ جو قوم نبی کو نہ مانے اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔ ❷ اور فرمایا کہ "اہل کتاب اور غیر اہل کتاب سب سے کہہ دو کہ اسلام لاتے ہو یا نہیں؟ اگر وہ اسلام لائیں تو ہدایت پائیں گے' ورنہ تمہارا کام تو صرف تبلیغ کرنا تھا۔" ❸ اس مضمون کی اس قدر زیادہ احادیث ہیں کہ شمار دشوار ہے۔ اور دین اسلام کی یہ بات تو سب کو معلوم ہے کہ نبی اکرم ﷺ ساری دنیا کی طرف بھیجے گئے ہیں۔

ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما میں کچھ تیز گفتگو ہو گئی' ابوبکر نے عمر کو ناراض کر دیا۔ عمر رضی اللہ عنہ رنجیدہ واپس ہو گئے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو احساس ہوا' اور وہ عمر رضی اللہ عنہ سے معافی مانگنے کے لئے ان کے پیچھے ہی گئے لیکن عمر رضی اللہ عنہ نے گھر میں آنے نہیں دیا' دروازہ بند کر لیا۔ اب ابوبکر رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس گئے۔ ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم بھی اس وقت بیٹھے ہوئے تھے۔ نبی اکرم ﷺ نے ہم سے فرمایا "تمہارے اس ساتھی نے عمر کو غصہ دلایا ہے۔" پھر عمر رضی اللہ عنہ کو بھی صدیق رضی اللہ عنہ کو گھر میں آنے کی اجازت نہ دینے پر ندامت ہوئی۔ وہ بھی نبی اکرم ﷺ کے پاس آئے۔ سلام کر کے بیٹھ گئے اور واقعہ حضور اکرم ﷺ کے سامنے بیان کیا۔ نبی اکرم ﷺ کو عمر رضی اللہ عنہ پر غصہ آ گیا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ یہ کہتے ہی رہ گئے کہ "یا رسول اللہ ﷺ! زیادتی میری ہی طرف سے تھی"۔ لیکن نبی اکرم ﷺ فرما رہے تھے کہ "کیا تم لوگ میرے دوست اور ساتھی کو چھوڑ دینا چاہتے ہو۔ میں نے تم لوگوں سے کہا تھا کہ میں تمہاری طرف رسول بن کر آیا ہوں' تو تم کہتے تھے کہ جھوٹ کہتے ہو اور ابوبکر نے میری تصدیق کر دی تھی۔" ❹

رسول اللہ ﷺ غزوۂ تبوک میں رات کی نماز پڑھنے کے لئے اٹھے تو آپ ﷺ کے بعض اصحاب رضی اللہ عنہم آپ کی حفاظت و نگرانی کرنے لگے۔ نماز پڑھ چکنے کے بعد آپ ان کی طرف متوجہ ہو گئے اور فرمایا کہ "آج کی رات پانچ چیزیں خصوصیت کے ساتھ مجھے دی گئی ہیں کہ مجھ سے پہلے یہ مخصوص رعایتیں کسی دوسرے پیغمبر کو نہیں دی گئیں (۱) یہ کہ میں دنیا جہان کے لوگوں کی طرف پیغمبر بن کر آیا ہوں اور اس سے پہلے کوئی رسول صرف اپنی قوم ہی کی طرف رسول ہو کر آتا رہا ہے۔ (۲) مجھے صرف رعب ہی سے دشمن پر نصرت حاصل ہو جاتی ہے اگرچہ میرے اور اس کے درمیان ایک مہینہ بھر کی مسافت کی دوری ہو' مگر اس پر میرا رعب چھا جاتا ہے۔ =

❶ ٦/ الانعام:١٩۔ ❷ ١١/ هود:١٧۔ ❸ ٣/ آل عمران:٢٠۔

❹ صحيح بخاري، كتاب التفسير، سورة الأعراف باب ﴿قل يايها الناس اني رسول الله إليكم جميعا......﴾ ٤٦٤٠۔

وَمِنْ قَوْمِ مُوسَىٰ أُمَّةٌ يَهْدُونَ بِالْحَقِّ وَبِهِ يَعْدِلُونَ ﴿١٥٩﴾

ترجمہ: اور قوم موسیٰ میں ایک جماعت ایسی بھی ہے جو حق کے موافق ہدایت کرتے ہیں اور اسی کے موافق انصاف بھی کرتے ہیں۔ [۱۵۹]

= (۳) مال غنیمت میرے اور میری امت کے لئے حلال کر دیا گیا ہے۔ لیکن مجھ سے پہلے مال غنیمت کو کھا جانا گناہ کبیرہ تھا اس کو جلا دیا جاتا تھا۔ (۴) ساری زمین میرے لئے پاک ہے اور مسجد ہے۔ جہاں کہیں نماز کا وقت آ یا اسی مٹی سے مسح کیا اور اسی مٹی پر نماز پڑھ لی۔ مجھ سے پہلے کے لوگ صرف اپنے گرجاؤں' کنیسوں اور مندروں ہی میں عبادت کرتے تھے۔ (۵) پانچویں یہ چیز کہ مجھ سے کہا گیا کہ ایک درخواست کی اجازت ہے مانگ لو۔ ہر نبی نے مانگ لیا' میں نے اپنا سوال یوم قیامت پر اٹھا رکھا اور وہ تمہارے لئے ہے اور قائل توحید کے لئے ہے۔'' ❶ اس کی اسناد بہت قوی اور جید ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''میری امت سے کسی یہودی یا نصرانی نے میرے آنے کی خبر سن لی' مگر مجھ پر ایمان نہیں لایا تو جنت میں نہیں جا سکتا۔'' ❷ یہ حدیث صحیح مسلم میں ایک دوسری طرح سے ہے۔ ❸ مگر سب کا مفہوم ایک ہی ہے۔

قول باری تعالیٰ ہے کہ آسمان وزمین کی بادشاہت اسی کی ہے وہی زندہ کرتا اور مارتا ہے۔ نبی مکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''جس نے مجھے بھیجا وہ ہر شے کا خالق ہے' رب ہے' مالک ہے۔ مارنا اور زندہ کرنا اسی کی قدرت میں ہے۔'' حکم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ پر اور اس کے نبی امی پر ایمان لاؤ۔ اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں' تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں تم ان کا اتباع کرو' ان پر ایمان لاؤ' انہیں کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔ کتب متقدمہ میں انہیں کی بشارت ہے اور کتب سابقہ میں نبی امی ہی کے الفاظ سے آپ کی تعریف کی گئی ہے۔

پھر ارشاد ہوتا ہے کہ جو اس پر اور اس کے کلمات پر ایمان لائے اور اس کی پیروی کرے تو صراط مستقیم کی طرف ہدایت پا جائے۔

**بنی اسرائیل میں ایک جماعت حق پر تھی:** [آیت:۱۵۹] آگاہ فرمایا جاتا ہے کہ بنی اسرائیل میں ایسے بھی لوگ ہیں جو امر حق کی پیروی کرتے ہیں حق کی رہبری کرتے ہیں اور عدل وانصاف حق کو سامنے رکھ کر کرتے ہیں۔ جیسا کہ فرمایا ''اہل کتاب میں بھی ایک جماعت ہے جو راتوں کی گھڑیوں میں آیات اللہ کی تلاوت کرتی ہے اور نمازیں پڑھتی ہے۔ اور فرمایا کہ بعض اہل کتاب اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہیں۔ تم پر اور ان پر جو کچھ اترا ہے سب کو مانتے ہیں' اللہ تعالیٰ کے سامنے عاجزی کرتے ہیں۔ دوسرے اہل کتاب کی طرح اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو روپے کے لالچ میں نہیں بیچتے۔ اللہ تعالیٰ کے پاس ان کو بڑا اجر ملے گا۔ اللہ تعالیٰ بہت جلد حساب لینے والا ہے۔ جن لوگوں کو ہم نے اس سے پہلے کتاب دی ہے وہ اس پر ایمان لاتے ہیں اور جب ان پر ہماری آیتیں تلاوت کی جاتی ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم اس پر ایمان لائے یہ کلام حق ہے' ہم اب بھی مسلمان ہیں' اس سے پہلے بھی مسلمان تھے۔ انہیں ان کے صبر کا دو دفعہ اجر دیا جائے گا اور فرمایا کہ جنہیں کتاب دی گئی ہے وہ اس کا حق تلاوت ادا کرتے ہیں' یہی مومن لوگ ہیں۔ اور فرمایا کہ وہ لوگ جنہیں اس سے پہلے علم دیا گیا ہے یعنی کتاب' جب یہ کتاب انہیں پڑھ کر سنائی جاتی ہے تو سر کے بل سجدے میں گر پڑتے ہیں اور سجدے میں ان کا خشوع وخضوع بہت بڑھ جاتا ہے۔ بنی اسرائیل نے جب اپنے انبیا کو قتل کیا اور کفر اختیار کیا تو وہ بارہ گروہ تھے۔ ان میں سے =

❶ احمد، ١/ ٣٠١؛ مسند البزار، ٣٤٦٠، وسنده ضعيف وفي الباب أحاديث أخرى مغنية عنه، مجمع الزوائد، ٨/ ٦٥٨۔

❷ احمد، ٤/ ٣٩٨؛ السنن الكبرىٰ للنسائي، ١١٢٤١؛ مسند الطيالسي ٥٠٩؛ حلية الاولياء، ٤/ ٣٠٨ وسنده صحيح۔

❸ صحيح مسلم، كتاب الايمان، باب وجوب الايمان برسالة نبينا محمد ﷺ إلى جميع الناس ونسخ الملل بملته ١٥٣۔

وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَيْ عَشْرَةَ اَسْبَاطًا اُمَمًا ؕ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اِذِ اسْتَسْقٰهُ قَوْمُهٗٓ اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ؕ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۶۰﴾ وَاِذْ قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ وَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓـٰٔتِكُمْ ؕ سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۶۱﴾ فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۶۲﴾ وَسْـَٔلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ ۘ اِذْ يَعْدُوْنَ فِي السَّبْتِ اِذْ تَاْتِيْهِمْ حِيْتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَّيَوْمَ لَا يَسْبِتُوْنَ ۙ لَا تَاْتِيْهِمْ ۚۛ كَذٰلِكَ ۚۛ نَبْلُوْهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿۱۶۳﴾

ترجمہ: اور ہم نے ان بارہ خاندانوں میں تقسیم کر کے سب کی الگ الگ جماعت مقرر کر دی اور ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا جب کہ ان کی قوم نے ان سے پانی مانگا کہ اپنے عصا کو فلاں پتھر پر مارو بس فوراً اس سے بارہ چشمے پھوٹ نکلے۔ ہر ہر شخص نے اپنے پانی پینے کا موقع معلوم کر لیا اور ہم نے ان پر ابر کو سایہ فگن کیا اور ان کو ترنجبین اور بٹیریں پہنچائیں۔ کھاؤ نفیس چیزوں سے جو کہ ہم نے تم کو دی ہیں اور انہوں نے ہمارا کوئی نقصان نہیں کیا لیکن اپنا ہی نقصان کرتے تھے۔[۱۶۰] اور جب ان کو حکم دیا گیا کہ تم لوگ اس آبادی میں جا کر رہو اور کھاؤ اس سے جس جگہ تم رغبت کرو اور زبان سے یہ کہتے جانا کہ توبہ ہے اور جھکے جھکے دروازہ میں داخل ہونا ہم تمہاری خطائیں معاف کر دیں گے جو لوگ نیک کام کریں گے ان کو مزید برآں اور دیں گے۔[۱۶۱] سو بدل ڈالا ان ظالموں نے ایک اور کلمہ جو خلاف تھا اس کلمہ کے جس کی ان سے فرمائش کی گئی تھی اس پر ہم نے ان پر ایک آفت سماوی بھیجی اس وجہ سے کہ وہ حکم کو ضائع کرتے تھے۔[۱۶۲] اور آپ ان لوگوں سے اس بستی والوں کا جو کہ دریائے شور کے قریب آباد تھے اس وقت کا حال پوچھیے جب کہ وہ ہفتہ کے بارے میں حد سے نکل رہے تھے جب کہ ان کے ہفتہ کے روز تو ان کی مچھلیاں ظاہر ہو ہو کر ان کے سامنے آتی تھیں اور جب ہفتہ کا دن نہ ہوتا تو ان کے سامنے نہ آتی تھیں ہم ان کی اس طرح پر آزمائش کرتے تھے اس سبب سے کہ وہ بے حکمی کیا کرتے تھے۔[۱۶۳]

= ایک گروہ بقیہ گیارہ کے عقائد سے بیزار تھا۔ انہوں نے اللہ تعالیٰ سے درخواست کی کہ "اے اللہ! ہم میں اور ان میں تفریق کر دے۔" تو اللہ تعالیٰ نے زمین کے اندر ان کے لئے ایک سرنگ پیدا کر دی وہ اس پر چلتے رہے یہاں تک کہ اسی راہ ملک چین میں جا نکلے۔ وہاں ہمارے موحد مسلمان تھے جو ہمارے ہی قبلہ کی طرف رخ کر کے نماز پڑھتے تھے۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے اس کے بعد =

النصف · ع ۵

وَاِذْ قَالَتْ اُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُوْنَ قَوْمَا ۙ اللّٰهُ مُهْلِكُهُمْ اَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا ؕ قَالُوْا مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ﴿۱۶۴﴾ فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖۤ اَنْجَيْنَا الَّذِيْنَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوْٓءِ وَاَخَذْنَا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا بِعَذَابٍۭ بَئِيْسٍۭ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿۱۶۵﴾ فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ مَّا نُهُوْا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ ﴿۱۶۶﴾

ترجمہ: اور جب کہ ان میں سے ایک جماعت نے یوں کہا کہ تم ایسے لوگوں کو کیوں نصیحت کیے جاتے ہو جن کو اللہ تعالیٰ بالکل ہلاک کرنے والے ہیں یا ان کو سخت سزا دینے والے ہیں۔ انہوں نے جواب دیا کہ تمہارے رب کے روبرو عذر کرنے کے لئے اور اس لئے شاید یہ ڈر جائیں۔[۱۶۴] سو جب وہ اس امر کے تارک ہی رہے جو ان کو سمجھایا جاتا تھا تو ہم نے ان لوگوں کو تو بچا لیا جو اس بری بات سے منع کیا کرتے تھے اور ان لوگوں کو جو کہ زیادتی کیا کرتے تھے ایک سخت عذاب میں پکڑ لیا بوجہ اس کے کہ وہ بے حکمی کیا کرتے تھے۔[۱۶۵] یعنی جب وہ جس کام سے ان کو منع کیا گیا تھا اس میں حد سے نکل گئے تو ہم نے ان کو کہہ دیا کہ تم بندر ذلیل بن جاؤ۔[۱۶۶]

= بنی اسرائیل سے کہا کہ اب زمین پر رہو بسو۔ اور جب وعدہ آخرت آئے گا تو ہم تمہیں حاضر کریں گے۔ کہتے ہیں کہ سرنگ میں ڈیڑھ سال تک چلتے رہے۔

[آیت: ۱۶۰-۱۶۳] ان تمام آیتوں کی تفسیر سورۂ بقرہ میں گزر چکی ہے۔ وہ مدنی سورت ہے اور یہ سیاق آیت مکی ہے۔ ان آیتوں اور ان آیتوں کا فرق بھی ہم نے ذکر کر دیا ہے۔ دوبارہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔

**اصحاب سبت کی حیلہ سازی:** اللہ پاک کا قول تھا ﴿وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا مِنْكُمْ فِي السَّبْتِ﴾ یعنی تم ان لوگوں کو جانتے ہو جو سنیچر کے دن کے بارے میں حد سے تجاوز کر گئے۔ اسی آیت کی روشنی میں یہاں کی آیت کی وضاحت ہو رہی ہے۔ اللہ پاک اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ارشاد فرماتا ہے کہ جو یہودی تمہارے پاس ہیں ان سے ان لوگوں کے واقعات دریافت کرو جنہوں نے امر اللہ ہی کی مخالفت کی۔ تو ان کی سرکشی کی کیسی اچانک سزا انہیں دی گئی۔ اور انہیں اس بات کے نتیجہ بد سے ڈراؤ جو تمہاری ان صفات کو چھپاتے ہیں جو اپنی کتابوں میں پاتے ہیں تاکہ دوسرے یہودیوں کو بھی اس عذاب سے سابقہ نہ پڑے جو ان کے اسلاف کو پڑا تھا۔ اس بستی کا نام ایلہ تھا اور یہ بحر قلزم کے کنارے پر واقع تھی۔ اور اس آیت میں کہ ''ان بستی والوں سے پوچھو جو سمندر کے کنارے رہتے ہیں۔'' جس بستی کا ذکر ہے اس کا نام از روئے بیان ابن عباس رضی اللہ عنہما ایلہ تھا۔ جو مدین اور طور کے درمیان واقع ہے اور یہ بھی قول ہے کہ اس کا نام معتا ہے اور وہ مدین اور عینونا کے درمیان ہے ﴿يَعْدُوْنَ﴾ کا مطلب ہے کہ وہ یوم سبت کے بارے میں حکم اللہ ہی کی مخالفت کرتے ہیں۔ اور اس دن تو وہ مچھلیاں آزادی کے ساتھ چڑھی آتی تھیں اور پانی پر پھیل جاتی تھیں۔ اور جب سنیچر کا دن نہیں ہوتا تھا تو کنارے کے پانی تک ہرگز نہ آتیں۔ یہ ہم نے کیوں کیا؟ صرف اس لئے کہ ان کی فرماں برداری کو آزمائیں کہ صید کی مخالفت والے روز تو مچھلیاں خلاف توقع زد میں رہتی اور جن دنوں شکار حلال ہے چھپ جاتیں۔ یہ ایک آزمائش تھی کیونکہ وہ طاعت اللہ تعالیٰ سے کوتاہی کرتے تھے۔ لیکن ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی حرمت کو توڑنے کے لئے مختلف طریقوں سے حیلے ڈھونڈے اور ممنوع کا ارتکاب کرنے کے لئے چور دروازے سے گھسنا چاہا۔ رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''تم نہ کرو جیسا کہ یہود نے کیا کہ حیلے سوچ سوچ

کر حرام کو حلال کر لیا۔'' ❶

**بنی اسرائیل کے تین گروہ اور فریضہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر:** [آیت:۱۶۴۔۱۶۶] ارشاد ہوتا ہے کہ یہ بستی والے اس خصوص کے اندر تین قسم کے ہو گئے۔ ایک تو وہ کہ ہفتہ کے روز مچھلیاں پکڑنے کا حیلہ اختیار کر کے ممنوع کا ارتکاب کیا۔ جیسا کہ سورۂ بقرہ میں گزر چکا ہے۔ اور دوسرے وہ لوگ جنہوں نے ان مرتکبین گناہ کو منع کیا روکا اور اس فعل میں ان سے الگ رہے۔ اور تیسری وہ جماعت جو اس بارے میں بالکل خاموش رہی' نہ خود ایسا کیا نہ کرنے والوں کو روکا بلکہ منع کرنے والوں سے کہا کہ ''ایسے لوگوں کو نصیحت کرنے سے کیا فائدہ جنہیں اللہ تعالیٰ ہلاک کرنا اور عذاب دینا چاہتا ہے۔ تم جانتے ہو کہ یہ مستحق عذاب ہو گئے ہیں نصیحت کا کوئی اثر نہیں لیتے''۔ تو وہ جواب دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے پاس ہم تو معذور سمجھے جائیں گے کہ کیوں نہیں روکا تھا۔ کیونکہ اچھی باتیں سکھانا اور بری باتوں سے روکنا چاہیے۔ بعض نے ﴿مَعْذِرَةً﴾ کے بجائے ﴿مَعْذِرَةٌ﴾ پڑھا ہے۔ یعنی یہ معذرت ہے اور بعض نے ﴿مَعْذِرَةً﴾ یعنی ہم معذرت کی خاطر انہیں روکتے ہیں اور کیا عجب کہ وہ اس فعل سے باز آ جائیں اور اللہ تعالیٰ کے پاس توبہ کر لیں۔ لیکن جب انہوں نے قبول نصیحت سے انکار کر دیا تو جو لوگ اس برائی سے انہیں روک رہے تھے ان کو تو ہم نے بچا لیا اور ان ارتکاب معصیت کرنے والے ظالموں کو ہم نے پکڑ لیا اور انہیں دردناک عذاب دیا۔ یہاں روکنے والوں کی نجات اور گناہ گاروں کی ہلاکت بتائی گئی اور غیر جانب دار لوگوں کے بارے میں سکوت اختیار کر لیا گیا اس لئے کہ جزا ویسی ہی ہوتی ہے جیسا عمل ہوتا ہے اس لئے وہ نہ مستحق مدح ہوئے کیونکہ مدح کے قابل کام نہیں کیا تھا اور نہ مستحق مذمت ہوئے کیونکہ ارتکاب گناہ نہیں کیا تھا۔ پھر بھی ائمہ کا اختلاف ہے کہ کیا ان کی نجات ہوئی ہو گی یا ہلاکت ہوئی ہو گی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ مچھلیاں ہفتہ کے روز تو بہت آتیں لیکن دوسرے دنوں میں نہ آتیں۔ اس پر کچھ عرصہ گزرنے کے بعد ان میں سے بعض لوگ ہفتہ کے روز بھی مچھلیاں پکڑنے لگے تو بعض لوگوں نے ان سے کہا کہ اس روز تو مچھلیوں کا شکار حرام ہے۔ لیکن ان کی سرکشی قائم رہی۔ لیکن کچھ لوگ انہیں برابر منع کرتے رہے۔ جب اس پر بھی کچھ عرصہ گزر گیا تو روکنے والوں کی ایک جماعت نے ان اپنوں سے کہا کہ ان کم بختوں کو منع کرنے سے کیا فائدہ' ان پر اللہ تعالیٰ کا عذاب متحقق ہو چکا ہے ان کو کیوں نصیحت کرتے ہو۔ یہ لوگ منع کرنے والوں کی بہ نسبت راہ الٰہی میں زیادہ غضبناک تھے۔ چنانچہ منع کرنے والوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ ہمیں معاف کرے' ہم معذرت کرتے ہیں۔ گویا یہ دونوں جماعتیں بھی منع کرنے والوں کی تھیں۔ چنانچہ جب اللہ تعالیٰ کا غضب نازل ہوا ہے تو یہ دونوں جماعتیں تو بچ گئیں اور یہ چور دروازے سے بھاگنے والے سرکش گنہگار بندر بنا دیئے گئے۔

عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک دن میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا وہ آبدیدہ تھے اور مصحف ان کی گود میں تھا۔ میں اس بات کو اہم سمجھ کر ان کے پاس گیا۔ آگے بڑھ کر ان کے پاس بیٹھ گیا اور پوچھا آپ کیوں رو رہے ہیں۔ انہوں نے کہا' قرآن کے یہ ورق رلا رہے ہیں۔ سورۂ اعراف زیر تلاوت تھی' کہنے لگے ایلہ کیا ہے جانتے ہو؟ میں نے کہا' ہاں وہ کہنے لگے ایلہ میں یہود لوگ بستے تھے انہیں ہفتہ کے روز مچھلی کے شکار کی ممانعت تھی' ان کی آزمائش کے لئے مچھلیوں کو حکم ہوا کہ وہ صرف ہفتہ کے دن ہی نکلیں۔ ہفتہ کے دن دریا مچھلیوں سے پر رہتے تھے۔ تر و تازہ موٹی اور عمدہ بہ کثرت مچھلیاں پانی کے اوپر کودتی پھاندتی رہتی تھیں۔ ہفتہ کے سوا دوسرے دنوں میں سخت کوشش کے بعد ملتی تھیں۔ کچھ دنوں تو یہ لوگ اللہ کے حکم ہی کی عظمت کرتے رہے اور انہیں پکڑنے سے رکے رہے۔ لیکن پھر شیطان نے ان کے دلوں میں یہ قیاس ڈال دیا کہ ممانعت تو ہفتہ کے روز مچھلیوں کے کھانے کی ہے تم ہفتہ کو انہیں پکڑ سکتے ہو لیکن کھا نہیں سکتے دوسرے روز کھا لینا۔ یہ خیال ایک جماعت کا ہو گیا۔ لیکن دوسری جماعت نے کہا کہ کھانے اور پکڑنے دونوں کی ممانعت

❶ یہ روایت ابن بطہ کی وجہ سے ضعیف ہے۔

مسعود رضی اللہ عنہ نماز پڑھا رہے تھے لوگوں کو دیکھا کہ امام کے ساتھ خود بھی قرأت کر رہے ہیں تو نماز ختم کر کے کہا تمہیں کیا ہو گیا کہ قرآن سنتے نہیں سمجھتے نہیں' حالانکہ اللہ تعالیٰ نے خاموش رہ کر سننے کی ہدایت فرمائی ہے۔ زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ آیت انصار کے ایک شخص کے بارے میں نازل ہوئی (یہ آیت مکی ہے اور انصار کے قبول اسلام سے پہلے کی نازل شدہ ہے)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے تھے تو وہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پڑھتا تھا۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بالجہر نماز ختم کرنے کے بعد فرمایا کہ ''کیا تم میں کوئی خود بھی میرے ساتھ ساتھ پڑھ رہا تھا'' تو ایک شخص نے کہا' ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' ''مجھے کیا ہوا کہ میں دیکھتا ہوں کہ میرے ساتھ ساتھ قرآن پڑھا جاتا ہے۔'' چنانچہ اس کے بعد لوگ صلوۃ بالجہر میں امام کے پیچھے قرأت کرنے سے رک گئے۔ ❶ زہری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ جہری نماز میں امام کے پیچھے قرأت نہیں کرنی چاہئے۔ امام کی اپنی قرأت بھی تمہارے لئے کافی ہے اگرچہ اس کی آواز تمہیں سنائی نہ دے۔ لیکن نماز بالجہر نہ ہو تو لوگ اپنے منہ میں پڑھ لیا کرتے تھے۔ لیکن یہ درست نہیں کہ کوئی شخص جہری نماز میں امام کے پیچھے قرأت کرے' نہ پوشیدہ کرے نہ علانیہ کرے' کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ قرآن خوانی کے وقت خاموشی اختیار کر لیا کرو۔ میں کہتا ہوں کہ یہ طریقہ علما کی ایک جماعت کا ہے کہ مقتدی پر نماز جہر میں یہ واجب نہیں ہے کہ قرأت خود بھی کرے نہ امام کے فاتحہ پڑھنے کے وقت نہ غیر فاتحہ پڑھنے کے وقت اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے دو قول ہیں جن میں ایک قول یہ بھی ہے۔ امام ابو حنیفہ اور احمد بن حنبل رحمہما اللہ کہتے ہیں کہ مقتدی ہرگز قرأت نہ کرے نہ سری نماز میں نہ جہری میں کیونکہ حدیث میں وارد ہے کہ امام کی قرأت تمہاری قرأت ہے۔ یہی زیادہ صحیح ہے۔ یہ مسئلہ بہت بسیط ہے اور مختلف فیہ ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ امام کے پیچھے قرأت واجب ہے خواہ نماز سری ہو یا جہری' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قرآن پڑھا جانے لگے تو خاموشی سے سنو یعنی جب کہ صلوۃ مفروضہ میں پڑھا جا رہا ہو یہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے۔ طلحہ بن عبید اللہ بن کریز رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے عبید بن عمیر اور عطاء بن ابی رباح کو باہم باتیں کرتا پایا حالانکہ دوسری طرف وعظ ہو رہا تھا تو میں نے کہا کہ ذکر اللہ کیوں نہیں سنتے' تم وعید کے قابل ہو رہے ہو' تو ان دونوں نے میری طرف دیکھا پھر اپنی باتوں میں لگ گئے۔ میں نے دوبارہ انہیں تنبیہ کی۔ انہوں نے میری طرف دیکھا اور پھر باتوں میں لگ گئے۔ میں نے تیسری بار اپنی بات کا اعادہ کیا تو کہنے لگے کہ یہ حکم نماز سے متعلق ہے کہ امام قرآن پڑھ رہا ہو اور تم مقتدی ہو تو خاموش ہو کر سنو' تم بھی نہ پڑھنے لگو۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے بھی کئی راوی اس حکم کو قرآن سے متعلق ہی بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کوئی شخص نماز میں نہ ہو اور قرآن پڑھا جا رہا ہو تو پھر باتیں کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ زید بن اسلم رحمۃ اللہ علیہ بھی یہی مراد لیتے ہیں۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ حکم نماز اور خطبہ یوم جمعہ سے متعلق ہے۔ ابن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یوم الاضحیٰ اور عید الفطر اور یوم جمعہ کے خطبے اور جہری نماز سے متعلق ہے' غیر جہری نماز سے متعلق نہیں ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی یہی اختیار کیا ہے کہ اس سے مراد چپ رہنا ہے نماز میں اور خطبے میں۔ اور یہی حکم ہے کہ خطبے میں اور امام کے پیچھے چپ رہا کرو' حدیث میں بالکل یہی حکم وارد ہے۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ اس بات کو بہت ہی برا سمجھتے تھے کہ جب امام کوئی آیت خوف یا آیت رحمت پڑھے تو بولنے لگیں۔ نہیں بلکہ خاموش رہیں اپنی زبان سے جذبات خوف و رجا کے تحت کچھ نہیں کہنا چاہئے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ 'جو قرآن کی کوئی آیت خاموش ہو کر سنے تو اس کے لئے دوگنا نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور جو قرآن کی تلاوت کرتا ہے قرآن قیامت کے دن اس کے لئے نور بن جاتا ہے۔'' ❷

---

❶ احمد، ۲/ ۳۴۱ اس کی سند میں عباد بن میسرہ ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ۲/ ۴۱۴۶ ۳۷۸) جبکہ حسن بصری کا حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں۔ لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔ ❷ ابو داود، کتاب الصلاۃ، باب من رأی القراۃ اذا لم یجھر ۸۲۶ وھو صحیح، ترمذی ۳۱۲؛ نسائی، ۹۲۰؛ ابن ماجہ ۸۴۸؛ احمد ۲/ ۳۰۱؛ ابن حبان ۱۸۴۹ شیخ البانی رحمۃ اللہ علیہ نے اسے صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھئے (صحیح ترمذی ۲۵۷)

وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِيْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ﴿۲۰۵﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ يَسْجُدُوْنَ ﴿۲۰۶﴾

ترجمہ: اور اے شخص اپنے رب کی یاد کیا کر اپنے دل میں عاجزی کے ساتھ اور خوف کے ساتھ اور زور کی آواز کی نسبت کم آواز کے ساتھ صبح اور شام اور اہل غفلت میں شمار مت ہونا۔[۲۰۵] یقیناً جو تیرے رب کے نزدیک ہیں وہ اس کی عبادت سے تکبر نہیں کرتے اور اس کی پاکی بیان کرتے ہیں اور اس کو سجدہ کرتے ہیں۔[۲۰۶]

آہستہ آواز سے ذکر مستحب ہے: [آیت:۲۰۵۔۲۰۶] اللہ پاک حکم دیتا ہے کہ اول روز اور آخر روز میں اللہ تعالیٰ کو بہت یاد کرو جیسا کہ ان دونوں وقتوں میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے کا اس آیت کے ذریعہ حکم دیا ہے۔ کہ طلوع آفتاب سے پہلے اور اسی طرح غروب سے قبل اللہ تعالیٰ کی حمد کی تسبیح کیا کرو۔ اور یہ شب معراج میں پانچ نمازوں کے فرض ہونے سے پہلے کی بات ہے اور یہ آیت مکی ہے ﴿غُدُوٌّ﴾ کے معنی اول نہار کے ہیں اور ﴿اٰصَال﴾ اصیل کی جمع ہے جیسے (اَیْمَانٌ) یمین کی جمع ہے۔ پھر حکم ہوتا کہ اپنے رب کو دل سے بھی یاد کرو اور زبان سے بھی' اس سے رغبت رکھ کر بھی اور اس سے ڈر کر بھی' بلند آواز کے ساتھ نہیں اور یہ مستحب ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر چیخ پکار کے ساتھ نہ ہو۔

رسول اللہ ﷺ سے لوگوں نے پوچھا کہ آیا ہمارا رب ہم سے قریب ہے یا دور' اگر قریب ہے تو ہم سرگوشی کے طور پر اس کو مخاطب کریں گے اور اگر دور ہے تو آواز سے ندا دیں گے۔ تو اللہ پاک نے یہ آیت اتاری کہ ''میرے بندے میرے بارے میں پوچھتے ہیں تو ان سے کہہ دو کہ میں بہت قریب ہوں' وہ مجھے پکاریں تو میں پکارنے والے کی دعا کو سنتا ہوں''۔

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لوگ کسی سفر میں بلند آواز سے دعا کرنے لگے' تو ان سے نبی اکرم ﷺ نے کہا کہ ''اے لوگو! اپنی جانوں پر رحم کرو! تم کسی بہرے یا غائب کو نہیں پکار رہے ہو جس کو پکار رہے ہو وہ سننے والا اور قریب ہے تمہاری شہ رگ گردن سے بھی قریب تر۔'' (1) اس آیت سے یہ بھی مراد ہو سکتی ہے جو اس آیت میں ہے کہ ''اپنی دعا اور نماز نہ بہت بلند آواز سے پڑھو اور نہ بہت آہستہ آواز سے بلکہ دونوں کی درمیانی آواز ہو کیونکہ مشرکین جب قرآن سنتے تھے تو قرآن کو اور قرآن اتارنے والے اور لانے والے کو برا بھلا کہتے تھے تو اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ بہت بلند آواز سے قرآن نہ پڑھو تاکہ مشرکین کو اذیت نہ ہو اور نہ اتنی پست آواز میں کہ تمہارے ساتھی بھی نہ سن سکیں۔ اس آیت کریمہ میں بھی یہی مضمون ہے کہ صبح و شام کی عبادت میں بلند آواز سے نہ پڑھو اور ناوانوں میں سے نہ بنو۔ مراد یہ کہ سامع قرآن کو حکم دیا جائے کہ اس ڈھنگ سے نماز اور عبادت کی جائے۔ اور یہ بات بعید ہے اور آہستہ پڑھنے کے حکم کے منافی ہے اور پھر اس سے مراد یہ بھی ہے کہ یہ حکم متعلق بہ نماز ہے جیسا کہ ماسبق میں گزرا۔ یہ صلوۃ اور خطبہ سے متعلق ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ ایسے وقت ذکر کرنے سے افضل خاموش رہنا ہے۔ خواہ وہ ذکر آہستہ ہو یا بلند آواز سے ہو۔ یہ چیز جو ان دونوں نے بیان کی اس کی متابعت نہیں کی گئی۔ بلکہ مقصد یہ ہے کہ بندوں کو صبح و شام ہر وقت کثرت ذکر پر ابھارا جائے تاکہ وہ =

(1) صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب ما یکره من رفع الصوت في التکبیر ۲۹۹۲؛ صحیح مسلم ۲۷۰۴؛ احمد، ۴/ ۴۰۲۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ ۪ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ①

ترجمہ: شروع کرتا ہوں اللہ تعالیٰ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں۔
یہ لوگ آپ سے غنیمتوں کا حکم دریافت کرتے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ یہ غنیمتیں اللہ تعالیٰ کی ہیں اور رسول اللہ کی ہیں۔ سو تم اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور اپنے باہمی تعلقات کی اصلاح کرو۔ اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اگر تم ایمان والے ہو۔[1]

= کسی وقت بھی ذکر اللہ سے غافل نہ رہیں۔ اسی لئے تو ان ملائکہ کی مدح کی گئی ہے جو صبح و شام اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرنے میں غفلت نہیں برتتے۔ چنانچہ فرمایا کہ ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ﴾ ان فرشتوں کی مثال صرف اس لئے بیان کی گئی تاکہ بندے کثرت طاعت میں فرشتوں کی اقتدا کریں۔ اور جیسا کہ حدیث میں آیا ہے اور جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کے سجدہ کرنے کا ذکر فرمایا تو ایسا ہی سجدہ ہمارے لئے بھی مشروع فرمایا۔ حدیث میں ہے کہ ''تم بھی عبادت اللہ کے لئے ایسی ہی صفیں کیوں نہیں باندھتے جیسے کہ فرشتے اپنے رب کے سامنے صفیں باندھے رہتے ہیں اور پہلی صف والوں کو اولیت حاصل رہے اور صفوں میں صحیح اور سیدھی صف بندی کا بہت خیال رکھتے ہیں۔'' ❶ یہاں جو سجدۂ تلاوت ہے وہ قرآن کا سب سے پہلا سجدۂ تلاوت ہے جس کا ادا کرنا تلاوت کرنے والے اور سننے والے سب پر بالاجماع مشروع ہے۔ اور ابن ماجہ کی حدیث میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے اس کو سجدات قرآن میں سے قرار دیا ہے۔ ❷

اَلْحَمْدُلِلّٰہ تفسیر سورۂ اعراف ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۂ انفال

اس میں پچھتر آیتیں ہیں ایک ہزار چھ سو اکتیس کلمات ہیں اور پانچ ہزار دو سو چورانوے حروف ہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**مال غنیمت کے احکام اور اس کو نفل کہنے کی وجہ:** [آیت:۱] ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں ''انفال'' مال غنیمت کو کہتے ہیں اور کہا کہ سورۂ انفال غزوۂ بدر میں نازل ہوئی ہے۔ ❸ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا ہے کہ انفال وہ غنیمت ہیں کہ وہ کسی کا حق نہیں صرف نبی اکرم ﷺ کا حق ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے جب کوئی بات پوچھی جاتی تو کہتے کہ نہ میں اجازت دیتا ہوں نہ منع کرتا ہوں۔ پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی قسم اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو منع کرنے والا' حکم دینے والا اور حلال و حرام کی تشریح کرنے والا بنا کر بھیجا ہے۔ قاسم رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس ایک آدمی آیا اور انفال کے بارے

❶ صحیح مسلم، کتاب الصلاۃ، باب الأمر بالسکون فی الصلاۃ والنھی عن الاشارۃ بالید...... ۴۳۰۔

❷ ابن ماجہ، کتاب اقامۃ الصلاۃ، باب عدد سجود القرآن ۱۰۵۶ وسندہ ضعیف اس کی سند میں عثمان بن فائد ضعیف راوی ہے (التقریب، ۲/ ۱۳ رقم ۱۰۶) اور شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اس روایت کو ضعیف قرار دیا ہے۔ دیکھئے (ضعیف ابن ماجہ ۲۱۷)

❸ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ الانفال باب قولہ ﴿یسئلونک عن الانفال قل الانفال للّٰہ والرسول......﴾ ۴۶۴۵؛ صحیح مسلم ۳۰۳۱۔





میں آپ سے سوال کیا۔ آپ ﷺ نے کہا کہ ''انفال یہ ہے کہ ایک آدمی جنگ میں دوسرے کو مار کر اس کا گھوڑا اور ہتھیار مال غنیمت کے طور پر لے لے۔'' اس آدمی نے پھر سوال کیا' تو آپ ﷺ نے پھر ویسا ہی جواب دیا۔ پھر اس نے سوال کیا تو آپ ﷺ کو غصہ آ گیا اور آپ ﷺ اس پر حملہ کرنے کے قریب ہو گئے۔ پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ اس کی مثال تو اس شخص کی طرح ہے جس کو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے مارا تھا حتیٰ کہ خون اس کی ایڑی اور پاؤں پر بہنے لگا تھا' تو اس آدمی نے کہا کہ کیا تم بھی وہ نہیں ہو کہ عمر رضی اللہ عنہ کا بدلہ اللہ تعالیٰ نے تم سے لیا ہے۔ یہ اسناد صحیح ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے نفل کی تفسیر اس مال غنیمت سے کی جو جنگ میں چھینا ہوا مال' امام بعض اشخاص کو اصل غنیمت کے تقسیم کے بعد کچھ اور زیادہ دے دیتا ہے اور اکثر فقہا نے بھی انفال کا مطلب یہی اخذ کیا ہے۔

لوگوں نے نبی اکرم ﷺ سے اس پانچویں حصہ کے بارے میں پوچھا جو چار حصے خارج کرنے کے بعد رہ جائے تو یہ آیت اتری ﴿يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ﴾ ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور مسروق رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ''نفل'' کا اطلاق بروز جنگ چھینے ہوئے مال پر نہیں بلکہ جنگ کی صفیں قائم کرنے سے پہلے ہوتا ہے کیونکہ وہ تو ایک قسم کی زیادتی ہے۔ ابن مبارک رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ مطلب یہ ہے کہ ''اے نبی! تم سے لوگ اس لونڈی' غلام' سواری اور سامان وغیرہ کے بارے میں پوچھتے ہیں جو بغیر جنگ کے مشرکین سے مسلمانوں کو ملا ہو' سو یہ نبی اکرم ﷺ کا حق ہے وہ جیسا چاہیں اس کا مصرف کریں۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ وہ مال فے کو انفال سمجھتے ہیں۔ اور فے وہ مال ہے جو کفار سے بغیر قتال حاصل ہو۔ اور دوسرے لوگوں کا خیال ہے کہ سرایا سے جو مال مل جائے وہ انفال ہے یعنی مسلمان کافروں سے لڑنے کے لئے گئے ہوں اور کافر لڑنے کے بغیر اپنا مال و متاع اور سامان وغیرہ چھوڑ کر بھاگ گئے ہوں اور یہ مال مسلمانوں کے ہاتھ آ گیا ہو اور نبی ﷺ اس لشکر کے ساتھ نہ ہوں۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس سے مراد لشکر کے کسی رسالے کو اس کی کار گزاری کے عوض میں یا اس کے حوصلہ افزائی کی خاطر امام وقت انہیں عام تقسیم سے کچھ زیادہ دے دے۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جنگ بدر میں میرا بھائی عمیر قتل کر دیا گیا تھا تو میں نے بھی سعید بن العاص کو قتل کر دیا اور اس کی تلوار لے لی جس کا نام ذوالکتیفہ تھا۔ اس کو نبی اکرم ﷺ کے پاس لے آیا۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''مال مقبوضہ کے ذخیرہ میں ڈال آؤ۔'' میں ڈال دینے کے لئے جا رہا تھا۔ اس وقت میرے دل کی حالت کو اللہ ہی جانتا تھا' ایک تو بھائی کا قتل دوسرے جو کچھ میں نے چھینا تھا وہ بھی لے لیا گیا۔ لیکن میں تھوڑی دور ہی گیا تھا کہ سورۂ انفال کی یہ آیت اتری۔ تو رسول اللہ ﷺ نے مجھے بلا کر کہا کہ ''جاؤ اپنا چھینا ہوا مال لے لو۔'' [1] سعد بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ نے آج مجھے مشرکین کی ہزیمت سے شفا بخشی ہے اب یہ تلوار مجھے بخش دیجئے۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ تلوار نہ تمہاری ہے نہ میری اس کو رکھ دو۔'' میں نے رکھ دی اور واپس ہوا اور دل میں خیال کر رہا تھا کہ مجھے نہیں ملی تو کوئی ایسا شخص پا لے گا جو مجھ جیسا مستحق نہیں اور جس نے نہ ایسی مصیبت برداشت کی جیسی میں نے کہ یکایک کسی نے مجھ کو پیچھے سے آواز دی۔ میں حضور ﷺ کے پاس پہنچا اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! کیا کوئی وحی نازل ہوئی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''تم نے مجھ سے تلوار مانگی تھی لیکن وہ میری تھی نہیں کہ تمہیں دیتا' اب اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعہ مجھے دے دی ہے تو لو اب تمہیں دیتا ہوں۔'' اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری ہے کہ ﴿يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ قُلِ الْاَنْفَالُ

[1] احمد ۱/ ۱۸۰ وسندہ ضعیف اس کی سند میں محمد بن عبیداللہ اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کے درمیان انقطاع ہے۔

﴿لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾ ❶ سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میرے بارے میں چار آیتیں اتری ہیں۔ جنگ بدر میں ایک تلوار پر میں نے قبضہ کیا تھا۔ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور کہا' یہ تلوار مجھے بخش دیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جہاں سے لی ہے وہیں رکھ دو۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو دفعہ کہا۔ میں نے پھر درخواست کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر یہی کہا۔ چنانچہ انفال والی آیت اتری۔ اور مجھ سے متعلق دوسری آیت ہے ﴿وَوَصَّيْنَا الْإِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ﴾ ❷ الخ۔ تیسری آیت ﴿إِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ﴾ ❸ الخ۔ اور چوتھی آیت وصیت۔ ❹

مالک بن ربیعہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ بدر کے روز ابن عائذ کی تلوار میرے قبضہ میں آئی جس کا نام مرزبان تھا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ ''اپنا اپنا لوٹا ہوا مال رکھ دو'' تو میں نے بھی یہ تلوار رکھ دی۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت شریفہ تھی کہ کوئی کچھ مانگے تو سوال رد نہیں کرتے تھے' ارقم رضی اللہ عنہ نے یہ تلوار دیکھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مانگ لی اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دے دی۔

نزول آیت کا دوسرا سبب: ابو امامہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ انفال کے بارے میں میں نے عبادہ رضی اللہ عنہ سے سوال کیا' تو انہوں نے کہا ہمارے ساتھ مجاہدین بدر بھی تھے' اور یہ آیت اس وقت اتری ہے جب کہ انفال کے لئے ہم میں اختلاف پڑ گیا اور ہم آپس میں تیز و تلخ باتیں کرنے لگے' تو بات اللہ تعالیٰ نے ہمارے ہاتھ سے لے لی اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دے دی۔ اب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ مال غنیمت مسلمانوں میں برابر برابر تقسیم کر دیا۔ ❺ عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں بدر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک تھا۔ اللہ تعالیٰ نے دشمن کو شکست دے دی اب ایک جماعت نے تو دشمنوں کا تعاقب کیا اور بھاگتوں کو قتل کیا اور ایک جماعت لشکر پر آ پڑی کہ ان کا محاصرہ کر رہی تھی اور ایک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو گھیرے میں لئے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کر رہی تھی کہ کہیں دشمن گزند نہ پہنچائے۔ جب رات ہو گئی اور مال غنیمت تقسیم کرنے لگے' تو جن لوگوں نے مال غنیمت کو سمیٹ کر محفوظ کیا تھا' کہنے لگے کہ اس کے صرف ہم حقدار ہیں' اور جو دشمن کے تعاقب میں گئے تھے ان کا کہنا تھا کہ ہم دشمن کی شکست کا سبب ہیں اس لئے صرف ہم حقدار ہیں اور جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کی تھی وہ کہتے تھے کہ ہم کو اس بات کا سخت اندیشہ تھا کہ کہیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو گزند نہ پہنچے۔ اس لئے ہم تو ایک بہت ہی اہم کام میں مصروف تھے۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ انفال تو اللہ تعالیٰ اور اللہ تعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے پس اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور آپس میں صلح قائم رکھو۔ اب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں میں اس کی تقسیم کر دی۔ اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت تھی کہ جب دشمن پر ہوتے تو اسی روز ہی چوتھائی مال غنیمت تقسیم کر دیتے اور جب واپس ہو چکتے تو تہائی کی تقسیم کر دیتے اور اپنے لئے اس کو نامناسب سمجھتے۔ ❻ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جنگ بدر کے روز حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو ایسی ایسی کارگزاریاں بتائے گا اس کو ایسا ایسا انعام ملے گا۔ اب نوجوان تو اپنی کارگزاری بتانے کی کوشش میں لگ گئے اور بوڑھوں نے مورچے اور جھنڈے سنبھال لئے اور جب مال غنیمت آیا تو جس کے لئے جو وعدہ کیا گیا تھا وہ لینے کے لئے آئے۔ بوڑھوں نے کہا تم کو ہم پر ترجیح نہیں ہو سکتی' ہم

---

❶ ابو داود، کتاب الجهاد، باب فی النفل ۲۷٤۰؛ صحیح، ورواه مسلم: ۱۷٤۸ من طریق آخر، ترمذی ۳۰۷۹؛ احمد ۱/ ۱۷۸۔

❷ ۲۹/ العنكبوت: ۸۔ ❸ ۵/ المائدة: ۹۰۔

❹ صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابة، باب فی فضل سعد بن أبی وقاص رضی اللہ عنہ ۱۷٤۸؛ مسند الطیالسی ۲۰۸۔

❺ احمد ۵/ ۳۲۲ وسنده ضعیف، دارمی ۲/ ۲۲۹؛ حاکم ۲/ ۱۳٦؛ بیهقی ٦/ ۲۹۲ [ابن ماجه ۲۸۵۲ وهو صحیح]۔

❻ ترمذی، کتاب السیر، باب فی النفل ۱۵٦۱؛ ابن ماجه ۲۸۵۲؛ مختصراً وهو صحیح، احمد ۵/ ۳۲۳؛ حاکم ۲/ ۱۳۵؛ ابن حبان ٤۸۵۷؛ بیهقی ٦/ ۲۹۲۔

تمہارے پشت پناہ بنے ہوئے تھے اگر تمہیں ہزیمت ہوتی تو ہمارے ہی پاس تم کو پناہ ملتی۔ بات بڑھ گئی جھگڑا ہوا تو انفال والی آیت اتری۔ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ بدر کے روز حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ جس نے کسی کو قتل کیا اس کو مال مقتول میں سے یہ یہ انعام اور جو کسی کو قید کر لائے اس کو یہ انعام۔ چنانچہ ابوالیسر رضی اللہ عنہ نے دو قیدی پکڑے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ آپ نے وعدہ فرمایا تھا۔ تو سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ بول اٹھے کہ یا رسول اللہ ﷺ اگر آپ نے اس طرح دے دیا تو آپ کے دوسرے اصحاب کے لئے کچھ نہ بچے گا۔ ہم جو میدان جنگ میں رکے رہے تو اس کا سبب کچھ یہ نہیں تھا کہ ہم کو مال کا یا معاوضہ کا لالچ نہ تھا اور نہ یہ کہ ہم دشمن سے گھبراتے تھے۔ ہم تو یہاں صرف اس لئے ٹھہرے رہے کہ کہیں آپ پر پیچھے سے حملہ نہ ہو جائے۔ مقامی حفاظت کی بھی سخت ضرورت تھی۔ غرض یہ کہ کچھ جھگڑا ہو گیا اور یہ آیت نازل ہوئی۔ ❷ ارشاد باری ہے ﴿وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ﴾ ❸ یعنی جو مال غنیمت تم کو ملا ہے اس میں پانچواں حصہ اللہ تعالیٰ کا ہے۔ امام ابوعبید رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب ''الاموال الشرعیہ'' میں لکھا ہے کہ انفال' مالہائے غنیمت کو کہتے ہیں اور ہر وہ مال جو حربیوں سے مسلمانوں کو ملے۔ انفال پر سب سے پہلے تو رسول اللہ ﷺ کا حق ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرما دیا ہے۔ آپ ﷺ نے یوم بدر میں اس کی تقسیم حسب ہدایت باری تعالیٰ خمس نکالے بغیر کی تھی۔ جیسا کہ حدیث سعد میں ہم ذکر کر چکے ہیں۔ پھر اس کے بعد آیت خمس نازل ہوئی' تو پہلی آیت منسوخ ہو گئی۔ ابن مذید کا بیان ہے کہ منسوخ نہیں ہوئی بلکہ وہ بھی قائم ہے۔ ابوعبید کہتے ہیں کہ اس بارے میں اور بھی حدیثیں ہیں۔

انفال مجتمعہ مال غنیمت کو کہتے ہیں۔ لیکن اس میں سے خمس نبی اکرم ﷺ کے اہل کے لئے مخصوص ہے جیسا کہ قرآن میں ہے اور حدیثوں میں ہے۔ ''انفال'' کلام عرب میں ہر وہ احسان ہے جو محسن نے محض سلوک کے طور پر کیا ہو اور اس پر احسان کرنا واجب نہ ہو۔ یہی ہے وہ مال غنیمت جس کو اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کے لئے حلال کر دیا ہے اور یہ وہ چیز ہے کہ ہم مسلمان ہی اس سے مخصوص ہیں اور مسلمانوں سے پہلے دوسری امتوں پر مال غنیمت حلال نہیں تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''مجھے خمس کا حقدار بنایا گیا ہے' کہ مجھ سے پہلے کسی کو خمس نہیں دیا گیا تھا۔'' ❹ ابوعبید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ امام اگر فوج کے افراد کو کوئی انعام دے جو ان کے مقررہ حصے کے علاوہ ہو تو اس کو نفل یا انفال کہتے ہیں اور یہ اس کا کارگزاریوں اور دشمن پر زوردار حملہ کا لحاظ کرتے ہوئے ہوتا ہے۔ یہ نفل جو امام کی طرف سے اعتراف حسن کارگزاری کے طور پر ملتا ہے چار طریقوں پر ہوتا ہے ہر طریقہ اپنی جگہ پر دوسرے طریقہ سے الگ ہے۔ ایک تو مقتول کا لوٹا ہوا مال واسباب' اس میں سے کوئی پانچواں حصہ نہیں نکالا جاتا۔ دوسرا وہ نفل جو پانچواں حصہ الگ کرنے کے بعد دیا جاتا ہے۔ مثلاً امام نے کوئی چھوٹا سا لشکر دشمن پر بھیج دیا وہ غنیمت کا مال لے کر پلٹا تو امام اس میں سے اس لشکر کو چوتھائی یا تہائی اپنے حسب صوابدید تقسیم کر دے۔ تیسرا یہ طریقہ کہ جو خمس سے نکال کر باقی تقسیم کیا جانے والا ہے' اس میں سے اپنے حسب صوابدید اور حسب کارگزاری جس کو جتنا مناسب سمجھے دے اور باقی تقسیم کر دے۔ چوتھی صورت یہ کہ ساری غنیمت میں سے نفل دے قبل اس کے کہ خمس نکالے اور یہ سقاؤں' چرواہوں' سائیسوں اور دیگر مزدوروں کا حق ہوتا ہے۔ غرض یہ کہ کئی صورتوں سے اس کی تقسیم ہوتی ہے۔

---

❶ ابوداود، کتاب الجهاد، باب فی النفل ۲۷۳۷ وسنده صحیح، ابن حبان ۵۰۹۳؛ حاکم، ۲/ ۱۳۱ امام حاکم نے اس روایت کو صحیح کہا ہے اور امام ذہبی نے ان کی موافقت کی ہے۔ ❷ مصنف عبدالرزاق ۹۴۸۳ اس کی سند میں محمد بن السائب الکلبی متروک راوی ہے (التقریب، ۲/ ۱۶۳ رقم ۲۴۰) جبکہ ابوصالح کا ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سماع ثابت نہیں۔ لہٰذا یہ روایت موضوع ہے۔ ❸ ۷/ الاعراف: ۴۱۔

❹ صحیح بخاری، کتاب التیمم، باب ۱، ۳۳۵؛ صحیح مسلم ۵۲۱۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مال غنیمت میں سے پانچواں حصہ نکالنے سے پہلے مجاہدین کو مقتولین کا جو سامان اور مال و متاع دیا جاتا ہے' وہ انفال میں داخل ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ حصہ جو پانچویں حصے میں سے پانچواں حصہ تھا اس میں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم جسے چاہیں' اور جتنا چاہیں عطا فرمائیں' یہ بھی نفل ہے۔ پس امام کو چاہئے کہ دشمنوں کی کثرت اور مسلمانوں کی قلت اور اسی قسم کے ضروری مواقع کا لحاظ رکھتے ہوئے طریق سنت کی پیروی کرے۔ اگر ایسی مصلحت درپیش نہ ہو تو نفل نکالنا ضروری نہیں۔ تیسری وجہ یہ ہے کہ امام ایک جماعت کافروں سے لڑنے کے لئے بھیجتا ہے اور ان سے کہہ دیتا ہے کہ جو شخص جو کچھ حاصل کرے اس میں سے پانچواں حصہ تو الگ کر دے اور باقی لے لے اور یہ بات جنگ پر جانے سے پہلے ہی باہمی رضامندی سے طے پا چکی ہوتی ہے۔ لیکن ان کے اس بیان میں جو کہا گیا ہے کہ بدر کی غنیمت کا پانچواں حصہ نہیں نکالا گیا' اس میں اعتراض کی گنجائش ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا کہ دو اونٹنیاں وہ ہیں جو انہیں بدر کے دن پانچویں حصہ میں سے ملیں تھیں۔ [1] میں نے اس کا پورا بیان کتاب السیرۃ میں کر دیا ہے۔ قولہ تعالیٰ ﴿فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ﴾ یعنی اپنے امور میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور آپس میں صلح کل سے رہو' نہ ایک دوسرے پر ظلم کرو نہ دشمن بنو۔ اللہ تعالیٰ نے تمہیں جو ہدایت اور علم دیا ہے کیا یہ اس مال سے بہتر نہیں جس کے لئے تم لڑ رہے ہو۔ اور اللہ تعالیٰ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کرو۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو تقسیم کرتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے حسب ارادہ ہی کرتے ہیں۔ ان کی تقسیم عدل و انصاف پر مبنی ہوتی ہے۔ سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ﴿اَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ﴾ کے معنی ہیں کہ آپس میں لڑو جھگڑو نہیں اور گالی گلوچ نہ بکو۔

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نے ایک دفعہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مسکرا رہے ہیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کونسی چیز ہنسی کا سبب ہوئی؟ تو فرمایا کہ ''میرے دو امتی اللہ تعالیٰ کے سامنے گھٹنے ٹیک کر کھڑے ہو گئے ہیں۔ ایک اللہ تعالیٰ سے کہتا ہے کہ یا رب اس نے مجھ پر ظلم کیا ہے میں بدلہ چاہتا ہوں۔ اللہ پاک اس سے فرماتا ہے کہ اپنے ظلم کا بدلہ ادا کرو۔ ظالم جواب دیتا ہے' یا رب اب میری کوئی نیکی باقی نہیں رہی کہ ظلم کے بدلے میں اسے دے دوں۔ تو وہ مظلوم کہتا ہے کہ اے اللہ تعالیٰ! میرے گناہوں کا بوجھ اس پر لاد دے۔ یہ کہتے ہوئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم آبدیدہ ہو گئے اور فرمانے لگے کہ وہ بڑا ہی سخت دن ہو گا۔ لوگ اس بات کے حاجتمند ہوں گے کہ اپنے گناہوں کا بوجھ کسی اور کے سر دھر دیں۔ اب اللہ پاک طالب انتقام سے فرمائے گا کہ نظر اٹھا کر جنت کی طرف دیکھ! وہ سر اٹھائے گا جنت کی طرف دیکھے گا اور عرض کرے گا' یا رب! اس میں تو چاندی اور سونے کے محل ہیں موتیوں کے بنے ہوئے ہیں۔ یا رب! یہ محل کس نبی اور کس صدیق اور شہید کے ہیں؟ اللہ تعالیٰ فرمائے گا جو اس کی قیمت ادا کرتا ہے اس کو دے دیئے جاتے ہیں۔ وہ کہے گا یا رب کون اس کی قیمت ادا کر سکتا ہے اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ تو اس کی قیمت ادا کر سکتا ہے۔ اب وہ عرض کرے گا یا رب کس طرح؟ اللہ عزوجل شانہ ارشاد فرمائے گا' وہ اس طرح کہ تو اپنے بھائی کو معاف کر دے۔ وہ کہے گا' یا رب میں نے معاف کیا۔ اللہ پاک فرمائے گا' اب تم دونوں ایک دوسرے کا ہاتھ تھامے جنت میں داخل ہو جاؤ۔'' اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ سے ڈرو' آپس میں صلح قائم رکھو۔ کیونکہ قیامت کے روز اللہ پاک بھی مؤمنین کے درمیان آپس میں صلح کرانے والا ہے۔'' [2]

---

[1] صحیح بخاری، کتاب فرض الخمس، باب فرض الخمس ۳۰۹۱؛ صحیح مسلم ۱۹۷۹۔

[2] حاکم، ٤/ ٥٧٦ وسندہ ضعیف، الدر المنثور، ۳/ ۲۹۶ اس کی سند میں عباد بن شیبۃ الحبطی ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ۲/ ۲٦٦، رقم: ٤١٢٠) اور شیخ البانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس روایت کو ضعیف قرار دیا ہے۔ دیکھئے (ضعیف الترغیب ۲۱۰۳)

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ اللَّهُ وَجِلَتْ قُلُوبُهُمْ وَإِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ آيَاتُهُ زَادَتْهُمْ إِيمَانًا وَعَلَىٰ رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ ﴿٢﴾ الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ ﴿٣﴾ أُولَٰئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُونَ حَقًّا ۚ لَّهُمْ دَرَجَاتٌ عِندَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ ﴿٤﴾

ترجمہ: بس ایمان والے تو ایسے ہوتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کا ذکر آتا ہے تو ان کے قلوب ڈر جاتے ہیں اور جب اللہ تعالیٰ کی آیتیں ان کو پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ آیتیں ان کے ایمان کو اور زیادہ کر دیتی ہیں اور وہ لوگ اپنے رب پر توکل کرتے ہیں۔[۲] جو کہ نماز کی پابندی کرتے ہیں اور ہم نے ان کو جو کچھ دیا ہے وہ اس میں سے خرچ کرتے ہیں۔[۳] سچے ایمان والے یہ لوگ ہیں ان کے لئے بڑے درجے ہیں ان کے رب کے پاس اور مغفرت ہے اور عزت کی روزی۔[۴]

**ایمان کم اور زیادہ ہوتا ہے نیز اہل ایمان کی صفات:** [آیت:۲-۴] منافقین جب فریضہ صلوۃ ادا کرتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں تو قرآن کی آیتیں ذرہ بھر ان کے دل پر اثر نہیں کرتیں۔ نہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں پر ایمان لاتے ہیں' نہ اللہ تعالیٰ پر توکل کرتے ہیں نہ نماز پڑھتے ہیں جب کہ گھر میں ہوتے ہیں' نہ اپنے مال کی زکوۃ دیتے ہیں۔ اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ مؤمن ایسے نہیں ہوتے۔ مؤمنین کا وصف اس آیت میں یوں فرماتا ہے کہ جب وہ قرآن پڑھتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کے خوف سے ان کے دل کانپ اٹھتے ہیں۔ جب آیتیں ان کے سامنے تلاوت کی جاتی ہیں تو تصدیق کرنے کے سبب ان کا ایمان اور بڑھ جاتا ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے پر بھروسہ کرتے ہی نہیں۔ مؤمن کی حقیقی پہچان یہی ہے کہ کسی معاملے میں اللہ تعالیٰ کا نام بیچ میں آ گیا تو ان کے دل کانپ اٹھتے ہیں وہ اس کے حکم کی تعمیل کرتے ہیں اور اس کی منع کی ہوئی باتوں سے باز رہتے ہیں جیسا کہ فرمایا۔ مؤمن لوگوں سے اگر کوئی گناہ کا کام سرزد ہو بھی گیا یا حدود سے انہوں نے تجاوز کیا تو فوراً انہیں اللہ تعالیٰ کا دھیان آ جاتا ہے۔ وہ اپنے گناہوں سے استغفار کرنے لگتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے سوا گناہوں کا بخشنے والا ہی کون ہے۔ غلطی سے گناہ ہو گیا تو بار بار اس پر اصرار نہیں کرتے کیونکہ وہ سمجھدار لوگ ہیں۔ اور فرمایا کہ ''جن کو اللہ تعالیٰ کا سامنا کرنے کا خوف دامنگیر ہے اور خواہش نفسانی ناجائز طور پر پوری کرنے سے وہ باز رہا تو جنت درحقیقت اسی کا حق ہے۔ چنانچہ سدی رحمۃ اللہ علیہ مرد مؤمن کی تشریح یوں کرتے ہیں کہ وہ ایک ایسا شخص ہے جو معصیت کا ارادہ کرتا ہے اور اس سے کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے ڈر تو اس کا قلب کانپ اٹھتا ہے۔ ام درداء رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ دل خوف اللہ ہی سے دھڑکنے لگتے ہیں اور تن بدن میں ایک سوزش سی ہو جاتی ہے یہی تو وجہ ہے کہ رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں جب یہ کیفیت طاری ہو جائے تو بندہ کو چاہئے کہ اس وقت اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگنے لگے کیونکہ ایسے وقت کی دعا قبول ہوتی ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ قرآن سن کر ان کا ایمان بڑھ جاتا ہے''۔ جیسا کہ فرمایا جب کوئی سورت نازل ہوتی ہے تو کوئی کہتا ہے کہ اس آیت سے تم میں سے کس کا ایمان بڑھ گیا۔ سو بات یہ ہے کہ اس کا ایمان بڑھ جاتا ہے جو پہلے ہی سے مؤمن ہے اور جنت کی خوش خبری اسی کے حق میں ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے ائمہ نے اسی نوعیت کی آیتوں سے یہ استدلال کیا ہے کہ ایمان میں زیادتی اور کمی ہو سکتی ہے جیسا کہ جمہور ائمہ کا مذہب ہے بلکہ کہا گیا ہے کہ بہت سارے ائمہ کا اسی پر اجماع ہے۔ جیسے شافعی اور احمد بن حنبل اور ابو عبید رحمۃ اللہ علیہم جیسا کہ ہم نے شرح بخاری میں بیان کیا ہے۔

﴿وَعَلٰی رَبِّهِمْ یَتَوَكَّلُوْنَ﴾ یعنی اس کے سوا کسی سے امید ہی نہیں رکھتے۔ اپنی پناہ اسی کو قرار دیتے ہیں۔ کچھ مانگتے ہیں تو اسی سے مانگتے ہیں اور ہر بات میں اسی کی طرف جھکتے ہیں' جانتے ہیں کہ وہ جو چاہے گا وہ ہوگا اور جو نہ چاہے گا وہ نہ ہوگا وہ وحدہ لا شریک ہے' متصرف فی الملک ہے' اس کے حکم کے بعد کسی کا حکم نہیں' وہ سریع الحساب ہے۔ سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ توکل ایمان کا شیرازہ ہے ﴿اَلَّذِیْنَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ یُنْفِقُوْنَ﴾ مومنین کے اعتقاد کا ذکر کرنے کے بعد ان کے اعمال سے آگاہی دی جا رہی ہے کہ وہ نماز پڑھتے ہیں اور لوگوں کو دیتے دلاتے رہتے ہیں۔ یہ دونوں اعمال ایسے زبردست ہیں کہ تمام اعمال خیر پر مشتمل ہیں۔ اقامت صلوٰۃ اللہ تعالیٰ کے حقوق میں سے ہے اقامت صلوۃ کہتے ہیں نماز کی اپنے اوقات پر پابندی کرنے کو' اور یہ کہ وضو میں اچھی طرح منہ ہاتھ پاؤں دھوئے گئے ہوں۔ رکوع اور سجود تعدیل ارکان کے ساتھ ادا کئے گئے ہوں۔ قرآن کی تلاوت اس کے آداب کے ساتھ ہو۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر تشہد اور درود ہو' یہ ہے اقامت صلوٰۃ جو ﴿یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ﴾ [1] کا مفہوم ہے۔ اور ﴿یُنْفِقُوْنَ﴾ کا مطلب یہ ہے کہ جو کچھ اللہ تعالیٰ نے دیا ہے کہ اگر زکوٰۃ کے قابل ہوں تو زکوٰۃ دیں' اور جو کچھ بھی ہے لوگوں کو دیتے دلاتے رہیں۔ بندوں کے واجب اور مستحب مالی حقوق ادا کرتے رہیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے دیا ہے تو سب کی مدد کریں کیونکہ سب لوگ اللہ تعالیٰ کی عیال ہیں۔ اللہ تعالیٰ کو وہی بندہ سب سے زیادہ مقبول ہے جو مخلوق کو سب سے زیادہ نفع رساں ہے۔ تمہارے اموال اللہ تعالیٰ کی طرف سے تمہارے پاس گویا بطور امانت ہیں اور بہت جلد تمہارا مال تم سے جدا ہونے والا ہے اس لئے اس سے محبت نہیں ہونی چاہیے ﴿اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا﴾ ان صفات سے جو متصف ہیں وہی حقیقی مومن ہیں۔

حارث بن مالک رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''حارث! صبح کیسی گزری؟'' حارث رضی اللہ عنہ نے کہا ایک مومن حقیقی کی حیثیت سے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''خوب سمجھ کر کہو ہر شے کی ایک حقیقت ہوا کرتی ہے' تمہارے ایمان کی کیا حقیقت ہے بتاؤ تو سہی۔'' تو حارث رضی اللہ عنہ نے کہا کہ دنیا کی محبت سے میں نے روگردانی کر لی ہے راتوں کو جاگ کر عبادت کرتا ہوں دن کو روزے کے سبب پیاسا رہتا ہوں اور اپنے کو یوں پاتا ہوں گویا میرے سامنے عرش رب کھلا ہوا ہے اور گویا میں اہل جنت کو باہم ملاقاتیں کرتا دیکھتا ہوں اور اہل دوزخ کو گرفتار بلا دیکھ رہا ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ہاں اے حارث! تم حقیقت ایمان تک پہنچ چکے ہو' اس پر قائم رہنے کی کوشش کرو۔'' یہ آپ نے تین بار فرمایا۔ [2] قرآن زبان عرب میں نازل کیا گیا ہے اور (حقاً) کا لفظ ادبی حیثیت رکھتا ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے (فُلَانٌ سَیِّدٌ حَقًّا) یعنی فلاں حقیقی سردار ہے' اگرچہ قوم میں اور دوسرے بھی سردار ہیں اور فلاں حقیقی تاجر ہے اگرچہ اور تاجر بھی بہت ہیں۔ اور فلاں حقیقی شاعر ہے' اگرچہ اور بہت شاعر ہیں ﴿لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ﴾ یعنی جنت میں ان کو بڑے بڑے درجے ملیں گے۔ جیسا کہ فرمایا' اللہ تعالیٰ کے پاس ان کے بڑے درجے ہیں اور جو کچھ وہ عمل کر رہے ہیں' اللہ تعالیٰ اس سے واقف ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے گناہوں کو معاف کر دے گا اور ان کی نیکیوں کو قبول فرمائے گا۔ اہل جنت میں سے بعض کے درجے بعض سے بالاتر ہیں اور پر والے اوپر سے نیچے کے درجہ والوں کو دیکھیں گے اور فخر نہیں کریں گے۔ نیچے والے اوپر والوں کو دیکھ کر حسد نہیں کریں گے۔ مسلم اور بخاری میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''علیین والوں کو نیچے والے اس طرح دیکھیں گے جس طرح کہ تم افق آسمان پر ستاروں کو دیکھتے ہو۔'' لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا یہ انبیا کے منازل ہیں اور کسی اور کو کیا نہ ملیں گے۔ آپ نے فرمایا ''کیوں نہیں' اللہ تعالیٰ کی قسم وہ لوگ جو اللہ تعالیٰ پر ایمان لائے اور رسولوں کی تصدیق

[1] ۲/ البقرة:۳۔ [2] المعجم الكبير، ۳۳٦۷؛ شعب الإيمان ۱۰۵۹۱؛ مسند عبد بن حميد ٤٤٤ وسنده ضعيف مجمع الزوائد، ۱/ ۵۷ اس کی سند میں ابن لھیعہ اختلاط کی وجہ سے ضعیف راوی ہے۔ دیکھئے (التقريب، ۱/ ٤٤، رقم: ۵۷٤)

كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِنْۢ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ ۠ وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۟ۙ﴿۵﴾ يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿۶﴾ وَاِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ اَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّوْنَ اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ ۟ۙ﴿۷﴾ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۸﴾

ترجمہ: جیسا کہ آپ کے رب نے آپ کے گھر سے مصلحت کے ساتھ آپ کو روانہ کیا' اور مسلمانوں کی ایک جماعت اس کو گراں سمجھتی تھی۔[۵] وہ اس مصلحت میں بعد اس کے کہ اس کا ظہور ہو گیا تھا آپ سے اس طرح جھگڑ رہے تھے کہ گویا کوئی ان کو موت کی طرف ہانکے لئے جاتا ہے اور وہ دیکھ رہے ہیں۔[۶] اور تم لوگ اس وقت کو یاد کرو جب کہ اللہ تعالیٰ تم سے ان دو جماعتوں میں سے ایک کا وعدہ کرتے تھے کہ وہ تمہارے ہاتھ آ جائے گی اور تم اس تمنا میں تھے کہ غیر مسلح جماعت تمہارے ہاتھ آ جائے اور اللہ تعالیٰ کو یہ منظور تھا کہ اپنے احکام سے حق کا حق ہونا ثابت کر دے اور ان کافروں کی بنیاد کو قطع کر دے۔[۷] تاکہ حق کا حق ہونا اور باطل کا باطل ہونا ثابت کر دے گو یہ مجرم لوگ ناپسند ہی کریں۔[۸]

= کی وہ بھی اس کے مستحق ہیں۔'' ❶ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ''اہل جنت اوپر کی جنت والوں کو ایسے دیکھیں گے جیسے افق آسمان پر ستارے ہیں اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما انہیں میں سے ہیں انہیں بھی یہ عزت ملے گی۔'' ❷

**جنگ بدر کا پس منظر اور دیگر تفصیلات:** [آیت:۵-۸] مفسرین نے اس میں اختلاف کیا ہے کہ ﴿كَمَآ اَخْرَجَكَ﴾ میں ﴿كَمَآ﴾ کے آنے کا کیا سبب ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ آیت زیر ذکر میں تشبیہ دی گئی ہے' مؤمنین کے باہمی صلح کے ساتھ ان کے اتقا رب اور اطاعت رسول کے بارے میں۔ چنانچہ بات کا ڈھنگ یوں ہوتا ہے کہ جیسا تم نے غنیمتوں کے بارے میں اختلاف کیا تھا اور لڑ پڑے تھے اور اللہ تعالیٰ نے تمہارا فیصلہ چکا دیا تھا اور تم سب سے چھین کر تقسیم کا حق رسول اللہ ﷺ کو دے دیا تھا اور رسول اللہ ﷺ نے عدل اور مساوات کے ساتھ تقسیم کر دی تھی اور یہ بات تمہاری مصلحت کاملہ کی خاطر تھی۔ اسی طرح اس موقع پر جب دشمنوں سے لڑنے کے لئے تم کو مدینے سے نکلنا پڑا تو شوکت و جاہ والے بڑے لشکر سے لڑنا تمہیں ناپسند ہوا۔ یہ بڑا لشکر وہ تھا جو اپنے ہم مذہب کافروں کی مدد اور شام کو گئے ہوئے قافلہ مال تجارت کی حفاظت کے لئے مکے سے نکل آئے تھے اور اس جہاد کو ناپسند کرنے کا یہ نتیجہ نکلا کہ اللہ تعالیٰ نے اسی جنگ سے تمہیں دوچار کیا اور پہلے سے بغیر کسی قرار داد جنگ کے دشمن سے تمہیں بھڑا دیا اور نتیجہ میں تمہیں نصرت و ہدایت بخشی۔ جیسا کہ فرمایا قتال تم پر فرض کیا جاتا ہے اور یہ تمہیں ناپسند ہے۔ لیکن یہ بہت ممکن ہے کہ تم کسی بات کو ناگوار سمجھو اور دراصل تمہاری بھلائی اسی میں ہو' اور تم کسی بات کو پسند کرو اور درحقیقت نتیجہ میں وہ تمہارے لئے مضر ثابت ہو۔ تمہاری بہتری کا علم تمہارے اللہ تعالیٰ کو ہے تم کو نہیں۔ بعض نے اس تشبیہ کے یہ معنی بتائے ہیں کہ جس طرح تمہارے اللہ تعالیٰ نے حق طور پر تم

---

❶ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب ما جاء فی صفة الجنة وانها مخلوقة ۳۲۵٦؛ صحیح مسلم ۲۸۳۱؛ ابن حبان ۷۳۹۳۔

❷ ابوداود، کتاب الحروف والقراءات، باب ۳۹۸۷؛ بتصرف یسیر: وسنده ضعیف، ترمذی ۳٦۵۸؛ ابن ماجه ۹٦؛ احمد، ۳/ ۲۷؛ مسند ابی یعلی ۱۱۳۰، اس کی سند میں عطیہ العوفی مجروح راوی ہے (التقریب، ۲/ ۲۴، رقم: ۲۱٦)

کو مدینہ سے باہر نکلنے میں کامیاب کیا ہے' حالانکہ بعض مؤمنین اس خروج سے ناراض تھے لیکن انہیں آنا پڑا' اسی طرح وہ جنگ سے باز رہنا چاہتے ہیں اور تم سے اختلاف رائے رکھتے ہیں' حالانکہ رسول اللہ ﷺ کی رائے کی حقانیت ان پر ظاہر ہو چکی تھی۔ مجاہد کہتے ہیں کہ یہ معنی ہیں کہ جس طرح مدینے سے مجبوراً تم لوگ نکلے اسی طرح امر حق میں وہ رسول سے جھگڑتے ہیں۔

سدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ آیت بدر کی لڑائی میں نکلنے کے بارے میں نازل ہوئی ﴿يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ﴾ بعض کہتے ہیں کہ اس کا مطلب ہے کہ اے نبی! یہ مؤمنین تم سے لڑنے کی نیت سے انفال کے بارے میں سوالات پیدا کر رہے ہیں جیسا کہ بدر کے روز بھی انہوں نے تم سے مجادلہ کیا تھا اور یہ کہا تھا کہ آپ تو ہمیں قافلے سے نمٹنے کے لئے لے کر نکلے تھے' ہم کو گمان بھی نہ تھا کہ ہمیں جنگ کرنا پڑے گی اور نہ ہم جنگ کے لئے تیار ہو کر گھر سے نکلے تھے۔ میں کہتا ہوں کہ نبی اکرم ﷺ مدینہ سے ابوسفیان کے قافلے کی راہ روکنے کے لئے نکلے تھے کیونکہ آپ کو معلوم تھا کہ یہ قافلہ ملک شام سے قریش کے لئے بہت سا مال لے کر روانہ ہو چکا ہے۔ چنانچہ نبی اکرم ﷺ نے مسلمانوں کو آمادہ کیا اور تین سو دس سے کچھ زیادہ آدمی لے کر نکل کھڑے ہوئے' اور چشمہ بدر کی راہ پر ساحل کی طرف چل پڑے۔ ابوسفیان کو حضور ﷺ کے حملہ کرنے کی خبر ہو چکی تھی' جو اس قافلہ کا سردار تھا۔ اس نے ضمضم بن عمرو کو مکہ بھیج کر اہل مکہ کو مدینے والوں کے ارادے سے آگاہ کیا۔ مکے والے تقریباً ایک ہزار آدمی لے کر نکلے۔ ابوسفیان قافلے کو سیف البحر کی طرف سے لے کر نکل گیا اور صاف بچ گیا۔ اب مکہ کا یہ ایک ہزاری لشکر بڑھتا رہا حتیٰ کہ چشمہ بدر کے پاس آکر پڑاؤ ڈالا۔ اب مسلمان اور کافر بغیر اس کے کہ پہلے سے کوئی قرارداد جنگ ہو آپس میں گتھ گئے۔ کیونکہ اللہ پاک مسلمانوں کا بول بالا کرنا چاہتا تھا اور حق و باطل کے درمیان ایک فیصلہ کن جنگ اللہ تعالیٰ کے پیش نظر تھی۔ جیسا کہ یہ بیان عنقریب آنے والا ہے۔ غرض یہ کہ رسول اللہ ﷺ کو جب یہ خبر ملی کہ مکے سے ایک بڑا لشکر ان سے لڑنے کے لئے نکلا ہے' تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو وحی بھیجی کہ دو میں سے ایک چیز تمہیں ملے گی' یا تو قافلے کو لوٹ لو' یا اس لشکر سے لڑ بیٹھو' دونوں نہیں ملیں گے کسی ایک کو اختیار کر لو اور اس میں کامیاب ہو جاؤ۔ مسلمانوں میں سے اکثر کی یہ رائے تھی کہ قافلے کو لوٹ لو اور چل دو بغیر جنگ کے بہت سا مال مل جائے گا۔ جس کی حکایت اللہ پاک نے یوں فرمائی ہے کہ ''تم چاہتے ہو کہ دونوں میں سے وہ صورت پسند کریں جو شوکت والی نہ ہو' یعنی قافلے سے نمٹ لیں اور اللہ تعالیٰ کا تو ارادہ یہ تھا کہ حق ظاہر ہو کر رہے اور مکے کے کافروں کا قلع قمع ہو جائے۔''

ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم مدینے میں تھے اور حضور ﷺ نے یہ فرمایا تھا ''کہ مجھے خبر ملی ہے کہ ابوسفیان قافلہ لے کر آ رہا ہے' تم لوگ کیا کہتے ہو' کیا اس قافلہ کی راہ روکنے کے لئے ہم نکل پڑیں ممکن ہے کہ تم لوگوں کو بہت کچھ مال و دولت مل جائے۔'' ہم نے عرض کیا ضرور چلنا چاہیے۔ چنانچہ ہم سب نکلے اور ایک یا دو روز چلتے رہے۔ اب آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اچھا ان کافروں سے جنگ کرنے کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے انہیں اس بات کی خبر ہو گئی ہے کہ تم قافلے کے خیال سے نکل چکے ہو۔'' مسلمانوں نے کہا کہ واللہ ہم میں دشمن کے اتنے بڑے لشکر سے لڑنے کی طاقت نہیں۔ ہم جو نکلے ہیں تو صرف قافلے کو لوٹنے کے خیال سے چل پڑے ہیں۔ آپ ﷺ نے دوبارہ یہی سوال کیا۔ پھر ہم لوگوں نے یہی جواب دیا۔ اب مقداد بن عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! ہم اس موقع پر ایسا نہ کہیں گے' جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام کی امت نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا کہ اے موسیٰ! تم اور تمہارا رب دونوں جاؤ اور دشمن سے لڑو ہم یہیں بیٹھے تمہاری واپسی کے منتظر رہتے ہیں۔ ہم گروہ انصار نے تمنا کی اور کہا' اگر ہم بھی وہی کہتے جو مقداد نے کہا تو یہ بات قافلہ کا مال عظیم مل جانے سے بھی ہمیں زیادہ پسند ہوتی۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ ﴿كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِنْ

بَيْتِكَ بِالْحَقِّ وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۝﴾ ابو وقاص لیثی رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بدر کی طرف سب کو لے کر نکلے اور مقام روحاء میں پہنچ کر لوگوں کے سامنے خطبہ دیا اور کہا تم لوگوں کی کیا رائے ہے؟ تو ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہمیں علم ہو چکا ہے کہ یہ کفار یہاں یہاں تک پہنچ گئے ہیں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم لوگوں کی کیا رائے ہے؟ اب کی مرتبہ عمر رضی اللہ عنہ نے بھی ابو بکر رضی اللہ عنہ کی طرح جواب دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر اور ایک بار یہ سوال کیا تو سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے کہا' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کی مراد ہم سے ہے اللہ تعالیٰ کی قسم! میں نہ کبھی برک الغماد گیا ہوں نہ مجھے اس کی راہ کا علم ہے لیکن اگر آپ یمن کے برک الغماد تک بھی جائیں تو بھی ہم آپ کے ساتھ چلیں گے اور امت موسیٰ کی طرح نہ کہیں گے کہ تم اور تمہارا رب جا کر لڑ لو ہم یہیں سے تمہارا ساتھ دیں گے۔ ممکن ہے کہ آپ نکلنے کے وقت کسی اور غرض سے نکلے ہوں' پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے کوئی دوسری صورت پیدا کر دی ہو' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم جو صورت چاہیں اختیار کریں جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ دینا چاہتا ہے دے اور جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ٹوٹنا چاہتا ہے ٹوٹ جائے' جو چاہے آپ کا مخالف بن جائے اور جو چاہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے صلح کر کے رہے۔ ہمارا مال جو کچھ ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سب لے سکتے ہیں۔ سعد رضی اللہ عنہ کے اسی قول کی بنا پر وہ آیت اتری۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ بدر کے لئے مشورہ کیا اور پھر قریش کے لشکر سے جنگ کا حکم دیا تو مسلمانوں کو یہ جنگ ناپسند تھی۔ اسی لئے آیت اتری تھی کہ ﴿اِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۝﴾ یعنی بعض مومنین کی یہ مرضی نہیں ہے۔ اور حق بات ظاہر ہو جانے کے بعد بھی یہ تم سے بحث کرتے ہیں۔ وہ ایسا سمجھ رہے ہیں کہ جنگ کریں گے تو گویا موت کی طرف کھینچے جا رہے ہیں۔ مجاہد کہتے ہیں کہ فی الحق سے مراد فی القتال ہے۔ محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ ﴿لَكٰرِهُوْنَ﴾ سے مشرکین کے ساتھ ہی جنگ کی ناپسندی مراد ہے۔ سدی کہتے ہیں کہ ﴿بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ﴾ کا مطلب ہے کہ یہ ظاہر ہو جانے کے بعد کہ تم حکم رب کے سوا کسی بات کا اقدام نہیں کرتے' پھر بھی رسول کی رائے کے خلاف کرتے ہیں۔ ابن زید ﴿يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ۝﴾ کے بارے میں کہتے ہیں کہ اس سے مراد مشرکین ہیں۔ یعنی یہ مشرکین حق بات کے بارے میں مجادلہ کرتے ہیں گویا کہ وہ موت کی طرف کھینچے جا رہے ہیں جبکہ انہیں اسلام کی دعوت دی جا رہی ہو اور یہ کہ ایسی مذموم صفت سے مومنین متصف نہیں ہو سکتے اور یہ صفت اہل کفر ہی کی ہو سکتی ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کا اس پر یہ اعتراض ہے کہ ابن زید کا یہ قول کوئی وقعت نہیں رکھتا کیونکہ الفاظ ﴿يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ﴾ سے پہلے سیاق عبارت اہل ایمان سے متعلق ہے اور جو الفاظ اس کے بعد ہیں ظاہر ہے کہ وہ اسی کی خبر ہو گی۔ سچ تو یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما ہی کا قول درست ہے کہ اس سے مراد مومنین ہی ہیں۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے اسی قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کی تائید کی ہے۔ یہی حق ہے اور سیاق کلام اسی کی تائید کرتا ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کامیابی کے ساتھ جنگ بدر سے فارغ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا گیا کہ اب مال بھرے قافلے سے بھی نمٹ لیں۔ اب کوئی رکاوٹ بھی باقی نہیں رہی۔ تو عباس رضی اللہ عنہ جو قیدی کی حیثیت سے اسیران جنگ میں تھے بول اٹھے کہ ہرگز یہ مناسب نہیں' کیونکہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ پاک نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے وعدہ فرمایا ہے دو چیزوں میں سے ایک کا چنانچہ ایک چیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہو چکی اب دوسری چیز بھی حاصل کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ [1] اس کی اسناد جید

---

[1] ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ الأنفال ۳۰۸۰ وسندہ ضعیف سماک کی عکرمہ سے روایت ضعیف ہوتی ہے۔ احمد، ۱/ ۲۲۹؛ مسند ابی یعلی ۲۳۷۳۔

ہیں۔اس قول کے معنی ﴿تَوَدُّونَ اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ﴾ یہ ہیں کہ تم یہ چاہتے تھے کہ وہ چیز حاصل کریں جس میں نہ کوئی مدافعت ہے نہ قتال ہے یعنی ابوسفیان کے قافلے کو لوٹنا حالانکہ اللہ تعالیٰ تو یہ چاہتا تھا کہ تم کو ایسی جماعت سے بھڑا دے جو جاہ و شوکت والی ہو اور اس سے جنگ واقع ہو تا کہ اللہ تعالیٰ تم کو ان پر کامیابی بخشے اور اللہ تعالیٰ کے دین کا غلبہ ہو کلمہ اسلام بلند ہو۔ اللہ تعالیٰ کے سوا عاقبت امور سے کوئی واقف نہیں' حسن تدبیر کا مدبر وہی ہے اگر چہ لوگ اس کے خلاف ہی کیوں نہ چاہتے ہوں۔ جیسا کہ فرمایا کہ قتال تم پر فرض ہے خواہ وہ تمہیں ناگوار ہی ہو۔ بہت ممکن ہے کہ تمہیں ایک بات ناپسند ہو اور خیر اسی کے اندر ہو اور ایک بات اچھی لگے اور شر اسی کے اندر ہو۔ حسب ذیل حدیث بھی سیاق حدیث بدر میں ہے کہ جب نبی اکرم ﷺ نے شام سے ابوسفیان کے چلنے کی خبر پائی تو مسلمانوں کو بلایا اور کہا کہ قریش کے اس قافلے کے ساتھ مال و متاع بہت ہے اس پر دھاوا بولو۔ کیا عجب کہ کفار کا مال غنیمت اللہ تعالیٰ تمہیں دے دے۔ بعض کے پاس اسلحہ تھا اور بعض کے پاس نہیں اور نہ انہیں یہ گمان تھا کہ نبی اکرم ﷺ جنگ کریں گے۔ اور ابوسفیان جب حجاز سے قریب ہوا تو اس نے اپنے جاسوس چھوڑ رکھے تھے اور ہر آنے جانے والے سے نبی اکرم ﷺ کی خبریں پوچھتا رہتا تھا۔ چنانچہ اس کو خبر مل گئی کہ حضرت محمد ﷺ تمہارے قافلے کے درپے ہیں تو اس نے احتیاطی تدابیر اختیار کر لیں اور ضمضم بن عمرو غفاری کو فوراً مکے بھیجا کہ قریش سے مل کر قافلے کی حفاظت کا انتظام کرائے کیونکہ محمد ﷺ حملہ آور ہو رہے ہیں ادھر رسول اللہ ﷺ بھی اپنے ساتھیوں کو لے کر نکلے اور وادی ذفران تک پہنچے اور دہاں قیام کیا کہ اتنے میں آپ کو خبر ملی کہ قریش اپنے قافلے کی حفاظت و مدافعت کی خاطر مکہ سے روانہ ہو گئے ہیں تو آپ ﷺ نے مشورہ کیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بھی ٹھیک بات کہہ دی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی یہی کہا۔ پھر مقداد رضی اللہ عنہ کہنے لگے' یارسول اللہ ﷺ! ہم آپ کے ساتھ ہیں اللہ تعالیٰ کا جو منشا ہے اس کو پورا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم (حضرت) موسیٰ علیہ السلام کی امت کی طرح نہیں کہیں گے۔ اگر آپ ہمیں حبش تک بھی لے جانا چاہیں تو جب تک آپ ﷺ وہاں نہ پہنچیں ہم آپ کا ساتھ نہ چھوڑیں گے۔ تو آپ نے مقداد رضی اللہ عنہ کو دعائے خیر دی۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اے لوگو! مجھے مشورہ دو" آپ ﷺ کی مراد انصار سے تھی۔ ایک تو اس وجہ سے بھی کہ انصار تعداد میں زیادہ تھے دوسرے اس لئے بھی کہ عقبہ میں جب انصار نے بیعت کی تھی تو اس بات پر کی تھی کہ جب آپ اس قرب مکہ سے نکل کر مدینہ پہنچ جائیں گے تو ہر حال میں ہم آپ کا ساتھ دیں گے۔ یعنی دشمن آپ پر چڑھائی کر کے آئے تو ہم اس کے مقابلے پر ہو جائیں گے۔ اس میں چونکہ یہ وعدہ نہ تھا کہ جارحانہ اقدام پر بھی ساتھ دیں گے' اس لئے حضور ﷺ ان کا بھی ارادہ اور رائے دریافت کر لینا چاہتے تھے تا کہ ان سے بھی وعدہ لے کر ان کی ہمدردیاں بھی حاصل کر لیں۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ شاید آپ ہم سے جواب طلب فرما رہے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ہاں میری مراد تمہیں لوگوں سے ہے۔ تو سعد رضی اللہ عنہ نے کہا یارسول اللہ ﷺ! ہمارا آپ ﷺ پر ایمان ہے' آپ کا حکم ماننے کی بیعت آپ کے ہاتھ پر کر چکے ہیں' ہم آپ کا ساتھ کبھی نہ چھوڑیں گے اللہ تعالیٰ کی قسم! اگر سمندر کے کنارے کھڑے ہو کر بھی آپ ﷺ اس میں گھوڑا ڈال دیں تو ہم بھی اس میں کود پڑیں گے ہم میں سے کوئی بھی ذرا تامل نہ کرے گا۔ ہم لڑائیوں میں بہادر بتانے والے' مصیبتوں کو جھیلنے والے ہیں۔ آپ ہم سے ان شاء اللہ خوش رہیں گے۔ اس جواب سے آپ بہت خوش ہوئے اسی وقت کوچ کا حکم دے دیا اور فرمایا کہ رب نے دو میں سے ایک کا مجھ سے وعدہ فرمایا ہے اور کیا عجب وہ ایک یہی جنگ ہو۔ میں گویا مشرکین کا مقتل یہیں سے اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں۔

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ۝۹ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝۱۰

ع

ترجمہ: اس وقت کو یاد کرو جب کہ تم اپنے رب سے فریاد کر رہے تھے پھر اللہ تعالیٰ نے تمہاری سن لی کہ میں تم کو ایک ہزار فرشتوں سے مدد دوں گا جو سلسلہ وار چلے آئیں گے۔[۹] اور اللہ تعالیٰ نے یہ امداد محض اس کے لئے کی کہ بشارت ہو اور تا کہ تمہارے دلوں کو قرار ہو جائے۔ اور نصرت صرف اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے ہے جو کہ زبردست حکمت والے ہیں۔[۱۰]

**میدان بدر میں نبی ﷺ کی دعا پر اللہ کی مدد کا نزول:** [آیت:۹-۱۰] حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بدر کے روز نبی کریم ﷺ نے اپنے ساتھیوں کا شمار کیا تو تین سو سے کچھ اوپر تھے۔ اور مشرکین کوئی ایک ہزار کی تعداد میں تھے۔ چنانچہ آپ قبلہ رو ہو کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے لگے۔ آپ صرف ایک چادر اوڑھے ہوئے تھے اور تہبند بندھی ہوئی تھی اور فرما رہے تھے کہ ''یا رب! تو نے مجھ سے جو وعدہ فرمایا ہے اس موقع پر پورا کر۔ اگر مسلمانوں کی اس مٹھی بھر جماعت کو تو نے ہلاک کر دیا تو زمین پر تیری عبادت کرنے والا کوئی نہ رہے گا اور توحید کا نام و نشان مٹ جائے گا۔'' آپ ﷺ اللہ تعالیٰ سے فریاد کر رہے تھے دعائیں مانگ رہے تھے حتیٰ کہ چادر آپ ﷺ کے شانوں سے گر پڑی، حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے آ کر اس کو آپ ﷺ کے کندھوں پر ڈال دیا اور آپ کے پیچھے کھڑے ہو گئے اور کہنے لگے: یا رسول اللہ! اب اللہ تعالیٰ سے التجائیں بس کر دیجئے' وہ اپنا وعدہ ضرور پورا کرے گا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی کہ جب تم نے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی تو اس نے تمہاری درخواست قبول کر لی' اب میں ایک ہزار صف بہ صف فرشتوں سے تمہاری مدد کرتا ہوں۔ چنانچہ جس روز جنگ ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے مشرکین کو شکست فاش دے دی۔ مشرکوں میں سے ستر قتل ہوئے اور ستر قید ہوئے۔ اب رسول اللہ ﷺ نے ابو بکر اور عمر اور علی رضی اللہ عنہم سے مشورہ کیا' تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ! یہ آپ کے بھائی بند اور قبیلہ د خاندان والے ہیں' میں تو یہ رائے رکھتا ہوں کہ ان سے فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے تا کہ فدیہ کی رقم سے ہمیں مالی استحکام حاصل ہو کافروں پر غلبہ کی اور قوت پیدا ہو اور کیا عجب ہے کہ بعد میں اللہ تعالیٰ انہیں ہدایت بخشے۔ پھر یہ خود ہماری قوت میں اضافہ کریں گے۔ اس کے بعد حضور ﷺ نے عمر رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر کہا کہ ''عمر! تم کیا کہتے ہو؟'' تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا' میری تو وہ رائے نہیں جو ابو بکر رضی اللہ عنہ کی ہے۔ آپ مجھے حکم دیجئے کہ میں اپنے رشتہ دار کا فر قیدی کو قتل کر دوں اور علی رضی اللہ عنہ کو حکم دیجئے کہ وہ اپنے بھائی عقیل کی گردن اڑا دیں اور حمزہ رضی اللہ عنہ اپنے فلاں بھائی کی گردن ماریں تا کہ ہم اللہ تعالیٰ کے حضور یہ ثابت کر سکیں کہ مشرکین کے لئے ہمارے دلوں میں کوئی رعایت نہیں۔ یہ مشرکین قیدی تو کافروں کے سردار اور قائد ہیں۔ لیکن نبی اکرم ﷺ نے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کی رائے کو ترجیح دی اور ان قیدیوں سے فدیہ لے کر چھوڑ دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ دوسرا دن نکلا تو میں آنحضرت ﷺ کے گھر گیا۔ دیکھتا ہوں کہ آپ ﷺ اور ابو بکر دونوں رو رہے ہیں، میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ! آپ اور ابو بکر کیوں رو رہے ہیں۔ تا کہ رونا آئے تو میں بھی روؤں اور نہ آئے تو رونے کی صورت ہی بنا لوں تا کہ آپ ﷺ کا شریک ہو جاؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ''یہ فدیہ لے کر چھوڑ دینے کی وجہ سے رونا ہے۔ میں اس خطا کی وجہ سے

اس عذاب کو دیکھ رہا ہوں جو اتنا قریب ہے جتنا یہ میرے سامنے کا درخت۔" چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی ﴿مَا كَانَ لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ أَسْرَىٰ حَتَّىٰ يُثْخِنَ فِي الْأَرْضِ ...... فَكُلُوا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلَالًا طَيِّبًا﴾ ❶ چنانچہ غنیمت حلال کر دی گئی۔ پھر جب آیندہ سال یوم احد آیا تو یوم بدر کی غلطی کا اللہ تعالیٰ نے یوں بدلہ لیا کہ فدیہ کے ستر چھوٹے ہوئے کافروں کے بدلے احد میں مسلمانوں کے ستر صحابی شہید ہوئے۔ حضور ﷺ کے سامنے کے چار دانت ٹوٹ پڑے، خود سر مبارک میں دھنس گیا، خون چہرۂ مقدس پر بہنے لگا۔ چنانچہ یہ آیت اتری کہ "مصیبت پہنچی تو تم کہنے لگے کہ یہ کہاں سے آ گئی۔ کہہ دو کہ یہ تمہارے اپنے ہاتھوں نازل ہوئی ہے" ❷ یعنی فدیہ لے کر چھوڑ دینے کے سبب۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ یہ آیت کریمہ ﴿إِذْ تَسْتَغِيثُونَ رَبَّكُمْ﴾ سے مراد حضور ﷺ کا دعا کرنا ہے کیونکہ بدر کے روز نبی اکرم ﷺ اللہ سے بہت اصرار کے ساتھ دعا مانگ رہے تھے کہ عمر رضی اللہ عنہ آ کر کہنے لگے: یا رسول اللہ! اب دعا کو مختصر کر دیجئے اللہ پاک ضرور اپنا وعدہ پورا فرمائے گا جو آپ ﷺ سے کیا گیا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ یوم بدر میں نبی پاک ﷺ فرما رہے تھے کہ "اے اللہ تعالیٰ! میں عہد کے پورا کرنے کی طرف تجھے توجہ دلاتا ہوں ورنہ اے اللہ تعالیٰ تجھے پوجنے والا کوئی نہ رہے گا۔" تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ کا ہاتھ تھام لیا اور کہا حضرت بس بس۔ تو آپ اٹھے اور فرما رہے تھے "کہ قریب تر عرصہ میں کافروں کو شکست ہونے والی ہے اور وہ پیٹھ پھیر کر بھاگنے والے ہیں" ﴿بِأَلْفٍ مِّنَ الْمَلَائِكَةِ مُرْدِفِينَ﴾ یعنی فرشتوں کی صفیں ایک کے پیچھے ایک لگی ہوئی تھیں۔ اور ﴿مُرْدِفِينَ﴾ سے مراد مدد بھی ہو سکتی ہے یعنی فرشتے مدد پر تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جبریل علیہ السلام ہزار فرشتے لے کر نبی اکرم ﷺ کی سیدھی طرف تھے جدھر کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے اور میکائیل ایک ہزار فرشتے لے کر بائیں طرف تھے جدھر میں تھا۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ہزار کی مدد پر دوسرے ہزار بھی تھے۔ اسی لئے بعض نے ﴿مُرْدَفِينَ﴾ بفتحہ دال قراءت کی ہے وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔ اور یہ بھی روایت ہے کہ پانچ سو ملائکہ جبریل علیہ السلام کے ساتھ تھے اور پانچ سو میکائیل علیہ السلام کے ساتھ۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ایک مسلمان ایک مشرک کے پیچھے لگا ہوا تھا کہ اوپر سے ایک کوڑا مشرک کے سر پر پڑنے کی آواز سنی اور ایک سوار کی بھی آہٹ پائی گئی، اب کیا دیکھتے ہیں کہ کافر گر کر زمین پر ڈھیر ہو گیا ہے۔ کوڑے کی ضرب سے سر پھٹ گیا ہے حالانکہ کسی انسان نے اسے مارا نہ تھا۔ اب پیچھے والے انصاری نے یہ خبر حضور ﷺ کو پہنچائی، تو آپ ﷺ نے فرمایا "تم نے سچ کہا یہ آسمانی مدد تھی۔" یہ آپ ﷺ نے تین دفعہ فرمایا۔ چنانچہ ستر تو قتل ہوئے تھے اور ستر قیدی ہوئے۔ ❸ رافع رضی اللہ عنہ اہل بدر میں سے تھے، کہتے ہیں کہ جبریل علیہ السلام آئے اور حضور ﷺ سے پوچھا کہ آپ اہل بدر کو کیسا سمجھتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا "مسلمانوں میں سب سے افضل" تو حضرت جبریل علیہ السلام کہنے لگے کہ بدر میں مدد کرنے والے ملائکہ بھی دوسرے ملائک میں ایسے ہی افضل سمجھے جاتے ہیں۔ ❹ بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا جب کہ عمر رضی اللہ عنہ نے قتل حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں مشورہ دیا تھا، یہ کہ حاطب بدر میں شریک ہوا تھا اور تمہیں کیا خبر کہ شاید اللہ پاک نے اہل بدر کو بخش دیا ہو۔ کیونکہ فرمایا تھا کہ اب تم جو چاہو کرو، میں نے تمہیں بخش دیا ہے۔ ❺

❶ ٨/ الانفال: ٦٧، ٦٩۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب الجهاد، باب الإمداد بالملائكة فی غزوة بدر...... ١٧٦٣؛ احمد، ١/ ٣٠؛ ابن حبان، ٤٧٩٣؛ دلائل النبوة، ٣/ ٥١۔ ❸ صحیح مسلم، حوالہ سابق۔

❹ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب شهود الملائكة بدرا، ٣٩٩٢۔

❺ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب فضل من شهد بدرا، ٣٩٨٣؛ صحیح مسلم، ٢٤٩٤۔

اکثر علما رحمۃ اللہ علیہم کا یہی قول ہے۔ ہاں ذوی القربیٰ کا جو حصہ ہے وہ بنو ہاشم اور بنو عبدالمطلب کا ہے۔ اس لئے کہ اولاد عبدالمطلب نے اولاد ہاشم کی جاہلیت میں اور اول اسلام میں موافقت کی اور انہیں کے ساتھ انہوں نے گھاٹی میں قید ہونا بھی منظور کر لیا کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ستائے جانے کی وجہ سے یہ لوگ بگڑ بیٹھے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت میں تھے ان میں سے مسلمان تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کے لئے اور ان میں سے کافر خاندانی طرفداری اور رشتوں ناتوں کی حمایت کے لئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب کی فرمانبرداری کر کے۔ ہاں بنو عبد شمس اور بنو نوفل یہ بھی گو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی تھے لیکن وہ ان کی موافقت میں نہ تھے بلکہ ان کے خلاف تھے انہیں الگ کر چکے تھے اور ان سے لڑ رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ قریش کے اور تمام قبائل ان کے مخالف ہیں اسی لئے ابو طالب نے اپنے قصیدہ لامیہ میں ان کی بہت ہی مذمت کی ہے کیونکہ یہ قریبی قرابت دار تھے۔ کہا ہے کہ انہیں بہت جلد اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی اس شرارت کا پورا بدلہ ملے' ان بیوقوفوں نے اپنے ہو کر ایک خاندان اور ایک خون کے ہو کر ہم سے آنکھیں پھیر لی ہیں وغیرہ۔ ایک موقعہ پر حضرت جبیر بن مطعم بن عدی بن نوفل اور حضرت عثمان بن عفان بن ابو العاص ابن امیہ بن عبد شمس، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے اور شکایت کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے خمس میں سے بنو عبدالمطلب کو تو دیا لیکن ہمیں چھوڑ دیا حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت داری کے لحاظ سے وہ اور ہم بالکل یکساں اور برابر ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سنو! بنو ہاشم اور بنو عبدالمطلب تو بالکل ایک ہی چیز ہیں۔ ❶ بعض روایت میں یہ بھی ہے کہ انہوں نے تو مجھ سے نہ کبھی جاہلیت میں جدائی برتی نہ اسلام میں۔ ❷ یہ قول تو جمہور علما کا ہے کہ یہ بنو ہاشم اور بنو عبدالمطلب ہیں' بعض کہتے ہیں یہ صرف بنو ہاشم ہیں۔ مجاہد کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ بنو ہاشم میں فقرا ہیں پس صدقے کی جگہ ان کا حصہ مال غنیمت میں مقرر کر دیا۔ یہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ قرابت دار ہیں جن پر صدقہ حرام ہے۔ علی بن حسین رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اسی طرح مروی ہے۔ بعض کہتے ہیں یہ سب قریش ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے استفتا کیا گیا کہ ذوی القربیٰ کون ہیں؟ آپ نے جواب تحریر فرمایا کہ ہم تو کہتے تھے ہم ہیں لیکن ہماری قوم نہیں مانتی وہ سب کہتے ہیں کہ سارے ہی قریش ہیں ❸ (مسلم وغیرہ) بعض روایتوں میں صرف پہلا جملہ ہی ہے۔ دوسرے جملے کے راوی ابو معشر نجیح بن عبدالرحمٰن مدنی کی روایت میں ہی یہ جملہ ہے کہ سب کہتے ہیں کہ سارے قریش ہیں۔ اس میں ضعف بھی ہے۔ ابن ابی حاتم میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''تمہارے لئے لوگوں کے میل کچیل سے تو میں نے منہ پھیر لیا' خمس کا پانچواں حصہ کافی ہے۔'' ❹ یہ حدیث حسن ہے اس کے راوی ابراہیم بن مہدی کو امام ابو حاتم ثقہ بتلاتے ہیں لیکن یحییٰ بن معین کہتے ہیں کہ یہ منکر روایتیں لاتے ہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

آیت میں یتیموں کا ذکر ہے یعنی مسلمانوں کے بے باپ کے بچے۔ پھر بعض تو کہتے ہیں کہ یتیمی کے ساتھ فقیری بھی ہو تو وہ مستحق ہیں اور بعض کہتے ہیں ہر امیر فقیر یتیم کو یہ الفاظ شامل ہیں۔ مساکین سے مراد وہ محتاج ہیں جن کے پاس اتنا نہیں کہ ان کی فقیری اور ان کی حاجت پوری ہو جائے اور انہیں کافی ہو جائے۔ ابن سبیل وہ مسافر ہے جو اتنی حد تک وطن سے نکل چکا ہو یا جا رہا ہو کہ جہاں پہنچ کر اسے نماز کو قصر پڑھنا جائز ہو اور سفر خرچ کافی اس کے پاس نہ رہا ہو۔ اس کی تفسیر سورۂ برأت کی آیت ﴿اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ﴾ ==

---

❶ صحیح بخاری، کتاب فرض الخمس، باب ومن الدلیل علی ان الخمس للإمام، ۳۱۴۰؛ ابوداود ۲۹۷۸؛ السنن الکبریٰ بیهقی، ۶/ ۳۶۵؛ احمد، ۴/ ۸۱؛ مسند ابی یعلی ۷۳۹۹۔ ❷ ابوداود، کتاب الخراج، باب فی بیان مواضع قسم الخمس۔۔۔ ۲۹۸۰ وهو صحیح، نسائی ۴۱۴۲۔ ❸ صحیح مسلم، کتاب الجهاد، باب النساء الغازیات یرضخ لهن ولا یسهم۔۔۔ ۱۸۱۲، اس میں (قریش) کا لفظ نہیں ہے۔ ❹ المعجم الکبیر، ۱۱۵۴۳ بتصرف یسیر وسنده ضعیف جداً۔



إِذْ أَنتُم بِالْعُدْوَةِ الدُّنْيَا وَهُم بِالْعُدْوَةِ الْقُصْوَىٰ وَالرَّكْبُ أَسْفَلَ مِنكُمْ ۚ وَلَوْ تَوَاعَدتُّمْ لَاخْتَلَفْتُمْ فِي الْمِيعَادِ ۙ وَلَٰكِن لِّيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا لِّيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَن بَيِّنَةٍ وَيَحْيَىٰ مَنْ حَيَّ عَن بَيِّنَةٍ ۗ وَإِنَّ اللَّهَ لَسَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿٤٢﴾

ترجمہ: جب کہ تم پاس والے کنارے پر تھے اور وہ دور والے کنارے پر تھے اور قافلہ تم سے بہت نیچا تھا' اگر تم آپ آپس میں وعدے کرتے تو یقیناً تم میں اس وعدے کے بارے میں بہت سے اختلاف پڑتے لیکن اللہ تعالیٰ کو تو ایک کام کر ہی ڈالنا تھا' تاکہ وہ ظاہری طور پر بھی برباد ہو جو دلیل کی رو سے ہلاک ہو چکا ہے اور وہ جی جائے جو دلیل سے جیتا ہے' بے شک اللہ تعالیٰ بہت سننے والا خوب جاننے والا ہے۔[۴۲]

= کی تفسیر میں آئے گی' ان شاء اللہ تعالیٰ۔ ہمارا اللہ تعالیٰ پر بھروسہ ہے اور اسی سے ہم مدد طلب کرتے ہیں۔

پھر فرماتا ہے کہ اگر تم میں اللہ تعالیٰ پر اور اس کی اتاری ہوئی وحی پر ایمان ہے تو جو وہ فرما رہا ہے بجالاؤ یعنی مال غنیمت میں سے پانچواں حصہ الگ کر دیا کرو۔ بخاری مسلم میں ہے کہ وفد عبدالقیس کو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''میں تمہیں چار باتوں کا حکم کرتا ہوں اور چار سے منع کرتا ہوں میں تمہیں اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے کا حکم دیتا ہوں۔ جانتے بھی ہو کہ اللہ تعالیٰ پر ایمان لانا کیا ہے؟ گواہی دینا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور حضرت محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور نماز کو پابندی سے ادا کرنا زکوٰۃ دینا اور غنیمت میں سے خمس ادا کرنا۔ ❶ پس خمس کا دینا بھی ایمان میں داخل ہے۔'' حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب صحیح بخاری شریف میں باب باندھا ہے کہ خمس کا ادا کرنا ایمان میں ہے پھر اس حدیث کو وارد فرمایا ہے اور ہم نے شرح صحیح بخاری میں اس کا پورا مطلب واضح بھی کر دیا ہے' وللہ الحمد والمنہ۔ پھر اللہ تعالیٰ اپنا ایک احسان وانعام بیان فرماتا ہے کہ اس نے حق و باطل میں فرق کر دیا۔ اپنے دین کو غالب کیا اپنے نبی اکرم ﷺ کی اور آپ ﷺ کے لشکریوں کی مدد فرمائی اور جنگ بدر میں انہیں غلبہ دیا۔ کلمہ ایمان کلمہ کفر پر چھا گیا۔ پس یوم الفرقان سے مراد بدر کا دن ہے جس میں حق و باطل کی تمیز ہو گئی' ❷ بہت سے بزرگوں سے اس کی یہی تفسیر مروی ہے۔ ❸ یہی سب سے پہلا غزوہ تھا۔ مشرک لوگ عتبہ بن ربیعہ کی ماتحتی میں تھے۔ جمعہ کے دن انیس یا سترہ رمضان کو یہ لڑائی ہوئی تھی اصحاب رسول تین سو دس سے کچھ اوپر تھے اور مشرکوں کی تعداد نو سو سے ایک ہزار کی تھی' باوجود اس کے اللہ تبارک وتعالیٰ نے کافروں کو شکست دی ستر سے کچھ اوپر اوپر تو یہ مارے گئے اور اتنے ہی قید کر لئے گئے۔ مستدرک حاکم میں ہے ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لیلۃ القدر کو گیارہویں رات میں ہی یقین کے ساتھ تلاش کرو اس لئے کہ اس کی صبح کو بدر کی لڑائی کا دن تھا ❹ حسن بن علی رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں لیلۃ الفرقان جس دن دونوں جماعتوں میں گھمسان کی لڑائی ہوئی رمضان شریف کی سترہویں تھی یہ رات بھی جمعہ کی رات تھی۔ غزوے اور سیرت کی کتابوں والوں کے نزدیک صحیح یہی ہے۔ ہاں یزید بن ابو جعد رحمۃ اللہ علیہ جو اپنے زمانے کے مصری علاقے کے امام تھے فرماتے ہیں کہ بدر کا دن پیر کا دن تھا۔ لیکن کسی اور نے ان کی متابعت نہیں کی اور جمہور کا قول یقیناً ان کے قول پر مقدم ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**قافلہ ابوسفیان اور معرکہ بدر کی تفصیل:** [آیت:۴۲] فرماتا ہے کہ اس دن تم وادی الدنیا میں تھے جو مدینے شریف سے قریب

❶ صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب اداء الخمس من الایمان ۵۳؛ صحیح مسلم ۷۱؛ ابو داود ۳۶۹۲؛ ترمذی ۲۶۱۱؛ احمد، ۱/ ۲۲۸۔

❷ حاکم، ۳/ ۲۳ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما وسندہ ضعیف۔

❸ الطبری، ۱۳/ ۵۶۱۔

❹ حاکم، ۳/ ۲۰ وسندہ ضعیف۔

ہے اور مشرک لوگ مکے کی جانب مدینے کی دور کی وادی میں تھے اور ابوسفیان اور اس کا قافلہ تجارتی اسباب سمیت نیچے کی رخ دریا کی طرف تھا۔ اگر تم اور کفار قریش پہلے سے جنگ کا ارادہ کرتے تو یقیناً تم میں اختلاف پڑتا کہ لڑائی کہاں ہو۔ یہ بھی مطلب کہا گیا کہ اگر تم لوگ آپس میں طے کر کے جنگ کے لئے تیار ہوئے ہوتے اور پھر تمہیں ان کی کثرت تعداد اور کثرت اسباب معلوم ہوتی تو بہت ممکن تھا کہ ارادے پست ہو جاتے اس لئے قدرت نے بغیر پہلے طے کئے دونوں جماعتوں کو اچانک ملا دیا کہ اللہ تعالیٰ کا یہ ارادہ پورا ہو جائے کہ اسلام اور مسلمانوں کو بلندی ہو اور شرک اور مشرکوں کو پستی ہو پس جس کو کرنا تھا اللہ پاک کر گزرا۔ چنانچہ کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمان تو صرف قافلے کے ارادے سے ہی نکلے تھے اللہ تعالیٰ نے دشمن سے مڈھ بھیڑ کرا دی بغیر کسی تقرر کے اور بغیر کسی جنگی تیاری کے۔ ❶ ابوسفیان ملک شام سے قافلے کو لے کر چلا۔ ابوجہل اسے مسلمانوں سے بچانے کے لئے مکے سے نکلا قافلہ اور راستے سے نکل گیا اور مسلمانوں اور کافروں کی جنگ ہوگئی۔ اس سے پہلے دونوں ایک دوسرے سے بے خبر تھے ایک دوسرے کو خصوصاً پانی لانے والوں کو دیکھ کر انہیں ان کا اور انہیں ان کا علم ہوا۔ سیرت محمد بن اسحاق میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم برابر اپنے ارادے سے جا رہے تھے صفراء کے قریب پہنچ کر بسبس بن عمرو اور عدی بن ابوالزغباء جہنی کو ابوسفیان کا پتہ چلانے کے لئے بھیجا ان دونوں نے بدر کے میدان میں پہنچ کر بطحا کے ایک ٹیلے پر اپنی سواریاں بٹھائیں اور پانی کے لئے نکلے راستے میں دو لڑکیوں کو آپس میں جھگڑتے ہوئے دیکھا ایک دوسرے سے کہتی ہے تو میرا قرضہ کیوں ادا نہیں کرتی؟ اس نے کہا جلدی نہ کر کل یا پرسوں یہاں قافلہ آنیوالا ہے میں تجھے تیرے حق دے دوں گی۔ مجدی بن عمرو بیچ میں بول اٹھا اور کہا یہ سچ کہتی ہے اسے ان دونوں صحابیوں نے سن لیا اپنے اونٹ کسے اور فوراً خدمت نبوی میں جا کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی۔ ادھر ابوسفیان اپنے قافلے سے پہلے یہاں اکیلا پہنچا اور مجدی بن عمرو سے کہا کہ اس کنویں پر تم نے کسی کو دیکھا؟ اس نے کہا نہیں البتہ دو سوار آئے تھے اونٹ اس ٹیلے پر بٹھائے اپنی مشک میں پانی بھرا اور چل دیئے۔ یہ سن کر یہ اس جگہ پہنچا مینگنیاں لیں اور انہیں توڑا اور کھجوروں کی گٹھلیاں ان میں پا کر کہنے لگا واللہ یہ مدنی لوگ ہیں وہیں سے واپس اپنے قافلے میں پہنچا اور راستہ بدل کر سمندر کے کنارے چل دیا۔ جب اسے اس طرف سے اطمینان ہو گیا تو اس نے اپنا قاصد قریشیوں کو بھیجا کہ اللہ نے تمہارے قافلے کو اور مال کو اور آدمیوں کو بچا لیا تم لوٹ جاؤ۔ یہ سن کر ابوجہل نے کہا نہیں جب یہاں تک ہم آ چکے ہیں تو بدر تک ضرور جائیں گے یہاں ایک بازار لگا کرتا تھا وہاں ہم تین روز ٹھہریں گے وہاں اونٹ ذبح کریں گے شرابیں پئیں گے کباب بنائیں گے تاکہ عرب میں ہماری دھوم مچ جائے اور ہر ایک کو ہماری بہادری بے جگری معلوم ہو اور وہ ہمیشہ ہم سے خوف زدہ رہیں لیکن اخنس بن شریق نے کہا کہ بنو زہرہ کے لوگو! اللہ تعالیٰ نے تمہارے مال محفوظ کر دیئے تم کو چاہئے کہ اب واپس چلے جاؤ۔ اس کے قبیلے نے اس کی مان لی یہ لوگ تو لوٹ گئے اور بنو عدی بھی بدر کے قریب پہنچ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی طالب حضرت سعد بن ابی وقاص اور حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کو خبر لانے کے لئے بھیجا چند اور صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھی ان کے ساتھ روانہ کر دیا۔ انہیں بنو سعید بن عاص کا اور بنو حجاج کا غلام کنویں پر مل گیا دونوں کو گرفتار کر لیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا۔ اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں تھے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے ان سے سوال کرنا شروع کیا کہ تم کون ہو؟ انہوں نے کہا کہ قریش کے سقے ہیں انہوں نے ہمیں پانی لانے کے لئے بھیجا تھا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کا خیال تھا کہ ابوسفیان کے آدمی ہیں اس لئے انہوں نے ان پر سختی شروع کی آخر گھبرا کر انہوں نے کہہ دیا کہ ہم ابوسفیان کے قافلے کے ہیں تب انہیں چھوڑا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

❶ الطبری، ١٣/ ٥٦٦۔

نے ایک رکعت پڑھ کر سلام پھیر دیا اور فرمایا کہ "جب تک یہ سچ بولتے رہے تم انہیں مارتے پیٹتے رہے اور جب انھوں نے جھوٹ کہا تم نے چھوڑ دیا واللہ یہ سچے ہیں یہ قریش کے غلام ہیں۔ ہاں جی بتلاؤ قریش کا لشکر کہاں ہے؟" انہوں نے کہا وادی قصویٰ کے اس طرف اس ٹیلے کے پیچھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا "وہ تعداد میں کتنے ہیں؟" انہوں نے کہا بہت ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا "آخر کتنے ایک؟" انہوں نے کہا تعداد تو ہمیں معلوم نہیں۔ آپ نے فرمایا "اچھا یہ بتلا سکتے ہو کہ ہر روز کتنے اونٹ کٹتے ہیں؟" انہوں نے کہا ایک دن نو ایک دن دس۔ آپ ﷺ نے فرمایا "پھر تو وہ نو سو سے ایک ہزار تک ہیں۔" پھر آپ نے دریافت فرمایا کہ "ان میں سرداران قریش میں سے کون کون ہیں؟" انہوں نے جواب دیا کہ عتبہ بن ربیعہ، شیبہ بن ربیعہ، ابوالبختری بن ہشام، حکیم بن حزام، نوافل بن خویلد، حارث بن عامر بن نوفل، طعیمہ بن عدی، نضر بن حارث، زمعہ بن اسود، ابوجہل، امیہ بن خلف، نبیہ بن حجاج، منبہ بن حجاج، سہل بن عمرو، عمرو بن عبدود۔ یہ سن کر آپ ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا "لو مکے نے اپنے جگر کے ٹکڑے تمہاری طرف ڈال دیئے ہیں۔" ❶

بدر کے دن جب دونوں جماعتوں کا مقابلہ شروع ہونے لگا تو حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ اگر آپ اجازت دیں تو ہم آپ کے لئے ایک جھونپڑی بنا دیں آپ وہاں رہیں ہم اپنے جانوروں کو یہیں بٹھا کر میدان میں جا کودیں اگر فتح ہوئی تو الحمد للہ یہی مطلوب ہے ورنہ آپ ﷺ ہمارے جانوروں پر سوار ہو کر انہیں اپنے ساتھ لے کر ہماری قوم کے ان حضرات کے پاس چلے جائیں جو مدینہ شریف میں ہیں وہ ہم سے زیادہ آپ ﷺ سے محبت رکھتے ہیں انہیں معلوم نہ تھا کہ کوئی جنگ ہونے والی ہے ورنہ وہ ہرگز آپ کا ساتھ نہ چھوڑتے آپ کی مدد کے لئے آپ کے ہم رکاب نکل کھڑے ہوتے۔ حضور ﷺ نے ان کے اس مشورے کی قدر کی انہیں دعا دی اور اس ڈیرے میں آپ ٹھہر گئے۔ آپ ﷺ کے ساتھ صرف حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہی تھے اور کوئی نہ تھا۔ صبح ہوتے ہی قریشوں کے لشکر ٹیلے کے پیچھے سے آتے ہوئے نمودار ہوئے انہیں دیکھ کر آپ ﷺ نے جناب باری میں دعا کی کہ باری تعالیٰ یہ فخر و غرور کے ساتھ تجھ سے لڑنے اور تیرے رسول کو جھٹلانے کے لئے آ رہے ہیں باری تعالیٰ تو انہیں پست و ذلیل کر۔ اس آیت کے آخری جملے کی تفسیر سیرۃ ابن اسحاق میں یہ ہے کہ یہ اس لئے کہ کفر کرنے والے دلیل الٰہی دیکھ لیں گو کفر ہی پر رہیں اور ایمان والے بھی دلیل کے ساتھ ایمان لائیں ❷ یعنی بغیر آمادگی اور بغیر شرط و قرارداد کے اللہ تعالیٰ نے مومنوں اور مشرکوں کی یہاں اچانک مڈبھیڑ کرا دی کہ حقانیت کو باطل پر غلبہ دے کر حق کو بالکل ظاہر کر دے اس طرح کہ کسی کو شک شبہ باقی نہ رہے۔ اب جو کفر پر رہے وہ بھی کفر کو کفر سمجھ کر رہے اور جو ایمان والا ہو جائے وہ دلیل دیکھ کر ایماندار بنے، ایمان ہی دلوں کی زندگی ہے اور کفر ہی اصلی ہلاکت ہے جیسے فرمان قرآن ہے ﴿اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ﴾ ❸ وہ جو مردہ تھا پھر ہم نے اسے زندہ کر دیا اور اس کے لئے نور بنا دیا کہ اس روشنی میں وہ لوگوں میں چل پھر رہا ہے۔ تہمت کے قصے میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے الفاظ ہیں کہ پھر جسے ہلاک ہونا تھا وہ ہلاک ہو گیا یعنی بہتان میں حصہ لیا۔ اللہ تعالیٰ تمہارے تضرع و زاری اور تمہاری دعا۔ استغفار اور فریاد و مناجات کے سننے والا ہے وہ خوب جانتا ہے کہ تم اہل حق ہو تم مستحق امداد ہو تم اس قابل ہو کہ تمہیں کافروں اور مشرکوں پر غلبہ دیا جائے۔

❶ دلائل النبوة للبیهقی، ۳/ ۴۲، ۴۳ اس کی اصل صحیح مسلم ۱۷۷۹؛ ابو داود ۲۶۸۱ میں بھی موجود ہے۔

❷ الطبری، ۱۳/ ۵۶۸۔ ❸ ٦/ الانعام: ۱۲۳۔

إِذْ يُرِيكَهُمُ اللَّهُ فِي مَنَامِكَ قَلِيلًا ۖ وَلَوْ أَرَاكَهُمْ كَثِيرًا لَّفَشِلْتُمْ وَلَتَنَازَعْتُمْ فِي الْأَمْرِ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ سَلَّمَ ۗ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿٤٣﴾ وَإِذْ يُرِيكُمُوهُمْ إِذِ الْتَقَيْتُمْ فِي أَعْيُنِكُمْ قَلِيلًا وَيُقَلِّلُكُمْ فِي أَعْيُنِهِمْ لِيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا ۗ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ﴿٤٤﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا لَقِيتُمْ فِئَةً فَاثْبُتُوا وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٤٥﴾ وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَلَا تَنَازَعُوا فَتَفْشَلُوا وَتَذْهَبَ رِيحُكُمْ ۖ وَاصْبِرُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ ﴿٤٦﴾

ترجمہ: جبکہ اللہ تعالیٰ نے تجھے تیرے خواب میں ان کی تعداد کم دکھائی' اگر ان کی زیادتی دکھاتا تو تم بزدل ہو جاتے اور اس کام کے بارے میں آپس میں اختلاف کرنے لگتے لیکن اللہ تعالیٰ نے بچالیا' وہ دلوں کے بھیدوں سے خوب آگاہ ہے۔[۴۳] جبکہ اس نے بوقت ملاقات انہیں تمہاری نگاہوں میں بہت کم دکھائے اور تمہیں ان کی نگاہوں میں کم دکھائے تاکہ اللہ تعالیٰ اس کام کو انجام تک پہنچادے جو کرنا ہی تھا' سب کام اللہ تعالیٰ ہی کی طرف پھیرے جاتے ہیں۔[۴۴] اے ایمان والو جب تم کسی مخالف فوج سے بھڑ جاؤ تو ثابت قدم رہو اور بکثرت اللہ کو یاد کرو تاکہ تمہیں کامیابی حاصل ہو۔[۴۵] اور اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبرداری کرتے رہو آپس میں اختلاف نہ کرو ورنہ بزدل ہو جاؤ گے اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی اور صبر و سہار رکھو یقیناً اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔[۴۶]

**غزوۂ بدر میں مسلمانوں اور کافروں کی طاقت کا موازنہ:** [آیت: ۴۳۔۴۶] اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو خواب میں مشرکوں کی تعداد بہت کم دکھائی' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم سے ذکر کیا یہ چیز ان کی ثابت قدمی کا باعث بن گئی۔ بعض بزرگ کہتے ہیں کہ آپ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے ان کی تعداد کم دکھائی جن آنکھوں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سوتے تھے۔ لیکن یہ قول غریب ہے جب قرآن میں ﴿مَنَامِ﴾ کے لفظ ہیں تو اس کی تاویل بلا دلیل کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ ممکن تھا کہ ان کی تعداد کی زیادتی دلوں میں رعب بٹھا دے اور آپس میں اختلاف شروع ہو جائے کہ آیا ان سے لڑیں یا نہ لڑیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس بات سے ہی بچالیا اور ان کی تعداد کم کر کے دکھائی۔ اللہ پاک دلوں کے بھید سے سینے کے راز سے واقف ہے آنکھوں کی خیانت اور دل کے بھید جانتا ہے۔ ❶ خواب میں تعداد کم دکھا کر پھر یہ بھی مہربانی فرمائی کہ بوقت جنگ بھی مسلمانوں کی نگاہوں اور جانچ میں وہ بہت ہی کم آئے تاکہ مسلمان دلیر ہو جائیں اور انہیں کوئی چیز نہ سمجھیں۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے تو اندازہ کر کے اپنے ساتھی سے کہا کہ یہ لوگ تو کوئی ستر کے قریب ہوں گے۔ اس نے پورا اندازہ کر کے کہا نہیں نہیں کوئی ایک سو ہیں۔ پھر ان میں سے ایک شخص ہمارے ہاتھ میں قید ہو گیا۔ اس سے ہم نے پوچھا کہ تم کتنے ہو؟ اس نے کہا ایک ہزار کا یہ لشکر ہے۔ ❷ پھر اسی طرح کافروں کی نظروں میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی تعداد کم دکھائی۔ اب تو وہ ان پر اور یہ ان پر کود پڑے تاکہ رب کا کام جس کا کرنا وہ اپنے علم میں مقرر کر چکا تھا پورا ہو جائے کافروں پر اپنی پکڑ اور مؤمنوں پر اپنی رحمت نازل فرمادے۔ پس جب تک لڑائی شروع نہیں ہوئی تھی یہی کیفیت

❶ ۴۰/ غافر: ۱۹۔ ❷ الطبری، ۱۳/ ۵۷۲۔

دونوں جانب رہی۔ لڑائی شروع ہوتے ہی اللہ تعالیٰ نے ایک ہزار فرشتوں سے اپنے بندوں کی مدد فرمائی مسلمانوں کا جتھا بڑھ گیا اور کافروں کا زور ٹوٹ گیا۔ چنانچہ اب تو کافروں کو مسلمان اپنے سے دگنے نظر آنے لگے اور اللہ تعالیٰ نے موحدوں کی مدد کی اور آنکھوں والوں کے لئے عبرت کا خزانہ کھول دیا۔ جیسے کہ آیت ﴿قَدْ كَانَ لَكُمْ اٰيَةٌ﴾ ❶ میں بیان ہوا ہے۔ پس دونوں آیتیں ایک ہی ہیں۔ کم نظر آتے تھے جب تک لڑائی شروع نہیں ہوئی۔ شروع ہوتے ہی مسلمان دگنے دکھائی دینے لگے۔

**غزوۂ بدر اور آداب قتال:** اللہ تعالیٰ اپنے مؤمن بندں کو لڑائی کی کامیابی کی تدبیر اور دشمن کے مقابلے کے وقت کی شجاعت سکھا رہا ہے۔ ایک غزوے میں رسول مقبول ﷺ نے سورج ڈھلنے کے بعد کھڑے ہو کر فرمایا ''لوگو! دشمن سے بھڑ جانے کی تمنا نہ کرو اللہ تعالیٰ سے عافیت مانگتے رہو لیکن جب دشمنوں سے مقابلہ ہو جائے تو استقلال رکھو اور یقین مانو کہ جنت تلواروں کے سائے تلے ہے۔'' پھر آپ ﷺ نے کھڑے ہو کر اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ ''اے سچی کتاب کے نازل فرمانے والے! اے بادلوں کے چلانے والے! اور لشکروں کو ہزیمت دینے والے اللہ تعالیٰ! ان کافروں کو شکست دے اور ان پر ہماری مدد فرما'' ❷ (بخاری ومسلم)۔ عبدالرزاق کی روایت میں ہے کہ ''دشمن کے مقابلے کی تمنا نہ کرو اور مقابلے کے وقت ثابت قدمی اور اولوالعزمی دکھاؤ گو وہ چیخیں چلائیں لیکن تم خاموش رہا کرو۔'' ❸ طبرانی میں ہے تین وقتوں میں اللہ تعالیٰ کو خاموشی پسند ہے تلاوت قرآن کے وقت' جہاد کے وقت اور جنازے کے وقت۔ ❹ اور حدیث میں ہے میرا کامل بندہ وہ ہے جو دشمن کے مقابلے کے وقت بھی ''میرا ذکر کرتا رہے یعنی اس حال میں بھی میرے ذکر کو' مجھ سے دعا کرنے کو اور مجھ سے فریاد کرنے کو ترک نہ کرے۔'' ❺ حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں پوری مشغولی کے وقت یعنی جب تلوار چلتی ہو تب بھی اللہ تعالیٰ نے اپنا ذکر فرض رکھا ہے۔ حضرت عطاء رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ چپ رہنا اور ذکر اللہ کرنا لڑائی کے وقت بھی واجب ہے' پھر آپ ﷺ نے یہی آیت تلاوت فرمائی' تو جریج رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ سے دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ کی یاد بلند آواز سے کریں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''ہاں۔'' کعب احبار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں قرآن کریم کی تلاوت اور ذکر اللہ سے زیادہ محبوب اللہ تعالیٰ کے نزدیک اور کوئی چیز نہیں۔ اس میں بھی اولیٰ وہ ہے جس کا حکم لوگوں کو نماز میں کیا گیا ہے۔ اور جہاد میں کیا تم نہیں دیکھتے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے بوقت جہاد بھی اپنے ذکر کا حکم فرمایا ہے پھر آپ ﷺ نے یہی آیت پڑھی۔ شاعر کہتا ہے کہ عین جنگ وجدال کے وقت بھی میرے دل میں تیری یاد ہوتی ہے۔ عنترہ کہتا ہے نیزوں اور تلواروں کے شپاشپ چلتے ہوئے بھی میں تجھے یاد کرتا رہتا ہوں۔ پس آیت میں جناب باری تعالیٰ نے دشمنوں کے مقابلے کے وقت میدان جنگ میں ثابت قدم رہنے اور صبر وسہار کرنے کا حکم دیا کہ نامردی بزدلی بھاگڑ اور ڈرپوکی نہ برتو۔ اللہ تعالیٰ کو یاد کرو اسے نہ بھولو اس سے فریاد کرو اس سے دعائیں کرو اسی پر بھروسہ رکھو اس سے مدد طلب کرو۔ یہی کامیابی کے گر ہیں اس وقت بھی اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کو ہاتھ سے نہ جانے دو وہ جو فرمائیں بجالاؤ جن سے روکیں رک جاؤ آپس میں جھگڑے اور اختلاف نہ پھیلاؤ ورنہ ذلیل ہو جاؤ گے بزدلی جم جائے گی ہوا اکھڑ جائے گی۔ قوت اور تیزی جاتی رہے گی اقبال وترقی رک جائے گی۔ دیکھو صبر کا دامن نہ چھوڑو اور یقین رکھو کہ صابروں کے ساتھ خود اللہ تعالیٰ ہوتا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ان احکام میں ایسے پورے اترے کہ ان کی مثال اگلوں میں بھی نہیں پیچھے والوں کا تو ذکر ہی کیا=

---

❶ ۳/ آل عمران:۱۳۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب كان النبي إذالم يقاتل أول النهار أخر القتال حتی تزول الشمس......۲۹۶۶؛ صحیح مسلم ۱۷۴۲۔ ❸ مصنف عبد الرزاق ۹۵۱۸؛ بیهقی، ۹/ ۱۵۳ وسندہ ضعیف۔

❹ طبرانی ۵۱۳۰ وسندہ ضعیف۔

❺ ترمذی، کتاب الدعوات، باب ۳۵۸۰ وسندہ ضعیف عفیر راوی ضعیف ہے۔

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ بَطَرًا وَّرِئَآءَ النَّاسِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ﴿٤٧﴾ وَاِذْ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ لَكُمُ الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ وَاِنِّيْ جَارٌ لَّكُمْ ۚ فَلَمَّا تَرَآءَتِ الْفِئَتٰنِ نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ وَقَالَ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّنْكُمْ اِنِّيْٓ اَرٰى مَا لَا تَرَوْنَ اِنِّيْٓ اَخَافُ اللّٰهَ ؕ وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿٤٨﴾ اِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ غَرَّ هٰٓؤُلَآءِ دِيْنُهُمْ ؕ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٤٩﴾

ترجمہ: ان لوگوں جیسے نہ بنو جو حق کو دھکا دینے اور لوگوں میں خودنمائی کرنے کے لئے اپنے شہروں سے چلے اور اللہ کی راہ سے روکتے لگے جو کچھ وہ کر رہے ہیں اللہ تعالیٰ اسے گھیر لینے والا ہے۔[۴۷] جبکہ ان کے اعمال شیطان انہیں زینت دار دکھا رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ لوگوں میں سے کوئی بھی آج تم پر غالب نہیں آ سکتا' میں خود بھی تمہارا حمایتی ہوں لیکن جب دونوں جماعتیں نمودار ہوئیں تو اپنی ایڑیوں کے بل پیچھے ہٹ گیا اور کہنے لگا میں تو تم سے بری ہوں' میں وہ دیکھ رہا ہوں جو تم نہیں دیکھ رہے' میں اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہوں' اللہ تعالیٰ سخت عذاب والا ہے۔[۴۸] جب کہ منافق کہہ رہے تھے اور وہ بھی جن کے دلوں میں روگ تھا کہ انہیں تو ان کے دین نے مست بنا دیا ہے جو بھی اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرے اللہ تعالیٰ بلاشک وشبہ غلبے والا اور حکمت والا ہے۔[۴۹]

= ہے۔ یہی شجاعت یہی اطاعت رسول ﷺ یہی صبر واستقلال تھا جس کے باعث مدد الٰہی شامل حال رہی اور بہت ہی کم مدت میں باوجود تعداد اور اسباب کی کمی کے مشرق ومغرب کو فتح کر لیا نہ صرف لوگوں کے ملکوں ہی کے مالک بنے بلکہ ان کے دلوں کو بھی فتح کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف لگا دیا۔ رومیوں اور فارسیوں کو ترکوں اور صقالیہ کو بربریوں اور حبشیوں کو سوڈانیوں اور قبطیوں کو غرض دنیا کے کل گوروں کالوں کو دبا لیا اللہ تعالیٰ کے کلمہ کو بلند کیا دین حق کو پھیلا دیا اور اسلامی حکومت کو دنیا کے کونے کونے میں جما دیا۔ اللہ تعالیٰ ان سے خوش رہے اور انہیں بھی خوش رکھے خیال تو کرو کہ تیس سال میں دنیا کا نقشہ بدل دیا تاریخ کا ورق پلٹ دیا۔ اللہ تعالیٰ ہمارا بھی انہی کی جماعت میں حشر کرے وہ کریم ووہاب ہے۔

**غزوہ بدر میں ابلیس لعین کی شمولیت اور فرار:** [آیت:۴۷-۴۹] جہاد میں ثابت قدمی نیک نیتی ذکر اللہ تعالیٰ کی کثرت کی نصیحت فرما کر مشرکین کی مشابہت سے روک رہا ہے کہ جیسے وہ حق کو مٹانے اور لوگوں میں اپنی بہادری دکھانے کے لئے فخر وغرور کے ساتھ اپنے شہروں سے چلے تم ایسا نہ کرنا۔ چنانچہ ابوجہل سے جب کہا گیا کہ قافلہ تو بچ گیا اب لوٹ کر واپس چلنا چاہئے تو اس ملعون نے جواب دیا کہ واہ کس کا لوٹنا بدر کے پانی پر جا کر پڑاؤ کریں گے وہاں شرابیں اڑائیں گے کباب کھائیں گے گانا سنیں گے' تاکہ لوگوں میں شہرت ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ کی شان کے قربان جایئے ان کے ارمان قدرت نے پلٹ دیئے یہیں ان کی لاشیں گریں اور یہیں کے گڑھوں میں ذلت کے ساتھ ٹھوس دیئے گئے۔ اللہ تعالیٰ ان کے اعمال گھیر لینے والا ہے ان کے ارادے اس پر کھلے ہیں اسی لئے انہیں برے وقت سے پالا پڑا۔ پس یہ مشرکین کا ذکر ہے جو اللہ تعالیٰ کے رسول' رسولوں کے سرتاج ﷺ سے بدر میں لڑنے چلے تھے ان کی گانے والیاں بھی تھیں باجے گاجے بھی تھے شیطان لعین ان کا پشت پناہ بنا ہوا تھا انہیں پھسلا رہا تھا ان کے کام کو خوبصورت

بھلا دکھلا رہا تھا ان کے کانوں میں پھونک رہا تھا کہ بھلا تمہیں کون ہرا سکتا ہے۔ ان کے دل سے بنو بکر کا مکے پر چڑھائی کرنے کا خوف نکال رہا تھا اور سراقہ بن مالک بن جعشم کی صورت میں ان کے سامنے کھڑے ہو کر کہہ رہا تھا کہ میں تو اس علاقے کا سردار ہوں بنو مدلج سب میرے تابع ہیں میں تمہارا حمایتی ہوں بے فکر رہو۔ شیطان کا کام بھی یہی ہے کہ جھوٹے وعدے دے' نہ ہوتی امیدیں ولائے اور دھوکے کے جال میں پھنسائے۔ بدر والے دن یہ اپنے جھنڈے اور اپنے لشکر کو لے کر مشرکوں کے ساتھ ہوا۔ ان کے دلوں میں ڈالتا رہا کہ بس تم بازی لے گئے میں تمہارا امدادگار ہوں۔ لیکن جب مسلمانوں سے مقابلہ شروع ہوا اور اس خبیث کی نظریں فرشتوں پر پڑیں تو پچھلے پیروں بھاگا اور کہنے لگا میں وہ دیکھتا ہوں جس سے تمہاری آنکھیں اندھی ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں بدر والے دن ابلیس اپنا جھنڈا بلند کئے مدلجی شخص کی صورت میں اپنے لشکر سمیت پہنچا اور وہ سراقہ بن مالک بن جعشم کی صورت میں تھا اور مشرکین کے دل بڑھائے ہمت دلائی۔ جب میدان جنگ میں صف بندی ہوگئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مٹی کی مٹھی بھر کر مشرکوں کے منہ پر ماری اس سے ان کے تو قدم اکھڑ گئے۔ اور ان میں بھگدڑ مچ گئی حضرت جبرائیل علیہ السلام شیطان کی طرف چلے اس وقت یہ ایک مشرک کے ہاتھ میں ہاتھ دیئے ہوئے تھا آپ کو دیکھتے ہی اس کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ چھڑا کر اپنے لشکروں سمیت بھاگ کھڑا ہوا۔ اس شخص نے کہا سراقہ تم تو کہہ رہے تھے کہ تم ہمارے حمایتی ہو پھر یہ کیا کر رہے ہو۔ یہ ملعون چونکہ فرشتوں کو دیکھ رہا تھا کہنے لگا میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے میں تو اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والا آدمی ہوں' اللہ تعالیٰ کے عذاب بڑے بھاری ہیں۔ ❶ اور روایت میں ہے کہ اسے پیٹھ پھیرتا دیکھ کر حارث بن ہشام نے پکڑ لیا اس نے اس کے منہ پر تھپڑ مارا جس سے یہ بے ہوش ہو کر گر پڑا تو اوروں نے کہا کہ سراقہ تو اس حال میں ہمیں ذلیل کرتا ہے اور ایسے وقت ہمیں دھوکہ دیتا ہے۔ وہ کہنے لگا ہاں میں تم سے بری الذمہ اور بے تعلق ہوں میں انہیں دیکھ رہا ہوں جنہیں تم نہیں دیکھ رہے۔ ❷ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر تھوڑی سی دیر کے لئے ایک طرح کی بے خودی سی طاری ہوگئی پھر ہوشیار ہو کر فرمانے لگے صحابیو! خوش ہو جاؤ یہ ہیں تمہاری دائیں جانب حضرت جبرئیل علیہ السلام اور یہ ہیں تمہاری بائیں طرف (حضرت) میکائیل علیہ السلام اور یہ ہیں (حضرت) اسرافیل علیہ السلام تینوں مع اپنی فوجوں کے آموجود ہوئے ہیں۔ ابلیس سراقہ بن مالک بن جعشم مدلجی کی صورت میں مشرکوں میں تھا ان کے دل بڑھا رہا تھا اور ان میں پیشین گوئیاں کر رہا تھا کہ بے فکر رہو آج تمہیں کوئی بھی ہرا نہیں سکتا۔ لیکن فرشتوں کے لشکر دیکھتے ہی اس نے تو منہ موڑا اور یہ کہتا ہوا بھاگا کہ میں تم سے بری ہوں میں انہیں دیکھ رہا ہوں جو تمہاری نگاہ میں نہیں آتے۔ حارث بن ہشام چونکہ اسے سراقہ ہی سمجھے ہوئے تھا اس لئے اس نے اس کا ہاتھ تھام لیا اس نے اس کے سینے میں اس زور سے گھونسہ مارا کہ یہ تو منہ کے بل گر پڑا اور شیطان بھاگ گیا سمندر میں کود پڑا اور اپنا کپڑا اونچا کر کے کہنے لگا اللہ میں تجھے تیرا وعدہ یاد دلاتا ہوں جو تو نے مجھ سے کیا ہے۔ طبرانی میں حضرت رفاعہ بن رافع رضی اللہ عنہ سے بھی اسی کے قریب قریب مروی ہے۔ حضرت عروہ بن زبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب قریشیوں نے مکے سے نکلنے کا ارادہ کیا تو انہیں بنی بکر کی جنگ یاد آ گئی اور خیال کیا کہ ایسا نہ ہو ہماری عدم موجودگی میں یہاں چڑھ دوڑیں۔ قریب تھا کہ وہ اپنے ارادے سے دست بردار ہو جائیں اسی وقت ابلیس لعین سراقہ کی صورت میں ان کے پاس آیا یہ بنو کنانہ کے سرداروں میں سے تھا کہنے لگا اپنی قوم کا میں ذمہ دار ہوں تم ان سے بے کھٹکے رہو اور مسلمانوں کے مقابلے کے لئے پورے تیار ہو کر سب جاؤ۔ خود بھی ان کے ساتھ چلا ہر منزل میں یہ اسے دیکھتے تھے۔ سب کو یقین تھا کہ سراقہ خود ہمارے ساتھ ہے یہاں تک کہ لڑائی شروع ہوگئی۔ اس وقت یہ مردود دم دبا کر بھاگا۔

---

❶ اس کی سند میں علی بن ابی طلحہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے درمیان انقطاع ہے۔

❷ اس کی سند میں محمد بن السائب الکلبی متروک راوی ہے۔ (التقریب، ۲/ ۱۶۳، رقم: ۲۴۰) لہٰذا یہ روایت موضوع ہے۔

حارث بن ہشام یا عمیر بن وہب نے اسے جاتے دیکھ لیا۔ اس نے شور مچادیا کہ سراقہ کہاں بھاگا جا رہا ہے۔ شیطان انہیں موت اور دوزخ کے منہ میں دھکیل کر خود فرار ہو گیا۔ کیونکہ اس نے ربانی لشکر مسلمانوں کی امداد کے لئے آتے ہوئے دیکھ لئے تھے صاف کہہ دیا کہ میں تم سے بری ہوں میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے۔ اس بات میں تھا بھی وہ سچا۔

پھر کہتا ہے میں اللہ تعالیٰ کے خوف سے ڈرتا ہوں' اللہ تعالیٰ کے عذاب سخت اور بھاری ہیں۔ اس نے جبرئیل علیہ السلام کو فرشتوں کے ساتھ اترتے دیکھ لیا تھا سمجھ گیا تھا کہ ان کے مقابلے کی مجھ میں یا مشرکوں میں طاقت نہیں۔ وہ اپنے اس قول میں تو جھوٹا تھا کہ میں خوف رب کرتا ہوں یہ تو صرف اس کی زبانی بات تھی دراصل وہ اپنے میں طاقت ہی نہیں پاتا تھا۔ یہی اس دشمن رب کی عادت ہے کہ بھڑکاتا اور بہکاتا ہے حق کے مقابلے میں لاکھڑا کر دیتا ہے پھر روپوش ہو جاتا ہے۔ قرآن فرماتا ہے شیطان انسان کو کفر کا حکم دیتا ہے پھر جب وہ کفر کر چکتا ہے تو یہ کہنے لگتا ہے کہ میں تجھ سے بیزار ہوں میں اللہ رب العالمین سے ڈرتا ہوں۔ اور آیت میں ہے کہ جب کام نمٹ جاتا ہے تو یہ کہتا ہے اللہ تعالیٰ کے وعدے سچے ہیں میں خود جھوٹا میرے وعدے بھی سراسر جھوٹے میرا تم پر کوئی زور دعویٰ تو تھا ہی نہیں تم نے تو آپ میری آرزو پر گردن جھکا دی اب مجھے سرزنش نہ کرو خود اپنے تئیں ملامت کرو نہ میں تمہیں بچا سکوں نہ تم میرے کام آسکو اس سے پہلے جو تم مجھے شریک رب بنا رہے تھے میں تو آج اس کا بھی انکاری ہوں۔ یقین مانو کہ ظالموں کیلئے دکھ کی مار ہے۔

حضرت ابو اسید مالک بن ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اگر میری آنکھیں آج بھی ہوتیں تو میں تمہیں بدر کے میدان میں وہ گھاٹی دکھا دیتا جہاں سے فرشتے آتے تھے بے شک وشبہ مجھے وہ معلوم ہے انہیں ابلیس نے دیکھ لیا اور اللہ تعالیٰ نے انہیں حکم دیا کہ مؤمنوں کو ثابت قدم رکھو۔ یہ لوگوں کے پاس ان کے جان پہچان کے آدمیوں کی شکل میں آتے اور کہتے خوش ہو جاؤ یہ کافر بھی کوئی چیز ہیں اللہ تعالیٰ کی مدد تمہارے ساتھ ہے بے خوفی کے ساتھ شیر کا سا حملہ کر دو۔ ابلیس یہ دیکھ کر بھاگ کھڑا ہوا۔ اب تک وہ سراقہ کی شکل میں کفار میں موجود تھا۔ ابو جہل نے یہ حال دیکھ کر اپنے لشکروں میں گشت شروع کیا کہہ رہا تھا کہ گھبراؤ نہیں اس کے بھاگ کھڑے ہونے سے دل تنگ نہ ہو جاؤ۔ یہ تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے سیکھا پڑھا آیا تھا کہ تمہیں عین موقعہ پر بزدل کر دے کوئی گھبرانے کی بات نہیں لات و عزیٰ کی قسم آج ان مسلمانوں کو ان کے نبی سمیت گرفتار کر لیں گے نامردی نہ کرو دل بڑھاؤ اور سخت حملہ کرو دیکھو خبردار انہیں قتل نہ کرنا زندہ پکڑنا تاکہ انہیں دل کھول کر سزا دیں۔ یہ بھی اپنے زمانے کا فرعون ہی تھا اس نے بھی جادوگروں کے ایمان لانے پر کہا تھا کہ یہ تو صرف تمہارا ایک مکر ہے کہ یہاں سے تم ہمیں نکال دو۔ اس نے یہ بھی کہا تھا کہ جادوگرو یہ موسیٰ تمہارا استاد ہے حالانکہ یہ محض اس کا فریب تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''عرفہ کے دن جس قدر ابلیس حقیر ذلیل رسوا اور درماندہ ہوتا ہے اتنا کسی اور دن نہیں دیکھا گیا کیونکہ وہ دیکھتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عام معافی اور عام رحمت اترتی ہے ہر ایک کے گناہ عموماً معاف ہو جاتے ہیں' ہاں بدر کے دن کی اس کی ذلت و رسوائی کی کچھ نہ پوچھو جبکہ اس نے دیکھا کہ فرشتوں کی فوجیں جبرئیل علیہ السلام کی ماتحتی میں آ رہی ہیں۔ ❶ جب دونوں فوجیں صف بندی کر کے آمنے سامنے آ گئیں تو اللہ تعالیٰ کی قدرت وحکمت سے مسلمان کافروں کو بہت کم نظر آنے لگے اور کافر مسلمانوں کی نگاہوں میں کم جچنے لگے اس پر کافروں نے قہقہہ لگایا کہ دیکھو مسلمان کیسے مذہبی دیوانے ہیں مٹھی بھر آدمی ہم ایک ہزار کے لشکر سے ٹکرا رہے ہیں ابھی ایک ہی دم میں ان کا چورا ہو جائے گا پہلے ہی حملے میں وہ چوٹ کھائیں گے کہ سر سہلاتے رہ جائیں۔'' اللہ رب العالمین فرماتا ہے انہیں نہیں معلوم کہ یہ متوکلین کا گروہ ہے ان کا بھروسہ اس پر ہے جو غلبہ کا مالک ہے جو حکمت کا مالک ہے۔ ❷ ==

---

❶ مؤطا امام مالك، كتاب الحج، باب جامع الحج ٢٤٥ وسنده ضعيف۔

❷ الدر المنثور، ٤/ ٧٨۔



وَلَوْ تَرَى إِذْ يَتَوَفَّى الَّذِينَ كَفَرُوا الْمَلَائِكَةُ يَضْرِبُونَ وُجُوهَهُمْ وَأَدْبَارَهُمْ وَذُوقُوا عَذَابَ الْحَرِيقِ ﴿٥٠﴾ ذَٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيكُمْ وَأَنَّ اللَّهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيدِ ﴿٥١﴾

ترجمہ: کاش کہ تو دیکھتا جبکہ فرشتے کافروں کی روح قبض کرتے ہیں ان کے منہ پر اور کمروں پر مار مارتے ہیں تم جلنے کا عذاب چکھو[۵۰] یہ بسبب ان کاموں کے جو تمہارے ہاتھوں نے پہلے ہی بھیج رکھا ہے بے شک اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں۔[۵۱]

=اللہ کے دین کی سختی مسلمانوں میں محسوس کر کے ان کی زبان سے یہ کلمہ نکلا کہ انہیں مذہبی دیوانگی ہے۔ دشمن رب ابوجہل ملعون ٹیلے پر سے جھانک کر اللہ والوں کی کمی اور بے سروسامانی دیکھ کر گدھے کی طرح پھول گیا اور کہنے لگا لو پالا مار لیا ہے بس آج سے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے والوں سے زمین خالی نظر آئے گی ابھی ہم ان میں سے ایک ایک کے دو دو کر کے رکھ دیں گے۔ ابن جریج کہتے ہیں کہ مسلمانوں کے دین میں طعنہ دینے والے مکہ کے منافق تھے۔ عامر کہتے ہیں یہ چند لوگ تھے جو زبانی مسلمان ہوئے تھے لیکن آج بدر کے میدان میں مشرکوں کے ساتھ تھے انہیں مسلمانوں کی کمی اور کمزوری دیکھ کر تعجب معلوم ہوا اور کہا کہ یہ لوگ تو مذہبی فریب خوردہ ہیں۔ ❶ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں یہ قریش کی ایک جماعت تھی قیس بن ولید بن مغیرہ اور ابوقیس بن فاکہ بن مغیرہ اور حارث بن زمعہ بن اسود بن عبدالمطلب اور علی بن امیہ بن خلف اور عاص بن منبہ بن حجاج' یہ قریش کے ساتھ تھے لیکن تھے یہ شک میں اور اسی میں رکے ہوئے تھے یہاں مسلمانوں کی حالت دیکھ کر کہنے لگے یہ لوگ تو صرف مذہبی مجنون ہیں ورنہ مٹھی بھر بے رسد اور بے ہتھیار آدمی اتنی ٹڈی دل شوکت وشان والی فوجوں کے سامنے کیوں کھڑے ہو جاتے؟ حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ لوگ بدر کی لڑائی میں نہیں آئے تھے ان کا نام منافق رکھ دیا گیا۔ کہتے ہیں کہ یہ قوم اسلام کی اقراری تھی لیکن مشرکوں کی رو میں بہہ کر یہاں چلی آئی یہاں آ کر مسلمانوں کا کمزور جتھا دیکھ کر انہوں نے یہ کہا۔ جناب باری جل شانہ ارشاد فرماتا ہے کہ جو اس مالک الملک پر بھروسہ کرے اسے ذی عزت کر دیتا ہے۔ کیونکہ عزت اس کی لونڈی ہے اور غلبہ اس کا غلام ہے وہ بلند جناب ہے وہ بڑا ذی شان ہے وہ سچا سلطان ہے وہ حکیم ہے اس کے سب کام حکمت سے ہوتے ہیں وہ ہر چیز کو اس کی ٹھیک جگہ رکھتا ہے۔ مستحقین امداد کی وہ مدد فرماتا ہے اور مستحقین ذلت کو وہ ذلیل کرتا ہے وہ سب کو خوب جانتا ہے۔

**کفار پر حالت نزع اور فرشتوں کی سختی:** [آیت:۵۰-۵۱] کاش کہ تو اے پیغمبر! دیکھتا کہ فرشتے کس بری طرح کافروں کی روح قبض کرتے ہیں وہ اس وقت ان کے چہروں پر اور کمروں پر مار مارتے ہیں اور کہتے ہیں آگ کا عذاب اپنی بداعمالیوں کے بدلے چکھو۔ یہ بھی مطلب بیان کیا گیا ہے کہ یہ واقعہ بھی بدر کے دن کا ہے کہ سامنے سے ان کافروں کے چہروں پر تلواریں پڑتی تھیں اور جب بھاگتے تھے تو پیٹھ پر وار پڑتے تھے۔ فرشتے ان کا خوب گھڑ متا بنا رہے تھے۔ ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا میں نے ابوجہل کی پیٹھ پر کانٹوں کے سے نشان دیکھے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ہاں یہ فرشتوں کی مار کے نشان ہیں۔'' ❷ حق یہ ہے کہ یہ آیت بدر کے ساتھ مخصوص تو نہیں الفاظ عام ہیں ہر کافر کا یہی حال ہوتا ہے۔ سورۂ قتال میں بھی اس بات کا بیان ہوا ہے اور سورۂ انعام کی آیت ﴿وَلَوْ تَرَىٰ إِذِ الظَّالِمُونَ فِي غَمَرَاتِ الْمَوْتِ﴾ ❸ میں بھی اس کا بیان مع تفسیر گزر چکا ہے۔ چونکہ یہ نافرمان=

❶ الطبری، ۱۴/ ۱۳۔ ❷ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔ ❸ ٦/ الانعام:۹۳۔

كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۵۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا عَلٰى قَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۵۳﴾ ۙ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ ۚ وَكُلٌّ كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵۴﴾

ترجمہ: مثل فرعونیوں کے حال کے اور ان سے اگلوں کے، کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی آیتوں سے کفر کیا پس اللہ تعالیٰ نے ان کے گناہوں کے باعث انہیں پکڑ لیا اللہ تعالیٰ یقیناً قوت والا اور سخت عذاب والا ہے۔[۵۲] یہ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کہ کسی قوم پر کوئی نعمت انعام فرما کر پھر بدل دے جب تک کہ وہ خود اپنی اس حالت کو نہ بدلیں جو کہ ان کی اپنی تھی اور یہ کہ اللہ تعالیٰ سننے والا جاننے والا ہے۔[۵۳] مثل حالت فرعونیوں کے اور ان کے پہلے کے لوگوں کے کہ انہوں نے اپنے رب کی باتیں جھٹلائیں پس ان کے گناہوں کے باعث ہم نے انہیں برباد کیا اور فرعونیوں کو ڈبو دیا یہ سارے ستم گار تھے۔[۵۴]

= لوگ تھے ان کی موت کے وقت فرشتوں کے ہاتھ ان کی جانب بڑھے ہوئے ہوتے ہیں وہ انہیں خوب مار مارتے ہیں ان کی روحیں اپنی سیاہ کاریوں کی وجہ سے بدن میں چھپتی پھرتی ہیں جنہیں فرشتے جبراً نکالتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں کہ تیرے لئے غضب رب ہے اور عذاب الٰہی ہے جیسے کہ حضرت براء رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ ''اس بری حالت میں سکرات موت کے وقت جب کہ کافر کے پاس ملک الموت علیہ السلام آتے ہیں تو فرماتے ہیں اے خبیث روح چل گرم ہواؤں اور گرم پانی اور گرم سائے کی طرف۔ پس وہ روح بدن میں چھپتی پھرتی ہے آخر اسے جبراً گھسیٹا جاتا ہے جس طرح کسی زندہ شخص کی کھال کو اتارا جائے اسی کے ساتھ رگیں اور پٹھے بھی آ جاتے ہیں۔ ❶ فرشتے اس سے کہتے ہیں اب جلنے کا مزہ چکھو۔ یہ تمہاری دنیوی بداعمالی کی سزا ہے۔ اللہ تعالیٰ ظالم نہیں وہ تو عادل حاکم ہے برکت و بلندی غنا اور پاکیزگی والا بزرگ اور تعریفوں والا ہے۔'' چنانچہ صحیح مسلم شریف کی حدیث قدسی میں ہے کہ ''میرے بندو! میں نے اپنے اوپر ظلم حرام کر لیا ہے اور تم پر بھی حرام کر دیا ہے پس آپس میں کوئی کسی پر ظلم و ستم نہ کرے۔ میرے بندو! میں تو صرف تمہارے کئے ہوئے اعمال ہی کو گھیرے ہوئے ہوں بھلائی پا کر میری تعریفیں کرو اور اس کے سوا کچھ اور دیکھو تو اپنے تئیں ہی ملامت کرو۔'' ❷

لوگ اپنے گناہوں کے سبب عذاب میں گرفتار ہوتے ہیں: [ آیت:۵۲-۵۴ ] ان کافروں نے بھی تیرے ساتھ وہی کیا جو ان سے پہلے کے کافروں نے اپنے نبیوں کے ساتھ کیا تھا پس ہم نے بھی ان کے ساتھ وہی کیا جو ہم نے ان سے اگلوں کے ساتھ کیا تھا جو ان ہی جیسے تھے۔ مثلاً فرعونی اور ان سے پہلے کے لوگ جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو نہ مانا جس کے باعث اللہ تعالیٰ کی پکڑ ان پر آ گئی۔ تمام قوتیں اللہ تعالیٰ ہی کی ہیں اور اس کے عذاب بھی بڑے بھاری ہیں کوئی نہیں جو اس پر غالب آ سکے کوئی =

❶ احمد، ٤/ ٢٨٧، ٢٨٨ وهو حديث حسن۔

❷ صحيح مسلم، كتاب البر، باب تحريم الظلم ٢٥٧٧؛ ترمذی ٢٤٩٥؛ ابن ماجه ٤٢٥٧؛ احمد، ٥/ ١٦٠؛ الأدب المفرد ٤٩٠؛ ابن حبان ٦١٩۔

إِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِندَ اللَّهِ الَّذِينَ كَفَرُوا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٥٥﴾ الَّذِينَ عَاهَدتَّ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنقُضُونَ عَهْدَهُمْ فِي كُلِّ مَرَّةٍ وَهُمْ لَا يَتَّقُونَ ﴿٥٦﴾ فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِم مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿٥٧﴾ وَإِمَّا تَخَافَنَّ مِن قَوْمٍ خِيَانَةً فَانبِذْ إِلَيْهِمْ عَلَىٰ سَوَاءٍ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْخَائِنِينَ ﴿٥٨﴾

ع

**ترجمہ:** تمام جانداروں سے بدتر اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ ہیں جو کفر کریں پھر وہ ایمان نہ لائیں۔[۵۵] جن سے تو نے عہد و پیمان کر لیا پھر بھی وہ اپنے عہد و پیمان کو ہر ہر مرتبہ توڑ دیتے ہیں اور بالکل پرہیز نہیں کرتے[۵۶] پس جب کبھی تو لڑائی میں ان پر غالب آ جائے انہیں ایسی مار مار کہ ان کے پچھلے بھی بھاگ کھڑے ہوں ہو سکتا ہے کہ وہ عبرت حاصل کریں۔[۵۷] اگر تجھے کسی قوم کی خیانت کا ڈر ہو تو برابری کی حالت میں ان کا عہد نامہ توڑ دے اللہ تعالیٰ خیانت کرنے والوں کو پسند نہیں فرماتا۔[۵۸]

= نہیں جو اس سے بھاگ سکے۔

**گناہوں کی وجہ سے نعمتیں بھی چھن جاتی ہیں:** اللہ تعالیٰ کے عدل و انصاف کا بیان ہو رہا ہے کہ وہ اپنی دی ہوئی نعمتیں گناہوں سے پہلے نہیں چھینتا۔ جیسے ایک اور آیت میں ہے اللہ تعالیٰ کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک کہ وہ اپنی ان باتوں کو نہ بدل دیں جو ان کے دلوں میں ہیں۔ جب وہ کسی قوم کی برائیوں کی وجہ سے انہیں برائی پہنچانا چاہتا ہے پھر اس کے ارادے کو کوئی لوٹا نہیں سکتا نہ اس کے پاس کوئی حمایتی کھڑا ہو سکتا ہے۔ (1) تم دیکھ لو کہ فرعونیوں کے اور ان جیسے ان سے آگے والوں کے ساتھ بھی یہی ہوا انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی نعمتیں دیں وہ سیاہ کاریوں میں مبتلا ہو گئے تو اللہ تعالیٰ نے اپنے دیئے ہوئے باغات چشمے کھیتیاں خزانے محلات اور نعمتیں جن میں وہ بدمست ہو رہے تھے سب چھین لیں۔ اس بارے میں انہوں نے اپنا برا آپ کیا اللہ تعالیٰ نے ان پر کوئی ظلم نہیں کیا تھا۔

**وعدہ خلاف کافروں کو عبرت ناک سزا دو:** [آیت: ۵۵-۵۸] زمین پر جتنے بھی چلتے پھرتے ہیں ان سب سے بدتر اللہ تعالیٰ کے نزدیک بے ایمان کافر ہیں۔ جو عہد کر کے توڑ دیتے ہیں۔ ادھر قول قرار کیا ادھر پھر گئے۔ ادھر قسمیں کھائیں ادھر توڑ دیں نہ اللہ تعالیٰ کا خوف نہ گناہ کا کھٹکا۔ پس جب تو ان پر لڑائی میں غالب آ جائے تو ایسی سزا دے کہ بعد والوں کو بھی عبرت حاصل ہو۔ وہ بھی خوف زدہ ہو جائیں تو ممکن ہے کہ اپنے ایسے کرتوت سے باز رہیں۔

**خیانت اور وعدہ خلافی قابل مذمت ہے:** ارشاد ہوتا ہے کہ اے نبی ﷺ! اگر کسی سے تمہارا عہد و پیمان ہوا ہو اور تمہیں خوف ہو کہ یہ بدعہدی اور وعدہ خلافی کریں گے تو تمہیں اختیار دیا جاتا ہے کہ برابری کی حالت میں عہد نامہ توڑ دو اور انہیں اطلاع کر دو تا کہ وہ بھی صلح کے خیال میں نہ رہیں۔ کچھ دن پہلے ہی سے انہیں خبر کر دو۔ اللہ تعالیٰ خیانت کو ناپسند فرماتا ہے کافروں سے بھی خیانت تم نہ کرو۔ مسند احمد میں ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے لشکروں کو سرحد روم کی طرف بڑھانا شروع کیا کہ مدت صلح ختم ہوتے ہی ان پر اچانک حملہ کر دیں تو ایک شیخ اپنی سواری پر سوار یہ کہتے ہوئے آئے کہ اللہ تعالیٰ بہت بڑا ہے اللہ تعالیٰ بہت بڑا ہے وعدہ وفائی کرو غدر درست نہیں رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے کہ ''جب کسی قوم سے عہد و پیمان ہو جائیں تو نہ کوئی گرہ کھولو نہ باندھو جب تک کہ مدت صلح ختم نہ ہو =

(1) ۱۳/ الرعد: ۱۱۔



وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَبَقُوْا ۭ اِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُوْنَ ۝ وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ وَاٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ۭ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝

ترجمہ: کافر یہ خیال نہ کریں کہ وہ بھاگ نکلے' یقیناً وہ عاجز نہیں کر سکتے۔[۵۹] تم ان کے مقابلے کے لئے اپنی طاقت بھر قوت کی تیاری کرو اور گھوڑوں کے تیار رکھنے کی کہ اس سے تم اللہ تعالیٰ کے دشمنوں کو خوف زدہ رکھ سکو اور ان کے سوا اوروں کو بھی' جنہیں تم نہیں جانتے' اللہ تعالیٰ انہیں خوب جان رہا ہے' جو کچھ بھی اللہ کی راہ میں صرف کرو گے وہ تمہیں پورا پورا دیا جائے گا اور تمہارا حق نہ مارا جائے گا۔[۶۰]

= جائے یا انہیں اطلاع دے کر۔ عہد نامہ چاک نہ ہو جائے۔'' جب یہ بات حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو پہنچی آپ نے اسی وقت فوج کو واپسی کا حکم دے دیا۔ یہ شیخ حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ تھے۔ ❶ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے ایک شہر کے قلعے کے پاس پہنچ کر اپنے ساتھیوں سے فرمایا تم مجھے بلاؤ میں تمہیں بلاؤں گا جیسے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو انہیں بلاتے دیکھا ہے۔ پھر فرمایا میں بھی انہیں میں سے ایک شخص تھا پس مجھے اللہ تعالیٰ عزوجل نے اسلام کی ہدایت کی اگر تم بھی مسلمان ہو جاؤ تو جو ہمارا حق ہے وہی تمہارا حق ہوگا اور جو ہم پر ہے تم پر بھی وہی ہوگا اور اگر تم اسے نہیں مانتے تو ذلت کے ساتھ تمہیں جزیہ دینا ہوگا اسے بھی قبول نہ کرو تو ہم تمہیں ابھی سے مطلع کرتے ہیں جب کہ ہم تم برابر کی حالت میں ہیں' اللہ تعالیٰ خیانت کرنے والوں کو پسند نہیں رکھتا۔ تین دن تک انہیں اسی طرح دعوت دی آخر چوتھے روز صبح ہی صبح حملہ کر دیا۔ اللہ تعالیٰ نے فتح دی اور مدد فرمائی۔ ❷

**آلات حرب ہر وقت تیار رکھنے کا حکم:** [آیت:۵۹-۶۰] اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ کافر لوگ یہ نہ سمجھیں کہ وہ ہم سے بھاگ نکلے ہم اب ان کی پکڑ پر قادر نہیں۔ بلکہ وہ ہر وقت ہمارے قبضے وقدرت میں ہیں وہ ہمیں ہرا نہیں سکتے۔ اور آیت میں ہے برائیاں کرنے والے ہم سے آگے بڑھ نہیں سکتے۔ ❸ فرماتا ہے کافر ہمیں یہاں ہرا نہیں سکتے وہاں ان کا ٹھکانا آگ ہے جو بدترین جگہ ہے۔ ❹ اور فرمان ہے کافروں کا شہروں میں آنا جانا چلنا پھرنا کہیں تجھے دھوکے میں نہ ڈال دے یہ تو یونہی سی پونجی ہے' ان کا ٹھکانا دوزخ ہے جو برا بستر ہے۔ ❺ پھر مسلمانوں کو حکم دیتا ہے کہ اپنی طاقت وامکان کے مطابق ان کفار کے مقابلے کے لئے ہر وقت مستعد رہو جو قوت طاقت جو گھوڑے لشکر رکھ سکتے ہو موجود رکھو۔ مسند میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قوت کی تفسیر تیر اندازی سے کی اور دو مرتبہ یہی فرمایا' ❻

---

❶ ابوداود، کتاب الجهاد، باب فی الامام یکون بینه و بین العدو عهد فیسیر نحوه ۲۷۵۹ وسنده صحیح، ترمذی ۱۵۸۰؛ احمد، ٤/ ۱۱۱؛ السنن الکبریٰ للنسائی ۸۷۳۲؛ بیهقی، ۹/ ۲۳۱۔

❷ احمد، ٥/ ٤٤٠؛ ترمذی، کتاب السیر، باب ما جاء فی الدعوة قبل القتال ۱۵٤۸ وسنده ضعیف اس کی سند میں ابوالبختری سعید بن فیروز کا سلمان رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں۔

❸ ۲۹/ العنکبوت:٤۔ ❹ ۲٤/ النور:۵۷۔ ❺ ۳/ آل عمران:۱۹٦، ۱۹۷۔

❻ صحیح مسلم، کتاب الامارة، باب فضل الرمی والحث علیه وذم من علمه ثم نسیه ۱۹۱۷؛ ابوداود ۲۵۱٤؛ ابن ماجه ۲۸۱۳؛ احمد، ٤/ ۱۵٦، ۱۵۷؛ مسند ابی یعلیٰ ۱۷٤۳۔

فرماتے ہیں ''تیر اندازی کیا کرو سواری کیا کرو اور تیر اندازی گھوڑا سواری سے بہتر ہے۔'' ❶ فرماتے ہیں ''گھوڑوں کے پالنے والے تین قسم کے ہیں' ایک تو اجر و ثواب پانے والے' ایک نہ تو ثواب نہ عذاب' ایک عذاب بھگتنے والے۔ جو جہاد کے ارادے سے پالے اس کا گھوڑا تو چرے چگے چلے پھرے جو کرے اس پر ثواب ملتا ہے یہاں تک کہ اگر وہ اپنی رسی توڑ کر کہیں بھاگ جائے تو بھی اس کے نشانات قدم اور اس کی لید پر بھی اسے نیکیاں ملتی ہیں کسی نہر پر گزرتے ہوئے وہ پانی پی لے گو مجاہد نے پلانے کا ارادہ نہ بھی کیا ہو تاہم اسے نیکیاں ملتی ہیں۔ پس یہ گھوڑا تو اس کے پالنے والے کے لئے بڑے اجر و ثواب کا ذریعہ ہے اور جس شخص نے گھوڑا پالا کہ وہ دوسروں سے بے پروا ہو جائے پھر اللہ تعالیٰ کا حق بھی اس کی گردن اور اس کی سواری میں نہ بھولا یہ اس کے لئے پردہ ہے یعنی نہ اسے اجر نہ اسے گناہ' تیسرا وہ شخص جس نے فخر و ریا کے طور پر پالا اور مسلمانوں کے مقابلے کے لئے وہ اس کے ذمہ وبال ہے اور اس کی گردن پر بوجھ ہے۔'' آپ ﷺ سے دریافت کیا گیا کہ اچھا گدھوں کے بارے میں کیا حکم ہے؟ فرمایا اس کے بارے میں کوئی آیت تو اتری نہیں ہاں یہ جامع عام آیت موجود ہے کہ جو شخص ایک ذرے کے برابر نیکی کرے گا وہ اسے دیکھ لے گا اور جو ایک ذرے کے برابر بھی برائی کرے گا وہ اسے دیکھ لے گا۔ یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔ ❷

اور حدیث میں یہ الفاظ ہیں ''گھوڑے تین طرح کے ہیں۔ رحمٰن کے' شیطان کے اور انسان کے۔ اس میں ہے کہ شیطانی گھوڑے وہ ہیں جو گھڑ دوڑ کی شرطیں لگانے اور جوئے بازی کرنے کے لئے ہوں۔'' ❸ اکثر علما کا قول ہے کہ تیر اندازی گھوڑا سواری سے افضل ہے' امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اس کے خلاف ہیں لیکن جمہور کا قول قوی ہے کیونکہ حدیث میں بھی آ چکا ہے۔ حضرت معاویہ بن خدیج' حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اس وقت وہ اپنے گھوڑے کی خدمت کر رہے تھے پوچھا تمہیں یہ گھوڑا کیا کام آتا ہے؟ فرمایا میرا خیال ہے کہ اس جانور کی دعا میرے حق میں قبول ہو گئی ہے۔ کہا جانور اور دعا؟ فرمایا ہاں اللہ تعالیٰ کی قسم گھوڑا ہر صبح دعا کرتا ہے کہ اے اللہ تعالیٰ! تو نے مجھے اپنے بندوں میں سے ایک کے حوالے کیا ہے تو تو مجھے اس کی تمام اہل سے اور مال سے اور اولاد سے زیادہ بنا کر اس کے پاس رکھ۔ ❹ ایک مرفوع حدیث میں ہے کہ ''ہر عربی گھوڑے کو ہر صبح دو دعائیں کرنے کی اجازت ملتی ہے۔'' ❺ آپ ﷺ فرماتے ہیں ''گھوڑوں کی پیشانیوں میں بھلائی بندھی ہوئی ہے گھوڑوں والے اللہ کی مدد میں ہیں اسے نیک نیتی سے جہاد کے ارادے سے پالنے والا ایسا ہے جیسے کوئی شخص ہر وقت ہاتھ بڑھا کر خیرات کرتا رہے۔'' ❻ اور بھی حدیثیں اس بارے میں بہت سی ہیں۔ صحیح بخاری شریف میں بھلائی کی تفصیل ہے کہ اجر اور غنیمت۔ ❼

فرماتا ہے اس سے تمہارے دشمن خوف زدہ اور ہیبت خوردہ رہیں گے ان ظاہری مقابلے کے دشمنوں کے علاوہ اور دشمن بھی ہیں یعنی بنو قریظہ' فارس' اور محلوں کے شیاطین ایک مرفوع حدیث میں بھی ہے کہ اس سے مراد جنات ہیں۔ ❽ ایک منکر حدیث میں ہے =

---

❶ ابو داود، کتاب الجهاد، باب في الرمي، ٢٥١٣ وسنده حسن، ترمذي ١٦٣٧؛ نسائي ٣٦٠٨؛ ابن ماجه ٢٨١١ احمد، ٤/ ١٤٨؛ حاكم، ٢/ ٩٥، اسے حاکم نے صحیح کہا ہے اور امام ذہبی نے اس کی موافقت کی ہے۔ ❷ صحيح بخاري، كتاب الجهاد، باب الخيل ثلاثة، ٢٨٦٠؛ صحيح مسلم، ٩٨٧؛ ابن حبان ٤٦٧٢؛ بيهقي، ٤/ ١١٩۔ ❸ احمد، ١/ ٣٩٥ وسنده ضعيف، وفي الباب احاديث اخرى مغنية عنه، الترغيب الترهيب ١٨٧٧؛ مجمع الزوائد، ٥/ ٢٦٠۔

❹ احمد، ٥/ ١٦٢۔ ❺ نسائي، كتاب الخيل، باب دعوة الخيل، ٣٦٠٩ وسنده صحيح، احمد، ٥/ ١٧٠۔

❻ طبراني ٥٦٢٣ وسنده حسن۔ ❼ صحيح بخاري، كتاب الجهاد، باب الجهاد ماض مع البر والفاجر، ٢٨٥٢؛ صحيح مسلم، ١٨٧٣؛ ترمذي، ١٦٩٤؛ ابن ماجه، ٢٣٠٥؛ احمد، ٤/ ٣٧٥۔ ❽ اس کی سند میں سعید بن سنان ابوالمهدی الحمصی ہے امام بخاری نے اسے منکر الحدیث اور نسائی نے متروک کہا ہے۔ (الميزان، ٢/ ١٤٣، رقم: ٣٣٠٨) لہٰذا یہ روایت سخت ضعیف ہے۔



ترجمہ: اگر وہ صلح کی طرف جھکیں تو تو بھی صلح کی طرف جھک جا اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھ یقیناً وہ بہت سننے جاننے والا ہے۔[٦١] اگر وہ تجھ سے دغابازی کرنا چاہیں گے تو اللہ تعالیٰ تجھے کافی ہے اسی نے اپنی مدد سے اور مومنوں سے تیری تائید کی ہے۔[٦٢] ان کے دلوں میں باہمی الفت بھی اسی نے ڈالی ہے۔ زمین میں جو کچھ ہے تو اگر سارا کا سارا بھی خرچ کر ڈالتا تو بھی ان کے دل آپس میں نہ ملا سکتا یہ تو اللہ تعالیٰ ہی نے ان میں الفت ڈال دی ہے وہ عزتوں حکمتوں والا ہے۔[٦٣]

= ''جس گھر میں کوئی آزاد گھوڑا ہو وہ گھر کبھی بدنصیب نہیں ہوگا'' ❶ لیکن اس روایت کی نہ تو سند ٹھیک ہے نہ یہ صحیح ہے۔ اور اس سے مراد منافقت بھی لی گئی ہے اور یہی قول زیادہ مناسب بھی ہے جیسے فرمان رب ہے ﴿وَمِمَّنْ حَوْلَكُمْ مِّنَ الْأَعْرَابِ﴾ ❷ تمہارے چاروں طرف دیہاتی اور مدنی منافق ہیں جنہیں تم نہیں جانتے لیکن ہم ان سے خوب واقف ہیں۔ پھر ارشاد ہے کہ جہاد میں جو کچھ تم خرچ کرو گے اس کا پورا بدلہ پاؤ گے۔ ابوداؤد میں ہے کہ ''ایک درہم کا ثواب سات سو گنا کر کے ملے گا'' ❸ جیسے کہ آیت ﴿مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ﴾ ❹ میں ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں پہلے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صرف مسلمانوں کو ہی خیرات صدقات دینے کا حکم دیا کرتے تھے۔ جب یہ آیت ﴿وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ﴾ اتری تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''کسی دین کا ہو جو بھی سوال کرے اس کے ساتھ سلوک کرو۔'' ❺ یہ روایت غریب ہے اور یہ ابن ابی حاتم میں ہے۔

**کافروں سے بوقت ضرورت صلح کا حکم:** [آیت:٦١-٦٣] فرمان ہے کہ جب کسی قوم کی خیانت کا خوف ہو تو برابری سے آگاہ کر کے عہد نامہ چاک کر ڈالو لڑائی کی اطلاع کر دو اس کے بعد اگر وہ لڑائی پر آمادگی ظاہر کریں تو اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کر کے جہاد شروع کر دو اور اگر وہ پھر صلح پر آمادہ ہو جائیں تو تم پھر صلح و صفائی کر لو۔ اسی آیت کی تعمیل میں حدیبیہ والے دن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکین مکہ سے نو سال کی مدت کے لئے صلح کر لی جو کئی شرائط پر طے ہوئی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''عنقریب اختلاف ہوگا یا اور امر پس اگر تجھ سے ہو سکے تو صلح ہی کر لینا'' ❻ (مسند امام احمد)۔ مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں یہ بنو قریظہ کے بارے میں اتری ہے لیکن اس میں تامل ہے سارا قصہ بدر کا ہے۔ بہت سے بزرگوں کا خیال ہے کہ سورۂ براءت کی آیت سیف ﴿قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ﴾ ❼ سے منسوخ ہے لیکن اس میں بھی نظر ہے کیونکہ اس آیت میں جہاد کا حکم طاقت و استطاعت پر ہے

❶ اس کی سند میں بھی سعید بن سنان ہے۔ (المیزان، ٢/ ١٤٣ رقم: ٣٢٠٨) لہٰذا یہ روایت مردود ہے۔

❷ ٩/ التوبۃ:١٠١۔ ❸ ابو داود، کتاب الجهاد، باب فی تضعیف الذکر فی سبیل الله عزوجل ٢٤٩٨ وسنده ضعیف زبان بن فائد راوی ضعیف ہے۔ ❹ ٢/ البقرۃ:٢٦١۔ ❺ وسنده حسن۔

❻ احمد، ١/ ٩٠، وسنده ضعیف اس کی سند میں ایاس بن عمرو الاسلمی مجہول ہے۔ ❼ ٩/ التوبۃ:٢٩۔

لیکن دشمنوں کی زیادتی کے وقت ان سے صلح کر لینی بلا شک وشبہ جائز ہے جیسے کہ اس آیت میں ہے اور جیسے کہ حدیبیہ کی صلح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کی۔ پس کوئی خلاف یا کوئی خصوصیت یا منسوخیت نہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ پھر فرماتا ہے اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھ وہی تجھے کافی ہے وہی تیرا مددگار ہے۔ اگر یہ دھوکہ بازی کر کے کوئی فریب دینا چاہتے ہیں اور اس درمیان میں اپنی شان وشوکت اور آلات جنگ بڑھانا چاہتے ہیں تو تو بے فکر رہ اللہ تعالیٰ تیرا طرف دار ہے وہ تجھے کافی ہے اس کے مقابلے کا کوئی نہیں۔ پھر اپنی ایک اعلیٰ نعمت کا ذکر فرماتا ہے کہ مہاجرین وانصار سے صرف اپنے فضل سے تیری تائید کی۔ انہیں تجھ پر ایمان لانے تیری اطاعت کرنے کی توفیق دی تیری مدد اور تیری نصرت پر انہیں آمادہ کیا' تو گو روئے زمین کے خزانے خرچ کر ڈالتا لیکن ان میں وہ الفت ومحبت پیدا نہ کر سکتا جو اللہ تعالیٰ نے آپ کر دی۔ ان کی صدیوں کی پرانی عداوتیں دور کر دیں۔ اوس وخزرج' انصار کے قبیلوں میں جاہلیت میں آپس میں خوب تلوار چلا کرتی تھی۔ نور ایمان نے اس عداوت کو محبت سے بدل دیا' جیسے قرآن کا بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اس احسان کو یاد کرو کہ تم آپس میں ایک دوسرے کے دشمن تھے اس نے تمہارے دل ملا دیئے اور اپنے فضل سے تمہیں بھائی بھائی بنا دیا تم جہنم کے کنارے تک پہنچ گئے تھے لیکن اس نے تمہیں بچا لیا۔ اللہ تعالیٰ تمہاری ہدایت کے لئے اسی طرح اپنی باتیں بیان فرماتا ہے۔ ❶ بخاری ومسلم میں ہے کہ حنین کی غنیمت کی تقسیم کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار سے فرمایا کہ ''اے انصاریو! کیا میں نے تمہیں گمراہی کی حالت میں پا کر اللہ تعالیٰ کی عنایت سے تمہیں راہ راست نہیں دکھائی؟ کیا تم فقیر نہ تھے؟ اللہ تعالیٰ نے تمہیں میری وجہ سے امیر کر دیا' تم جدا جدا تھے اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے تمہارے دل ملا دیئے۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر ہر بات پر انصار کہتے جاتے تھے کہ بے شک اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اس سے بھی زیادہ احسان ہم پر ہے۔ ❷ الغرض اپنے اس انعام واکرام کو بیان فرما کر اپنی عزت وحکمت کا اظہار کیا کہ وہ بلند جناب ہے اس سے امید رکھنے والا نا امید نہیں رہتا اس پر توکل کرنے والا سرسبز رہتا ہے وہ اپنے کاموں میں اپنے حکموں میں حکیم ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں قرابت داری کے رشتے ٹوٹ جاتے ہیں اور نعمت کی ناشکری کی جاتی ہے دلوں کے میل جیسی اور کوئی چیز دیکھی نہیں گئی۔

جناب باری سبحانہ وتعالیٰ کا ارشاد ہے اگر تو روئے زمین کے خزانے بھی ختم کر دیتا تو تیرے بس میں نہ تھا کہ ان کے دل ملا دے شاعر کہتا ہے تجھ سے دھوکا کرنے والا تجھ سے بے پرواہی برتنے والا تیرا رشتے دار نہیں' بلکہ تیرا حقیقی رشتہ دار وہ ہے جو تیری آواز پر لبیک کہے اور تیرے دشمنوں کی سرکوبی میں تیرا ساتھ دے۔ اور شاعر کہتا ہے میں نے تو خوب مل جل کر آزما کر دیکھ لیا کہ قرابت داری سے بھی بڑھ کر دلوں کا میل جول ہے۔ امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں نہیں جان سکا کہ یہ سب قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہی ہے یا ان سے نیچے کے راویوں میں سے کسی کا ہے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ان کی یہ محبت اللہ تعالیٰ کی راہ میں تھی توحید وسنت کی بنا پر تھی۔ ❸ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں رشتے داریاں بھی ٹوٹ جاتی ہیں احسان کی بھی ناشکری کر دی جاتی ہے لیکن جب اللہ تعالیٰ کی جانب سے دل ملا دیئے جاتے ہیں انہیں کوئی جدا نہیں کر سکتا' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی جملے کی تلاوت فرمائی۔ ❹ عبدہ بن ابی لبابہ فرماتے ہیں میری حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات ہوئی آپ نے مجھ سے مصافحہ کر کے فرمایا کہ جب دو شخص اللہ تعالیٰ کی راہ میں محبت رکھنے والے آپس میں ملتے ہیں ایک دوسرے سے بہ خندہ پیشانی ہاتھ ملاتا ہے تو دونوں کے گناہ ایسے جھڑ جاتے ہیں جیسے درخت کے خشک پتے۔ میں نے کہا یہ کام تو بہت آسان ہے۔ فرمایا یہ نہ کہو یہی الفت وہ ہے جس کی نسبت جناب باری تعالیٰ فرماتا ہے اگر تو روئے

---

❶ ۳/ آل عمران:۱۰۳۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوۃ الطائف فی شوال سنة ثمان، ۴۳۳۰؛ صحیح مسلم ۱۰۶۱۔ ❸ حاکم، ۲/ ۳۲۹ بلفظ آخر وسندہ صحیح۔ ❹ ایضاً۔

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۴﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى الْقِتَالِ ؕ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ يَغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ يَّغْلِبُوْۤا اَلْفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ ﴿۶۵﴾ اَلْـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ؕ فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ اَلْفٌ يَّغْلِبُوْۤا اَلْفَيْنِ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿۶۶﴾

ترجمہ: اے نبی تجھے اللہ تعالیٰ کافی ہے اور وہ مومن جو تیری پیروی کر رہے ہیں۔[۶۴] اے نبی ایمان والوں کو جہاد کا شوق دلاؤ اگر تم میں سے بیس بھی صبر کرنے والے ہوں گے تو دو سو پر غالب رہیں گے اور اگر تم میں سے ایک سو ہوں گے تو ایک ہزار کافروں پر غالب رہیں گے اس واسطے کہ وہ بے سمجھ لوگ ہیں[۶۵] اچھا اب اللہ تعالیٰ تمہارا بوجھ ہلکا کرتا ہے وہ خوب جانتا ہے کہ تم میں ناتوانی ہے پس اگر تم میں سے ایک سو صبر کرنے والے ہوں گے تو وہ دو سو پر غالب رہیں گے اور اگر تم میں سے ایک ہزار ہوں گے تو وہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے دو ہزار پر غالب رہیں گے اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔[۶۶]

= زمین کے خزانے خرچ کر دے تو بھی یہ تیرے بس کی بات نہیں کہ دلوں میں الفت و محبت پیدا کر دے۔ ان کے اس فرمان سے مجھے یقین ہو گیا کہ یہ مجھ سے بہت زیادہ سمجھدار ہیں۔ ولید بن ابی مغیث کہتے ہیں میں نے حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے سنا کہ جب دو مسلمان آپس میں ملتے ہیں اور مصافحہ کرتے ہیں تو ان کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ میں نے پوچھا صرف مصافحہ سے ہی؟ تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا "کیا تم نے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان نہیں سنا؟" پھر آپ نے اسی جملے کی تلاوت کی۔ تو حضرت ولید رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تم مجھ سے بہت بڑے عالم ہو۔ عمیر بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں سب سے پہلی چیز جو لوگوں میں سے اٹھ جائے گی وہ الفت و محبت ہے۔ طبرانی میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ "مسلمان جب اپنے مسلمان بھائی سے مل کر اس سے مصافحہ کرتا ہے تو دونوں کے گناہ ایسے جھڑ جاتے ہیں جیسے درخت کے خشک پتے تیز ہوا سے۔ ان کے سب گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں گو وہ سمندر کی جھاگ جتنے ہوں۔" ❶

**جہاد کی ترغیب اور صحابہ رضی اللہ عنہم کا شوق جہاد:** [آیت:۶۴۔۶۶] اللہ تعالیٰ اپنے پیغمبر علیہ السلام کو اور مسلمانوں کو جہاد کی رغبت دلا رہا ہے اور انہیں اطمینان دلا رہا ہے کہ وہ انہیں دشمنوں پر غالب کرے گا گو وہ ساز و سامان والے اور ٹڈی دل ہوں اور گو مسلمان بے سروسامان اور مٹھی بھر ہوں۔ اللہ تعالیٰ کافی ہے اور جتنے مسلمان تیرے ساتھ ہوں گے وہی بس ہیں۔ پھر اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے کہ مؤمنوں کو جہاد کی رغبت دلاتے رہو۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صف بندی کے وقت مقابلے کے وقت برابر فوجوں کا دل بڑھاتے بدر کے دن فرمایا "اٹھو اس جنت کو حاصل کرو جس کی چوڑائی آسمان و زمین کی ہے۔" حضرت عمیر بن حمام رضی اللہ عنہ کہتے ہیں اتنی چوڑائی؟ فرمایا ہاں ہاں اتنی ہی اس نے کہا واہ واہ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "یہ کس ارادے سے کہا؟ کہا اس امید پر کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی جنتی کر دے۔" =

❶ طبرانی ۶۱۵۰ وسنده حسن واخطأ الالبانی فضعفه جداً انظر الضعيفه: ۲۶۶۳؛ مجمع الزوائد، ۸/ ۳۷۔

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ أَسْرَىٰ حَتَّىٰ يُثْخِنَ فِي الْأَرْضِ ۚ تُرِيدُونَ عَرَضَ الدُّنْيَا وَاللَّهُ يُرِيدُ الْآخِرَةَ ۗ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿٦٧﴾ لَوْلَا كِتَابٌ مِنَ اللَّهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيمَا أَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿٦٨﴾ فَكُلُوا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلَالًا طَيِّبًا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ﴿٦٩﴾

ترجمہ: نبی کے ہاتھ میں قیدی نہیں چاہئیں جب تک کہ ملک میں اچھی طرح خونریزی کی جنگ نہ ہو جائے تم تو دنیا کے مال چاہتے ہو اور اللہ تعالیٰ کا ارادہ آخرت کا ہے اللہ تعالیٰ ہے زور آور با حکمت ۔[٦٧] اگر پہلے ہی سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بات لکھی ہوئی نہ ہوتی تو جو کچھ تم نے لیا ہے اس بارے میں تمہیں کوئی بڑی سزا ہوتی[٦٨] پس جو کچھ حلال اور پاکیزہ غنیمت تم نے حاصل کی ہے خوب کھاؤ پیو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو یقیناً اللہ تعالیٰ غفور و رحیم ہے۔[٦٩]

= آپ ﷺ نے فرمایا ''میری پیشین گوئی ہے کہ تو جنتی ہے۔'' وہ اٹھتے ہیں دشمن کی طرف بڑھتے ہیں اپنی تلوار کا میان توڑ دیتے ہیں کچھ کھجوریں جو پاس ہیں کھانی شروع کرتے ہیں پھر فرماتے ہیں انہیں کھاؤں اتنی دیر تک بھی اب یہاں ٹھہرنا مجھ پر شاق ہے۔ انہیں ہاتھ سے پھینک دیتے ہیں اور حملہ کر کے شیر کی طرح دشمن کے بیچ میں گھس جاتے ہیں اور جوہر تلوار دکھاتے ہوئے کافروں کی گردنیں مارتے ہوئے راہ اللہ میں شہید ہو جاتے ہیں۔ ❶ ابن المسیب اور سعید بن جبیر رحمہما اللہ فرماتے ہیں یہ آیت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام کے وقت اتری جب کہ مسلمانوں کی تعداد پوری چالیس کی ہوئی۔ لیکن اس میں ذرا نظر ہے اس لئے کہ یہ آیت مدنی ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام کا واقعہ مکہ شریف کا ہے حبشہ کی ہجرت کے بعد کا اور مدینہ کی ہجرت سے پہلے کا وَاللّٰہُ اَعْلَمُ۔

ایک مسلمان کئی کافروں پر بھاری ہے: پھر اللہ تبارک وتعالیٰ مؤمنوں کو بشارت دیتا ہے اور حکم فرماتا ہے کہ تم میں سے بیس ان کافروں میں سے دو سو پر غالب آئیں گے ایک سو ایک ہزار پر غالب رہیں گے غرض ایک مسلمان دس کافروں کے مقابلے کا ہے۔ پھر حکم تو منسوخ ہو گیا لیکن بشارت باقی ہے۔ جب یہ حکم مسلمانوں پر گراں گزرا ایک دس کے مقابلے سے ذرا جھجکا تو اللہ تعالیٰ نے تخفیف کر دی اور فرمایا کہ اب اللہ نے بوجھ ہلکا کر دیا الخ لیکن جتنی تعداد کم ہوئی اتنا ہی صبر ناقص ہو گیا۔ ❷ پہلے حکم تھا کہ بیس مسلمان دو سو کافروں سے پیچھے نہ ہٹیں اب یہ ہوا کہ اپنے سے دگنی تعداد یعنی سو دو سو سے نہ بھاگیں۔ ❸ پس گرانی گزرنے پر ضعیفی اور ناتوانی کو قبول فرما کر اللہ تعالیٰ نے تخفیف کر دی پس دگنی تعداد کے کافروں سے تو لڑائی میں پیچھے ہٹنا لائق نہیں ہاں اس سے زیادتی کے وقت طرح دے جانا جرم نہیں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں یہ آیت ہم صحابیوں کے بارے میں اتری ہے حضور اکرم ﷺ نے یہ آیت پڑھ کر فرمایا پہلا حکم اٹھ گیا ❹ (مستدرک حاکم)

بدر کے قیدی اور جنگی اسیروں کا حکم: [آیت:٦٧-٦٩] مسند امام احمد میں ہے کہ بدر کے قیدیوں کے بارے میں رسول

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الامارة، باب ثبوت الجنة للشهيد ١٩٠١۔

❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الانفال باب ﴿الآن خفف الله عنكم وعلم أن فيكم ضعفا......﴾ ٤٦٥٣۔

❸ صحیح بخاری کتاب التفسیر سورة الانفال باب ﴿ياايها النبي حرض المؤمنين على القتال﴾ ٤٦٥٢۔

❹ ابن مردويه وسنده ضعيف، حاكم ٢/ ٢٣٩، مختصراً وسنده ضعيف۔

مقبول ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مشورہ لیا کہ ''اللہ تعالیٰ نے انہیں تمہارے قبضے میں دے دیا ہے' بتلاؤ کیا ارادہ ہے؟'' حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر عرض کیا کہ ان کی گردنیں اڑا دی جائیں۔ آپ ﷺ نے ان سے منہ پھیر لیا پھر فرمایا ''انہیں اللہ تعالیٰ نے تمہارے بس میں کر دیا ہے یہ کل تک تمہارے بھائی بند ہی تھے۔'' پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر اپنا جواب دوہرایا آپ ﷺ نے پھر منہ پھیر لیا اور پھر وہی فرمایا۔ اب کی دفعہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ ہماری رائے میں تو آپ ﷺ ان کی خطا سے درگزر فرما لیجئے اور انہیں فدیہ لے کر آزاد کیجئے۔ اب آپ ﷺ کے چہرے سے غم کے آثار جاتے رہے عفو عام کر دیا اور فدیہ لے کر سب کو آزاد کر دیا۔ اس پر اللہ عزوجل نے یہ آیت اتاری۔ ❶ اسی سورت کے شروع میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت گزر چکی ہے صحیح مسلم میں بھی اسی جیسی حدیث ہے کہ بدر کے دن آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ ''ان قیدیوں کے بارے میں تم کیا کہتے ہو؟'' حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! یہ آپ کی قوم کے ہیں' آپ والے ہیں انہیں زندہ چھوڑا جائے ان سے توبہ کرالی جائے کیا عجب کہ کل اللہ تعالیٰ کی ان پر مہربانی ہو جائے۔ لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! یہ ہیں آپ کے جھٹلانے والے' آپ کے نکال دینے والے۔ حکم دیجئے کہ ان کی گردنیں ماری جائیں۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! اس میدان میں درخت بکثرت ہیں آگ لگوا دیجئے اور انہیں جلا دیجئے۔ آپ ﷺ خاموش رہے کسی کو کوئی جواب نہیں دیا اور اٹھ کر تشریف لے گئے۔ لوگوں میں بھی ان تینوں بزرگوں کی رائے کا ساتھ دینے والے ہو گئے۔ اتنے میں آپ ﷺ پھر تشریف لائے اور فرمانے لگے بعض دل نرم ہوتے ہوتے دودھ سے بھی زیادہ نرم ہو جاتے ہیں اور بعض دل سخت ہوتے ہوتے پتھر سے بھی زیادہ سخت ہو جاتے ہیں۔ اے ابو بکر! تمہاری مثال تو (حضرت) ابراہیم علیہ السلام جیسی ہے کہ اللہ تعالیٰ سے عرض کرتے ہیں کہ میرے تابعدار تو میرے ہی ہیں لیکن میرے مخالف بھی تیری معافی اور بخشش کے ماتحت ہیں۔ ❷ اور تمہاری مثال (حضرت) عیسیٰ علیہ السلام جیسی ہے جو کہیں گے کہ اللہ اگر تو انہیں عذاب کرے تو وہ تیرے بندے ہیں اور اگر تو انہیں بخش دے تو تو عزیز و حکیم ہے۔ ❸ اور اے عمر! تمہاری مثال (حضرت) نوح علیہ السلام جیسی ہے جنہوں نے اپنی قوم پر بددعا کی کہ اللہ زمین پر کسی کافر کو بستا ہوا باقی نہ رکھ۔ ❹ سنو تمہیں اس وقت احتیاج ہے ان قیدیوں میں سے کوئی بھی بغیر فدیے کے رہا نہ ہو ورنہ ان کی گردنیں ماری جائیں۔ اس پر ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے درخواست کی کہ یا رسول اللہ ﷺ! سہیل بن بیضاء کو اس سے مخصوص کر لیا جائے اس لئے کہ وہ اسلام کا ذکر کیا کرتا تھا اس پر حضور اکرم ﷺ خاموش ہو گئے۔ واللہ میں سارا وقت خوف زدہ رہا کہ کہیں مجھ پر آسمان سے پتھر نہ برسائے جائیں یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''مگر سہیل بن بیضاء'' اسی کا ذکر اس آیت میں ہے یہ حدیث ترمذی مسند احمد وغیرہ میں ہے۔ ❺ ان قیدیوں میں عباس رضی اللہ عنہ بھی تھے انہیں ایک انصاری نے گرفتار کیا تھا انصار کا خیال تھا کہ اسے قتل کر دیں آپ ﷺ کو بھی یہ حال معلوم تھا۔ آپ نے فرمایا ''رات کو مجھے اس خیال سے نیند نہیں آئی۔'' اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر آپ اجازت دیں تو میں انصار کے پاس جاؤں۔ آپ نے اجازت دی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ انصار کے پاس آئے اور کہا کہ عباس کو چھوڑ دو انہوں نے جواب دیا واللہ ہم اسے نہ چھوڑیں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا گو رسول اللہ ﷺ کی

❶ احمد، ۳/ ۲۴۳ وسنده ضعيف، مجمع الزوائد، ٦/ ٨٧۔ ❷ ١٤/ ابراهيم:٣٦۔
❸ ٥/ المآئدة:١١٨۔ ❹ ٧١/ نوح:٢٦۔ ❺ ترمذی، کتاب تفسير القرآن، باب ومن سورة الانفال ٣٠٨٤ وهو ضعيف، احمد، ١/ ٣٨٣؛ حاكم، ٣/ ٢١؛ مسند ابی يعلیٰ، ٢/ ٢٥١۔

رضامندی اسی میں ہو؟ انہوں نے کہا اگر یہ ہے تو آپ انہیں لے جایئے ہم نے بخوشی چھوڑا۔ اب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ عباس مسلمان ہو جاؤ واللہ تمہارے اسلام لانے کی مجھے اپنے باپ کے اسلام لانے سے بھی زیادہ خوشی ہوگی' اس لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے اسلام لانے سے خوش ہو جائیں گے۔ ان قیدیوں کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے مشورہ لیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ سب ہمارے ہی کنبے قبیلے کے لوگ ہیں انہیں چھوڑ دیجئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے جب مشورہ لیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ انہیں سب کو قتل کر دیا جائے۔ آخر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فدیہ لے کر انہیں آزاد کیا۔ ❶ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور فرمایا کہ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کو اختیار دیجئے کہ وہ ان دو باتوں میں سے ایک پسند کر لیں اگر چاہیں تو فدیہ لے لیں اور اگر چاہیں تو ان قیدیوں کو قتل کر دیں لیکن یہ یاد رہے کہ فدیہ لینے کی صورت میں اگلے سال ان میں سے اتنے ہی شہید ہوں گے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا ہمیں یہ منظور ہے اور ہم فدیہ لے کر چھوڑیں گے (ترمذی' نسائی وغیرہ) ❷ لیکن یہ حدیث بہت ہی غریب ہے۔ ان بدری قیدیوں کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اے صحابیو! اگر چاہو تو انہیں قتل کر دو اور اگر چاہو ان سے زر فدیہ وصول کر کے انہیں رہا کر دو لیکن اس صورت میں اتنے ہی آدمی تمہارے شہید کیے جائیں گے۔'' پس ان ستر شہیدوں میں سب سے آخر حضرت ثابت بن قیس تھے۔ جو جنگ یمامہ میں شہید ہوئے' یہ روایت حضرت عبیدہ رحمہ اللہ سے مرسلاً بھی مروی ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

اگر پہلے ہی سے اللہ تعالیٰ کی کتاب میں تمہارے لئے مال غنیمت حلال نہ لکھا ہوا ہوتا اور جب تک ہم بیان نہ فرمادیں تب تک عذاب نہیں کیا کرتے ایسا دستور ہمارا نہ ہوتا تو جو مال فدیہ تم نے لیا اس پر تمہیں بڑا بھاری عذاب ہوتا اسی طرح پہلے سے اللہ تعالیٰ طے کر چکا ہے کہ کسی بدری صحابی کو وہ عذاب نہیں کرے گا' ان کے لئے مغفرت کی تحریر ہو چکی ہے۔ ام الکتاب میں تمہارے لئے مال غنیمت کی حلت لکھی جا چکی ہے۔ پس مال غنیمت تمہارے لئے حلال طیب ہے شوق سے کھاؤ پیو اور اپنے کام میں لاؤ۔ پہلے لکھا جا چکا تھا کہ اس امت کے لئے یہ حلال ہے۔ یہی قول امام ابن جریر رحمہ اللہ کا پسندیدہ ہے اور اسی کی شہادت بخاری و مسلم کی حدیث سے ملتی ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''مجھے پانچ چیزیں دی گئیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دی گئیں مہینے بھر کے فاصلے تک میری مدد رعب سے کی گئی' میرے لئے زمین پاک اور نماز کی جگہ بنا دی گئی' مجھ پر غنیمتیں حلال کی گئیں جو مجھ سے پہلے کسی پر حلال نہ تھیں' مجھے شفاعت عطا فرمائی گئی' ہر نبی خاصۃً اپنی قوم کی طرف ہی بھیجا جاتا تھا لیکن میں عام لوگوں کی طرف پیغمبر بنا کر بھیجا گیا ہوں۔'' ❸ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''کسی سیاہ سر والے انسان کے لئے میرے سوا غنیمت حلال نہیں کی گئی۔'' ❹ پس صحابہ رضی اللہ عنہم نے ان بدری قیدیوں سے فدیہ لیا۔ ابوداؤد میں ہے ہر ایک سے چار سو کی رقم بطور تاوان جنگ کے وصول کی گئی۔ ❺ پس جمہور علمائے کرام کا مذہب یہ ہے کہ امام وقت کو اختیار ہے کہ اگر چاہے قیدی کفار کو قتل کر دے جیسے کہ بنو قریظہ کے قیدیوں کے ساتھ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا۔ ==

❶ حاکم، ۲/ ۳۲۹ مختصراً امام حاکم اور ذہبی نے اسے صحیح کہا ہے۔ وسندہ حسن۔ ❷ ترمذی، کتاب السیر، باب ما جاء فی قتل الأساری والفداء ۱۵۶۷ وسندہ ضعیف، دار قطنی، ٤/ ۲۲؛ مسند البزار، ۲/ ۱۷٦؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۸٦٦۲؛ اس کی سند میں ہشام بن حسان کے سماع کی صراحت موجود نہیں۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب التیمم، باب ۱، ص ۳۳۵؛ صحیح مسلم، ۵۲۱؛ احمد، ۳/ ۳۰٤؛ ابن حبان ٦۳۹۸۔ ❹ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة الانفال ۳۰۸۵ وھو صحیح، السنن الکبریٰ للنسائی، ۱۱۲۰۹؛ ابن حبان، ٤۸۰٦۔

❺ ابوداود، کتاب الجهاد، باب فی فداء الأسیر بالمال، ۲٦۹۱ وسندہ حسن، حاکم، ۳/ ۱٤۰؛ بیهقی، ۹/ ٦۸۔

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّمَنْ فِيْٓ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰٓى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا يُّؤْتِكُمْ خَيْرًا مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَاِنْ يُّرِيْدُوْا خِيَانَتَكَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ فَاَمْكَنَ مِنْهُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

ترجمہ: اے نبی ﷺ اپنے ہاتھ تلے کے قیدیوں سے کہہ دو کہ اگر اللہ تعالیٰ تمہارے دلوں میں نیک نیتی دیکھے گا تو جو کچھ تم سے لیا گیا ہے اس سے بہتر تمہیں دے گا اور پھر گناہ بھی معاف فرمائے گا اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے ہی' [٧٠] اور اگر وہ تجھ سے خیانت کا خیال کریں گے تو یہ تو اس سے پہلے خود اللہ تعالیٰ کی خیانت بھی کر چکے ہیں آخر اس نے انہیں گرفتار کرا دیا' اللہ تعالیٰ علم و حکمت والا ہے۔[٧١]

= اگر چاہے بدلے کا مال لے کر انہیں چھوڑ دے جیسے کہ بدری قیدیوں کے ساتھ حضور اکرم ﷺ نے کیا یا مسلمان قیدیوں کے بدلے چھوڑ دے جیسے کہ حضور اکرم ﷺ نے قبیلہ سلمہ بن اکوع کی ایک عورت اور اس کی لڑکی کو مشرکوں کے پاس جو مسلمان قیدی تھے ان کے بدلے میں دیا ❶ اور اگر چاہے انہیں غلام بنا کر رکھے۔ یہی مذہب امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا اور علمائے کرام کی ایک جماعت کا ہے گو اوروں نے اس میں اختلاف بھی کیا ہے یہاں اس کے بسط کی جگہ نہیں۔

**نیک نیتی مال میں زیادتی کا سبب ہے:** [آیت: ٧٠-٧١] بدر والے دن آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ ''مجھے یقیناً معلوم ہے کہ بعض بنو ہاشم وغیرہ زبردستی اس لڑائی میں نکالے گئے ہیں انہیں ہم سے لڑائی کرنے کی خواہش نہ تھی۔ پس بنو ہاشم کو قتل نہ کرنا۔ ابوالبختری بن ہشام کو بھی قتل نہ کیا جائے عباس بن عبدالمطلب کو بھی قتل نہ کیا جائے' اسے بھی بادل ناخواستہ ان لوگوں نے اپنے ساتھ کھینچا ہے۔'' اس پر ابو حذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم اپنے باپ دادوں کو اپنے بچوں کو اپنے بھائیوں کو اور اپنے کنبے قبیلے کو تو قتل کریں اور عباس کو چھوڑ دیں؟ واللہ اگر وہ مجھے مل گیا تو میں تو اسکی گردن ماروں گا۔ جب یہ بات رسول اللہ ﷺ کو پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا ''اے ابوحفص! کیا رسول اللہ ﷺ کے چچا کے منہ پر تلوار ماری جائے گی۔'' حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یہ پہلا دن تھا جس میں رسول اللہ ﷺ نے میری کنیت سے مجھے یاد فرمایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! مجھے اجازت دیجئے کہ میں ابو حذیفہ کی گردن اڑا دوں واللہ وہ تو منافق ہو گیا۔ حضرت ابو حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں واللہ! مجھے اپنے اس دن کے قول کا کھٹکا آج تک ہے میں اس سے اب تک ڈر رہا ہوں میں تو اس دن چین پاؤں گا جس دن اس کا کفارہ ہو جائے اور وہ یہ ہے کہ اللہ کی راہ میں شہید کر دیا جاؤں۔ چنانچہ جنگ یمامہ میں آپ رضی اللہ عنہ شہید ہوئے۔ ❷ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں جس دن بدری قیدی گرفتار ہو کر آئے رسول اللہ ﷺ کو اس رات نیند نہ آئی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سبب پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا ''میرے چچا عباس کی آہ و بکا کی آواز میرے کانوں ان قیدیوں میں سے آ رہی ہے۔'' ❸ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس وقت اس کی قید کھول دی تب آپ ﷺ کو نیند آئی۔ انہیں ایک انصاری صحابی رضی اللہ عنہ نے گرفتار کیا تھا یہ بہت مالدار تھے انہوں نے سو اوقیہ سونا اپنے فدیے میں دیا۔ بعض انصاریوں نے سرکار نبوت میں گزارش بھی کی کہ ہم چاہتے ہیں اپنے چچا عباس کو بغیر کوئی زر فدیہ لئے آزاد کر دیں لیکن

❶ اس قسم کا ذکر صحیح مسلم، كتاب الجهاد، باب التنفيل وفداء المسلمين بالأسارى ١٧٥٥ میں بھی ہے۔

❷ طبقات ابن سعد ٤/ ١٠؛ دلائل النبوة، ٣/ ١٤٠، ١٤١ وسنده ضعيف۔

❸ طبقات ابن سعد، ٤/ ١٣؛ دلائل النبوة، ٣/ ١٤١، اس کا حکم بھی پہلی روایت کا سا یعنی ضعیف ہے۔

مساوات کے علم بردار ﷺ نے فرمایا ایک چونی بھی کم نہ لینا' پورا فدیہ لو۔ ❶ قریش نے فدیے کی رقم دے کر اپنے آدمیوں کو بھیجا تھا ہر ایک نے اپنے اپنے قیدی کی من مانی رقم وصول کی۔ عباس رضی اللہ عنہ نے کہا بھی کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں تو مسلمان ہی تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''مجھے تمہارے اسلام کا علم ہے اگر یہ تمہارا قول صحیح ہے تو اللہ تعالیٰ تمہیں اس کا بدلہ دے گا لیکن چونکہ احکام ظاہر پر ہیں اس لئے آپ اپنا فدیہ ادا کیجئے بلکہ اپنے دونوں بھتیجوں کا بھی۔''

نوفل بن حارث بن عبدالمطلب کا اور عقیل بن ابی طالب بن عبدالمطلب کا اور اپنے حلیف عتبہ بن عمرو کا جو بنو حارث بن فہر کے قبیلے سے ہے۔ انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میرے پاس تو اتنا مال نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''وہ مال کہاں گیا جو تم نے اور ام الفضل نے زمین میں دفنایا ہے اور تم نے کہا ہے کہ اگر میں اپنے اس سفر میں کام آ گیا تو یہ مال بنو الفضل اور عبداللہ اور قثم کا ہے۔'' اب تو حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی زبان سے بے ساختہ نکل گیا کہ واللہ میرا ایمان ہے کہ آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے سچے رسول ہیں اس دفینے کے واقعہ کو بجز میرے اور ام الفضل کے کوئی نہیں جانتا۔ اچھا یوں کیجئے میرے پاس سے بیس اوقیہ سونا آپ ﷺ کے لشکریوں کو ملا ہے اسی کو میرا زرفدیہ سمجھ لیا جائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''ہرگز نہیں وہ مال تو ہمیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے دلوا ہی دیا۔'' چنانچہ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنا اور اپنے دونوں بھتیجوں کا اور اپنے حلیف کا فدیہ اپنے پاس سے ادا کیا۔ اس بارے میں اللہ تبارک و تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ اگر تم میں بھلائی ہے تو اللہ تعالیٰ اس سے بہتر بدلہ تمہیں دے گا۔ ❷

حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان پورا اترا اور ان بیس اوقیہ کے بدلے مجھے اسلام میں اللہ تعالیٰ نے بیس غلام دلوائے جو سب کے سب مالدار تھے۔ ساتھ ہی مجھے اللہ تعالیٰ عزوجل کی مغفرت کی بھی امید ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میرے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی ہے میں نے اپنے اسلام کی خبر حضور اکرم ﷺ کو دی اور کہا کہ میرے بیس اوقیہ کا بدلہ مجھے دلوایئے جو مجھ سے لئے گئے ہیں۔ آپ ﷺ نے انکار کیا۔ الحمدللہ کہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے اس کے بدلے مجھے بیس غلام عطا فرمائے جو سب تاجر ہیں۔ آپ نے اور آپ کے ساتھیوں نے حضور اکرم ﷺ سے کہا تھا کہ ہم تو آپ کی وحی پر ایمان لا چکے ہیں آپ ﷺ کی رسالت کے گواہ ہیں ہم اپنی قوم میں آپ ﷺ کی خیر خواہی کرتے رہے اس پر یہ آیت اتری کہ اللہ دلوں کے حال سے واقف ہے جس کے دل میں نیکی ہوگی اس سے جو لیا گیا ہے اس سے بہت زیادہ دے دیا جائے گا اور پھر اگلا شرک بھی معاف کر دیا جائے گا۔ فرماتے ہیں کہ ساری دنیا مل جانے سے بھی زیادہ خوشی مجھے اس آیت کے نازل ہونے سے ہوئی ہے۔ مجھ سے جو لیا گیا ہے واللہ اس سے سو حصے زیادہ مجھے ملا۔ اور مجھے امید ہے کہ میرے گناہ بھی دھل گئے۔ مذکور ہے کہ جب بحرین کا خزانہ سرکار رسالت مآب ﷺ میں پہنچا وہ اسی ہزار کا تھا آپ نماز ظہر کے لئے وضو کر چکے تھے پس آپ ﷺ نے ہر ایک شکایت کرنے والے کی اور ہر ایک سوال کرنے والے کی دادرسی کی اور نماز سے پہلے ہی سارا خزانہ راہ للہ لٹا دیا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ لو اس میں سے لو اور گٹھڑی باندھ کر لے جاؤ۔ پس یہ ان کے لئے بہت بہتر تھا اور اللہ تعالیٰ گناہ بھی معاف فرمائے گا۔ یہ خزانہ علاء بن الحضرمی رضی اللہ عنہ نے بھیجا تھا اتنا مال حضور اکرم ﷺ کے پاس اس سے پہلے یا اس کے بعد کبھی نہیں آیا۔ سب کا سب بوریوں پر پھیلا دیا گیا اور نماز کی اذان ہوئی۔ آپ ﷺ تشریف لائے اور مال کے پاس کھڑے ہو گئے مسجد کے نمازی بھی آ گئے پھر حضور اکرم ﷺ نے ہر ایک =

❶ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب ۱۲ حدیث ۴۰۱۸، ابن حبان ۴۷۹۴؛ بیهقی، ۶/ ۲۰۵۔

❷ تفسیر قرطبی، ۸/ ۵۲؛ دلائل النبوۃ، ۳/ ۱۴۲؛ حاکم، ۳/ ۳۲۴ وھو حسن امام ذہبی نے اسے شرط مسلم پر صحیح کہا ہے اور امام ذہبی نے اس کی موافقت کی ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا مَا لَكُمْ مِّنْ وَّلَايَتِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا ۚ وَاِنِ اسْتَنْصَرُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ اِلَّا عَلٰى قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿۷۲﴾

ترجمہ: جو لوگ ایمان لائے اور ہجرت کی اور اپنے مالوں اور جانوں سے اللہ کی راہ میں جہاد کیا اور جن لوگوں نے ان کو جگہ دی اور مدد کی یہ سب آپس میں ایک دوسرے کے رفیق ہیں' اور جو ایمان لائے تو ہیں لیکن ہجرت نہیں کی تمہارے لئے ان کی کچھ بھی رفاقت نہیں جب تک کہ وہ ہجرت نہ کریں' ہاں اگر وہ تم سے دین کے بارے میں مدد طلب کریں تو تم پر مدد کرنا ضروری ہے سوائے ان لوگوں کے کہ تم میں اور ان میں عہد و پیمان ہے' تم جو کچھ کر رہے ہو اللہ تعالیٰ خوب دیکھتا ہے۔[۷۲]

= کو دینا شروع کیا نہ تو اس دن ناپ تول تھی نہ گنتی اور شمار تھا پس جو آیا وہ لے گیا اور دل کھول کر لے گیا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے تو اپنی چادر میں گٹھڑی باندھ لی لیکن اٹھا نہ سکے تو حضور اکرم ﷺ سے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! ذرا اونچا کر دیجئے۔ آپ ﷺ کو بے ساختہ ہنسی آ گئی اتنی کہ دانت چمکنے لگے۔ فرمایا کہ '' کچھ کم کر دو جتنا اٹھے اتنا ہی لو۔'' چنانچہ کچھ کم کیا اور اٹھا کر یہ کہتے ہوئے چلے کہ الحمدللہ' اللہ تعالیٰ نے ایک بات تو پوری ہوتی دکھا دی اور دوسرا وعدہ بھی ان شاء اللہ پورا ہو کر ہی رہے گا' یہ اس سے بہتر ہے جو ہم سے لیا گیا۔ حضور اکرم ﷺ برابر اس مال کو تقسیم فرماتے رہے یہاں تک کہ اس میں سے ایک پائی بھی نہ بچی آپ ﷺ نے اپنے اہل کو اس میں سے ایک کھوٹی کوڑی بھی نہیں دی۔ پھر نماز کے لئے آگے بڑھے اور نماز پڑھائی۔ دوسری حدیث' حضور اکرم ﷺ کے پاس بحرین سے اتنا مال آیا کہ اس سے پہلے یا اس کے بعد اتنا مال کبھی نہیں آیا۔ حکم دیا کہ '' مسجد میں پھیلا'' دو پھر نماز کے لئے آئے کسی طرف التفات نہ کیا نماز پڑھا کر بیٹھ گئے پھر تو جسے دیکھتے دیتے اتنے میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ آ گئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ ﷺ! مجھے بھی دلوایئے میں نے اپنا اور عقیل کا فدیہ دیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا '' اپنے ہاتھ سے لے لو۔'' انہوں نے چادر میں گٹھڑی باندھی لیکن وزنی ہونے کے باعث اٹھا نہ سکے تو کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! کسی کو حکم دیجئے کہ میرے کاندھے پر چڑھا دے۔ آپ ﷺ نے فرمایا '' میں تو کسی سے نہیں کہتا'' کہا اچھا آپ ﷺ ہی ذرا اٹھوا دیجئے۔ آپ ﷺ نے اس کا بھی انکار کیا اب تو بادل ناخواستہ اس میں سے کچھ کم کرنا پڑا پھر اٹھا کر کندھے پر رکھ کر چل دیئے۔ ان کے اس لالچ کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ کی نگاہیں جب تک یہ آپ ﷺ کی نگاہ سے اوجھل نہ ہو گئے انہیں پر رہیں۔ پس جب کل مال بانٹ چکے ایک کوڑی بھی باقی نہ بچی تب آپ ﷺ وہاں سے اٹھے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی یہ روایت کئی جگہ اپنی کتاب صحیح بخاری شریف میں تعلیقاً جزم کے صیغے کے ساتھ وارد کی ہے۔ ❶ اگر یہ لوگ خیانت کرنی چاہیں گے تو یہ کوئی نئی بات نہیں اس سے پہلے وہ خود اللہ تعالیٰ کی خیانت بھی کر چکے ہیں۔ تو ان سے یہ بھی ممکن ہے کہ اب جو ظاہر کریں اس کے خلاف اپنے دل میں رکھیں۔ اس سے تو نہ گھبرا' جیسے اللہ تعالیٰ نے اس وقت

❶ صحیح بخاری، کتاب الصلاۃ، باب القسمة وتعليق القنو في المسجد، ۴۲۱، ۳۰۴۹، ۳۱۶۵؛ بیهقی، ۶/ ۳۵۶۔

انہیں تیرے قابو میں کر دیا ہے ایسے ہی وہ ہمیشہ قادر ہے۔ اللہ تعالیٰ کا کوئی کام علم و حکمت سے خالی نہیں۔ ان کے اور تمام مخلوق کے ساتھ جو کچھ وہ کرتا ہے اپنے ازلی ابدی پورے علم اور کامل حکمت کے ساتھ کرتا ہے حضرت قتادہ رحمہ اللہ کہتے ہیں یہ آیت عبداللہ بن سعد بن ابی سرح کاتب کے بارے میں اتری ہے جو مرتد ہو کر مشرکوں میں جا ملا تھا۔

عطاء خراسانی کا قول ہے کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کے بارے میں اتری ہے جبکہ انہوں نے کہا تھا کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خیر خواہی کرتے رہیں گے۔ سدی رحمہ اللہ نے اسے عام اور سب کو شامل کہی ہے یہی ٹھیک بھی ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**مہاجرین اور انصار کی فضیلت کا بیان:** [آیت:۷۲] مسلمانوں کی قسمیں بیان ہو رہی ہیں ایک تو مہاجر جنہوں نے اللہ کے نام پر وطن ترک کیا اپنے گھر بار مال تجارت کنبہ قبیلہ دوست احباب چھوڑے اللہ کے دین پر قائم رہنے کے لئے نہ جان کو جان سمجھا نہ مال کو مال۔ دوسرے انصار مدنی جنہوں نے ان مہاجروں کو اپنے ہاں ٹھہرایا اپنے مالوں میں ان کا حصہ لگا دیا ان کے ساتھ مل کر ان کے دشمنوں سے لڑائی کی یہ سب آپس میں ایک ہی ہیں۔ اسی لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان میں بھائی چارہ کرا دیا' ایک انصاری ایک مہاجر کو بھائی بھائی بنا دیا۔ یہ بھائی بندی قرابت داری سے بھی مقدم تھی' ایک دوسرے کا وارث بنتا تھا آخر میں یہ منسوخ ہو گئی۔ (1) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''مہاجرین اور انصار سب آپس میں ایک دوسرے کے ولی وارث ہیں اور فتح مکہ کے آزاد کردہ مسلمان لوگ قریشی اور آزاد شدہ ثقیف آپس میں ایک دوسرے کے والی ہیں قیامت تک۔'' (2) اور روایت میں ہے ''دنیا اور آخرت میں۔'' (3) مہاجر اور انصار کی تعریف میں اور بھی بہت سی آیتیں ہیں' فرمان ہے ﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ﴾ (4) پہلے پہل سبقت کرنے والے مہاجرین و انصار اور ان کے احسان کے تابعدار وہ ہیں جن سے اللہ تعالیٰ خوش ہے اور وہ اس سے خوش ہیں اس نے ان کے لئے جنتیں تیار کر رکھی ہیں جن کے درختوں کے نیچے چشمے بہہ رہے ہیں۔ اور آیت میں ہے ﴿لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ﴾ (5) نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان مہاجرین و انصار پر اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت کی توجہ فرمائی جنہوں نے سختی کے وقت بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع نہ چھوڑی۔

اور آیت میں ہے ﴿لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ﴾ (6) ان مہاجر محتاجوں کے لئے ہے جو اپنے مالوں سے اور اپنے شہروں سے نکال دیئے گئے جو اللہ تعالیٰ کے فضل اور اس کی رضا مندی کی جستجو میں ہیں جو اللہ تعالیٰ کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد میں لگے ہوئے ہیں یہی سچے لوگ ہیں۔ اور جنہوں نے ان کو جگہ دی ان سے محبت رکھی انہیں کشادہ دلی کے ساتھ دیا بلکہ اپنی ضرورت پر ان کی حاجت کو مقدم رکھا۔ یعنی جو ہجرت کی فضیلت اللہ تعالیٰ نے مہاجرین کو دی ہے اس پر وہ ان کا حسد نہیں کرتے۔ ان آیتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ مہاجر انصار پر مقدم ہیں۔ علما کا اس میں اتفاق ہے۔ مسند بزار میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کو ہجرت اور نصرت میں اختیار دیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے ہجرت کو پسند فرمایا۔ (7)

پھر فرماتا ہے جو ایمان لائے لیکن انہوں نے وطن ترک نہیں کیا انہیں ان کی رفاقت حاصل نہیں۔ یہ مؤمنوں کی تیسری قسم ہے جو اپنی جگہ ٹھہرے ہوئے تھے ان کا مال غنیمت میں کوئی حصہ نہ تھا نہ خمس میں ہاں کسی لڑائی میں شرکت کریں تو اور بات ہے۔ مسند احمد میں ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی کو کسی فوجی دستے کا سپہ سالار بنا کر بھیجتے تو اسے نصیحت فرماتے کہ ''دیکھو اپنے دل میں اللہ تعالیٰ کا ڈر رکھنا ==

---

(1) صحیح بخاری، کتاب الفرائض، باب ذوی الأرحام ٦٧٤٧۔ (2) احمد، ٤/ ٣٦٣ وسنده ضعيف، مجمع الزوائد، ١٠/ ١٥۔ (3) مسند ابی یعلی ٥٠٣٣ وسنده ضعيف اس کی سند میں عکرمہ بن ابراہیم الأزدی ہے جسے نسائی نے ضعیف اور ابوداود نے لیس بشئی جبکہ عقیلی نے مضطرب الحفظ کہا ہے۔ (المیزان، ٦/ ٨٩، رقم:٥٧٠٧) (4) ٩/ التوبة:١٠٠۔ (5) ٩/ التوبة:١١٧۔ (6) ٥٩/ الحشر:٨۔ (7) مسند البزار ٢٧١٨؛ مجمع الزوائد، ٢/ ٤٨١؛ طبرانی، ٣٠١٠۔

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۭ اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ فِتْنَةٌ فِي الْاَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ ۝

ترجمہ: کافر آپس میں ایک دوسرے کے رفیق ہیں' اگر تم نے ایسا نہ کیا تو ملک میں فتنہ ہوگا اور زبردست فساد ہو جائے گا۔ [۷۳]

= مسلمانوں کے ساتھ ہمیشہ خیر خواہانہ برتاؤ کرنا۔ جاؤ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کفر کرنے والوں سے لڑو اپنے دشمن مشرکوں کے سامنے تین باتیں پیش کرو ان میں سے جو بھی وہ منظور کر لیں انہیں اختیار ہے۔ ان سے کہو کہ اسلام قبول کریں اگر مان لیں تو پھر ان سے رک جاؤ اور ان کا اسلام قبول کر لو اور انہیں کہو کہ کفرستان کو چھوڑ دیں مہاجرین کے شہروں کو چلے جائیں' تو جو حق مہاجرین کے ہیں ان کے بھی قائم ہو جائیں گے اور جو مہاجروں پر ہے ان پر بھی ہوگا۔ ورنہ یہ دیہات کے اور مسلمانوں کی طرح ہوں گے ایمان کے احکام ان پر جاری رہیں گے فی اور غنیمت کے مال میں ان کا کوئی حصہ نہ ہوگا' ہاں یہ اور بات ہے کہ وہ کسی فوج میں شرکت کریں اور کوئی معرکہ سر کریں۔ یہ نہ مانیں تو انہیں کہو کہ جزیہ دیں۔ اگر یہ قبول کر لیں تو تم لڑائی سے رک جاؤ اور ان سے جزیہ لے لیا کرو۔ اگر ان دونوں باتوں کا انکار کریں تو اللہ تعالیٰ کی مدد کے بھروسے پر اللہ تعالیٰ سے نصرت طلب کر کے ان سے جہاد کرو۔ ❶ جو دیہاتی مسلمان وہیں مقیم ہیں ہجرت نہیں کی یہ اگر کسی وقت تم سے مدد کی خواہش کریں دشمنان دین کے مقابلے پر تمہیں بلائیں تو ان کی مدد تم پر واجب ہے لیکن اگر مقابلے پر کوئی ایسا قبیلہ ہو کہ تم میں اور ان میں صلح کا معاہدہ ہے تو خبردار تم عہد شکنی نہ کرنا۔ قسمیں نہ توڑنا۔"

**مسلمان غیر مسلموں کا دوست نہیں ہوتا:** [آیت:۷۳] اوپر مسلمانوں کی کارسازی اور رفاقت و ولایت کا ذکر ہوا۔ اب یہاں کافروں کی نسبت بھی بیان فرما کر کافروں اور مؤمنوں میں سے دوستانہ کاٹ دیا۔ مستدرک حاکم میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں "دو مختلف مذہب والے آپس میں ایک دوسرے کے وارث نہیں ہو سکتے نہ مسلمان کافر کا وارث اور نہ کافر مسلمان کا وارث۔" پھر آپ ﷺ نے اسی آیت کی تلاوت فرمائی ❷ بخاری مسلم میں بھی ہے "مسلمان کافر کا اور کافر مسلمان کا وارث نہیں بن سکتا۔" ❸ سنن وغیرہ میں ہے "دو مختلف مذہب والے آپس میں ایک دوسرے کے وارث نہیں۔" ❹ اسے امام ترمذی رحمہ اللہ حسن کہتے ہیں۔ ابن جریر میں ہے کہ ایک نئے مسلمان سے آپ ﷺ نے عہد کیا کہ "نماز قائم رکھنا' زکوٰۃ دینا' بیت اللہ کا حج کرنا' رمضان المبارک کے روزے رکھنا اور جب اور جہاں شرک کی آگ بھڑک اٹھے تو اپنے آپ کو ان کا مقابل اور ان سے برسر جنگ سمجھنا" یہ روایت مرسل ہے۔ اور مفصل روایت میں ہے آپ ﷺ فرماتے ہیں "میں ہر اس مسلمان سے بری الذمہ ہوں جو مشرکین میں ٹھہرا رہے۔ =

❶ صحیح مسلم، کتاب الجهاد، باب تامیر الامام الأمرا علی البعوث؟ وصیته إیاهم، ۱۷۳۱؛ ابوداود ۲۶۱۲؛ بیهقی، ۹/۴۹؛ السنن الکبریٰ للنسائی ۸۷٦٤؛ ابن ماجه ۲۸۵۸؛ احمد، ٥/ ۳٥۲؛ ابن حبان ٤۷۳۹ ابو عوانه ٦٤۹٥؛ ابن ابی شیبه، ٦/ ٤۷٥۔

❷ حاکم، ۲/ ۲٤۰ وسنده ضعیف۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب الفرائض، باب لا یرث المسلم الکافر ولا الکافر المسلم ٦۷٦٤؛ صحیح مسلم ١٦١٤؛ أبوداود ۲۹۰۹؛ ترمذی ۲۱۰۷؛ السنن الکبری ٦۳۷۲؛ احمد، ٥/ ۲۰۰؛ ابن حبان ٦۰۳۳؛ بیهقی، ٦/ ۳۱۷۔ ❹ أبوداود، کتاب الفرائض، باب هل یرث المسلم الکافر ۲۹۱۱ وسنده حسن، ابن ماجه ۲۷۳۱؛ احمد، ۲/ ۱۷۸؛ ترمذی ۲۱۰۸؛ عن جابر رضی اللہ عنہ، ابن الجارود ۹٦۷؛ ابن حبان ٥۹۹٦؛ حاکم ۲/ ۲٦۲؛ مجمع الزوائد، ٦/ ۲۹۳؛ السنن الکبریٰ ٦۳۸۱؛ دارقطنی ٤٥۷۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ۭ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا مَعَكُمْ فَاُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ ۭ وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

ترجمہ: جولوگ ایمان لائے اور ہجرت کی اور جہاد کیا اللہ کی راہ میں' اور جنہوں نے جگہ دی اور مدد پہنچائی یہی لوگ سچے مومن ہیں' ان کے لئے بخشش ہے اور عزت کی روزی' [۷۴] اور جو لوگ اس کے بعد ایمان لائے اور ہجرت کی اور تمہارے ساتھ ہو کر جہاد کیا پس یہ لوگ بھی تم میں سے ہی ہیں اور رشتے ناتے والے ان میں سے بعض بعض سے زیادہ نزدیک ہیں اللہ تعالیٰ کے حکم میں' بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز کا جاننے والا ہے۔[۷۵]

= کیا وہ دونوں جانب لگی ہوئی آگ نہیں دیکھتا۔'' ❶ ابوداود میں ہے حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں ''جو مشرکوں سے خلا ملا رکھے اور ان میں ٹھہرا رہے وہ انہیں جیسا ہے۔'' ❷ ابن مردویہ میں ہے اللہ تعالیٰ کے رسول' رسولوں کے سرتاج حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ فرماتے ہیں ''جب تمہارے پاس وہ آئے جس کے دین اور اخلاق سے تم رضا مند ہو تو اس کے نکاح میں دے دو اگر تم نے ایسا نہ کیا تو ملک میں زبردست فتنہ فساد برپا ہوگا۔'' لوگوں نے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! گو اس میں کچھ ہو۔ آپ ﷺ نے پھر فرمایا ''جب تمہارے پاس کسی ایسے شخص کا مانگا آئے جس کے دین اور اخلاق سے تم خوش ہو تو اس کا نکاح کر دو۔'' تین بار یہی فرمایا۔ ❸ آیت کے ان الفاظ کا مطلب یہ ہے کہ اگر تم نے مشرکوں سے یک سوئی نہ کی اور ایمان داروں سے ہی دوستیاں نہ رکھیں تو ایک فتنہ برپا ہو جائے گا یہ اختلاط برے نتیجے دکھائے گا لوگوں میں زبردست فساد برپا ہو جائے گا۔

**مومن بندے اور قیامت:** [آیت:۷۴-۷۵] مومنوں کا دنیوی حکم ذکر فرما کر اب آخرت کا حال بیان فرما رہا ہے ان کے ایمان کی سچائی ظاہر کر رہا ہے جیسے کہ اس سورت کے شروع میں بیان ہوا ہے۔ انہیں بخشش ملے گی ان کے گناہ معاف ہوں گے انہیں عزت کی پاک روزی ملے گی جو برکت والی ہیشگی والی طیب و طاہر ہوگی' قسم قسم کی لذیذ عمدہ اور نہ ختم ہونے والی ہوگی۔ ان کی اتباع کرنے والے ایمان و عمل صالح میں ان کا ساتھ دینے والے آخرت میں بھی درجوں میں ان کے ساتھ ہی ہوں گے جیسا کہ ﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ﴾ ❹ اور ﴿وَالَّذِيْنَ جَآءُوْا مِنْۢ بَعْدِهِمْ﴾ ❺ میں فرماتا ہے۔ متفق علیہ بلکہ متواتر حدیث میں ہے کہ ''انسان اس کے ساتھ ہوگا جس سے محبت رکھتا ہے۔'' ❻ دوسری حدیث میں ہے ''جو کسی قوم سے محبت رکھے وہ ان میں سے ہی =

❶ ابوداود، کتاب الجهاد، باب النهی عن قتل من اعتصم بالسجود ۲۶۴۵ وسنده ضعيف ابومعاویہ الضریر مدلس راوی ہے اور تصریح بالسماع ثابت نہیں۔ ترمذی ۱۶۰۴؛ نسائی ۴۷۸۴۔ ❷ أبوداود، کتاب الجهاد، باب فی اقامة بأرض الشرك ۲۷۸۷، وسنده ضعيف اس کی سند میں جعفر بن سعد ضعیف اور خبیب بن سلیمان مجہول راوی ہے۔(التقريب، ۱/ ۱۳۰، ۲۲۲)

❸ ترمذی، کتاب النکاح، باب ما جاء فیمن ترضون دینه فزوجوه، ۱۰۸۴ مختصراً وسنده ضعيف۔ ابن عجلان مدلس کے سماع کی صراحت نہیں نیز عبدالحمید بن سلیمان ضعیف راوی ہے۔ ❹ ۹/ التوبة:۱۰۰۔ ❺ ۵۹/ الحشر:۱۰۔

❻ صحیح بخاری، کتاب الأدب، باب علامة الحب فی الله...... ۶۱۶۸؛ صحیح مسلم ۲۶۴۰۔



ترجمہ: اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی بیزاری کا اعلان ہے ان مشرکوں کے بارے میں جن سے تم نے عہد و پیمان کیا تھا۔[1] پس (اے مشرکو) تم ملک میں چار مہینے تک تو چل پھر لو جان لو کہ تم اللہ تعالیٰ کو عاجز کرنے والے نہیں ہو اور یہ بھی یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ کافروں کو رسوا کرنے والا ہے۔[2]

= ہے۔'' ایک روایت میں ہے ''اس کا حشر بھی انہیں کے ساتھ ہوگا۔'' ❶ مسند احمد کی حدیث گزر چکی ہے کہ ''مہاجر و انصار آپس میں ایک دوسرے کے ولی ہیں فتح مکہ کے بعد کے مسلمان قریشی اور ثقیف کے آزاد شدہ آپس میں ایک ہیں قیامت تک یہ سب آپس میں ولی ہیں۔'' ❷ پھر اولوا الارحام کا بیان ہوا یہاں ان سے مراد وہی قرابت دار نہیں جو علماء فرائض کے نزدیک اس نام سے یاد کئے جاتے ہیں یعنی جن کا کوئی حصہ مقرر نہ ہو اور جو عصبہ بھی نہ ہوں' جیسے خالہ ماموں پھوپھی نواسے نواسیاں بھانجے بھانجیاں وغیرہ۔ بعض کا یہی خیال ہے وہ آیت سے حجت پکڑتے ہیں اور اسے اس بارے میں صراحت والی بتلاتے ہیں' یہ نہیں بلکہ حق یہ ہے کہ یہ آیت عام ہے تمام قرابت داروں کو شامل ہے جیسے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما' مجاہد' عکرمہ' حسن' قتادہ رحمہم اللہ وغیرہ کہتے ہیں کہ یہ ناسخ ہے حلیفوں کے باہم وارث بننے کی اور بھائی چارے پر وارث بننے کی جو پہلے دستور تھا پس یہ علماء فرائض کے ذوی الارحام کو شامل ہوگی خاص نام کے ساتھ۔ اور جو انہیں وارث نہیں بناتے ان کے پاس کئی دلیلیں ہیں۔ سب سے قوی یہ حدیث ہے کہ ''اللہ تعالیٰ نے ہر حقدار کو اس کا حق دلوا دیا ہے پس کسی وارث کے لئے کوئی وصیت نہیں'' ❸ وہ کہتے ہیں کہ اگر یہ بھی حقدار ہوتے تو ان کے بھی حصے مقرر ہو جاتے جب یہ نہیں تو وہ بھی نہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ سورۂ انفال کی تفسیر ختم ہوئی۔

اللہ تعالیٰ پر ہمارا بھروسہ ہے وہی ہمیں کافی ہے اور وہی بہترین کارساز ہے۔

# تفسیر سورۂ توبہ

**مشرکین سے اعلان براءت:** [آیت:۱-۲] یہ سورت سب سے آخر رسول اللہ ﷺ پر اتری ہے۔ بخاری شریف میں ہے سب سے آخر آیت ﴿یَسْتَفْتُوْنَكَ﴾ ❹ اتری اور سب سے آخر سورت سورۂ براءۃ اتری ہے۔ ❺ اس کے شروع میں بسم اللہ نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے امیر المومنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی اقتدا کر کے اسے قرآن میں نہیں لکھا تھا۔ ترمذی شریف میں ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آخر کیا وجہ ہے جو آپ نے سورۂ انفال کو جو مثانی میں سے ہے اور سورۂ براءت کو جو مئین میں سے ہے ملا دیا اور ان کے درمیان بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہیں لکھی اور پہلے کی سات لمبی سورتوں

❶ المعجم الصغير ٨٧٤۔ ❷ اس کا حکم سورۃ الانفال آیۃ نمبر۷۲ کے تحت گزر چکا ہے۔

❸ ابوداود، كتاب الوصايا، باب ما جاء في الوصية للوارث ٢٨٧٠؛ وهو حسن، ترمذي ٢١٢٠؛ ابن ماجه ٢٨١٣؛ مسند الطيالسي ١١٢٧؛ احمد، ٥/ ٢٦٧؛ بيهقي، ٦/ ٢٦٤۔ ❹ ٤/ النسآء: ١٧٦۔

❺ صحيح بخاري، كتاب التفسير، سورة براءة باب قوله (براءة من الله ورسوله إلى الذين......) ٤٦٥٤؛ صحيح مسلم ١٦١٨۔

میں انہیں رکھا؟ آپ نے جواب دیا کہ بسا اوقات حضور اکرم ﷺ پر ایک ساتھ کئی سورتیں اتری تھیں۔ جب آیت اترتی آپ وحی کے لکھنے والوں میں سے کسی کو بلا کر فرما دیتے کہ اس آیت کو فلاں سورت میں لکھ دو جس میں یہ ذکر ہے سورۂ انفال مدینہ منورہ میں سب سے پہلے نازل ہوئی تھی اور سورۂ براءت سب سے آخر میں اتری تھی بیانات دونوں کے ملتے جلتے تھے مجھے خیال ہوا کہ کہیں یہ بھی اسی میں سے نہ ہو۔ حضور اکرم کا انتقال ہو گیا اور آپ ﷺ نے ہم سے نہیں فرمایا کہ یہ اس میں سے ہے اس لئے میں نے دونوں سورتوں کو متصل لکھا اور ان کے درمیان بسم اللہ الرحمن الرحیم نہیں لکھی اور سات پہلی لمبی سورتوں میں انہیں رکھا۔ ❶ اس سورت کا ابتدائی حصہ اس وقت اترا جب آپ ﷺ غزوۂ تبوک سے واپس آ رہے تھے۔ حج کا زمانہ تھا۔ مشرکین اپنی عادت کے مطابق حج میں آ کر بیت اللہ کا طواف ننگے ہو کر کیا کرتے تھے آپ ﷺ ان میں خلا ملا ہونا ناپسند فرما کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو حج کا امام بنا کر اس سال مکہ مکرمہ روانہ فرمایا کہ ''مسلمانوں کو احکام حج سکھائیں اور مشرکوں مین اعلان کر دیں وہ آئندہ سال حج کو نہ آئیں اور سورۂ براۃ کا بھی عام لوگوں میں اعلان کر دیں'' آپ کے پیچھے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا کہ آپ کا پیغام بحیثیت آپ کی نزدیکی قرابت داری کے آپ بھی پہنچا دیں، جیسے کہ اس کا تفصیلی بیان آ رہا ہے، ان شاء اللہ۔ پس فرمان ہے کہ یہ بے تعلقی ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے۔ بعض تو کہتے ہیں یہ اعلان اس عہد و پیمان کے متعلق ہے جن سے کوئی وقت معین نہ تھا یا جن سے عہد چار ماہ سے کم کا تھا لیکن جن کا لمبا عہد تھا وہ بدستور باقی رہا۔ جیسے فرمان ہے کہ ﴿فَاَتِمُّوْٓا اِلَيْهِمْ عَهْدَهُمْ اِلٰى مُدَّتِهِمْ﴾ ❷ ان کی پوری مدت ہونے تک تم ان سے ان کا عہد نبھاؤ۔ حدیث شریف میں بھی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ''ہم سے جن کا عہد و پیمان ہے ہم اس پر مقررہ وقت تک پابندی سے قائم ہیں۔'' گو اس بارے میں اور اقوال بھی ہیں لیکن سب سے اچھا اور سب سے قوی قول یہی ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جن لوگوں سے عہد ہو چکا تھا ان کے لئے چار ماہ کی حد بندی اللہ تعالیٰ نے مقرر کی اور جن سے عہد نہ تھا ان کے لئے حرمت والے مہینوں کے گزر جانے کی حد بندی مقرر کر دی یعنی دس ذی الحجہ سے محرم ختم تک پچاس دن۔ اس مدت کے بعد حضور اکرم ﷺ کو ان سے جنگ کرنے کی اجازت دے دی گئی ہے جب تک وہ اسلام قبول نہ کر لیں۔ اور جن سے عہد ہے وہ دس ذی الحجہ کے اعلان کے دن سے لے کر بیس ربیع الآخر تک اپنی تیاری کر لیں پھر اگر چاہیں مقابلے پر آ جائیں۔ یہ واقعہ ۹ ھ کا ہے آپ ﷺ نے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو امیر حج مقرر کر کے بھیجا تھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تیس یا چالیس آیتیں قرآن کی اس سورت کی دے کر بھیجا کہ آپ چار ماہ کی مدت کا اعلان کر دیں۔ آپ نے ان کے ڈیروں میں گھروں میں منزلوں میں جا جا کر یہ آیتیں انہیں سنا دیں اور ساتھ ہی سرکار نبوت ﷺ کا یہ حکم بھی سنا دیا کہ اس سال کے بعد حج کے لئے کوئی مشرک نہ آئے اور بیت اللہ کا طواف کوئی ننگا شخص نہ کرے۔ ❸ قبیلہ خزاعہ قبیلہ مدلج اور دوسرے سب قبائل کے لئے بھی یہی اعلان تھا۔ تبوک سے آ کر آپ ﷺ نے حج کا ارادہ کیا تھا، لیکن مشرکوں کا وہاں آنا اور ان کا ننگے ہو کر وہاں کا طواف کرنا آپ ﷺ کو ناپسند تھا اس لئے حج نہ کیا اور اس سال حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا انہوں نے ذی المجاز کے بازاروں میں اور ہر گلی کوچے اور ہر ہر پڑاؤ اور میدان میں اعلان کیا کہ چار مہینے تک کی تو شرک کو اور مشرک کو مہلت ہے ❹ اس کے بعد ہماری اسلامی تلوار اپنا جوہر دکھائے گی بیس دن ذی الحجہ کے، محرم پورا، صفر پورا، اور ربیع الاول پورا اور دس دن ربیع الآخر کے۔ زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں شوال سے محرم تک کی ڈھیل تھی لیکن یہ قول غریب =

---

❶ ابو داود، کتاب الصلاۃ، باب من جھر بھا ۷۸۶ وسندہ حسن، حسن ترمذی ۳۰۸۶؛ السنن الکبریٰ للنسائی ۸۰۰۷؛ احمد، ۱/ ۵۷۔ ❷ ۹/ التوبۃ: ٤۔

❸ الطبری ٤/ ۱۰۰ یہ روایت مرسل ہے۔ ❹ ایضاً یہ روایت مرسل ہے۔

وَاَذَانٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى النَّاسِ يَوْمَ الْحَجِّ الْاَكْبَرِ اَنَّ اللّٰهَ بَرِيْٓءٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ڏ وَرَسُوْلُهٗ ۭ فَاِنْ تُبْتُمْ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللّٰهِ ۭ وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝۳

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے لوگوں کو بڑے حج کے دن صاف اطلاع ہے کہ اللہ تعالیٰ مشرکوں سے بیزار ہے' اور اس کا رسول ﷺ بھی' اگر اب بھی تم توبہ کر لو تو تمہارے حق میں بہتر ہے اور اگر تم روگردانی کرو تو جان لو کہ تم اللہ تعالیٰ کو ہرا نہیں سکتے' کافروں کو دکھ کی مار کی خبر پہنچا دے۔[۳]

= ہے اور سمجھ سے بھی بالاتر ہے کہ حکم پہنچنے سے پہلے ہی مدت شماری کیسے ہو سکتی ہے۔

حج اکبر سے کیا مراد ہے؟ [آیت:۳] اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے عام اعلان ہے اور ہے بھی بڑے حج کے دن یعنی عید قربان کو جو حج کے تمام دنوں سے بڑا اور افضل دن ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول مشرکوں سے بری الذمہ بیزار اور الگ ہیں اگر اب بھی تم گمراہی اور شرک و برائی چھوڑ دو تو یہ تمہارے حق میں بہتر ہے توبہ کر لو نیک بن جاؤ' اسلام قبول کر لو شرک و کفر چھوڑ دو اور اگر تم نے نہ مانا اپنی ضلالت پر قائم رہے تو تم نہ اب اللہ تعالیٰ کے قبضے سے باہر ہو نہ آئندہ کسی وقت اللہ تعالیٰ کو دبا سکتے ہو وہ تم پر قادر ہے تمہاری چوٹیاں اس کے ہاتھ میں ہیں وہ کافروں کو دنیا میں بھی سزا کرے گا اور آخرت میں بھی عذاب کرے گا۔ صحیح بخاری شریف میں ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قربانی والے دن ان لوگوں میں جو اعلان کے لئے بھیجے گئے تھے بھیجا ہم نے منادی کر دی کہ اس سال کے بعد کوئی مشرک حج کو نہ آئے اور بیت اللہ کا طواف کوئی شخص ننگا ہو کر نہ کرے۔ پھر حضور اکرم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا کہ سورۂ براءۃ کا اعلان کر دیں پس آپ نے بھی منیٰ میں ہمارے ساتھ عید کے دن انہیں احکام کی منادی کی۔ ❶ حج اکبر کا دن بقر عید کا دن ہے کیونکہ لوگ حج اصغر بولا کرتے تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے اس اعلان کے بعد حجۃ الوداع میں ایک بھی مشرک حج کو نہیں آیا تھا۔ ❷ حنین کے زمانے میں رسول اللہ ﷺ نے جعرانہ سے عمرے کا احرام باندھا تھا پھر اس سال حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو امیر حج بنا کر بھیجا اور آپ نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو منادی کے لئے روانہ فرمایا۔ پھر حضور اکرم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا کہ براءت کا اعلان کر دیں۔ امیر حج حضرت علی رضی اللہ عنہ کے آنے کے بعد بھی حضرت ابوبکر الصدیق ہی رہے۔ لیکن اس روایت میں غربت ہے۔ عمرۂ جعرانہ والے سال امیر حج حضرت عتاب بن اسید رضی اللہ عنہ تھے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تو ۹ھ میں امیر حج تھے۔ مسند کی روایت میں ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس سال حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ میں تھا۔ ہم نے پکار پکار کر منادی کر دی کہ جنت میں صرف ایماندار ہی جائیں گے بیت اللہ کا طواف آئندہ سے کوئی شخص عریانی کی حالت میں نہیں کر سکے گا۔ جن کے ساتھ ہمارے عہد و پیمان ہیں ان کی مدت آج سے چار ماہ کی ہے اس مدت کے گزر جانے کے بعد اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ مشرکوں سے بری الذمہ ہیں اس سال کے بعد کسی کافر کو بیت اللہ کے حج کی اجازت نہیں۔

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ براءۃ باب (وأذان من اللہ ورسولہ......) ٤٦٥٦؛ صحیح مسلم ١٣٤٧ مختصراً؛ ابوداود ١٩٤٦؛ مسند ابی یعلی ٧٦۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب الجزیۃ، باب کیف ینبذ إلی أهل العهد ٣١٧٧۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یہ منادی کرتے کرتے میرا گلا بیٹھ گیا۔ ❶ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی آواز بیٹھ جانے کے بعد میں نے منادی شروع کر دی تھی۔ ایک روایت میں ہے جس سے عہد ہے اس کی مدت وہی ہے۔

امام ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں مجھے تو ڈر ہے کہ یہ جملہ کسی راوی کے وہم کی وجہ سے نہ ہو۔ کیونکہ مدت کے بارے میں اس کے خلاف بہت سی روایتیں ہیں۔ مسند میں ہے کہ براءت کا اعلان کرنے کو آپ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بھیجا وہ ذوالحلیفہ پہنچے ہوں گے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''یہ اعلان تو یا میں خود کروں گا یا میرے اہل بیت میں سے کوئی شخص کرے گا۔'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔ ❷ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سورۂ براءت کی دس آیتیں جب اتریں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بلا کر فرمایا انہیں لے جاؤ اہل مکہ کو سناؤ۔ پھر مجھے یاد فرمایا اور ارشاد ہوا کہ ''تم جاؤ ابوبکر سے ملو جہاں بھی وہ ملیں ان سے کتاب لے لینا اور مکہ والوں کے پاس جا کر انہیں پڑھ کر سنانا۔'' میں چلا جحفہ میں جا کر ملاقات ہوئی۔ میں نے ان سے کتاب لے لی۔ آپ واپس لوٹے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کیا میرے بارے میں کوئی آیتیں نازل ہوئی ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''نہیں جبریل میرے پاس آئے اور فرمایا کہ یا تو یہ پیغام خود آپ پہنچایئے یا اور کوئی شخص جو آپ میں سے ہو۔'' ❸ اس سند میں ضعف ہے اور اس سے یہ مراد بھی نہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اسی وقت لوٹ آئے نہیں بلکہ آپ نے اپنی سرداری میں وہ حج کرایا حج سے فارغ ہو کر پھر واپس آئے جیسے کہ اور روایتوں میں صراحتاً مروی ہے۔ اور حدیث میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پیغام رسانی کا ذکر کیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عذر پیش کیا کہ میں عمر کے لحاظ سے اور تقریر کے لحاظ سے اپنے میں کمی پاتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''لیکن ضرورت اس کی ہے کہ اسے یا تو میں آپ پہنچاؤں یا تو پہنچائے۔'' حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا اگر یہی ہے تو لیجئے میں جاتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جاؤ اللہ تعالیٰ تیری زبان کو ثابت رکھے اور تیرے دل کو ہدایت دے۔ پھر اپنا ہاتھ ان کے منہ پر رکھا۔'' ❹ لوگوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ حج کے موقعہ پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا بات پہنچانے بھیجا تھا؟ آپ نے اوپر والی چاروں باتیں بیان فرمائیں۔ ❺ مسند احمد وغیرہ میں یہ روایت کئی طریق سے آئی ہے اس میں لفظ یہ ہیں کہ جن سے معاہدہ ہے وہ جس مدت تک ہے اسی تک رہے گا۔ اور حدیث میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے لوگوں نے کہا کہ آپ حج میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو بھیج چکے ہیں کاش کہ یہ پیغام بھی انہیں پہنچا دیتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اسے تو کوئی میرے گھر والا ہی پہنچائے گا۔'' اس میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عضباء نامی اونٹنی پر سوار ہو کر تشریف لے گئے تھے انہیں راستے میں دیکھ کر حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ سردار ہو یا ماتحت؟ فرمایا نہیں میں تو ماتحت ہوں۔ وہاں جا کر آپ نے حج کا انتظام کیا اور عید والے دن حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ احکام پہنچائے۔ پھر یہ دونوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ پس مشرکین میں سے جن سے عام عہد تھا ان کے لئے تو چار ماہ کی مدت ہو

❶ احمد، ۲/ ۲۹۹ وسندہ ضعیف، دارمی، ۱/ ۳۳۲؛ ابن حبان، ۳۸۰۹؛ حاکم، ۲/ ۳۳۱۔

❷ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ التوبۃ، ۳۰۹۰ وسندہ حسن، احمد، ۳/ ۲۱۲۔

❸ احمد، ۱/ ۱۵۱ زوائد عبداللہ بن احمد حنبل وسندہ ضعیف محمد بن جابر ضعیف مشہور، مجمع الزوائد، ۷/ ۳۲۔

❹ احمد، ۱/ ۱۵۰ وسندہ ضعیف۔ ❺ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ التوبۃ، ۳۰۹۲ وھو صحیح احمد، ۱/ ۷۹؛ حاکم، ۳/ ۵۲؛ مسند ابی یعلی ۴۵۲۔

گئی باقی جس سے جتنا عہد تھا وہ بدستور رہا۔ ❶ اور روایت میں ہے کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ کو تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امیر حج بنا کر بھیجا تھا اور مجھے ان کے پاس چالیس آیتیں سورۂ براءت کی دے کر بھیجا تھا۔ آپ نے عرفات کے میدان میں عرفہ کے دن لوگوں کو خطبہ دیا۔ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا اٹھئے اور سرکار رسالتماب صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام لوگوں کو سنا دیجئے۔ پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر ان چالیس آیتوں کی تلاوت فرمائی۔ پھر لوٹ کر منیٰ میں آ کر جمرہ پر کنکریاں پھینکیں اونٹ نحر کیا سر منڈوایا۔ پھر مجھے معلوم ہوا کہ سب حاجی اس خطبے کے وقت موجود نہ تھے۔ اس لئے میں نے ڈیروں میں اور خیموں میں اور پڑاؤ میں جا جا کر منادی شروع کر دی میرا خیال ہے شاید اس وجہ سے لوگوں کو یہ گمان ہو گیا یہ دسویں تاریخ کا ذکر ہے حالانکہ اصل پیغام نویں کو عرفہ کے دن پہنچا دیا گیا تھا۔

ابو اسحاق رحمہ اللہ کہتے ہیں میں نے ابو جحیفہ رحمہ اللہ سے پوچھا کہ حج اکبر کا کونسا دن ہے؟ آپ نے فرمایا عرفے کا دن۔ میں نے کہا یہ آپ اپنی طرف سے فرما رہے ہیں یا صحابہ رضی اللہ عنہم سے سنا ہوا۔ فرمایا سب کچھ یہی ہے۔ عطاء رحمہ اللہ بھی یہی فرماتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی یہی فرماتے ہیں پس اس دن کوئی روزہ نہ رکھے۔ راوی کہتا ہے میں نے اپنے باپ کے بعد حج کیا مدینے پہنچا اور پوچھا کہ یہاں آج کل سب سے افضل کون ہیں؟ لوگوں نے کہا حضرت سعید بن مسیب رحمہ اللہ ہیں۔ میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کہ میں نے مدینے والوں سے پوچھا کہ یہاں آج کل سب سے افضل کون ہیں؟ تو انہوں نے آپ کا نام لیا تو میں آپ کے پاس آیا ہوں۔ یہ فرمایئے کہ عرفہ کے دن کے روزے کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں؟ آپ نے فرمایا لو میں تمہیں اپنے سے ایک سو درجے بہتر شخص کو بتاؤں وہ عمر رضی اللہ عنہ یا ابن عمر رضی اللہ عنہ ہیں وہ اس روزے سے منع فرماتے تھے اور اسی دن کو حج اکبر فرماتے تھے (ابن ابی حاتم وغیرہ) اور بھی بہت سے بزرگوں نے یہی فرمایا ہے کہ حج اکبر سے مراد عرفے کا دن ہے۔ ایک مرسل حدیث میں بھی ہے کہ "آپ نے اپنے عرفے کے خطبے میں فرمایا یہی حج اکبر کا دن ہے۔" ❷ دوسرا قول یہ ہے کہ اس سے مراد بقرعید کا دن ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ یہی فرماتے ہیں۔ ایک مرتبہ حضرت علی رضی اللہ عنہ بقرعید والے دن اپنے سفید خچر پر سوار جا رہے تھے جو ایک شخص نے آ کر لگام تھام لی اور یہی پوچھا آپ نے فرمایا "حج اکبر کا دن آج ہی کا دن ہے لگام چھوڑ دے۔" عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ کا قول بھی یہی ہے۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے اپنے عید کے خطبے میں فرمایا آج ہی کا دن یوم الاضحیٰ ہے۔ آج ہی کا دن یوم النحر ہے آج ہی کا دن حج اکبر کا دن ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی یہی مروی ہے اور بھی بہت سے لوگ اسی طرف گئے ہیں کہ حج اکبر بقرعید کا دن ہے۔ امام ابن جریر رحمہ اللہ کا پسندیدہ قول بھی یہی ہے۔ صحیح بخاری کے حوالے سے پہلے حدیث گزر چکی ہے کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے منادی کرنے والوں کو منیٰ میں عید کے دن بھیجا تھا۔ ابن جریر میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع میں جمروں کے پاس دسویں تاریخ ذی الحجہ کو ٹھہرے اور فرمایا "یہی دن حج اکبر کا دن ہے۔" اور روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی سرخ رنگ کی تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے پوچھا کہ "جانتے بھی ہو آج کیا دن ہے؟" لوگوں نے کہا قربانی کا دن ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "سچ ہے یہی دن حج اکبر کا ہے۔" ❸ اور روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اونٹنی پر سوار تھے لوگ اس کی نکیل تھامے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ یہ "کونسا دن ہے جانتے ہو؟" ہم اس خیال سے خاموش ہو گئے کہ شاید آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کا کوئی اور ہی نام بتلائیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "کیا یہ حج اکبر کا دن نہیں؟" اور روایت میں ہے کہ لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے =

---

❶ الطبری، ١٤/ ١٠٧۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب الحج، باب الخطبة ایام منی تحت، رقم:١٧٤٢؛ ابو داود ١٩٤٥؛ ابن ماجه ٣٠٥٨۔ ❸ الطبری، ١٤/ ١٢٥۔



إِلَّا الَّذِينَ عَاهَدتُّم مِّنَ الْمُشْرِكِينَ ثُمَّ لَمْ يَنقُصُوكُمْ شَيْئًا وَلَمْ يُظَاهِرُوا عَلَيْكُمْ أَحَدًا فَأَتِمُّوا إِلَيْهِمْ عَهْدَهُمْ إِلَىٰ مُدَّتِهِمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِينَ ﴿٤﴾ فَإِذَا انسَلَخَ الْأَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِينَ حَيْثُ وَجَدتُّمُوهُمْ وَخُذُوهُمْ وَاحْصُرُوهُمْ وَاقْعُدُوا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۚ فَإِن تَابُوا وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ فَخَلُّوا سَبِيلَهُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٥﴾

ترجمہ: بجز ان مشرکوں کے جن سے تمہارا معاہدہ ہو چکا ہے اور انہوں نے تمہیں ذرا سا بھی نقصان نہیں پہنچایا نہ کسی کی تمہارے خلاف مدد کی ہے تو تم بھی ان کے معاہدے کی مدت ان کے ساتھ پوری کرو اللہ تعالیٰ پرہیز گاروں کو دوست رکھتا ہے۔[۴] پس حرمت والے مہینوں کے گزرتے ہی مشرکوں کو جہاں پاؤ قتل کرو انہیں گرفتار کرو ان کا محاصرہ کرلو اور ان کی تاک میں ہر گھاٹی میں جا بیٹھو ہاں اگر وہ توبہ کرلیں اور نماز کے پابند ہو جائیں اور زکوٰۃ ادا کرنے لگیں تو تم ان کی راہیں چھوڑ دو یقیناً اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔[۵]

= سوال پر جواب دیا کہ یہ حج اکبر کا دن ہے۔ ❶

سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عید کے بعد کا دن ہے۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حج کے سب دنوں کا یہی نام ہے۔ سفیان رحمۃ اللہ علیہ بھی یہی کہتے ہیں کہ جیسے یوم جمل، یوم صفین ان لڑائیوں کے تمام دنوں کا نام ہے ایسے ہی یہ بھی ہے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے جب یہ سوال ہوا تو آپ نے فرمایا تمہیں اس سے کیا حاصل یہ تو اس سال تھا جس سال حج کے امیر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ اسی سوال کے جواب میں فرماتے ہیں یہ وہ دن تھا جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور عام لوگوں کا حج ہوا۔

[آیت:۴۔۵] پہلے جو احادیث بیان ہو چکی ہیں ان کا اور اس آیت کا مضمون ایک ہی ہے۔ اس سے صاف ہو گیا کہ جن سے مطلقاً عہد و پیمان ہوئے تھے انہیں تو چار ماہ کی مہلت دی گئی کہ اس میں وہ اپنا جو چاہیں کرلیں اور جن سے کسی مدت تک عہد و پیمان ہو چکے ہیں وہ سب عہد ثابت ہیں بشرطیکہ وہ لوگ معاہدے کی شرائط پر قائم رہیں نہ مسلمانوں کو خود کوئی ایذا پہنچائیں نہ ان کے دشمنوں کی کمک اور امداد کریں۔ اللہ تعالیٰ وعدوں کے پورے لوگوں سے محبت رکھتا ہے۔

جہاد اور حرمت والے مہینے: حرمت والے مہینوں سے مراد یہاں وہ چار مہینے ہیں جن کا ذکر آیت ﴿مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ﴾ ❷ میں ہے پس ان کے حق میں آخری حرمت والا مہینہ محرم الحرام کا ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما اور ضحاک رحمۃ اللہ علیہ سے بھی یہی مروی ہے لیکن اس میں ذرا تامل ہے بلکہ مراد اس سے یہاں وہ چار مہینے ہیں جن میں مشرکین کو پناہ ملی تھی کہ ان کے بعد تم سے لڑائی ہے۔ چنانچہ خود اسی سورت میں اس کا بیان اور آیت میں آ رہا ہے۔ فرماتا ہے ان چار ماہ کے بعد مشرکوں سے جنگ کرو انہیں قتل کرو انہیں گرفتار کرو جہاں بھی پالو۔ پس یہ عام ہے لیکن مشہور یہ ہے کہ یہ خاص ہے حرم میں لڑائی نہیں ہو سکتی جیسے فرمان ہے ﴿وَلَا تُقَاتِلُوهُمْ عِندَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ﴾ ❸ مسجد حرام کے پاس ان سے نہ لڑو جب تک کہ وہ اپنی طرف سے لڑائی کی ابتدا نہ کریں۔ اگر یہ وہاں تم سے لڑیں تو پھر تمہیں بھی ان سے

❶ ترمذی، کتاب الفتن، باب ما جاء فی تحریم الدماء والأموال ۲۱۵۹ وسندہ حسن، ابن ماجہ ۳۰۵۵۔

❷ ۹/ التوبۃ:۳۶۔ ❸ ۲/ البقرۃ:۱۹۱۔

لڑائی کرنے کی اجازت ہے چاہو قتل کرو چاہو قید کر لو ان کے قلعوں کا محاصرہ کرو ان کے لئے ہر گھاٹی میں بیٹھ کر تاک لگاؤ انہیں زد پر لا کر مارو۔ یعنی یہی نہیں کہ مل جائیں تو جھڑپ ہو جائے خود چڑھ کر جاؤ۔ ان کی راہیں بند کر دو اور انہیں مجبور کر دو کہ یا تو اسلام لائیں یا لڑیں۔ اسی لئے فرمایا کہ اگر وہ توبہ کر لیں' پابند نماز ہو جائیں' زکوٰۃ دینے لگیں تو بے شک ان کی راہیں کھول دو ان پر سے تنگیاں اٹھا لو۔ زکوٰۃ کے مانعین سے جہاد کرنے کی اسی جیسی آیتوں سے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے دلیل لی تھی کہ لڑائی اس شرط پر حرام ہے کہ اسلام میں داخل ہو جائیں اور اسلام کے واجبات بجا لائیں۔ اس آیت میں ارکان اسلام کو ترتیب وار بیان فرمایا ہے اعلیٰ پھر ادنیٰ پس شہادت کے بعد سب سے بڑا رکن اسلام نماز ہے جو اللہ عزوجل کا حق ہے۔ نماز کے بعد زکوٰۃ جس کا نفع فقیروں' مسکینوں' محتاجوں کو پہنچتا ہے اور مخلوق کا زبردست حق جو انسان کے ذمے ہے ادا ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے جو اکثر نماز کے ساتھ ہی زکوٰۃ کا ذکر اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے۔ بخاری و مسلم میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''مجھے حکم کیا گیا ہے کہ لوگوں سے جہاد جاری رکھوں۔ جب تک کہ وہ یہ گواہی نہ دیں کہ کوئی معبود بجز اللہ تعالیٰ کے نہیں ہے اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور نمازوں کو قائم کریں اور زکوٰۃ دیں۔'' الخ۔ ❶

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تمہیں نمازوں کے قائم کرنے اور زکوٰۃ دینے کا حکم کیا گیا ہے جو زکوٰۃ نہ دے اس کی نماز بھی نہیں۔ حضرت عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ ہرگز کسی کی نماز قبول نہیں فرماتا جب تک وہ زکوٰۃ ادا نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے آپ کی فقہ سب سے بڑھی ہوئی تھی جو آپ نے زکوٰۃ کے منکروں سے جہاد کیا۔ مسند احمد میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''مجھے لوگوں سے جہاد کا حکم دیا گیا ہے جب تک کہ وہ یہ گواہی نہ دیں کہ بجز اللہ تعالیٰ برحق کے اور کوئی بھی لائق عبادت نہیں اور حضرت محمد اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ جب وہ ان دونوں باتوں کا اقرار کر لیں ہمارے قبلے کی طرف منہ کر لیں' ہمارا ذبیحہ کھانے لگیں' ہم جیسی نمازیں پڑھنے لگیں تو ہم پر ان کے خون' ان کے مال حرام ہیں مگر احکام اسلام حق کے ماتحت انہیں ہر وہ حق حاصل ہے جو اور مسلمانوں کا ہے اور ان کے ذمے ہر وہ چیز ہے جو اور مسلمانوں کے ذمے ہے' ❷ یہ روایت صحیح بخاری میں اور سنن میں بھی ہے سوائے ابن ماجہ کے۔ ابن جریر میں ہے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''جو دنیا سے اس حال میں جائے کہ اللہ تعالیٰ اکیلے کی خالص عبادت کرتا ہو اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرتا ہو تو وہ اس حال میں جائے گا کہ اللہ تعالیٰ اس سے خوش ہو گا۔'' حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یہی اللہ تعالیٰ کا دین ہے اسی کو تمام پیغمبر علیہم السلام لائے تھے اور اپنے رب کی طرف سے اپنی اپنی امتوں کو پہنچایا تھا اس سے پہلے کہ باتیں پھیل جائیں اور خواہش ادھر ادھر لگ جائیں۔ اس کی سچائی کی شہادت اللہ تعالیٰ کی آخری وحی میں موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿فَإِنْ تَابُوا وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَآتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوا سَبِيلَهُمْ﴾ پس توبہ یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ واحد برحق کے سوا اوروں کی عبادت سے دست بردار ہو جائیں نمازوں اور زکوٰۃ کے پابند ہو جائیں۔ اور آیت میں ہے کہ ان تینوں کاموں کے بعد وہ تمہارے دینی برادر ہیں۔ ❸، ❹ ضحاک رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ تلوار کی آیت ہے اس نے ان تمام عہد و پیمان کو چاک کر دیا جو مشرکوں سے تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ براءت کے نازل ہونے پر چار مہینے گزر جانے کے بعد کوئی عہد و ذمہ باقی نہیں رہا' ❺ پہلی شرطیں برابری کے ساتھ توڑ دی گئیں اب اسلام اور جہاد باقی رہ گیا۔ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ =

---

❶ صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب ﴿فان تابوا واقاموا الصلاة واتوا الزكوٰة فخلوا سبيلهم......﴾ ۲۵؛ صحیح مسلم، ۲۲؛ ابن حبان ۱۷۵؛ بیهقی، ۳/ ۳۶۷۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب الصلاة، باب فضل استقبال القبلة، ۳۹۲؛ ابوداود ۲۶۴۱؛ ترمذی ۲۶۰۸؛ احمد، ۳/ ۱۹۹؛ ابن حبان ۵۸۹۵۔ ❸ ۹/ التوبة: ۱۱۔

❹ وسنده ضعيف۔ ❺ الطبری، ۱۴/ ۱۳۳۔



وَاِنْ اَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ اسْتَجَارَكَ فَاَجِرْهُ حَتّٰى يَسْمَعَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ اَبْلِغْهُ مَاْمَنَهٗ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْلَمُوْنَ ۝۶

ترجمہ: اگر مشرکوں میں سے کوئی تجھ سے پناہ طلب کرے تو تو اسے پناہ دے دیا کر یہاں تک کہ کلام اللہ سن لے پھر اسے اپنی جائے امن تک پہنچا دے۔ یہ اس لئے کہ یہ لوگ بے علم ہیں۔ [۶]

=فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی اکرم ﷺ کو چار تلواروں کے ساتھ بھیجا ایک تو مشرکین عرب میں' فرماتا ہے ﴿فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ﴾ مشرکوں کو جہاں پاؤ قتل کرو۔ یہ روایت اسی طرح مختصراً ہے۔ میرا خیال ہے کہ دوسری تلوار اہل کتاب میں' فرماتا ہے ﴿قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ﴾ ❶ اللہ تبارک وتعالیٰ پر اور قیامت کے دن پر ایمان نہ لانے والوں اور اللہ تعالیٰ و رسول ﷺ کے حرام کردہ کو حرام نہ ماننے والوں اور اللہ تعالیٰ کے سچے دین کو قبول نہ کرنے والوں سے جو اہل کتاب ہیں جہاد کرو تاوقتیکہ وہ ذلت کے ساتھ جزیہ دینا قبول نہ کرلیں۔ تیسری تلوار منافقوں میں' فرمان ہے ﴿يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ﴾ ❷ اے نبی! کافروں اور منافقوں سے جہاد کرو۔ چوتھی تلوار باغیوں میں' ارشاد ہے ﴿وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا﴾ ❸ اگر مسلمانوں کی دو جماعتوں میں لڑائی ہو جائے تو ان میں صلح کرا دو پھر بھی اگر کوئی جماعت دوسری کو دباتی چلی جائے تو ان باغیوں سے تم لڑو جب تک کہ وہ پلٹ کر اللہ تعالیٰ کے حکم کی ماتحتی میں نہ آ جائیں۔ ضحاک اور سدی رحمہم اللہ کا قول ہے کہ یہ آیت تلوار آیت ﴿فَاِمَّا مَنًّاۢ بَعْدُ وَاِمَّا فِدَآءً﴾ ❹ سے منسوخ ہے یعنی بطور احسان کے یا فدیہ لے کر کافر قیدیوں کو چھوڑ دو۔ قتادہ رحمہ اللہ علیہ اس کے برعکس کہتے ہیں کہ پچھلی آیت پہلی آیت سے منسوخ ہے۔

کفار کے سفیروں' قاصدوں' پناہ گزینوں کا احترام: [آیت:۶] اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے نبی ﷺ کو حکم فرماتا ہے کہ جن کافروں سے آپ کو جہاد کا حکم دیا گیا ہے ان میں سے اگر کوئی آپ سے امن طلب کرے تو آپ اس کی خواہش پوری کر دیں اسے امن دیں یہاں تک کہ وہ قرآن کریم سن لے' آپ ﷺ کی باتیں سن لے دین کی تعلیم معلوم کرے حجت الٰہی پوری ہو جائے پھر اپنی امن میں ہی اسے اس کے وطن پہنچا دو بے خوفی کے ساتھ یہ اپنے امن کی جگہ پہنچ جائے ممکن ہے کہ سوچ سمجھ کر حق کو قبول کرلے۔ یہ اس لئے کہ یہ بے علم لوگ ہیں انہیں دینی معلومات بہم پہنچاؤ اللہ تعالیٰ کی دعوت اس کے بندوں کے کانوں تک پہنچا دو۔ مجاہد رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو تیرے پاس دینی باتیں سننے کے لئے آئے خواہ وہ کوئی ہی کیوں نہ ہو وہ امن میں ہے یہاں تک کہ کلام اللہ سنے پھر جہاں سے آیا ہے وہاں با امن پہنچ جائے۔ ❺ اسی لئے حضور اکرم ﷺ اسے جو دین سمجھنے کے لئے آئے اور اسے جو پیغام لے کر آئے امن دے دیا کرتے تھے حدیبیہ والے سال یہی ہوا قریش کے جتنے قاصد آئے یہاں انہیں کوئی خطرہ نہ تھا۔ عروہ بن مسعود' مکرز بن حفص سہیل بن عمرو وغیرہ یکے بعد دیگرے آتے رہے۔ یہاں آ کر انہیں وہ شان نظر آئی جو قیصر و کسریٰ کے دربار میں بھی نہ تھی یہی انہوں نے اپنی قوم سے کہا پس یہ چیز بھی بہت سے لوگوں کی ہدایت کا ذریعہ بن گئی۔ مسیلمہ کذاب مدعی نبوت کا قاصد جب حضور اکرم کی بارگاہ میں پہنچا آپ ﷺ نے اس سے پوچھا کہ ''کیا تم مسیلمہ کی رسالت کے قائل ہو؟'' اس نے کہا ہاں۔ آپ ﷺ نے =

❶ ۹/ التوبۃ:۲۹۔ ❷ ۹/ التوبۃ:۷۳۔ ❸ ۴۹/ الحجرات:۹۔

❹ ۴۷/ محمد:۴۔ ❺ الطبری، ۱۴/ ۱۳۹۔



ترجمہ: مشرکوں کا عہد اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے نزدیک کیسے رہ سکتا ہے مگر جن سے تم نے عہد و پیمان مسجد حرام کے پاس کیا ہے' جب تک وہ لوگ تم سے معاہدہ نبھائیں تم بھی ان سے وفاداری کرو اللہ تعالیٰ احتیاط رکھنے والوں سے محبت رکھتا ہے۔[۷] ان کے وعدوں کا کیا اعتبار ان کا اگر تم پر غلبہ ہو جائے تو نہ تو یہ قرابتداری کا خیال کریں نہ عہد و پیمان کا' اپنی زبانوں سے' تو تمہیں پرچا رہے ہیں لیکن دل نہیں مانتے ان میں سے اکثر تو فاسق ہیں۔[۸]

= فرمایا: ''اگر قاصدوں کا قتل میرے نزدیک ناجائز نہ ہوتا تو میں تیری گردن اڑا دیتا۔'' آخر یہ شخص حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی کوفہ میں امارت کے زمانے میں قتل کر دیا گیا۔ اسے ابن النواحہ کہا جاتا تھا۔ جب آپ کو معلوم ہوا کہ یہ مسیلمہ کا ماننے والا ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اسے بلوایا اور فرمایا اب تو قاصد نہیں ہے اب تیری گردن مارنے سے کوئی امر مانع نہیں' اسے قتل کر دیا گیا۔ اللہ تعالیٰ کی لعنت اس پر ہو۔ ❶

الغرض دار الحرب سے جو قاصد آئے یا تاجر آئے یا صلح کا طالب آئے یا آپس میں اصلاح کے ارادے سے آئے یا جزیہ لے کر حاضر ہو امام یا نائب امام نے اسے امن و امان دے دیا ہو تو جب تک وہ دار الاسلام میں رہے جب تک اپنے وطن میں نہ پہنچ جائے اسے قتل کرنا حرام ہے۔ علما کہتے ہیں ایسے شخص کو دار الاسلام میں سال بھر تک نہ رہنے دیا جائے' زیادہ سے زیادہ وہ چار ماہ تک یہاں ٹھہر سکتا ہے۔ پھر چار ماہ سے زیادہ اور سال بھر کے اندر کے دو قول امام شافعی وغیرہ علما کے ہیں رحمہم اللہ۔

مسلمان مشروط طور پر عہد کی پابندی کریں: [آیت:۷۔۸] اوپر والے حکم کی حکمت بیان ہو رہی ہے کہ چار ماہ کی مہلت دینے پر لڑائی کی اجازت دینے کی وجہ یہ ہے کہ وہ اپنے شرک و کفر کو چھوڑنے والے اور اپنے عہد و پیمان پر قائم رہنے والے ہی نہیں ہاں صلح حدیبیہ جب تک ان کی طرف سے نہ ٹوٹے تم بھی نہ توڑنا۔ یہ صلح دس سال کے لئے ہوئی تھی' ماہ ذی القعدہ ۶ ھ سے حضور ﷺ نے اس معاہدے کو نبھایا یہاں تک کہ قریشیوں کی طرف سے معاہدہ توڑا گیا ان کے حلیف بنو بکر نے رسول اللہ ﷺ کے حلیف خزاعہ پر چڑھائی کی بلکہ حرم میں بھی انہیں قتل کیا اس بنا پر رمضان المبارک ۸ ھ میں حضور ﷺ نے ان پر چڑھائی کی' رب العالمین نے مکہ آپ ﷺ کے ہاتھوں فتح کرایا اور انہیں آپ ﷺ کے بس میں کر دیا' (وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالْمِنَّةُ) لیکن آپ ﷺ نے باوجود غلبہ اور قدرت کے ان میں سے جنہوں نے اسلام قبول نہ کیا سب کو آزاد کر دیا۔ انہی لوگوں کو طلقا کہتے ہیں یہ تقریباً دو ہزار تھے جو کفر پر بھی باقی رہے اور ادھر ادھر ہو گئے۔ رحمۃ للعالمین نے سب کو عام پناہ دے دی اور انہیں مکہ شریف میں آنے اور یہاں اپنے =

❶ ابوداود، کتاب الجهاد، باب فی الرسل ۲۷۶۱ وسنده حسن ۲۷۶۲ وسنده ضعیف ابواسحاق مدلس راوی ہے اور تصریح بالسماع ثابت نہیں السنن الکبریٰ للنسائی، ۸۶۷۵؛ احمد، ۱/ ۳۸۳؛ ابن حبان ۴۸۷۹؛ مشکل الآثار ۲۸۶۲۔



اِشْتَرَوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۹﴾ لَا يَرْقُبُوْنَ فِيْ مُؤْمِنٍ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُعْتَدُوْنَ ﴿۱۰﴾ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ ؕ وَنُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿۱۱﴾

ترجمہ: انہوں نے اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو بہت کم قیمت پر بیچ دیا اور اس کی راہ سے اٹک گئے بہت برا ہے جو یہ کر رہے ہیں[۹] یہ تو کسی مسلمان کے حق میں کسی رشتہ داری کا یا عہد کا مطلق لحاظ نہیں کرتے، یہ ہیں ہی حد سے گزرنے والے[۱۰] اب بھی اگر یہ توبہ کر لیں اور نماز کے پابند ہو جائیں اور زکوۃ دیتے رہیں، تو تمہارے دینی بھائی ہیں، ہم تو جاننے والوں کے لئے اپنی آیتیں کھول کھول کر بیان فرما رہے ہیں۔[۱۱]

= مکانوں میں رہنے کی اجازت مرحمت فرمائی کہ چار ماہ تک وہ جہاں چاہیں جا سکتے ہیں۔ انہی میں صفوان بن امیہ اور عکرمہ بن ابی جہل وغیرہ تھے پھر اللہ نے ان کی رہبری کی اور انہیں اسلام نصیب فرمایا۔ اللہ تعالیٰ اپنے ہر اندازے کے کرنے میں اور ہر کام کے کرنے میں تعریفوں والا ہی ہے۔

**کافر وعدہ کے پابند نہیں بلکہ وسائل کے منتظر ہیں:** اللہ تعالیٰ کافروں کے مکر و فریب اور ان کی دلی عداوت سے مسلمانوں کو آگاہ کرتا ہے تاکہ وہ ان کی دوستی اپنے دل میں نہ رکھیں نہ ان کے قول و قرار پر مطمئن رہیں ان کا کفر و شرک انہیں وعدوں کی پابندی پر رہنے نہیں دیتا۔ یہ تو وقت کے منتظر ہیں ان کا بس چلے تو یہ تو تمہیں کچے چبا ڈالیں نہ قرابت داری کو دیکھیں نہ وعدوں کی پاس داری کریں ان سے جو ہو سکے وہ تکلیف تم پر توڑیں اور خوش ہوں۔ ﴿اِلًّا﴾ کے معنی قرابت داری کے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی مروی ہیں۔ ❶ اور حضرت حسان رضی اللہ عنہ کے شعر میں بھی ہیں۔ اور معنی کئے گئے ہیں کہ وہ اپنے غلبہ کے وقت اللہ تعالیٰ کا بھی لحاظ نہ کریں گے نہ کسی اور کا یہی لفظ ال ایل بن کر جبریل، میکائیل اور اسرافیل میں آیا یعنی اس کا معنی اللہ تعالیٰ ہے لیکن پہلا قول ہی ظاہر اور مشہور ہے اور اکثر مفسرین کا بھی یہی قول ہے۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مراد عہد ہے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ مراد قسم ہے۔

**مشرک اگر توبہ کر کے سچے مسلمان بن جائیں تو تمہارے دینی بھائی ہیں:** [آیت:۹-۱۱] مشرکوں کی مذمت کے ساتھ ہی مسلمانوں کو ترغیب جہاد دی جا رہی ہے کہ ان کافروں نے دنیائے خسیس کو آخرت نفیس کے بدلے پسند کر لیا ہے خود راہ الٰہی سے رک کر مومنوں کو بھی ایمان سے روک رہے ہیں ان کے اعمال بہت ہی بد ہیں یہ تو مومنوں کو نقصان پہنچانے کے ہی درپے ہیں نہ انہیں رشتے داری کا خیال نہ معاہدے کا پاس۔ یہ تو حد سے تجاوز کر گئے ہیں۔ ہاں اب بھی سچی توبہ اور نماز و زکوۃ کی پابندی انہیں تمہارا بنا سکتی ہے۔ چنانچہ بزار کی حدیث میں ہے کہ ''جو دنیا کو اس حال میں چھوڑے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادتیں خلوص کے ساتھ کر رہا ہو اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناتا ہو نماز و زکوۃ کا پابند ہو تو اللہ تعالیٰ اس سے خوش ہو کر ملے گا۔'' یہی اللہ تعالیٰ کا وہ دین ہے جسے انبیا علیہم السلام لاتے رہے اور اسی کی تبلیغ اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہ کرتے رہے اس سے پہلے کہ باتیں پھیل جائیں اور خواہشیں بڑھ جائیں اس کی تصدیق کتاب اللہ میں موجود ہے کہ اگر وہ توبہ کر لیں یعنی بتوں کو اور بت پرستی کو چھوڑ دیں اور نمازی اور زکوۃ دینے والے بن جائیں تو تم ان =

❶ الطبری، ١٤/ ١٤٦۔

وَإِنْ نَّكَثُوْٓا أَيْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْٓا أَئِمَّةَ الْكُفْرِ ۙ إِنَّهُمْ لَآ أَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ ﴿١٢﴾ أَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْٓا أَيْمَانَهُمْ وَهَمُّوْا بِإِخْرَاجِ الرَّسُوْلِ وَهُمْ بَدَءُوْكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ أَتَخْشَوْنَهُمْ ۚ فَاللّٰهُ أَحَقُّ أَنْ تَخْشَوْهُ إِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿١٣﴾ قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِأَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿١٤﴾ وَيُذْهِبْ غَيْظَ قُلُوْبِهِمْ ۚ وَيَتُوْبُ اللّٰهُ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿١٥﴾

ترجمہ: اگر یہ لوگ عہد و پیمان کے بعد بھی اپنی قسموں کو توڑ دیں' اور تمہارے دین میں طعنہ زنی کریں تو تم بھی ان سرداران کفر سے بھڑ جاؤ ان کی قسمیں کوئی چیز نہیں ممکن ہے کہ اس طرح وہ بھی باز آ جائیں۔ [۱۲] تم ان لوگوں کی سرکوبی کے لئے کیوں تیار نہیں ہوتے جو اپنی قسموں کو توڑ دیتے ہیں اور پیغمبر کو جلاوطن کرنے کی فکر میں رہیں اور خود ہی اول بار تم سے چھیڑ کریں' کیا تم ان سے ڈرتے ہو؟ اللہ تعالیٰ ہی زیادہ مستحق ہے کہ تم اس کا ڈر رکھو بشرطیکہ تم ایماندار ہو۔ [۱۳] ان سے تم جنگ کرو اللہ تعالیٰ انہیں تمہارے ہاتھوں عذاب کرے گا انہیں ذلیل و رسوا کرے گا تمہیں ان پر مدد دے گا اور مسلمانوں کے کلیجے ٹھنڈے کرے گا اور ان کے دل کا غم و غصہ دور کرے گا' [۱۴] اور جس کی طرف چاہے گا رحمت سے توجہ فرمائے گا' اللہ تعالیٰ جانتا بوجھتا حکمت والا ہے۔ [۱۵]

= کے راستے چھوڑ دو۔ ❶ اور آیت میں ہے کہ پھر یہ تو تمہارے دینی بھائی ہیں' ❷ امام بزار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میرے خیال سے تو مرفوع حدیث وہیں پر ختم ہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے رضامند ہو کر ملے گا' اس کے بعد کا کلام راوی حدیث ربیع بن انس رحمۃ اللہ علیہ کا ہے' وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

**بدعہدی اور طعنہ زنی کرنے والوں کو دندان شکن جواب دو:** [آیت:۱۲۔۱۵] اگر یہ مشرک اپنی قسموں کو توڑ کر وعدہ خلافی اور عہد شکنی کریں اور تمہارے دین پر اعتراض کرنے لگیں تو تم ان کے کفر کے سروں کو توڑ مروڑ دو۔ اسی لئے علما نے کہا ہے کہ جو حضور ﷺ کو گالیاں دے دین میں عیب جوئی کرے اس کا ذکر اہانت کے ساتھ کرے اسے قتل کر دیا جائے۔ ان کی قسمیں محض بے اعتبار ہیں۔ یہی طریقہ ان کے کفر و عناد سے روکنے کا ہے۔ ابوجہل' عتبہ' شیبہ' امیہ وغیرہ یہ سب سرداران کفر تھے۔ ایک خارجی نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو کہا کہ یہ کفر کے پیشواؤں میں سے ایک ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو جھوٹا ہے میں تو ان میں سے ہوں جنہوں نے کفر کے پیشواؤں کو قتل کیا تھا۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس آیت والے اس کے بعد قتل نہیں کئے گئے۔ ❸ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی اسی طرح مروی ہے۔ صحیح یہ ہے کہ آیت عام ہے گو سبب نزول کے اعتبار سے اس سے مراد مشرکین قریش ہیں لیکن حکماً یہ انہیں اور سب کو شامل ہے۔ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے شام کی طرف لشکر بھیجا تو ان سے فرمایا کہ تمہیں ان میں کچھ لوگ ایسے ملیں گے جن کی چندھیا منڈی ہوئی ہو گی تو تم اسی شیطانی بیٹھک پر تلوار مار کر انہیں پرلے پار کرنا۔ واللہ ان میں سے ہر ایک کا قتل اور ستر لوگوں کے قتل سے مجھے =

❶ ۹/ التوبة:۵۔ ❷ حاکم، ۲/ ۳۳۱، ۳۳۲۔ ❸ أیضا، ۲/ ۳۳۲۔

أَمْ حَسِبْتُمْ أَنْ تُتْرَكُوا وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِينَ جٰهَدُوا مِنْكُمْ وَلَمْ يَتَّخِذُوا مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَلَا رَسُولِهِ وَلَا الْمُؤْمِنِينَ وَلِيجَةً ۚ وَاللّٰهُ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ﴿١٦﴾ مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِينَ أَنْ يَعْمُرُوا مَسٰجِدَ اللّٰهِ شٰهِدِينَ عَلٰى أَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ ۚ أُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ أَعْمٰلُهُمْ ۚ وَفِي النَّارِ هُمْ خٰلِدُونَ ﴿١٧﴾ إِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَأَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ وَلَمْ يَخْشَ إِلَّا اللّٰهَ فَعَسٰٓى أُولٰٓئِكَ أَنْ يَكُونُوا مِنَ الْمُهْتَدِينَ ﴿١٨﴾

ع ٢/٨

ترجمہ: کیا تم یہ سمجھ بیٹھے ہو کہ تم چھوڑ دیئے جاؤ گے حالانکہ اب تک اللہ تعالیٰ نے تم میں سے انہیں ممتاز نہیں کیا جو مجاہد ہیں اور جو اللہ تعالیٰ کے اور اس کے رسول ﷺ کے اور مومنوں کے سوا کسی کو ولی دوست نہیں بناتے' اللہ تعالیٰ خوب خبردار ہے ہر اس کام سے جو تم کر رہے ہو۔[١٦] ناممکن ہے کہ مشرک اللہ تعالیٰ کی مسجدوں کی آبادی کریں وہ خود اپنے کفر کے آپ ہی گواہ ہیں' ان کے اعمال غارت و اکارت ہیں' اور وہ دائمی طور پر جہنمی ہیں[١٧] اللہ کی مسجدوں کی رونق و آبادی تو ان کے حصے میں ہے جو اللہ تعالیٰ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہوں نمازوں کے پابند ہوں زکوٰۃ دیتے ہوں اللہ تعالیٰ کے سوا کسی سے نہ ڈرتے ہوں' یہی لوگ یقیناً راہ یافتہ ہیں۔[١٨]

= زیادہ پسند ہے اس لئے کہ فرمان رب ہے کفر کے اماموں کو قتل کرو ❶ (ابن ابی حاتم)

**عہد شکن کفار سے ڈرنے کی بجائے ان پر سختی کا حکم:** مسلمانوں کو پوری طرح جہاد پر آمادہ کرنے کے لئے فرما رہا ہے کہ یہ عہد شکن قسمیں توڑنے والے کفار وہی ہیں جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کو جلاوطن کرنے کی پوری طرح ٹھان لی تھی چاہتے تھے کہ قید کر لیں یا قتل کر ڈالیں یا دیس نکالا دے دیں ان کے مکر سے اللہ تعالیٰ کا مکر کہیں بہتر تھا۔ ❷ صرف ایمان کی بنا پر دشمنی کر کے پیغمبر ﷺ کو اور مومنوں کو وطن سے خارج کرتے تھے بھڑ بھڑا کر اٹھ کھڑے ہو جاتے تھے کہ تجھے مکہ مکرمہ سے نکال دیں۔ برائی کی ابتدا بھی انہی کی طرف سے ہے۔ بدر کے دن لشکر لے کر نکلے معلوم ہو چکا کہ قافلہ بچ کر چلا گیا ہے۔ لیکن تاہم غرور و فخر سے ربانی لشکر کو شکست دینے کے ارادے سے مسلمانوں سے بھڑ گئے۔ جیسے کہ پورا واقعہ اس سے پہلے بیان ہو چکا ہے۔ انہوں نے عہد شکنی کی اور اپنے حلیفوں کے ساتھ مل کر رسول اللہ ﷺ کے حلیفوں سے جنگ کی بنوبکر کی خزاعہ کے خلاف مدد کی اس خلاف وعدہ کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ نے ان پر لشکر کشی کی ان کی خوب سرکوبی کی اور مکہ فتح کر لیا' فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ۔

فرماتا ہے کہ تم ان نجس لوگوں سے خوف کھاتے ہو۔ اگر تم مومن ہو تو تمہارے دل میں بجز اللہ تعالیٰ کے کسی کا خوف نہ ہونا چاہئے وہی اس کے لائق ہے کہ اس سے ایماندار ڈرتے رہیں۔ اور آیت میں ہے ان سے نہ ڈرو صرف مجھ سے ہی ڈرتے رہو میرا غلبہ میری سلطنت میری سزا میری قدرت میری ملکیت بے شک اس قابل ہے کہ ہر وقت ہر دل میری ہیبت سے لرزتا رہے تمام کام میرے ہاتھ میں ہیں جو چاہوں کر سکتا ہوں اور کر گزرتا ہوں۔ میری منشا کے بغیر کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔ مسلمانوں پر جہاد کی فرضیت کا راز

❶ ابن ابی حاتم، ۷/ ۱۹۳۔ ❷ ۸/ الانفال: ۳۰۔

بیان ہو رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ قادر تھا جو عذاب چاہتا ان پر بھیج دیتا لیکن اس کی منشا یہ ہے کہ تمہارے ہاتھوں انہیں سزا دے ان کی بربادی تم آپ کرو تمہارے دل کی خوب بھڑاس نکل جائے اور تمہیں راحت و آرام شادمانی و کامرانی حاصل ہو یہ بات کچھ انہی کے ساتھ مخصوص نہ تھی بلکہ تمام مؤمنوں کے لئے بھی ہے۔ خصوصاً خزاعہ کا قبیلہ جن پر خلاف عہد قریش اپنے حلیفوں میں مل کر چڑھ دوڑے ان کے دل اسی وقت ٹھنڈے ہوں گے ان کے غبار اسی وقت ڈھلیں گے جب مسلمانوں کے ہاتھوں کافر نیچے ہوں۔ ابن عساکر میں ہے کہ جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا غضب ناک ہو جاتیں تو آپ ﷺ ان کی ناک پکڑ لیتے اور فرماتے اے عویش! یہ دعا کرو ((اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ مُحَمَّدٍ اِغْفِرْ ذَنْبِيْ وَاَذْھِبْ غَیْظَ قَلْبِيْ وَاَجِرْنِيْ مِنْ مُّضِلَّاتِ الْفِتَنِ.)) اے اللہ محمد ﷺ کے پروردگار میرے گناہ بخش اور میرے دل کا غصہ دور کر اور مجھے گمراہ کن فتنوں سے بچالے۔ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں سے جس کی چاہے توبہ قبول فرما لے وہ اپنے بندوں کی تمام تر مصلحتوں سے خوب آگاہ ہے اپنے تمام کاموں میں اپنے شرعی احکام میں اپنے تمام حکموں میں حکمت والا ہے جو چاہتا ہے کرتا ہے جو ارادہ کرتا ہے حکم دیتا ہے وہ عادل و حاکم ہے ظلم سے پاک ہے ایک ذرے برابر بھلائی برائی ضائع نہیں کرتا بلکہ اس کا بدلہ دنیا اور آخرت میں دیتا ہے۔

**جہاد اور مسلمانوں کا امتحان:** [آیت:۱۶۔۱۸] یہ ناممکن ہے کہ امتحان بغیر مسلمان بھی چھوڑ دیئے جائیں سچے جھوٹے کو ظاہر کر دینا ضروری ہے۔ ولیجہ کے معنی بھیدی اور دخل دینے والے کے ہیں۔ پس سچے وہ ہیں جو جہاد میں آگے بڑھ کر حصہ لیں اور ظاہر باطن میں اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کی خیر خواہی اور حمایت کریں۔ ایک قسم کا بیان دوسری قسم کو ظاہر کر دیتا تھا اس لئے دوسری قسم کے لوگوں کا بیان چھوڑ دیا ایسی عبارتیں شاعروں کے شعروں میں بھی ہیں۔ اور جگہ قرآن کریم میں ہے کہ کیا لوگوں نے یہ گمان کر رکھا ہے کہ وہ صرف اس کہنے سے چھوڑ دیئے جائیں گے کہ ہم ایمان لائے اور ان کی آزمائش ہوگی ہی نہیں حالانکہ اگلے مؤمنوں کی بھی ہم نے آزمائش کی یاد رکھو اللہ تعالیٰ سچے اور جھوٹوں کو ضرور الگ الگ کر دے گا۔ ❶ اور آیت میں اسی مضمون کو ﴿اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ﴾ ❷ کے لفظوں سے بیان فرمایا ہے اور آیت میں ہے ﴿مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ ❸ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کہ تم مؤمنوں کو تمہاری حالت پر ہی چھوڑ دے اور امتحان کر کے یہ نہ معلوم کر لے کہ خبیث کون ہے اور طیب کون ہے؟ پس جہاد کے مشروع کرنے میں ایک حکمت یہ بھی ہے کہ کھرے کھوٹے کی تمیز ہو جاتی ہے۔ گو اللہ تعالیٰ ہر چیز سے واقف ہے جو ہو گا وہ بھی اسے معلوم ہے اور جو نہیں ہوا وہ جب ہو گا تب کس طرح ہو گا یہ بھی وہ جانتا ہے چیز کے ہونے سے پہلے ہی اسے اس کا علم حاصل ہے اور ہر چیز کی حالت سے وہ واقف ہے لیکن وہ چاہتا ہے کہ دنیا پر بھی کھرا کھوٹا' سچا جھوٹا ظاہر کر دے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں نہ اس کے سوا کوئی پروردگار ہے نہ اس کی قضا و قدر و ارادے کو کوئی بدل سکتا ہے۔

**مساجد اہل ایمان ہی آباد کرتے ہیں:** یعنی اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ کی مسجدوں کی آبادی کرنے والے بننا لائق ہی نہیں یہ مشرک ہیں اللہ تعالیٰ کے گھر سے انہیں کیا تعلق؟ ﴿مَسَاجِدَ﴾ کو ﴿مَسْجِدَ﴾ بھی پڑھا ہے پس مراد مسجد حرام ہے جو روئے زمین کی مسجدوں سے اشرف ہے جو اول دن سے صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لئے بنائی گئی ہے جس کی بنیادیں خلیل اللہ نے رکھی تھیں۔ اور یہ لوگ مشرک ہیں حال و قال دونوں اعتبار سے۔ تم نصرانی سے پوچھو وہ صاف کہے گا میں نصرانی ہوں۔ یہود سے پوچھو وہ اپنی یہودیت کا اقرار کریں گے صابی سے پوچھو وہ بھی اپنا صابی ہونا اپنی زبان سے کہے گا مشرک بھی اپنے مشرک ہونے کے

---

❶ ۲۹/ العنکبوت:۲، ۳۔ ❷ ۳/ آل عمران:۱۴۲۔ ❸ ۳/ آل عمران:۱۷۹۔

اقراری ہیں ان کے اس شرک کی وجہ سے ان کے اعمال اکارت ہو چکے ہیں اور وہ ہمیشہ کے لئے ناری ہیں۔ یہ تو مسجد حرام سے اوروں کو روکتے ہی ہیں یہ گو کہیں لیکن دراصل اللہ تعالیٰ کے اولیا نہیں اولیاء اللہ تو وہ ہیں جو متقی ہوں لیکن اکثر لوگ علم سے کورے اور خالی ہوتے ہیں۔ ❶

ہاں مسجدوں کی آبادی مؤمنوں کے ہاتھوں ہوتی ہے۔ پس جس کے ہاتھ سے مسجدوں کی آبادی ہو اس کے ایمان کا قرآن گواہ ہے۔ مسند احمد میں ہے حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں "جب تم کسی کو مسجد میں آنے جانے کی عادت والا دیکھو تو اس کے ایمان کی شہادت دو" پھر آپ ﷺ نے یہی آیت تلاوت فرمائی۔ ❷ اور حدیث میں ہے "مسجدوں کے آباد کرنے والے اللہ والے ہیں" ❸ اور حدیث میں ہے کہ "اللہ تعالیٰ ان مسجد والوں پر نظریں ڈال کر اپنے عذاب پوری قوم پر سے ہٹا لیتا ہے۔" ❹ اور حدیث میں ہے "اللہ تعالیٰ عزوجل فرماتا ہے مجھے اپنی عزت کی اپنے جلال کی قسم کہ میں زمین والوں کو عذاب کرنا چاہتا ہوں لیکن اپنے گھروں کے آباد کرنے والوں اور اپنی راہ میں آپس میں محبت رکھنے والوں اور صبح سحری کے وقت استغفار کرنے والوں پر نظریں ڈال کر اپنے عذاب ہٹا لیتا ہوں۔" ❺ ابن عساکر میں ہے کہ "شیطان انسان کا بھیڑیا ہے جیسے بکریوں کا بھیڑیا ہوتا ہے کہ وہ الگ تھلگ پڑی ہوئی ادھر ادھر کی بکری کو پکڑ لے جاتا ہے پس تم پھوٹ اور اختلاف سے بچو جماعت کو اور امام کو اور مسجدوں کو لازم پکڑے رہو۔" ❻ اصحاب رسول اللہ کا بیان ہے کہ مسجدیں اس زمین پر اللہ تعالیٰ کا گھر ہیں جو یہاں آئے اللہ تعالیٰ پر حق ہے کہ اس کی عزت کرے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جو نماز کی اذان سن کر پھر بھی مسجد میں آ کر باجماعت نماز نہ پڑھے اس کی نماز نہیں ہوتی وہ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کا نافرمان ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ مسجدوں کی آبادی کرنے والے اللہ تعالیٰ کے اور قیامت کے ماننے والے ہی ہوتے ہیں۔

پھر فرمایا یہ نمازی ہوتے ہیں بدنی عبادت نماز کے پابند ہوتے ہیں اور مالی عبادت زکوٰۃ کے بھی ادا کرنے والے ہوتے ہیں ان کی بھلائی اپنے لئے بھی ہوتی ہے اور پھر عام مخلوق کے لئے بھی ہوتی ہے ان کے دل اللہ تعالیٰ کے سوا اور کسی سے ڈرتے نہیں یہی راہ یافتہ لوگ ہیں۔ موحد ایمان دار قرآن و حدیث کے ماتحت پانچوں نمازوں کے پابند صرف اللہ تعالیٰ کا خوف کھانے والے اس کے سوا دوسرے کی بندگی نہ کرنے والے ہی راہ یافتہ اور کامیاب اور مقصد ور ہیں۔ یہ یاد رہے کہ بقول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما قرآن کریم میں جہاں بھی لفظ ﴿عَسٰی﴾ ہے وہاں یقین کے معنی میں ہے امید کے معنی میں نہیں مثلاً فرمان ہے ﴿عَسٰۤی اَنْ یَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا۝﴾ ❼ تو مقام محمود میں پہنچانا یعنی حضور اکرم ﷺ کا شافع محشر بننا یقینی چیز ہے جس میں کوئی شک وشبہ نہیں۔ محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ﴿عَسٰی﴾ کلام اللہ میں حق و یقین کے لئے آتا ہے۔

---

❶ ۸/ الانفال:۳٤۔ ❷ ترمذی، کتاب الایمان، باب ماجاء فی حرمۃ الصلاۃ ۲٦۱۷ وسندہ ضعیف دراج کی ابوالھیثم سے روایت ضعیف ہوتی ہے۔ ابن ماجہ ۸۰۲؛ احمد، ۳/ ٦۸؛ ابن حبان ۱۷۲۱؛ ابن خزیمہ، ۱۵۰۲؛ حاکم، ۱/ ۲۱۲۔
❸ وسندہ ضعیف۔ ❹ اس کی سند میں عثمان بن دینار ہے جسے امام ذہبی نے لاشی والخبر کذب بین کہا ہے۔ (المیزان، ۳/ ۳۳، رقم:۵۵۰۲) ❺ شعب الایمان ۹۰۵۱ اس کی سند میں بھی صالح المری ضعیف راوی ہے۔ لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔
❻ احمد، ۵/ ۲۳۲، ۲۳۳ وسندہ ضعیف، حلیۃ الاولیاء، ۲/ ۲۵۷۔ ❼ ۱۷/ الاسرآء:۷۹۔

أَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَاجِّ وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَجَاهَدَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ لَا يَسْتَوُونَ عِندَ اللَّهِ ۗ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ﴿١٩﴾ الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً عِندَ اللَّهِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ ﴿٢٠﴾ يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُم بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ وَجَنَّاتٍ لَّهُمْ فِيهَا نَعِيمٌ مُّقِيمٌ ﴿٢١﴾ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۚ إِنَّ اللَّهَ عِندَهُ أَجْرٌ عَظِيمٌ ﴿٢٢﴾

ترجمہ: کیا تم نے حاجیوں کو پانی دینا اور مسجد حرام کی خدمت کرنا اس کے برابر کر دیا ہے جو اللہ تعالیٰ پر اور آخرت کے دن پر ایمان لائے اور اللہ کی راہ میں جہاد کرے' یہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک برابری کے نہیں ہیں' اللہ تعالیٰ بے انصافوں کو راہ نہیں دکھاتا ہے'[١٩] جو لوگ ایمان لائے ہجرت کی اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جان سے جہاد کیا' وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں بہت بڑے مرتبہ والے ہیں' اور یہی لوگ مراد پانے والے ہیں'[٢٠] انہیں ان کا رب خوشخبری دیتا ہے اپنی رحمت کی اور رضا مندی کی اور جنتوں کی ان کے لئے وہاں دوامی نعمت ہے'[٢١] وہاں یہ ہمیشہ رہنے والے ہیں' اللہ تعالیٰ کے پاس یقیناً بہت بڑے ثواب ہیں۔[٢٢]

**ایمان کے بغیر نیک اعمال بے فائدہ ہیں:** [آیت:١٩۔٢٢] ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ کافروں کا قول تھا کہ بیت اللہ شریف کی خدمت اور حاجیوں کے پانی پلانے کی سعادت بہتر ہے ایمان و جہاد سے۔ ہم چونکہ یہ دونوں خدمتیں انجام دے رہے ہیں اس لئے ہم سے بہتر کوئی نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کا فخر و غرور اور حق سے تکبر اور منہ پھیرنا بیان فرمایا کہ میری آیتوں کی تمہارے سامنے تلاوت ہوتے ہوئے تم اس سے بے پرواہی سے منہ موڑ کر اپنی کتھا میں مشغول رہتے ہو۔ ❶ پس تمہارا گمان بے جا تمہارا غرور غلط تمہارا فخر نامناسب ہے۔ یوں بھی اللہ تعالیٰ کے ساتھ کا ایمان اور اس کی راہ کا جہاد بڑی چیز ہے لیکن تمہارے مقابلے میں تو وہ اور بھی بڑی چیز ہے کیونکہ تمہاری تو کوئی نیکی بھی ہو اسے شرک کا گھن کھا جاتا ہے۔ پس فرماتا ہے کہ یہ دونوں گروہ برابر کے بھی نہیں یہ تو اپنے تئیں آبادی کرنے والا کہتے تھے اللہ تعالیٰ نے ان کا نام ظالم رکھا اللہ تعالیٰ کے گھر کی ان کی خدمت بے کار کر دی۔ ❷ کہتے ہیں کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اپنی قید کے زمانے میں کہا تھا کہ تم اگر اسلام و جہاد میں تھے تو ہم بھی اللہ تعالیٰ کے گھر کی خدمت اور حاجیوں کو آرام پہنچانے میں تھے۔ اس پر یہ آیت اتری کہ شرک کے وقت کی نیکی بے کار ہے۔ ❸ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ان پر جب لے دے شروع کی تو حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا تھا کہ ہم مسجد حرام کے متولی تھے ہم غلاموں کو آزاد کرتے تھے ہم بیت اللہ شریف کو غلاف چڑھاتے تھے ہم حاجیوں کو پانی پلاتے تھے' اس پر یہ آیت اتری۔ ❹ مروی ہے کہ یہ گفتگو حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما میں ہوئی تھی۔ مروی ہے کہ طلحہ بن شیبہ' عباس بن عبدالمطلب' علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم بیٹھے بیٹھے اپنی بزرگیاں بیان کرنے لگے' طلحہ نے کہا میں بیت اللہ کا کنجی بردار ہوں میں اگر چاہوں وہاں رات گزار سکتا ہوں۔ عباس رضی اللہ عنہ نے کہا میں زمزم کا پانی پلانے والا ہوں اور اس کا نگہبان ہوں اگر چاہوں مسجد میں ساری رات رہ سکتا ہوں۔ علی رضی اللہ عنہ نے کہا میں نہیں جانتا کہ تم دونوں صاحب کیا کہہ رہے ہو؟ میں نے لوگوں سے =

❶ ٢٣/ المؤمنون:٦٧۔ ❷ الطبری، ١٤/ ١٧٠۔ ❸ ایضا۔ ❹ ایضا ١٤/ ١٧٢۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا آبَاءَكُمْ وَإِخْوَانَكُمْ أَوْلِيَاءَ إِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْإِيمَانِ ۚ وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمْ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ ﴿٢٣﴾ قُلْ إِن كَانَ آبَاؤُكُمْ وَأَبْنَاؤُكُمْ وَإِخْوَانُكُمْ وَأَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيرَتُكُمْ وَأَمْوَالٌ اقْتَرَفْتُمُوهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسَاكِنُ تَرْضَوْنَهَا أَحَبَّ إِلَيْكُم مِّنَ اللَّهِ وَرَسُولِهِ وَجِهَادٍ فِي سَبِيلِهِ فَتَرَبَّصُوا حَتَّىٰ يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ ۗ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ ﴿٢٤﴾

ع ٣ / ٨

ترجمہ: اے مسلمانو! دوست نہ بناؤ اپنے باپوں کو اور اپنے بھائیوں کو اگر وہ کفر کو اسلام سے زیادہ عزیز رکھیں تم میں سے جو بھی ان سے محبت رکھے وہ پورا گنہگار ظالم ہے [۲۳] کہہ دے کہ اگر تمہارے باپ اور تمہارے لڑکے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیویاں اور تمہارے کنبے قبیلے اور تمہارے کمائے ہوئے مال اور وہ تجارت جس کی کمی سے تم ڈرتے ہو اور وہ حویلیاں جنہیں تم پسند کرتے ہو اگر یہ تمہیں اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول سے اور اس کی راہ کے جہاد سے بھی زیادہ عزیز ہیں تو تم اللہ تعالیٰ کے حکم سے عذاب کے آنے کا انتظار کرو اللہ تعالیٰ فاسقوں کو ہدایت نہیں کرتا۔ [۲۴]

= چھ ماہ پہلے قبلہ کی طرف نماز پڑھی ہے میں مجاہد ہوں' اس پر یہ آیت اتری۔ عباس رضی اللہ عنہ نے اپنا ڈر ظاہر کیا کہ کہیں میں چاہ زمزم کے پانی کے عہدے سے نہ ہٹا دیا جاؤں' تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''نہیں تم اپنے اس منصب پر قائم رہو تمہارے لئے اس میں بھلائی ہے۔'' ❶ اس آیت کی تفسیر میں ایک مرفوع حدیث وارد ہوئی ہے جس کا ذکر بھی یہاں ضروری ہے۔ حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک شخص نے کہا اسلام کے بعد اگر میں کوئی عمل نہ کروں تو مجھے پرواہ نہیں بجز اس کے کہ میں حاجیوں کو پانی پلاؤں۔ دوسرے نے اسی طرح مسجد حرام کی آبادی کو کہا۔ تیسرے نے اسی طرح اللہ کی راہ کے جہاد کو کہا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں ڈانٹ دیا اور فرمایا منبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آوازیں بلند نہ کرو۔ یہ واقعہ جمعہ کے دن کا ہے جمعہ کے بعد ہم سب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ ❷ اور روایت میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وعدہ کیا تھا کہ نماز جمعہ کے بعد میں آپ جا کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بات دریافت کرلوں گا۔ ❸

**ترک موالات و مودت کا حکم:** [آیت: ۲۳۔۲۴] اللہ تعالیٰ کافروں سے ترک موالات کا حکم دیتا ہے ان کی دوستیوں سے روکتا ہے گو وہ ماں باپ ہوں' بہن بھائی ہوں بشرطیکہ وہ کفر کو اسلام پر پسند کریں۔ اور آیت میں ہے ﴿لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ﴾ ❹ اللہ پر اور قیامت پر ایمان لانے والوں کو تو ہرگز اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں سے دوستیاں کرنے والا نہیں پائے گا گو وہ ان کے باپ ہوں یا بیٹے ہوں یا بھائی ہوں یا رشتے دار ہوں یہی لوگ ہیں جن کے دلوں میں ایمان لکھ دیا ہے اور اپنی خاص روح سے ان کی تائید فرمائی ہے انہیں نہروں والی جنت میں پہنچائے گا۔ بیہقی میں ہے حضرت ابو عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کے باپ نے بدر =

❶ تفسیر القرآن لعبد الرزاق، ١/ ٢٤٣؛ الطبري، ١٤/ ١٧١۔ ❷ الطبري، ١٤/ ١٦٩؛ احمد، ٤/ ٢٦٩۔
❸ صحيح مسلم، كتاب الامارة، باب فضل الشهادة في سبيل الله تعالى ١٨٧٩؛ احمد، ٤/ ٢٦٩۔ ❹ ٥٨/ المجادلة: ٢٢۔

لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ ۙ وَّيَوْمَ حُنَيْنٍ ۙ اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْـًٔا وَّضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُّدْبِرِيْنَ ۚ﴿۲۵﴾ ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۶﴾ ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۷﴾

ترجمہ: یقیناً اللہ تعالیٰ نے بہت سے میدانوں میں تمہیں فتح دی ہے اور حنین کی لڑائی والے دن بھی جبکہ تمہیں اپنی کثرت پر ناز ہونے لگا تھا لیکن اس نے تمہیں کوئی فائدہ نہ دیا بلکہ زمین باوجود اپنی کشادگی کے تم پر تنگ ہوگئی پھر تم پیٹھ پھیر کر مڑ گئے۔[۲۵] پھر اللہ تعالیٰ نے اپنی طرف کی تسکین اپنے نبی پر اور مومنوں پر اتار دی' اور اپنے لشکر بھیجے جنہیں تم دیکھ نہیں رہے تھے اور کافروں کو پوری سزا دی' ان کفار کا یہی بدلہ تھا۔[۲۶] پھر اس کے بعد بھی جس پر چاہے اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کی توجہ فرمائے گا' اللہ تعالیٰ ہے ہی بخشش و مہربانی کرنے والا۔[۲۷]

= والے دن ان کے سامنے اپنے بتوں کی تعریفیں شروع کیں آپ نے اسے ہر چند روکنا چاہا لیکن وہ بڑھتا ہی چلا گیا باپ بیٹوں میں جنگ شروع ہوگئی آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ کو قتل کر دیا اس پر آیت ﴿لَا تَجِدُ﴾ الخ نازل ہوئی۔ ❶ پھر ایسا کرنے والوں کو ڈراتا ہے اور فرماتا ہے کہ اگر یہ رشتے اور اپنے حاصل کیے ہوئے مال اور مندے ہو جانے کی دہشت کی تجارتیں اور پسندیدہ مکانات اگر تمہیں اللہ تعالیٰ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اور جہاد سے بھی زیادہ مرغوب ہیں تو تمہیں اللہ تعالیٰ کے عذابوں کے برداشت کے لئے تیار رہنا چاہئے' ایسے بدکاروں کو اللہ تعالیٰ بھی راستہ نہیں دکھاتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ جا رہے تھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے ہر چیز سے زیادہ عزیز ہیں بجز میری اپنی جان کے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میرا نفس ہے تم میں سے کوئی مومن نہ ہوگا جب تک کہ وہ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز نہ رکھے۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی قسم! اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اب اے عمر! تو مومن ہوگیا'' ❷ صحیح بخاری۔ صحیح حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ثابت ہے کہ ''اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ تم میں سے کوئی ایمان دار نہ ہوگا جب تک میں اسے اس کے ماں باپ سے اولاد سے اور دنیا کے کل لوگوں سے زیادہ عزیز نہ ہو جاؤں۔'' ❸ مسند امام احمد اور ابوداؤد میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''جب تم عین کی خرید و فروخت کرنے لگو گے اور گائے بیل کی دمیں تھام لو گے اور جہاد چھوڑ دو گے اللہ تعالیٰ تم پر ذلت ڈال دے گا وہ دور نہ ہوگی جب تک کہ تم اپنے دین کی طرف لوٹ نہ آؤ۔'' ❹

---

❶ بیہقی، ۹/ ۲۷ وقال: "هذا منقطع" فالسند ضعیف۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الایمان والنذور، باب کیف کانت یمین النبی ﷺ ۶۶۳۲؛ احمد، ٤/ ۲۳۳۔

❸ صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب حب الرسول ﷺ من الایمان، ۱۵؛ صحیح مسلم ٤٤؛ مسند ابی عوانه، ۱/ ٤۱؛ احمد، ۳/ ۱۷۷؛ السنن الکبریٰ للنسائی، ۱۱۷٤٤؛ ابن ماجه ٦۷؛ دارمی، ۲/ ۳۹۷؛ ابن حبان، ۱۷۹۔

❹ أبوداود، کتاب البیوع، باب فی النهی عن العینة ۳٤٦۲ وسنده ضعیف اسحاق بن اسید قول راجح میں ضعیف راوی ہے۔

**جنگ حنین کا تذکرہ اور نصرت الٰہی کا بیان:** [ آیت:۲۵۔۲۷] مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں براءت کی یہ پہلی آیت ہے جس میں اللہ تعالیٰ اپنا بہت بڑا احسان مؤمنوں پر ذکر فرما رہا ہے کہ اس نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھیوں کی آپ امداد فرمائی انہیں دشمنوں پر غالب کر دیا اور ایک جگہ نہیں ہر جگہ اس کی مدد شامل حال رہی اسی وجہ سے فتح وظفر نے کبھی ہم رکابی نہ چھوڑی۔ یہ صرف تائید الٰہی تھی نہ کہ مال اسباب اور ہتھیار کی فراوانی اور نہ تعداد کی زیادتی۔ یاد کر لو حنین والے دن ذرا تمہیں اپنی تعداد کی کثرت پر ناز ہو گیا تھا تو کیا حال ہوا' پیٹھ دکھا کر بھاگ نکلے۔ معدودے چند ہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ٹھہر گئے اسی وقت اللہ تعالیٰ کی مدد نازل ہوئی اس نے دلوں میں تسکین ڈال دی یہ اس لئے کہ تمہیں معلوم ہو جائے کہ مدد اسی رب کی طرف سے ہے اس کی مدد سے چھوٹی چھوٹی جماعتوں نے بڑے بڑے گروہ کے منہ پھیر دیئے ہیں اللہ تعالیٰ کی امداد صابروں کے ساتھ ہوتی ہے۔ یہ واقعہ ہم عنقریب تفصیل وار بیان کریں گے' ان شاء اللہ تعالیٰ۔

مسند کی حدیث میں ہے ''بہترین ساتھی چار ہیں اور بہترین چھوٹا لشکر چار سو کا ہے اور بہترین بڑا لشکر چار ہزار کا ہے اور بارہ ہزار کی تعداد تو اپنی کمی کے باعث کبھی مغلوب نہیں ہو سکتی۔'' [1] یہ حدیث ابوداؤد اور ترمذی میں بھی ہے' امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن غریب بتلاتے ہیں۔ یہ روایت سوائے ایک راوی کے باقی سب راویوں نے مرسلاً بیان کی ہے ابن ماجہ اور بیہقی میں بھی یہ روایت اسی طرح مروی ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ ۸ ہجری میں فتح مکہ کے بعد ماہ شوال میں جنگ حنین ہوئی تھی۔ جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ سے فارغ ہوئے اور ابتدائی امور سب انجام دے چکے اور عموماً مکی حضرات مسلمان ہو چکے اور انہیں آپ آزاد بھی کر چکے تو آپ کو خبر ملی کہ قبیلہ ہوازن جمع ہوا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جنگ کرنے پر آمادہ ہے ان کا سردار مالک بن عوف نصری ہے۔ ثقیف کا سارا قبیلہ ان کے ساتھ ہے اسی طرح بنو جشم' بنو سعد بن بکر بھی ہیں اور بنو ہلال کے بھی کچھ لوگ ہیں اور کچھ لوگ بنو عمرو بن عامر کے اور عون بن عامر کے بھی ہیں یہ سب لوگ مع اپنی عورتوں اور بچوں اور گھریلو مال کے میدان میں نکل کھڑے ہوئے ہیں' یہاں تک کہ اپنی بکریوں اور اونٹوں کو بھی انہوں نے ساتھ رکھا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اس لشکر کو لے کر جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مہاجرین اور انصار وغیرہ کا تھا ان کے مقابلہ کے لئے چلے۔ تقریباً دو ہزار نو مسلم مکی بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہو لئے۔ مکہ اور طائف کے درمیان کی وادی میں دونوں لشکر مل گئے اس جگہ کا نام حنین تھا۔ صبح سویرے منہ اندھیرے قبیلہ ہوازن جو کمین گاہ میں چھپے ہوئے تھے انہوں نے بے خبری میں مسلمانوں پر اچانک حملہ کر دیا بے پناہ تیر اندازی کرتے ہوئے آگے بڑھے اور تلواریں چلانی شروع کر دیں۔ یہاں تک مسلمانوں میں دفعتاً ابتری پھیل گئی اور یہ منہ پھیر کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی طرف بڑھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت سفید خچر پر سوار تھے حضرت عباس رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جانور کی دائیں جانب سے نکیل تھامے ہوئے تھے اور حضرت ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ بائیں طرف سے نکیل پکڑے ہوئے تھے جانور کی تیزی کو یہ لوگ روک رہے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم با آواز بلند اپنے تئیں پہنچوا رہے تھے مسلمانوں کو واپسی کا حکم فرما رہے تھے اور ندا کرتے جاتے تھے کہ ''اللہ تعالیٰ کے بندو! کہاں چلے میری طرف آؤ میں اللہ تعالیٰ کا سچا رسول ہوں میں نبی ہوں جھوٹا نہیں ہوں' میں اولاد عبدالمطلب میں سے ہوں۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس وقت صرف اسی یا سو کے قریب صحابہ رہ گئے تھے۔ حضرت ابوبکر حضرت عمر حضرت عباس' حضرت علی' حضرت فضل بن عباس' حضرت ابوسفیان بن حارث' حضرت ایمن بن ام ایمن' حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہم وغیرہ آپ کے ساتھ ہی تھے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو جو بہت بلند آواز والے تھے حکم دیا کہ'' درخت کے نیچے بیعت کرنے والے میرے صحابیوں کو آواز دو کہ وہ نہ

---

[1] ابوداود، کتاب الجهاد، باب فی ما یستحب من الجیوش والرفقاء والسرایا ۲۶۱۱؛ وسنده ضعیف ابن شہاب زہری مدلس راوی ہیں اور سماع کی صراحت نہیں ترمذی ۱۵۵۵؛ احمد، ۱/ ۲۹۴؛ ابن خزیمه ۲۵۳۸؛ ابن حبان ۱۶۶۳؛ حاکم، ۱/ ۴۴۳۔

بھاگیں۔" پس آپ ﷺ نے یہ کہہ کر کہ اے ببول کے درخت تلے بیعت کرنے والو! اے سورۂ بقرہ کے حاملو! پس یہ آواز ان کے کانوں میں پہنچی تھی کہ انہوں نے ہر طرف سے (لبیك لبیك) کہنا شروع کیا اور آواز کی جانب لپک پڑے اور اسی وقت لوٹ کر آپ ﷺ کے آس پاس آ کر کھڑے ہو گئے یہاں تک کہ اگر کسی کا اونٹ اڑ گیا تو اس نے اپنی زرہ پہن لی اونٹ پر سے کود گیا اور پیدل سرکار نبوت میں حاضر ہو گیا۔ جب کچھ جماعت آپ ﷺ کے اردگرد جمع ہو گئی۔ آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنی شروع کی کہ "باری تعالیٰ جو وعدہ تیرا میرے ساتھ ہے اسے پورا فرما۔" پھر آپ ﷺ نے زمین سے مٹی کی ایک مٹھی بھر لی اور اسے کافروں کی طرف پھینکا جس سے ان کی آنکھیں اور ان کا منہ بھر گیا وہ لڑائی کے قابل نہ رہے ادھر مسلمانوں نے ان پر دھاوا بول دیا ان کے قدم اکھڑ گئے بھاگ نکلے مسلمانوں نے ان کا پیچھا کیا۔ اور مسلمانوں کی باقی فوج حضور اکرم ﷺ کے پاس پہنچی اتنی دیر میں تو انہوں نے ان کفار کو قید کر کے حضور اکرم ﷺ کے سامنے ڈھیر کر دیا۔

مسند احمد میں ہے حضرت ابو عبدالرحمٰن فہری رضی اللہ عنہ جن کا نام یزید بن اسید ہے یا یزید بن انیس ہے اور کرز بھی کہا گیا ہے فرماتے ہیں کہ میں اس معرکے میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا دن سخت گرمی والا تھا دوپہر کو ہم درختوں کے سایے کے تلے ٹھہر گئے۔ سورج ڈھلنے کے بعد میں نے اپنے ہتھیار لگا لئے اور اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر رسول اللہ ﷺ کے خیمے میں پہنچا۔ سلام کے بعد میں نے کہا حضور اکرم! ہوائیں ٹھنڈی ہو گئی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا "ہاں ٹھیک ہے' بلال!" اس وقت بلال رضی اللہ عنہ ایک درخت کے سایے میں تھے۔ حضور اکرم ﷺ کی آواز سنتے ہی پرندے کی طرح گویا اڑ کر (لَبَّیْكَ وَسَعْدَیْكَ وَاَنَا فِدَآؤُكَ) کہتے ہوئے حاضر ہوئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا "میری سواری کسو۔" اسی وقت انہوں نے زین نکالی جس کے دونوں پلے کھجور کی رسی کے تھے جس میں کوئی فخر و غرور کی چیز نہ تھی۔ جب کس چکے تو حضور اکرم ﷺ سوار ہوئے ہم نے صف بندی کر لی شام اور رات اسی طرح گزری پھر دونوں لشکروں کی مڈبھیڑ ہو گئی تو مسلمان بھاگ کھڑے ہوئے جیسے قرآن نے ذکر فرمایا ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے آواز دی کہ اے اللہ کے بندو! میں اللہ تعالیٰ کا بندہ اور رسول ہوں اے مہاجرین! میں اللہ کا بندہ اور اللہ کا رسول ہوں" پھر اپنے گھوڑے سے اتر پڑے مٹی کی ایک مٹھی بھر لی اور یہ فرما کر کہ "ان کے چہرے بگڑ جائیں" کافروں کی طرف پھینک دی۔ اسی سے اللہ تعالیٰ نے انہیں شکست دے دی۔ ان مشرکوں کا بیان ہے کہ ہم میں سے ایک بھی ایسا نہ تھا جس کی آنکھوں اور منہ میں یہ مٹی نہ آئی ہو اس وقت ہمیں ایسا معلوم ہونے لگا کہ گویا زمین و آسمان کے درمیان لوہا کسی لوہے کی طشت پر بج رہا ہے۔ ❶ ایک روایت میں ہے کہ بھاگے ہوئے مسلمان جب ایک سو آپ ﷺ کے پاس واپس پہنچ گئے آپ ﷺ نے اسی وقت حملے کا حکم دے دیا۔ اول تو منادی انصار کی تھی پھر خزرج ہی پر رہ گئی یہ قبیلہ لڑائی کے وقت بڑا ہی صابر تھا۔ آپ ﷺ نے اپنی سواری پر سے میدان جنگ کا نظارہ دیکھا اور فرمایا "اب لڑائی گرما گرمی سے ہو رہی ہے۔" اس میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جس کافر کو چاہا قتل کرا دیا جسے چاہا قید کرا دیا اور ان کے مال اور اولادیں اپنے نبی اکرم ﷺ کو فے میں دلا دیں۔ ❷ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے کسی نے کہا کہ اے ابو عمارہ! کیا تم لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس سے حنین والے دن بھاگ نکلے تھے؟ آپ نے فرمایا لیکن رسول اللہ ﷺ کا قدم پیچھے نہ ہٹا تھا بات یہ ہے کہ قبیلہ ہوازن کے لوگ تیر اندازی کے فن کے استاد تھے اللہ کے فضل سے ہم نے انہیں پہلے ہی حملے میں شکست دے دی لیکن جب لوگ مال غنیمت پر جھک پڑے انہوں نے موقعہ دیکھ کر پھر جو قادر اندازی کے ساتھ تیروں کی بارش برسائی تو یہاں بھگدڑ مچ گئی' سبحان اللہ! رسول اللہ ﷺ

❶ احمد، ٥/ ٢٨٦؛ مسند الطیالسی ١٣٧١؛ دارمی، ٢/ ٢١٩؛ ابوداود، کتاب الأدب، باب الرجل ینادی الرجل فیقول لبیك، ٥٢٣٣ وسنده ضعیف۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب الجهاد، باب غزوة حنین، ١٧٧٥؛ احمد، ١/ ٢٠٧؛ مصنف عبدالرزاق ٩٧٤١؛ حاکم، ٣/ ٣٢٧۔

کی کامل شجاعت اور پوری بہادری کا یہ موقع تھا' لشکر بھاگ نکلا ہے اس وقت آپ ﷺ کسی تیز سواری پر نہیں جو بھاگنے دوڑنے میں کام آئے بلکہ خچر پر سوار ہیں اور مشرکوں کی طرف بڑھ رہے ہیں اور اپنے تئیں چھپاتے نہیں بلکہ اپنا نام اپنی زبان سے پکار پکار کر بتلا رہے ہیں کہ نہ پہنچاننے والے بھی پہچان لیں۔ ❶ خیال فرمائیے کہ کس قدر ذات واحد پر آپ ﷺ کا توکل ہے اور کتنا کامل یقین آپ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی مدد پر ہے' جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ امر رسالت کو پورا کر کے ہی رہے گا اور آپ ﷺ کے دین کو دنیا کے اور دینوں پر غالب کر کے ہی رہے گا' فصلوات اللّٰہ و سلامہ' علیہ ابدًا ابدًا۔ اب اللہ تعالیٰ اپنے نبی اکرم ﷺ پر اور مسلمانوں کے اوپر سکینت نازل فرماتا ہے اور اپنے فرشتوں کا لشکر بھیجتا ہے جنہیں کوئی نہ دیکھتا تھا۔ ایک مشرک کا بیان ہے کہ حنین والے دن جب ہم مسلمانوں سے لڑنے لگے ایک بکری کا دودھ نکالا جائے اتنی دیر بھی ہم نے انہیں اپنے سامنے جمنے نہیں دیا فوراً بھاگ کھڑے ہوئے اور ہم نے ان کا تعاقب شروع کیا یہاں تک کہ ہمیں ایک صاحب سفید خچر پر سوار نظر پڑے ہم نے دیکھا کہ خوبصورت نورانی سفید چہرے والے کچھ لوگ ان کے اردگرد ہیں ان کی زبان سے نکلا کہ تمہارے چہرے بگڑ جائیں واپس لوٹ جاؤ بس یہ کہنا تھا کہ ہمیں شکست ہوگئی یہاں تک کہ مسلمان ہمارے کندھوں پر سوار ہو گئے۔ ❷ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں بھی اس لشکر میں تھا آپ ﷺ کے ساتھ صرف اسی (۸۰) مہاجر و انصار رہ گئے تھے ہم نے پیٹھ نہیں دکھائی تھی ہم پر اللہ تعالیٰ نے اطمینان وسکون نازل فرما دیا تھا۔ حضور اکرم ﷺ اپنے سفید خچر پر سوار دشمنوں کی طرف بڑھ رہے تھے جانور نے ٹھوکر کھائی آپ ﷺ زین پر سے نیچے کی طرف جھک گئے میں نے آواز دی کہ حضور اکرم ﷺ اونچے ہو جایئے اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کو اونچا ہی رکھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''ایک مٹھی مٹی کی تو بھر دو۔'' میں نے بھر دی۔ آپ ﷺ نے کافروں کی طرف پھینکی جس سے ان کی آنکھیں بھر گئیں پھر فرمایا ''مہاجر و انصار کہاں ہیں؟'' میں نے کہا یہیں ہیں۔ فرمایا ''انہیں آواز دو۔'' میرا آواز دینا تھا کہ وہ تلواریں تولے ہوئے لپک لپک کر آ گئے۔ اب تو مشرکین کی کچھ نہ چلی اور وہ بھاگ کھڑے ہوئے۔ ❸

بیہقی کی ایک روایت میں ہے شیبہ بن عثمان کہتے ہیں کہ حنین کے دن جبکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو اس حالت میں دیکھا کہ لشکر شکست کھا کر بھاگ کھڑا ہوا ہے اور آپ ﷺ تنہا رہ گئے ہیں تو مجھے بدر والے دن اپنے باپ اور چچا کا مارا جانا یاد آ گیا کہ وہ علی اور حمزہ رضی اللہ عنہما کے ہاتھوں مارے گئے ہیں۔ میں نے اپنے جی میں کہا کہ ان کے انتقام لینے کا اس سے اچھا موقعہ اور کونسا ملے گا؟ آؤ پیغمبر کو قتل کر دوں۔ اس ارادے سے میں آپ ﷺ کی دائیں جانب بڑھا لیکن وہاں میں نے عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کو پایا۔ سفید چاندی جیسی زرہ پہنے مستعد کھڑے ہیں۔ میں نے سوچا کہ چچا ہیں اپنے بھتیجے کی پوری حمایت کریں گے چلو بائیں جانب سے جا کر اپنا کام کروں' ادھر سے آیا تو دیکھا کہ ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب کھڑے ہیں' میں نے کہا ان کے بھی چچا کے لڑکے بھائی ہیں' اپنے بھائی کی ضرور حمایت کریں گے پھر میں کاوا کاٹ کر پیچھے کی طرف آیا آپ ﷺ کے قریب پہنچ گیا اب یہی باقی رہ گیا تھا کہ تلوار سونت کر وار کر دوں کہ میں نے دیکھا کہ ایک آگ کا کوڑا بجلی کی طرح چمک کر مجھ پر پڑنا چاہتا ہے میں نے آنکھیں بند کر لیں اور پچھلے پاؤں پیچھے کی طرف ہٹا۔ اسی وقت حضور اکرم ﷺ نے میری جانب التفات فرمایا اور فرمایا ''شیبہ

❶ صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب من قاد دابة غیره فی الحرب ۲۸٦٤؛ صحیح مسلم ۱۷۷٦؛ ترمذی ۱٦۸۸۔

❷ الطبری، ١٤/ ١٧٦۔ ❸ احمد، ١/ ٤٥٤ وسنده حسن، کشف الاستار ۱۸۲۹؛ حاکم، ۲/ ۱۱۷؛ دلائل النبوة للبیهقی، ٥/ ١٤٢؛ مجمع الزوائد، ٦/ ١٨٠۔

درست ہے یہاں تک کہ پیٹ بھرائی ہو جائے' تیسرا وہ شخص جس پر فاقہ گزرنے لگے اور اس کی قوم کے تین ذی ہوش لوگ اس کی شہادت کے لئے کھڑے ہو جائیں کہ ہاں بے شک فلاں شخص پر فاقے گزرنے لگے ہیں' اسے بھی مانگ لینا جائز ہے تاوقتیکہ اس کا سہارا ہو جائے اور سامان زندگی مہیا ہو جائے' ان کے سوا اوروں کو سوال کرنا حرام ہے اگر وہ مانگ کر کچھ لے کر کھائیں گے تو حرام کھائیں گے'' ❶ (مسلم شریف) ایک شخص نے زمانہ نبوی میں ایک باغ خریدا قدرت رب سے آسمانی آفت سے باغ کا پھل مارا گیا اس سے وہ بہت قرض دار ہو گیا۔ حضور اکرم ﷺ نے اس کے قرض خواہوں سے فرمایا کہ ''تمہیں جو ملے لے لو۔ اس کے سوا تمہارے لئے اور کچھ نہیں'' ❷ (مسلم)۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ ''ایک قرض دار کو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن بلا کر اپنے سامنے کھڑا کر کے پوچھے گا کہ تو نے قرض کیوں لیا اور کیوں رقم ضائع کر دی؟ جس سے لوگوں کے حقوق برباد ہوئے۔ وہ جواب دے گا کہ اے اللہ! تجھے خوب علم ہے میں نے یہ رقم کھائی نہ پی نہ اڑائی بلکہ میرے ہاں سے مثلاً چوری ہو گئی یا آگ لگ گئی یا کوئی اور آفت آ گئی۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا میرا بندہ سچا ہے آج تیرے قرض کے ادا کرنے کا سب سے زیادہ مستحق میں ہی ہوں۔ پھر اللہ تعالیٰ کوئی چیز منگوا کر اس کی نیکیوں کے پلڑے میں رکھ دے گا جس سے نیکیاں برائیوں سے بڑھ جائیں گی اور اللہ تبارک وتعالیٰ اسے اپنے فضل و رحمت سے جنت میں لے جائے گا'' ❸ (مسند احمد)۔ اللہ کی راہ میں وہ مجاہدین غازی داخل ہیں جن کا دفتر میں کوئی حق نہیں ہوتا۔ حج بھی اللہ کی راہ میں داخل ہے۔ مسافر' جو سفر میں بے سروسامان رہ گیا ہو اسے بھی مال زکوٰۃ سے اتنی رقم دی جائے جس سے وہ اپنے شہر پہنچ سکے' گو وہ اپنے ہاں مالدار ہی ہو۔ یہی حکم ان کا بھی ہے جو اپنے شہر سے سفر کو جانے کا قصد رکھتے ہوں لیکن مال نہ ہو تو اسے بھی سفر خرچ مال زکوٰۃ سے دینا جائز ہے جو اسے آمد و رفت کے لئے کافی ہو۔ آیت کے اس لفظ کی دلیل کے علاوہ ابوداؤد وغیرہ کی یہ حدیث بھی اس کی دلیل ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''مالدار پر زکوٰۃ حرام ہے۔ بجز پانچ قسم کے مالداروں کے ایک تو وہ جو زکوٰۃ وصول کرنے پر مقرر ہو' دوسرا وہ جو مال زکوٰۃ کی کسی چیز کو اپنے مال سے خرید لے' تیسرا قرضدار' چوتھا راہ الٰہی کا غازی مجاہد۔ پانچواں وہ جسے کوئی مسکین بطور تحفے کے اپنی کوئی چیز جو زکوٰۃ میں اسے ملی ہو دے۔'' ❹ اور روایت میں ہے ''زکوٰۃ مالدار کے لئے حلال نہیں مگر فی سبیل اللہ جو ہو اور جو مسافرت میں ہو اور جسے اس کا کوئی مسکین پڑوسی بطور تحفے ہدیے کے دے یا اپنے ہاں بلا لے۔'' ❺ زکوٰۃ کے ان آٹھوں مصارف کو بیان فرما کر پھر ارشاد ہوتا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے فرض ہے یعنی مقدر ہے اللہ تعالیٰ کی تقدیر' اس کی تقسیم اور اس کے فرض کرنے سے۔ اللہ تعالیٰ ظاہر و باطن کا عالم ہے اپنے بندوں کی مصلحتوں سے واقف ہے' وہ اپنے قول فعل شریعت اور حکم میں حکمت والا ہے۔ بجز اس کے کوئی بھی لائق عبادت نہیں نہ اس کے سوا کوئی کسی کا پالنے والا ہے۔

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب ومن لا تحل له المسئلة، ١٠٤٤؛ ابوداود، ١٦٤٠؛ ابن ابی شیبه، ٣/ ٢١٠؛ دارمی، ١/ ٣٩٦؛ مسند الطیالسی، ١٣٢٧۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب المساقاة، باب استحباب الوضع من الدین، ١٥٥٦؛ ابوداود، ٣٤٦٩؛ ترمذی، ٦٥٥؛ ابن ماجه، ٢٣٥٦؛ احمد، ٣/ ٣٦۔ ❸ احمد، ١/ ١٩٧، ١٩٨ وسنده ضعیف، مسند البزار، ١٣٣٣؛ اس کی سند میں صدقہ بن موسیٰ الدقیقی ضعیف راوی ہے۔ (المیزان، ٢/ ٣١٣، رقم: ٣٨٧٩)

❹ ابوداود، کتاب الزکاة، باب ومن یجوز له اخذ الصدقة وهو غنی، ١٦٣٥ وهو صحیح، ابن ماجه، ١٨٤١۔

❺ ابو داود، حواله سابق، ١٦٣٧ وسنده ضعیف، ابن ابی شیبه، ٣/ ٢١٠؛ بیهقی، ٧/ ٢٣؛ احمد، ٣/ ٣١، اس کی سند میں عطیہ العوفی مجروح راوی ہے (التقریب، ٢/ ٢٤، رقم: ٤١٦)

وَمِنْهُمُ الَّذِينَ يُؤْذُونَ النَّبِيَّ وَيَقُولُونَ هُوَ أُذُنٌ ۚ قُلْ أُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِينَ وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ ۚ وَالَّذِينَ يُؤْذُونَ رَسُولَ اللَّهِ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٦١﴾ يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَكُمْ لِيُرْضُوكُمْ وَاللَّهُ وَرَسُولُهُ أَحَقُّ أَن يُرْضُوهُ إِن كَانُوا مُؤْمِنِينَ ﴿٦٢﴾ أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّهُ مَن يُحَادِدِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَأَنَّ لَهُ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدًا فِيهَا ۚ ذَٰلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيمُ ﴿٦٣﴾

ترجمہ: ان میں سے وہ بھی ہیں جو پیغمبر کو ایذا دیتے ہیں اور کہتے ہیں ہلکے کان کا ہے' تو کہہ دے کہ وہ کان تمہارے بھلے کے لئے ہے وہ اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتا ہے اور مسلمانوں کی بات کا یقین کرتا ہے اور تم میں سے جو اہل ایمان ہیں یہ ان کے لئے رحمت ہے' رسول اللہ ﷺ کو جو لوگ ایذا دیتے ہیں ان کے لئے دکھ کی مار ہے۔[۶۱] محض تمہیں خوش کرنے کے لئے تمہارے سامنے اللہ تعالیٰ کی قسمیں کھا جاتے ہیں' حالانکہ اگر یہ ایمان دار ہوتے تو اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول رضا مند کرنے کے زیادہ مستحق تھے۔[۶۲] کیا یہ نہیں جانتے کہ جو بھی اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرے اس کے لئے یقیناً دوزخ کی آگ ہے جس میں وہ ہمیشہ رہنے والا ہے' یہ ہے زبردست رسوائی۔[۶۳]

**نبی ﷺ اور منافقین کی ایذا رسائی:** [آیت:۶۱] منافقوں کی ایک جماعت بڑی موذی ہے اپنی باتوں سے پیغمبر الٰہی ﷺ کو دکھ پہنچاتی ہے اور کہتی ہے کہ یہ نبی تو کانوں کا بڑا ہی کچا ہے جس سے جو سنا مان لیا۔ جب ہم اس کے پاس جائیں گے اور قسمیں کھائیں گے وہ ہماری بات بھی باور کر لے گا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ بہتر کانوں والا اچھی سننے والا ہے وہ صادق و کاذب کو خوب جانتا ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کی باتیں مانتا ہے اور باایمان لوگوں کی سچائی بھی جانتا ہے وہ مومنوں کے لئے رحمت ہے اور بے ایمانوں کے لئے اللہ تعالیٰ کی حجت ہے رسول اللہ ﷺ کے ستانے والے کے لئے دکھ کی مار ہے۔

**منافقین کی جھوٹی قسمیں:** [آیت:۶۲-۶۳] واقعہ یہ ہوا تھا کہ منافقوں میں سے ایک شخص کہہ رہا تھا کہ ہمارے سردار اور رئیس بڑے ہی عقلمند دانا اور تجربہ کار ہیں اگر محمد ﷺ کی باتیں حق ہوتیں تو یہ کیا ایسے بیوقوف تھے کہ انہیں نہ مانتے۔ یہ بات ایک سچے مسلمان صحابی رضی اللہ عنہ نے سن لی اور اس نے کہا واللہ! حضور اکرم ﷺ کی سب باتیں بالکل سچ ہیں اور ان نہ ماننے والوں کی بیوقوفی اور کودن پنے میں کوئی شک نہیں۔ جب یہ صحابی رضی اللہ عنہ دربار نبوت میں حاضر ہوئے تو یہ واقعہ بیان کیا۔ آپ ﷺ نے اس شخص کو بلوا بھیجا لیکن وہ سخت قسمیں کھا کھا کر کہنے لگا کہ میں نے تو یہ بات کہی ہی نہیں یہ تو مجھ پر تہمت باندھتا ہے۔ اس صحابی رضی اللہ عنہ نے دعا کی کہ پروردگار تو سچے کو سچا اور جھوٹے کو جھوٹا کر دکھا۔ اس پر یہ آیت شریف نازل ہوئی۔ ❶ کیا ان کو یہ بات معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کے مخالف ابدی جہنمی ہیں ذلت و رسوائی عذاب دوزخ بھگتنے والے ہیں اس سے بڑھ کر شومئی طالع' اس سے زیادہ رسوائی' اس سے بڑھ کر شقاوت اور کیا ہوگی۔

❶ الطبری، ۱۴/ ۳۲۹ یہ روایت مرسل ہے۔

يَحْذَرُ الْمُنٰفِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُوْرَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ ؕ قُلِ اسْتَهْزِءُوْا ۚ اِنَّ اللّٰهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُوْنَ ﴿۶۴﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ ؕ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۶۵﴾ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ؕ اِنْ نَّعْفُ عَنْ طَآئِفَةٍ مِّنْكُمْ نُعَذِّبْ طَآئِفَةًۢ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ﴿۶۶﴾

ع ۸/۱۴

ترجمہ: منافقوں کو ہر وقت اس بات کا کھٹکا لگا رہتا ہے کہ کہیں مسلمانوں پر کوئی سورت نہ اترے جو ان کے دلوں کی باتیں انہیں بتلا دے کہہ دے کہ تم مذاق اڑاتے رہو یقیناً اللہ تعالیٰ اسے ظاہر کرنے والا ہے جس سے تم ڈر دبک رہے ہو۔[۶۴] اگر تو ان سے پوچھے تو صاف کہہ دیں گے کہ ہم تو یونہی آپس میں ہنس بول رہے تھے' تو کہہ دے کہ اللہ اس کی آیتیں اور اس کا رسول ہی تمہارے ہنسی مذاق کے لئے رہ گئے ہیں[۶۵] تم بہانے نہ بناؤ یقیناً تم اپنے ایمان کے بعد بے ایمان ہو گئے' اگر ہم تم میں سے کچھ لوگوں سے درگزر بھی کر لیں تو کچھ لوگوں کو ان کے جرم کی سنگین سزا بھی دیں گے۔[۶۶]

منافقوں کو ہر وقت اپنے نفاق کے ظاہر ہونے کا ڈر رہتا ہے: [آیت: ۶۴-۶۶] آپس میں بیٹھ کر باتیں تو گانٹھ لیتے لیکن پھر خوفزدہ رہتے کہ کہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے مسلمانوں کو بذریعہ وحی الٰہی خبر نہ ہو جائے۔ اور آیت میں ہے تیرے سامنے آ کر وہ وہ دعائیں دیتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے نہیں دیں پھر اپنے جی میں اکڑتے ہیں کہ ہمارے اس قول پر اللہ تعالیٰ ہمیں کوئی سزا کیوں نہیں کرتا' ان کے لئے جہنم کی کافی سزا موجود ہے جو بدترین جگہ ہے۔ ❶ یہاں فرماتا ہے دینی باتوں' مسلمانوں کی حالتوں پر دل کھول کر مذاق اڑالو اللہ تعالیٰ بھی وہ کھول دے گا جو تمہارے دلوں میں ہے' یاد رکھو ایک دن رسوا اور فضیحت ہو کر رہو گے۔ چنانچہ فرمان ہے کہ یہ بیمار دل لوگ یہ نہ سمجھیں کہ ان کے دلوں کی بدیاں ظاہر ہی نہ ہوں گی' ہم تو انہیں اس قدر فضیحت کریں گے' اور ایسی نشانیاں تیرے سامنے رکھ دیں گے کہ تو ان کے لب ولہجے سے ہی انہیں پہچان لے۔ ❷ اس سورت کا نام ہی سورۂ الفاضحہ ہے اس لئے کہ اس نے منافقوں کی قلعی کھول دی۔ ❸

منافقین کا اللہ نبی اور قرآن سے استہزا: ایک منافق کہہ رہا تھا کہ ہمارے یہ قرآن خواں لوگ بڑے پیٹو بڑے لباڑ اور بڑے بزدل ہیں۔ حضور اکرم ﷺ کے پاس جب اس کا ذکر ہوا تو یہ عذر پیش کرتا ہوا آیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! ہم تو یونہی وقت گزاری کے لئے ہنس بول رہے تھے' آپ ﷺ نے فرمایا ''ہاں تمہاری ہنسی کے لئے اللہ تعالیٰ و رسول اللہ ﷺ اور قرآن ہی رہ گیا ہے'' ❹ یاد رکھو اگر کسی کو ہم معاف کر دیں گے تو کسی کو سخت سزا بھی کریں گے' اس وقت حضور اکرم ﷺ اپنی اونٹنی پر سوار جا رہے تھے یہ منافق آپ ﷺ کی تلوار پر ہاتھ رکھے پتھروں سے ٹھوکریں کھاتا ہوا یہ کہتا ہوا ساتھ ساتھ جا رہا تھا' آپ ﷺ اس کی طرف دیکھتے بھی نہ تھے' جس مسلمان نے اس کا یہ قول سنا تھا اس نے اسی وقت اسے جواب بھی دیا تھا کہ تو بکتا ہے جھوٹا ہے تو منافق ہے۔ یہ واقعہ جنگ=

❶ ۵۸/ المجادلة:۸۔ ❷ ۴۷/ محمد:۲۹۔

❸ الطبری، ۱۴/ ۳۳۲۔ ❹ الطبری، ۱۴/ ۳۳۳ یہ روایت مرسل ہے۔

اَلْمُنٰفِقُوْنَ وَالْمُنٰفِقٰتُ بَعْضُهُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمُنْكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ وَيَقْبِضُوْنَ اَيْدِيَهُمْ ؕ نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ؕ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۶۷﴾ وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ هِيَ حَسْبُهُمْ ۚ وَلَعَنَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿۶۸﴾ كَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَّاَكْثَرَ اَمْوَالًا وَّاَوْلَادًا ؕ فَاسْتَمْتَعُوْا بِخَلَاقِهِمْ فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ كَالَّذِيْ خَاضُوْا ؕ اُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۶۹﴾

ترجمہ: تمام منافق مرد وعورت آپس میں ایک ہی ہیں' یہ بری باتوں کا حکم دیتے ہیں اور بھلی باتوں سے روکتے ہیں اور اپنی مٹھی بند رکھتے ہیں' یہ اللہ تعالیٰ کو بھول گئے اللہ تعالیٰ نے بھی انہیں بھلا دیا' بے شک منافق ہی فاسق وبدکردار ہیں[۶۷] اللہ تعالیٰ ان منافق مردوں عورتوں اور کافروں سے جہنم کی آگ کا وعدہ کر چکا ہے جہاں یہ ہمیشہ رہنے والے ہیں' وہی انہیں کافی ہے ان پر اللہ تعالیٰ کی پھٹکار ہے' اور ان ہی کے لئے دائمی عذاب ہے۔[۶۸] مثل ان لوگوں کے جو تم سے پہلے تھے تم سے وہ زیادہ قوت والے تھے اور زیادہ مال واولاد والے تھے پس وہ اپنا دینی حصہ برت گئے پھر تم نے بھی اپنا حصہ برت لیا جیسے تم سے پہلے کے لوگ اپنے حصے سے فائدہ مند ہوئے تھے اور تم نے بھی اسی طرح مذاقانہ بحث کی جیسے کہ انہوں نے کی تھی' ان کے اعمال دنیا اور آخرت میں غارت ہوئے' یہی لوگ نقصان پانے والے ہیں۔[۶۹]

= تبوک کے موقعہ کا ہے مسجد میں اس نے یہ ذکر کیا تھا۔ (ف) سیرت ابن اسحاق میں ہے کہ تبوک جاتے ہوئے حضور اکرم ﷺ کے ساتھ منافقوں کا ایک گروہ بھی تھا جن میں ودیعہ بن ثابت اور مخشی بن حمیر وغیرہ تھے۔ یہ آپس میں کہہ رہے تھے کہ نصرانیوں کی لڑائی کو عربوں کی آپس کی لڑائی جیسی سمجھنا سخت خطرناک غلطی ہے اچھا ہے انہیں وہاں پٹنے دو ہم بھی یہاں ان کی درگت بنائیں گے۔ اس پر ان کے دوسرے سردار مخشی نے کہا بھائی ان باتوں کو چھوڑ دو ورنہ یہ ذکر پھر قرآن میں آئے گا' کوڑے کھا لینا ہمارے نزدیک تو اس رسوائی سے بہتر ہے۔ آگے آگے یہ لوگ یہ تذکرے کرتے جا ہی رہے تھے کہ حضور اکرم ﷺ نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ سے فرمایا "جانا ذرا دیکھنا یہ لوگ جل گئے ہیں ان سے پوچھ تو کہ یہ کیا ذکر کر رہے تھے' اگر یہ انکار کریں تو کہنا کہ تم یہ یہ باتیں کر رہے تھے۔" حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے جا کر ان سے یہ کہا یہ حضور اکرم ﷺ کے پاس آئے اور عذر معذرت کرنے لگے کہ حضور! ہنسی ہنسی میں ہمارے منہ سے ایسی بات نکل گئی۔ ودیعہ نے تو یہ کہا لیکن مخشی بن حمیر نے کہا: یا رسول اللہ! آپ میرا اور میرے باپ کا نام ملاحظہ فرمایئے پس اس وجہ سے یہ لغو حرکت اور حماقت مجھ سے سرزد ہوئی معاف فرمایا جاؤں۔ پس اس سے جناب باری تعالیٰ نے درگزر فرما لیا اور اس آیت میں اسی سے درگزر فرمانے کا ذکر بھی ہوا ہے اس کے بعد اس نے اپنا نام بدل لیا عبدالرحمٰن نام رکھا سچا مسلمان بن گیا اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ اللہ مجھے اپنی راہ میں شہید کرتا کہ یہ دھبہ دھل جائے۔ چنانچہ یمامہ والے دن یہ بزرگ شہید کر دیئے گئے اور ان کی نعش بھی نہ ملی' ان منافقوں نے بطور طعنہ زنی کے کہا تھا کہ لیجئے کیا آنکھیں پھٹ گئی ہیں اب یہ چلے ہیں کہ رومیوں کے قلعے اور ان

کے محلات فتح کریں بھلا اس عقل مندی اور دور بینی کو تو دیکھئے۔ جب حضور اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے ان کی ان باتوں پر مطلع کر دیا تو یہ صاف منکر ہو گئے اور قسمیں کھا کھا کر کہا کہ ہم نے یہ بات نہیں کہی ہم تو آپس میں ہنسی کھیل رہے تھے۔ ہاں ان میں سے ایک شخص تھا جسے ان شاء اللہ اللہ تعالیٰ نے معاف فرما دیا ہو گا یہ کہا کرتا تھا کہ اللہ میں تیرے پاک کلام کی ایک آیت سنتا ہوں جس میں میرے گناہ کا ذکر ہے جب بھی سنتا ہوں میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور میرا دل کپکپانے لگتا ہے' پروردگار تو میری توبہ قبول فرما اور مجھے اپنی راہ میں شہید کر اور اس طرح کہ نہ کوئی مجھے غسل دے نہ کفن دے نہ دفن کرے۔ یہی ہوا جنگ یمامہ میں یہ شہدا کے ساتھ شہید ہوئے' تمام شہدا کی لاشیں مل گئیں لیکن ان کی نعش کا پتہ ہی نہ چلا۔ ❶ جناب باری تعالیٰ کی طرف سے اور منافقوں کو جواب ملا کہ اب بہانے نہ بناؤ تم گو زبانی ایماندار بنے تھے لیکن اب اسی زبان سے تم کافر ہو گئے۔ یہ قول کفر کا کلمہ ہے کہ تم نے اللہ تعالیٰ و رسول اللہ ﷺ اور قرآن کی ہنسی اڑائی' ہم اگر کسی سے درگزر بھی کر جائیں لیکن تم سب سے یہ معاملہ نہیں ہو گا تمہارے اس جرم اور اس بدترین خطا اور اس مقولہ کفر کی سخت ترین سزا تمہیں بھگتنی پڑے گی۔

**منافقوں کی مزید علامات کا تذکرہ:** [آیت:۶۷-۶۹] منافقوں کی خصلتیں مؤمنوں کے بالکل برخلاف ہوتی ہیں۔ مؤمن بھلائیوں کا حکم کرتے ہیں اور برائیوں سے روکتے ہیں منافق برائیوں کا حکم دیتے ہیں اور بھلائیوں سے منع کرتے ہیں' مؤمن سخی ہوتے ہیں' منافق بخیل ہوتے ہیں' مؤمن ذکر اللہ میں مشغول رہتے ہیں' منافق یاد الٰہی بھلائے رہتے ہیں۔ اسی کے بدلے اللہ تعالیٰ بھی ان کے ساتھ وہ معاملہ کرتا ہے جیسے کسی کو کوئی بھول گیا ہو۔ قیامت کے دن یہی ان سے کہا جائے گا کہ آج ہم تمہیں ٹھیک اسی طرح بھلا دیں گے جیسے تم اس دن کی ملاقات کو بھلائے ہوئے تھے۔ ❷ منافق راہ حق سے دور ہو گئے ہیں گمراہی کی چکردار بھول بھلیوں میں پھنس گئے ہیں' ان منافقوں اور کافروں کی ان بداعمالیوں کی سزا ان کے لئے اللہ تعالیٰ جہنم کو مقرر فرما چکا ہے جہاں وہ ابدالآباد تک رہیں گے وہاں کا عذاب انہیں بس ہو گا' انہیں رب رحیم اپنی رحمت سے دور کر چکا ہے اور ان کے لئے اس نے دائمی اور دیرپا عذاب رکھے ہیں۔

**ظالموں کے انجام سے عبرت حاصل کرو:** ان لوگوں کو بھی اگلے لوگوں کی طرح کے عذاب پہنچے' خلاق سے مراد یہاں دین ہے' جیسے اگلے لوگ جھوٹ اور باطل میں کودتے پھاندتے رہے' ایسے ہی ان لوگوں نے بھی کیا۔ ان کے یہ فاسد اعمال اکارت گئے نہ دنیا میں سود مند ہوئے نہ آخرت میں ثواب دلانے والے ہوئے یہی صریح نقصان ہے کہ عمل کیا اور ثواب نہ ملا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جیسے آج کی رات کل کی رات سے مشابہ ہوتی ہے اسی طرح اس امت میں بھی یہودیوں کی مشابہت آ گئی۔ میرا تو خیال ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے' "اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ تم ان کی پیروی کرو گے یہاں تک کہ اگر ان میں سے کوئی گوہ (جانور) کے سوراخ میں داخل ہوا ہے تو تم بھی اس میں گھسو گے۔" حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ "اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم اپنے سے پہلے کے لوگوں کے طریقوں کی تابعداری کرو گے بالکل بالشت بہ بالشت اور ذراع بہ ذراع اور ہاتھ بہ ہاتھ' یہاں تک کہ وہ اگر کسی گوہ کے بل میں گھسے ہیں تو یقیناً تم بھی گھسو گے۔" لوگوں نے پوچھا اس سے مراد آپ ﷺ کی کون لوگ ہیں' کیا اہل کتاب۔ آپ ﷺ نے فرمایا اور کون۔ اس حدیث کو بیان فرما کر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تم چاہو تو قرآن کے ان لفظوں کو پڑھ لو ﴿كَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ﴾ ❸ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں خلاق سے مراد دین ہے۔ اور تم نے بھی اسی طرح کا خوض کیا جس طرح کا انہوں نے۔ لوگوں نے پوچھا کیا فارسیوں اور رومیوں کی طرح؟ آپ ﷺ نے فرمایا=

❶ ابن هشام، ٤/ ١٢١، ١٢٢۔ ❷ ٤٥/ الجاثية:٣٤۔ ❸ الطبري، ١٤/ ٣٤٢۔

اَلَمْ يَاْتِهِمْ نَبَاُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ ۙ وَقَوْمِ اِبْرٰهِيْمَ وَاَصْحٰبِ مَدْيَنَ وَالْمُؤْتَفِكٰتِ ؕ اَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۷۰﴾ وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۷۱﴾

ترجمہ: کیا انہیں اپنے پہلے کے لوگوں کی خبریں نہیں پہنچیں قوم نوح اور عاد اور ثمود اور قوم ابراہیم اور اہل مدین اور اہل مؤتفکات' ان کے پاس ان کے پیغمبر دلیلیں لے کر پہنچے اللہ تعالیٰ ایسا نہ تھا کہ ان پر ظلم کرے بلکہ انہوں نے خود ہی اپنے اوپر ظلم کیا۔[۷۰] مومن مرد و عورت آپس میں ایک دوسرے کے مدد و معاون اور دوست ہیں' بھلائیاں سکھاتے ہیں اور برائیوں سے روکتے ہیں نمازوں کو پابندی سے بجالاتے ہیں زکوۃ ادا کرتے ہیں اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول ﷺ کی مانتے رہتے ہیں' یہی لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ بہت جلد رحم فرمائے گا بے شک اللہ تعالیٰ عزت و غلبے والا حکمت و درست کاری والا ہے۔[۷۱]

= ''اور لوگ ہیں ہی کون۔'' اس حدیث کے شواہد صحیح احادیث میں بھی ہیں۔ ❶

**دشمنان دین کے انجام سے عبرت پکڑو:** [آیت: ۷۰۔۷۱] ان بدکردار منافقوں کو وعظ سنایا جا رہا ہے کہ اپنے سے پہلے کے اپنے جیسوں کے حالات پر عبرت کی نظر ڈالو' دیکھو کہ نبیوں کی تکذیب کیا پھل لائی؟ قوم نوح کا غرق ہونا سوائے مسلمانوں کے کسی کا نہ بچنا یاد کرو' عادیوں کا ہود علیہ السلام کے نہ ماننے کی وجہ سے ہوا کے جھونکوں سے تباہ ہونا یاد کرو' ثمودیوں کا حضرت صالح علیہ السلام کے جھٹلانے اور اللہ کی نشانی اونٹنی کے کاٹ ڈالنے سے ایک جگر دوز کڑاکے کی آواز سے تباہ و برباد ہونا یاد کرو' حضرت ابراہیم علیہ السلام کا دشمنوں کے ہاتھوں سے بچ جانا اور ان کے دشمنوں کا غارت ہونا' نمرود بن کنعان بن کوش جیسے بادشاہ کا مع اپنے لاؤ لشکر کے تباہ ہونا نہ بھولو وہ سب لعنت کے مارے بے نشان کر دیئے گئے' قوم شعیب انہی بدکرداریوں اور کفر کے بدلے زلزلے سے اور سائبان والے دن کے عذاب سے تہ و بالا کر دی گئی' جو مدین کی رہنے والی تھی' قوم لوط جن کی بستیاں الٹی پڑی ہیں مدین اور سدوم وغیرہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بھی اپنے نبی لوط علیہ السلام کے نہ ماننے اور اپنی بدفعلی نہ چھوڑنے کے باعث ایک ایک کو پیوند زمین کر دیا' ان کے پاس ہمارے رسول ہماری کتاب اور کھلے معجزے اور صاف دلیلیں لے کر پہنچے لیکن انہوں نے ایک مان کر نہ دی' بالآخر اپنے ظلم سے آپ برباد ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے حق واضح کر دیا کتاب اتار دی رسول بھیج دیئے حجت ختم کر دی لیکن یہ رسولوں کے مقابلے پر آمادہ ہوئے کتاب الٰہی کی تعمیل سے بھاگے حق کی مخالفت کی پس لعنت الٰہی اتری اور انہیں خاک سیاہ کر گئی۔

**مسلمان ایک دوسرے کے دست و بازو ہیں:** منافقوں کی بدخصلتیں بیان فرما کر مسلمانوں کی نیک صفتیں بیان فرما رہا ہے کہ یہ ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں' ایک دوسرے کا دست و بازو بنے رہتے ہیں۔ صحیح حدیث میں ہے کہ ''مومن مومن کے لئے مثل دیوار کے ہے جس کا ایک حصہ دوسرے حصے کو تقویت پہنچاتا اور مضبوط کرتا ہے۔'' آپ ﷺ نے یہ فرماتے ہوئے اپنے ہاتھوں کی انگلیاں =

❶ صحیح بخاری، کتاب الاعتصام، باب قول النبی ﷺ لتتبعن سنن من کان قبلکم ۷۳۱۹، ۷۳۲۰؛ صحیح مسلم ۲۶۶۹۔

وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۷۲﴾ ع ۱۵

ترجمہ: ان ایمان دار مردوں عورتوں سے اللہ تعالیٰ نے ان جنتوں کا وعدہ فرمایا ہے جن کے نیچے نہریں لہریں لے رہی ہیں جہاں وہ ہمیشہ ہمیش رہنے والے ہیں اور ان صاف ستھرے پاکیزہ محلات کا جو ان ہمیشگی والی جنتوں میں ہیں اور اللہ تعالیٰ کی رضامندی سب سے بڑی چیز ہے' یہی زبردست کامیابی ہے۔[۷۲]

= ایک دوسری میں ڈال کر دکھا بھی دیا۔ ❶ اور صحیح حدیث میں ہے کہ ''مومن اپنی دوستیوں اور سلوکوں میں مثل ایک جسم کے ہیں کہ ایک حصے کو بھی اگر تکلیف ہو تو تمام جسم بیماری اور بے داری میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ ❷ یہ پاک نفس لوگ اوروں کی تربیت سے بھی غافل نہیں رہتے' سب کو بھلائیاں سکھاتے ہیں اچھی باتیں بتلاتے ہیں برے کاموں سے بڑی باتوں سے امکان بھر روکتے ہیں۔'' حکم الٰہی بھی یہی ہے' فرماتا ہے تم میں ایک جماعت ضرور ایسی ہونی چاہیے جو بھلائیوں کا حکم کرے برائیوں سے منع کرے۔ ❸ یہ نمازی ہوتے ہیں' ساتھ ہی زکوٰۃ بھی دیتے ہیں تاکہ ایک طرف اللہ تعالیٰ کی عبادت ہو دوسری جانب مخلوق کی دل جوئی ہو' اللہ تعالیٰ و رسول اللہ ﷺ کی اطاعت ہی ان کا دلچسپ مشغلہ ہے جو حکم ملا بجا لائے جس سے روکا رک گئے' یہی لوگ ہیں جو رحم ربانی کے مستحق ہیں' یہی صفتیں ہیں جن سے اللہ تعالیٰ کی رحمت ان کی طرف لپکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ عزیز ہے وہ اپنے فرمانبرداروں کی خود بھی عزت کرتا ہے اور انہیں ذی عزت بنا دیتا ہے۔ دراصل عزت اللہ ہی کے لئے ہے اور اس نے اپنے رسولوں اور اپنے ایماندار غلاموں کو بھی عزت دے رکھی ہے۔ اس کی حکمت ہے کہ ان میں یہ صفتیں رکھیں اور منافقوں میں وہ خصلتیں رکھیں۔ اس کی حکمت کی تہہ کو کون پہنچ سکتا ہے جو چاہے کرے۔ وہ برکتوں والا اور بلندیوں والا ہے۔

**مومنین اور جنت کے حسین مناظر:** [آیت:۷۲] مومنوں کی ان نیکیوں پر جو اجر و ثواب انہیں ملے گا اس کا بیان ہو رہا ہے کہ ابدی نعمتیں ہمیشگی کی راحتیں باقی رہنے والی جنتیں جہاں قدم قدم پر خوشگوار پانی کے چشمے ابل رہے ہیں جہاں بلند و بالا خوبصورت مزین صاف ستھرے آرائش و زیبائش والے محلات اور مکانات ہیں۔ حضور علیہ السلام فرماتے ہیں ''دو جنتیں تو صرف سونے کی ہیں ان کے برتن اور جو کچھ بھی وہاں ہے سب سونے ہی سونے کا ہے اور دو جنتیں چاندی کی ہیں برتن بھی اور کل چیزیں بھی ان میں اور دیدار الٰہی میں کوئی حجاب بجز اس کبریائی کی چادر کے نہیں جو اللہ جل وعلا کے چہرے پر ہے یہ جنت عدن میں ہوں گے۔'' ❹ اور حدیث میں ہے کہ ''مومن کے لئے جنت میں ایک خیمہ ہوگا ایک ہی موتی کا بنا ہوا اس کا طول ساٹھ میل کا ہوگا۔ مومن کی بیویاں وہیں ہوں گی جن کے پاس یہ آتا جاتا رہے گا لیکن ایک دوسرے کو دکھائی نہ دیں گی۔'' ❺ آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ ''جو اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ پر

❶ صحیح بخاری، کتاب المظالم، باب نصر المظلوم ۲٤٤٦؛ صحیح مسلم ۲۵۸۵؛ ترمذی ۱۹۲۸؛ احمد، ٤/ ٤٠٤۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الأدب، باب رحمة الناس والبهائم ٦٠١١؛ صحیح مسلم ۲۵۸٦؛ احمد، ٤/ ۲۷۰؛ مسند حمیدی ۹۱۹؛ مسند الطیالسی ۷۹۰۔ ❸ ۳/ آل عمران: ۱۰٤۔ ❹ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول الله ﴿وجوه یومئذ ناضرة إلی ربها ناظرة......﴾ ۷٤٤٤؛ صحیح مسلم ۱۸۰؛ ترمذی ۲۵۲۸؛ ابن ماجه ۱۸٦؛ احمد، ٤/ ٤۱۱۔

❺ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الرحمٰن باب ﴿حور مقصورات فی الخیام﴾ ٤۸۷۹؛ صحیح مسلم ۲۸۳۸۔

ایمان لائے نماز قائم رکھے رمضان کے روزے رکھے اللہ تعالیٰ پر حق ہے کہ اسے جنت میں لے جائے اس نے ہجرت کی ہو یا اپنے وطن میں ہی رہا ہو۔" لوگوں نے کہا پھر ہم اوروں سے بھی یہ حدیث بیان کر دیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا "جنت میں ایک سو درجے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی راہ کے مجاہدوں کے لئے بنایا ہے ہر دو درجوں میں اتنا ہی فاصلہ ہے جتنا زمین و آسمان میں، پس جب بھی تم اللہ تعالیٰ سے جنت کا سوال کرو تو جنت الفردوس طلب کرو وہ سب سے اونچی اور سب سے بہتر جنت ہے جنتوں کی سب نہریں وہیں سے نکلتی ہیں اس کی چھت رحمان کا عرش ہے" ❶ فرماتے ہیں "اہل جنت جنتی بالا خانوں کو اس طرح دیکھیں گے جس طرح تم آسمان کے چمکتے دمکتے ستاروں کو دیکھتے ہو۔" ❷

یہ بھی معلوم رہے کہ تمام جنتوں میں خاص ایک اعلیٰ مقام ہے جس کا نام وسیلہ ہے کیونکہ وہ عرش سے بالکل ہی قریب ہے یہ جگہ ہے حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی۔ آپ ﷺ فرماتے "جب تم مجھ پر درود پڑھو تو اللہ تعالیٰ سے میرے لئے وسیلہ طلب کیا کرو۔" پوچھا گیا وسیلہ کیا ہے۔ فرمایا "جنت کا وہ اعلیٰ درجہ جو ایک ہی شخص کو ملے گا اور مجھے اللہ تعالیٰ کی ذات سے قوی امید ہے کہ وہ شخص میں ہی ہوں۔" ❸ آپ ﷺ فرماتے ہیں "مؤذن کی اذان کا جواب دو جیسے کلمات وہ کہتا ہے تم بھی کہو پھر مجھ پر درود پڑھو جو شخص مجھ پر درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر اپنی دس رحمتیں نازل فرماتا ہے پھر میرے لئے وسیلہ طلب کرو وہ جنت کی ایک منزل ہے جو تمام مخلوق اللہ میں سے ایک ہی شخص کو ملے گی مجھے امید ہے کہ وہ مجھے ہی عنایت ہوگی جو شخص میرے لئے اس وسیلے کی طلب کرے اس کے لئے میری شفاعت بروز قیامت حلال ہوگئی۔" ❹ فرماتے ہیں "میرے لئے اللہ تعالیٰ سے وسیلہ طلب کرو دنیا میں جو بھی میرے لئے وسیلے کی دعا کرے گا میں قیامت کے دن اس کا گواہ اور سفارشی بنوں گا۔" ❺ صحابہ رضی اللہ عنہم نے ایک دن آپ ﷺ سے پوچھا کہ یا رسول اللہ! ہمیں جنت کی باتیں سنایئے اس کی بنا کس چیز کی ہے؟ فرمایا سونے چاندی کی اینٹوں کی اس کا گارہ خالص مشک ہے اس کے کنکر لولو اور یاقوت ہے اس کی مٹی زعفران ہے اس میں جو جائے گا وہ نعمتوں میں ہوگا جو کبھی خالی نہ ہوں وہ ہمیشہ کی زندگی پائے گا جس کے بعد موت کا کھٹکا بھی نہیں نہ اس کے کپڑے خراب ہوں نہ اس کی جوانی ڈھلے۔ ❻ فرماتے ہیں "جنت میں ایسے بالا خانے ہیں جن کا اندر کا حصہ باہر سے نظر آتا ہے اور باہر کا اندر سے۔" ایک اعرابی نے پوچھا حضور! یہ بالا خانے کن کے لئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا "جو اچھا کلام کرے کھانا کھلائے روزے رکھے اور راتوں کو لوگوں کے سونے کے وقت تہجد کی نماز ادا کرے۔" ❼ فرماتے ہیں "کوئی ہے جو جنت کا شائق اور اس کے لئے محنت کرنے والا ہو واللہ جنت کی کوئی چار دیواری محدود کرنے والی نہیں وہ تو ایک چمکتا ہوا بقعہ نور ہے اور مہکتا ہوا گلستان ہے اور بلند و بالا پاکیزہ محلات ہیں اور جاری و ساری لہریں مارنے والی نہریں ہیں اور گدرائے ہوئے اور پکے میووں کے گچھے ہیں اور خوش جمال خوبصورت پاک سیرت حوریں ہیں اور بیش قیمت رنگین ریشمی جوڑے ہیں، مقام ہے ہیشگی کا، گھر ہے سلامتی کا، میوے ہیں لدے پھدے، سبزہ ہے پھیلا ہوا، کشادگی اور راحت ہے، امن وچین =

❶ صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب درجات المجاهدين فی سبيل الله، ۲۷۹۰؛ احمد، ۲/ ۳۳۵۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الرقاق، باب صفة الجنة والنار ۶۵۵۵؛ صحیح مسلم، ۲۸۳۰؛ احمد، ۵/ ۳۴۰۔

❸ ترمذی، کتاب المناقب، باب سلوا الله الى الوسيلة...... ۳۶۱۲ وهو صحیح، احمد، ۲/ ۲۶۵۔

❹ صحیح مسلم، کتاب الصلاة، باب استحباب القول مثل قول المؤذن لمن سمعه...... ۳۸۴؛ ابوداود ۵۲۳؛ مسند ابی عوانه، ۱/ ۳۳۶۔ ❺ طبرانی فی الاوسط، ۶۳۷ وسنده صحیح، مجمع الزوائد، ۱/ ۳۳۳۔

❻ احمد، ۲/ ۳۰۴، ۳۰۵؛ ترمذی، ۲۵۲۶ وسنده ضعیف زیاد الطائی کا سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں ہے۔

❼ ترمذی، کتاب صفة الجنة، باب ما جاء فی صفة غرف الجنة، ۲۵۲۷ وهو حسن، ابن ابی شیبه، ۸/ ۶۲۵۔

يَآيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ؕ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿۷۳﴾ يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَا قَالُوْا ؕ وَلَقَدْ قَالُوْا كَلِمَةَ الْكُفْرِ وَكَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ وَهَمُّوْا بِمَا لَمْ يَنَالُوْا ۚ وَمَا نَقَمُوْٓا اِلَّآ اَنْ اَغْنٰىهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ فَاِنْ يَّتُوْبُوْا يَكُ خَيْرًا لَّهُمْ ۚ وَاِنْ يَّتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَمَا لَهُمْ فِي الْاَرْضِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۷۴﴾

ترجمہ: اے نبی کافروں اور منافقوں سے جہاد جاری رکھ اور ان پر سختی کرتا رہ ان کی اصلی جگہ دوزخ ہے جو نہایت بدترین جگہ ہے۔[۷۳] یہ قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ انہوں نے نہیں کہا حالانکہ یقیناً کفر کا کلمہ ان کی زبان سے نکل چکا ہے اور یہ اپنے اسلام کے بعد کافر ہو گئے ہیں اور انہوں نے اس کام کا قصد بھی کیا جو پورا نہ کر سکے یہ صرف اسی بات کا انتقام لے رہے ہیں کہ انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے اور اس کے رسول ﷺ نے دولتمند کر دیا اگر یہ اب بھی توبہ کر لیں تو یہ ان کے حق میں بہتر ہے اور اگر منہ موڑے رہیں تو اللہ تعالیٰ انہیں دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب کرے گا اور زمین بھر میں ان کا کوئی حمایتی اور مددگار نہ کھڑا ہوگا۔[۷۴]

= ہے نعمت اور رحمت ہے عالیشان خوش منظر کوشک اور حویلیاں ہیں۔'' یہ سن کر لوگ بول اٹھے کہ حضور! ہم سب اس جنت کے مشتاق اور اس کے حاصل کرنے کے کوشاں ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''ان شاء اللہ کہو۔'' پس لوگوں نے ان شاء اللہ کہا۔ ❶

پھر فرماتا ہے ان تمام نعمتوں سے اعلیٰ اور بالا نعمت اللہ تعالیٰ کی رضا مندی ہے۔ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ عزوجل جنتیوں کو پکارے گا کہ اے اہل جنت! وہ کہیں گے لبيك ربنا وسعديك والخير في يديك پوچھے گا کہو تم خوش ہو گئے۔ وہ جواب دیں گے کہ خوش کیوں نہ ہوتے تو نے اے پروردگار! ہمیں وہ دیا جو مخلوق میں سے کسی کو نہ ملا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا لو میں تمہیں اس سے بہت ہی افضل و اعلیٰ چیز عطا فرماتا ہوں۔ وہ کہیں گے اے اللہ اس سے بہتر چیز اور کیا ہو سکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا سنو میں نے اپنی رضا مندی تمہیں عطا فرمائی آج کے بعد میں کبھی بھی تم سے ناخوش نہ ہوں گا۔ ❷ حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں ''جب جنتی جنت میں پہنچ جائیں گے اللہ عزوجل فرمائے گا کچھ اور چاہیے تو دوں۔ وہ کہیں گے اے اللہ جو تو نے ہمیں عطا فرما رکھا ہے اس سے بہتر تو کوئی اور چیز ہو ہی نہیں سکتی۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا وہ میری رضا مندی ہے جو سب سے بہتر ہے۔'' ❸ امام حافظ ضیاء مقدسی نے صفت جنت میں ایک مستقل کتاب لکھی ہے اس میں اس حدیث کو شرط صحیح پر بتلایا ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

**منافقین سے جہاد جاری رکھنے کا حکم:** [آیت:۷۳-۷۴] کافروں منافقوں سے جہاد کا اور ان پر سختی کا حکم ہوا مومنوں سے جھک کر ملنے کا حکم ہوا کافروں کی اصلی جگہ جہنم مقرر فرما دی۔ پہلے حدیث گزر چکی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے چار تلواروں کے ساتھ مبعوث فرمایا ایک تلوار تو مشرکوں میں فرماتا ہے ﴿فَاِذَا انْسَلَخَ الْاَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ﴾ ❹ حرمت

❶ ابن ماجه، كتاب الزهد، باب صفة الجنة ٤٣٣٢ وسنده ضعيف ضحاک المعافری راوی مجہول الحال ہے۔ ابن حبان ۷۳۸۱۔

❷ صحيح بخاري، كتاب التوحيد، باب كلام الرب مع اهل الجنة ٧٥١٨؛ صحيح مسلم ٢٨٢٩؛ ترمذی ٢٥٥٥؛ احمد، ٣/ ٨٨۔ ❸ ابن حبان: الاحسان، ٧٣٩٦؛ حاکم، ١/ ٨٢، امام حاکم اور ذہبی نے اسے صحیح کہا ہے۔ (لیکن) اس روایت کی سند سفیان ثوری کی تدلیس کی وجہ سے ضعیف ہے۔ ❹ ٩/ التوبة: ٥۔

والے مہینوں کے گزرتے ہی مشرکوں کی خوب خبر لو دوسری تلوار اہل کتاب کے کفار میں فرماتا ہے ﴿قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ﴾ ❶ یعنی جو اللہ تعالیٰ پر قیامت کے دن پر ایمان نہیں لاتے اللہ اور رسول اللہ ﷺ کے حرام کیے ہوئے کو حرام نہیں مانتے' دین حق کو قبول نہیں کرتے' ان اہل کتاب سے جہاد کرو جب تک کہ وہ ذلت کے ساتھ جھک کر اپنے ہاتھ سے جزیہ دینا منظور نہ کر لیں' تیسری تلوار منافقین میں' ارشاد ہوتا ہے ﴿جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِيْنَ﴾ کافروں اور منافقوں سے جہاد کرو۔ چوتھی تلوار باغیوں میں' فرمان ہے ﴿فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ حَتّٰى تَفِيْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ﴾ ❷ باغیوں سے لڑو جب تک کہ پلٹ کر وہ اللہ تعالیٰ کے احکام کی حکم برداری کی طرف نہ آ جائیں۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ منافق جب اپنا نفاق ظاہر کرنے لگیں تو ان سے تلوار سے جہاد کرنا چاہیے۔ امام ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کا پسندیدہ قول بھی یہی ہے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہاتھ سے نہ ہو سکے تو ان کے منہ پر ڈانٹ ڈپٹ سے۔ ❸ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ نے کافروں سے تو تلوار کے ساتھ جہاد کرنے کا حکم دیا ہے اور منافقوں کے ساتھ زبانی جہاد کو فرمایا ہے اور یہ کہ ان پر نرمی نہ کی جائے۔ ❹ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا بھی تقریباً یہی قول ہے۔ ان پر حد شرعی کا جاری کرنا بھی ان سے جہاد کرنا ہے۔ مقصود یہ ہے کہ کبھی تلوار بھی ان کے خلاف اٹھانی پڑے گی ورنہ جب تک کام چلے زبان بس ہے' جیسا موقعہ ہو کر لے۔ قسمیں کھا کھا کر کہتے ہیں کہ انہوں نے ایسی کوئی بات زبان سے نہیں نکالی' حالانکہ درحقیقت کفر کا بول بول چکے ہیں اور اپنے ظاہری اسلام کے بعد کھلا کفر کر چکے ہیں۔ یہ آیت عبداللہ بن ابی کے بارے میں اتری ہے۔ ایک جہنی اور ایک انصاری میں لڑائی ہو گئی' جہنی شخص انصاری پر چھا گیا تو اس منافق نے انصار کو اس کی مدد پر ابھارا اور کہنے لگا واللہ ہماری اور اس محمد ﷺ کی تو وہی مثال ہے کہ ''اپنے کتے کو موٹا تازہ کر کہ وہ تجھے ہی کاٹے'' واللہ! اگر ہم اب کی مرتبہ مدینے واپس گئے تو ہم ذی عزت لوگ ان تمام کمینے لوگوں کو وہاں سے نکال باہر کریں گے۔ ایک مسلمان نے جا کر حضور اکرم ﷺ سے یہ گفتگو دہرا دی۔ آپ ﷺ نے اسے بلوا کر اس سے سوال کیا تو یہ قسم کھا کر انکار کر گیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میری قوم کے جو لوگ حرہ کی جنگ میں کام آئے ان پر مجھے بڑا ہی رنج و صدمہ ہو رہا تھا۔ اس کی خبر حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو آپ رضی اللہ عنہ نے مجھے خط میں لکھا کہ رسول اللہ ﷺ سے میں نے سنا ہے آپ ﷺ دعا کرتے تھے کہ ''اے اللہ انصار کو اور انصار کے لڑکوں کو بخش دے۔'' نیچے کے راوی ابن الفضل کو اس میں شک ہے کہ آپ ﷺ نے اپنی اس دعا میں ان کے پوتوں کا نام بھی لیا یا نہیں؟ پس حضرت انس رضی اللہ عنہ نے موجودہ لوگوں میں سے کسی سے حضرت زید رضی اللہ عنہ کی نسبت سوال کیا تو اس نے کہا یہی زید رضی اللہ عنہ وہ ہیں جن کے کانوں کی سنی ہوئی بات کی سچائی کی شہادت خود رب علیم نے دی۔ واقعہ یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ تو خطبہ پڑھ رہے تھے کہ ایک منافق نے کہا اگر یہ سچا ہے تو ہم تو گدھوں سے بھی زیادہ احمق ہیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے کہا واللہ! آنحضرت ﷺ بالکل سچے اور بے شک تو اپنی حماقت میں گدھے سے بھی بڑھا ہوا ہے۔ پھر آپ نے یہ بات حضور اکرم ﷺ کے گوش گزار کی' لیکن وہ منافق پلٹ گیا اور صاف انکار کر گیا اور کہا کہ زید نے جھوٹ بولا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری اور حضرت زید رضی اللہ عنہ کی سچائی بیان فرمائی۔ لیکن مشہور بات یہ ہے کہ یہ واقعہ غزوہ بنی المصطلق کا ہے ممکن ہے راوی کو اس آیت کے ذکر میں وہم ہو گیا ہو اور دوسری آیت کے بدلے اسے بیان کر دیا ہو۔ یہی حدیث بخاری شریف میں ہے ❺ لیکن اس جملے تک کہ زید رضی اللہ عنہ وہ ہیں جن کے کانوں کی سنی ہوئی بات کی سچائی کی شہادت خود رب علیم نے دی' ممکن ہے کہ بعد کا حصہ موسیٰ بن عقبہ راوی کا اپنا قول ہو' اسی کی ایک روایت میں یہ پچھلا حصہ ابن شہاب کے قول سے

---

❶ ٩/ التوبة:٢٩۔ ❷ ٤٩/ الحجرات:٩۔ ❸ الطبري، ١٤/ ٣٥٨۔ ❹ أيضا، ١٤/ ٢٥٩۔

❺ صحيح بخاري، كتاب التفسير، سورة المنافقون باب قوله ﴿وللّٰه خزائن السموات والأرض......﴾ ٤٩٠٦۔

مروی ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

مغازی اموی میں حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کے تبوک کے واقعہ کے بعد ہے کہ جو منافق موخر چھوڑ دیئے گئے تھے اور جن کے بارے میں قرآن نازل ہوا ان میں سے بعض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بھی تھے ان میں جلاس بن سوید بن صامت بھی تھا ان کے گھر میں عمیر بن سعد کی والدہ تھیں جو اپنے ساتھ حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کو بھی لے گئی تھیں جب ان منافقوں کے بارے میں قرآنی آیتیں نازل ہوئیں تو جلاس کہنے لگا کہ واللہ! اگر یہ شخص اپنے قول میں سچا ہے تو ہم تو گدھوں سے بھی بدتر ہیں۔ حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ یہ سن کر فرمانے لگے کہ یوں تو آپ مجھے سب سے زیادہ محبوب ہیں اور آپ کی تکلیف مجھ پر میری تکلیف سے بھی زیادہ شاق ہے لیکن آپ نے اس وقت تو ایسی بات منہ سے نکالی ہے کہ اگر میں اسے پہنچاؤں تو رسوائی ہے اور نہ پہنچاؤں تو ہلاکت ہے رسوائی یقیناً ہلاکت سے ہلکی چیز ہے۔ یہ کہہ کر یہ بزرگ حاضر خدمت ہوئے اور ساری بات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہہ سنائی۔ جلاس کو جب یہ پتہ چلا تو اس نے سرکار نبوت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہو کر قسمیں کھا کھا کر کہا کہ عمیر جھوٹا ہے میں نے یہ بات ہرگز نہیں کہی' اس پر یہ آیت اتری۔ مروی ہے کہ اس کے بعد جلاس نے توبہ کر لی اور درست ہو گئے۔ یہ توبہ کی بات بہت ممکن ہے کہ امام محمد بن اسحاق کی اپنی کہی ہوئی ہو حضرت کعب رضی اللہ عنہ کی یہ بات نہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ اور روایت میں ہے کہ جلاس بن سوید بن صامت اپنے سوتیلے بیٹے حضرت مصعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ قبا سے آ رہے تھے دونوں گدھوں پر سوار تھے اس وقت جلاس نے یہ کہا تھا اس پر ان کے صاحبزادے نے فرمایا کہ اے دشمن اللہ! میں تیری اس بات کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر کروں گا فرماتے ہیں کہ مجھے تو ڈر لگ رہا تھا کہ کہیں میرے بارے میں قرآن کریم نہ نازل ہو یا مجھ پر کوئی عذاب الٰہی نہ آ جائے یا اس گناہ میں میں بھی اپنے باپ کا شریک نہ کر دیا جاؤں' چنانچہ میں سیدھا حاضر ہوا' اور تمام بات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مع اپنے ڈر کے سنا دی۔ ابن جریر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک سائے دار درخت تلے بیٹھے ہوئے فرمانے لگے کہ ''ابھی تمہارے پاس ایک شخص آئے گا اور تمہیں شیطان دیکھے گا خبردار تم اس سے کلام نہ کرنا۔'' اسی وقت ایک انسان کیری آنکھوں والا آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا ''تو اور تیرے ساتھی مجھے گالیاں کیوں دیتے ہو؟'' وہ اسی وقت گیا اور اپنے ساتھیوں کو لے کر آیا سب نے قسمیں کھا کھا کر کہا کہ ہم نے کوئی ایسا لفظ نہیں کہا یہاں تک کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے درگزر فرما لیا۔ پھر یہ آیت اتری۔

اس میں جو یہ فرمایا گیا ہے کہ انہوں نے وہ قصد کیا جو پورا نہ ہوا مراد اس سے جلاس کا یہ ارادہ ہے کہ اپنے سوتیلے لڑکے کو جس نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بات کہہ دی تھی قتل کر دے۔ ایک قول ہے کہ عبداللہ بن ابی نے خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کا ارادہ کیا تھا۔ ❶ یہ قول بھی ہے کہ بعض لوگوں نے ارادہ کر لیا تھا کہ اسے سردار بنا دیں گو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم راضی نہ ہوں' یہ بھی مروی ہے کہ دس سے اوپر اوپر آدمیوں نے غزوۂ تبوک میں راستے میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دھوکہ دے کر قتل کرنا چاہا تھا' چنانچہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں اور عمار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کے آگے پیچھے تھے ایک چلاتا تھا دوسرا نکیل تھامتا تھا۔ ہم عقبہ میں تھے کہ بارہ شخص منہ پر نقاب ڈالے آئے اور اونٹنی کو گھیر لیا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں للکارا اور وہ دم دبا کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا ''تم نے انہیں پہچانا؟'' ہم نے کہا نہیں لیکن ان کی سواریاں ہماری نگاہوں میں ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''یہ منافق تھے اور قیامت تک ان کے دل میں نفاق رہے گا' جانتے ہو یہ کس ارادے سے آئے تھے؟'' ہم نے کہا نہیں۔ فرمایا ''اللہ تعالیٰ

---

❶ الطبری، ١٤/ ٣٦٣۔

کے رسول کو عقبہ میں پریشان کرنے اور تکلیف پہنچانے کے لئے۔'' ہم نے کہا حضور! ان کی قوم کے لوگوں سے کہلوا دیجئے کہ ہر قوم والے اپنی قوم کے جس آدمی کی شرکت اس میں پائیں اس کی گردن اڑا دیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''نہیں ورنہ لوگوں میں چہ میگوئیاں ہونے لگیں گی کہ محمد ﷺ پہلے تو انہی لوگوں کو لے کر اپنے دشمنوں سے لڑے ان پر فتح حاصل کر کے پھر اپنے ان ساتھیوں کو بھی قتل کر ڈالا۔'' آپ ﷺ نے ان کے لئے بددعا کی کہ اے اللہ ان کے دلوں پر آتشیں پھوڑے پیدا کر دے۔ ❶

اور روایت میں ہے کہ غزوۂ تبوک سے واپسی میں حضور اکرم ﷺ نے اعلان کرا دیا کہ ''میں عقبہ کے راستے سے جاؤں گا اس راہ کوئی نہ آئے۔'' حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کی اونٹنی کی نکیل تھامے ہوئے تھے اور حضرت عمار رضی اللہ عنہ پیچھے سے چلا رہے تھے کہ ایک جماعت اپنی اونٹنیوں پر سوار آ گئی۔ حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے ان کی سواریوں کو مارنا شروع کیا اور حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم ﷺ کے فرمان سے آپ کی سواری نیچے کی طرف چلانی شروع کر دی۔ جب نیچے کا میدان آ گیا آپ ﷺ سواری سے اتر آئے اتنے میں عمار رضی اللہ عنہ بھی واپس پہنچ گئے۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ ''یہ لوگ کون تھے پہچانا بھی۔'' حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے کہا منہ تو چھپے ہوئے تھے لیکن سواریاں معلوم ہیں۔ پوچھا ان کا ارادہ کیا تھا جانتے ہو؟ جواب دیا کہ نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''یہ چاہا تھا کہ شور کر کے ہماری اونٹنی کو بھڑکا دیں اور ہمیں گرا دیں۔'' ایک سے حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے ان کی تعداد دریافت کی تو اس نے کہا چودہ۔ آپ نے فرمایا ''اگر تو بھی ان میں تھا تو پندرہ۔'' حضور اکرم ﷺ نے ان میں سے تین شخصوں کے نام گنوائے۔ انہوں نے کہا واللہ ہم نے نہ تو منادی کی نداسنی اور نہ ہمیں اپنے ساتھیوں کے کسی بد ارادے کا علم تھا۔ حضرت عمار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ باقی کے بارہ لوگ اللہ ورسول ﷺ سے لڑائی کرنے والے ہیں دنیا میں اور آخرت میں بھی۔ ❷ امام محمد بن اسحاق رحمہ اللہ علیہ نے ان میں سے بہت سے لوگوں کے نام بھی گنوائے ہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ صحیح مسلم میں ہے کہ اہل عقبہ میں سے ایک شخص کے ساتھ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کا کچھ تعلق تھا تو اس سے آپ نے قسم دے کر اصحاب عقبہ کی گنتی دریافت کی۔ لوگوں نے بھی اس سے کہا کہ ہاں بتلا دو۔ اس نے کہا کہ ہمیں معلوم ہوا ہے کہ وہ چودہ تھے اگر مجھے بھی شامل کیا جائے تو پندرہ ہوئے۔ ان میں سے بارہ تو دشمن الٰہی اور رسول ہی تھے اور تین شخصوں کی اس قسم پر کہ نہ ہم نے منادی کی نداسنی نہ ہمیں جانے والوں کے ارادے کا علم اس لئے معذور رکھا گیا۔ گرمی کا موسم تھا پانی بہت کم تھا آپ نے فرما دیا تھا کہ ''مجھ سے پہلے وہاں کوئی نہ پہنچے'' لیکن اس پر بھی کچھ لوگ پہنچ گئے تھے۔ آپ نے ان پر لعنت کی۔ ❸ آپ کا فرمان ہے کہ ''میرے ساتھیوں میں بارہ منافق ہیں جو نہ جنت میں جائیں گے نہ اس کی خوشبو پائیں گے آٹھ کے مونڈھوں پر آتشی پھوڑا ہو گا جو سینے تک پہنچے گا اور انہیں ہلاک کر دے گا۔'' ❹ اسی باعث حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کا راز دار کہا جاتا تھا۔ آپ ﷺ نے صرف انہیں کو ان منافقوں کے نام بتلائے تھے۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

طبرانی میں ان کے نام یہ ہیں۔ معتب بن قشیر' ودیعہ بن ثابت' جد بن قیس' عبداللہ بن نبتل بن حارث جو عمرو بن عوف کے قبیلے کا تھا اور حارث بن یزید طائی اور اوس بن قیظی اور حارث بن سوید اور سعد بن زرارہ اور قیس بن فہد اور سوید اور زداعس قبیلہ بنو حبلی کے اور قیس بن عمرو بن سہل اور زید بن صلیت اور سلسلہ بن برہام یہ دونوں قبیلہ قینقاع کے ہیں یہ سب بظاہر مسلمان بنے ہوئے تھے۔ ==

---

❶ دلائل النبوة، ٥/ ٢٦٠، اس کی سند میں ابوالبختری سعید بن فیروز ہے جس کا حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں ہے۔ لہٰذا یہ روایت ضعیف ہے۔

❷ احمد، ٥/ ٤٥٣ وسنده حسن ہیثمی نے اس کی سند کے رجال کو ثقہ کہا ہے۔ دیکھئے (مجمع الزوائد، ٦/ ١٩٥)

❸ صحيح مسلم، كتاب صفات المنافقين، باب صفات المنافقين وأحكامهم، ٢٧٧٩؛ احمد، ٥/ ٣٩٠۔

❹ صحيح مسلم، حواله سابق، احمد، ٤/ ٢٦٢؛ ابوداود، ٤٦٦٦۔

وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتٰىنَا مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۷۵﴾ فَلَمَّآ اٰتٰىهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿۷۶﴾ فَاَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَوْنَهٗ بِمَآ اَخْلَفُوا اللّٰهَ مَا وَعَدُوْهُ وَبِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ﴿۷۷﴾ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۷۸﴾

ترجمہ: ان میں وہ بھی ہیں جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے عہد کیا تھا کہ اگر وہ ہمیں اپنے فضل سے مال دے گا تو ہم صدقہ خیرات کریں گے اور نیکوکاروں میں ہو جائیں گے‘[۷۵] لیکن جب اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے انہیں دیا تو یہ اس میں بخیلی کرنے لگے اور ٹال مٹول کر کے منہ موڑ لیا[۷۶] اس کی سزا میں اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں میں نفاق ڈال دیا اللہ تعالیٰ سے ملنے کے دنوں تک کیونکہ انہوں نے اللہ تعالیٰ سے کئے ہوئے وعدے کا خلاف کیا اور جھوٹ بولتے رہے[۷۷] کیا وہ نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ کو ان کے دل کا بھید اور ان کی سرگوشی سب معلوم ہے اور اللہ تعالیٰ غیب کی تمام خبروں سے خبردار ہے۔[۷۸]

= اس آیت میں اس کے بعد فرمایا گیا ہے کہ انہوں نے اسی بات کا بدلہ لیا ہے کہ انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے اپنے رسول ﷺ کے ہاتھوں مالدار بنایا‘ اگر ان پر اللہ تعالیٰ کا پورا فضل ہو جاتا تو انہیں ہدایت بھی نصیب ہو جاتی جیسے کہ حضور اکرم ﷺ نے انصار سے فرمایا کیا میں نے تمہیں گمراہی کی حالت میں نہیں پایا تھا کہ پھر اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے تمہاری رہبری کی‘ تم متفرق تھے اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے تم میں الفت ڈال دی تم فقیر بے نوا تھے اللہ تعالیٰ نے میرے سبب سے تمہیں غنی اور مالدار کر دیا۔‘‘ ہر ہر سوال کے جواب میں انصار فرماتے جاتے تھے کہ بے شک اللہ تعالیٰ کا اور اس کے رسول ﷺ کا اس سے زیادہ احسان ہے۔ ❶ الغرض بیان یہ ہے کہ بے وجہ بے قصور یہ لوگ دشمنی اور بے ایمانی پر اتر آئے‘ جیسے سورۂ بروج میں ہے کہ ان مسلمانوں سے ان کافروں کا انتقام صرف ان کے ایمان کے باعث تھا۔ ❷ حدیث میں ہے کہ ’’ابن جمیل صرف اس بات کا انتقام لیتا ہے کہ وہ فقیر تھا اللہ تعالیٰ نے اسے غنی کر دیا۔‘‘ ❸ پھر فرماتا ہے کہ اگر یہ اب بھی توبہ کر لیں تو ان کے حق میں بہتر ہے اور اگر وہ اپنے اسی طریقہ پر کاربند رہے تو انہیں دنیا میں بھی سخت سزا ہوگی قتل سے بھی اور صدمہ وغم سے بھی اور دوزخ کے ذلیل و پست کرنے والے ناقابل برداشت عذابوں سے بھی‘ دنیا میں کوئی نہ ہوگا جو ان کی طرفداری کرے ان کی مدد کرے انہیں کام آئے ان سے برائی ہٹائے یا نفع پہنچائے بے یار و مددگار رہ جائیں گے۔

منافقین اللہ کا فضل حاصل کرنے کے بعد اس سے کیا ہوا وعدہ بھول جاتا ہے: [آیت: ۷۵۔۷۸] بیان ہو رہا ہے کہ ان منافقوں میں وہ بھی ہے جس نے عہد کیا کہ اگر مجھے اللہ تعالیٰ مالدار کر دے تو میں بڑی سخاوت کروں اور نیک بن جاؤں۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ نے اسے امیر اور خوشحال بنا دیا اس نے وعدہ شکنی کی اور بخیل بن بیٹھا جس کی سزا میں قدرت نے اس کے دل

❶ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب غزوة الطائف فی شوال سنة ثمان ٤٣٣٠؛ صحیح مسلم ١٠٦١۔

❷ ٨٥/ البروج:٨۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب الزکاة، باب قول اللہ ﴿وفی الرقاب والغارمین وفی سبیل اللہ﴾ ١٤٦٨؛ صحیح مسلم ٩٨٣۔

میں ہمیشہ کے لئے نفاق ڈال دیا۔ یہ آیت ثعلبہ بن حاطب انصاری کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ اس نے حضور اکرم ﷺ سے درخواست کی کہ میرے لئے مالداری کی دعا کیجئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''تھوڑا جس کا شکر ادا ہو اس بہت سے اچھا ہے جو اپنی طاقت سے زیادہ ہو۔'' اس نے پھر دوبارہ بھی درخواست کی تو آپ ﷺ نے پھر سمجھایا کہ ''تو اپنا حال اللہ تعالیٰ کے نبی جیسا رکھنا پسند نہیں کرتا؟ واللہ اگر میں چاہتا تو یہ پہاڑ سونے چاندی کے بن کر میرے ساتھ چلتے۔'' اس نے کہا حضور! واللہ میرا ارادہ ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ مجھے مالدار کر دے تو میں خوب سخاوت کی داد دوں ہر ایک کو اس کا حق ادا کروں۔ آپ ﷺ نے اس کے لئے مال میں برکت کی دعا کی۔ اس کی بکریوں میں اس طرح زیادتی شروع ہوئی جیسے کیڑے بڑھ رہے ہوں۔ یہاں تک کہ مدینہ منورہ اس کے جانوروں کے لئے تنگ ہو گیا یہ ایک میدان میں نکل گیا ظہر و عصر تو جماعت کے ساتھ ادا کرتا تھا باقی نمازیں جماعت سے نہیں ملتی تھیں۔ جانوروں میں اور برکت ہوئی اسے اور دور جانا پڑا۔ اب سوائے جمعہ کے اور سب جماعتیں اس سے چھوٹ گئیں، مال اور بڑھتا گیا شدہ شدہ جمعہ کا آنا بھی اس نے چھوڑ دیا۔ آنے جانے والے قافلوں سے پوچھ لیا کرتا تھا کہ جمعہ کے دن کیا بیان ہوا۔

ایک مرتبہ حضور اکرم ﷺ نے اس کا حال دریافت کیا۔ لوگوں نے سب کچھ بیان کر دیا۔ آپ ﷺ نے اظہار افسوس کیا۔ ادھر آیت اتری کہ ان کے مال سے صدقہ لے اور صدقے کے احکام بھی بیان ہوئے۔ آپ نے دو شخصوں کو جن میں سے ایک قبیلہ جہینہ کا تھا اور دوسرا قبیلہ سلیم کا انہیں تحصیلدار بنا کر صدقہ لینے کے احکام لکھ کر انہیں پروانہ دے کر بھیجا اور فرمایا کہ ''ثعلبہ سے اور فلانے بنی سلیم سے صدقہ لے آؤ۔'' یہ دونوں ثعلبہ کے پاس پہنچے فرمان پیغمبر ﷺ دکھایا صدقہ طلب کیا تو وہ کہنے لگا واہ واہ یہ تو جزیے کی بہن ہے یہ تو بالکل ایسا ہی ہے جیسے کافروں سے جزیہ لیا جاتا ہے یہ کیا بات ہے اچھا اب تو جاؤ لوٹتے ہوئے آنا۔ دوسرا شخص سلمی جو تھا اسے جب معلوم ہوا تو اس نے اپنے بہترین جانور نکالے اور انہیں لے کر خود ہی آگے بڑھا۔ انہوں نے ان جانوروں کو دیکھ کر کہا نہ تو یہ ہمارے لینے کے لائق نہ تجھ پر ان کا دینا واجب۔ اس نے کہا میں تو اپنی خوشی سے ہی بہترین جانور دینا چاہتا ہوں آپ انہیں قبول فرمائیے۔ بالآخر انہوں نے لے لئے، اوروں سے بھی وصول کیا اور لوٹتے ہوئے پھر ثعلبہ کے پاس آئے۔ اس نے کہا ذرا مجھے وہ پرچہ تو پڑھاؤ جو تمہیں دیا گیا ہے۔ پڑھ کر کہنے لگا بھئی یہ تو صاف صاف جزیہ ہے کافروں پر جو ٹیکس مقرر کیا جاتا ہے یہ تو بالکل ویسا ہی ہے اچھا تم جاؤ میں سوچ سمجھ لوں۔ یہ واپس چلے گئے۔ انہیں دیکھتے ہی حضور اکرم ﷺ نے ثعلبہ پر اظہار افسوس کیا اور سلمی شخص کے لئے برکت کی دعا کی۔ اب انہوں نے بھی ثعلبہ کا اور سلمی کا دونوں کا واقعہ کہہ سنایا۔ پس اللہ تعالیٰ جل وعلا نے یہ آیت نازل فرمائی۔ ثعلبہ کے ایک قریبی رشتے دار نے جب یہ سب کچھ سنا تو ثعلبہ سے جا کر کہا آیت بھی پڑھ سنائی۔ یہ حضور ﷺ کے پاس آیا اور طلب کیا گیا اس کا صدقہ قبول کیا جائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے مجھے تیرا صدقہ قبول کرنے سے منع فرما دیا ہے۔'' یہ اپنے سر پر خاک ڈالنے لگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''یہ تو سب تیرا ہی کیا دھرا ہے۔ میں نے تو تجھے کہا تھا لیکن تو نہ مانا۔'' یہ واپس اپنی جگہ چلا آیا۔ حضور اکرم ﷺ نے انتقال تک اس کی کوئی چیز قبول نہ فرمائی۔ پھر یہ خلافت صدیقی میں آیا اور کہنے لگا میری جو عزت حضور اکرم ﷺ کے پاس تھی وہ اور میرا جو مرتبہ انصار میں ہے وہ آپ خوب جانتے ہیں آپ میرا صدقہ قبول فرمائیے۔ آپ نے جواب دیا کہ جب رسول اللہ ﷺ نے قبول نہیں فرمایا تو میں کون؟ غرض آپ نے بھی انکار کر دیا۔ جب آپ کا بھی انتقال ہو گیا اور امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے والی ہوئے تو پھر یہ آیا اور کہا کہ امیر المومنین آپ میرا صدقہ قبول فرمائیے۔ آپ نے جواب دیا کہ جب حضور اکرم ﷺ نے قبول نہیں فرمایا خلیفہ اول نے قبول نہیں فرمایا تو اب میں کیسے قبول کر سکتا ہوں۔

چنانچہ آپ نے بھی اپنی خلافت کے زمانے میں اس کا صدقہ قبول نہیں فرمایا۔ پھر خلافت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے سپرد ہوئی تو =

اَلَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي الصَّدَقٰتِ وَالَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ اِلَّا جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُوْنَ مِنْهُمْ ؕ سَخِرَ اللّٰهُ مِنْهُمْ ۫ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۷۹﴾

ترجمہ: جو لوگ ان مسلمانوں پر طعنہ زنی کرتے ہیں جو دل کھول کر خیراتیں کرتے ہیں اور ان لوگوں پر جنہیں سوائے اپنی محنت مزدوری کے اور کچھ میسر ہی نہیں یہ ان کا مذاق اڑاتے ہیں' اللہ تعالیٰ بھی ان سے تمسخر کرتا ہے انہیں کے لئے دکھ کی مار ہے۔[۷۹]

= یہ ازلی منافق پھر آیا اور لگا منت سماجت کرنے لیکن آپ نے بھی یہی جواب دیا کہ خود حضور اکرم ﷺ اور آپ کے دونوں خلیفہ نے تیرا صدقہ مقبول نہیں فرمایا تو میں کیسے قبول کرلوں۔ چنانچہ قبول نہیں کیا اسی اثنا میں یہ شخص ہلاک ہو گیا۔ ❶ الغرض پہلے تو وعدے کئے تھے سخاوت کے اور وہ بھی قسمیں کھا کھا کر' پھر پھر گیا اور سخاوت کے عوض بخیلی کر گیا اور وعدہ شکنی کرلی۔ اس جھوٹ اور عہد شکنی کے بدلے اس کے دل میں نفاق پیوست ہو گیا جو اس وقت سے اس کی پوری زندگی تک اس کے ساتھ ہی رہا۔ حدیث میں بھی ہے کہ منافق کی تین علامتیں ہیں جب بات کرے جھوٹ بولے' جب وعدہ کرے خلاف کرے' امانت سونپی جائے خیانت کرے۔ ❷ کیا یہ نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ چھپے کھلے دل کے ارادوں اور سینے کے بھیدوں کا عالم ہے وہ پہلے سے ہی جانتا تھا یہ خالی زبانی بکواس ہے کہ مالدار ہو جائیں تو یوں خیراتیں کریں یوں شکر گزاری کریں یوں نیکیاں کریں' لیکن دلوں پر نظریں رکھنے والا رب خوب جانتا ہے کہ یہ مال میں مست ہو جائیں گے اور دولت پا کر خرمستیاں ناشکری اور بخل کرنے لگیں گے۔ وہ ہر حاضر غائب کا جاننے والا ہے وہ ہر چھپے کھلے کا عالم ہے ظاہر باطن سب اس پر روشن ہے۔

**منافقین کی مسلمانوں پر طعنہ زنی اور اس کا انجام:** [آیت:۷۹] یہ بھی منافقوں کی ایک بدخصلت ہے کہ ان کی زبان سے کوئی بھی بچ نہیں سکتا نہ سخی نہ بخیل' یہ عیب جو بدگو لوگ برے ہیں۔ اگر کوئی شخص بڑی رقم للہ دے تو یہ اسے ریاکار کہنے لگتے ہیں اور اگر کوئی مسکین اپنی مالی کمزوری کی بنا پر تھوڑا بہت دے تو یہ ناک بھوں چڑھا کر کہتے ہیں لو ان کی اس حقیر چیز کا بھی اللہ بھوکا تھا۔ چنانچہ جب صدقات دینے کی آیت اتری ہے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنے اپنے صدقات لئے ہوئے حاضر ہوتے ہیں ایک صاحب نے دل کھول کر بہت بڑی رقم دی' اسے تو ان منافقوں نے ریاکار کا خطاب دیا اور ایک صاحب بے چارے مسکین آدمی تھے صرف ایک صاع اناج لائے تھے' انہیں کہا کہ اس کے اس صدقے کی اللہ کو کیا ضرورت پڑی تھی؟ اس کا بیان اس آیت میں ہے۔ ❸ ایک مرتبہ آپ ﷺ نے بقیع میں فرمایا کہ "جو صدقہ دے گا میں اس کی بابت قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے سامنے گواہی دوں گا۔" اس وقت ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے اپنے عمامے میں سے کچھ دینا چاہا لیکن پھر لپیٹ لیا' اتنے میں ایک صاحب جو سیاہ رنگ اور چھوٹے قد کے تھے ایک اونٹنی لے کر آگے بڑھے جس سے زیادہ اچھی اونٹنی بقیع بھر میں نہ تھی۔ کہنے لگے یارسول اللہ ﷺ! یہ اللہ تعالیٰ کے نام پر خیرات ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا "بہت اچھا" اس نے کہا لیجئے سنبھال لیجئے۔ اس پر کسی نے کہا کہ اس سے تو اونٹنی ہی اچھی ہے۔ آپ ﷺ نے سن لیا اور فرمایا "تو جھوٹا ہے یہ تجھ سے اور اس سے تین گنا اچھا ہے افسوس! سینکڑوں اونٹ رکھنے والے تجھ جیسوں پر افسوس تین نے سن لیا اور فرمایا =

---

❶ ابن جریر وابن ابی حاتم یہ روایت اپنی تمام سندوں کے ساتھ ضعیف ومردود ہے۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب علامات المنافق ۳۳؛ صحیح مسلم ۵۹؛ ترمذی ۲۶۳۳۔

❸ صحیح بخاری، کتاب الزکاۃ، باب اتقوا النار ولو بشق تمرۃ والقلیل من الصدقۃ...... ۱۴۱۵؛ صحیح مسلم ۱۰۱۸۔

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ؕ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِیْنَ مَرَّةً فَلَنْ یَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ؕ وَاللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ ﴿۸۰﴾ فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَكَرِهُوْٓا اَنْ یُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِی الْحَرِّ ؕ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ؕ لَوْ كَانُوْا یَفْقَهُوْنَ ﴿۸۱﴾ فَلْیَضْحَكُوْا قَلِیْلًا وَّلْیَبْكُوْا كَثِیْرًا ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ﴿۸۲﴾

ع ۸ / ۱۶

ترجمہ: ان کے لئے تو استغفار کر یا نہ کر، اگر تو ستر مرتبہ بھی ان کے لئے استغفار کرے تو بھی اللہ تعالیٰ انہیں ہرگز نہ بخشے گا یہ اس لئے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول ﷺ سے کفر کیا ہے ایسے فاسق لوگوں کو اللہ کریم ہدایت نہیں دیتا۔[۸۰] پیچھے رہ جانے والے لوگ رسول اللہ ﷺ کے خلاف اپنے بیٹھے رہنے پر خوش ہیں یہ اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جانوں سے جہاد کرنا ناپسند رکھتے ہیں انہوں نے کہہ دیا کہ اس گرمی میں مت نکلو تو کہہ دے کہ دوزخ کی آگ بہت ہی سخت گرم ہے کاش کہ وہ سمجھتے ہوتے۔[۸۱] پس انہیں بہت کم ہنسنا چاہئے اور بہت زیادہ روئیں بدلے میں اس کے جو یہ کیا کرتے تھے۔[۸۲]

= ''تو جھوٹا ہے یہ تجھ سے اور اس سے تین گنا اچھا ہے افسوس! سینکڑوں اونٹ رکھنے والے تجھ جیسوں پر افسوس تین مرتبہ یہی فرمایا' مگر وہ جو اپنے مال کو اس طرح اس طرح کرے' اور لپیں بھر بھر کر آپ ﷺ نے اپنے ہاتھوں سے دائیں بائیں اشارہ کیا'' یعنی راہ اللہ ہر نیک کام میں خرچ کرے۔ پھر فرمایا ''انہوں نے فلاح پالی جو کم مال والے ہوں اور زیادہ عبادت والے ہوں۔ ❶ '' حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ چالیس اوقیہ چاندی لائے اور ایک غریب انصاری ایک صاع اناج لائے۔ منافقوں نے ایک کو ریاکار بتلایا دوسرے کے صدقے کو حقیر بتلایا۔ ❷ ایک مرتبہ آپ ﷺ کے حکم سے لوگوں نے مال خیرات دینا اور جمع کرنا شروع کیا۔ ایک صاحب ایک صاع کھجوریں لے آئے اور کہنے لگے حضور ﷺ! میرے پاس کھجوروں کے دو صاع تھے ایک میں نے اپنے اور اپنے بال بچوں کے لئے روک لیا اور ایک لے آیا۔ آپ ﷺ نے اسے بھی جمع شدہ مال میں ڈال دینے کو فرمایا اس پر منافق بکواس کرنے لگے کہ اللہ اور رسول ﷺ اس سے بے نیاز ہے۔

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے کہا میرے پاس ایک سو اوقیہ سونا ہے سب کو صدقہ کرتا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہوش میں بھی ہے؟ آپ نے جواب دیا ہاں ہوش میں ہوں۔ فرمایا پھر کیا کر رہا ہے۔ آپ نے فرمایا سنو میرے پاس آٹھ ہزار ہیں جن میں سے چار ہزار تو میں اللہ تعالیٰ کو قرض دے رہا ہوں اور چار ہزار اپنے لئے رکھ لیتا ہوں۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ تجھے برکت دے جو تو نے رکھ لیا ہے اور جو تو نے خرچ کر دیا ہے۔'' منافق ان پر باتیں بنانے لگے کہ پھول گئے اپنی سخاوت دکھانے کے لئے لوگوں میں اتنی بڑی رقم دے دی۔ پس اللہ تبارک و تعالیٰ نے یہ آیت اتار کر بڑی رقم اور چھوٹی رقم والوں کی سچائی اور ان

---

❶ احمد، ۵/ ۳۴ وسنده ضعيف ہیثمی کہتے ہیں اس کی سند میں مجہول راوی ہے؛ مجمع الزوائد، ۳/ ۱۲۴۔

❷ اس کی سند علی بن ابی طلحہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے درمیان منقطع یعنی ضعیف ہے۔

منافقوں کا موذی پن ظاہر کر دیا۔ ❶

بنوعجلان کے عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ نے بھی اس وقت بڑی رقم خیرات کی تھی ایک سو (۱۰۰) وسق کھجوریں دی تھیں۔ منافقوں نے اسے ریا کاری پر محمول کیا تھا۔ اپنی محنت مزدوری کی تھوڑی سی خیرات دینے والے ابوعقیل رضی اللہ عنہ تھے یہ قبیلہ بنوانیف کے شخص تھے ان کے ایک صاع خیرات پر منافقوں نے ہنسی اور ہجو کی تھی۔ اور روایت میں ہے کہ یہ چندہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجاہدین کی ایک جماعت کو جہاد پر روانہ کرنے کے لئے کیا تھا۔ اس میں ہے کہ عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے دو ہزار دیئے تھے اور دو ہزار رکھے تھے دوسرے بزرگ نے رات بھر کی محنت میں دو صاع کھجوریں حاصل کر کے ایک صاع رکھ لیں اور ایک صاع دے دیں' یہ حضرت ابوعقیل رضی اللہ عنہ تھے رات بھر اپنی پیٹھ پر بوجھ ڈھوتے رہے تھے۔ ان کا نام حباب تھا اور قول ہے کہ عبدالرحمٰن بن ثعلبہ تھا۔ پس منافقوں کے اس تمسخر کی سزا میں اللہ تعالیٰ نے بھی ان سے یہی بدلہ لیا' ان منافقوں کے لئے اخروی المناک عذاب ہیں' اور ان کے اعمال کا ان عملوں جیسا ہی برا بدلہ ہے۔

**منافقین کے لئے استغفار نہ کرنے کا حکم:** [آیت: ۸۰-۸۲] فرماتا ہے کہ یہ منافق اس قابل نہیں کہ تو اے نبی! ان کے لئے اللہ سے بخشش طلب کرے۔ ایک بار نہیں اگر تو ستر مرتبہ بھی بخشش ان کے لئے چاہے تو اللہ تعالیٰ انہیں نہیں بخشے گا۔ جو ستر کا ذکر ہے اس سے مراد صرف زیادتی ہے وہ ستر سے کم ہو یا بہت زیادہ ہو۔ بعض نے کہا ہے کہ مراد اس سے ستر کا ہی عدد ہے چنانچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''میں تو ان کے لئے ستر بار سے بھی زیادہ استغفار کروں گا کہ اللہ تعالیٰ انہیں بخش دے۔'' پس اللہ تعالیٰ نے اور آیت میں فرما دیا کہ ان کے لئے تیرا استغفار کرنا نہ کرنے کے برابر ہے۔ عبداللہ بن ابی منافق کا بیٹا حاضر خدمت ہو کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کرتا ہے کہ میرا باپ نزع کی حالت میں ہے میری چاہت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لے چلیں اس کے جنازے کی نماز بھی پڑھائیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تیرا نام کیا ہے۔ اس نے کہا حباب۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''تیرا نام عبداللہ ہے حباب تو شیطان کا نام ہے۔'' اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ساتھ ہو لئے ان کے باپ کو اپنا کرتہ اپنے پسینے والا پہنایا اس کی جنازے کی نماز پڑھائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا بھی گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے جنازے پر نماز پڑھ رہے ہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے ستر مرتبہ کے استغفار سے بھی نہ بخشنے کو فرمایا ہے تو میں ستر بار پھر ستر بار پھر ستر بار استغفار کروں گا۔'' ❷

**سورج کی گرمی سے ڈر کر جہاد سے پیچھے رہنے والے جہنم کی آگ کو یاد کریں:** جو لوگ غزوۂ تبوک میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نہیں گئے تھے اور گھروں میں ہی بیٹھنے پر اکڑ رہے تھے' جنہیں اللہ کی راہ میں مال و جان سے جہاد کرنا مشکل معلوم ہوتا تھا' جنہوں نے ایک دوسرے کے کان بھرے تھے کہ اس گرمی میں کہاں نکلو گے؟ ایک طرف پھل پکے ہوئے ہیں سائے بڑھے ہوئے ہیں دوسری جانب لو کے لوکے چل رہے ہیں' پس اللہ تعالیٰ ان سے فرماتا ہے کہ جہنم کی آگ جس کی طرف تم اپنی اس بدکرداری سے جا رہے ہو وہ اس گرمی سے زیادہ بڑھی ہوئی حرارت اپنے اندر رکھتی ہے یہ آگ تو اس آگ کا سترواں حصہ ہے' جیسے کہ بخاری مسلم کی حدیث میں ہے۔ ❸ اور روایت میں ہے کہ ''تمہاری یہ آگ آتش دوزخ کے ستر اجزاء میں سے ایک جز ہے پھر بھی یہ سمندر کے پانی میں دو دفعہ بجھائی ہوئی ہے ورنہ تم اس سے کوئی فائدہ حاصل نہ کر سکتے۔'' ❹ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں' ''ایک ہزار سال تک

---

❶ الطبری، ۱۴/ ۳۸۳، اس کی سند میں عطیہ العوفی مجروح راوی ہے۔ (التقریب، ۲/ ۲۴، رقم: ۲۱۶)

❷ الطبری، ۱۴/ ۳۹۶ وسندہ ضعیف منقطع۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب صفة النار وانها مخلوقة ۳۲۶۵؛ صحیح مسلم ۲۸۴۳؛ مؤطا امام مالك، ۲/ ۹۹۴؛ ابن حبان ۷۴۶۲۔

❹ احمد، ۲/ ۲۴۴؛ مسند حمیدی ۱۱۲۹ (۱۱۳۶ بتحقیقی وسندہ صحیح) ابن حبان ۷۴۶۳۔

آتش دوزخ دھونکی گئی تو سرخ ہو گئی پھر ایک ہزار سال تک جلائی گئی تو سفید ہو گئی پھر ایک ہزار سال تک دھونکی گئی تو سیاہ ہو گئی پس وہ اندھیری رات جیسی سخت سیاہ ہے۔'' ❶ ایک بار آپ ﷺ نے آیت ﴿وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ﴾ ❷ کی تلاوت کی اور فرمایا ''ایک ہزار سال تک جلائے جانے سے وہ سفید پڑ گئی پھر ایک ہزار سال تک بھڑکانے سے سرخ ہو گئی پھر ایک ہزار سال تک دھونکے جانے سے سیاہ ہو گئی پس وہ سیاہ رات جیسی ہے اس کے شعلوں میں بھی چمک نہیں۔'' ایک حدیث میں ہے کہ ''اگر دوزخ کی آگ کی ایک چنگاری مشرق میں ہو تو اس کی حرارت مغرب تک پہنچ جائے۔'' ❸ ابو یعلیٰ کی ایک غریب روایت میں ہے کہ ''اگر اس مسجد میں ایک لاکھ بلکہ اس سے بھی زیادہ آدمی ہوں اور کوئی جہنمی یہاں آ کر سانس لے تو اس کی گرمی سے مسجد اور مسجد والے سب جل جائیں۔'' ❹ اور حدیث میں ہے کہ ''سب سے ہلکے عذاب والا دوزخ میں وہ ہو گا جس کے دونوں پاؤں میں دو جوتیاں آگ کی تسمے سمیت ہوں گی جس سے اس کی کھوپڑی کھدبدا رہی ہو گی اور وہ سمجھ رہا ہو گا کہ سب سے زیادہ سخت عذاب اسی کو ہو رہا ہے حالانکہ دراصل سب سے ہلکا عذاب اسی کا ہے۔'' ❺ قرآن فرماتا ہے کہ وہ آگ ایسی شعلہ زن ہے جو کھال اتار دیتی ہے ❻ اور آیتوں میں ہے کہ ان کے سروں پر کھولتا ہوا گرم پانی بہایا جائے گا جس سے ان کے پیٹ کی تمام چیزیں اور ان کی کھالیں جھلس جائیں گی پھر لوہے کے ہتھوڑوں سے ان کے سر کچلے جائیں گے وہ جب وہاں سے نکلنا چاہیں گے اسی میں لوٹا دیئے جائیں گے اور کہا جائے گا کہ جلنے کا عذاب چکھو۔ ❼ اور آیت میں ہے کہ جن لوگوں نے ہماری آیتوں سے انکار کیا انہیں ہم بھڑکتی ہوئی آگ میں ڈال دیں گے ان کی کھالیں جھلستی جائیں گی اور ہم اور اور بدلتے جائیں گے کہ وہ خوب عذاب چکھیں۔ ❽ اس آیت میں بھی فرمایا ہے کہ اگر انہیں سمجھ ہوتی تو یہ جان لیتے کہ جہنم کی آگ کی گرمی اور تیزی بہت زیادہ ہے تو یقیناً یہ باوجود موسمی گرمی کے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جہاد میں خوشی خوشی نکلتے اور اپنے جان و مال کو اللہ کی راہ میں فدا کرنے پر تل جاتے۔ عرب کا شاعر کہتا ہے کہ تو نے اپنی عمر سردی گرمی سے بچنے کی کوشش میں گزار دی حالانکہ تجھے لائق تھا کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں سے بچتا کہ جہنم کی آگ سے بچ جائے۔

اب اللہ تبارک وتعالیٰ ان بدباطن منافقوں کو ڈرا رہا ہے کہ تھوڑی سی زندگی میں یہاں تو جتنا چاہیں ہنس لیں لیکن اس آنے والی بڑی زندگی میں ان کے لئے رونا ہی رونا ہے جو کبھی ختم نہ ہو گا۔

حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے کہ ''لوگو روؤ اور رونا نہ آئے تو زبردستی روؤ جہنمی روئیں گے یہاں تک کہ ان کے رخساروں پر نہروں جیسے گڑھے پڑ جائیں گے آخر آنسو ختم ہو جائیں گے اب آنکھیں خون برسانے لگیں گی ان کی آنکھوں سے اس قدر آنسو اور خون بہا ہو گا کہ اگر کوئی اس میں کشتیاں چلانی چاہے تو چلا سکتا ہے۔'' ❾ اور حدیث میں ہے کہ جہنمی جہنم میں روئیں گے اور خوب روتے رہیں گے آنسو ختم ہونے کے بعد پیپ نکلنا شروع ہو گی۔ اس وقت دوزخ کے داروغے ان سے کہیں گے کہ اے بدبخت! ارحم =

❶ ترمذی، کتاب صفة جهنم، باب منه فی صفة النار وانها سوداء مظلمة ٢٥٩١ وسنده ضعیف شریک قاضی مدلس راوی ہے اور تصریح بالسماع ثابت نہیں ابن ماجه ٤٣٢٠۔ ❷ ٦٦/ التحريم:٦۔ ❸ الطبرانی وسنده ضعيف۔

❹ مسند ابی یعلی ٦٦٧٠ وسنده ضعيف، مجمع الزوائد، ١٠/ ٣٩١۔ ❺ صحيح بخاری، کتاب الرقاق، باب صفة الجنة والنار ٦٥٦٢؛ صحيح مسلم ٢١٣؛ احمد، ٤/ ٢٧١۔ ❻ ٧٠/ المعارج:١٥۔ ❼ ٢٢/ الحج:١٩، ٢٢۔

❽ ٤/ النسآء:٥٦۔ ❾ مسند ابی یعلی ٧/ ١٦١؛ ابن ماجه، کتاب الزهد، باب صفة النار ٤٣٢٤ وسنده ضعيف مختصراً اس کی سند میں محمد بن حمید الرازی اور یزید الرقاشی ضعیف ہیں (التقریب، ٢/ ١٥٦، رقم:١٥٩، ٢/ ٣٦١، رقم:٢٢٠) اور عمران بن زید کمزور راوی ہے (التقریب، ٢/ ٨٣، رقم:٧٢٧)

فَاِنْ رَّجَعَكَ اللّٰهُ اِلٰى طَآئِفَةٍ مِّنْهُمْ فَاسْتَاْذَنُوْكَ لِلْخُرُوْجِ فَقُلْ لَّنْ تَخْرُجُوْا مَعِيَ اَبَدًا وَّلَنْ تُقَاتِلُوْا مَعِيَ عَدُوًّا ؕ اِنَّكُمْ رَضِيْتُمْ بِالْقُعُوْدِ اَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوْا مَعَ الْخٰلِفِيْنَ ﴿۸۳﴾ وَلَا تُصَلِّ عَلٰۤى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ ؕ اِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَمَاتُوْا وَهُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۸۴﴾

ترجمہ: پس اگر اللہ تعالیٰ تجھے ان کی کسی جماعت کی طرف لوٹا کر واپس لے آئے پھر یہ تجھ سے میدان جنگ میں نکلنے کی اجازت طلب کریں تو کہہ دینا کہ تم میرے ساتھ ہرگز چل نہیں سکتے اور نہ میرے ساتھ تم دشمنوں سے لڑائی کر سکتے ہو تم نے پہلی مرتبہ ہی بیٹھ رہنے کو پسند کیا تھا پس تم پیچھے رہ جانے والوں میں ہی بیٹھے رہو۔[۸۳] ان میں سے کوئی مر جائے تو تو اس کے جنازے کی ہرگز نماز نہ پڑھنا اور نہ اس کی قبر پر کھڑا ہونا' یہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے منکر ہو گئے اور مرتے دم تک بدکار بے اطاعت رہے۔[۸۴]

= کی جگہ تو تم کبھی بھی نہ روئے اب یہاں کا رونا دھونا لاحاصل ہے۔ اب یہ اونچی آوازوں سے چلا چلا کر جنتیوں سے فریاد کریں گے کہ تم لوگ ہمارے ہو رشتے کنبے کے ہو سنو ہم قبروں سے پیاسے اٹھے تھے پھر میدان محشر میں بھی پیاسے ہی رہے اور آج تک یہاں بھی پیاسے ہی ہیں ہم پر رحم کرو کچھ پانی ہمارے حلق میں چھوا دو یا جو روزی اللہ تعالیٰ نے تمہیں دی ہے اس میں سے ہی تھوڑا بہت ہمیں دے دو۔ چالیس سال تک کتوں کی طرح چیختے رہیں گے چالیس سال کے بعد انہیں جواب ملے گا کہ تم یوں ہی دھتکارے ہوئے بھوکے پیاسے ہی ان سڑیل اور اٹل سخت عذابوں میں پڑے رہو۔ اب یہ تمام بھلائیوں سے مایوس ہو جائیں گے۔ ❶

**لالچی لوگوں کو جہاد میں نہ لے جایئے:** [آیت:۸۳۔۸۴] فرمان ہے کہ جب اللہ تعالیٰ تجھے سلامتی کے ساتھ اس غزوے سے واپس مدینے پہنچا دے اور ان میں سے کوئی جماعت تجھ سے کسی اور غزوے میں تیرے ساتھ چلنے کی درخواست کرے تو بطور ان کو سزا دینے کے تو صاف کہہ دینا کہ نہ تو تم میرے ساتھ والوں میں میرے ساتھ چل سکتے ہو نہ تم میری ہمراہی میں دشمنوں سے جنگ کر سکتے ہو تم جب موقعہ پر دغا دے گئے اور پہلی مرتبہ ہی بیٹھ رہے تو اب تیاری کے کیا معنی؟ پس یہ آیت مثل آیت ﴿وَنُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ وَاَبْصَارَهُمْ كَمَا لَمْ يُؤْمِنُوْا بِهٖۤ اَوَّلَ مَرَّةٍ﴾ ❷ کے ہے۔ بدی کا برا بدلہ بدی کے بعد ملتا ہے جیسے کہ نیکی کی جزا بھی نیکی کے بعد ملتی ہے۔ عمرۂ حدیبیہ کے بعد قرآن نے فرمایا تھا ﴿سَيَقُوْلُ الْمُخَلَّفُوْنَ اِذَا انْطَلَقْتُمْ اِلٰى مَغَانِمَ﴾ ❸ یعنی یہ پیچھے رہ جانے والے لوگ تم سے جب تم غنیمتیں لینے چلو گے کہیں گے کہ ہمیں اجازت دو ہم بھی تمہارے ساتھ ہو لیں یہاں فرمایا کہ ان سے کہہ دینا کہ بیٹھ رہنے والوں میں ہی تم بھی رہو' جو عورتوں کی طرح گھروں میں گھسے رہتے ہیں۔

**منافق کا جنازہ پڑھانے کی ممانعت:** حکم ہوتا ہے کہ اے نبی! تم منافقوں سے بالکل بے تعلق ہو جاؤ ان میں سے کوئی مر جائے تو تم نہ اس کے جنازے کی نماز پڑھو نہ اس کی قبر پر جا کر اس کے لئے دعائے استغفار کرو اس لئے کہ یہ کفر و فسق پر زندہ رہے اور اسی پر مرے۔ یہ حکم تو عام ہے گو اس کا شان نزول خاص عبداللہ بن ابی بن سلول کے بارے میں ہے۔ جو منافقوں کا رئیس اور امام تھا۔ صحیح

❶ ابن ابی الدنیا، وسندہ ضعیف جدا اس کا راوی حمزہ الجزری متروک ہے۔

❷ ٦/ الانعام:۱۱۰۔ ❸ ٤٨/ الفتح:۱۵۔

بخاری شریف میں ہے کہ اس کے مرنے پر اس کے صاحبزادے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور درخواست کی کہ میرے باپ کے کفن کے لئے آپ خاص اپنا پہنا ہوا کرتا عنایت فرمائیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دے دیا۔ پھر کہا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خود اس کے جنازے کی نماز پڑھایئے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ درخواست بھی منظور فرمالی اور نماز پڑھانے کے ارادے سے اٹھے لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ کا دامن تھام لیا اور عرض کی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم! آپ اس کے جنازے کی نماز پڑھائیں گے؟ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس سے منع فرمایا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''سنو اللہ تعالیٰ نے مجھے اختیار دیا ہے فرمایا ہے کہ تو ان کے لئے استغفار کر یا نہ کر اگر تو ان کے لئے ستر مرتبہ بھی استغفار کرے گا تو بھی اللہ تعالیٰ انہیں نہ بخشے گا' تو میں ستر مرتبہ سے بھی زیادہ استغفار کروں گا۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمانے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ منافق تھا۔ تاہم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے جنازے کی نماز پڑھائی' اس پر یہ آیت اتری۔ ❶ اور روایت میں ہے کہ اس نماز میں صحابہ رضی اللہ عنہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا میں تھے۔ ❷

اور روایت میں ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی نماز کے لئے کھڑے ہو گئے تو میں صف میں سے نکل کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑا ہو گیا اور کہا کہ کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس اللہ کے دشمن عبداللہ بن ابی کے جنازے کی نماز پڑھائیں گے حالانکہ فلاں دن اس نے یوں کہا اور فلاں دن یوں کہا۔ اس کی وہ تمام باتیں دہرائیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مسکراتے ہوئے سب سنتے رہے آخر میں فرمایا ''عمر! مجھے چھوڑ دے' اللہ تعالیٰ نے استغفار کا مجھے اختیار دیا ہے کہ اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ ستر مرتبہ سے زیادہ استغفار ان کے گناہ معاف کرا سکتا ہے تو میں یقیناً ستر مرتبہ سے زیادہ استغفار کروں گا۔'' چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز بھی پڑھائی جنازے کے ساتھ بھی چلے دفن میں بھی موجود رہے' اس کے بعد مجھے اپنی اس گستاخی پر بہت ہی افسوس ہونے لگا کہ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خوب علم والے ہیں میں نے ایسی اور اس قدر جرأت کیوں کی' کچھ ہی دیر ہوئی ہوگی جو یہ دونوں آیتیں نازل ہوئیں' اس کے بعد آخر دم تک نہ تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی منافق کے جنازے کی نماز پڑھی نہ اس کی قبر پر آ کر دعا کی۔ ❸ اور روایت میں ہے کہ اس کے صاحبزادے رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بھی کہا تھا کہ اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف نہ لائے تو ہمیشہ کے لئے یہ بات ہم پر رہ جائے گی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو اسے قبر میں اتار دیا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس سے پہلے مجھے کیوں نہ لائے۔'' چنانچہ وہ قبر سے نکالا گیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے سارے جسم پر تھتکار کر دم کیا اور اسے اپنا کرتہ پہنایا۔ ❹ اور روایت میں ہے کہ وہ خود وصیت کر کے مرا تھا کہ اس کے جنازے کی نماز خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھائیں۔ اس کے لڑکے نے آ کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی آرزو اور اس آخری وصیت کی بھی خبر کی تھی اور یہ بھی کہا تھا کہ اس کی وصیت یہ بھی ہے کہ اسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیراہن میں کفنایا جائے۔

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة براءة باب ﴿استغفرلهم أولا تستغفرلهم......﴾ ٤٦٧٠؛ صحیح مسلم ٢٧٧٤؛ طبرانی ١٧٠٥١؛ دلائل النبوة، ٥/ ٢٨٧۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة براءة باب قوله ﴿ولا تصل على احد منهم مات أبدا ولا تقم على قبره﴾ ٤٦٧٢؛ صحیح مسلم ٦٧٧٤۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب الجنائز، باب ما یکره من الصلاة على المنافقين والاستغفار للمشركين ١٣٦٦؛ دلائل النبوة ٥/ ٦٨٧۔ ❹ احمد، ٣/ ٣٧١ وسنده ضعیف اس کی سند میں ابو الزبیر کے سماع کی صراحت نہیں لیکن اصل روایت صحیح سند کے ساتھ صحیح بخاری، ١٢٧٠ ومسلم، ٢٧٧٣ میں موجود ہے۔

آپ ﷺ اس کے جنازے کی نماز سے فارغ ہوئے ہی تھے جو حضرت جبرائیل علیہ السلام یہ آیتیں لے کر اترے۔ ❶ اور روایت میں ہے کہ جبرئیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کا دامن تان کر نماز کے ارادے کے وقت یہ آیت سنائی' ❷ لیکن یہ روایت ضعیف ہے۔

اور روایت میں ہے اس نے اپنی بیماری کے زمانے میں حضور اکرم ﷺ کو بلایا آپ ﷺ تشریف لے گئے اور جا کر فرمایا کہ ''یہودیوں کی محبت نے تجھے تباہ کر دیا۔'' اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! یہ وقت ڈانٹ ڈپٹ کا نہیں بلکہ میری خواہش ہے کہ آپ میرے لئے دعائے استغفار کریں میں مر جاؤں تو مجھے اپنے پیراہن میں کفنائیں بعض سلف سے مروی ہے کہ کرتا دینے کہ وجہ یہ تھی کہ جب حضرت عباس رضی اللہ عنہ آئے تو ان کے جسم پر کسی کا کپڑا ٹھیک نہیں آیا آخر اس کا کرتا لیا وہ ٹھیک آ گیا یہ بھی لمبا پورا چوڑی چکلی ہڈی کا آدمی تھا پس اس کے بدلے میں آپ ﷺ نے اسے اس کے کفن کے لئے اپنا کرتا عطا فرمایا۔ ❸ اس آیت کے اترنے کے بعد نہ تو کسی منافق کے جنازے کی نماز آپ ﷺ نے پڑھی' نہ کسی کے لئے استغفار کیا۔ مسند احمد میں ہے کہ جب آپ ﷺ کو کسی جنازے کی طرف بلایا جاتا تو آپ ﷺ پوچھ لیتے اگر لوگوں سے اس کی بھلائیاں معلوم ہوتیں تو آپ ﷺ جا کر اس کے جنازے کی نماز پڑھاتے اور اگر کوئی ایسی ویسی بات کان میں پڑتی تو صاف انکار کر دیتے۔ ❹ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا طریقہ آپ ﷺ کے بعد یہ رہا کہ جس کے جنازے کی نماز حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ پڑھتے اس کے جنازے کی نماز آپ بھی پڑھتے جس کی حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نہ پڑھتے آپ بھی نہ پڑھتے اس لئے کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کو حضور اکرم ﷺ نے منافقوں کے نام گنوا دیئے تھے اور صرف انہیں کو یہ نام معلوم تھے اسی بنا پر انہیں راز دار رسول اللہ ﷺ کہا جاتا تھا۔ بلکہ ایک مرتبہ ایسا بھی ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک شخص کے جنازے کی نماز کے لئے کھڑے ہونے لگے تو حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے چٹکی لے کر انہیں روک دیا۔ جنازے کی نماز اور استغفار ان دونوں چیزوں سے منافقوں کے بارے میں مسلمانوں کو روک دینا یہ دلیل ہے اس امر کی کہ مسلمانوں کے بارے میں ان دونوں چیزوں کی پوری تاکید ہے ان میں مردوں کے لئے بھی پورا نفع ہے اور زندوں کے لئے بھی کامل اجر و ثواب ہے۔ چنانچہ حدیث شریف میں ہے کہ آپ ﷺ فرماتے ہیں جو جنازے میں جائے اور نماز پڑھی جانے تک ساتھ رہے اسے ایک قیراط ثواب ملتا ہے اور جو دفن تک ساتھ رہے اسے دو قیراط ملتے ہیں۔ پوچھا گیا کہ قیراط کیا ہے؟ فرمایا ''سب سے چھوٹا قیراط احد پہاڑ کے برابر ہوتا ہے۔'' ❺ اسی طرح یہ بھی حضور اکرم ﷺ کی عادت مبارک تھی کہ میت کے دفن سے فارغ ہو کر وہیں اس کی قبر کے پاس ٹھہر کر حکم فرماتے کہ ''اپنے ساتھی کے لئے استغفار کر و اس کے لئے ثابت قدمی کی دعا کرو اس سے اس وقت سوال و جواب ہو رہا ہے۔'' ❻

---

❶ ابن ماجه، کتاب الجنائز، باب فی الصلاة علی اهل القبلة ١٥٢٤ وسنده ضعیف والحدیث صحیح بالشواهد۔

❷ مسند ابی یعلی ٤١١٢ ابن جریر، ١٧٠٦٨ اس کی سند میں یزید بن أبان الرقاشی ضعیف راوی ہے۔(المیزان، ٤/ ٤١٨، رقم:٩٦٦٩)

❸ صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب الصلاة للأساری ٣٠٠٨۔

❹ احمد، ٥/ ٢٩٩، ٣٠٠ وسنده صحیح، ابن حبان ٣٠٥٧؛ حاکم، ١/ ٣٦٤؛ مجمع الزوائد، ٣/ ٤۔

❺ صحیح بخاری، کتاب الجنائز، باب من انتظر حتی تدفن ١٣٢٥؛ صحیح مسلم ٩٤٥؛ ابوداود ٣١٦٨؛ ترمذی ١٠٤٠؛ ابن ماجه ١٥٣٩؛ احمد، ٢/ ٤٠١۔

❻ ابوداود، کتاب الجنائز، باب الاستغفار عند القبر للمیت فی وقت الانصراف ٣٢٢١ وسنده حسن، حاکم، ١/ ٣٧٠؛ بیهقی، ٤/ ٥٦۔

وَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ وَاَوْلَادُهُمْ ؕ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ اَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿٨٥﴾ وَاِذَاۤ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ اَنْ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَجَاهِدُوْا مَعَ رَسُوْلِهِ اسْتَاْذَنَكَ اُولُوا الطَّوْلِ مِنْهُمْ وَقَالُوْا ذَرْنَا نَكُنْ مَّعَ الْقٰعِدِيْنَ ﴿٨٦﴾ رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ﴿٨٧﴾

ترجمہ: ان کے مال واولاد سے کچھ بھی تعجب نہ کر اللہ تعالیٰ کی چاہت یہی ہے کہ انہیں ان چیزوں سے دنیوی سزا دے اور یہ اپنی جانیں نکلنے تک کافر ہی رہیں۔[۸۵] جب کوئی سورت اتاری جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ پر ایمان لاؤ اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ مل کر جہاد کرو تو ان میں سے دولت مندوں کا ایک طبقہ تیرے پاس آ کر یہ کہہ کر رخصت لے لیتا ہے کہ ہمیں تو بیٹھے رہنے والوں میں ہی چھوڑ دیجئے۔[۸۶] یہ تو خانہ نشین عورتوں کا ساتھ دینے پر ریجھ گئے اور ان کے دلوں پر مہر لگا دی گئی اب وہ کچھ سمجھ عقل نہیں رکھتے۔[۸۷]

[آیت:۸۵۔۸۷] اسی مضمون کی آیت کریمہ گزر چکی ہے اور وہیں اس کی پوری تفسیر بھی بحمد اللہ لکھ دی گئی ہے جس کے دوہرانے کی ضرورت نہیں۔

بزدل منافقین جہاد نہیں کر سکتے: ان لوگوں کی برائی بیان ہو رہی ہے جو وسعت' طاقت' قوت ہوتے ہوئے جہاد کے لئے نہیں نکلتے جی چرا جاتے ہیں اور حکم الٰہی سن کر پھر بھی رسول اللہ ﷺ کے پاس آ آ کر اپنے رک رہنے کی اجازت چاہتے ہیں۔ ان کی بے حمیتی تو دیکھو کہ یہ عورتوں جیسے ہو گئے۔ لشکر چلے گئے یہ نامردزنانے عورتوں کی طرح پیچھے رہ گئے۔ بوقت جنگ بزدل ڈرپوک اور گھروں میں گھسے رہنے والے اور بوقت امن بڑھ بڑھ کر باتیں بنانے والے' یہ بھونکنے والے کتوں اور گرجنے والے بادلوں کی طرح ڈھول کے پول ہیں۔ چنانچہ اور جگہ خود قرآن کریم نے بیان فرمایا ہے کہ خوف کے وقت ایسی آنکھیں پھیرنے لگتے ہیں جیسے کوئی مر رہا ہو' اور جہاں وہ موقع گزر گیا کہ اب لگے چرب زبانی کرنے اور لمبے چوڑے دعوے کرنے اور باتیں بنانے۔ ❶ امن کے وقت تو مسلمانوں میں فساد پھیلانے لگتے ہیں اور وہ بلند بانگ بہادری کے ڈھول پیٹتے ہیں کہ کچھ ٹھیک نہیں لیکن لڑائی کے وقت عورتوں کی طرح چوڑیاں پہن کر پردہ نشین بن جاتے ہیں بل اور سوراخ ڈھونڈ ڈھونڈ کر اپنے آپ کو چھپاتے پھرتے ہیں۔ ایمان دار تو سورت اترنے اور اللہ تعالیٰ کے حکم ہونے کا انتظار کرتے ہیں لیکن بیمار دلوں والے جہاں سورت اتری اور جہاد کا حکم سنا کہ آنکھیں بند کر لیں دیدے پھیر لئے۔ ان پر افسوس ہے اور ان کے لئے تباہی خیز مصیبت ہے۔ اگر یہ اطاعت گزار ہوتے اگر ان کی زبان سے اچھی بات نکلتی ان کے ارادے اچھے ہوتے یہ اللہ تعالیٰ کی باتوں کی تصدیق کرتے تو یہی چیز ان کے حق میں بہتر تھی۔ ❷ لیکن ان کے دلوں پر تو ان کی بداعمالیوں سے مہر لگ چکی ہے اب تو ان میں اس بات کی صلاحیت بھی نہیں رہی کہ اپنے نفع نقصان کو ہی سمجھ لیں۔

---

❶ ۳۳/ الاحزاب:۱۹۔

❷ ۴۷/ محمد:۲۰،۲۱۔

لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ ۫ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۸۸﴾ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۸۹﴾ وَجَآءَ الْمُعَذِّرُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ لِيُؤْذَنَ لَهُمْ وَقَعَدَ الَّذِيْنَ كَذَبُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۹۰﴾ لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضٰى وَلَا عَلَى الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ مَا يُنْفِقُوْنَ حَرَجٌ اِذَا نَصَحُوْا لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ؕ مَا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ مِنْ سَبِيْلٍ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۹۱﴾ وَّلَا عَلَى الَّذِيْنَ اِذَا مَآ اَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَآ اَجِدُ مَآ اَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ ۪ تَوَلَّوْا وَّاَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ ﴿۹۲﴾ؕ اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ وَهُمْ اَغْنِيَآءُ ۚ رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ ۙ وَطَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۹۳﴾

ع ١٧

ترجمہ: لیکن خود رسول ﷺ اور اس کے ساتھ کے ایمان دار اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کرتے رہتے ہیں' یہی لوگ خوبیوں والے ہیں اور یہی لوگ کامیابی حاصل کرنے والے ہیں' [۸۸] انہیں کے لئے اللہ تعالیٰ نے وہ جنتیں تیار کی ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں جن میں یہ ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔ [۸۹] بادیہ نشینوں میں سے عذر والے لوگ حاضر ہوئے کہ انہیں رخصت دے دی جائے اور وہ بیٹھ رہے جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے اس کے رسول ﷺ سے جھوٹی باتیں بنائی تھیں اب تو ان میں جتنے کفار ہیں انہیں دکھ دینے والی مار پہنچ کر رہے گی۔ [۹۰] ناتواں ضعیفوں پر اور بیماروں پر اور ان پر جن کے پاس خرچ کرنے کو کچھ بھی نہیں کوئی حرج نہیں بشرطیکہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی خیر خواہی کرتے رہیں' ایسے نیک کاروں پر الزام کی کوئی راہ نہیں' اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت و رحمت والا ہے [۹۱] ہاں ان پر بھی کوئی حرج نہیں جو تیرے پاس آتے ہیں کہ تو انہیں سواری مہیا کر دے تو تو جواب دیتا ہے کہ میں تو تمہاری سواری کے لئے کچھ بھی نہیں پاتا تو وہ رنج و غم سے اپنی آنکھوں سے آنسو بہاتے ہوئے لوٹ جاتے ہیں کہ انہیں خرچ کرنے کے لئے کچھ بھی میسر نہیں [۹۲] بے شک ان لوگوں پر تو راہ الزام ہے اور انہیں پر ہے جو باوجود دولتمند ہونے کے تجھ سے اجازت طلب کرتے ہیں جو خانہ نشین عورتوں کا ساتھ دینے پر خوش ہیں جن کے دلوں پر مہر الٰہی لگ چکی ہے جس سے وہ محض بے علم ہو گئے ہیں۔ [۹۳]

**سچے مسلمان ہی اپنی جان و مال سے جہاد کرتے ہیں:** [آیت: ۸۸-۹۳] منافقوں کی مذمت ان کی اخروی درگت بیان فرما کر اب مؤمنوں کی مدحت اور ان کی اخروی راحت بیان ہو رہی ہے۔ یہ جہاد کے لئے کمر باندھے رہتے ہیں' یہ جان و مال اللہ کی راہ میں فدا کرتے رہتے ہیں' انہی کے حصے میں بھلائیاں اور خوبیاں ہیں یہی فلاح پانے والے لوگ ہیں۔ انہی کے لئے جنت الفردوس ہے اور انہیں کے لئے بلند درجے ہیں یہی مقصد حاصل کرنے والے یہی کامیابی کو پہنچ جانے والے لوگ ہیں۔

جھوٹا عذر کرنے والوں کو تنبیہ: یہ بیان ان لوگوں کا ہے جو حقیقتاً کسی شرعی عذر کے باعث جہاد میں شامل نہ ہو سکتے تھے مدینہ کے اردگرد کے یہ لوگ آ آ کر اپنی کمزور ضعیفی بے طاقتی بیان کر کے اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ سے اجازت لیتے ہیں کہ اگر حضور اکرم ﷺ انہیں واقعی معذور سمجھیں تو اجازت دے دیں۔ یہ بنو غفار کے قبیلے کے لوگ تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی قرأت میں ﴿وَجَآءَ الْمُعْذِرُوْنَ﴾ ہے یعنی اہل عذر لوگ۔ یہی معنی مطلب زیادہ ظاہر ہے کیونکہ اسی جملے کے بعد ان لوگوں کا بیان ہے جو جھوٹے تھے یہ نہ آئے نہ اپنا رک جانے کا سبب پیش کیا نہ حضور اکرم ﷺ سے رک رہنے کی اجازت چاہی۔ بعض بزرگ فرماتے ہیں کہ عذر پیش کرنے والے بھی دراصل عذر والے نہ تھے اسی لئے ان کے عذر مقبول نہ ہوئے۔ لیکن پہلا قول پہلا ہی ہے وہی زیادہ ظاہر ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ اس کی ایک وجہ تو وہی ہے جو ہم نے اوپر بیان کی ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ عذاب کا وعدہ بھی ان سے ہوا جو بیٹھے ہی رہے۔

سچے مجاہد اور اہل عذر: اس آیت میں ان شرعی عذروں کا بیان ہو رہا ہے جن کے ہوتے ہوئے اگر کوئی شخص جہاد میں نہ جائے تو اس پر شرعی حرج نہیں پس ان سببوں میں سے ایک قسم تو وہ ہے جو لازم ہوتی ہے کسی حالت میں انسان سے الگ نہیں ہوتی جیسے پیدائشی کمزوری یا اندھا پن یا لنگڑا پن' کوئی لولا لنگڑا اپاہج بیمار یا بالکل ہی ناطاقت ہو' دوسری قسم کے وہ عذر ہوتے ہیں جو کبھی ہیں اور کبھی نہیں اتفاقیہ اسباب ہیں مثلاً کوئی بیمار ہو گیا ہے یا بالکل فقیر ہو گیا ہے سامان سفر سامان جہاد مہیا نہیں کر سکتا وغیرہ پس یہ لوگ شرکت جہاد نہ کر سکیں تو ان پر شرعاً کوئی مواخذہ گناہ یا عار نہیں' لیکن انہیں اپنے دل میں صلاحیت اور خلوص رکھنا چاہیے۔ مسلمانوں کے دین الٰہی کے خیر خواہ بنے رہیں اوروں کو جہاد پر آمادہ کریں بیٹھے بیٹھے جو خدمت مجاہدین کی انجام دے سکتے ہوں دیتے رہیں' ایسے نیک کاروں پر کوئی وجہ الزام نہیں' اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔ حواریوں نے عیسیٰ نبی اللہ علیہ السلام سے پوچھا کہ ہمیں بتلایئے اللہ کا خیر خواہ کون ہے؟ آپ علیہ السلام نے فرمایا ''جو اللہ تعالیٰ کے حق کو لوگوں کے حق پر مقدم کرے اور جب ایک کام دین کا اور ایک دنیا کا آ جائے تو دینی کام کی اہمیت کا پورا لحاظ رکھے پھر فارغ ہو کر دنیوی کام کو انجام دے۔'' ایک مرتبہ قحط سالی کے موقعہ پر لوگ نماز استسقا کے لئے میدان میں نکلے' ان میں حضرت بلال بن سعد رحمۃ اللہ علیہ بھی تھے آپ نے کھڑے ہو کر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کی پھر فرمایا اے حاضرین! کیا تم یہ مانتے ہو کہ تم سب اللہ کے گنہگار بندے ہو۔ سب نے پورا اقرار کیا۔ اب آپ نے دعا شروع کی کہ پروردگار ہم نے تیرے کلام میں سنا ہے کہ نیک کاروں پر کوئی راہ نہیں' ہم اپنی برائیوں کے اقراری ہیں پس تو ہمیں معاف فرما ہم پر رحم فرما' ہم پر اپنی رحمت سے بارشیں برسا۔ اب آپ نے ہاتھ اٹھائے اور آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ہی اور سب نے۔ رحمت ربانی جوش میں آئی اور اسی وقت جھوم جھوم کر رحمت کی بدلیاں برسنے لگیں۔ ❶ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کا بیان ہے میں حضور اکرم ﷺ کا کاتب تھا سورۂ براءت جب اتر رہی تھی میں اسے بھی لکھ رہا تھا میرے کان میں قلم اڑسا ہوا تھا جہاد کی آیتیں اتر رہی تھیں حضور اکرم ﷺ منتظر تھے کہ دیکھیں اب کیا حکم نازل ہوتا ہے جو ایک نابینا صحابی آئے اور کہنے لگے حضور ﷺ! میں جہاد کے احکام اس اندھاپے میں کیسے بجا لا سکتا ہوں۔ اسی وقت یہ آیت اتری۔ پھر ان کا بیان ہوتا ہے جو جہاد کی شرکت کے لئے تڑپتے ہیں مگر قدرتی اسباب سے مجبور ہو کر بادل ناخواستہ رک جاتے ہیں۔ جہاد کا حکم ہوا' رسول اللہ ﷺ کا اعلان ہوا' مجاہدین کا لشکر جمع ہونا شروع ہوا تو ایک جماعت آئی جن میں حضرت عبداللہ بن مغفل بن مقرن مزنی رضی اللہ عنہ وغیرہ تھے۔ انہوں نے کہا کہ حضور اکرم ﷺ! ہمارے پاس سواریاں نہیں آپ ہماری سواریوں کا انتظام کر دیں تا کہ ہم بھی اللہ کی راہ میں جہاد کرنے کا اور آپ ﷺ کی ہم رکابی کا شرف حاصل کریں۔ آپ ﷺ نے جواب

❶ ابن ابی حاتم، ٦/ ١٨٦٠۔

دیا کہ ''واللہ میرے پاس تو ایک بھی سواری نہیں۔'' یہ ناامید ہو کر روتے پیٹتے' غمزدہ اور رنجیدہ ہو کر لوٹے' ان پر اس سے زیادہ بھاری بوجھ کوئی نہ تھا کہ یہ اس وقت ہمرکابی کی اور جہاد کی سعادت سے محروم رہ گئے اور عورتوں کی طرح انہیں یہ مدت گھروں میں گزارنی پڑے گی نہ ان کے پاس خود ہی کچھ ہے نہ کہیں سے کچھ ملتا ہے۔ پس جناب باری تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرما کر ان کی تسکین کر دی۔ ❶

یہ آیت قبیلہ مزینہ کی شاخ بنی مقرن کے بارے میں اتری ہے۔ محمد بن کعب رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ یہ سات آدمی تھے بنی عمرو کے سالم بن عوف' بنی واقف کے حرمی بنی عمرو' بنی مازن کے عبدالرحمٰن بن کعب' بنو معلیٰ کے فضل اللہ' بنی سلمی کے عمرو بن عتبہ' اور عبداللہ بن عمرو مزنی' اور بنو حارثہ کے علیہ بن زید۔ بعض روایتوں میں کچھ ناموں میں ہیر پھیر بھی ہے۔ انہیں نیک نیت بزرگوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ کے رسول رسولوں کے سرتاج (صَلَّی اللّٰهُ عَلَیۡهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ وَاَزۡوَاجِهٖ وَاَهۡلِ بَیۡتِهٖ وَسَلَّمۡ) کا فرمان ہے کہ ''اے میرے مجاہد ساتھیو! تم نے مدینے میں جو لوگ اپنے پیچھے چھوڑے ہیں ان میں وہ بھی ہیں کہ تم جو خرچ کرتے ہو جس میدان میں چلتے ہو جو جہاد کرتے ہو سب میں وہ بھی ثواب کے شریک ہیں۔'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی آیت کی تلاوت فرمائی۔ ❷ اور روایت میں ہے کہ یہ سن کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کہا' وہ باوجود اپنے گھروں میں رہنے کے ثواب میں ہمارے شریک ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ہاں اس لئے کہ وہ معذور ہیں عذر کے باعث رکے ہیں۔'' ❸ اور روایت میں ہے ''انہیں بیماریوں نے روک لیا ہے۔'' ❹ پھر ان لوگوں کا بیان فرمایا جنہیں فی الواقع کوئی عذر نہیں مال دار ہٹے کٹے ہیں لیکن پھر بھی سرکار نبوت میں آ کر بہانے تراش تراش کر جہاد میں ساتھ نہیں دیتے' عورتوں کی طرح گھر میں بیٹھ جاتے ہیں زمین پکڑ لیتے ہیں۔ فرمایا ان کی بداعمالیوں کی وجہ سے ان کے دلوں پر مہر الٰہی لگ چکی ہے' اب وہ اپنے بھلے برے کے علم سے بھی کورے ہو گئے ہیں۔

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ تفسیر ابن کثیر اردو کا دسواں پارہ مکمل ہوا۔



❶ الطبری، ١٤/ ٤٢٠، اس کی سند میں عطیہ العوفی ضعیف راوی ہے۔ (التقریب، ٢/ ٢٤، رقم:٢١٦)

❷ یہ روایت مرسل ہے اس کی اصل ذکر ہو رہی ہے۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب ٨٢ حدیث ٤٤٢٣؛ ابو داود، ٢٥٠٨؛ ابن ماجه ٢٧٦٤؛ احمد، ٣/ ١٠٣؛ ابن ابی شیبه ١٨٨٥٦۔ ❹ صحیح مسلم، کتاب الامارة، باب ثواب من حبسه عن الغزو مرض اوعذر آخر ١٩١١؛ ابن ماجه ٢٧٦٥؛ احمد، ٣/ ٣٠٠؛ دلائل النبوة، ٥/ ٢٦٧۔

# فہرست

يَعْتَذِرُوْنَ اِلَيْكُمْ اِذَا رَجَعْتُمْ اِلَيْهِمْ ؕ قُلْ لَّا تَعْتَذِرُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَكُمْ قَدْ نَبَّاَنَا اللّٰهُ مِنْ اَخْبَارِكُمْ ؕ وَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۴﴾ سَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَكُمْ اِذَا انْقَلَبْتُمْ اِلَيْهِمْ لِتُعْرِضُوْا عَنْهُمْ ؕ فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمْ ؕ اِنَّهُمْ رِجْسٌ ۫ وَّمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۹۵﴾ يَحْلِفُوْنَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ ۚ فَاِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يَرْضٰى عَنِ الْقَوْمِ الْفٰسِقِيْنَ ﴿۹۶﴾

ترجمہ: یہ لوگ تمہارے سامنے عذر پیش کریں گے جب تم ان کے پاس واپس جاؤ گے۔ آپ کہہ دیجئے کہ یہ عذر پیش مت کرو ہم کبھی تم کو سچا نہ سمجھیں گے اللہ تعالیٰ ہم کو تمہاری خبر دے چکے ہیں اور آیندہ بھی اللہ اور اس کا رسول تمہاری کارگزاری دیکھ لیں گے پھر ایسے کے پاس لوٹائے جاؤ گے جو پوشیدہ اور ظاہر سب کا جاننے والا ہے پھر وہ تم کو بتا دے گا جو کچھ تم کرتے تھے۔[۹۴] ہاں وہ اب تمہارے سامنے اللہ کی قسمیں کھا جائیں گے جب تم ان کے پاس واپس جاؤ گے تا کہ تم ان کو ان کی حالت پر چھوڑ دو سو تم ان کو انکی حالت پر چھوڑ دو۔ وہ لوگ بالکل گندے ہیں اور ان کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔ ان کاموں کے بدلے جو کچھ وہ کیا کرتے تھے۔[۹۵] یہ اس لئے قسمیں کھائیں گے کہ تم ان سے راضی ہو جاؤ سو اگر تم ان سے راضی بھی ہو جاؤ تو اللہ تعالیٰ تو ایسے شریر لوگوں سے راضی نہیں ہوتا۔[۹۶]

**بہانہ بنا کر جہاد سے پیچھے رہنے والوں کو تنبیہ:** [آیت: ۹۴-۹۶] اللہ تعالیٰ نے منافقین سے متعلق یہ معلوم کرا دیا ہے کہ جب تم مدینہ واپس ہو گے تو تمہارے سامنے اپنے عذرات پیش کریں گے۔ لیکن تم ان سے کہہ دو کہ عذرات باطلہ پیش کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہم تمہاری بات کو کبھی سچ نہ مانیں گے اللہ پاک نے ہمیں تمہارے احوال معلوم کرا دیئے ہیں۔ عنقریب اللہ پاک تمہارے اعمال دنیا میں لوگوں کے سامنے ظاہر فرما دے گا اور تمہیں تمہارے اچھے برے سارے اعمال کی خبر دیدے گا اور پھر اپنے اعمال کا نتیجہ بھی دیکھنا پڑے گا۔ پھر ان سے متعلق مزید خبر دی گئی کہ وہ قسمیں کھا کھا کر بیان کریں گے تا کہ تم ان سے درگزر کر جاؤ اور چشم پوشی کر لو۔ یہ اس وقت ہو گا جب تم مدینہ واپس ہو جاؤ گے۔ لیکن تم ہرگز ان کی تصدیق نہ کرنا اور ان سے اظہار حقارت کے لئے اعراض کر جاؤ۔ ان میں نفس کی گندگی ہے' ان کے باطن اور ان کے اعتقادات نجس ہیں۔ آخرت میں ان کا ٹھکانہ دوزخ ہے اور یہ ان کے اعمال کا یعنی خطا کاریوں کا صحیح بدلہ ہے۔ اور یہ بھی بتلا دیا کہ اگر تم ان سے ان کی قسمیں کھانے کے سبب راضی ہو بھی جاؤ تو اللہ تعالیٰ تو ان لوگوں سے راضی نہ ہو گا جو اللہ کی اطاعت اور رسولوں کی فرماں برداری سے باہر ہو گئے ہیں۔ وہ لوگ فاسق ہیں اور فسق کے لغوی معنی باہر نکلنے کے ہیں۔ کہتے ہیں کہ (الفارۃ فُوَیْسِقَۃٌ) یعنی چوہا خرابیاں اور فساد پیدا کرنے کے لئے ہی اپنے بل سے نکلتا ہے۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے (فَسَقَتِ الرُّطَبَۃُ) یعنی ڈالیوں سے کھجور کے خوشے نکل آئے۔

اَلْاَعْرَابُ اَشَدُّ كُفْرًا وَّنِفَاقًا وَّاَجْدَرُ اَلَّا يَعْلَمُوْا حُدُوْدَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿٩٧﴾ وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ يَّتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ مَغْرَمًا وَّيَتَرَبَّصُ بِكُمُ الدَّوَآئِرَ ؕ عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿٩٨﴾ وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ قُرُبٰتٍ عِنْدَ اللّٰهِ وَصَلَوٰتِ الرَّسُوْلِ ؕ اَلَآ اِنَّهَا قُرْبَةٌ لَّهُمْ ؕ سَيُدْخِلُهُمُ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٩٩﴾ ع ١٢

ترجمہ: دیہاتی لوگ کفر اور نفاق میں بہت ہی سخت ہیں اور ان کو ایسا ہونا ہی چاہیے کہ ان کو ان احکام کا علم نہ ہو جو اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول پر نازل فرمائے ہیں اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے بڑی حکمت والے ہیں۔[٩٧] اور ان دیہاتیوں میں سے بعض بعض ایسا ہے کہ جو کچھ خرچ کرتا ہے اس کو جرمانہ سمجھتا ہے اور تم مسلمانوں کے واسطے گردش کا منتظر رہتا ہے' برا وقت ان ہی پر پڑنے والا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ سنتے ہیں جانتے ہیں۔[٩٨] اور بعضے اہل دیہات میں ایسے بھی ہیں جو اللہ تعالیٰ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں اور جو کچھ خرچ کرتے ہیں اس کو عند اللہ قرب حاصل ہونے کا ذریعہ اور رسول کی دعا کا ذریعہ بناتے ہیں یاد رکھو کہ ان کا یہ خرچ کرنا بے شک ان کے لئے موجب قربت ہے ضرور ان کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت میں داخل کرلیں گے۔ اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے بڑی رحمت والے ہیں[٩٩]

**اعراب (گنوار) لوگوں کی صفات:** [آیت:٩٧-٩٩] اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ اعراب میں کفار بھی ہوتے ہیں اور مؤمنین بھی۔ اور ان کا کفر اور ان کا نفاق دوسروں کی بہ نسبت بہت عظیم اور شدید ہوتا ہے اور وہ اسی بات کے سزاوار ہیں کہ اللہ پاک نے اپنے رسول پر جو حدود و احکام نازل فرمائے ہیں ان سے بے خبر رہیں' جیسے کہ اعمش نے ابراہیم سے روایت کی ہے کہ ایک اعرابی بدوی زید بن صوحان کے پاس بیٹھا ہوا تھا اور وہ اپنے ساتھیوں سے باتیں کر رہے تھے اور جنگ نہاوند میں ان کا ہاتھ کٹ گیا تھا۔ اعرابی ان سے کہنے لگا کہ تمہاری باتیں تو بڑی پیاری ہیں اور تم بڑے اچھے آدمی معلوم ہوتے ہو لیکن یہ تمہارا کٹا ہوا ہاتھ مجھے تمہارے بارے میں شک پیدا کرتا ہے تو زید نے کہا کہ میرے کٹے ہوئے ہاتھ سے تمہیں شک کیوں ہوتا ہے یہ تو بایاں ہاتھ ہے تو اعرابی نے کہا کہ اللہ کی قسم میں نہیں جانتا کہ چوری میں بایاں ہاتھ کاٹتے ہیں کہ داہنا ہاتھ۔ تو زید بن صوحان بول اٹھے کہ اللہ نے سچ فرمایا تھا کہ ﴿اَلْاَعْرَابُ اَشَدُّ كُفْرًا وَّنِفَاقًا وَّاَجْدَرُ اَلَّا يَعْلَمُوْا حُدُوْدَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ﴾ یعنی یہ کفار اعراب اسی کے سزاوار ہیں کہ حدود اللہ سے ناواقف رہیں۔

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے بالا سناد ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو صحرا نشین ہوا وہ گویا جلا وطن ہے اور جو شکار کے پیچھے دوڑا دوڑا پھرتا ہے بڑا ہی بے سمجھ ہے اور جس نے کسی بادشاہ کی ہمنشینی اختیار کی وہ فتنہ سے دوچار ہو گیا۔"

ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی میں [1] بھی سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے یہ حدیث مروی ہے۔ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اسے حسن غریب بتایا ہے۔ ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کے سوا اور کسی سے روایت کا ہمیں علم نہیں۔ بدویوں میں چونکہ بدمزاجی اجڈ پن اور بدتمیزی ہوتی ہے اس لئے =

[1] ابوداود، کتاب الصید، باب اتباع الصید ٢٨٥٩ وسنده حسن، ترمذی ٢٢٥٦؛ نسائی ٤٣١٤؛ احمد، ١/ ٣٥٧۔

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝١٠٠

ترجمہ: اور جو مہاجرین اور انصار سابق اور مقدم ہیں اور جتنے لوگ اخلاص کے ساتھ ان کے پیرو ہیں اللہ ان سب سے راضی ہوا اور وہ سب اس سے راضی ہوئے اور اللہ نے ان کے لئے ایسے باغ مہیا کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہونگی۔ جن میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔ یہ بڑی کامیابی ہے[١٠٠]

= اللہ نے ان میں سے اپنا رسول نہیں پیدا کیا۔ بعثت نبوت ہمیشہ شہری اور مہذب لوگوں میں ہوا کرتی ہے۔ جیسا کہ اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ ﴿وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ مِّنْ اَهْلِ الْقُرٰى﴾ ❶ یعنی ہم نے تم سے پہلے بھی جتنے رسولوں کو انسانوں کی طرف بھیجا وہ سب شہری اور متمدن تھے۔

ایک مرتبہ ایک اعرابی نے اپنا ہدیہ رسول اللہ ﷺ کی طرف بھیجا تو اس وقت تک اس کا دل خوش نہ ہوا جب تک کہ اس سے کئی گنا زیادہ آپ ﷺ نے اس کے پاس نہ بھیج دیا۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اب میں نے ارادہ کر لیا ہے کہ قریشی' ثقفی' انصاری اور دوسی کے سوا اور کسی کا ہدیہ قبول نہ کروں گا۔ ❷ کیونکہ یہ لوگ متمدن شہری ہیں مکہ طائف' مدینہ اور یمن میں رہتے ہیں۔ اخلاق میں یہ بدویوں سے بہت اچھے ہوتے ہیں۔ کیونکہ اعرابی اجڈ بہت ہوتے ہیں۔''

**آپ ﷺ کا بچوں سے پیار:** حدیث مسلم بالا سناد حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ چند بدوی رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور کہنے لگے کیا تم اپنے بچوں کو چومتے ہو؟ تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا ہاں۔ تو انہوں نے کہا لیکن اللہ کی قسم ہم نہیں چومتے۔ تو رسول اللہ نے فرمایا کہ ''اگر اللہ نے تمہارے دلوں سے محبت اور رحمت کو نکال دیا ہے تو کیا میں اس کا ذمہ دار ہوں'' ❸ اور اللہ خوب واقف ہے ان لوگوں سے جو اس بات کے مستحق ہیں کہ انہیں علم اور ایمان کی توفیق دی جائے اور اپنے بندوں میں علم' جہل' ایمان کفر اور نفاق کی تقسیم بڑی دانشوری سے کی ہے۔ وہ اپنی حکمت اور علم کی بنا پر جو کچھ کرتا ہے کون اس پر حرف گیری کر سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ انہیں میں ایسے تھوڑ دلے بھی ہیں کہ اللہ کی راہ میں اگر وہ کچھ خرچ کرتے ہیں تو اس کو تاوان اور خسارہ سمجھ بیٹھتے ہیں اور تم پر حوادث و آفات کے منتظر رہتے ہیں۔

لیکن یہ حوادث انہیں پر منعکس ہوں گے اور گھوم پھر کر انہیں پر نازل ہوں گے۔ اللہ اپنے بندوں کی پکار کو سننے والا ہے اور اس بات کو جانتا ہے کہ خذلان و نامرادی کا کون مستحق ہے اور نصر و کامیابی کا کون سزاوار ہے۔

اور اعراب کی ایک اور قسم ممدوح ہے یہ وہ لوگ ہیں جو اللہ کی راہ میں اگر کچھ خرچ کرتے ہیں تو اس کو اللہ کے پاس قربت و پسندیدگی کا ایک ذریعہ سمجھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اس کے سبب اپنے لئے رسول اللہ ﷺ کی دعائے خیر حاصل ہو۔ ہاں یقیناً یہ

---

❶ ١٢/ یوسف: ١٠٩۔ ❷ ترمذی، کتاب المناقب، باب فی ثقیف وبنی حنیفة ٣٩٤٥، وسنده حسن، ١٣٤٦؛ متفق علیه ابوداؤد ٣٥٣٧ وهو صحیح، نسائی، ٣٧٩٠ مختصراً؛ ابن حبان ٦٣٨٤؛ مجمع الزوائد، ٤/ ١٤٨۔

❸ صحیح بخاری، کتاب الأدب، باب رحمة الولد وتقبیله ومعانقته ٥٩٩٨؛ صحیح مسلم ٢٣١٧؛ احمد، ٦/ ٥٦۔

انفاق ان کے لئے قربت الٰہی کا سبب ہوگا اور اللہ پاک ان کو اپنی رحمت میں داخل فرمائے گا۔ اللہ بڑا غفور رحیم ہے۔

**مہاجرین وانصار اور ان کے پیروکار:** [آیت: ۱۰۰] اللہ تعالیٰ خبر دے رہا ہے کہ میں ان مہاجرین اور انصار اور تابعین سے راضی ہوں جنہوں نے میری رضامندی اور خوشنودی حاصل کرنے میں سبقت کی ہے اور میری خوشنودی اس طرح ثابت ہے کہ میں نے ان کے لئے جنات نعیم تیار کر رکھے ہیں۔ شعبی کہتے ہیں کہ مہاجرین وانصار میں سے سابقین واولین وہ ہیں جنہوں نے جنگ حدیبیہ میں بیعت رضوان کا شرف حاصل کیا ہے اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ اور سعید بن المسیب اور محمد بن سیرین اور حسن اور قتادہ رحمہم اللہ نے کہا یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ قبلتین کی طرف نماز پڑھی۔

محمد بن کعب القرظی کہتے ہیں کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ ایک آدمی کے پاس سے گزرے اور وہ یہ آیت پڑھ رہا تھا ﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارُ﴾ تو عمر رضی اللہ عنہ نے اس کا ہاتھ تھام لیا اور پوچھا کہ کس نے تمہیں یہ پڑھایا ہے؟ تو کہنے لگا کہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے! تو کہنے لگے اچھا چلو میں تمہیں ابی کے پاس لے چلتا ہوں تاکہ پوچھ لوں۔ اور جب حضرت ابی رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے تو پوچھا' کیا تم نے اس آیت کو اس طرح پڑھنا بتایا ہے؟ تو ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں تو پوچھا کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سنا ہے؟ کہا ہاں! تو عمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ ہم نے وہ اعلیٰ وارفع درجہ پالیا ہے کہ ہمارے بعد کوئی دوسرا یہ منزلت حاصل نہیں کرسکتا۔ تو ابی کہنے لگے اس آیت کی تصدیق سورۂ جمعہ کے اول میں بھی ہے یعنی ﴿وَاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ○﴾ ❶ اور سورۂ حشر میں بھی ہے ﴿وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْ بَعْدِهِمْ﴾ ❷ الی آخرہ اور سورۂ انفال میں بھی ہے ﴿وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْ بَعْدُ وَهَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا مَعَكُمْ﴾ ❸ ابن جریر رحمہ اللہ نے اس کی روایت کی ہے اور کہا کہ حسن بصری رحمہ اللہ ﴿وَالْاَنْصَارُ﴾ کے لفظ کو پیش سے پڑھتے تھے اور ﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ﴾ پر عطف قرار دیتے تھے۔ گویا عبارت یوں ہوئی کہ مہاجرین میں سے سابقین اولین اور انصار اور ان کے تابعین سے اللہ راضی ہے افسوس! کیا کم بختی ہے ان لوگوں کی جو ان صحابہ رضی اللہ عنہم سے بغض رکھتے ہیں انہیں گالیاں دیتے ہیں یا بعض صحابہ کو سب وشتم کرتے ہیں' خصوصاً وہ صحابی جو تمام صحابہ کا سردار ہے پیغمبر کا جانشین ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اسی کا درجہ ہے جس کو افضل صحابہ کا درجہ حاصل ہے یعنی حضرت صدیق اکبر اور خلیفہ اعظم ابوبکر بن ابی قحافہ رضی اللہ عنہ۔ یہ رافضیوں کا نامراد فرقہ افضل صحابہ سے دشمنی رکھتا ہے انہیں گالی گلوچ کرتا ہے۔ ایسی حرکت سے اللہ کی پناہ۔ یہ چیز اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ان کی عقلیں اوندھی ہوگئی ہیں ان کے قلوب الٹ گئے ہیں۔ اگر وہ کمبخت ان لوگوں کو گالیاں دیں جن سے کہ اللہ راضی ہو چکا ہے اور قرآن میں اپنی رضامندی کی انھیں سند دے دی تو پھر کس منہ سے وہ قرآن پر ایمان لانے کا دعویٰ کرتے ہیں اب قرآن پر ایمان ہی کہاں رہا۔ اہل سنت ان لوگوں کی قدر کرتے ہیں اور ان سے راضی ہیں جن سے کہ اللہ راضی ہے اور یہ اہل سنت برا بھلا کہتے ہیں تو ان کو جنہیں خود اللہ نے اور رسول نے برا کہا ہے اور ان لوگوں کو دوست رکھتے ہیں جن کو اللہ دوست رکھتا ہے اور ان کے مخالف ہیں کہ اللہ خود جن کا مخالف ہے یہ اتباع ہدایت کرتے ہیں بدعتی نہیں ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا کرتے ہیں اور مذہب واعتقادات میں نئے نئے شاخسانے نہیں نکالتے۔ فلاح پانے والے اور مؤمن بندوں کی جماعت یہی ہے۔

---

❶ ٦٢/ الجمعة:٣۔ ❷ ٥٩/ الحشر:١٠۔ ❸ ٨/ الانفال:٧٥۔



ترجمہ: اور کچھ تمہارے گردوپیش والوں میں اور کچھ مدینے والوں میں ایسے منافق ہیں کہ نفاق کی حد کمال کو پہنچے ہوئے ہیں آپ ان کو نہیں جانتے۔ ان کو ہم جانتے ہیں ہم ان کو دہری سزا دیں گے پھر وہ بڑے بھاری عذاب کی طرف بھیجے جائیں گے۔[۱۰۱]

منافقین کی نشاندہی: [آیت:۱۰۱] اللہ پاک اپنے رسول ﷺ کو خبر دے رہا ہے کہ عرب کے قبائل میں جو مدینہ کے اطراف میں رہتے ہیں بعض منافق ہیں اور خود مدینہ کے رہنے والے بعض مسلمان بھی درحقیقت منافق ہیں کہ اپنے نفاق کو لئے چل رہے ہیں اور منافقت سے باز نہیں آتے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے شیطان مرید و مارد۔ اور تمرّد فلان علی اللّٰہ یعنی فلاں نے اللہ کی نافرمانی اور سرکشی کی۔ اللہ کا قول ﴿لَا تَعْلَمُهُمْ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ﴾ اللہ کے اس قول ﴿وَلَوْ نَشَآءُ لَاَرَيْنٰكَهُمْ فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۭ وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِيْ لَحْنِ الْقَوْلِ﴾ ❶ کے منافی اور متضاد نہیں ہے یعنی تم انہیں نہیں پہچانتے' ہم انہیں خوب جانتے ہیں اور یہ قول کہ اگر ہم چاہیں تو ہم تمہیں بتلا دیں گے کہ وہ کیسے ہیں تو پھر تم انہیں جان جاؤ گے ان کی صورت دیکھتے ہی اور انہیں پہچان لوگے ان کی کج مج باتوں ہی سے۔ یہ دونوں آیتیں آپس میں ضد نہیں' اس لئے کہ یہ اس قسم کی چیز ہے کہ اس کے ذریعہ ان کی صفات کی نشاندہی کی گئی ہے تاکہ وہ پہچان لئے جاسکیں یہ بات نہیں کہ تم تمام ہی منافقین کو علی الیقین جانتے ہو۔ آپ اہل مدینہ میں سے صرف ان بعض اہل نفاق کو جانتے تھے جو رات دن ملتے جلتے رہتے تھے اور جنہیں آپ صبح و شام دیکھتے تھے صحیح طور پر اس کی تصدیق اس روایت سے بھی ہوتی ہے جو امام احمد رحمہ اللہ نے بالاسناد جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ جبیر فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ! وہ لوگ گمان کرتے ہیں کہ مکہ میں ہمیں کوئی اجر نہیں ملا۔ تو آپ نے فرمایا کہ "اے جبیر! تم لوگوں کا اجر تم کو ضرور دیا جائے گا خواہ تم لوگ مکے نہیں لومڑی کے بھٹ ہی میں کیوں نہ ہو۔" پھر آپ نے میری طرف سر جھکا کر رازدارانہ طور پر فرمایا کہ "میرے اصحاب میں بعض منافق بھی ہیں۔" ❷ مطلب یہ ہے کہ بعض منافقین ایسی کج مج باتیں بولتے رہتے ہیں جن میں کوئی صداقت نہیں ہوتی چنانچہ یہ بھی ایک اسی قسم کا کلام تھا جس کو جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ نے سنا تھا۔ ﴿وَهَمُّوْا بِمَا لَمْ يَنَالُوْا﴾ ❸ کی تفسیر میں یہ بات بیان کی جاچکی ہے کہ نبی ﷺ نے حذیفہ رضی اللہ عنہ کو یہ بات معلوم کرا دی تھی کہ چودہ یا پندرہ متشخص اصحاب ایسے ہیں جو درحقیقت منافق ہیں اور یہ تخصیص اس بات کی مقتضی نہیں کہ آپ ان تمام کے نام جانتے تھے اور ان کے تشخص و عینیت سے واقف تھے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

حافظ ابن عساکر رحمہ اللہ نے ترجمہ ابو عمر البیروتی میں بالاسناد روایت کرتے ہوئے کہا کہ ایک آدمی جس کا نام حرملہ تھا نبی ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ ایمان تو یہاں ہے اور اشارہ کیا اپنی زبان کی طرف اور نفاق یہاں ہوتا ہے اور اشارہ اپنے ہاتھ سے کیا اپنے قلب کی طرف اور اللہ کا نام بھی لیا تو کچھ یونہی سا۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ "اے اللہ! تو اس کی زبان کو ذاکر بنا دے اور قلب شاکر بنا دے اور اس کو میری محبت عطا فرما اور مجھ سے محبت کرنے والوں کی محبت عطا فرما اور اس کے سارے امور خیر کی طرف پھیر

❶ ٤٧/ محمد: ٣٠۔ ❷ احمد، ٤/ ٨٣ وسندہ ضعیف، مسند ابی یعلی ٧٤٠٥ ہیثمی کہتے ہیں اس میں ایک راوی ہے جس کا نام نہیں لیا گیا ہے۔ (مجمع الزوائد، ٥/ ٢٥٥) ❸ ٩/ التوبۃ: ٧٤۔

دے۔" اب اس کی ساری منافقت دور ہوگئی اور کہنے لگا کہ یا رسول اللہ! میرے اکثر ساتھی منافقین ہیں اور میں ان سب کا سردار تھا کیا ان سب کو میں آپ کے پاس پکڑ کر نہ لاؤں؟ تو آپ نے فرمایا کہ "جو آپ ہی میرے پاس آ جائے گا تو ہم اس کے لئے اللہ سے مغفرت چاہیں گے اور جو نفاق پر اصرار کئے رہے گا اللہ اس کو دیکھ لے گا۔ تم کسی کا راز فاش نہ کرو" ❶ ایسی ہی روایت ابواحمد الحاکم نے بھی کی ہے۔ اس آیت کے بارے میں قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ ان لوگوں کو کیا ہوگیا جو بے تکلف لوگوں کے بارے میں اپنا علم ویقین ظاہر کرتے رہتے ہیں کہ فلاں جنتی ہے فلاں دوزخی ہے اور اگر خود ان سے پوچھا جائے کہ تم بتاؤ کون ہو جنتی کہ دوزخی؟ تو کہتے ہیں میں نہیں جانتا۔ حالانکہ آدمی اپنی نسبت تو زیادہ بہتر طریقے سے جان سکتا ہے جو دوسروں کے بارے میں جانتا ہے کہ دوزخی ہیں یا جنتی وہ تو ایسی بات کا دعویٰ کر بیٹھتے ہیں جس کا دعویٰ تو انبیا نے بھی نہیں کیا۔

اللہ کے نبی نوح علیہ السلام نے کہا تھا کہ ﴿وَمَا عِلْمِیْ بِمَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ٥﴾ ❷ یعنی میں نہیں جانتا کہ وہ کیا کرتے ہیں۔ اور اللہ کے نبی شعیب علیہ السلام نے فرمایا تھا ﴿بَقِیَّتُ اللّٰهِ خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۚ وَمَاۤ اَنَا عَلَیْكُمْ بِحَفِیْظٍ٥﴾ ❸ اللہ تعالیٰ کے پاس تمہارے لئے خیر ہے اگر تم مؤمنین ہو اور میں تم پر کوئی نگران کا روز مہ دار تو نہیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کے لئے فرمایا ﴿لَا تَعْلَمُهُمْ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ﴾ یعنی تم ان کو نہیں جانتے ہم جانتے ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے بارے میں مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز جمعہ کا خطبہ دینے کے لئے کھڑے ہوئے اور فرمایا کہ "اے فلاں فلاں لوگو تم مسجد سے نکل جاؤ کہ تم منافق لوگ ہو۔" چنانچہ بڑی رسوائی کے ساتھ وہ مسجد میں سے نکالے گئے۔ وہ مسجد سے نکل رہے تھے اور عمر رضی اللہ عنہ مسجد کی طرف آ رہے تھے۔ تو عمر رضی اللہ عنہ یہ سمجھ کر کہ لوگ پلٹ رہے ہیں تو شاید نماز جمعہ ہو چکی ہے شرما گئے اور شرم کے مارے ان لوگوں سے اپنے کو چھپانے لگے اور یہ لوگ بھی اپنے کو عمر رضی اللہ عنہ سے چھپانے لگے یہ سمجھ کر کہ عمر رضی اللہ عنہ کو بھی ہمارے اس نفاق کا علم ہوگیا ہوگا غرض جب عمر رضی اللہ عنہ مسجد میں آئے تو معلوم ہوا کہ ابھی نماز نہیں ہوئی اور ایک مسلمان نے انہیں اطلاع دی اور کہا اے عمر! خوش ہو جاؤ کہ آج منافقین کو اللہ نے رسوا کر دیا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ یہ مسجد سے نکالا جانا عذاب اوّل ہے اور عذاب ثانی عذاب قبر ہوگا۔ ❹

ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بالا سناد یہی کہا ہے مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے قولہ تعالیٰ ﴿سَنُعَذِّبُهُمْ مَّرَّتَیْنِ﴾ کے بارے میں کہا ہے کہ اس سے مراد قتل اور قید ہے اور ایک دوسری روایت میں بھوک اور عذاب قبر سے تعبیر کی گئی ہے۔ پھر وہ عذاب عظیم کی طرف رد کے جائیں گے ابن جریج کا قول ہے کہ عذاب دنیا اور عذاب قبر مراد ہے پھر وہ عذاب عظیم یعنی عذاب دوزخ میں مبتلا کئے جائیں گے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے دنیا کا اور قبر کا عذاب مراد ہے۔ عبدالرحمٰن بن زید کہتے ہیں کہ دنیا کا عذاب اموال اور اولاد کے فتنہ کا عذاب ہے پھر اللہ کا یہ قول پڑھ کر سنایا ﴿فَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ وَلَاۤ اَوْلَادُهُمْ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا﴾ ❺ یعنی ان کافروں کے اموال اور اولاد تم کو حسد میں مبتلا نہ کر دیں اللہ کا منشا یہ ہے کہ ان چیزوں کے ذریعہ دنیا کی زندگی ہی میں اللہ انہیں عذاب میں مبتلا کر دے کیونکہ یہ مصائب ان کے لئے عذاب ہیں لیکن مؤمنین کے لئے باعث اجر ہیں اور آخرت کے عذاب سے مراد دوزخ کا عذاب ہے۔ محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ پہلے عذاب سے تو مراد وہ عذاب ہے جو اسلام کے پھیل جانے سے انہیں

❶ اس کی سند میں ابوعمر مجہول راوی ہے۔ ❷ ٢٦/ الشعرآء:١١٢۔ ❸ ١١/ هود:٨٦۔

❹ المعجم الأوسط ٧٩٦ وسنده ضعيف جداً اس کی سند میں حسین بن عمرو العنقزی سخت مجروح راوی ہے دیکھئے (الجرح والتعديل، ٣/ ٦١، رقم:٢٧٨) ❺ ٩/ التوبة:٥٥۔

وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّاٰخَرَ سَيِّئًا ؕ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٠٢﴾

ترجمہ: اور کچھ اور لوگ ہیں جو اپنی خطا کے مقر ہو گئے جنہوں نے ملے جلے عمل کئے تھے کچھ اچھے اور کچھ برے اللہ سے امید ہے کہ ان پر توجہ فرمائیں بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے بڑی رحمت فرمانے والے ہیں۔[۱۰۲]

= پہنچا ہے اور بے انتہا رنج وافسوس جوان پر طاری ہوا ہے۔ دوسرا عذاب قبر کا عذاب ہے اور عذاب عظیم وہ ہے جو آخرت میں انہیں ملے گا اور ہمیشہ ہمیشہ کا ملے گا۔

سعید نے قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہوئے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حذیفہ رضی اللہ عنہ کے کان میں کہا کہ ''بارہ منافقین ہیں ان میں سے چھ کو دبیلہ کافی ہے یہ نار جہنم کا ایک شعلہ ہے جو ان کے کاندھے پر لگے گا تو سینے تک جا پہنچے گا یعنی پیٹ کے درد اندرونی بیماریوں اور دملوں سے مریں گے اور باقی چھ اپنی موت سے مر جائیں گے۔'' ❶

سعید رحمۃ اللہ علیہ نے ہم سے بیان کیا کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جب کوئی مرتا اور وہ ان کی نظر میں مشتبہ ہوتا ہے تو حذیفہ رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھتے۔ اگر وہ اس میت کی نماز جنازہ پڑھتے تو خود بھی پڑھتے یہ یقین کر کے کہ یہ میت ان بارہ منافقین میں سے نہیں ہے اور حذیفہ رضی اللہ عنہ اگر نہ پڑھتے تو پھر خود بھی نہ پڑھتے۔ معلوم ہوا ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے حذیفہ رضی اللہ عنہ سے یہ بھی پوچھا تھا کہ اللہ کی قسم بتا دو کہ میں ان بارہ میں سے تو نہیں ہوں تو حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ تم نہیں ہو لیکن تمہارے سوا میں کسی اور کی ذمہ داری نہیں لیتا۔

**تساہل اور سستی سے بچنا چاہئے:** [آیت:۱۰۲] جب اللہ تعالیٰ ان منافقین کا حال بیان کر چکا جو مسلمانوں کے ساتھ جہاد میں شریک ہونے سے رک گئے تھے۔ اور شرکت جنگ سے بے رغبتی' تکذیب اور شک کا مظاہرہ کرتے تھے تو پھر ان گنہگاروں کا ذکر شروع کرتا ہے جو جہاد میں شریک ہونے سے باز رہے تھے صرف سستی اور آرام طلبی کے سبب حالانکہ انہیں تصدیق حق اور ایمان حاصل تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان منافقین کے سوا اور دوسرے لوگ جو جہاد سے رک رہے انہوں نے اپنے قصور کا اعتراف واقرار کر لیا۔ لیکن یہ ایسے لوگ ہیں کہ ان کے دوسرے اعمال صالحہ بھی ہیں' اور ان اعمال صالحہ کے ساتھ اپنی بعض تقصیرات جیسے جہاد سے باز رہنا بھی انہوں نے شامل کر دیا ہے لیکن ان کی اس تقصیر کو اللہ پاک نے معاف فرما دیا ہے۔ اور ان منافقین کی تقصیر کو وہ معاف نہیں کرے گا اور ان کے کوئی اعمال صالحہ ہیں بھی نہیں۔ یہ آیت اگرچہ چند معین اشخاص کے بارے میں نازل ہوئی ہے لیکن سارے مخلص خطا کاروں اور گنہگاروں پر بھی عام ہے۔ اور مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ یہ ابولبابہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے جب کہ انہوں نے بنی قریظہ سے کہا تھا کہ یہ ذبح کی جگہ ہے اور ہاتھ سے اپنے حلق کی طرف اشارہ کیا تھا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ ﴿اٰخَرُوْنَ﴾ سے مراد ابولبابہ رضی اللہ عنہ اور ان کے اصحاب کی جماعت ہے جو غزوۂ تبوک میں شرکت جہاد سے پہلوتہی کئے ہوئے تھے۔ بعض نے کہا ہے کہ ابولبابہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ پانچ آدمی اور تھے' یا سات تھے' یا نو تھے' اور جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ تبوک سے واپس ہوئے تو ان لوگوں نے اپنے کو مسجد کے ستونوں سے باندھ دیا اور قسم کھالی تھی کہ جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود ہم کو نہ کھولیں' ہم نہ =

---

❶ یہ روایت مرسل ہے لیکن یہی روایت متصلاً صحیح مسلم، کتاب صفات المنافقین، باب صفات المنافقین واحکامهم ۲۷۷۹ میں موجود ہے لہٰذا صحیح ہے۔





خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

ترجمہ: آپ ان کے مالوں میں سے صدقہ لے لیجئے جس کے ذریعہ سے آپ ان کو پاک صاف کر دیں گے اور ان کے لئے دعا کیجئے بلاشبہ آپ کی دعا ان کے لئے موجب اطمینان ہے۔ اور اللہ تعالیٰ خوب سنتے ہیں خوب جانتے ہیں۔[۱۰۳] کیا ان کو یہ خبر نہیں کہ اللہ ہی اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور وہی صدقات کو قبول فرماتا ہے اور یہ کہ اللہ ہی توبہ قبول کرنے میں اور رحمت کرنے میں کامل ہیں۔[۱۰۴]

= کھولے جائیں۔ اور جب آیت ﴿وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ﴾ نازل ہوئی تو رسول اللہ ﷺ نے انہیں کھول دیا اور ان کا جنگ سے کوتاہی کا قصور معاف کر دیا۔ بخاری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''آج کی رات دو آدمی میرے پاس آئے اور مجھے ایک ایسے شہر تک لے آئے جو چاندی اور سونے کی اینٹوں سے بنا ہوا تھا وہاں ہمیں بعض ایسے آدمی دکھائی دیئے کہ ان کا آدھا حصہ جسم تو نہایت ہی خوش منظر تھا اور دوسرا آدھا حصہ جسم نہایت ہی بدصورت کہ دیکھنے کو جی نہ چاہے۔ میرے ان ساتھیوں نے ان سے کہا کہ تم اس نہر میں غوطہ لگاؤ وہ غوطہ لگا کر جب باہر نکلے تو ان کا یہ عیب جاتا رہا اور ان کے اجسام سب کے سب حسین دکھائی دیتے تھے۔ میرے ساتھیوں نے مجھ سے کہا کہ یہ جنت عدن ہے اور یہی تمہاری منزل ہے اور کہا کہ وہ لوگ جن کا آدھا جسم خوبصورت سا تھا اور آدھا جسم نہایت بدصورت سا سو اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے اعمال نیک کے ساتھ اعمال بد بھی ملا رکھے تھے اور اللہ کی حدود سے تجاوز کر گئے تھے۔'' ❶ اس آیت کی تفسیر میں بخاری رحمہ اللہ نے مختصراً اسی طرح روایت کی ہے۔

**صدقہ مال کی پاکی کا باعث ہے:** [آیت:۱۰۳۔۱۰۴] اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کو حکم دیا ہے کہ ان کے اموال سے زکوٰۃ وصول کر لیا کرو یہ مال زکوٰۃ ان کو پاک اور مزکی بنائے گا۔ اگرچہ بعض لوگوں نے ﴿اَمْوَالِهِمْ﴾ کی ضمیر ان لوگوں کی طرف پھیری ہے جنہوں نے اپنے گناہوں کا اعتراف کر لیا تھا اور اچھے اور برے دونوں قسم کے اعمال کئے تھے۔ لیکن درحقیقت یہ حکم خاص نہیں بلکہ عام ہے اسی لئے قبائل عرب میں سے بعض مانعین زکوٰۃ نے یہ اعتقاد کر لیا تھا کہ امام کو زکوٰۃ لینے کا حق نہیں' اور یہ بات رسول اللہ ﷺ سے مخصوص تھی اور اسی لئے قولہ تعالیٰ ﴿خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً﴾ سے انہوں نے دلیل لی ہے۔ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور تمام صحابہ رضی اللہ عنہم نے ان کی تاویل اور فہم فاسد کی تردید کر دی اور ان سے جنگ کی تب کہیں انہوں نے خلیفہ وقت کو زکوٰۃ ادا کی جیسا کہ وہ نبی ﷺ کو ادا کیا کرتے تھے۔ حتیٰ کہ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا کہ ''اگر وہ اونٹنی کا ایک بچہ یا رسی کا ایک ٹکڑا بھی مال زکوٰۃ کا روک لیں گے جو نبی ﷺ کو ادا کرتے تھے تو منع زکوٰۃ پر میں ان سے قتال کروں گا۔'' ❷

قولہ تعالیٰ ﴿وَصَلِّ عَلَيْهِمْ﴾ یعنی ان کے لئے دعا کرو اور طلب مغفرت کرو جیسا کہ صحیح مسلم میں عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب کسی کے پاس سے زکوٰۃ کا مال آتا تھا تو نبی ﷺ حسب حکم الٰہی اس کے لئے دعا کرتے تھے چنانچہ جب میرے

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ براءۃ باب قولہ ﴿واخرون اعترفوا بذنوبھم﴾ ٤٦٧٤۔

❷ صحیح بخاری، کتاب الزکاۃ، باب وجوب الزکاۃ ١٤٠٠؛ صحیح مسلم ٢٠۔

باپ نے مال زکوۃ پیش کیا تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "اے اللہ! آل ابی اوفی پر رحم فرما" ❶ ایک دوسری حدیث میں ہے کہ ایک عورت نے کہا کہ یارسول اللہ! میرے اور میرے زوج کے لئے دعا فرمائیے تو کہا کہ "اللہ تیرے اور تیرے زوج پر رحم وکرم فرمائے۔" ❷

قولہ تعالیٰ ﴿اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ﴾ تمھاری دعا ان کے لئے سکون قلب کا سبب ہے بعض نے صلوۃ کو جمع قرار دے کر صلواۃ پڑھا ہے اور دوسروں نے واحد قرار دے کر ﴿اِنَّ صَلَاتَكَ﴾ پڑھا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا ہے کہ سکون کے معنی رحمت کے ہیں اور قتادہ نے کہا ہے اس کے معنی ہیں وقار ﴿وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ﴾ یعنی اے نبی! اللہ تمھاری دعاؤں کو سننے والا ہے اور علیم ہے کہ کون تمہاری دعا کا مستحق ہے۔

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وکیع نے بالا سناد روایت کی ہے کہ نبی ﷺ جب کسی کے لئے دعا فرماتے تھے تو وہ اس کے اور اس کے بیٹوں اور پوتوں کے حق میں قبول ہو جاتی تھی۔ ❸ پھر ابونعیم سے بالا سناد مروی ہے کہ نبی ﷺ کی دعا کسی آدمی اور اس کے بیٹوں اور پوتوں کے حق میں ضرور قبول ہو جاتی تھی اور اللہ کا قول ﴿اَلَمْ يَعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ﴾ یعنی کیا انہیں اس کا علم نہیں کہ اللہ تعالیٰ بندوں کی نیکیوں کو لیتا اور توبہ کو قبول فرماتا ہے۔ اس سے مقصد توبہ اور صدقہ پر لوگوں کو ابھارنا ہے کیونکہ یہی دونوں چیزیں گناہوں کو انسان سے چھڑا دیتی ہیں اور معاصی کو ملیامیٹ کر دیتی ہیں اور اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ جو اس کے پاس توبہ پیش کرے وہ بندے کی توبہ قبول کر لیتا ہے اور جو کسب حلال کا ایک ٹکڑا بھی صدقہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے سیدھے ہاتھ سے لے لیتا ہے پھر وہ صدقہ دینے والے کے لئے اس صدقہ کی پرورش کرتا جاتا ہے اور اس کو چھوٹے سے بڑا بناتا ہے حتیٰ کہ صدقہ کی وہ ایک کھجور کوہ احد کے مانند ہو جاتی ہے جیسا کہ اسی حدیث میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے اور جیسا کہ وکیع نے بھی بالا سناد ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ صدقے کو قبول فرماتا ہے اور اس کو اپنے سیدھے ہاتھ میں لیتا ہے اور اس کی نشو ونما کرتا ہے جیسا کہ تم اپنے گھوڑے کے بچے کو پال کر بڑا کرتے ہو یہاں تک کہ صدقہ کا ایک لقمہ بھی احد کا پہاڑ بن جاتا ہے اس کی تصدیق کتاب اللہ عزوجل سے بھی ہوتی ہے کہ "کیا انہیں علم نہیں کہ اللہ اپنے بندوں کی توبہ کو قبول کرتا ہے اور زکوۃ وصدقات کو لے لیتا ہے" اور قولہ تعالیٰ ﴿يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقٰتِ﴾ ❹، ❺ یعنی اللہ تعالیٰ سود کے منافع کو برباد کر دیتا ہے اور صدقات کو اضعافاً مضاعفاً بڑھاتا رہتا ہے۔

ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے بالا سناد ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ صدقہ کا مال سائل کے ہاتھ میں پڑنے سے پہلے اللہ کے ہاتھ میں پڑتا ہے۔ پھر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ یہ نے آیت پڑھی ﴿اَلَمْ يَعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ﴾ ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تاریخ میں بہ ضمن تاریخ عبداللہ بن الشاعر السکسکی (جو دمشقی تھے لیکن اصل وطن حمص تھا اور فقہا میں سے تھے) بیان کیا ہے کہ معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں لوگوں نے جہاد کیا جن کے سردار عبدالرحمٰن بن خالد بن ولید رضی اللہ عنہ تھے۔ =

❶ صحیح بخاری، کتاب الزکاۃ، باب صلاۃ الإمام ودعائه لصاحب الصدقة ١٤٩٧؛ صحیح مسلم ١٠٧٨؛ ابوداود ١٥٩٠؛ احمد، ٤/ ٣٥٣؛ مسند الطیالسی ٨١٩۔ ❷ ابوداود، کتاب الصلاۃ (الوتر)، باب الصلاۃ علی غیر النبی ﷺ ١٥٣٣ وسنده صحیح احمد، ٣/ ١٩٨؛ دارمی، ١/ ٣٤؛ ابن حبان ٩١٦؛ بیهقی، ٢/ ١٥٣۔

❸ احمد، ٥/ ٣٨٥، ٣٨٦ وسنده ضعیف؛ مجمع الزوائد، ٨/ ٢٦٨۔

❹ ترمذی، کتاب الزکاۃ، باب ماجاء فی فضل الصدقة ٦٦٢ وسنده ضعیف، ابن ابی شیبه، ٣/ ١١٢؛ احمد، ٢/ ٤٠١۔

❺ ٢/ البقرۃ: ٢٧٦۔

وَقُلِ اعْمَلُوْا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ وَسَتُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ١٠٥؀ۚ

ترجمہ: کہہ دے کہ تم عمل کئے جاؤ تمہارے عمل اللہ آپ دیکھ لے گا اور اس کا رسول اور ایماندار اور ضرور تم کو ایسے کے پاس جانا ہے جو تمام چھپی اور کھلی چیزوں کا جاننے والا ہے سو وہ تم کو تمہارا سب کیا ہوا بتلا دے گا۔[۱۰۵]

= تو ایک مسلمان نے مال غنیمت میں سے سو دینار رومی غبن کر لئے اور جب لشکر واپس ہو گیا اور لوگ گھروں کو چلے گئے تو اس کو ندامت نے آ گھیرا۔ اس نے یہ دینار اب امیر لشکر کے پاس پہنچائے' اس نے ان کے لینے سے انکار کر دیا کہ وہ سب لوگ تو اپنے اپنے گھروں کو چلے گئے جن میں یہ تقسیم کیا جا سکتا تھا۔ اب میں تو اس کو لے نہیں سکتا اب تم قیامت کے روز اس کو اللہ کے سامنے پیش کر دینا۔ اب یہ آدمی صحابہ میں سے ہر ایک سے پوچھتا رہا لیکن سب یہی کہتے رہے۔ پھر وہ دمشق آیا اور معاویہ رضی اللہ عنہ کو قبول کرنے کے لئے کہا لیکن وہ بھی انکار کر گئے۔ وہ وہاں سے اپنی حالت پر روتا ہوا نکلا اور عبداللہ بن الشاعر السکسکی کے پاس سے گزرا۔ اس نے پوچھا' کیوں روتا ہے؟ اس نے سارا واقعہ کہہ سنایا کہ کوئی امیر بھی ان کو نہیں لیتا' تو عبداللہ نے کہا کیا تم میری بات سنو گے اس نے کہا ضرور۔ تو کہا تم معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤ اور کہو کہ پانچواں حصہ جو بیت المال کا حق ہے لے لو۔ چنانچہ بیس دینار ان کے حوالے کر دو اور باقی اسی دینار ان لشکریوں کی طرف سے خیرات کر دو جو ان کے حقدار ہو سکتے تھے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ ان کے ناموں اور مقامات وغیرہ سے بھی واقف ہے وہ انہیں اس کا ثواب پہنچا دے گا۔ تو اس آدمی نے ایسا ہی کیا۔ تو معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اگر میں نے اس کو ایسا فتویٰ دیا ہوتا تو مجھے یہ بات اپنی تمام مملکت سے زیادہ محبوب تھی۔ اس نے بہت اچھی تدبیر بتائی ہے۔

سینوں کے راز اللہ علیم وخبیر جانتا ہے: [آیت:۱۰۵] مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ یہ مخالفین امر اللہ کے لئے اللہ کی طرف سے وعید ہے کہ ان کے اعمال اللہ تبارک وتعالیٰ کے سامنے پیش کئے جائیں گے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مومنین میں بھی ان کے اعمال ظاہر کئے جائیں گے اور قیامت کے روز یہ ہونا ضرور ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ﴿يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ؁﴾ ❶ یعنی بروز قیامت تمہارے اعمال پیش ہوں گے اور کوئی ڈھکی چھپی بات بھی پوشیدہ نہ رہ سکے گی۔ اور فرمایا اللہ پاک نے ﴿يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ ؁﴾ ❷ یعنی دلوں کے چھپے ہوئے بھید ظاہر ہو جائیں گے۔ اور فرمایا ﴿وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ؁﴾ ❸ یعنی دلوں میں جو کچھ ہے وہ ظاہر ہو جائے گا اور دنیا کے لوگ اس سے واقف ہو جائیں گے جیسا کہ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ حسن بن موسیٰ نے باسناد مرفوعاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اگر تم میں سے کوئی سخت پتھر کے اندر بھی سما جائے جس میں نہ کوئی سوراخ باقی رہے نہ دروازہ اور اس کے اندر بھی چھپ کر کوئی عمل کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو بھی لوگوں پر ایسا ظاہر کر دے گا گویا یہ ان کے سامنے ہوا ہے۔'' ❹ اور حدیث میں وارد ہے کہ ''زندوں کے اعمال ان اموات پر پیش کئے جاتے ہیں جو ان کے عزیز واقارب ہیں یا ان کے قبائل ہیں اور جو اس وقت عالم برزخ میں ہیں۔'' جیسا کہ ابوداؤد الطیالسی نے کہا ہے۔

صلت بن دینار نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''تمہارے اعمال تمہارے مردہ اقربا اور عشائر پر ان کی =

❶ ٦٩/ الحاقة:١٨۔ ❷ ٨٦/ الطارق:٩۔ ❸ ١٠٠/ العاديات:١٠۔

❹ احمد، ٣/ ٢٨ وسنده ضعيف، مسند ابی یعلی ١٣٧٨؛ ابن حبان ٥٦٧٨؛ حاکم، ٤/ ٣١٤۔



وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۰۶﴾

ترجمہ: اور کچھ اور لوگ ہیں جن کا معاملہ اللہ کے حکم آنے تک ملتوی ہے کہ ان کو سزا دے گا یا ان کی توبہ قبول کر لے گا' اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والا ہے بڑا حکمت والا ہے۔[۱۰۶]

= قبروں میں پیش کئے جاتے ہیں' اگر اعمال خیر ہوتے ہیں تو وہ خوش ہو جاتے ہیں اور اگر بد ہوں تو دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ تو اپنی طاعت کی انہیں توفیق عطا فرما۔" ❶ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عبدالرزاق نے ہمیں خبر دی کہ سفیان نے ایک شخص کو کہتے سنا کہ نبی اکرم ﷺ فرماتے تھے کہ "تمہارے اعمال تمہارے مردہ اقارب وعشائر پر پیش کئے جاتے ہیں اگر وہ اچھے عمل ہوں تو وہ مردے خوش ہو جاتے ہیں اور اچھے نہ ہوں تو کہتے ہیں کہ اے اللہ! تو انہیں موت نہ دے جب تک تو انہیں بھی ایسی ہدایت نہ دے جیسی تو نے ہمیں دی تھی۔" ❷

بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جب کسی مسلمان کا عمل نیک تمہیں پسند خاطر ہو تو کہو کیے جاؤ اللہ تمہارے عمل کو دیکھ رہا ہے اور اس کا رسول اور مومنین بھی اس سے واقف ہو رہے ہیں ❸ اسی قسم کی ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ بالاسناد انس رضی اللہ عنہ مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ "کسی کے اچھے عمل کو دیکھ کر خوش نہ ہو جاؤ انتظار کرو کہ اس کا خاتمہ بھی اس عمل نیک پر ہوتا ہے یا نہیں۔ اس لئے کہ عامل ایک زمانہ طویل تک نیک عمل کرتا رہتا ہے اور وہ اس نیک عمل پر مر جائے تو جنت میں داخل ہو جائے لیکن ناگہاں اس کے حالات بدل جاتے ہیں اور وہ برے اعمال کرنے لگتا ہے۔ اور ایک بندہ ایسا ہوتا ہے کہ ایک زمانے تک برے اعمال کرتا رہتا ہے کہ اگر اسی پر مر جائے تو دوزخ میں چلا جائے لیکن یکا یک کایا پلٹ ہو جاتی ہے اور وہ نیک عمل کرنے لگتا ہے۔ اللہ جب اپنے کسی بندے کے ساتھ خیر کا ارادہ فرمائے تو موت سے پہلے اس کو نیکی کی توفیق دے دیتا ہے اور وہ نیکی پر مرتا ہے۔" لوگوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! یہ کیسے ہوتا ہے؟ تو فرمایا کہ "قبض روح کے وقت وہ عمل صالح کے ساتھ ہوتا ہے۔" ❹

**جنگ تبوک سے پیچھے رہنے والوں کا معاملہ:** [آیت:۱۰۶] ابن عباس رضی اللہ عنہما اور مجاہد، عکرمہ وضحاک رحمہم اللہ وغیرہ نے کہا کہ یہ تین شخص تھے کہ جن کی توبہ کی قبولیت پیچھے پڑ گئی تھی اور وہ مرارہ بن الربیع اور کعب بن مالک اور ہلال بن امیہ رضی اللہ عنہم تھے اور غزوۂ تبوک میں یہ بھی ان لوگوں کے ساتھ بیٹھ رہے تھے جنہوں نے جنگ میں شرکت نہیں کی تھی بہ سبب سستی اور آرام طلبی کے اور اس سبب سے کہ ان کے باغات میں پھل پکنے کا موسم تھا کاشت تیار کھڑی تھی۔ سایہ اور بہار کی لطف انگیزی کا زمانہ تھا۔ یہ کوتاہی از جنگ شک اور منافقت کی بنا پر نہیں تھی چنانچہ ان میں چند لوگ ایسے تھے جنہوں نے اپنے کو ستونوں سے باندھ رکھا تھا جیسے کہ ابولبابہ رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی۔ دوسرے چند لوگوں نے ایسا نہ کیا اور یہ مذکورہ بالا تین اشخاص تھے۔ ابولبابہ رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کی توبہ تو ان لوگوں سے پہلے ہی قبول ہو چکی تھی۔ اور زیر ذکر لوگوں کی توبہ کی قبولیت تعویق میں پڑ گئی تھی حتی کہ یہ آیت نازل ہوئی ❺ =

❶ مسند الطیالسی ۱۷۹٤، اس کی سند میں صلت بن دینار ہے جسے امام احمد نے متروک کہا ہے (المیزان، ۲/ ۳۱۸، رقم:۳۹۰٦) لہٰذا یہ سند سخت ضعیف ہے۔ ❷ احمد، ۳/ ۱٦٥ یہ روایت منقطع یعنی ضعیف ہے۔ سفیان اور انس رضی اللہ عنہ کے درمیان سند میں انقطاع ہے۔

❸ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿یایها الرسول بلغ ماانزل الیك......﴾ قبل حدیث ۷٥۳۰۔

❹ احمد، ۳/ ۱۲۰ وسندہ ضعیف حمید الطویل مدلس وعنعن۔ ❺ الطبری، ۱٤/ ٤٦٥۔



ترجمہ: اور بعضے ایسے ہیں جنہوں نے ان اغراض کے لئے مسجد بنائی ہے کہ ضرر پہنچائیں اور کفر کی باتیں کریں اور ایمانداروں میں تفریق ڈالیں اور اس شخص کے قیام کا سامان کریں جو اس سے قبل ہی اللہ اور رسول کا مخالف ہے اور قسمیں کھا جائیں گے کہ بجز بھلائی کے اور ہماری کچھ نیت نہیں اور اللہ گواہ ہے کہ وہ بالکل جھوٹے ہیں۔[۱۰۷] آپ اس میں کبھی کھڑے نہ ہوں البتہ جس مسجد کی بنیاد اول دن سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے وہ اس لائق ہے کہ آپ اس میں کھڑے ہوں۔ اس میں ایسے آدمی ہیں کہ وہ خوب پاک ہونے کو پسند کرتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ خوب پاک ہونے والوں کو پسند کرتا ہے۔[۱۰۸]

= اور وہ ہے ﴿لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهَاجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ﴾ 1 اور ﴿وَعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا حَتّٰى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ﴾ 2 یعنی اللہ نے نبی اور مہاجرین اور انصار کی توبہ قبول کرلی (آخر آیت تک) اور ان تینوں شخصوں کی توبہ بھی قبول کرلی جو جنگ سے پیچھے رہ گئے تھے حتی کہ اتنی وسیع دنیا بھی ان پر تنگ تر ہوگئی تھی اور کہیں انہیں پناہ نہ مل سکتی تھی جیسا کہ حدیث کعب بن مالک میں اس کا بیان آنے والا ہے اور قولہ تعالیٰ ﴿اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ﴾ یعنی وہ تحت عفو ربانی ہیں اگر وہ چاہے تو ان سے ایسا برتاؤ کرے اور اگر چاہے تو ویسا۔ لیکن اللہ کی رحمت تو اس کے غضب پر سبقت رکھتی ہے اور اللہ تو مستحق عقوبت کو جانتا ہے کہ کون عفو کا مستحق ہے اور وہ اپنے افعال واقوال میں حکیم ہے اس کے سوا کوئی اللہ اور کوئی رب نہیں۔

**منافقین کی مسجد ضرار کا بیان:** [آیت:۱۰۷۔۱۰۸] ان آیات کریمہ کا سبب نزول یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے مدینہ تشریف لانے سے پہلے مدینہ میں قبیلہ خزرج کا ایک آدمی رہتا تھا جس کا نام تھا ابو عامر راہب۔ یہ ایام جاہلیت میں نصرانی ہوگیا تھا اور اہل کتاب کا علم حاصل کر چکا تھا۔ یہ ایام جاہلیت میں ایک عبادت گزار شخص تھا اپنے قبیلہ میں اس کو بڑی بزرگی حاصل تھی۔ جب نبی ﷺ ہجرت فرما کر مدینے تشریف لائے اور مسلمانوں کا آپ کے پاس اجتماع ہونے لگا اور اسلام کا بول بالا ہوگیا اور بدر کی لڑائی میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو غالب رکھا تو ابو عامر پر یہ بات بہت شاق گزری اور کھلم کھلا عداوت ظاہر کرنے لگا اور مدینہ سے بھاگ کر کفار مکہ اور مشرکین قریش سے جا ملا اور انہیں رسول اللہ ﷺ سے جنگ کرنے پر مائل کرتا تھا اب عرب کے سارے قبیلے اکٹھے ہوگئے اور جنگ احد کے لئے پیش قدمی کی نتیجہ میں مسلمانوں کو جو ضرر پہنچا اللہ عزوجل نے اس جنگ میں مسلمانوں کا امتحان لیا دنیا نہ سہی لیکن عاقبت تو متقین ہی کے لئے ہے۔ اس فاسق نے دونوں طرف کی صفوں کے درمیان کئی گڑھے کھود رکھے تھے ان میں سے ایک میں رسول اللہ ﷺ گر پڑے آپ کو مضرت پہنچی۔ آپ کا چہرہ زخمی ہوگیا نیچے کی طرف سے سامنے کے چار دانت آپ کے ٹوٹ گئے۔ سر بھی نبی ﷺ کا زخمی ہوگیا۔ ابو عامر نے شروع جنگ میں اپنی قوم انصار کی طرف بڑھ کر انہیں مخاطب کیا اور انہیں اپنی مدد اور اپنی موافقت کی دعوت دی۔ جب انصار نے ابو عامر کی یہ حرکت دیکھی تو کہنے لگے کہ اے فاسق اے عدو اللہ! اللہ تجھے برباد

1 ۹/ التوبۃ:۱۱۷۔ 2 ۹/ التوبۃ:۱۱۸۔

کرے اور اس کو گالیاں دیں اس کی عزت ریزی کی۔ اب وہ یہ کہتا ہوا واپس ہو گیا کہ میرے بعد میری قوم تو اور بگڑ گئی۔

نبی ﷺ نے اس کے فرار ہونے سے پہلے اس کو دعوت اسلام دی تھی اور قرآن کی وحی اسے سنائی تھی' لیکن اسلام لانے سے اس نے انکار کیا اور سرکشی اختیار کی۔ تو رسول اللہ ﷺ نے اسے بددعا دی کہ "کم بخت جلاوطنی اور پردیس کی موت مرے۔" چنانچہ یہ بددعا اس پر کارگر ہوئی اور یہ بات اس طرح وقوع پذیر ہوئی کہ لوگ جب جنگ احد سے فارغ ہوئے اور اس نے دیکھا کہ نبی ﷺ کا تو اور بول بالا ہو رہا ہے۔ اسلام بڑھتا چلا جا رہا ہے تو وہ ملک روم ہرقل کے پاس گیا اس سے نبی علیہ السلام کے برخلاف مدد مانگی۔ اس نے وعدہ کیا اس نے اپنی امیدیں کامیاب ہوتی دیکھیں تو ہرقل کے پاس ٹھہر گیا اور اپنی قوم انصار میں سے ان لوگوں کو مکہ بھیجا جو اہل نفاق تھے کہ لشکر لے کر آ رہا ہوں رسول اللہ ﷺ سے خوب جنگ ہوگی' ان پر غالب آ جاؤں گا اور انہیں اپنی اسلام سے پہلے کی سابقہ حالت پر آنا پڑے گا اور ان اہل نفاق کو حکم بھیجا کہ اس کے لئے پناہ کی جگہ بنائے رکھو اور میرے احکام اور مراسلے جو لے کر آیا کریں ان کے لئے قیامگاہ اور مامن بنائے رکھو تاکہ اس کے بعد جب وہ خود آئے تو اس کے لئے کمین گاہ کا کام دے۔ چنانچہ ان منافقین نے مسجد قبا کے قریب ہی ایک اور مسجد بنا ڈالی' اس کی تعمیر کر دی اس کو پختہ کر دیا اور رسول اللہ ﷺ کے تبوک سے نکلنے سے پہلے اس کام سے فارغ بھی ہو گئے اور رسول اللہ ﷺ کے پاس یہ درخواست لے کر آئے کہ آپ ہمارے پاس آئیے ہماری مسجد میں نماز پڑھئے تاکہ اس بات کی سند ہو سکے کہ یہ مسجد اپنی جگہ قابل استقرار اور قابل اثبات ہے۔ اور آپ کے سامنے یہ بیان کیا کہ ضعیفوں اور کمزوروں کی خاطر یہ مسجد بنائی گئی ہے اور سردی کی راتوں میں جو بیمار لوگ دور کی مسجد میں نہیں جا سکتے ان کے لئے آسانی کی غرض ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ تو اپنے نبی ﷺ کو اس مسجد میں نماز پڑھنے سے بچانا چاہتا تھا۔ چنانچہ آپ نے فرمایا کہ "ہمیں تو اس وقت سفر درپیش ہے جب ہم واپس ہوں گے اور اللہ نے چاہا تو دیکھا جائے گا" اور جب نبی ﷺ جنگ تبوک سے فارغ ہو کر مدینہ کی طرف واپس ہوئے اور مدینے تک مسافت جب ایک دن یا اس سے کچھ کم رہ گئی تو جبریل علیہ السلام مسجد ضرار کی خبر لئے ہوئے آ پہنچے اور منافقین کے اس راز کو ظاہر کر دیا کہ مسجد قبا کے قریب ایک اور مسجد بنانے سے مسلمانوں کی جماعت میں تفریق پیدا کرنے کا مقصد ان کافروں اور منافقوں نے پیش نظر رکھا ہے۔ وہ مسجد قبا ہے جس کی بنیاد اول روز سے تقویٰ پر اٹھائی گئی ہے۔ اس علم کے بعد نبی ﷺ نے اپنے مدینے پہنچنے سے پہلے ہی چند لوگوں کو اس مسجد ضرار کی طرف بھیج دیا کہ اس کو منہدم کر دیا جائے۔

جیسا کہ علی بن ابی طلحہ نے اس آیت کی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہوئے کہا ہے کہ وہ انصار کے لوگ تھے جنہوں نے ایک مسجد بنائی تھی اور ابو عامر نے ان سے کہا کہ تم ایک مسجد بناؤ اور جس قدر بھی تم سے ممکن ہو اس میں ہتھیار اور سامان جنگ چھپائے رکھو اور اس کو اپنی پناہ اور کمین گاہ بنائے رہو کیونکہ میں قیصر ملک روم کی طرف جا رہا ہوں' روم سے لشکر لے کر آؤں گا اور محمد اور ان کے اصحاب کو مدینہ سے نکال دوں گا۔ چنانچہ یہ منافقین جب مسجد ضرار بنا کر فارغ ہو گئے تو نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور درخواست کی کہ ہم یہ دلی خواہش رکھتے ہیں کہ ایک بار آپ اس مسجد میں آ کر نماز پڑھ لیں اور اس میں ہمارے لئے برکت کی دعا کریں' تو اللہ عزوجل نے یہ وحی نازل فرما دی ﴿لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا﴾ اِلٰی قَوْلِہٖ ﴿الظّٰلِمِيْنَ ۝﴾ [1] یعنی ہرگز اس میں نماز نہ پڑھنا یقیناً وہ مسجد جس کی بنیاد اول یوم سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے زیادہ حقدار ہے اس بات کی کہ تم اسی میں نماز پڑھو' اس میں ایسے پاکیزہ لوگ ہیں جو یہ چاہتے ہیں کہ پاک دل رہیں اور اللہ تعالیٰ ایسے ہی پاکیزہ دلوں کو پسند کرتا ہے۔ سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بالا اسناد یہی

[1] الطبری، ۱٤/ ٤٧٠۔

روایت کی ہے اور محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بالا سناد یہ روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ تبوک سے واپس ہوئے اور مقام ذی اوان میں فروکش ہوئے۔ مدینہ یہاں سے چند گھنٹوں کی مسافت پر ہے۔ اب مسجد ضرار والے آپ کے پاس آئے اور آپ تبوک کی طرف جانے کی تیاری میں مصروف تھے۔ اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نے بیماروں' حاجتمندوں اور بارش اور سردی کی راتوں میں آنے والی جماعت مسلمین کی خاطر ایک مسجد بنائی ہے ہم چاہتے ہیں کہ آپ اس میں تشریف لائیں اور ہمیں اس میں نماز پڑھائیں۔ آپ نے فرمایا کہ ''اس وقت تو سفر درپیش ہے اور میں بہت مصروف ہوں'' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یوں فرمایا کہ ''اگر ہم واپس آئے تو ان شاء اللہ تعالیٰ ہم تمہارے پاس آئیں گے اور تمہیں نماز پڑھائیں گے۔'' چنانچہ جب آپ ذی اوان میں اترے تو اس مسجد ضرار کی خبر اللہ کی طرف سے آپ کو مل گئی۔ آپ نے بنی سالم کے بھائی مالک بن دخشم کو بلایا اور معن بن عدی یا اس کے بھائی عامر بن عدی' غرض ان دونوں کو بلایا اور فرمایا کہ تم دونوں ان ظالموں کی مسجد کی طرف جاؤ اور اسکو منہدم کر دو اور جلا ڈالو۔ یہ دونوں فوراً گئے اور بنی سالم بن عوف کے پاس آئے۔ یہ مالک بن الدخشم کے قبیلہ کے لوگ تھے۔ اب مالک نے معن سے کہا ٹھہرو میں اپنے لوگوں میں سے کسی کے پاس سے آگ لے آتا ہوں۔ اب مالک اپنے لوگوں میں آئے۔ درخت کی ایک بڑی سی لکڑی لی اس کو سلگایا اور فوراً نکل کھڑے ہوئے۔ یہ دونوں مسجد پہنچے۔ مسجد میں یہ کفار موجود تھے' ان دونوں نے مسجد کو جلا دیا اور اس کو گرا دیا۔ لوگ وہاں سے بھاگ کھڑے ہوئے اور قرآن کی یہ آیت ان منافقین کے بارے میں نازل ہوئی ﴿وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا﴾

یہ لوگ جنھوں نے یہ مسجد بنائی بارہ افراد تھے خدام ابن خالد' اسی کے گھر سے مسجد شقاق کی راہ نکلتی ہے' اور ثعلبہ بن حاطب بنی امیہ کے خادم' اور معتب بن قشیر اور ابو حبیبہ بن الازعر' اور عباد بن حنیف' اور حارثہ بن عامر' اور اس کے دونوں بیٹے مجمع اور زید اور نبتل الحارث' اور مخرج اور بجاد بن عمران' اور ودیعہ بن ثابت' اور ابولبابہ کے قبیلہ کے خادم' وہ لوگ جنھوں نے اسکو بنایا وہ قسمیں کھا کر کہہ رہے تھے کہ ہم نے تو نیک ارادے سے اسکی بنا ڈالی ہے۔ ہمارے پیش نظر تو صرف لوگوں کی خیر خواہی تھی۔ لیکن اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ○﴾ اللہ شہادت دیتا ہے کہ یہ لوگ جھوٹ بولتے ہیں یعنی جو انھوں نے قصد کیا اور نیت کر رکھی ہے' اس میں جھوٹے ہیں۔ محض اس مقصد سے مسجد بنائی ہے کہ مسجد قبا کو ضرر پہنچائیں اور کفر کی اشاعت کریں مسلمانوں میں تفریق ڈال دیں' اللہ سے اور اللہ کے رسول سے لڑنے کی خاطر کمین گاہ بنائے رکھیں' جہاں انکے مشورے اور کونسل ہوا کرے' وہ شخص ہے ابو عامر فاسق جسکو راہب سمجھا جاتا ہے' اللہ اس پر لعنت کرے۔ وقولہ ﴿لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا﴾ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس میں نماز پڑھنے سے ممانعت فرما دی۔ نماز نہ پڑھنے میں ان کی تابع ان کی امت بھی ہے چنانچہ مسلمانوں کو بھی تاکید ہے کہ کبھی اس میں نماز نہ پڑھیں۔ پھر مسجد قبا میں نماز پڑھنے پر ابھارا مسجد قبا کی بنیاد شروع ہی سے تقویٰ پر ڈالی گئی ہے۔ تقویٰ طاعت اللہ اور طاعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتے ہیں یہاں مسلمان مل بیٹھتے ہیں دینی مشورے کرتے ہیں اور یہ اسلام اور اہل اسلام کی پناہ کی جگہ ہے اور اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ﴾ اور سیاق عبارت مسجد قبا سے متعلق ہے۔ اسلئے حدیث صحیح میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''مسجد قبا میں نماز پڑھنا ایک عمرہ کے ثواب کے برابر ہے۔'' (1) صحیح حدیث میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قبا کی طرف سوار ہو کر بھی آتے تھے اور پیادہ بھی۔ (2) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اسے بنایا تو آپکی سب سے پہلے تشریف آوری

(1) ترمذی، کتاب الصلاۃ، باب ما جاء فی الصلاۃ فی مسجد قباء ٣٢٤؛ وھو حسن، ابن ماجہ ١٤١١؛ حاکم، ١/ ٤٨٧؛ المعجم الکبیر ٥٧٠۔

(2) صحیح بخاری، کتاب فضل الصلاۃ فی مسجد مکۃ والمدینۃ، باب مسجد قباء ١١٩١؛ صحیح مسلم ١٣٩٩۔

بنی عمرو بن عوف کے پاس تھی اور جہت قبلہ جبرائیل علیہ السلام نے معین کی تھی فَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

ابوداود رحمۃ اللہ علیہ نے بالاسناد ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''یہ آیت اہل قبا کے بارے میں نازل ہوئی ہے'' ﴿فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا﴾ آپ نے فرمایا کہ ''وہ پانی سے طہارت کرتے تھے۔ چنانچہ ان کی تعریف میں یہ آیت اتری ہے۔'' ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب متذکرہ بالا آیت اتری تو آپ عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے اور پوچھا کہ ''تمہاری وہ کون سی طہارت ہے کہ اللہ نے تمہارے لئے جس کی تعریف کی ہے'' تو عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم میں سے جب کوئی مرد یا عورت حاجت سے فارغ ہوتے ہیں تو پانی سے اپنے اندام نہانی کو اچھی طرح دھو لیتے ہیں تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہاں یہی بات ہے۔'' ❷ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قبا میں تشریف لائے اور کہا کہ ''نماز کے لئے تمہاری طہارت کی اللہ پاک نے بڑے اچھے الفاظ میں تعریف کی ہے' سو وہ تمہاری کونسی طہارت ہے'' تو کہا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم کو تو اس کے سوا کوئی علم نہیں کہ یہود ہمارے پڑوسی ہیں اور وہ حاجت سے فارغ ہونے کے بعد پانی سے دھوتے ہیں چنانچہ ہم نے بھی یہی طریقہ اختیار کر رکھا ہے۔ ❸

ابن خزیمہ نے اپنی کتاب حدیث میں لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ''تمہاری کس طہارت کی تعریف اللہ پاک نے کی ہے؟'' تو کہا کہ ہم طہارت کرنے میں پانی استعمال کرتے ہیں۔ ابن جریر نے کہا کہ آیت ﴿فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ﴾ جو اتری ہے وہ حاجت کے بعد پانی سے دھونے والوں کی شان میں ہے۔

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ (بالاسناد) روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم! مسجد قبا میں آئے اور کہا کہ ''اللہ تعالیٰ نے تمہاری طہارت کی بہت اچھی تعریف کی ہے' وہ کیا ہے؟'' تو کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم نے تو آیت میں پانی سے طہارت کے احکام پائے ہیں ❹ (اس میں ایک راوی عبداللہ بن سلام تھے جو اہل توریت تھے)۔ حدیث صحیح میں وارد ہے کہ ''مدینے کے اندر جو مسجد نبوی ہے یہی وہ مسجد ہے جس کے لئے کہا گیا کہ تقویٰ پر اس کی بنیاد اٹھی ہوئی ہے۔'' اور یہ صحیح بات ہے اس آیت اور اس آیت میں کوئی منافات نہیں کیونکہ جب قبا کی تاسیس اول یوم سے بر بنائے تقویٰ ہے تو بدرجہ اولیٰ مسجد نبوی کو یہ خصوصیت حاصل ہونی چاہئے اسی لئے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مسند میں بیان کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جو مسجد تقویٰ کا اساس رکھتی ہے وہ میری یہ مسجد ہے۔'' ❺

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے پھر (بالاسناد) روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں دو آدمیوں نے اس بارے میں اختلاف کیا کہ اس خصوصیت والی مسجد کونسی ہے؟ تو ایک نے کہا کہ وہ مسجد نبوی ہے اور دوسرے نے کہا کہ وہ مسجد قبا ہے یہ دونوں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور آپ سے تحقیق کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اس سے یہی میری مسجد مراد ہے۔'' ❻

---

❶ ابوداود، کتاب الطهارة، باب فی الاستنجاء بالماء ٤٤؛ وهو حسن، ترمذی ٣١٠٠؛ ابن ماجه ٣٥٧۔

❷ المعجم الکبیر ١١٠٦٥ وسنده ضعیف؛ مجمع الزوائد، ١/ ٢١٢۔

❸ احمد، ٣/ ٤٢٢ وسنده ضعیف؛ المعجم الکبیر ٣٤٨۔

❹ احمد، ٦/ ٦ وسنده حسن شهر بن حوشب حسن الحدیث۔

❺ احمد، ٥/ ١١٦ وسنده ضعیف والحدیث الآتی یغنی عنه وانظر سنن الترمذی، ٣٠٩٩، مجمع الزوائد، ٤/ ١٠۔

❻ احمد، ٥/ ٣٣١ وسنده حسن، ہیثمی نے اس کے رجال کو ثقہ کہا ہے دیکھئے (مجمع الزوائد، ٧/ ٧٣)

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے پھر (بالاسناد) روایت کی کہ دو آدمی اس خصوصیت والی مسجد کے بارے میں مختلف الرائے تھے ایک مسجد قبا کو اور دوسرا مسجد نبوی کو بتا رہا تھا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "مسجد تقویٰ یہ میری مسجد ہے۔" ❶

پھر اس کے بعد کئی حدیثیں اسی مضمون کی وارد ہیں' چنانچہ حمید الخراط المدنی نے ابوسلمہ سے پوچھا کہ تم نے اپنے باپ سے مسجد تقویٰ کے بارے میں کیا سنا؟ تو کہا کہ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور پوچھا یا نبی اللہ! مسجد تقویٰ کونسی ہے۔ تو آپ نے مٹھی بھر کنکریاں زمین سے اٹھائیں اور انھیں زمین پر مار کر کہا کہ "وہ یہی مسجد ہے۔" اس وقت آپ مسجد کے صحن میں اپنی بیوی کے ایک کمرے میں تشریف فرما تھے۔ ❷ پھر وہ کہتے ہیں کہ اس کو مسلم ❸ نے بالاسناد حمید الخراط سے روایت کیا ہے کہ خلف اور سلف کی ایک جماعت اسی بات کی قائل ہے کہ وہ مسجد نبوی ہے اور عمر بن خطاب اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے بھی یہی روایت ہے اور ﴿لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ﴾ والی آیت پاک اس بات کی دلیل ہے کہ مساجد قدیمہ میں جن کی اول بنیاد عبادت خداوندی پر اٹھائی گئی ہے نماز پڑھنا مستحب ہے۔ اور اس استحباب کی بھی دلیل ہے کہ جماعت صالحین اور عباد عاملین کے ساتھ نماز پڑھی جائے اور وضو باقاعدہ طور مکمل کیا جائے اور نماز میں میلے یا گندے کپڑوں سے بالکل پاک رہیں۔

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے (بالاسناد) روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز پڑھائی اور اس میں سورۂ روم پڑھی' پڑھنے میں آپ کو کچھ شک سا ہو گیا۔ آپ جب واپس ہوئے تو فرمایا "قرآن پڑھنے میں کچھ گڑبڑ ہو جاتی ہے دیکھو تم میں بعض لوگ ایسے ہیں جو ہمارے ساتھ نماز پڑھتے ہیں لیکن وضو اچھی طرح نہیں کرتے پس جو ہمارے ساتھ نماز پڑھنا چاہے اس کو چاہیے کہ وضو کامل کیا کرے وضو میں کوئی خرابی نہ کرنے پائے۔" ❹

ذوالکلاع سے مروی ہے کہ انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی تو آپ نے یہ ہدایت فرمائی تھی' یہ چیز اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ حسن طہارت قیام فی العبادت میں آسانی پیدا کرتا ہے اور عبادت کی تمیم و تکمیل میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ ابوالعالیہ نے قول پاک ﴿وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ۝﴾ کے بارے میں کہا کہ پانی سے طہارت کرنا تو بیشک بہت اچھی بات ہے لیکن جن کی طہارت کی اللہ تعالیٰ تعریف فرما رہا ہے وہ گناہوں سے اپنے کو پاک رکھنے والے لوگ ہیں۔ اعمش کہتے ہیں کہ اس طہارت سے مراد گناہوں سے توبہ اور شرک سے پاکیزگی ہے۔ حدیث میں وارد ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل قبا سے کہا کہ "اللہ نے جو تمہاری طہارت کی تعریف کی ہے وہ کیسی طہارت ہے تو کہا کہ ہم پانی سے استنجا کرتے ہیں۔" حافظ ابوبکر بزار نے بالاسناد ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ یہ آیت اہل قبا کے بارے میں اتری ہے۔ اور جب آپ نے ان سے سوال کیا تھا تو کہا تھا کہ ہم پہلے ڈھیلے لیتے ہیں پھر پانی سے دھوتے ہیں۔ اس کو بزار نے روایت کیا ہے۔ اس کو صرف محمد بن عبدالعزیز نے اور ان سے ان کے بیٹے نے روایت کی ہے۔ میں نے یہاں یہ تصریح اس لئے کر دی کہ یہ چیز اگرچہ فقہا میں مشہور ہے لیکن اکثر محدثین متاخرین اس کو معروف تسلیم نہیں کرتے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة التوبة، ٣٠٩٩ وسنده صحیح؛ صحیح مسلم، ١٣٩٨، احمد، ٣/ ٨٩۔

❷ احمد، ٣/ ٢٤، وسنده صحیح۔

❸ صحیح مسلم، کتاب الحج، باب بیان المسجد الذی أسس علی التقویٰ...... ١٣٩٨۔

❹ نسائی، کتاب الافتتاح، باب القراءة فی الصبح بالروم ٩٤٨ وهو صحیح، احمد، ٣/ ٤٧٢۔

أَفَمَنْ أَسَّسَ بُنْيَانَهُ عَلَىٰ تَقْوَىٰ مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ أَم مَّنْ أَسَّسَ بُنْيَانَهُ عَلَىٰ شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهِ فِي نَارِ جَهَنَّمَ ۗ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ﴿١٠٩﴾ لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِي بَنَوْا رِيبَةً فِي قُلُوبِهِمْ إِلَّا أَن تَقَطَّعَ قُلُوبُهُمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ﴿١١٠﴾ إِنَّ اللَّهَ اشْتَرَىٰ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُم بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ۚ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ ۖ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ وَالْقُرْآنِ ۚ وَمَنْ أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ ۚ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ ۚ وَذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ﴿١١١﴾

ع ٣

ترجمہ: پھر آیا ایسا شخص بہتر ہے جس نے اپنی عمارت کی بنیاد اللہ سے ڈرنے پر اور اللہ کی خوشنودی پر رکھی ہو یا وہ شخص کہ جس نے اپنی عمارت کی بنیاد کسی گھاٹی کے کنارے پر جو کہ گرنے ہی کو ہو رکھی ہو پھر وہ اس کو لے کر آتش دوزخ میں گر پڑے' اور اللہ تعالیٰ ایسے ظالموں کو سمجھ ہی نہیں دیتا۔[١٠٩] ان کی یہ عمارت جو انھوں نے بنائی ہے ہمیشہ ان کے دلوں میں کھٹکتی رہے گی ہاں مگر ان کے دل ہی اگر فنا ہو جائیں تو خیر' اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے اور حکمت والے ہیں۔[١١٠] بلاشبہ اللہ نے مسلمانوں سے ان کی جانوں کو اور ان کے مالوں کو اس بات کے عوض میں خرید لیا ہے کہ ان کو جنت ملے گی وہ لوگ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں جس میں قتل کرتے ہیں اور قتل کیے جاتے ہیں' اس پر سچا وعدہ کیا گیا ہے توریت میں اور انجیل میں اور قرآن میں اور اللہ سے زیادہ اپنے عہد کو کون پورا کرنے والا ہے تو تم لوگ اپنی اس بیع پر جس کا تم نے معاملہ ٹھہرایا ہے خوشی مناؤ۔ اور یہ بڑی کامیابی ہے۔[١١١]

**مسجد تقویٰ کی تحسین اور مسجد ضرار کا انجام:** [آیت:١٠٩۔١١١] اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ لوگ جنہوں نے مسجد کی بنیاد تقویٰ اور رضائے الٰہی پر رکھی ہے اور وہ لوگ جنہوں نے مسجد ضرار اور مسجد کفر بنائی اور مومنین میں تفریق ڈال دی اور اللہ سے اور اللہ کے رسول ﷺ سے لڑنے کے لئے اس کو جائے پناہ قرار دیا' کیا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں۔ ان لوگوں نے تو اس مسجد ضرار کی بنیاد گویا ایک گڑھے کے ڈھلتے ہوئے کنارے پر رکھی جو اسے جہنم کی آگ میں لے گری اور حدود سے تجاوز کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ ہدایت نہیں فرماتا ہے۔ یعنی مفسدین کے عمل کو اصلاح پزیر نہیں بناتا۔ جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ مسجد ضرار کو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ کے حسب فرمان جب اس میں آگ لگادی گئی تو اس میں دھواں نکل رہا تھا۔ ❶ ابن جریج کہتے ہیں کہ ہمیں معلوم ہوا کہ بعض لوگوں نے ایک جگہ گڑھا کھودا تو اس میں سے دھواں نکلتا ہوا پایا۔ قتادہ نے بھی اسی طرح کہا ہے۔

خلف بن یاسین کوفی کہتے ہیں کہ میں نے منافقین کی اس مسجد کو دیکھا کہ جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا ہے' یہ دیکھا کہ اس میں ایک سوراخ ہے جس میں سے دھواں نکل رہا ہے اور آج کے روز وہ جگہ گندگی پھینکنے کی جگہ بنی ہوئی ہے۔ ابن جریر رحمہ اللہ نے اس کو روایت کیا۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِي بَنَوْا رِيبَةً فِي قُلُوبِهِمْ﴾ یعنی ان کی بنائی یہ عمارت تو ہمیشہ ان کے

❶ الطبری، ١٤/ ٤٩٣۔

دلوں میں تو شک وشبہ کی باعث ہی رہے گی اور اس عمل شنیع کا اقدام کرنے کی وجہ سے ان کے دلوں میں نفاق کا بیج بوتی رہے گی' جیسا کہ گوسالہ پرستوں کے دل میں گوسالہ کی محبت پڑی ہوئی تھی ﴿اِلَّآ اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ﴾ البتہ اس صورت میں ان منافقین کی بیخ کنی ہو سکتی ہے جب کہ اس مسجد ہی کو ختم کر کے ان کے دلوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائیں۔ اللہ اپنے بندوں کے اعمال کو خوب جانتا ہے اور خیر وشر کا بدلہ دینے میں بڑا حکیم ہے۔

**مسلمان کی جان اور مال کے بدلے جنت کا سودا:** اس آیت کے ذریعہ اللہ تعالیٰ خبر دے رہا ہے کہ اس نے اپنے مؤمن بندوں کی جانوں اور مالوں کے بدلے میں جن کو انھوں نے اللہ کی راہ میں خرچ کر دیا ہے جنت کا معاوضہ دے رہا ہے اور یہ معاوضہ معاوضہ نہیں بلکہ اس کا فضل وکرم واحسان ہے کیونکہ بندوں کی قدرت میں جو کچھ تھا وہ انھوں نے کیا اب اپنے مطیع بندوں کے لئے اللہ پاک بھی کوئی معاوضہ قرار دے تو جنت ہی کا قرار دے گا۔ اسی لئے حسن بصری اور قتادہ رحمہما اللہ نے کہا ہے کہ جب اللہ نے ان سے بیع وشریٰ کیا تو ان کی خدمت کی بڑی ہی زبردست قیمت دی ہے۔ اور شمر بن عطیہ نے کہا ہے کہ کوئی ایسا مسلمان نہیں جس کی گردن میں اللہ کا عہد وپیمان نہ ہو' جس پر کہ اس کی موت آئی ہوئی ہو اور اس کا پابند ہوتے ہوئے اس نے جان دی ہو' پھر مذکور بالا آیت تلاوت کی۔ اور اسی لئے کہا جاتا ہے کہ جو اللہ کی راہ میں جہاد کی خاطر نکل کھڑا ہوا گویا اس نے اللہ سے سودا کر لیا اور اللہ نے اس کے ساتھ یہ عقد قبول کر لیا اور اس کو پورا کر دیا۔

محمد بن کعب القرظی وغیرہ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے لیلۃ العقبہ میں بیعت کے وقت کہا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ اللہ کے لئے اور خود اپنے لئے بھی جو شرط چاہیں ہم سے منوا سکتے ہیں۔ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اللہ سے متعلق تو میں تم پر یہ شرط قرار دیتا ہوں کہ اس کے سچے بندے بنے رہو' اس کی عبادت کیا کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ گردانو اور اپنے سے متعلق تم پر یہ شرط قرار دیتا ہوں کہ جن باتوں سے تم اپنی جانوں اور اپنے مالوں کو بچاتے ہو' میرے بھی اسی طرح خیر خواہ بنے رہو۔" تو پوچھا پھر ہمیں کیا ملے گا؟ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "اس کا عوض ہے جنت" تو پوچھنے والوں نے کہا کہ یہ بڑے فائدے کا سودا ہے' نہ ہم عہد شکنی کریں گے نہ ہم سے عہد شکنی ہوگی" تو یہ آیت اتری ﴿اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ﴾۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ﴾ [1] یعنی وہ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں' پس قتل بھی کرتے ہیں اور قتل بھی ہوتے ہیں۔ دونوں باتیں برابر کے ثواب والی ہیں چاہے وہ قتل کر کے غازی بنیں یا شہید ہوں' ہر صورت میں جنت ان کے لئے واجب ہے۔ اسی لئے بخاری ومسلم میں آیا ہے کہ جو اللہ کی راہ میں نکلا اور اس نکلنے سے اس کی غرض سوائے اس کے اور کچھ نہ ہو کہ میری راہ میں جہاد کرے یا میرے رسولوں کی تصدیق کرے حتی کہ اسے موت آجائے' تو اللہ اس بات کا ذمہ دار ہے کہ اس کو جنت میں داخل کرے' اور اگر نہ مرے تو اللہ کے ذمہ ہے کہ جہاں سے وہ چلا ہے اسے وہاں پہنچائے اور اجر مال غنیمت کے ساتھ بامراد پہنچائے۔ [2] وقولہ تعالیٰ ﴿وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ﴾ اپنے وعدہ کی تاکید کے طور پر ہے اور یہ بتلایا جا رہا ہے کہ اس نے اپنی ذات پاک پر اس چیز کو فرض کر لیا ہے اور اپنے رسولوں پر اس وعدہ کی وحی بھی بھیج دی ہے جو موسیٰ علیہ السلام پر اتری ہوئی توریت میں درج ہے اور عیسیٰ علیہ السلام کی انجیل میں بھی ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اترے ہوئے قرآن پاک میں بھی لکھا ہوا ہے' صلوات اللّٰہ وسلامہ علیہم اجمعین۔ وقولہ ﴿وَمَنْ=

---

[1] الطبری، ١٤/ ٤٩٩۔

[2] صحیح بخاری، کتاب فرض الخمس، باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم ((أحلت لكم الغنائم)) ٣١٢٣؛ صحیح مسلم ١٨٧٦۔



ترجمہ: وہ ایسے ہیں جو توبہ کرنے والے ہیں عبادت کرنے والے ہیں حمد کرنے والے روزہ رکھنے والے رکوع اور سجدہ کرنے والے نیک باتوں کی تعلیم کرنے والے اور بری باتوں سے باز رکھنے والے اور اللہ کی حدوں کا خیال رکھنے والے اور ایسے مومنین کو آپ خوشخبری سنا دیجئے۔ [۱۱۲]

= اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ ﴾ اور اللہ سے زیادہ اپنے وعدہ کو پورا کرنے والا اور کون ہو سکتا ہے کیونکہ وہ خلاف عہد کبھی نہیں کرتا۔ جیسا کہ ایک دوسری جگہ فرماتا ہے کہ ﴿ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا ﴾ ❶ اور ﴿ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ﴾ ❷ اور اسی لئے ارشاد ہوتا ہے کہ اللہ سے تم نے جو سودا کیا ہے اس پر خوش ہو جاؤ اور یہ کامیابی بڑی زبردست کامیابی ہے۔ بشرطیکہ تم نے بھی اپنا عہد پورا کر لیا ہو۔

**مؤمنوں کے اوصاف حمیدہ:** [آیت:۱۱۲] یہ آیت پاک ان مؤمنین کی تعریف میں ہے کہ اللہ نے جن کی جانیں اور جن کے مال ان کے ان صفات جمیلہ کے بدلے میں خرید لئے ہیں۔ وہ تمام گناہوں اور سارے فواحش سے باز رہتے ہیں اور اپنے رب کی عبادت پر قائم ہیں۔ اپنے اقوال و افعال پر بڑی کڑی نظر رکھتے ہیں۔ اقوال میں خاص ترین چیز تو اللہ کی حمد ہے۔ اسی لئے فرمایا ﴿ اَلْحٰمِدُوْنَ ﴾ اور افعال و اعمال کی رو سے افضل اعمال صیام ہیں۔ صیام کہتے ہیں کھانے پینے اور جماع سے باز رہنے کو اور سیاحت سے یہی روزہ مراد ہے۔ اسی لئے فرمایا ﴿ اَلسّٰٓئِحُوْنَ ﴾ جیسے کہ اللہ تعالیٰ کے قول ﴿ سٰٓئِحٰتٍ ﴾ میں ازواج النبی کی تعریف فرمائی گئی۔ اور اس ''سائحات'' سے مراد ''صائمات'' ہے۔ اسی طرح رکوع و سجود سے نماز مراد ہے چنانچہ کہا گیا ﴿ اَلرّٰكِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ ﴾ وہ عبادتیں کر کے نہ اپنا ہی فائدہ دیکھتے ہیں بلکہ اللہ کے دوسرے بندوں کو بھی ان کو رشد و ہدایت کر کے اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر پر عمل پیرا ہو کر فائدہ پہنچاتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ کونسا کام کرنا سزاوار ہے اور کون سے کاموں سے ترک واجب ہے۔ اور علماً اور عملاً دونوں طرح حلال و حرام کے بارے میں اللہ کی حدود کی حفاظت پیش نظر رہتی ہے۔ چنانچہ وہ بذات خود عبادت حق اور خیر خواہی خلق دونوں طرح کی عبادت کے علم بردار ہوتے ہیں۔ اسی لئے فرمایا پروردگار نے کہ مؤمنین کو خوشخبری دے دو کیونکہ ایمان ان دونوں باتوں کے اجتماع کا نام ہے اور پوری طرح کی سعادت تو اسی کو حاصل ہے۔ جو ان دونوں باتوں سے متصف ہو۔

**سائحون سے مراد روزہ رکھنے والے ہیں:** سفیان ثوری رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ ﴿ سٰٓئِحُوْنَ ﴾ کے معنی ﴿ صٰٓئِمُوْنَ ﴾ ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اللہ پاک نے قرآن میں جہاں کہیں سیاحت کا لفظ استعمال کیا ہے وہاں صیام ہی مراد ہے۔ ضحاک رحمہ اللہ بھی یہی کہتے ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اس امت کی سیاحت ہے رمضان کے روزے رکھنا۔ مجاہد، سعید، عطاء، عبدالرحمٰن، ضحاک اور سفیان بن عیینہ رحمہم اللہ سب یہی خیال رکھتے ہیں کہ ﴿ سٰٓئِحُوْنَ ﴾ سے مراد روزہ دار ہیں۔ حسن بصری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ سائحون سے رمضان کے روزہ دار مراد ہیں۔ ابو عمرو العبدی بھی یہی کہتے ہیں کہ ایک مرفوع حدیث میں بھی یہی وارد ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ﴿ سٰٓئِحُوْنَ ﴾ ''روزہ دار لوگوں کو کہتے ہیں۔'' ❸ یہ حدیث موقوف زیادہ صحیح ہے۔ عبید بن عمیر کہتے ہیں کہ سوال کرنے پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''صائمین'' کو کہتے ہیں، یہ حدیث مرسل ہے اور جید ہے =

❶ ٤/ النسآء:٨٧۔ ❷ ٤/ النسآء:١٢٢۔ ❸ اس کی سند میں حکیم بن خزام ابو سمیر ہے ابو حاتم نے اسے متروک اور بخاری نے منکر الحدیث کہا ہے۔ دیکھئے (المیزان، ١/ ٥٨٥، رقم:٢٢١٨) لہٰذا یہ روایت مردود ہے۔



مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَنْ يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا أُولِي قُرْبَىٰ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُمْ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ ﴿١١٣﴾ وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ إِبْرَاهِيمَ لِأَبِيهِ إِلَّا عَنْ مَوْعِدَةٍ وَعَدَهَا إِيَّاهُ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ أَنَّهُ عَدُوٌّ لِلَّهِ تَبَرَّأَ مِنْهُ ۚ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ لَأَوَّاهٌ حَلِيمٌ ﴿١١٤﴾

ترجمہ: پیغمبر کو اور دوسرے مسلمانوں کو جائز نہیں کہ مشرکین کے لئے مغفرت کی دعا مانگیں اگرچہ وہ رشتہ دار ہی ہوں اس امر کے ظاہر ہو جانے کے بعد کہ یہ لوگ دوزخی ہیں[۱۱۳] اور ابراہیم علیہ السلام کا اپنے باپ کے لئے دعائے مغفرت مانگنا وہ صرف وعدہ کے سبب سے تھا جو انھوں نے اس سے وعدہ کر لیا تھا۔ پھر جب ان پر یہ بات ظاہر ہوگئی کہ وہ اللہ کا دشمن ہے تو وہ اس سے محض بے تعلق ہو گئے، واقعی ابراہیم علیہ السلام بڑے رحیم المزاج حلیم الطبع تھے۔[۱۱۴]

= اور اصح الاقوال ہے۔ اور یوں بھی کہا گیا ہے کہ سیاحت سے جہاد مراد ہے۔ ابو داود نے اپنی کتاب سنت میں ابو امامہ رضی اللہ عنہ کی حدیث بیان کی کہ یا رسول اللہ! مجھے سیاحت کی اجازت دیجئے۔ تو آپ نے فرمایا کہ "میری امت کی سیاحت جہاد فی سبیل اللہ ہے۔" عمارہ بن غزیہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سیاحت کا ذکر آیا تو آپ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے جہاد فی سبیل اللہ کو اور ❶ بلندیوں پر تکبیر بولتے ہوئے چلنے کو سیاحت بنایا ہے۔" ❷ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کا خیال ہے کہ اس سے علم کے طالبین مراد ہیں اور عبدالرحمٰن بن زید نے کہا ہے کہ مہاجرین مراد ہیں، یہ دونوں باتیں ابن ابی حاتم سے مروی ہیں۔ یہ ذہن نشین رہے کہ یہاں سیاحت سے مراد وہ مفہوم نہیں ہے جو بعض عابد و راہب قسم کے لوگ سمجھے ہوئے ہیں کہ اس سے مجرد سفر اطراف عالم میں مراد ہیں اور وہ لوگ مراد ہیں جو پہاڑوں اور غاروں اور جنگلوں میں پھرتے رہتے ہیں اور بستی سے بھاگتے رہتے ہیں اس لئے کہ ایسا کرنا مشروع نہیں ہے۔ ہاں جب فتنہ کا زمانہ ہو اور دین میں تزلزل واقع ہو جائے تو یہ حدیث صحیح بخاری میں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "عنقریب وہ زمانہ آنے والا ہے جب کہ کسی کا بہترین مال اس کی بکریاں ہوں گی، جن کو وہ پہاڑوں میں اور بارش گاہوں میں ہانکنے لئے پھرتا ہوگا اور فتنوں سے بچنے کے لئے اپنے دین کو لئے بھاگتا ہوگا" ❸ ﴿الْحَافِظُونَ لِحُدُودِ اللَّهِ﴾ سے اللہ کی اطاعت پر قائم رہنے والے لوگ مراد ہیں۔ اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ فرائض الٰہی کو انجام دینے والے اور احکام الٰہی پر قائم رہنے والے لوگ مراد ہیں۔

**مشرکین کے لئے دعائے مغفرت کی ممانعت:** [آیت: ۱۱۳-۱۱۴] مسند امام احمد میں ابن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ابو طالب جب بستر مرگ پر تھے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ان کے پاس ابو جہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے ابو طالب سے فرمایا کہ "اے چچا! آپ ((لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ)) کہہ دیجئے میں اسی ایک جملہ کی آڑ لے کر اللہ کے پاس آپ کی بخشش کے لئے حجت پیش کروں گا۔" تو ابو جہل اور عبداللہ بن ابی امیہ نے کہا کہ اے ابو طالب! کیا تم ملت عبدالمطلب سے روگردانی کرو گے؟ تو ابو طالب نے کہا کہ میں واقعی ملت عبدالمطلب پر جان دوں گا۔ تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میں اس وقت تک آپ کی مغفرت کی دعا

---

❶ ابوداود، كتاب الجهاد، باب في النهى عن السياحة، ٢٤٨٦، وسنده حسن۔

❷ یہ روایت معضل یعنی ضعیف ہے۔ ❸ صحيح بخاری، كتاب الإيمان، باب من الدين الفرار من الفتن، ١٩۔

کرتا رہوں گا جب تک کہ اللہ مجھے منع نہ کر دے۔" چنانچہ یہ آیت نازل ہوئی ﴿مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ﴾ تا آخر یعنی نبی اور ایمان داروں کو یہ لائق ہی نہیں کہ مشرکوں کے لئے استغفار کریں' تا آخر۔ اور یہ آیت بھی اسی سے متعلق نازل ہوئی ﴿اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ اَحْبَبْتَ﴾ یعنی تم جس کو دوست رکھتے ہو اس کو ہدایت نہیں کر سکتے اللہ جس کو چاہے ہدایت کرے۔ ❶، ❷

علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے ایک آدمی کو دیکھا کہ وہ اپنے مشرک والدین کے لئے مغفرت کی دعا کر رہا ہے تو میں نے اس سے کہا کہ مشرکوں کے لئے تم استغفار کر رہے ہو۔ تو اس نے کہا کہ کیا ابراہیم علیہ السلام نے اپنے مشرک باپ کے لئے استغفار نہیں کیا تھا؟ میں نے یہ واقعہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا۔ چنانچہ مندرجہ بالا آیت نازل ہوئی۔ ❸

﴿لِاَبِيْهِ﴾ کے بعد ﴿لَمَّا مَاتَ﴾ (یعنی جب ابراہیم علیہ السلام کے باپ مر گئے) کے الفاظ بھی کہے' لیکن میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ الفاظ سفیان نے خود کہے یا اسرائیل نے یا خود حدیث میں یہ الفاظ شامل تھے۔ میں کہتا ہوں کہ ثابت ہے کہ یہ الفاظ مجاہد نے کہے۔

مسند امام احمد میں ہے کہ بریدہ رضی اللہ عنہ نے روایت کی کہ ہم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے اور سفر میں تھے کہ ایک جگہ اترے اور ہم تقریباً ایک ہزار سوار تھے۔ آپ نے یہاں دو رکعتیں پڑھیں' پھر ہماری طرف متوجہ ہوئے تو ہم نے دیکھا کہ آپ کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے ہیں۔ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ آپ کے پاس آئے اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ پر قربان آپ کیوں رو رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ "میں نے اللہ سے درخواست کی تھی کہ میری ماں کے لئے استغفار کی مجھے اجازت دے لیکن اللہ تعالیٰ نے اجازت نہیں دی' تو آگ کے خوف سے ماں پر میرا دل بڑا دکھا اور میری آنکھیں اشک آلود ہو گئیں میں نے قبل ازیں تم کو تین باتوں سے منع کیا تھا' زیارت قبور سے' لیکن اب قبور کی زیارت کر سکتے ہو صرف اس غرض سے کہ قبرستان جانے سے تم کو اپنی موت یاد آ جائے اور تم نیکیوں کی طرف مائل ہونے لگو' میں نے قربانی کا گوشت تین دن سے زیادہ اٹھا رکھنے پر منع کیا تھا' اب چاہے جتنا کھاؤ اور جتنا ذخیرہ کر رکھو۔ اور برتنوں سے پینے کے بارے میں میری ممانعت تھی' اب چاہے جس برتن سے پیو لیکن کوئی نشہ والی چیز نہ پینا۔" ❹

بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب مکے کی طرف آنے لگے تو راہ میں ایک قبر کے پاس بیٹھ گئے اور قبر کو خطاب فرمانے لگے پھر روتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے' تو ہم نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نے آپ کی مصروفیت دیکھی ہے' تو آپ فرمانے لگے کہ "میں نے اپنی ماں کی قبر کی زیارت کی اجازت اللہ سے طلب کی تھی تو مجھے اجازت مل گئی۔ پھر میں نے استغفار والدہ کی اجازت چاہی تو مجھے اجازت نہیں ملی۔ آپ اس روز اتنا روئے کہ کبھی اتنا نہیں روئے تھے۔" ❺

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم قبرستان کی طرف نکل کھڑے ہوئے' ہم بھی آپ کے پیچھے ہو لئے آپ ایک قبر کے پاس بیٹھ گئے۔ پھر بہت دیر تک مناجات میں رہے پھر آپ رونے لگے۔ آپ کو دیکھ کر ہم بھی رونے لگے۔ اب عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ آپ کی طرف گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر رضی اللہ عنہ کو اور ہمیں بلایا اور پوچھا "تم کیوں روئے؟" ہم نے کہا کہ آپ کا رونا دیکھ کر ہمیں بھی رونا آ گیا۔ کہنے لگے کہ "قبر جہاں میں بیٹھا تھا یہ آمنہ کی قبر ہے۔ میں نے اس قبر کی زیارت کی اجازت اللہ

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة براءة باب قوله ﴿ما كان للنبي والذين امنوا أن يستغفروا للمشركين......﴾ ٤٦٧٥؛ صحیح مسلم ٢٤؛ احمد، ٥/ ٤٣٣؛ المعجم الكبير ٨٢٠؛ السنن الكبرىٰ، ٢١٦٢؛ دلائل النبوة، ٢/ ٣٤٢۔

❷ ٢٨/ القصص:٥٦۔ ❸ ترمذی، کتاب تفسير القرآن، باب ومن سورة التوبة ٣١٠١ وسنده ضعيف ابواسحاق مدلس راوی ہے اور سماع کی صراحت نہیں ہے۔ نسائی، ٢٠٣٨؛ احمد، ١/ ٩٩؛ حاكم، ٢/ ٣٣٥۔ ❹ احمد، ٥/ ٣٥٥؛ صحیح مسلم، کتاب الجنائز، باب استئذان النبی صلی اللہ علیہ وسلم ربه فی زيارة قبر أمه ٩٧٧؛ ابن حبان ٥٣٩٠۔ ❺ الطبری، ٦/ ٤٧٩۔

سے چاہی تھی تو مجھے اجازت دے دی گئی۔'' ❶ اس حدیث کو ایک دوسری طرح بھی بیان کیا گیا ہے۔ پھر حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ بھی تقریباً یونہی ہے لیکن اس میں اور یہ بھی ہے کہ میں نے آمنہ کے لئے دعا کی اجازت اللہ سے مانگی تھی لیکن اجازت نہیں ملی اور مندرجہ بالا آیت نازل ہوئی یعنی ﴿مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا﴾ چنانچہ اپنے باپ کے لئے ایک اولاد کا دل جیسے دکھ سکتا ہے میرا بھی دل دکھا۔ میں نے تم کو زیارت قبور سے منع کیا تھا اب زیارت کیا کرو' یہ چیز آخرت کو یاد دلائے گی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب غزوۂ تبوک سے واپس ہوئے اور عمرہ کی نیت باندھی اور جب عسفان کی گھاٹی سے اترے تو اپنے اصحاب کو حکم دیا کہ ''تم لوگ عقبہ میں آرام سے بیٹھو میں ابھی واپس آتا ہوں۔'' آپ گئے اور اپنی ماں کی قبر کے پاس ٹھہرے اور رب سے بڑی دیر تک مناجات کی' پھر آپ رونے لگے اور بہت روئے۔ آپ کو دیکھ کر اور لوگ بھی رونے لگے اور کہا یہاں رسول اللہ کو کسی چیز نے رلایا' کیا ایسی کوئی نئی بات تو امت میں نہیں پیدا ہو گئی جس کو آپ سہار نہیں سکتے تھے۔ آپ یہ دیکھ کر ان کی طرف آئے اور کہا ''تم کیوں روتے ہو؟'' کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کو روتا دیکھ کر ہم بھی رو پڑے ہیں۔ ہم نے خیال کیا کہ امت میں کوئی نیا حادثہ تو نہیں ہو گیا جس کو آپ برداشت نہیں کر سکے۔ فرمایا ''نہیں' ایک معمولی سی بات تھی' واقعہ یہ ہے کہ میں ماں کی قبر کے پاس ٹھہرا تھا اور قیامت کے روز اللہ تعالیٰ سے ان کی شفاعت کے لئے اجازت چاہی تھی۔ سو اللہ نے اجازت دینے سے انکار کر دیا۔ مجھ پر بہت رقت طاری ہوئی کیونکہ وہ میری ماں تھیں پھر جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے اور کہا کہ ''ابراہیم علیہ السلام کا اپنے باپ کے لئے استغفار کرنا صرف اس بنا پر تھا کہ باپ سے انھوں نے وعدہ کر رکھا تھا کہ دعا کروں گا لیکن جب حکم الٰہی کے ذریعہ معلوم ہو گیا کہ وہ اللہ کا دشمن ہے تو پھر دست برداری اختیار کی۔ پس اے نبی! آپ بھی اپنی ماں سے ابراہیم علیہ السلام کی طرح دست بردار ہو جاؤ'' وہ میری ماں تھیں میرا دل کیسے نہ کڑھتا۔ میں نے اللہ سے دعا کی تھی کہ میری امت سے چار چیزوں کا بوجھ اٹھا لے' تو اللہ تعالیٰ نے دو عذاب اٹھا لئے اور دو عذاب باقی رکھے۔ میں نے دعا کی تھی کہ آسمان سے سنگ باری میری امت پر نہ ہو جیسے دوسری امتوں پر ہوئی ہے اور عذاب کے طور پر زمین میں وہ نہ دھنسا دیے جائیں اور ان کا طبقہ الٹ نہ جائے اور یہ کہ ان میں پھوٹ اور گروہ بندی اور فرقہ واریت نہ ہو اور ان میں آپس میں جنگ نہ ہو۔ تو اللہ پاک نے آسمان سے سنگ باری اور غرق فی الارض سے متعلق دعا تو قبول فرمائی' اور قتال اور پھوٹ سے متعلق دعا قبول نہیں کی۔'' آپ راستہ کاٹ کر اپنی ماں کی قبر کی طرف گئے تھے' کیونکہ آمنہ ایک ٹیلے تلے مدفون تھیں۔ یہ حدیث غریب ہے اور اس کا سیاق عجیب ہے۔

اور اس سے بھی زیادہ عجیب اور قابل انکار بات تو وہ روایت ہے کہ جو خطیب بغدادی نے کتاب السابق واللاحق میں بسند مجہول بیان کی ہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اسناد جوڑی ہے یہ کہانی یوں بیان کی ہے کہ اللہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ماں آمنہ کو زندہ کیا تھا' زندہ ہو کر وہ ایمان لے آئیں' پھر مر گئیں۔ ❷ سہیلی نے بھی الروض میں مجہولین کی ایک جماعت سے سند لیتے ہوئے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ماں اور باپ کو زندہ کر دیا تھا اور وہ ایمان لے آئے تھے۔ حافظ ابن دحیہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث جھوٹی ہے۔ قرآن اور اجماع دونوں اس کو رد کرتے ہیں' اللہ تعالیٰ نے خود قرآن میں فرمایا ہے ﴿وَلَا الَّذِينَ يَمُوتُونَ وَهُمْ كُفَّارٌ﴾ ❸ نہ وہ لوگ بخشے جائیں گے جو کفر کی حالت میں مر گئے۔ ابو عبداللہ قرطبی کہتے ہیں کہ اس حدیث کے مقتضا پر غور کرو' اور ابو عبداللہ نے بڑا تیر مار کر یہ استدلال پیش کیا ہے کہ یہ حیات جدید بالکل اس طرح ہو سکتی ہے جیسے عصر کا وقت گزر جانے پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزہ سے

---

❶ حاکم، ۲/ ۳۳٦ وسندہ ضعیف۔ ❷ الموضوعات، ۱/ ۲۸۳ امام ذہبی کہتے ہیں یہ روایت کذب (جھوٹ) ہے۔ (لسان المیزان، ٤/ ۹۱) ❸ ٤/ النسآء: ۱۸۔

سورج پھر ڈوبنے کے بعد نکل آیا اور آپ نے نماز عصر پڑھ لی تھی۔ اس استدلال کے ذریعہ ابن دحیہ کی تردید کی ہے۔ طحاوی کہتے ہیں کہ شمس والی حدیث ثابت ہے۔ قرطبی کہتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کے والدین کا زندہ ہو جانا نہ عقلاً ممتنع ہے اور نہ شرعاً اور میں نے تو سنا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے چچا ابو طالب کو بھی زندہ کیا تھا اور وہ ایمان لے آئے تھے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ سب صحت حدیث پر موقوف ہے اگر حدیث صحیح ہے تو کوئی مانع نہیں اور حدیث ہی صحیح نہ ہو تو کوئی جھگڑا ہی نہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

عوفی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے اپنی ماں کے لئے استغفار کا ارادہ کیا تھا تو اللہ تعالیٰ نے روک دیا۔ آپ نے فرمایا کہ ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے اپنے باپ کے لئے استغفار کیا تھا تو ﴿وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ﴾ والی آیت اتری۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے بارے میں مروی ہے کہ لوگ اپنے اموات کے لئے استغفار کرتے تھے' تو استغفار ابراہیم والی آیت نازل ہوئی تھی۔ چنانچہ لوگ اس ناجائز استغفار سے باز آ گئے لیکن مسلمان اپنے زندہ مشرکین کے لئے دعائے مغفرت کرنے سے نہیں روکے گئے ہیں۔

قتادہ رحمہ اللہ نے اس آیت کے بارے میں کہا ہے کہ نبی ﷺ کے بعض اصحاب نے کہا یا نبی اللہ ﷺ! ہمارے آباء واجداد بڑے نیک لوگ تھے۔ پڑوس کے ساتھ بڑا اچھا برتاؤ کرتے تھے' صلہ رحمی کے عادی تھے' قیدیوں کو چھڑا دیتے اور لوگوں کو تاوان ادا کرنے کے لئے رقمیں دیتے' کیا ہم ان مردوں کے لئے استغفار نہ کریں؟ تو آپ نے فرمایا ''کیوں نہیں' اللہ کی قسم! میں بھی ابراہیم علیہ السلام کی طرح اپنے باپ کے لئے استغفار کروں گا۔'' چنانچہ فوراً یہ آیت اتری کہ نبی اور مسلمانوں کو اموات مشرکین کے لئے دعا کرنا جائز نہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ ابراہیم علیہ السلام کی طرف سے صفائی پیش فرماتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کا استغفار تو محض وعدہ کی وجہ سے تھا۔ پھر آپ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے چند کلمات مجھ پر القا فرمائے ہیں جو میرے کانوں میں گونج رہے ہیں اور میرے دل میں قرار پزیر ہیں۔ مجھے حکم ہوا ہے کہ بحالت شرک مرنے والے کے لئے مغفرت طلب نہ کروں اور جس نے اپنی ضرورت سے فالتو مال صدقہ کر دیا وہ اس کے لئے بڑی خیر کا سبب ہے اور جس نے روک رکھا وہ اس کے لئے شر کا سبب ہوگا اور حسب ضرورت کھانے اور خرچ کرنے پر اللہ کا کوئی اعتراض نہیں۔'' ❶

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک یہودی مر گیا اس کا بیٹا مسلمان تھا وہ اس کے کفن دفن کے لئے آیا تک نہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کو علم ہوا تو کہا کہ بیٹے کو سزاوار تھا کہ باپ کا جا کر کفن دفن کرتا اور زندہ رہنے تک اس کی خیر وفلاح کے لئے دعا کرتا اور مر جانے پر اس کو اس کے حوالے کر دیتا اور اس کے لئے دعا نہ کرتا۔ اس کی صحت کی شہادت اس روایت سے ملتی ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب ابو طالب مر گئے تو میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ کے گمراہ چچا مر گئے ہیں تو آپ نے فرمایا' جاؤ انھیں دفنا دو اور کچھ نہ کرنا میرے پاس آ جانا۔ ❷ پھر پوری حدیث بیان کی اور روایت کی نبی ﷺ کے سامنے سے جب ابو طالب کا جنازہ گزرا' تو آپ نے فرمایا کہ ''چچا! میں نے تو صلہ رحمی کا حق ادا کر دیا۔'' ❸ اور عطاء بن ابی رباح کہتے ہیں کہ میں کسی اہل قبلہ کی نماز جنازہ پڑھنے سے نہ رکوں گا۔ خواہ وہ ناجائز حمل والی کوئی حبشن ہی کیوں نہ ہو۔ اس لئے کہ صلوٰۃ جنازہ دعا ہے اور مشرکین کے سوا کسی کے لئے دعا کرنے سے اللہ نے نہیں روکا ہے۔

---

❶ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔ ❷ ابوداود، كتاب الجنائز، باب الرجل يموت له قرابة مشرك ٣٢١٤؛ وهو حسن، نسائی ٢٠٠٨۔ ❸ الطبقات، ١/ ٩٩، وسنده ضعيف جداً موضوع اس کی سند میں واقدی متروک راوی ہے۔ (التقريب، ٢/ ١٩٤، رقم: ٥٦٧)

ابن جریر سے روایت ہے کہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ اللہ اس آدمی پر رحم کرے جو ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور اس کی ماں کے لئے دعائے مغفرت کرے۔ میں نے کہا اور باپ کے لئے' تو ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں میرا باپ مشرک مرگیا تھا' اور قولہ تعالیٰ ﴿ فَلَمَّا تَبَيَّنَ﴾ کے بارے میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام باپ کے مرنے تک استغفار کی دعا کرتے رہے اور مرجانے کے بعد جب معلوم ہوا کہ وہ عدو اللہ تھا تو دست برداری اختیار کرلی۔

سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ قیامت کے روز ابراہیم علیہ السلام جب باپ سے ملیں گے تو ان سے دست بردار رہیں گے۔ باپ بدحواس اور پریشان ہوگا اور کہے گا کہ اے ابراہیم! میں نے تیری نہیں سنی لیکن آج تیرا اخلاف نہ کروں گا۔ تو ابراہیم علیہ السلام کہیں گے' اے رب! کیا تو نے مجھ سے وعدہ نہیں کیا ہے کہ قیامت کے روز مجھے رسوا نہ کرے گا پس آج کے روز اس رسوائی سے بڑھ کر اور کونسی رسوائی ہوسکتی ہے۔ تو کہا جائے گا کہ تم پیچھے پلٹ کر تو دیکھو' دیکھتے ہیں کہ وہ ایک نیم جان جانور لتھڑا پڑا ہے اور ایک بجو کی شکل میں مسخ شدہ ہے جس کی ٹانگیں کھینچ کر دوزخ کی طرف لے جایا جارہا ہے۔ ❶

قولہ تعالیٰ ﴿اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ۝﴾ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ﴿اَوَّاهٌ﴾ کے معنی ہیں بہت دعا وزاری کرنے والا۔ ابن الہاد سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک آدمی نے پوچھا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اواہ کے کیا معنی ہیں؟ فرمایا ''بہت تضرع کرنے والا۔'' ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے اس کے معنی رحیم بتائے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے رحیم بعباد اللہ کہا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس کے معنی مؤمن بتاتے ہیں۔ علی بن ابوطلحہ مؤمن تواب کہتے ہیں۔

عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ذوالنجادین نامی ایک شخص کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''یہ اواہ ہے۔'' جہاں کہیں قرآن میں اللہ کا نام آجاتا تو یہ شخص دعا کا ایک نعرہ بلند کرتا۔ ❷ ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ صبح کے وقت تسبیح کی جو پابندی کرتا ہے اس کو اواہ کہتے ہیں۔ ابوایوب کہتے ہیں کہ اواہ وہ ہے جو اپنے گناہوں کو یاد کرکے استغفار کرتا رہے۔ مسلم بن بیان کہتے ہیں کہ ایک آدمی کثرت سے ذکر وتسبیح کرتا تھا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو ''اواہ'' کہا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو دفن کرنے کے بعد کہا ''اللہ تجھ پر رحم کرے تو ایک مرد اواہ تھا۔'' حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد کہ قرآن کی بہت تلاوت کرنے والا تھا۔ ایک شخص کعبۃ اللہ کا طواف کرتے ہوئے بوقت دعا آہ آہ کرتا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ذکر ہوا تو آپ نے فرمایا وہ ''اواہ'' ہے۔ ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک رات میں باہر نکلا تو دیکھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اسی شخص کو چراغ ساتھ لئے دفن کررہے ہیں۔ یہ حدیث غریب ہے اس کو ابن جریر نے روایت کیا ہے۔ سب سے اچھا قول تو یہ ہے کہ اس کے معنی دعا کے ہیں اور یہ سیاق کے مناسب بھی ہیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے جب ذکر کیا کہ ابراہیم کا استغفار بربنائے وعدہ تھا اور ابراہیم کثیر الدعا تھے' ناروا برتاؤ کرنے والے کے ساتھ حلیم تھے اور اسی لئے تو باپ کی اذیت پہنچانے کے باوجود اس کے لئے استغفار کرتے تھے جیسا کہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے ﴿اَرَاغِبٌ اَنْتَ عَنْ اٰلِهَتِيْ يٰۤاِبْرٰهِيْمُ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ لَاَرْجُمَنَّكَ وَاهْجُرْنِيْ مَلِيًّا۝ قَالَ سَلٰمٌ عَلَيْكَ سَاَسْتَغْفِرُ لَكَ رَبِّيْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِيْ حَفِيًّا۝﴾ ❸ یعنی اے ابراہیم کیا تو میرے خدا سے اعراض کرتا ہے۔ دیکھ اگر تو باز نہ آئے گا تو میں پتھر سے تجھے ماردوں گا مجھ سے باز رہ۔ تو ابراہیم علیہ السلام نے کہا سلام علیک' جاتا ہوں لیکن آپ کے لئے اپنے اللہ سے ضرور دعا کرتا رہوں گا وہ مجھ پر بڑا مہربان ہے۔ غرض یہ کہ باپ کی ایذا رسانی پر بھی ابراہیم علیہ السلام نے حلم اختیار کیا' باپ کے لئے دعا اور استغفار کی' چنانچہ اللہ تعالیٰ نے حلیم کا خطاب دیا۔

---

❶ صحیح بخاری، کتاب احادیث الأنبیاء، باب قول الله تعالیٰ ﴿واتخذ الله ابرهيم خليلا﴾ ٣٣٥٠ مرفوعًا۔

❷ احمد، ٤/ ١٥٩، وسنده ضعیف۔ ❸ ١٩/ مریم: ٤٦، ٤٧۔

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ إِذْ هَدٰىهُمْ حَتّٰى يُبَيِّنَ لَهُمْ مَّا يَتَّقُوْنَ ؕ إِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿١١٥﴾ إِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ؕ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿١١٦﴾

ترجمہ: اور اللہ ایسا نہیں کرتا کہ کسی قوم کو ہدایت کے پیچھے گمراہ کر دے جب تک کہ ان چیزوں کو صاف صاف نہ بتلا دے جن سے وہ بچتے رہیں' بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں'[۱۱۵] بلا شبہ اللہ ہی کی سلطنت ہے آسمانوں اور زمین میں وہی جلاتا اور مارتا ہے' اور تمہارا اللہ کے سوا نہ کوئی یار ہے نہ مددگار ہے۔[۱۱۶]

**اللہ تعالیٰ اتمام حجت کے بغیر لوگوں کو عذاب نہیں دیتا:** [آیت:۱۱۵۔۱۱۶] اللہ تعالیٰ اپنے نفس کریمہ اور حکمت عادلہ سے متعلق ارشاد فرماتا ہے کہ جب تک اللہ کسی قوم کی طرف پیغمبر بھیج کر حجت ختم نہیں کر لیتا ہے اس کو گمراہی کے لئے چھوڑ نہیں دیتا جیسا کہ دوسری جگہ فرمایا ہے کہ اہل ثمود کو ہم نے ہدایت دی۔ مجاہد نے قولہ تعالیٰ ﴿وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ إِذْ هَدٰىهُمْ﴾ کے بارے میں کہا کہ اللہ عزوجل کا بیان مؤمنین سے مشرکین کے لئے ترک استغفار کے بارے میں خاص ہے اور ویسے مؤمنین کے لئے اللہ کی اطاعت اور معصیت کا فعل عام ہے یعنی تم اپنی مرضی کے مختار ہو' اپنی مرضی سے طاعت اختیار کرو یا معصیت اختیار کرو چھوڑنا چاہتے ہو تو چھوڑ دو لیکن ترک استغفار کا بیان عمومی نہیں بلکہ خصوصی ہے۔ ابن جریر کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کہتا ہے کہ اگر تم اپنے اموات مشرکین کے لئے استغفار کرو تو کیا ضرور ہے کہ اللہ تمہیں گمراہ قرار دے جب کہ اس نے تم کو ذاتی حد تک ہدایت کی توفیق دے دی اور اللہ اور رسول پر ایمان لانے کی عزت بخشی حتی کہ تم کو منہیات سے روک دیا اور تم اس سے باز رہے لیکن قبل اس کے کہ وہ ان منہیات کی کراہت اور ممانعت بیان فرمائے اور ان منہیات کی طرف جھک پڑو' وہ کیوں تم پر ضلال و گمراہی کا حکم لگائے اس لئے کہ طاعت و معصیت تو امر و نہی سے تعلق رکھتے ہیں' لیکن جو ایمان ہی نہ لایا ہو اور نہ وہ باز رہا ہو تو اس کو حکم کی انجام دہی سے متعلق مطیع اور ممنوع کے ارتکاب سے عاصی کہہ ہی نہیں سکتے۔ اللہ کا یہ قول کہ وہ مالک الملک ہے زندہ بھی کرتا ہے اور مارتا بھی ہے یہ اللہ کی طرف سے اپنے مؤمن بندوں کے لئے مشرکین اور کفار سے قتال کی تحریض ہے اور یہ کہ انھیں اللہ کی مدد کا بھروسہ رکھنا چاہئے اور اللہ کے دشمنوں سے ڈرنا نہیں چاہئے کیونکہ انھوں نے اللہ کو چھوڑ دیا تو پھر ان کا نہ کوئی ولی ہے نہ مددگار۔

حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ نے فرمایا ''کیا تم وہ سنتے ہو جو میں سنتا ہوں'' تو لوگوں نے کہا کہ ہم تو کچھ نہیں سن رہے ہیں تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''میں آسمان کا چرچرانا سن رہا ہوں اور وہ بوجھوں کیوں نہ دبے اور کیوں نہ چرچرائے آسمان میں بالشت بھر جگہ بھی تو ایسی نہیں جہاں کوئی نہ کوئی فرشتہ سجدہ یا قیام میں موجود نہ ہو'' ❶ کعب الاحبار رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ سوئی کی نوک برابر بھی کوئی جگہ زمین میں ایسی نہیں جہاں کوئی فرشتہ اللہ کی تسبیح میں مصروف نہ ہو اور آسمان کے فرشتے ذرات زمین سے زیادہ تعداد میں ہیں اور عرش کے حامل فرشتوں کے ٹخنے سے ساق تک کی مسافت ایک سو برس کی مسافت ہے۔

---

❶ ابن ابی حاتم وسندہ ضعیف سعید وقتادہ عنعنا۔

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِیِّ وَالْمُهٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُ فِیْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ یَزِیْغُ قُلُوْبُ فَرِیْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَیْهِمْ ؕ اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ﴿۱۱۷﴾ وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِیْنَ خُلِّفُوْا ؕ حَتّٰۤى اِذَا ضَاقَتْ عَلَیْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَیْهِمْ اَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوْۤا اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّاۤ اِلَیْهِ ؕ ثُمَّ تَابَ عَلَیْهِمْ لِیَتُوْبُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ﴿۱۱۸﴾ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ ﴿۱۱۹﴾

ع ۱۴ / ۸

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے پیغمبر کے حال پر توجہ فرمائی اور مہاجرین اور انصار کے حال پر بھی جنہوں نے ایسی تنگی کے وقت پیغمبر ﷺ کا ساتھ دیا بعد اس کے کہ ان میں سے ایک گروہ کے دلوں میں کچھ تزلزل ہو چلا تھا' پھر اللہ نے ان کے حال پر توجہ فرمائی' بلاشبہ اللہ تعالیٰ ان سب پر بہت ہی شفیق مہربان ہے۔ [۱۱۷] اور تین شخصوں کے حال پر بھی جن کا معاملہ ملتوی چھوڑ دیا گیا تھا یہاں تک کہ جب زمین باوجود اپنی فراخی کے ان پر تنگی کرنے لگی اور وہ خود اپنی جان سے تنگ آ گئے اور انھوں نے سمجھ لیا کہ اللہ سے کہیں پناہ نہیں مل سکتی بجز اس کے کہ اسی کی طرف رجوع کیا جائے پھر ان کے حال پر توجہ فرمائی تا کہ وہ آئندہ بھی رجوع کیا کریں بیشک اللہ تعالیٰ بہت توجہ فرمانے والے بڑے رحم والے ہیں۔ [۱۱۸] اے ایمان والو اللہ تعالیٰ سے ڈرو! اور سچوں کے ساتھ رہو۔ [۱۱۹]

**جنگ تبوک ایک مشکل ترین سفر:** [ آیت: ۱۱۷-۱۱۹ ] مجاہد وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ یہ آیت غزوۂ تبوک سے متعلق ہے۔ یعنی لوگ جب غزوۂ تبوک کے لئے نکلے تو بڑی سخت گرمی تھی' سال قحط زدہ تھا پانی اور زادراہ کی سخت تنگی تھی' (1) قتادہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جنگ تبوک کے لئے جب چل کھڑے ہوئے تو بڑی سخت گرمی تھی اللہ ہی جانتا ہے کہ کیسی سخت مصیبتیں مجاہدین کو پہنچیں' حتی کہ کہا جاتا ہے کہ ایک کھجور کے دو ٹکڑے کر کے دو آدمیوں میں بانٹ دیا جاتا تھا۔ کھجور دست بدست بڑھائی جاتی' ایک اس کو تھوڑا چوستا پھر پانی پی لیتا پھر دوسرا چوستا اور پانی پی کر تسلی حاصل کر لیتا۔ پھر اللہ نے ان کی سن لی' غزوہ سے وہ واپس ہوئے۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے تنگدستی کی کیفیت پوچھی گئی تو کہا کہ ہم جنگ تبوک کے لئے نبی کریم ﷺ کے ساتھ نکلے۔ سخت موسم گرما تھا۔ ہم نے ایک جگہ قیام کیا وہاں ایسی زبردست تشنگی سے ہمیں سابقہ پڑا کہ ہم نے گمان کر لیا کہ ہمارا دم ہی نکل جائے گا۔ اگر کوئی آدمی پانی کی تلاش میں جاتا تو وہ یقین کر لیتا کہ واپس ہونے سے پہلے اس کو موت آ جائے گی۔ لوگ اونٹوں کو ذبح کرتے ان کے معدوں میں ایک مقام پر پیے ہوئے پانی کا ذخیرہ جمع رہتا ہے' اس کو نکال لیتے اور پی لیتے اور بچا ہوا کچھ حصہ اپنے جگر پر لگا لیتے۔ تو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا کو قبولیت کا شرف بخشا ہے ہمارے لئے دعا فرمایئے! حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''کیا تم ایسا چاہتے ہو؟'' صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کی۔ ہاں۔ تو آپ نے اپنے دونوں ہاتھ دعا کے لئے اٹھائے ابھی دعا ختم بھی نہیں ہوئی تھی کہ بادل چھا گئے اور موسلا دھار بارش ہونے لگی۔ پھر تھوڑی دیر بعد پانی تھم گیا۔ لوگوں نے اپنے برتن بھر

(1) الطبری، ۱۴/ ۵۴۰۔

لئے۔ اب ہم لشکر کے پڑاؤ سے باہر نکلے تو دیکھا کہ چھاؤنی سے آگے کہیں پانی نہیں برسا ہے۔

ابن جریر قولہ تعالیٰ ﴿لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ﴾ کے بارے میں کہتے ہیں کہ اس آیت میں عسرۃ سے مراد نفقہ زادراہ اور پانی کی تنگی مراد ہے۔ ﴿مِنْ م بَعْدِ مَا كَادَ﴾ یعنی اس کے بعد کہ ان کے دل بدگمان اور شک سے ٹیڑھے ہونے لگے تھے' حق سے ہٹنے لگے تھے۔ جو مشقت اور شدت و مصیبت کہ اس سفر میں پڑی اس سے لوگوں کے دل دین رسول اللہ سے شک میں پڑ گئے تھے' اب اللہ تعالیٰ نے ان پر رحم کیا اور اپنی طرف رجوع ہونے کی توفیق بخشی اور اثبات علی الدین کی عزت عطا فرمائی۔ وہ تو بڑا مہربان اور رحیم ہے۔ [1]

**پیچھے رہنے والے تین مخلص مسلمانوں کی توبہ کا ذکر:** ابن کعب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ غزوۂ تبوک میں اپنے شریک نہ ہونے کی داستان اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ نہ دینے کا واقعہ کعب بن مالک رضی اللہ عنہ یوں بیان کرتے ہیں کہ میں غزوۂ تبوک کے سوا اور کسی جنگ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت سے محروم نہیں رہا۔ البتہ جنگ بدر میں بھی میں شرکت سے عاری تھا۔ لیکن ان شرکت نہ کرنے والوں پر کوئی عتاب نہیں ہوا تھا۔ بات یہ تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت قریش کے ایک قافلہ کی خاطر مدینے سے باہر نکلے تھے۔ وہاں حسب منشاء الٰہی اللہ کے دشمنوں سے تصادم ہو گیا کوئی قرارداد بھی نہیں تھی۔ میں لیلۃ العقبہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا جب کہ اسلام پر ہم نے عہد و پیمان باندھا تھا اور میرے لئے تو لیلۃ العقبہ میں حضوری غزوۂ بدر کی حضوری سے بھی کہیں زیادہ پسند تھی اگرچہ بدر کی شہرت اور آوازہ لوگوں میں بہت زیادہ ہے۔ اب غزوۂ تبوک میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شرکت سے محروم رہنے کا میرا واقعہ یہ ہے کہ جس زمانہ میں میں شرکت تبوک سے پیچھے رہ گیا اس وقت میں انتہائی خوش حالی اور مالداری میں تھا۔

اس سے پہلے دو سواریاں میرے پاس کبھی نہیں ہوئی تھیں اور اس جنگ میں تو دو سواریاں بھی رکھ سکتا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی جنگ کا ارادہ فرماتے تو عام طور پر اس خبر کو پھیلنے نہ دیتے۔ جب یہ جنگ ہوئی ہے تو بڑی سخت گرمی کا زمانہ تھا دور دراز اور جنگلوں کا سفر درپیش تھا اور کثیر التعداد دشمن سے سامنا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے امور میں مسلمانوں کو آزاد رکھا تھا کہ جس طرح چاہیں دشمن کے مقابلے کی تیاری کر لیں اور اپنا ارادہ مسلمانوں پر ظاہر فرما دیا تھا اور مسلمان نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس کثیر تعداد میں تھے کہ درج رجسٹر نہ ہو سکتے تھے۔ کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ بہت کم ایسے لوگ ہوں گے کہ جن کی غیر حاضری کا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم ہو سکے گا بلکہ گمان تھا کہ کثرت لشکر کی وجہ سے غائب رہنے والے کا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم بھی نہ ہو سکے گا جب تک کہ اللہ ہی کی طرف سے بذریعہ وحی علم نہ ہو جائے۔ یہ لڑائی جس وقت سرزد ہوئی تھی وہ زمانہ پھلوں کے پکنے کا تھا سایہ گستری' بار آوری اور خنکی کا موسم تھا۔ ایسے زمانہ میں میری طبیعت آرام طلبی اور راحت گیری کی طرف بہت مائل ہو گئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور مسلمانوں نے تیاریاں شروع کر دیں۔ میں صبح اٹھ کر تیاری جہاد کے لئے باہر نکلتا لیکن خالی واپس ہوتا اور تیاری اور اسباب سفر کی خریداری وغیرہ کچھ نہ کرتا' دل بہلا لیتا کہ جب میں چاہوں گا دم بھر میں تیاری کر لوں گا۔ دن گزرتے چلے گئے' لوگوں نے تیاریاں مکمل کر لیں حتی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے ساتھ دیگر مسلمان چل کھڑے ہوئے' جہاد کے لئے روانہ ہو گئے۔ میں نے دل میں کہا کہ ایک دو دن بعد تیاری کر کے میں بھی مل جاؤں گا اس عرصہ میں مسلمانوں کا لشکر بہت دور جا چکا۔ میں تیاری کے لئے باہر نکلا لیکن پھر بغیر تیاری کے واپس آ گیا حتی کہ ہر روز یہی ہوتا رہا دن نکل گئے۔ لشکر جنگ کرنے لگا۔ اب میں نے کوچ کا ارادہ کر لیا کہ جلدی سے پہنچ کر شامل ہو جاؤں کاش اب بھی کوچ کر جاتا لیکن آخرکار یہ بھی نہ ہو سکا۔ اب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے تشریف لے جانے کے بعد جب کبھی میں بازار میں نکلتا تو مجھے یہ دیکھ کر

[1] الطبری، ١٤/ ٥٣٩۔

بڑا دکھ ہوتا کہ جو مسلمان نظر آتا ہے اس پر یا تو نفاق کی پھٹکار نظر آتی ہے یا ایسے مسلمان دکھائی دیتے ہیں جو واقعی اللہ کی طرف سے معذور اور لنگڑے لولے تھے۔ جب نبی اکرم ﷺ تبوک پہنچ چکے تو مجھے یاد فرمایا اور پوچھا کعب بن مالک کیا کر رہا ہے؟ تو بنی سلمہ کے ایک شخص نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! اس کو خوش عیشی اور آرام طلبی نے مدینے ہی میں روک لیا ہے۔ تو معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے غلط خیال قائم کیا۔ یا رسول اللہ ﷺ! اسے تو بھلائی اور نیکی کے سوا کچھ نہیں آتا۔ رسول اللہ ﷺ یہ سن کر خاموش ہو رہے اور جب رسول اللہ ﷺ تبوک سے واپس تشریف لانے لگے تو میں سخت پریشان تھا کہ اب کیا کروں۔ میں غلط حیلے سوچنے لگا تا کہ آپ کے عتاب سے محفوظ رہ سکوں۔ چنانچہ ہر ایک سے رائے لینے لگا اور جب معلوم ہوا کہ نبی اکرم ﷺ تشریف لا چکے ہیں تو اب غلط سوچ بچار سے میں دست بردار ہو گیا۔ اب میں نے اچھی طرح معلوم کر لیا کہ میں کسی حیلے سے بھی نہیں بچ سکتا۔ چنانچہ میں نے سچ سچ کہنے کا ارادہ کر لیا۔ نبی ﷺ جب سفر سے واپس آئے تو سب سے پہلے مسجد گئے۔ دو رکعت نماز پڑھی پھر لوگوں کے ساتھ مجلس کی۔ اب جنگ میں شریک نہ رہنے والے آ آ کر عذر و معذرت کرنے لگے اور قسمیں کھانے لگے ایسے لوگوں کی تعداد اسی (۸۰) سے کچھ اوپر تھی۔ نبی ﷺ بحکم ظاہر ان کی بات قبول کیے جا رہے تھے اور ان کی کوتاہیوں کے لئے طلب مغفرت کر رہے تھے لیکن ان کے دلوں کے بھیدوں کو اللہ کے حوالے کر رہے تھے۔ میری باری آئی میں نے آ کر سلام عرض کیا۔ آپ نے غضب آگیں تبسم فرمایا' پھر مجھ سے کہا ''یہاں آؤ!'' میں سامنے جا بیٹھا۔ مجھ سے فرمایا ''تم کیوں رک رہے کیا تم نے تیاری جہاد میں خریداری نہیں کر لی تھی۔'' میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! اگر میں اس وقت آپ کے سوا کسی اور سے بولتا تو ایسے معقول عذرات پیش کر سکتا کہ ان کو قبول کرتے بنتی کیونکہ مجھے بحث و تکرار و معذرت کرنا خوب آتا ہے لیکن اللہ کی قسم! میں جانتا ہوں کہ اس وقت تو جھوٹی بات بنا کر میں آپ کو راضی بنا لوں گا۔ لیکن جلد تر ہی اللہ آپ کو مجھ سے ناراض بنا دے گا' اور اگر میں نے سچ سچ کہہ دیا تو حسن عاقبت کی مجھے اللہ کی طرف سے امید ہو سکتی ہے۔

یا نبی اللہ ﷺ! اللہ کی قسم! میں کوئی معقول عذر نہیں رکھتا تھا میرے پاس عدم شرکت جنگ کا درحقیقت کوئی حیلہ نہیں۔ تو آپ نے فرمایا ہاں یہ تو سچ کہتا ہے۔ اچھا تو اب چلے جاؤ اور انتظار کرو کہ اللہ تمہارے بارے میں کیا حکم فرماتا ہے۔ چنانچہ میں چلا گیا' بنی سلمہ کے لوگ بھی میرے ساتھ اٹھے اور ساتھ ہو لئے اور کہنے لگے اللہ کی قسم! ہم نے تمہیں پہلے کبھی کوئی خطا کرتے نہیں دیکھا ہے۔ دوسرے لوگوں نے جیسے عذرات پیش کر دیئے تم نے حضور ﷺ کے سامنے کچھ بھی عذر نہیں کیا اور نہ نبی ﷺ نے دوسروں کے لئے جیسے استغفار کیا تھا تمہارے لئے بھی حضور ﷺ کا یہ استغفار کافی ہوتا۔ غرض یہ کہ لوگوں نے اس بات پر اس قدر زور دیا کہ میں نے ایک بار یہ ارادہ کر ہی لیا تھا کہ پھر واپس جاؤں اور کوئی عذر تراش دوں لیکن میں نے ان لوگوں سے دریافت کیا کہ میری طرح کیا کسی اور کی بھی صورت حال ہے؟ کہا ہاں تمہاری طرح اور دو آدمی ہیں کہ سچ سچ کہہ دیا ہے۔ میں نے پوچھا وہ کون ہیں۔ کہا گیا مرارہ بن الربیع العامری اور ہلال بن امیہ الواقفی۔ کہا گیا کہ یہ دونوں مرد صالح ہیں' بدر میں شریک تھے اب میرے سامنے ان کا نقش قدم تھا اس لئے میں دوبارہ نبی اکرم ﷺ کے پاس نہ گیا۔ اب معلوم ہوا کہ نبی اکرم ﷺ نے ہم تینوں سے سلام کلام کرنے سے لوگوں کو ممانعت کر دی ہے اور لوگوں نے ہمارا بائیکاٹ کر دیا ہے اور ہم سے ایسے بدل گئے ہیں کہ زمین پر رہنا مجھے بوجھ معلوم ہونے لگا۔ ہم پر اس ترک تعلقات کے پچاس دن گزر گئے۔ ان دونوں نے تو منہ چھپا کر خانہ نشینی ہی اختیار کر لی روتے بیٹھے رہے' میں ذرا سخت مزاج تھا قوت برداشت تھی۔ جا کر جماعت کے ساتھ برابر نماز پڑھتا تھا بازاروں میں گھومتا تھا لیکن مجھ سے کوئی بولتا نہ تھا۔ نبی اکرم ﷺ کے پاس آتا' نبی اکرم ﷺ تشریف فرما رہتے میں سلام کرتا اور دیکھتا کہ جواب سلام کے لئے نبی اکرم ﷺ کے ہونٹ ہلتے ہیں

کہ نہیں۔ پھر آپ کے قریب ہی نماز پڑھ لیتا۔ کنکھیوں سے آپ کو دیکھتا میں نماز پڑھنے لگتا تو آپ مجھے دیکھتے' میں آپ کی طرف متوجہ ہو جاتا تو نظر پھیر لیتے۔ جب اس بائیکاٹ کی مدت لمبی ہی ہوتی گئی تو میں ابوقتادہ کے گھر کی دیوار پھاند کر ان کے یہاں گیا وہ میرے چچازاد بھائی تھے میں انھیں بہت چاہتا تھا۔ سلام کیا تو واللہ! انھوں نے جواب نہ دیا۔ میں نے کہا اے ابوقتادہ! تمہیں اللہ کی قسم! کیا تم نہیں جانتے کہ میں اللہ کو اور رسول اللہ کو دوست رکھتا ہوں۔ وہ سن کر خاموش ہو گئے۔ میں نے اللہ کی قسم دے کر بات کی پھر بھی کچھ نہ بولے۔ میں نے پھر قسم دی' کچھ بھی نہ کہا لیکن انجان پن سے بولے' اللہ کو اور رسول اللہ کو علم ہے۔ میں پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا پھر دیوار پھاند کر واپس ہو گیا۔

' ایک دن میں بازار مدینہ میں گھوم رہا تھا کہ شام کا ایک قبطی جو مدینہ کے بازار میں کھانے کی کچھ چیزیں بیچ رہا تھا لوگوں سے کہنے لگا کہ کعب بن مالک کا کوئی پتہ دے دو۔ لوگوں نے میری طرف اشارہ کر دیا وہ میرے پاس آیا اور شاہ غسان کا ایک مکتوب میرے حوالے کیا۔ میں چونکہ پڑھا لکھا تھا۔ پڑھا تو لکھا تھا کہ:

''ہمیں اطلاع ملی ہے کہ تمہارے آقا نے تم پر سختی کی ہے۔ اللہ نے تم کو کوئی معمولی آدمی تو نہیں بنایا ہے تم کوئی گرے پڑے نہیں ہو' تم ہمارے پاس آ جاؤ ہم تم کو نوازیں گے۔''

میں نے یہ پڑھ کر کہا' مصیبت پڑ گئی اور یہ کیسی مرے اللہ نئی۔ یہ تو نئی مصیبت آ پڑی۔ میں نے اس منشور کو آگ میں جھونک دیا اور جب پچاس میں سے چالیس دن گزر گئے تو نبی اکرم ﷺ کا ایک قاصد میرے پاس آیا اور کہا نبی اکرم ﷺ نے حکم دیا ہے کہ اپنی عورت سے بچھڑے رہو۔ میں نے پوچھا کیا حکم ہے کہ طلاق دے دوں؟ کہا نہیں صرف الگ رہو' قربت نہ کرنا' اور کہا کہ دوسرے دونوں کے بارے میں بھی یہی حکم ہوا ہے۔ چنانچہ میں نے اپنی عورت سے کہہ دیا کہ میکے چلی جاؤ حتی کہ اللہ کا کوئی اور حکم پہنچے۔ ہلال بن امیہ رضی اللہ عنہ کی عورت نبی ﷺ کے پاس آئی اور عرض کرنے لگی یا رسول اللہ! ہلال ایک شیخ ضعیف ہے اس کی خدمت کے لئے کوئی آدمی نہیں اگر میں انکی خدمت میں لگی رہوں تو آپ نا منظور تو نہ کریں گے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا اچھا لیکن وہ تم سے قربت نہ کرے۔ کہنے لگی اس غریب کو تو ہلنا جلنا مشکل ہو گیا ہے۔ آپ کی ناراضی کے دن سے آج تک لگا تار روتا رہتا ہے۔ میرے گھر والوں میں سے ایک نے کہا تم بھی رسول اللہ ﷺ سے اپنی عورت سے خدمت لینے کی اجازت حاصل کر لو جیسے کہ ہلال کو اجازت مل گئی۔ میں نے کہا اللہ کی قسم! میں اس بات کی نبی اکرم ﷺ سے درخواست نہ کروں گا نہ معلوم نبی اکرم ﷺ کیا فرمائیں میں تو جوان آدمی ہوں مجھے کسی سے خدمت لینے کی ضرورت نہیں اب ہم نے اور دس دن گزارے اور لوگوں کے اس قطع تعلق کو پچاس دن گزر گئے پچاسویں دن کی صبح اپنے گھر کی چھت پر صبح کی نماز پڑھ کر میں اس حال میں بیٹھا ہوا تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام مجید میں فرمایا ہے یعنی میری جان مجھ پر بھاری معلوم ہو رہی تھی یہ وسیع دنیا مجھے تنگ محسوس ہو رہی تھی کہ سلع پہاڑی پر سے ایک پکارنے والے کی آواز میرے کان میں پڑی کہ وہ بلند آواز میں چیخ رہا تھا کہ ''اے کعب بن مالک! خوش ہو جا''۔ میں یہ سنتے ہی سجدے میں گر پڑا اور سمجھ گیا کہ اللہ نے اب میری توبہ قبول کر لی' مصیبت کا زمانہ گزر گیا۔ صبح کی نماز پڑھنے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے اطلاع سنا دی کہ اللہ نے ان تینوں کی توبہ قبول کر لی ہے۔ لوگ ہمیں خوشخبری دینے کے لئے دوڑے ان دونوں کے پاس بھی گئے اور میرے پاس بھی ایک سوار تیز گھوڑا دوڑاتا ہوا آیا لیکن پہاڑی پر چڑھ کر آواز دینے والا زیادہ کامیاب رہا کہ جلد تر مجھے خبر مل گئی' کیونکہ گھوڑے کی رفتار سے آواز کی رفتار تیز تر ہوتی ہے۔ چنانچہ جب وہ شخص مجھ سے ملا جس کی آواز میں نے سنی تھی تو اس خوشخبری دینے کے صلے میں

اپنے کپڑے اتار کر میں نے اسے پہنا دیئے۔ واللہ! میرے پاس اس وقت دوسرا جوڑا نہیں تھا۔ میں نے اپنے لئے مستعار کپڑے لے کر پہن لئے۔ میں حضور اکرم ﷺ کے پاس جانے کے ارادے سے نکلا۔ لوگ مجھ سے راہ میں جوق در جوق ملتے اور مجھے مبارک باد دیتے جاتے۔ میں مسجد میں داخل ہوا تو نبی ﷺ لوگوں کے درمیان بیٹھے ہوئے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ دوڑ پڑے، مجھ سے مصافحہ کر کے مبارک باد دی۔ مہاجرین میں سے کسی نے ان کے سوا یہ اقدام نہیں کیا تھا۔ کعب رضی اللہ عنہ نے طلحہ رضی اللہ عنہ کے اس خلوص کو کبھی فراموش نہیں کیا۔ میں نے آ کر رسول اللہ ﷺ کو سلام کیا۔ آپ کا چہرہ خوشی سے چمک اٹھا۔ کہنے لگے خوش ہو جاؤ جب سے تم پیدا ہوئے ایسی خوشی کا دن تم پر نہ آیا ہوگا۔ میں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! یہ بشارت آپ کی طرف سے ہے یا اللہ کی طرف سے؟ فرمانے لگے اللہ کی طرف سے نبی ﷺ جب خوش ہو جاتے تو آپ کا چہرہ چمک اٹھتا تھا گویا چاند کا ٹکڑا ہے اور آپ کی خوشنودی آپ کے چہرہ ہی سے ظاہر ہو جاتی۔ میں نے نبی اکرم ﷺ سے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! میری قبولیت توبہ کی یہ برکت ہونی چاہیے کہ میں اپنا سارا مال و متاع اللہ اور رسول اللہ کی راہ میں لٹا دوں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "ایسا نہیں کچھ رکھو اور کچھ صدقہ کر دو یہی بہتر صورت ہے۔" میں نے کہا کہ خیبر سے جو حصہ مجھے ملا تھا وہ میں اپنے لئے رکھ لیتا ہوں، یا رسول اللہ ﷺ! سچائی کی برکتوں کے سبب اللہ نے مجھے نجات بخشی، اللہ کی قسم میں نے جب سے کہ نبی اکرم ﷺ سے راست گوئی کا ذکر کیا پھر کبھی جھوٹ نہیں بولا، اللہ سے دعا ہے کہ وہ آئندہ بھی کبھی مجھ سے جھوٹ نہ بلوائے۔

قولہ تعالیٰ ﴿لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ﴾ ❶ (الی آخرہ) کے بارے میں کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اللہ کی قسم! جب سے میں نے اسلام قبول کیا ہے اللہ کی اس سے بڑی نعمت مجھ پر اور کیا ہو سکتی ہے کہ اس نے مجھے حضور ﷺ کے سامنے سچ سچ کہہ دینے کی توفیق بخشی ورنہ میں بھی ایسا ہی ہلاک ہو جاتا جیسا کہ حضور ﷺ کے سامنے دوسرے جھوٹ موٹ بولنے والے آخرت کی زندگی کے لحاظ سے تباہ ہو گئے۔ ایسے لوگوں کے بارے میں اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے ﴿سَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَكُمْ﴾ ❷ یعنی جب تم ان کی طرف واپس ہوئے تو قسمیں کھا کھا کر یہ لوگ تم سے بولتے ہیں تا کہ تم ان سے اعراض کر جاؤ۔ ہاں اعراض کر جاؤ، ان کے دل ناپاک ہیں ان کا ٹھکانہ دوزخ ہے کیونکہ انھوں نے کیا ہی ایسا۔ قسمیں کھاتے ہیں تا کہ تم کو راضی بنا لیں۔ اگر تم ان سے دھوکا کھا کر راضی بھی ہو گئے تو کیا ہوا اللہ تو ان بدکاروں سے راضی نہ ہوگا۔

یہ آیت پڑھنے کے بعد کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم تین لوگوں کا فیصلہ ان لوگوں سے پیچھے ڈال دیا گیا تھا جن لوگوں نے کہ جھوٹی قسمیں کھالی تھیں اور نبی اکرم ﷺ کو بہ ظاہر مان کر ان کی بیعت قبول کر لینی پڑی تھی اور ان کے لئے استغفار بھی کیا تھا لیکن ہمارا فیصلہ حضرت ﷺ نے روک دیا تھا حتی کہ اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی ﴿وَعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا﴾۔ یہ ہمیں پیچھے ڈال دینا اس سے مراد ہمارا فیصلہ پیچھے ڈال دینا ہے نہ یہ کہ ہم شرکت جنگ سے پیچھے ڈال دیئے گئے تھے۔ ❸ یہی حدیث صحیح اور ثابت ہے اور متفق علیہ ہے۔ بخاری اور مسلم نے بھی حدیث زہری سے اسی طرح روایت کی ہے۔ یہ حدیث باحسن وجوہ اس آیت کریمہ کی تفسیر کر رہی ہے۔ سلف میں سے تقریباً سب نے اسی طرح تفسیر کی ہے چنانچہ جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کا بھی اس آیت سے متعلق یہی قول ہے کہ یہ کعب بن مالک اور ہلال بن امیہ اور مرارہ بن ربیع رضی اللہ عنہم ہیں۔ یہ سب انصاری تھے۔ اور یہی کہا ہے مجاہد، ضحاک اور قتادہ اور =

---

❶ ٩/ التوبة:١١٧۔ ❷ ٩/ التوبة:٩٥۔ ❸ صحيح بخاري، كتاب المغازي، باب حديث كعب بن مالك ٤٤١٨؛ صحيح مسلم ٢٧٦٩؛ ترمذی ٣١٠٢؛ ابن حبان ٣٣٧٠۔



مَا كَانَ لِأَهْلِ الْمَدِينَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِّنَ الْأَعْرَابِ أَنْ يَّتَخَلَّفُوا عَنْ رَّسُولِ اللّٰهِ وَلَا يَرْغَبُوا بِأَنْفُسِهِمْ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ لَا يُصِيبُهُمْ ظَمَاٌ وَّلَا نَصَبٌ وَّلَا مَخْمَصَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا يَطَـُٔونَ مَوْطِئًا يَّغِيظُ الْكُفَّارَ وَلَا يَنَالُونَ مِنْ عَدُوٍّ نَّيْلًا إِلَّا كُتِبَ لَهُمْ بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ؕ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ﴿١٢٠﴾

ترجمہ: مدینہ کے رہنے والوں کو اور جو دیہاتی ان کے گرد و پیش میں ہیں ان کو یہ زیبا نہ تھا کہ رسول اللہ کا ساتھ نہ دیں اور نہ یہ کہ اپنی جان کو ان کی جان سے عزیز سمجھیں' یہ اس سبب سے ہے کہ ان کو اللہ کی راہ میں جو پیاس لگی اور جو ماندگی پہنچی اور جو بھوک لگی اور جو چلنا چلے جو کفار کے لئے موجب غیظ ہوا ہو اور دشمنوں کی جو خبر لی ان سب پر ان کے نام ایک ایک نیک کام لکھا گیا یقیناً اللہ تعالیٰ مخلصین کا اجر ضائع نہیں کرتے۔ [۱۲۰]

= سدی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے۔ سب نے مرارہ بن ربیع کہا ہے اور مسلم میں ابن ربیعہ لکھا ہے۔ لیکن بعض نسخوں میں مرارہ بن ربیع۔ بخاری و مسلم میں مرارہ بن ربیع لکھا ہے اور روایت بھی یہی ہے اور وہ جو کہا گیا ہے کہ دوسرے دونوں بدر میں شریک تھے یہ زہری کی غلطی سمجھی گئی ہے اس لئے کہ ان تینوں میں سے کوئی بھی شریک غزوۂ بدر نہ تھا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

جب اللہ تعالیٰ نے ان تینوں کی کشائش کا ذکر فرمایا جس میں انھوں نے مسلمانوں کے بائیکاٹ کے پچاس دن گزارے تھے اور ان کی جانیں اور ان کی دنیا ان پر تنگ ہو گئی تھی' باہر آنا جانا تک ان کا رک گیا تھا۔ ان کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا تھا کہ کیا کریں' سوا اس کے کہ صبر کریں اور اپنی ذلت واستکانت پر راضی رہیں۔ لیکن نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے سچ بولنے کے سبب اور کوئی عذر پیش نہ کرنے کے سبب اللہ نے ان پر کشائش فرمائی اور کچھ عرصہ تک انھیں مبتلائے عذاب رکھنے کے بعد ان کی توبہ قبول فرمائی۔ اس لئے فرمایا ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ۝﴾ یعنی اے ایمان والو! سچ کو لازم قرار دے لو تو مہالک مصائب سے بچ جاؤ گے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''فقط سچ بولا کرو کیونکہ سچ نیکی ہے اور نیکی جنت تک پہنچاتی ہے۔ جو آدمی سچ بولتا رہتا ہے وہ اللہ کے دفتر میں سچا لکھ دیا جاتا ہے۔ جھوٹ سے بالکل دور رہو۔ جھوٹ فسق و فجور کی طرف لے جاتا ہے اور فجور دوزخ میں پہنچاتا ہے۔ آدمی جب جھوٹ ہی جھوٹ بولتا رہتا ہے تو اللہ کے دفتر میں جھوٹا لکھ دیا جاتا ہے۔'' یہ حدیث بخاری و مسلم میں درج ہے۔ ❶ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جھوٹ نہ سنجیدگی کے طور پر بول سکتے ہیں نہ دل لگی کے طور پر۔ چاہتے ہو تو پڑھو ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ﴾۔ پھر کہا کیا تم سمجھ سکتے ہو کہ کوئی بھی اس حکم سے مستثنیٰ ہو سکتا ہے۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ مع الصادقین سے مراد محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے اصحاب ہیں۔ ضحاک کہتے ہیں کہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما مراد ہیں۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ تم صادقین کے ساتھ ہونا چاہتے ہو تو دنیا سے زہد اختیار کرو اور لوگوں سے میل جول کم کرو۔

**جنگ تبوک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ نہ دینے والوں کی مذمت:** [آیت: ۱۲۰] غزوۂ تبوک میں اہل مدینہ کے جو عرب قبائل شرکت جہاد سے باز رہے تھے اور جو مشقت جنگ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچی تھی اس میں ہمدردی اور اشتراک عمل کے بجائے آرام طلبی اختیار کی تھی ان پر اللہ پاک عتاب فرماتا ہے کہ انھوں نے اجر سے اپنے کو محروم کر دیا۔ انھوں نے نہ پیاس کی تکلیف اٹھائی نہ رنج و تعب =

❶ صحيح بخاري، كتاب الأدب، باب قول الله ﴿يايها الذين امنوا اتقوا الله و كونوا مع الصادقين﴾ ٦٠٩٤؛ صحيح مسلم ٢٦٠٧۔

وَلَا يُنْفِقُوْنَ نَفَقَةً صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً وَّلَا يَقْطَعُوْنَ وَادِيًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۱﴾

ترجمہ: اور جو کچھ چھوٹا بڑا انھوں نے خرچ کیا اور جتنے میدان ان کو طے کرنے پڑے یہ سب بھی ان کے نام لکھا گیا تا کہ اللہ تعالیٰ ان کے کاموں کا اچھے سے اچھا بدلہ دے۔[۱۲۱]

= پہنچا نہ بھوک سے سابقہ پڑا اور نہ اس موقف میں آئے کہ کافروں کو خوف زدہ کر دیں اور نہ کافروں پر غلبہ اور ظفر کا شرف حاصل کیا۔ لیکن جنھوں نے یہ سختیاں جھیلیں وہ اپنے ارادے اور عمل ذاتی کی بنا پر تھیں فطری اور جبری نہیں تھیں اس لئے اللہ ایسے نیکو کاروں کے اجر کو کبھی ضائع نہ ہونے دے گا۔ جیسا کہ فرمایا ﴿اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا﴾ ❶

جہاد فی سبیل اللہ کا بہترین بدلہ: [آیت:۱۲۱] ارشاد ہوتا ہے کہ یہ غازی لوگ اللہ کی راہ میں چھوٹا بڑا خرچ بھی کرتے ہیں اور کفار سے جنگ کے لئے جنگل کا تھوڑا سا راستہ بھی طے کرتے ہیں تو اس کا اجر انھیں ضرور ملتا ہے۔ یہاں ﴿اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ﴾ فرمایا گیا اور گزشتہ آیت میں ﴿كُتِبَ لَهُمْ بِهٖ﴾ اس بہ کا مطلب یہ ہے کہ یہ نفقہ یا یہ مشی الی الاعداء ان کا اپنا ذاتی فعل ہے اسی لئے آیت شریفہ میں ﴿مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ فرمایا گیا اور آیت سابقہ میں اللہ کی راہ کے اندر بھوک پیاس وغیرہ کی تکلیف یہ من جانب اللہ تھی۔ اس لئے نہ بہ لایا گیا نہ عمل کو ان کی طرف منسوب کیا گیا تھا۔ حضرت امیر المومنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے اس آیت کریمہ سے حظ وافر اور نصیب عظیم حاصل کیا کیونکہ اس غزوۂ تبوک میں انھوں نے لشکر کو اپنے نفقات جلیلہ اور اموال جزیلہ عنایت کئے ہیں۔ ابن خباب السلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا اور اس جیش عسرت کی مدد کرنے کے لئے قوم کو ابھارا' تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرے ذمہ سو اونٹ مع پالان کجاوے اور پائے بندوں کے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دوبارہ قوم سے چندہ مانگا' تو عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا اور سو اونٹ مع پالان و کجاوے وغیرہ کے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر سے ایک سیڑھی اتر کر پھر فرمایا کہ ''اے لوگو! اور مدد کی ضرورت ہے'' تو عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا اور سو اونٹ مع ساز و سامان کے۔ تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ خوشی سے اپنے ہاتھ کو یوں ہلا رہے ہیں (عبدالصمد آخری راوی نے یہ کہتے ہوئے اپنے ہاتھ ہلائے) اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اب عثمان پر کوئی آنچ نہیں چاہے جو عمل کرے۔'' ❷ پھر عثمان رضی اللہ عنہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک ہزار اشرفیوں کی تھیلی لے آئے کہ جیش عسرت کی اس سے تیاری فرمایئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں یہ رقم ڈال دی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اشرفیوں کو حرکت دے رہے تھے اور فرما رہے تھے کہ ''آج سے عثمان کو اس کا کوئی عمل ضرر نہیں پہنچائے گا یہی ایک عمل اس کی نجات کے لئے کافی ہے'' اور آپ خوشی سے بار بار اس رقم کو ہلا رہے تھے۔ ❸ قتادہ رحمہ اللہ نے قول تعالیٰ ﴿وَلَا يَقْطَعُوْنَ﴾ کے بارے میں کہا ہے کہ اللہ کی راہ میں سفر کرتے ہوئے لوگ جتنا دور ہوتے جاتے ہیں اتنے ہی اللہ کی قربت میں بڑھتے جاتے ہیں۔ ❹

---

❶ ۱۸/ الکھف:۳۰۔ ❷ ترمذی، کتاب المناقب، باب فی عد عثمان تسمیة شهيدًا تجهيزه جيش العسرة، ۳۷۰۰ وسندہ ضعیف فرقد راوی مجہول ہے۔ احمد، ۴/ ۷۵؛ مسند الطیالسی، ۱۱۸۹؛ التاریخ الکبیر، ۵/ ۲۴۶؛ حلیة الاولیاء، ۱/ ۵۸؛ دلائل النبوة، ۵/ ۲۱۴۔ ❸ ترمذی حوالہ سابق، ۳۷۰۱ وسندہ حسن؛ احمد، ۵/ ۶۳؛ حاکم، ۳/ ۱۰۲۔

❹ الطبری، ۱۴/ ۵۶۵۔

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنفِرُوا كَافَّةً ۚ فَلَوْلَا نَفَرَ مِن كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَائِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ ﴿١٢٢﴾ ع ١٥

ترجمہ: اور مسلمانوں کو یہ نہ چاہئے کہ سب کے سب نکل کھڑے ہوں' سو ایسا کیوں نہ کیا جائے کہ ان کی ہر ہر بڑی جماعت میں سے ایک چھوٹی جماعت جایا کرے تا کہ باقی ماندہ لوگ دین کی سمجھ بوجھ حاصل کرتے رہیں اور تا کہ یہ لوگ اپنی قوم کو جب کہ وہ ان کے پاس آئیں ڈرائیں تا کہ وہ احتیاط رکھیں۔[۱۲۲]

**جہاد اور دین کی تعلیم و تبلیغ:** [آیت:۱۲۲] اس آیت میں اس بات کا ذکر ہے کہ غزوۂ تبوک میں نبی ﷺ کے ساتھ کوچ کرنے کا جب لوگوں نے ارادہ کیا' تو سلف کی ایک جماعت کا یہ خیال ہوا کہ رسول ﷺ جب جنگ کے لئے نکلیں تو ہر مسلمان پر کوچ کرنا واجب ہے اور یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کہا ہے ﴿انْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا﴾ ❶ یعنی ہلکے اور لدے ہوئے نکل پڑو۔ اور یہ بھی اللہ نے فرمایا کہ اہل مدینہ کو کوئی حق نہیں کہ جہاد میں رسول اللہ ﷺ کے پیچھے رہ جائیں (آخر تک) ❷ اور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اس آیت کے ذریعہ اوپر والی آیت منسوخ ہوگئی ہے۔'' اور کہا جاتا ہے کہ تمام قبائل کے سفر کرنے یا کسی قبیلہ میں سے بعض کے سفر کرنے سے جب کہ سب نہ نکلیں' مراد الٰہی یہ ہے کہ سفر پر نہ جا کر نبی ﷺ کے ساتھ رہنے والے ہر اترنے والی وحی کو لکھ لیں اور یاد رکھ لیں اور جنگ کر کے واپس آگئے والے لوگوں کو احکام الٰہی بتائیں اور سفر سے واپس آنے والے یہ بتائیں کہ دشمن کے ساتھ کیسی گزری اور کفار کے کیا حالات ہیں۔ اب اس معینہ سفر میں دو باتیں جمع ہوگئیں۔ ایک سفر معینہ ان لوگوں کا جو جہاد پر جا رہے ہیں دوسرے ان لوگوں کا قیام جو تفقہ کی غرض سے نبی اکرم ﷺ کے پاس ٹھہر گئے ہیں۔ اس لئے کہ یہ فرض کفایہ ہیں چند لوگ نہ کریں تو چند لوگوں کا ضروری اور فرض ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بتایا ہے کہ ﴿مَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً﴾ کی آیت میں اللہ پاک فرماتا ہے کہ مؤمنین کو نہیں چاہئے کہ سب کے سب نبی ﷺ کے پاس سے چلے جائیں اور نبی ﷺ کو تنہا چھوڑ دیں اور ایسا کیوں نہ ہو کہ ہر جماعت میں سے کچھ لوگ جائیں تا کہ باقی نبی اکرم ﷺ کے پاس دین کی سمجھ بوجھ حاصل کریں اور جب واپس لوٹیں تو اپنی قوم کے پاس جا کر انھیں آگاہ کریں اور اللہ سے ڈرائیں اور جب تک نبی اکرم ﷺ اجازت سفر نہ دیں' نہ جائیں۔ اور ان جماعتوں کے غیاب کے زمانہ میں جو قرآن اترا ہے ان کو نبی اکرم ﷺ کے پاس رہ جانے والے لوگ واقف کرا دیں اور کہیں کہ اللہ نے نبی پر یہ قرآن نازل کیا تھا۔ ہم نے سیکھ لیا اب تم سفر سے واپس آئے ہو تم بھی سیکھ لو اور پھر اب کے دوسری جماعتیں بھیجی جائیں ﴿لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ﴾ تا کہ وہ اپنا بچاؤ کر سکیں۔ ❸

مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ آیت اصحاب نبی میں سے ان لوگوں کے بارے میں اتری ہے جو سیکھ کر اپنے دیہات میں چلے گئے وہاں لوگوں سے مفادات حاصل ہوئے' راحت و آرام ملا۔ مال بھی کمایا اور لوگوں میں تبلیغ دین بھی کی۔ لیکن لوگ ان سے کہنے لگے کہ تم نے نبی ﷺ اور اصحاب کا ساتھ چھوڑ دیا ہمارے پاس آگئے نبی ﷺ کی صحبت سے ہٹ گئے۔ تو وہ اپنے دلوں میں کوفت محسوس کرنے لگے' وہ سب دیہات سے نبی ﷺ کے پاس آئے' اسی چیز کی صفائی میں اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے کہ کیا حرج ہے اگر ایک جماعت چل کھڑی ہو تفقہ بھی حاصل کرے نبی ﷺ کے ساتھ رہ کر استماع حدیث و وحی بھی کرے اور دیہات میں جا کر لوگوں کو اللہ

❶ ۹/ التوبة:۴۱۔ ❷ ۹/ التوبة:۱۲۰۔ ❸ الطبری، ۱۴/ ۵۶۷۔

سے ڈرائے بھی' کیا عجب کہ ان کی ہدایت ہو جائے۔ قتادہ کہتے ہیں کہ یہ آیت اس موقع پر اتری ہے جب کہ نبی اکرم ﷺ نے لشکر کشی کے لئے فوج بھیجی تھی' اللہ نے انھیں اس بات کے لئے مامور رکھا کہ نبی ﷺ کے ساتھ لڑیں لیکن دوسری جماعت رسول ﷺ کے ساتھ رہے تاکہ دین میں تفقہ حاصل کرے اور ایک دوسری جماعت اپنے قبیلہ خاندان میں دیہات کی طرف چلی جائے اور اللہ کے عذاب سے انھیں ڈرائے۔ جو عذاب کہ ان سے پہلے کی قوموں پر نازل ہوا تھا۔ ضحاک کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب بذات خود جنگ کے لئے نکلیں تو اہل عذر کے سوا کسی کو اجازت نہیں کہ پیچھے رہ جائے' اور اگر آپ بذات خود نہ جائیں بلکہ لشکر بھیج دیں تو اب آپ کی اجازت کے بغیر کوئی لشکر میں شریک نہیں ہوسکتا۔ جب کوئی نبی اکرم ﷺ کے بھیجے ہوئے لشکر کے ساتھ چلا جائے اور اس کے غیاب میں جو وحی اتری ہو اور نبی ﷺ نے اپنے پاس کے پس ماندہ لوگوں کو سنا دیا ہو تو جب یہ سریہ سے لشکر واپس آ جائے تو یہ ٹھہرے ہوئے انھیں سنا دیں کہ تمہارے جانے کے بعد یہ وحی اتری ہے اور انھیں بھی دین میں تفقہ پیدا کرا دیں۔ سب کے سب نہ چلے جانے کا حکم اس صورت میں ہے جب کہ رسول اللہ ﷺ نے لشکر بھیج دیا ہو اور خود قیام فرما ہوں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ﴿لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً﴾ والی آیت جہاد کے بارے میں نہیں ہے بلکہ جب رسول اللہ ﷺ نے قبیلہ مضر پر قحط کی بددعا فرمائی اور سب قحط زدہ ہو گئے تو سب مدینے آ کر قیام کرنے لگے اور جھوٹ موٹ اپنے کو مسلمان بتانے لگے۔ اصحاب رسول اللہ پر ان کی مہمان داری بار ہونے لگی تو اللہ تعالیٰ نے ذریعہ وحی رسول ﷺ کو آگاہ فرما دیا کہ یہ درحقیقت مسلمان نہیں ہیں۔ تو نبی اکرم ﷺ نے انھیں اپنے اپنے قبائل میں واپس کر دیا اور دوبارہ ایسا کرنے کے بارے میں تحذیر فرما دی۔ چنانچہ فرمایا ﴿وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ اِذَا رَجَعُوْٓا اِلَيْهِمْ﴾ اس آیت کے بارے میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ عرب کے ہر قبیلے سے لوگ جوق در جوق نبی اکرم ﷺ کے پاس آنے لگے یہ لوگ آپ ﷺ سے امور دین پوچھتے' تفقہ حاصل کرنا چاہتے یہ اور حضور اکرم ﷺ سے پوچھتے کہ ہمیں کیا خدمت انجام دینے کا حکم ہوتا ہے اور کہتے کہ ہم اپنے قبائل میں جائیں تو کیا کریں' تو آنحضرت ﷺ انھیں طاعت اللہ اور طاعت رسول اللہ ﷺ کی تلقین کرتے اور کہتے کہ اپنے لوگوں میں جا کر صلوۃ اور زکوۃ کو پھیلاؤ' وہ اپنی قوم میں آ کر صاف کہہ دیتے کہ اگر اسلام لاتے ہو تو ہم تمہارے ساتھ ہیں ورنہ نہیں اور انھیں اللہ سے ڈراتے حتیٰ کہ ایسا ہدایت یافتہ شخص اپنے کافر ماں باپ سے بھی قطع تعلق کر لیتا۔ اور نبی ﷺ ان کو آگاہ کرتے اللہ سے ڈراتے اور وہ لوگ جب اپنے لوگوں میں واپس جاتے تو انھیں دین اسلام کی طرف بلاتے' نار دوزخ سے ڈراتے اور جنت کی بشارتیں دیتے' عکرمہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جب یہ آیت اتری تو منافقین کہنے لگے کہ اب تو وہ دیہاتی مسلمان ہلاک ہو گئے جو نبی اکرم ﷺ کے ساتھ جہاد کے لئے نہیں نکلے تھے اور پیچھے رہ گئے تھے حالانکہ وہ لوگ تو اصحاب نبی میں سے وہ لوگ تھے جو اپنی قوم کو دین سکھانے کیلئے گئے ہوئے تھے اور عدم شرکت جنگ کا سبب یہ مقصد بنا ہوا تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے بیان فرما دیا کہ یہی لوگ جنگ کے لئے کیوں جائیں۔ بعض لوگ دوسروں کو دین سکھانے کے لئے رہ کیوں نہ جائیں اور یہ آیت نازل ہوئی ﴿وَالَّذِيْنَ يُحَآجُّوْنَ فِي اللّٰهِ﴾ [1] حسن بصری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس آیت کا مقصد یہ تھا کہ وہ لوگ جو جنگ کے لئے گئے ہیں جب اپنے لوگوں میں واپس آئیں تو جنگ کے نتیجہ میں انھوں نے کفار پر جو اپنا غلبہ دیکھا اور اسلام کی شان دار فتح دیکھی ہے اس سے لوگوں کو آگاہ کریں۔

[1] ٤٢/ الشوریٰ:١٦۔



ترجمہ: اے ایمان والو! ان کفار سے لڑو جو تمہارے آس پاس ہیں اور ان کو تمہارے اندر سختی پانا چاہئے۔ اور یہ یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ متقی لوگوں کے ساتھ ہے۔ [۱۲۳]

قریبی کفار سے جہاد شروع کرنا چاہیے: [آیت:۱۲۳] اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کو حکم دیا ہے کہ کافروں سے لڑو تو پہلے ان لوگوں سے لڑو جو مرکز اسلام سے قریب تر ہیں۔ اسی لئے نبی اکرم ﷺ نے مشرکین سے جنگ شروع کی تو جزیرۃ العرب سے ابتدا کی' مکے مدینے' طائف' یمن' یمامہ' حجر' خیبر' حضر موت' غرض یہ کہ جزیرۃ العرب کے اور دوسرے اقالیم کو پہلے فتح کر لیا اور مسلمان بنالیا اور عرب کے قبائل دین اسلام میں جوق در جوق شامل ہونے لگے تو اب اہل کتاب سے جنگیں شروع ہونے لگیں اور روم سے جنگ کا ارادہ ہو گیا۔ یہ لوگ جزیرۂ عرب سے قریب رہنے والے ہیں اور اس بات کی ضرورت ہے کہ دعوت اسلام کی سب سے پہلے انہی سے ابتدا ہو' اور اس لئے بھی کہ وہ اہل کتاب ہیں۔ لیکن تبوک تک پہنچ کر آگے نہ بڑھے واپس ہو گئے' کیونکہ لوگوں میں تنگ حالی' قحط' ناسازگاری حالات تھی۔ یہ ۹ھ کا واقعہ ہے۔ ۱۰ھ میں نبی ﷺ حجۃ الوداع کی مصروفیت رکھتے تھے اور حجۃ الوداع سے اکیاسی دن بعد نبی ﷺ کا وصال ہو گیا۔ آپ کے بعد آپ کے قائم بالامر آپ کے وزیر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہوئے۔ اس انقلاب ناگزیر کے وقت دین میں ایک تزلزل سا آ گیا تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے صدیق رضی اللہ عنہ کے ذریعہ دین کو پھر استقامت عطا فرمائی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے دین کو مضبوط کر دیا' اس کے دعاوی ثابت ہو گئے اور مرتد لوگوں کو پھر دین کی طرف واپس لے آئے۔ جنھوں نے زکوٰۃ دینے سے انکار کیا تھا ان کو زکوٰۃ ادا کرنا پڑا۔ جو مسائل دین سے ناواقف ہو گئے تھے ان کو واقف کر دیا گیا اور رسول ﷺ سے متعلق جو فرائض تھے ان کی تکمیل کی۔ پھر اسلامی لشکر کو روم کی طرف بھیجا جو صلیب پرست تھے اور اہل فارس کی طرف بھی جو آتش پرست تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ رضی اللہ عنہ کی برکت سے ان ممالک پر فتح بخشی اور کسریٰ' قیصر اور ان کے مذہبوں کو ذلت نصیب ہوئی۔ اور ان دونوں ملکوں نے جو خزانے جمع کر رکھے تھے ان کو اللہ کی راہ میں خرچ کیا جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے اس سے پہلے خبر دے دی تھی۔ چنانچہ اس پیشین گوئی کی تکمیل آپ ﷺ کے وصی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں ہوئی۔ پھر صدیق رضی اللہ عنہ کے جانشین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے تکمیل کی۔ عمر رضی اللہ عنہ کے ذریعہ ان کفار ملحدین کو بڑی ذلت پہنچی۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے منافقین اور سرکشوں کا قلع قمع کیا اور ان کی ساری سلطنتوں پر شرقاً غرباً غالب آ گئے اور قریب و بعید تمام ملکوں کے خزائن و اموال مرکز اسلام میں کھنچ آئے اور یہ ساری دولت حسب احکام شرع مستحق لوگوں میں اور واجبی امور میں صرف کی گئی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ زندہ رہے تو نیک نام رہے' اور مر گئے تو شہید مرے۔ اب مہاجرین و انصار نے بالاتفاق امیر المؤمنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو خلیفہ بنایا۔ عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں اسلام کو بڑی زینت و نیک نامی حاصل رہی اور تمام دنیا میں انسانوں پر حجت اسلام غالب آ گئی۔ انھیں کے زمانہ میں مشرق و مغرب سب جگہ اسلام کا بول بالا ہو گیا۔ کلمۃ اللہ کا رعب ہر جگہ کے انسانوں پر چھا گیا اور ملت حنیفیہ نے اعداء اللہ پر غلبہ کامل حاصل کر لیا۔ کبھی کسی قوم پر مسلط ہوئے اور کبھی کسی اور پر یا ایسی قوم پر جو ان کافروں اور سرکشوں سے جوڑ توڑ رکھتی ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے تحت تھا کہ ﴿يَآ أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قَاتِلُوا الَّذِينَ يَلُونَكُم مِّنَ الْكُفَّارِ﴾ اور ﴿وَلْيَجِدُوا=

وَاِذَا مَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ اَيُّكُمْ زَادَتْهُ هٰذِهٖٓ اِيْمَانًا ۚ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَزَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّهُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿١٢٤﴾ وَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَتْهُمْ رِجْسًا اِلٰى رِجْسِهِمْ وَمَاتُوْا وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿١٢٥﴾

ترجمہ: اور جب کوئی سورت نازل کی جاتی ہے تو بعض منافقین کہتے ہیں کہ اس سورت نے تم میں سے کس کے ایمان میں ترقی دی۔ سو جو لوگ ایماندار ہیں اس سورت نے ان کے ایمان میں ترقی دی ہے اور وہ خوش ہو رہے ہیں۔[۱۲۴] اور جن کے دلوں میں آزار ہے اس سورت نے ان میں ان کی گندگی کے ساتھ اور گندگی بڑھا دی اور وہ حالت کفر ہی میں مر گئے۔[۱۲۵]

=﴿فِيْكُمْ غِلْظَةً﴾ یعنی کافروں سے قتال میں نہایت سختی کا برتاؤ کرو اس لئے کہ مؤمن کامل وہ ہے جو اپنوں پر شفیق ہو اور کافروں پر سخت گیر ہو۔ جیسا کہ اللہ نے فرمایا ہے کہ ﴿فَسَوْفَ يَاْتِي اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ﴾ ❶ اور قولہ تعالیٰ ﴿مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ﴾ ❷ اور قولہ تعالیٰ ﴿يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ﴾ ❸ اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ”میں خندہ جبیں بھی ہوں اور قتال کرنے والا بھی ہوں“ یعنی دوستوں کے لئے خوش مزاج اور دشمنوں کے ساتھ جنگجو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ کافروں سے قتال کرو اور اللہ پر بھروسہ رکھو اور یقین رکھو کہ اگر تم اللہ سے ڈرے اور اس کی اطاعت کی تو اللہ ہر وقت تمہارے ساتھ ہے۔ یہ چیز قرون ثلثہ میں جو اس امت کا بہترین زمانہ گزرا ہے غایت استقامت میں تھی اور یہ زمانہ قیام اطاعت الٰہی کا زمانہ تھا۔ مسلمان ہمیشہ کافروں پر غالب رہے ہمیشہ فتوحات ہوتی رہیں' دشمن ہمیشہ خسارہ اور ذلت میں رہے۔ اور جب بادشاہوں کے درمیان فتنے اور اختلافات بڑھ گئے تو دشمنوں نے اطراف و بلاد پر نظریں ڈالنا شروع کر دیں' اسلامی ممالک کی طرف بڑھنے لگے اور ملوک اعدا ایک دوسرے کے ساتھ گٹھ جوڑ کرنے لگے۔ پھر ایک دوسرے کی مدد سے اسلامی ممالک کے حدود پر چڑھ دوڑے اور مسلمانوں کے بہت سے ملکوں پر قبضہ کر لیا۔ لیکن جس کسی اسلامی بادشاہ نے احکام الٰہی کی اطاعت کی' خدا پر بھروسہ کیا تو اللہ تعالیٰ نے اسے ضرور فتوحات عنایت فرمائیں اور کھوئے ہوئے ممالک دوبارہ حاصل کئے جا سکے۔ اللہ سے امید ہے کہ پھر وہ مسلمانوں کو غلبہ دے گا اور ساری دنیا میں توحید کا کلمہ بلند ہوگا۔ اللہ تو فیاض اور کریم ہے۔

**ایمان میں کمی اور زیادتی کا بیان:** [آیت:۱۲۴۔۱۲۵] یہ آیتیں اتری تو منافقین چہ میگوئیاں کرنے لگے کہ اس سورت نے بھلا ان مسلمانوں کے اندر کونسا مزید ایمان اور مزید خوبی پیدا کر دی۔ تو اللہ پاک فرماتا ہے کہ ہاں یہ مزید ایمان مسلمانوں کے اندر یقیناً پیدا ہوا ہے اور وہ اس سے خوش بھی ہیں۔ یہ آیت ان بزرگ ترین دلائل میں سے ہے کہ ایمان کم بھی ہوتا ہے اور زیادہ بھی ہوتا ہے جیسا کہ اکثر علمائے خلف و سلف کا مذہب ہے۔ بلکہ اکثر کا یہ قول ہے کہ اس اعتقاد پر اجماع امت ہے اور اول شرح بخاری میں اس مسئلہ پر مبسوط اور طویل بحث ہو چکی ہے۔ لیکن جن کے دلوں میں مرض ہے ان میں تو اس آیت سے اور شک ہی کے اندر اضافہ ہوتا جائے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ﴾ ❹ یعنی قرآن تو مومنوں کے دلوں کو شفا بخشا

❶ ٥/ المآئدة:٥٤۔ ❷ ٤٨/ الفتح:٢٩۔
❸ ٩/ التوبة:٧٣۔ ❹ ١٧/ الاسرآء:٨٢۔

أَوَلَا يَرَوْنَ أَنَّهُمْ يُفْتَنُونَ فِي كُلِّ عَامٍ مَّرَّةً أَوْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ لَا يَتُوبُونَ وَلَا هُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿١٢٦﴾ وَإِذَا مَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ نَّظَرَ بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ هَلْ يَرَاكُم مِّنْ أَحَدٍ ثُمَّ انصَرَفُوا ۚ صَرَفَ اللَّهُ قُلُوبَهُم بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُونَ ﴿١٢٧﴾

ترجمہ: اور کیا ان کو نہیں دکھلائی دیتا کہ یہ لوگ ہر سال میں ایک بار دو بار کسی نہ کسی آفت میں پھنستے رہتے ہیں پھر بھی باز نہیں آتے اور نہ وہ کچھ سمجھتے ہیں۔[۱۲۶] اور جب کوئی سورت نازل کی جاتی ہے تو ایک دوسرے کو دیکھنے لگتے ہیں کہ تم کو کوئی دیکھتا تو نہیں پھر چل دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کا دل پھیر دیا ہے اس وجہ سے کہ وہ محض بے سمجھ لوگ ہیں۔[۱۲۷]

ہے۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَاءٌ ۖ وَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ فِي آذَانِهِمْ وَقْرٌ وَهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى ۚ أُولَٰئِكَ يُنَادَوْنَ مِن مَّكَانٍ بَعِيدٍ ۝﴾ ❶ یعنی ایمان داروں کے لئے قرآن ہدایت اور شفا ہے۔ کافروں کے کان تو قرآن کی طرف سے بہرے ہیں' ان کی آنکھیں اندھی ہیں گویا کہ وہ بہت ہی دور سے پکارے جا رہے ہیں کہ سن ہی نہیں سکتے۔ یہ کتنی بڑی بدبختی کی بات ہے کہ جو چیز دلوں کی ہدایت کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے وہ ان کی ضلالت و ہلاکت کا سبب بن جائے' جیسے کہ بیمار کو اچھی غذا بھی دیجائے تو نقصان ہی پہنچتا ہے۔

منافقین دنیاوی آفات کے باوجود ایمان نہیں لاتے: [آیت:۱۲۶۔۱۲۷] یہ منافقین کیا اتنا بھی نہیں سمجھتے کہ وہ سال بھر میں ایک بار یا دو بار فتنوں میں مبتلا کئے جا رہے ہیں پھر بھی اپنے سابقہ گناہوں سے باز نہیں آتے اور اس سلسلہ میں آیندہ جوان پر گزرنے والا ہے اس سے اندیشہ نہیں کرتے۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ منافقین بھوک اور قحط کے فتنوں میں مبتلا کئے جاتے تھے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جنگ کی آفت ان کے سر پر پڑتی تھی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ ہم ہر سال کوئی نہ کوئی جھوٹی افواہیں سنتے ہی رہتے جس سے اکثر لوگ بھٹک جاتے تھے۔ انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سختی کا زمانہ بڑھتا جا رہا ہے تنگدلی اور کوتاہ حوصلگی زیادہ ہو رہی ہے ❷ ہر سال گزشتہ سال سے بدتر آتا جا رہا ہے۔ ❸ مندرجہ بالا آیت منافقین کے بارے میں ہے کہ جب کوئی سورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کی جاتی ہے تو وہ ایک دوسرے کو دیکھ کر کہنے لگتے ہیں کہ کوئی تمہیں دیکھتا تو نہیں تھا۔ پھر وہ حق سے روگرداں ہو جاتے ہیں دنیا میں ان منافقین کا یہ حال ہے کہ نہ حق بات کے سامنے آتے ہیں نہ اس کو سمجھتے ہیں۔ جیسا کہ فرمان الٰہی ہے ﴿فَمَا لَهُمْ عَنِ التَّذْكِرَةِ مُعْرِضِينَ ۝﴾ ❹ وقولہ تعالیٰ ﴿فَمَالِ الَّذِينَ كَفَرُوا قِبَلَكَ مُهْطِعِينَ ۝﴾ ❺ یعنی ان لوگوں کو کیا ہوا کہ حق بات سے اعراض کرتے ہیں گویا کہ وہ وحشی جانور ہیں کہ شیروں سے بھاگتے ہیں' سیدھے اور بائیں کھسک جاتے ہیں' حق سے باطل کی طرف جھک جاتے ہیں۔ اللہ نے ان کے قلوب کو پھیر دیا ہے کہ نہ اللہ کے خطاب کو سمجھتے ہیں اور نہ سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔

---

❶ ٤١/ فصلت: ٤٤۔ ❷ ابن ماجه، کتاب الفتن، باب شدة الزمان ٤٠٣٩، وسنده ضعيف سند میں کئی علتیں ہیں مثلاً حسن بصری مدلس کے سماع کی صراحت نہیں ہے۔ ❸ بخاري، ٧٠٦٨، ترمذي، کتاب الفتن، باب منه لا يأتي زمان الا الذي بعده شر منه ٢٢٠٦؛ ابن ماجه ٤٠٣٩؛ واللفظ له۔ ❹ ٧٤/ المدثر: ٤٩۔ ❺ ٧٠/ المعارج: ٣٦۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٢٨﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿١٢٩﴾

ع ١٦ ٥

ترجمہ: تمہارے پاس ایک ایسے پیغمبر تشریف لائے ہیں جو تمہاری جنس سے ہیں جن کو تمہاری مضرت کی بات نہایت گراں گزرتی ہے جو تمہاری منفعت کے بڑے خواہشمند رہتے ہیں ایمانداروں کے ساتھ بڑے ہی شفیق اور مہربان ہیں۔[۱۲۸] پھر اگر روگردانی کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ میرے لئے اللہ تعالیٰ کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود ہونے کے لائق نہیں' میں نے اسی پر بھروسہ کر لیا اور وہ بڑے بھاری عرش کا مالک ہے۔[۱۲۹]

**رسول اللہ ﷺ کی صفات حسنہ کا ذکر جمیل:** [آیت:۱۲۸-۱۲۹] اس آیت میں اللہ تعالیٰ مومنین پر اپنا احسان ظاہر فرماتا ہے کہ ہم نے تمہارے لئے تمہارے ہی جنس سے ایک رسول بھیجا ہے۔ جیسا کہ ابراہیم علیہ السلام نے دعا مانگی تھی کہ ﴿رَبَّنَا وَ ابْعَثْ فِيهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ﴾ ❶ اور ﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ ❷ اور ﴿لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ﴾ جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے نجاشی سے' اور مغیرہ رضی اللہ عنہ نے سفیر کسریٰ سے کہا تھا کہ اللہ نے ہم میں ہماری ہی قوم کا ایک رسول بھیجا ہے جس کے نسب سے ہم واقف ہیں' جس کی صفات جانتے ہیں' جس کے اٹھنے' بیٹھنے' آنے جانے' صدق و امانت سب ہی باتوں سے آشنا ہیں' ❸ زمانہ جاہلیت سے بھی جس کے خاندان پر کوئی دھبہ نہیں' نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ "میرا سارا نسب بربناء نکاح رہا کہیں کسی سفاح زمانہ جاہلیت کی برائی کا شائبہ نہیں۔ ❹ آدم علیہ السلام کے زمانے سے اب تک میرے آباء و اجداد میں کوئی بغیر نکاح نہیں پیدا ہوا۔" ❺ قولہ تعالیٰ ﴿عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ﴾ یعنی امت پر کوئی تکلیف اس کے لئے بہت ہی شاق ہے۔ حدیث میں ہے ((بعثت بالحنيفية السمحة)) یعنی آسان دین لے کر آیا ہوا ہوں۔ ❻ حدیث صحیح میں ہے کہ "یہ شریعت نہایت آسان اور سہل ہے' اللہ تعالیٰ نے بہت آسان کر کے بھیجا ہے۔" ❼ انھیں بڑی تمنا رہتی ہے کہ تم ہدایت پا جاؤ اور دنیوی اور اخروی نفع اندوزی کر سکو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے تھے کہ نبی اکرم ﷺ نے ہمیں اس قدر معلومات عامہ دی ہیں کہ فرض کرو کوئی پرندہ بھی جو آسمان پر اڑتا ہے اس کے بارے میں بھی معلومات بخشیں۔ ❽ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ "جنت سے قریب کرنے والی اور دوزخ سے دور کرنے والی' کوئی ذرا سی بات بھی ایسی باقی نہ رہی جو میں نے تم کو نہ بتا دی ہو۔" نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے کہ "اللہ پاک نے ہر حرام اور ناجائز چیز کے متعلق مکمل طور پر تمہیں سمجھا دیا ہے' اگر تم اس کے بیان کردہ محرمات سے دور نہ رہو گے تو میں تم کو بتلا دیتا ہوں کہ دوزخ کے شعلوں میں ایسے گرو گے جیسے پروانہ شمع پر گرتا ہے۔" ❾

---

❶ ۲/ البقرة:۱۲۹۔ ❷ ۳/ آل عمران:۱٦٤۔ ❸ احمد:۱/ ۲۰۱، ۲۰۳، وسنده ضعيف، الزهري مدلس وعنعن۔ ❹ یہ روایت مرسل یعنی ضعیف ہے۔ ❺ وسنده ضعيف، مجمع الزوائد، ۸/ ۲۱٤؛ الدر المنثور، ۳/ ۵۲۵۔

❻ احمد، ٦/ ۱۱٦ وسنده حسن، مسند حميدی ۲۵٤ مختصرًا۔

❼ صحيح بخاری، كتاب الايمان، باب الدين يسر ۳۹۔ ❽ احمد، ۵/ ۱۵۳ وسنده ضعيف، مسند الطيالسی ٤۷۹؛ ابن حبان، ٦۵، وسنده ضعيف، ابن عيينة عنعن، طبرانی، ۱٦٤۷ والزيادة عنده۔

❾ احمد، ۱/ ۳۹۰ وهو حسن، مسند ابی يعلی ۵۲۸۸؛ مجمع الزوائد، ۷/ ۲۱۰، اس کی سند میں المسعودی مختلط راوی ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس دو فرشتے آئے جب کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سو رہے تھے ایک پائینتی بیٹھ گیا اور ایک سرہانے۔ پائینتی والے فرشتے نے سرہانے والے سے کہا کہ ان کی اور ان کی امت کی کوئی مطابق حال مثال بیان کرو۔ تو وہ کہتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال امت کے ساتھ ایسی ہے جیسے لوگ سفر کرتے ہوئے ایک لق و دق جنگل میں پہنچ گئے ہوں' زاد راہ توشہ وغیرہ کچھ باقی نہ رہا ہو' نہ آگے سفر جاری رکھ سکتے ہیں نہ ہی واپس ہونے کی کوئی صورت ہے۔ ایسے میں ایک مرد خوش پوش ان کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے کہ کیا میں تمہیں یہاں سے نکال کر ایسے باغوں میں لے چلوں جو سر سبز و شاداب ہوں' نہریں اور حوض ہوں' کیا میرے ساتھ چلو گے؟ وہ بڑی خوشی سے راضی ہو جاتے ہیں۔ وہ انھیں لے چلتا ہے وہ انھیں سر سبز و شاداب باغ میں لے آتا ہے وہ خوب میوے کھاتے ہیں' پانی سے سیراب ہوتے ہیں اور خوب پھلتے پھولتے ہیں پھر ان سے کہتا ہے کہ کیا میں نے تمہارے ساتھ خیر خواہی کا حق ادا نہیں کیا اور کیا تمہیں ایسے سر سبز و شاداب جگہ پر نہیں پہنچایا؟ اب سنو آگے اور باغات ایسے ہیں جو اس سے بھی زیادہ پر بہار ہیں اس سے بھی کہیں زیادہ شاداب حوض ہیں۔ آؤ تمہیں اب وہاں لے چلوں۔ تو بعض نے کہا تم نے پہلے بھی سچ کہا تھا اور اب بھی سچ کہہ رہے ہو ہم ضرور تمہارے ساتھ ہیں اور بعض نے کہا ہم تو یہیں اچھے ہیں' ہمیں یہی بس ہے آگے کے تمعات کی ضرورت نہیں۔ یعنی یہ وہ لوگ ہیں جو دنیا کے پیچھے ہی دیوانے ہو گئے ہیں عاقبت کی خبر نہیں لیتے حالانکہ یہاں سے کہیں زیادہ وہاں خوش عیشیاں ہیں۔ ❶

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک اعرابی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپ سے مالی مدد مانگی۔ عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں سمجھتا ہوں کہ خون بہا ادا کرنے کے لئے مدد چاہی تھی' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو کچھ دیا اور فرمایا ''لو میں نے تمہارا کام نکال دیا اور تمہارے ساتھ سلوک کیا۔'' اس نے کہا نہیں کوئی احسان نہیں کیا۔ یہ سن کر بعض صحابہ رضی اللہ عنہم غضبناک ہو گئے اور اس پر دست درازی کا ارادہ کیا۔ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ سے انھیں منع کر دیا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کر اپنے ٹھکانے پر گئے اور اعرابی کو بلا بھیجا' اور کہا ''تم نے مانگا اور میں نے دیا اور خیر تم نے جو کہا سو کہا۔ اچھا یہ اور بھی لو۔'' اور پھر پوچھا اب بھی میرا سلوک تمہارے ساتھ اچھا رہا یا نہیں۔ اعرابی نے کہا ہاں اللہ تعالیٰ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جزائے خیر دے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''میرے اصحاب تمہاری طرف سے برگشتہ بنے ہوئے ہیں اب تم ان کے سامنے جاؤ تو اس وقت تم نے جو مجھ سے کہا تھا' ان کے سامنے بھی تصدیق کر دو تا کہ ان کے دل کی گرفت نکل جائے۔'' کہا اچھا۔ پس جب اعرابی آیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اس نے آ کر سوال کیا تھا' میں نے دیا لیکن اس نے جو کہا تھا تم جانتے ہو' میں نے اسے بلا کر اور دیا ہے اب وہ راضی ہے' کیوں اے بدوی! یہ بات ٹھیک ہے۔'' بدوی نے کہا ہاں اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جزا دے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ''میری اور بدوی کی مثال ایسی ہے جیسے کسی کی اونٹنی ہو وہ بھڑک گئی' لوگ اس کے پیچھے دوڑے اونٹنی اور بھی متوحش ہو گئی۔ تو اونٹنی والے نے کہا تم اس کو مطیع کرنے کا معاملہ مجھ پر چھوڑ دو' میں اس کے انداز سے خوب واقف ہوں میں اس کو نرم کر لوں گا۔ پھر اس نے گھاس لی اور اسے بلایا وہ آ گئی۔ اس کو گھاس کھلا کر پکڑ لیا اور اس پر پالان ڈال دیا۔ اگر اس کے بدتمیزی کی بات کرنے پر میں بھی تمہاری طرح ناراض ہو جاتا تو وہ دوزخی بن جاتا۔'' ❷ لیکن یہ حدیث ضعیف ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قولہ تعالیٰ ﴿بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۝﴾ چنانچہ اس آیت کریمہ میں بھی یہی حکم ہوتا ہے کہ جو شریعت عظیمہ کہ تم لائے ہو

❶ احمد، ١/ ٢٦٧، وسنده ضعيف اس کی سند میں علی بن زید بن جدعان ضعیف راوی ہے۔ (التقريب، ١/ ٣٠٦، رقم: ٢٦٤)

❷ البزار، ٢٤٧٦ وسنده ضعيف جداً، مجمع الزوائد، ٩/ ١٢، اس کی سند میں ابراہیم بن حکم بن ابان متروک راوی ہے۔ (الميزان، ١/ ٢٧، رقم: ٧٢)

اگر یہ لوگ اس سے پیٹھ پھیریں تو کہہ دو کہ مجھے اللہ کافی ہے میں تم پر نہیں اس پر بھروسہ رکھتا ہوں۔ اللہ ہر شے کا مالک اور خالق ہے وہ رب عرش عظیم ہے۔ اس کا عرش عظیم سقف مخلوقات ہے۔ زمین و آسمان کی ساری مخلوق اس کے عرش تلے ہے ساری مخلوق اس کے قبضہ قدرت میں ہے اس کا علم ہر شے پر محیط ہے۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ قرآن کی آخری آیت ﴿لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ﴾ والی آیت ہے ❶ اور یہ کہ قرآن کی تمام آیتیں اور سورتیں خلافت ابوبکر رضی اللہ عنہ میں قرآن مرتبہ کی صورت میں جمع کی گئیں۔ لوگ لکھتے جاتے تھے اور ابی بن کعب رضی اللہ عنہ لکھواتے جاتے تھے۔ جب سورہ براءت کی اس آیت پر پہنچے ﴿ثُمَّ انْصَرَفُوْا صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ﴾ ❷ تو یہ گمان کیا گیا کہ یہ قرآن کی آخری آیت ہے تو ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بعد مجھے یہ دو آیتیں بھی سنائی تھیں ﴿لَقَدْ جَآءَ كُمْ﴾ آخر سورت تک اور کہا کہ یہ قرآن کی آخری آیت ہے اور اسی پر ختم ہے جس سے ابتدا ہوئی تھی۔ یعنی اس اللہ کے نام پر جس کے سوا اور کوئی اللہ نہیں۔ اسی سے متعلق اللہ تعالیٰ کا قول ہے ﴿وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ۝﴾ ❸، ❹ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس حارث بن خزیمہ رضی اللہ عنہ نے یہ دو آیتیں پیش کی تھیں جو آخر سورۂ براءت کی ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اس وحی کی شہادت اور کون دیں گے؟ حارث رضی اللہ عنہ نے کہا یہ تو مجھے علم نہیں کہ اور کون اس کو جانتا ہے لیکن اللہ کی قسم! میں نے خود اس کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے اور اس کو خوب یاد رکھا ہے۔ تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے اسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے۔ پھر فرمایا کہ ''اگر یہ کم از کم تین آیتیں ہوتیں تو میں اس کو ایک علیحدہ سورت قرار دے دیتا۔ تم اسے قرآن میں کہیں رکھ دو۔'' چنانچہ اس کو سورۂ براءت کے آخر میں رکھ دیا گیا۔ ❺ یہ بات آگے گزر چکی ہے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ہی نے حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کو مشورہ دیا تھا کہ قرآن کی ساری آیتوں کو تلاش کر کے ایک جگہ جمع کر لینا نہایت ہی قرین مصلحت ہے۔ چنانچہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو جمع قرآن کا حکم دیا۔ وہ قرآن کو جمع اور ترتیب کرتے جاتے تھے اور عمر رضی اللہ عنہ بھی وہاں موجود ہوتے۔ حدیث صحیح میں ہے کہ زید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ سورۂ براءت کا آخری حصہ میں نے خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ یا ابوخزیمہ رضی اللہ عنہ کے پاس دیکھا ❻ اور یہ بھی ہم نے بیان کر دیا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت نے اس کا ذکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کیا جیسا کہ خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ نے کہا تھا' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ 'ابوالدرداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جو صبح شام سات بار پڑھ لیا کرے (حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ) تو اللہ تعالیٰ اسکے سارے کام بنا دے گا اور جو ارادہ کر رہا ہو اس کو پورا کرے گا۔ ❼ ایک روایت میں ہے کہ صدق دل سے پڑھا ہو یا نہیں۔ لیکن اس جملہ کی زیادتی غریب ہے۔ ایک مرفوع روایت میں بھی اسی طرح مذکور ہے لیکن یہ بھی ناقابل تسلیم ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

سورت براءت کی تفسیر ختم ہوئی۔ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالْمِنَّةُ۔

---

❶ احمد، ٥/ ١١٧: زوائد عبداللہ وسندہ ضعیف مجمع الزوائد، ٧/ ٣٧، اس کی سند میں علی بن زید بن جدعان ضعیف راوی ہے۔ (التقریب، ١/ ٣٠٦ رقم: ٢٦٤) ❷ ٩/ التوبة:١٢٧۔ ❸ احمد، ٥/ ١٣٤ زوائد عبداللہ بن احمد بن حنبل وسندہ ضعیف۔ ❹ ٢١/ الانبیآء:٢٥۔ ❺ احمد، ١/ ١٩٩ وسندہ ضعیف اس کی سند میں محمد بن اسحاق مدلس راوی ہے۔ (التقریب، ٢/ ١٤٤) ❻ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة براءة باب قوله ﴿لقد جاء كم رسول من أنفسكم عزيز عليه ما عنتم...﴾ ٤٦٧٩۔ ❼ ابو داود، کتاب الأدب، باب ما يقول اذا أصبح ٥٠٨١ وسندہ حسن۔



ترجمہ: شروع کرتا ہوں میں اللہ تعالیٰ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں۔

الرٰ یہ پر حکمت کتاب کی آیتیں ہیں۔ [۱] کیا ان لوگوں کو اس بات سے تعجب ہوا کہ ہم نے ان میں سے ایک شخص کے پاس وحی بھیج دی کہ سب آدمیوں کو ڈرائے اور جو ایمان لے آئے ان کو یہ خوشخبری سنائیے کہ ان کے رب کے پاس ان کو پورا مرتبہ ملے گا۔ کافر کہنے لگے کہ یہ شخص تو بلاشبہ صریح جادوگر ہے۔ [۲]

# تفسیر سورۂ یونس

**تمام انبیا علیہم السلام بشر تھے:** [آیت:۱۔۲] حروف مقطعات جو سورتوں کے آغاز میں ہوا کرتے ہیں ان پر کلام پہلے گزر چکا ہے اور سورۂ بقرہ کے اوائل میں اس پر سیر حاصل تبصرہ ہو چکا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ (الرٰ) سے انا اللہ اریٰ مراد ہے یعنی میں اللہ ہوں' اور سب کچھ دیکھ رہا ہوں۔ ضحاک رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے بھی ایسا ہی کہا ہے۔ یہ قرآن محکم و مبین کی آیتیں ہیں۔ مجاہد کا بھی یہی قول ہے۔ حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کتاب سے مراد توراۃ و زبور ہیں۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کا خیال ہے کہ کتاب سے مراد وہ تمام الہامی کتابیں ہیں جو قرآن سے قبل تھیں۔ لیکن یہ خیال لایعنی سا ہے۔ قولہ تعالیٰ ﴿اَكَانَ لِلنَّاسِ عَجَبًا﴾ کفار جو تعجب کرتے ہیں اس پر اللہ پاک فرماتے ہیں کہ اس میں تعجب کی کونسی بات ہے کہ پیغمبر جنس بشر سے ہوں' جیسا کہ اللہ پاک نے قرون ماضیہ کے کفار کا قول نقل فرمایا ہے کہ ﴿اَبَشَرٌ يَّهْدُوْنَنَا﴾ ❶ یعنی کیا کوئی بشر ہمیں ہدایت کرے گا؟ یہاں کافروں کی مراد ہود و صالح علیہما السلام سے تھی۔ ہود و صالح علیہما السلام کہتے ہیں' اس میں تعجب کی کیا بات ہے کہ اگر تمہیں میں سے کسی پر وحی بھیجی گئی اور اسے پیغامبر بنایا گیا۔ چنانچہ کفار قریش سے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ کافر کہتے ہیں کہ محمد نے تو سارے خداؤں کا ایک اللہ بنا دیا۔ اور یہ بڑی ہی عجیب بات ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول بنا کر بھیجا تو عربوں نے انکار کر دیا اور کہنے لگے کہ اللہ کی شان تو اس سے بڑی ہے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم جیسے شخص کو رسول بنا کر بھیجے۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں ﴿اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ﴾ کے بارے میں اختلاف ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ قدم صدق سے مراد یہ ہے کہ پہلے ہی بیان پر تصدیق کرنا اور سعادت حاصل کر لینا ہے اور اپنے اعمال کا اجر حسن پانا ہے یہ بالکل اللہ کے اس قول کے مشابہ ہے کہ ﴿لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا﴾ ❷ یعنی تاکہ انھیں جنگ اور عذاب سخت سے ڈرائے ﴿قَدَمَ صِدْقٍ﴾ کے بارے میں مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اعمال صالحہ مراد ہیں۔ جیسے صلوۃ' صوم' صدقہ' تسبیح اور شفاعت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سلف صدق مراد لیتے ہیں۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کی ہم خیالی کرتے ہوئے اعمال صالحہ مراد لی ہے۔ جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ (لَهٗ قَدَمُ صِدْقٍ فِی الْاِسْلَامِ)

❶ ٦٤/ التغابن:٦۔ ❷ ١٨/ الکهف:٢، ٣۔

إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ ۭ مَا مِنْ شَفِيْعٍ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اِذْنِهٖ ۭ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ۭ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ③

ترجمہ: بلاشبہ تمہارا اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ روز میں پیدا کر دیا پھر عرش پر قائم ہوا وہ ہر کام کی تدبیر کرتا ہے۔ کوئی سفارش کرنے والا نہیں بدون اس کی اجازت کے ایسا اللہ تمہارا رب ہے سو تم اس کی عبادت کرو' کیا تم پھر بھی نہیں سمجھتے۔[۳]

حسان رضی اللہ عنہ کا شعر ہے۔

لنا القدم العليا اليك و خلفنا لا ولنا فى طاعة الله تابع

''ہمارے اعمال اور ہمارے طور طریق تمہارے ساتھ سچے ہیں اور طاعتِ ربانی کے بارے میں ہمارے اخلاف اپنے اسلاف کے تابع ہیں۔''

اللہ فرماتا ہے کہ اس کے باوجود کہ ہم نے انہیں میں سے ایک شخص کو بشیر اور نذیر بنا کر بھیجا پھر بھی یہ کافر کہتے ہیں کہ تو کھلا جادوگر ہے۔ یہ کافر بالکل جھوٹے ہیں۔

**عرش عظیم اور اللہ کا علم اور توحید الوھیت:** [آیت:۳] ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام عالم کا پروردگار ہے اس نے زمینوں اور آسمانوں کو چھ دن میں پیدا کیا۔ کہا گیا ہے کہ یہ دن ہمارے دنوں کے جیسے تھے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ہزار سال کا ایک دن تھا' جس کا بیان آگے آئے گا۔ پھر وہ عرش عظیم پر متمکن ہو گیا' اور عرش سب مخلوقات میں سب سے بڑی مخلوق ہے۔ وہ سرخ یاقوت کا بنا ہوا ہے۔ یا یہ کہ وہ بھی اللہ کا ایک نور ہے۔ اللہ سارے خلائق کا مدبر سرپرست اور کفیل ہے۔ اس کی نگہداشت سے زمین یا آسمانوں کا ایک ذرہ بھی بچا یا چھوٹا نہیں۔ ایک توجہ اس کو دوسری طرف کی توجہ سے نہیں روک سکتی اس کے لئے کوئی بات بھی غلط طور پر باقی نہیں رہ سکتی۔ پہاڑوں' سمندروں' آبادیوں اور جنگلوں کہیں بھی کوئی بڑی تدبیر چھوٹی طرف دھیان سے اس کو نہیں روک سکتی۔ کوئی جاندار بھی دنیا میں ایسا نہیں جس کا رزق اللہ کے ذمہ نہ ہو۔ ایک چیز بھی حرکت کرتی ہے ایک پتہ بھی گرتا ہے تو وہ اس کا علم رکھتا ہے' زمین کی تاریکیوں میں کوئی ذرہ ایسا نہیں اور نہ کوئی تر و خشک ایسا ہے جو اس کی لوح محفوظ یعنی کتاب علم میں نہ ہو۔ جس وقت یہ آیت اتری ﴿اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ﴾ مسلمانوں کو ایک بڑا قافلہ آتا دکھائی دیا معلوم ہو رہا تھا کہ بدوی لوگ ہیں۔ لوگوں نے پوچھا تم کون لوگ ہو؟ تو کہا ہم جن ہیں اس آیت کے سبب ہم شہر سے نکل پڑے ہیں۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿مَا مِنْ شَفِيْعٍ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اِذْنِهٖ﴾ یعنی کوئی اس کی اجازت کے بغیر کسی کی شفاعت نہ کر سکے گا۔ یہ قول اللہ تعالیٰ کے اس قول کے مطابق ہے ﴿مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ﴾ [1] اور ﴿ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ﴾ یعنی ان لوگوں نے عبادت کے لئے اللہ ہی کی ذات کو خاص کر لیا ہے۔ اور اے مشرکو! تم عبادت میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ دوسرے خداؤں کو بھی شریک کر لیتے ہو حالانکہ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ پیدا کرنے والا اللہ ایک ہی ہے اس کے سوا کسی کی عبادت نہیں ہو سکتی۔ خود اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اگر تم ان سے پوچھو کہ تمہیں کس نے پیدا کیا! تو اعتراف کر لیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے۔ اور اگر پوچھو کہ یہ عرش عظیم اور ساتوں آسمانوں کا اللہ کون ہے؟ تو فوراً=

[1] ۲/ البقرة:۲۵۵۔

إِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيعًا ۖ وَعْدَ اللَّهِ حَقًّا ۚ إِنَّهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ لِيَجْزِيَ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ بِالْقِسْطِ ۚ وَالَّذِينَ كَفَرُوا لَهُمْ شَرَابٌ مِنْ حَمِيمٍ وَعَذَابٌ أَلِيمٌ بِمَا كَانُوا يَكْفُرُونَ ﴿٤﴾ هُوَ الَّذِي جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَاءً وَالْقَمَرَ نُورًا وَقَدَّرَهُ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوا عَدَدَ السِّنِينَ وَالْحِسَابَ ۚ مَا خَلَقَ اللَّهُ ذَٰلِكَ إِلَّا بِالْحَقِّ ۚ يُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ﴿٥﴾ إِنَّ فِي اخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَا خَلَقَ اللَّهُ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَتَّقُونَ ﴿٦﴾

ترجمہ: تم سب کو اللہ تعالیٰ ہی کے پاس جانا ہے۔ اللہ نے سچا وعدہ کر رکھا ہے۔ بیشک وہی پہلی بار بھی پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ بھی پیدا کرے گا تاکہ ایسے لوگوں کو جو کہ ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کئے انصاف کے ساتھ جزا دے' اور جن لوگوں نے کفر کیا ان کے واسطے کھولتا ہوا پانی پینے کو ملے گا' اور دردناک عذاب ہوگا ان کے کفر کی وجہ سے۔[۴] وہ اللہ تعالیٰ ایسا ہے جس نے آفتاب کو چمکتا ہوا بنایا اور چاند کو نورانی بنایا اور اس کے لئے منزلیں مقرر کیں تاکہ تم برسوں کی گنتی اور حساب معلوم کر لیا کرو۔ اللہ تعالیٰ نے یہ چیزیں بے فائدہ نہیں پیدا کیں۔ وہ یہ دلائل اُن لوگوں کو صاف صاف بتلا رہے ہیں جو دانش رکھتے ہیں۔[۵] بلاشبہ رات اور دن کے یکے بعد دیگرے آنے میں اور اللہ تعالیٰ نے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں پیدا کیا ہے ان سب میں ان لوگوں کے واسطے دلائل ہیں جو (اللہ تعالیٰ) کا ڈر مانتے ہیں۔[۶]

= بول اٹھیں گے کہ اللہ تعالیٰ ہے۔ تو ان سے پوچھو کہ پھر اس اللہ سے ڈرتے کیوں نہیں ہو اور شرک کیوں کرتے ہو؟۔

**کفر کی سزا اور دردناک عذاب:** [آیت:۴۔۶] اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ قیامت کے روز مخلوق کا رجوع اسی کی طرف ہوگا ہر متنفس جس کو اسی نے پیدا کیا ہے ضرور وہ پھر اس کی طرف لوٹایا بھی جائے گا۔ کیونکہ جیسے پہلے پیدا کیا تھا دوبارہ بھی اسی کو پیدا کر سکتا ہے اور نیک اعمال کی جزا عدل کے ساتھ دے گا کم نہ کرے گا۔ اور کافروں کو ان کے کفر کے سبب قیامت میں مختلف عذاب دیئے جائیں گے جیسے بادِ سموم اور آبِ حمیم کے اور اسی نوعیت کے اور بھی۔ یہ جہنم جسے کافر جھٹلا رہے ہیں اسی میں رات دن ان کا بسیرا ہوگا اور گرم پگھلے ہوئے تانبے کی طرح پانی پینے کو ملے گا۔

**اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کا بیان:** اللہ پاک اس بات کی خبر دے رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کمال قدرت پر اور عظمت سلطنت پر دلالت کرنے والی کیسی کیسی نشانیاں پیدا کیں۔ جرم شمس سے نکلنے والی شعاعوں کو اس نے تمہارے لئے ضیا بنایا اور قمر کی روشنی کو تمہارے لئے نور بنایا۔ روشنی شمس الگ قسم کی ہے اور روشنی قمر الگ نوعیت کی ہے' روشنی ایک ہی ہے پھر بھی دونوں میں بڑا فرق ہے ایک روشنی دوسری سے میل نہیں کھاتی۔ دن میں سورج کی بادشاہت ہے تو رات میں چاند کی۔ اجرام سماوی دونوں' لیکن سورج کے منازل نہیں مقرر کئے اور چاند کے منازل مقرر کئے۔ پہلی تاریخ چاند نکلتا ہے تو بہت ہی چھوٹا ہوتا ہے پھر اس کی روشنی بھی بڑھتی جاتی اور جرم بھی بڑھتا ہے حتی کہ کامل ہو جاتا ہے۔ گول دائرہ بن جاتا ہے' اس کے بعد پھر گھٹنا شروع ہوتا ہے اور پورے ایک مہینے بعد پھر اپنی حالت اول پر آ جاتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا اللہ پاک نے ﴿وَالْقَمَرَ قَدَّرْنَاهُ مَنَازِلَ حَتَّىٰ عَادَ كَالْعُرْجُونِ =



ترجمہ: جن لوگوں کو ہمارے پاس آنے کا کھٹکا نہیں ہے اور وہ دنیوی زندگی پر راضی ہو گئے ہیں اور اس میں جی لگا بیٹھے ہیں اور جو لوگ ہماری آیتوں سے بالکل غافل ہیں' [۷] ایسے لوگوں کا ٹھکانا ان کے اعمال کی وجہ سے دوزخ ہے۔[۸]

=الْقَدِيْمِ O﴾ ❶ قمر کے لئے ہم نے گھٹاؤ اور بڑھاؤ کے منازل قرار دیئے ہیں کہ وہ گھٹ گھٹ کر پرانی سوکھی ٹہنی کے مانند ہو جاتا ہے۔ نہ تو سورج چاند کو جا پکڑتا ہے اور نہ رات ہی دن سے آگے بڑھ جاتی ہے۔ ہر ایک اپنے اپنے ضابطہ اور قانون کی رو سے اپنے اپنے مدار پر گھوم رہے ہیں۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا﴾ ❷ شمس اور قمر کا اپنا اپنا حساب ہے۔ اس آیت کریمہ میں بتایا گیا ہے کہ شمس کے ذریعہ دن پہچانے جاتے ہیں اور قمر کی گردش سے مہینوں اور سالوں کا حساب لگتا ہے اللہ تعالیٰ نے ان کو عبث نہیں پیدا کیا ہے بلکہ خلق عالم میں ایک حکمت عظیمہ پنہاں ہے اور اس کی قدرت پر حجۃ بالغہ ہے جیسا کہ فرمایا ﴿وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا﴾ ❸ یعنی ہم نے آسمان و زمین و مافیہا کو باطل طور پر نہیں پیدا کیا۔ یہ کافروں کا گمان ہے۔ کافروں پر دوزخ کی ہلاکت ہے۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ O﴾ ❹ کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ ہم نے تم کو عبث پیدا کر دیا' عبث پیدا ہو کر تم عبث مر گئے اور پھر ہماری طرف لوٹائے نہیں جاؤ گے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات بلند و بالا ہے وہ اللہ واحد رب عرش کریم ہے۔

آیات کا مطلب ہے کہ ہم حجت و دلائل کھول کھول کر بیان کرتے ہیں تا کہ سمجھنے والے سمجھ جائیں۔ اختلاف لیل و نہار کا مطلب یہ ہے کہ دن جاتا ہے تو رات آتی ہے اور رات جاتی ہے تو دن آتا ہے۔ ایک دوسرے پر غالب آ کر قرار پزیر نہیں ہو جاتا۔ جیسا کہ قول باری تعالیٰ ہے ﴿يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا﴾ ❺ رات دن پر چھا جاتی ہے اور دن رات پر چھا جاتا ہے مگر کیا مجال کہ سورج چاند سے جا ٹکر کھائے۔ قولہ تعالیٰ ﴿فَالِقُ الْاِصْبَاحِ وَجَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا﴾ ❻ صبح کو پھٹتی ہے اور رات سکون سے گزرتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آسمان و زمین میں جو کچھ پیدا کیا ہے وہ اس بات کی نشانیاں ہیں کہ اس کی قدرت کتنی عظیم ہے جیسا کہ قول الٰہی ہے ﴿وَكَاَيِّنْ مِّنْ اٰيَةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ﴾ ❼ زمین و آسمان میں اللہ تعالیٰ کی کتنی ہی نشانیاں بھری پڑی ہیں ﴿قُلِ انْظُرُوْا مَاذَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَمَا تُغْنِي الْاٰيٰتُ وَالنُّذُرُ عَنْ قَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ O﴾ ❽ غور کرو کہ آسمان و زمین میں کیا کچھ نشانیاں نہیں ہیں اور کافروں کو متنبہ کرنے والے کیا کیا دلائل نہیں۔ نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا کیا وہ آسمان و زمین میں ادھر ادھر اپنے آگے اور پیچھے نظر نہیں ڈالتے یہ نشانیاں عقل والوں کے لئے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے عقاب و عذاب سے بچنے والوں کے لئے ہیں۔

**آخرت پر دنیا کو ترجیح دینے والوں کا انجام:** [آیت:۷۔۸] جو اشقیا کہ قیامت کے دن' اللہ تعالیٰ سے ملنے کا انکار کرتے ہیں اور ملاقات الٰہی کا ذرا بھی یقین نہیں صرف حیات دنیاوی کے طالب ہیں اور اسی دنیا سے ان کے نفوس خوش ہیں' اس آیت میں یہ انہیں سے متعلق خبر دی گئی ہے۔ حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ کی قسم! ان کافروں نے حیات دنیوی کو نہ تو زینت دی نہ اس کو مرتفع کیا اور =

❶ ٣٦/ يٰس:٣٩، ٤٠۔ ❷ ٦/ الانعام:٩٦۔ ❸ ٣٨/ ص:٢٧۔ ❹ ٢٣/ المؤمنون:١١٥۔
❺ ٧/ الاعراف:٥٤۔ ❻ ٦/ الانعام:٩٦۔ ❼ ١٢/ يوسف:١٠٥۔ ❽ ١٠/ يونس:١٠١۔

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ يَهْدِيهِمْ رَبُّهُم بِإِيمَانِهِمْ ۖ تَجْرِي مِن تَحْتِهِمُ الْأَنْهَارُ فِي جَنَّاتِ النَّعِيمِ ﴿٩﴾ دَعْوَاهُمْ فِيهَا سُبْحَانَكَ اللَّهُمَّ وَتَحِيَّتُهُمْ فِيهَا سَلَامٌ ۚ وَآخِرُ دَعْوَاهُمْ أَنِ الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿١٠﴾

ترجمہ: یقیناً جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کئے ان کا رب ان کو بوجہ ان کے مومن ہونے کے ان کے مقصد تک پہنچا دے گا ان کے نیچے نہریں جاری ہوں گی چین کے باغوں میں۔[۹] ان کے منہ سے یہ بات نکلے گی کہ سبحان اللہ اور ان کا باہمی سلام یہ ہوگا' السلام علیکم' اور ان کی اخیر بات یہ ہوگی الحمد للہ رب العالمین۔[۱۰]

== پھر اس حیات سے راضی بھی ہو گئے وہ اللہ کی آیات کو نیہ سے بڑے ہی غافل ہیں۔ ذرا بھی اپنی زیست پر غور و تدبر نہیں کرتے' قیامت کے روز ان کا ٹھکانا دوزخ ہے اور یہ ٹھیک بدلہ ہے ان کے اعمال دنیاوی کا کیونکہ اللہ اور رسول اللہ اور یوم آخرت سے انھوں نے جو انکار کیا اور جو معاصی اور جرائم کہ انہوں نے کئے ان کا اقتضا یہی تھا۔

جنت سلامتی کا گھر ہے: [آیت:۹-۱۰] یہاں ان سعادت مندوں کی خبر دی جا رہی ہے جو ایمان لائے اور پیغمبروں کی تصدیق کی' فرماں برداریاں کیں نیک عمل کئے اور یہ وعدہ کیا گیا کہ ان کے نیک اعمال کی بنا پر انھیں ہدایت بخشی جائے۔ یہاں ﴿بِإِيمَانِهِمْ﴾ کا (ب) سببیہ ہو سکتا ہے یعنی دنیا میں ان کے ایمان لانے کے سبب قیامت کے روز صراط مستقیم پر اللہ تعالیٰ انھیں سیدھا قائم رکھے گا حتی کہ وہ اس کو طے کر لیں گے اور جنت تک جا پہنچیں گے۔ اور یہ بھی احتمال ہے کہ یہ (ب) استعانت کا ہو جیسے کہ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ ان کے ساتھ ایک نور ہوگا جس کی مدد سے وہ راستہ چلیں گے۔ اور ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ ان کے اعمال ایک اچھے مجسمہ اور ہوائے خوشبودار کی شکل میں ہوں گے اور جب قبر سے اٹھیں گے تو یہ مجسمات حسنہ ان کے آگے آگے چلیں گے اور انھیں ہر طرح کے خیر کی خوش خبری دیتے رہیں گے اور جب وہ نیکو کار پوچھے گا کہ تم کون ہو؟ تو وہ کہیں گے کہ ہم تمہارے اعمال صالح ہیں اب وہ اس کے سامنے نور بن کر چلتے رہیں گے اور جنت تک اسے لا چھوڑیں گے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے کہا ہے کہ ﴿يَهْدِيهِمْ رَبُّهُم بِإِيمَانِهِمْ﴾ اور کافر کے اعمال نہایت بدصورت مورتی کی شکل میں ہوں گے اور نہایت بدبودار ہوا کا جسم اختیار کریں گے۔ وہ اپنے ساتھی کے ساتھ چمٹے رہیں گے اور دوزخ میں لا گرائیں گے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی قول ہے وَاللهُ اَعْلَمُ۔

اہل جنت کا یہ حال ہوگا کہ ان کا خطاب ﴿سُبْحَانَكَ اللَّهُمَّ﴾ ہوگا۔ ابن جریج رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جب ان کے پاس سے کوئی پرندہ اڑتا گزرے گا جس کی خواہش انہیں پیدا ہوگی تو مذکورہ بالا کلمہ زبان پر لائیں گے یہی ان کا بلاوا ہوگا تو ایک فرشتہ ان کے مرغوبات لے کر حاضر ہو جائے گا سلام کرے گا۔ وہ جواب سلام دیں گے۔ چنانچہ فرمایا ﴿تَحِيَّتُهُمْ فِيهَا سَلَامٌ﴾ وہ جب کھا چکیں گے تو اللہ کا شکر اور حمد کیا کریں گے۔ اسی لئے کہا کہ ﴿آخِرُ دَعْوَاهُمْ أَنِ الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ﴾ مقاتل ابن حیان کہتے ہیں کہ جب اہل جنت کوئی کھانے کی چیز منگوانا چاہیں گے تو ﴿سُبْحَانَكَ اللَّهُمَّ﴾ کہیں گے' تو اس کے پاس دس ہزار خادم سونے کے خوان لئے حاضر ہو جائیں گے کہ ہر خوان میں ایک تازہ تازہ کھانا ہوگا۔ ہر ایک میں سے کچھ نہ کچھ کھائے گا۔ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جب کوئی شخص کوئی چیز مانگے گا تو ﴿سُبْحَانَكَ﴾ کہے گا۔ اور یہ آیت ﴿تَحِيَّتُهُمْ يَوْمَ يَلْقَوْنَهُ سَلَامٌ﴾ ❶ والی آیت کے مشابہ ہے۔ اور قولہ ﴿لَا ==

❶ ۳۳/ الاحزاب:٤٤۔

وَلَوْ يُعَجِّلُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ الشَّرَّ اسْتِعْجَالَهُمْ بِالْخَيْرِ لَقُضِيَ اِلَيْهِمْ اَجَلُهُمْ ؕ فَنَذَرُ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿١١﴾ وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖٓ اَوْ قَاعِدًا اَوْ قَآئِمًا ۚ فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَآ اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ ؕ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْمُسْرِفِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٢﴾

ترجمہ: اور اگر اللہ تعالیٰ لوگوں پر جلدی سے نقصان واقع کر دیا کرتا جس طرح وہ فائدہ کے لئے جلدی مچاتے ہیں تو ان کا وعدہ کبھی کا ہو چکا ہوتا۔ سو ہم ان لوگوں کو جن کو ہمارے پاس آنے کا کھٹکا نہیں ہے ان کے حال پر چھوڑے رکھتے ہیں کہ اپنی سرکشی میں بھٹکتے رہیں۔[١١] اور جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو ہم کو پکارنے لگتا ہے لیٹے بھی بیٹھے بھی کھڑے بھی' پھر جب ہم اس کی تکلیف اس سے ہٹا دیتے ہیں تو پھر اپنی پہلی حالت پر آ جاتا ہے کہ گویا جو تکلیف اس کو پہنچی اسکے ہٹانے کے لئے کبھی ہم کو پکارا ہی نہ تھا' ان حد سے نکلنے والوں کے اعمال ان کو اسی طرح مستحسن معلوم ہوتے ہیں۔[١٢]

= ﴿يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا تَاْثِيْمًا ٥ اِلَّا قِيْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا ٥﴾ ❶ وغیرہ یہ سب اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ رب پاک ہمیشہ ہمیشہ محمود ہے اور ہمیشہ کا معبود ہے' اسی لئے ابتدائے خلق میں بھی اس نے اپنی ذات کی حمد فرمائی اور اور استمرار حال میں بھی ابتدائے قرآن میں بھی اور ابتدائے تنزیل میں بھی جیسا کہ فرمایا ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلٰي عَبْدِهِ الْكِتٰبَ﴾ ❷ جس کی شرح احوال بہت طویل و بسیط ہے۔ وہ اول و آخر محمود ہے خواہ دنیا ہو کہ دین ہو' اسی لئے حدیث میں ہے کہ اہل جنت کو تسبیح و تحمید سکھائی گئی ہے جیسا کہ نفس کی خواہشات بھی انھیں دی گئی ہیں۔ ❸ اور جیسے جیسے اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ان پر بڑھتی جائیں گی یہ تحمید و تسبیح بھی مستزاد ہوتی جائے گی نہ اس کو اختتام ہوگا نہ انقضاء۔ اللہ کے سوا کوئی اور اللہ اور پالنہار نہیں ہے۔

**اپنے اور اپنے اہل وعیال کے لئے بددعا نہ کرنی چاہئے:** [آیت: ١١-١٢] اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر اپنے لطف و حلم کی خبر دے رہا ہے کہ انسان اگر اپنی تنگدلی اور غصہ کے سبب اپنی جان اور مال اور اولاد کو کوستا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی بددعا قبول نہیں کرتا کیونکہ وہ جانتا ہے کہ یہ بددعا کچھ دلی ارادے سے نہیں کی گئی ہے۔ یہ خدا کی عین رحمت و کرم کا اقتضا تھا۔ لیکن وہ دعا قبول کر لیتا ہے اگر وہ اپنے نفسوں اور مال و اولاد کے لئے کریں اور اسی لئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ انھیں مصیبت پہنچانے میں بھی ایسی ہی جلدی کرے جیسے کہ انسان اپنی خیر کے لئے جلدی کرتا ہے تو اس کے لئے تو نہ آتی موت آ جائے۔ لیکن انسان کے لئے یہ ہرگز زیبا نہیں کہ بار بار ایسا کہنے لگے اور بددعائیں دینے کی عادت ہی ڈال لے۔ جیسے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اپنے کو کوس نہ لیا کرو اور نہ اپنی اولاد اور اموال کو بددعائیں دو۔ کیونکہ کوئی کوئی گھڑی قبولیت دعا کی ہوتی ہے اگر اس وقت بددعا زبان سے نکل گئی تو کارگر ہی ہو کر رہے گی۔ ❹ مجاہد رحمہ اللہ نے اس آیت کی تفسیر میں کہا ہے کہ یہ بددعا انسان کا قول ہے جو بوقت غضب اپنے یا اپنے اموال و اولاد کے لئے کرتا ہے ایسی صورت میں =

---

❶ ٥٦/ الواقعة: ٢٥، ٢٦۔ ❷ ١٨/ الكهف: ١۔

❸ صحيح مسلم، كتاب الجنة، باب فى صفات الجنة وأهلها...... ٢٨٣٥۔

❹ ابو داود، كتاب الوتر، باب النهى ان يدعو الإنسان على اهله وماله، ١٥٣٢؛ صحيح مسلم، ٣٠٠٩ میں اس معنی کی روایت موجود ہے۔

وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَمَّا ظَلَمُوْا ۙ وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ وَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا ؕ كَذٰلِكَ نَجْزِي الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿١٣﴾ ثُمَّ جَعَلْنٰكُمْ خَلٰٓئِفَ فِي الْاَرْضِ مِنْ بَعْدِهِمْ لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ﴿١٤﴾

ترجمہ: اور ہم نے تم سے پہلے بہت سے گروہوں کو ہلاک کر دیا ہے جب کہ انھوں نے ظلم کیا حالانکہ ان کے پاس ان کے پیغمبر بھی دلائل لے کر آئے اور وہ ایسے کب تھے کہ ایمان لے آتے' ہم مجرم لوگوں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں۔[۱۳] پھر ان کے بعد ہم نے دنیا میں بجائے ان کے تم کو آباد کیا تا کہ ہم دیکھ لیں کہ تم کس طرح کام کرتے ہو۔[۱۴]

= چاہئے کہ آدمی فوراً یہ کہہ لے (اللهم لا تبارك فيه) یعنی اے اللہ! اس بات میں برکت نہ دے۔ ورنہ اس کی بات قبول ہو جائے گی تو اسکا تو ناس ہی ہو جائے گا۔

اکثر لوگ احسان فراموش ہیں: اس آیت کے ذریعہ اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ جب انسان کو کسی مصیبت کا سامنا ہوتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ فَذُوْ دُعَآءٍ عَرِيْضٍ ۝﴾ ❶ یعنی مصیبت پڑتی ہے تو بڑی لمبی چوڑی دعائیں مانگنے لگتا ہے۔ سابقہ آیت اور یہ آیت دونوں ہم معنی ہیں کیونکہ جب اس کو سختی پہنچتی ہے تو بے تاب اور بے صبر ہو جاتا ہے۔ اٹھتے بیٹھتے سوتے جاگتے مصیبتوں کے بادل ہٹ جانے کی دعائیں مانگنے لگتا ہے۔ اور جب اللہ تعالیٰ اس کو پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات دیتا ہے تو وہ اب اعراض کر جاتا ہے' پہلو تہی کرتا ہے جیسے کبھی اس پر مصیبت آئی ہی نہ تھی۔ اللہ تعالیٰ اس شیوہ کی مذمت فرماتے ہوئے کہتا ہے کہ یہ بات تو گنہگاروں اور بدکاروں ہی کو زیب دیتی ہے اور اللہ تعالیٰ نے جنھیں ہدایت و توفیق عطا فرمائی ہے وہ اس سے مستثنیٰ ہیں۔ جیسا کہ حضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ مؤمن کا معاملہ بھی بڑا عجیب ہے جو کچھ منجانب اللہ اس پر سرزد ہوتا ہے اس کیلئے خیر ہی بن جاتا ہے۔ مضرت پہنچی اور اس نے صبر کیا تو اجر ملا راحت و مسرت پہنچی اور شکر کیا تو اجر ملا۔ یہ نوازش تو صرف مؤمن ہی کے ساتھ مخصوص ہے۔ ❷

دنیا دار ظالم لوگ ہیں: [آیت: ۱۳۔۱۴] اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ سابقہ رُسل جب ان کافروں کے پاس بیّن دلائل اور واضح براہین لے کر آئے تھے اور انھوں نے تکذیب کی تھی تو کیسے ہلاک کر دیئے گئے تھے پھر اللہ پاک نے ان کے بعد اس قوم کو پیدا کیا ہے' اور ان کے پاس اپنا ایک رسول بھیجا ہے اور دیکھنا چاہتا ہے کہ یہ بھی اپنے رسول وقت کی بات سنتے ہیں یا نہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''دنیا بڑی شیریں اور بڑی سرسبز ہے۔ اب اللہ تعالیٰ نے دنیا میں تم کو سابقہ قوم کا جانشین بنایا ہے تا کہ دیکھے کہ تم کیسا عمل کرتے ہو۔ چاہئے کہ دنیا کی ناجائز خواہشات سے الگ تھلگ ہی رہو اور بڑی بات یہ ہے کہ عورتوں سے بہت محتاط رہو۔ کیونکہ پہلا فتنہ جو بنی اسرائیل پر آیا وہ عورتوں کا فتنہ تھا۔'' ❸

ایک دفعہ عوف بن مالک رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے اپنا خواب بیان کیا کہ گویا ایک رسی آسمان سے لٹکی ہوئی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کو کھینچ لیا پھر وہ آسمان سے معلق ہو گئی تو اب ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کھینچ لیا۔ پھر لوگ منبر کے اطراف اس کو ناپنے لگے اور عمر رضی اللہ عنہ کے ناپ میں وہ منبر سے تین ہاتھ لمبی نکل آئی۔ وہاں عمر رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ عمر رضی اللہ عنہ نے سن کر کہا ''ارے تمہارا خواب چھوڑ دبھی' =

❶ ٤١/ فصلت:٥١۔ ❷ صحيح مسلم، كتاب الزهد، باب المومن أمره كله خير، ٢٩٩٩۔

❸ صحيح مسلم، كتاب الرقاق، باب أكثر اهل الجنة الفقراء...... ٢٧٤٢۔

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيَاتُنَا بَيِّنٰتٍ ۙ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا ائْتِ بِقُرْاٰنٍ غَيْرِ هٰذَآ اَوْ بَدِّلْهُ ؕ قُلْ مَا يَكُوْنُ لِيْٓ اَنْ اُبَدِّلَهٗ مِنْ تِلْقَآئِ نَفْسِيْ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ ۚ اِنِّيْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿١٥﴾ قُلْ لَّوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا تَلَوْتُهٗ عَلَيْكُمْ وَلَآ اَدْرٰىكُمْ بِهٖ ۫ۖ فَقَدْ لَبِثْتُ فِيْكُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿١٦﴾

ترجمہ: اور جب ان کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں جو بالکل صاف صاف ہیں تو یہ لوگ جن کو ہمارے پاس آنے کا کھٹکا نہیں ہے یوں کہتے ہیں کہ اس کے سوا کوئی دوسرا قرآن لائیے یا اس میں کچھ ترمیم کر دیجئے۔ آپ ﷺ یوں کہہ دیجئے کہ مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا کہ میں اپنی طرف سے اس میں ترمیم کر دوں بس میں تو اسی کا اتباع کروں گا جو میرے پاس وحی کے ذریعہ سے پہنچا ہے اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں تو میں ایک بڑے بھاری دن کے عذاب کا اندیشہ رکھتا ہوں۔[۱۵] آپ ﷺ یوں کہہ دیجئے کہ اگر اللہ کو منظور ہوتا تو نہ تو میں تم کو وہ پڑھ کر سناتا اور نہ اللہ تعالیٰ تم کو اس کی اطلاع دیتا کیونکہ اس سے پہلے بھی تو ایک بڑے حصہ عمر تک تم میں رہ چکا ہوں' پھر کیا تم اتنی عقل نہیں رکھتے۔[۱۶]

= کہاں کا خواب اور ہمیں اس سے کیا واسطہ'' لیکن جب عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو عوف رضی اللہ عنہ سے کہنے لگے' عوف! تم اپنا خواب تو سناؤ' عوف رضی اللہ عنہ نے کہا' اب خواب کی کیا پڑی ہے تم نے تو مجھے اس کے سنانے پر جھڑک دیا تھا۔ عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ تمہارا بھلا کرے میں ہرگز یہ نہیں چاہتا تھا کہ تم نفس صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ رسول کی خبر مرگ سناؤ۔ پھر عوف رضی اللہ عنہ نے خواب بیان کیا حتی کہ جب یہاں تک پہنچے کہ لوگ منبر تک تین تین ہاتھ اسے ناپنے لگے۔ تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک تو ان تین میں سے خلیفہ تھا یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ اور دوسرا وہ جو اللہ کے معاملہ میں کسی کی ملامت و ناراضی کی پرواہ نہیں کرتا اور تیسرے ہاتھ پر اختتام کا مطلب یہ ہے کہ وہ شہید ہوگا۔ عمر رضی اللہ عنہ نے کہا' قول تعالیٰ ہے ﴿ثُمَّ جَعَلْنٰكُمْ خَلٰٓئِفَ فِي الْاَرْضِ مِنْۢ بَعْدِهِمْ لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ﴾ اب ہم تم کو خلیفہ بناتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ تم کیسا عمل کرتے ہو۔ چنانچہ اے عمر! اب تو خلیفہ بنا ہے اور کرتے وقت سوچ کہ کیا کر رہا ہے لومة لائم سے نہ ڈرنے کا ذکر جو عمر رضی اللہ عنہ نے کیا وہ احکام الٰہی کے بارے میں تھا' اور لفظ شہید سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ میرے لئے شہادت مقدر ہے اور اس وقت ہے کہ سارے لوگ میرے فرمانبردار ہونگے۔ ❶

**شریعت ساز اللہ تعالیٰ ہے کسی نبی کو ترمیم کا اختیار نہیں:** [آیت:۱۵۔۱۶] مشرکین قریش میں سے جو سرکش کافر تھے اور جو ہر بات سے انکار اور اعراض کرتے تھے ان کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب اللہ کی کتاب انھیں سناتے ہیں اور دلائل واضح پیش کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ اس قرآن کے سوا کوئی دوسرا قرآن لاؤ جو دوسرے ڈھنگ سے لکھا ہوا ہو۔ اب اللہ پاک اپنے نبی ﷺ سے ارشاد فرماتا ہے کہ ان سے کہہ دو کہ بھلا مجھے کیا حق ہے کہ میں اپنی طرف سے قرآن کو بدل دوں۔ میں تو صرف ایک بندہ مامور ہوں اور اللہ کا پیغام پہنچانے والا ایک قاصد ہوں یہ جو کچھ میں نے تم کو پیش کیا ہے یہ اللہ ہی کی مشیت اور ارادہ سے ہوا ہے۔ میں تو وہی کہتا ہوں جو مجھ پر وحی اترتی ہے اگر میں اللہ کی نافرمانی کروں تو مجھے عذاب قیامت کا سخت خوف ہے۔ اور اس بات کی دلیل کہ یہ میری طرف سے بنائی ہوئی باتیں نہیں ہیں یہ ہے کہ اگر میں بنا سکتا تو تم بھی بنا سکتے حالانکہ تم بھی اس کے بنانے سے عاجز ہو' =

❶ الطبری، ۱۵/ ۳۹۔

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿١٧﴾

ترجمہ: سو اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھے یا اس کی آیتوں کو جھوٹا بتلادے یقیناً ایسے مجرموں کو اصلاً فلاح نہ ہوگی۔[١٧]

= تو پھر میں کیسے عاجز نہ ہوتا۔ ظاہر ہے کہ اللہ کے سوا اور کسی کا کلام نہیں ہو سکتا اور پھر یہ کہ تم میری صداقت اور امانت کو اس وقت سے جانتے ہو جب سے کہ میں تمہاری قوم میں پیدا ہوا ہوں اور اب بھی میری صداقت کو جانتے ہو جبکہ میں تمہاری طرف مبعوث ہو کر آیا ہوں تم میری صداقت ایمان داری پر کوئی حرف گیری نہیں کر سکتے ہو۔ اس لئے اللہ پاک نے فرمایا کہ کہہ دو کہ میں نے تو ایک لمبی زندگی تمہارے ساتھ گزاری ہے' ارے کیا تم کو اتنی بھی سمجھ نہیں کہ حق اور باطل کو الگ الگ کر سکو۔ اسی لئے جب ہرقل شاہ روم نے ابوسفیان اور ان کے ساتھیوں سے نبی کے حالات دریافت کئے اور ابوسفیان سے پوچھا کہ کیا کبھی اس کا جھوٹ تم پر ثابت ہو چکا ہے؟ تو ابوسفیان نے کہا نہیں۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ تو اس زمانے میں کافروں کے سردار اور مشرکین کے قائد تھے لیکن باوجود اس کے حق بات کا انہیں اعتراف کرنا پڑا۔ جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔ تو ہرقل نے ان سے کہا کہ جس شخص نے کبھی انسانوں سے معاملہ میں جھوٹ نہ کہا ہو وہ اللہ کے معاملہ میں کیسے جھوٹ کہے گا؟ ❶ اور جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے نجاشی ملک روم سے کہا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے پاس ایک رسول بھیجا ہے جس کی ذاتی سچائی اور نسب کی خوبی اور امانت سے ہم خوب واقف ہیں اور نبوت سے پہلے آپ کا قیام ہمارے ساتھ چالیس برس تک رہا ہے۔ سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ ٤٣ برس تک کہتے ہیں' اور صحیح تر قول اوّل ہے۔

آقا کا نورانی چہرہ بھی صداقت کی ایک دلیل ہے: [آیت:١٧] اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس سے بڑھ کر ظالم اور سرکش کون ہو سکتا ہے کہ جو اللہ پر بہتان باندھتا ہے' اللہ کے بارے میں جھوٹی باتیں بناتا ہے اور جھوٹ موٹ یہ دعویٰ کر بیٹھتا ہے کہ وہ اللہ کا بھیجا ہوا ہے۔ اس سے بڑھ کر کوئی مجرم اور گنہگار نہیں ہو سکتا۔ یہ بات تو کسی غبی اور بدھو آدمی سے بھی چھپی ڈھکی نہیں تو دانشمندوں اور انبیاء سے کیسے پوشیدہ رہ سکتی ہے۔ جو نبوت کا دعویٰ کرے خواہ وہ جھوٹا ہو یا سچا ہو' اللہ تعالیٰ اس کی نیکوکاری اور بدکاری پر دلائل قائم کر دیتا ہے جو اظہر من الشمس ہوتے ہیں۔

چنانچہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور مسیلمہ کذاب دونوں کو جس نے دیکھا ہے وہ دونوں کا فرق بالکل اسی طرح پہچان سکتا ہے' جیسے کوئی دن چڑھے کی روشنی اور آدھی رات کی تاریکی میں فرق کر لیتا ہے۔ اب دونوں کی خصلتوں' افعال اور کلام کا موازنہ کرو تو صاف طور پر بصیرت ہو جائے گی کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قول و فعل میں کس قدر صداقت ہے۔ اور مسیلمہ کذاب اور سجاح اور اسود عنسی میں کس قدر کذب و بے ایمانی ہے۔

عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ تشریف لائے تو لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آنے پر بڑے خوش تھے۔ خوش ہونے والوں میں، میں بھی تھا۔ میں نے پہلی بار آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تو دل نے گواہی دی کہ حاشا وکلا یہ نورانی چہرہ تو کسی جھوٹے شخص کا ہو ہی نہیں سکتا۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان سے سب سے پہلے جو بات سنی وہ یہ کہ۔

''اے لوگو! آپس میں ایک دوسرے کو سلام کرو' اس کی فلاح کی اللہ سے دعا مانگو' غریبوں اور بھوکوں کا پیٹ بھرو۔ رشتہ داروں کے

❶ صحيح بخاری، كتاب بدء الوحی، باب كيف كان بدء الوحی الى رسول الله، ٧؛ صحيح مسلم، ١٧٧٣۔

ساتھ صلہ رحمی کرو' راتوں میں نماز پڑھو جب کہ سب لوگ سوئے ہوئے ہوں' تم بلا کھٹکے جنت میں جا پہنچو گے۔'' ❶

ضمام بن ثعلبہ اپنی قوم بنی سعد بن بکر کی طرف سے جب نبی ﷺ کے پاس آیا تو آپ ﷺ سے کہا کہ اچھا بتائیے کہ یہ آسمان کس نے اس قدر بلند بنایا۔ آپ نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے'' پھر کہا یہ پہاڑ کس نے زمین کے اندر نصب کر دیئے؟ آپ نے فرمایا ''اللہ نے۔'' پھر پوچھا یہ زمین کس نے بچھا دی ہے؟ آپ نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے۔'' پھر کہا کہ قسم ہے تمہیں اسی کی جس نے یہ اونچا آسمان بنایا' یہ بڑے بڑے پہاڑ زمین میں گاڑے اور اتنی بڑی اور وسیع زمین کو پھیلا رکھا ہے کیا اس نے تم کو سب انسانوں کی طرف رسول قرار دے کے بھیجا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''ہاں اسی اللہ کی قسم کہ اسی نے مجھے بھیجا ہے۔'' پھر آپ ﷺ سے صلوٰۃ' زکوٰۃ، حج اور صیام کے بارے میں ہر ایک سے متعلق قسمیں دے دے کر پوچھا اور آپ ﷺ اسی اللہ کی قسمیں کھا کھا کر جواب دے رہے تھے۔ تو اس نے کہا پھر تو تم سچے ہو اور جس ذات الٰہی نے تمہیں سچا نبی بنا کر بھیجا ہے کہ میں ان ارکان اربعہ پر نہ زیادہ کروں گا نہ کم' ❷ صحیح طور پر عمل کروں گا۔ چنانچہ اس قدر تحصیل اس کے لئے کافی ہوگی اور وہ نبی ﷺ کی صداقت پر ایمان لے آیا۔ کیونکہ اس نے شواہد اور دلائل پا لئے تھے۔ حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔

**لو لم تكن فيه آيات مبينة كانت بديهته تاتيك بالخبر**

''یعنی دلائل اگر آپ ﷺ کے پاس نہ بھی ہوتے تو آپ ﷺ کے چہرہ کی پاکیزگی' سادگی اور معصومیت خود آپ ﷺ کی صداقت وحقانیت کی دلیل تھی۔''

لیکن مسیلمہ کو صاحبان بصیرت میں سے جس کسی نے دیکھا وہ اس کے رکیک اقوال' رذیلانہ گفتگو' غیر فصیح کلام اور افعال قبیحہ اور اس کے جھوٹے ادعائی قرآن کو دیکھ کر جو اس کو دوزخ میں لے جا کر چھوڑے گا' یہ نتیجہ نکال لے گا کہ وہ کیسا جھوٹا مدعی نبوت تھا۔ اور اللہ تعالیٰ کے اس قول ﴿اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ﴾ ❸ اور مسیلمہ کے قول (یا ضفدع بنت ضفدعین۔ نقی کم تنقین۔ لا الماء تکدرین و لا الشارب تمنعین) اے مینڈکوں کی اولاد مینڈک۔ ٹرا کتنا ٹراتی ہے' تیرے ٹرانے سے نہ پانی گدلا ہوگا نہ پینے والے باز رہیں گے۔ اور ایک اس ظالم کی (خود ساختہ) وحی یہ ہے کہ

(لقد انعم الله على الحبلى، اذا خرج منها نسمة تسعى، من بين صفاق وحشى)

اللہ تعالیٰ نے بڑا ہی احسان کیا حاملہ عورت پر کہ ایک زندہ روح کو اس کی جھلی اور آنتوں کے اندر سے نکال باہر کیا اور (الفيل وما الفيل وما ادراك ما الفيل له ذنب قصير وخرطوم طويل) ہاتھی' ہاتھی یعنی کیا' کیا تم سمجھے کہ ہاتھی کیا ہوتا ہے اس کی دم چھوٹی ہوتی ہے اور سونڈ لمبی ہوتی ہے۔ اور (والعاجنات عجنا والخابزات خبزا واللاقمات لقما اهالة وسمنا ان قريشا قوم يعتدون.) قسم ہے آٹا گوندھنے والیوں کی' روٹی پکانے والیوں کی' سالن اور گھی میں لقمے چور چور کر کھانے والیوں کی کہ قریش بڑی ہی ظالم قوم ہے۔ اب حضرت محمد ﷺ کی وحی پاک اور اس کاذب کی خرافات' وہذیانات دونوں پر غور کرو کہ بچے بھی اس کے کلام کا مذاق اڑائیں گے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے اس کو ذلیل کر دیا اور یوم حدیقہ میں اس کو ہلاک کر دیا۔ اس کی جماعت پراگندہ ہوگئی =

---

❶ ترمذی، کتاب صفة القیامة، باب حدیث افشوا السلام...... ۲۴۸۵ وسندہ صحیح، ابن ماجه، ۳۲۵۱۔

❷ صحیح بخاری، کتاب العلم، باب القراءة والعرض علی المحدث، ۶۳؛ صحیح مسلم ۱۲؛ ابن حبان، ۱۵۴۔

❸ ۲/ البقرة: ۲۵۵۔



ترجمہ: اور یہ لوگ اللہ کو چھوڑ کر ایسی چیزوں کی عبادت کرتے ہیں جو نہ ان کو ضرر پہنچا سکیں اور نہ ان کو نفع پہنچا سکیں۔ اور کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے پاس ہمارے سفارشی ہیں' آپ کہہ دیجئے کہ کیا تم اللہ تعالیٰ کو ایسی چیز کی خبر دیتے ہو جو اللہ تعالیٰ کو معلوم نہیں نہ آسمانوں میں اور نہ زمین میں' وہ پاک اور برتر ہے ان لوگوں کے شرک سے۔[۱۸] اور تمام آدمی ایک ہی طریقہ کے تھے پھر انہوں نے اختلاف پیدا کر لیا۔ اور اگر ایک بات نہ ہوتی جو آپ کے رب کی طرف سے پہلے ٹھہر چکی ہے تو جس چیز میں یہ لوگ اختلاف کر رہے ہیں ان کا قطعی فیصلہ ہو چکا ہوتا۔[۱۹]

= اس کے ساتھیوں پر لعنت برسی۔ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس اس کے لوگ توبہ کرتے ہوئے آئے اور دین اللہ میں داخل ہونے لگے تو خلیفۂ رسول صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ مسیلمہ کا کوئی قرآن تو سناؤ۔ انھوں نے معافی مانگی۔ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے اصرار کیا اور کہا ضرور سنانا ہوگا تاکہ اور لوگ بھی سنیں اور انھیں ہدایت وعلم والی جو وحی پہنچی ہے اس کی افضلیت واہمیت کو بعد از موازنہ پہچان سکیں۔ چنانچہ ہم نے جو کچھ نقل کیا ہے' وہ سنایا۔ صدیق رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کم بختو تمہاری عقلیں کدھر گئی تھیں اللہ کی قسم یہ تو کسی بیوقوف کی زبان سے بھی نہ نکلے گا۔

کہتے ہیں کہ عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ مسیلمہ کے پاس آئے' زمانہ جاہلیت میں وہ اس کے دوست تھے۔ اب تک عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ اسلام لائے ہوئے نہیں تھے۔ تو ان سے مسیلمہ نے کہا کہ اے عمرو! تمہارے آدمی پر (نبی صلی اللہ علیہ وسلم) آجکل کیا وحی اتری ہے تو ابن العاص نے کہا کہ میں نے ان کے اصحاب کو ایک بڑی ہی زبردست سورت لیکن نہایت مختصر پڑھتے سنا ہے۔ پوچھا وہ کیا؟ عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا ﴿وَالْعَصْرِ ○ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ○﴾ ❶ مسیلمہ نے تھوڑی دیر سوچا اور کہنے لگا مجھ پر بھی ایک ایسی ہی وحی اتری ہے۔ عمرو رضی اللہ عنہ نے پوچھا وہ کیا ہے تو کہا (یاوبر یاوبر انما انت اذنان وصدر وسائرك حقر ونقر) اے وبر اے وبر (جانور) تیرے تو کان اور ابھرا ہوا سینہ ہی نمایاں دکھائی دیتے ہیں باقی تمام جسم تو ہیچ پوچ ہے۔ پھر کہنے لگا کیوں عمرو! وحی کیسی رہی؟ تو عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! تم آپ جانتے ہو کہ مجھے تمہاری وحی کے کذب کا یقین ہے۔ جب ایک مشرک کا یہ حال ہو کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت اور مسیلمہ کا کذب اس پر بھی مخفی نہیں' تو صاحبان بصیرت پر یہ بات کب پوشیدہ رہ سکتی ہے۔ اسی لئے اللہ پاک فرماتا ہے ﴿وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ قَالَ اُوْحِيَ اِلَيَّ وَلَمْ يُوْحَ اِلَيْهِ شَيْءٌ﴾ ❷ اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو اللہ پر جھوٹ باندھتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھ پر وحی اترتی ہے' حالانکہ اس پر وحی نہیں اترتی ہے یا یہ کہتا ہے کہ پیغمبر کی طرح میں بھی پیغمبر ہوں۔ اور ایسا ہی وہ شخص بھی بڑا جھوٹا ہے جو پیغمبروں کی پیش کی ہوئی وحی کو جھٹلا دے جس پر کہ اللہ کی دلیلیں قائم ہو چکی =

❶ ١٠٣/ العصر: ١، ٢۔ ❷ ٦/ الانعام: ٩٣۔

وَيَقُولُونَ لَوْلَا أُنزِلَ عَلَيْهِ آيَةٌ مِّن رَّبِّهِ ۖ فَقُلْ إِنَّمَا الْغَيْبُ لِلَّهِ فَانتَظِرُوا إِنِّي مَعَكُم مِّنَ الْمُنتَظِرِينَ ﴿٢٠﴾

ترجمہ: اور یہ لوگ یوں کہتے ہیں کہ ان پر کوئی معجزہ کیوں نہیں نازل ہوا سو آپ فرما دیجئے کہ غیب کی خبر صرف اللہ کو ہے سو تم بھی منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ منتظر ہوں۔[۲۰]

= ہیں' جیسا کہ حدیث میں ہے کہ وہ بڑا ہی کمبخت اور ظالم ہے جس نے نبی کو قتل کیا یا کسی نبی نے اس کو قتل کر دیا ہو۔ ❶

**مشرکین بتوں کو سفارشی سمجھتے تھے:** [آیت:۱۸۔۱۹] اللہ تعالیٰ سرزنش کرتا ہے ان مشرکوں کو جو اللہ کو چھوڑ کر ان جھوٹے معبودوں کی پرستش کرتا ہے جو نہ اللہ کے پاس سفارش کر سکتے ہیں (جیسا کہ ان مشرکین کا خیال ہے) نہ مضرت پہنچا سکتے ہیں نہ نفع پہنچا سکتے ہیں نہ کسی چیز کے مالک ہیں اور نہ وہ جو چاہتے ہیں کر سکتے ہیں اور اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ﴿قُلْ أَتُنَبِّئُونَ اللَّهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ﴾ یعنی کیا تم اللہ کو ایسی چیز کی خبر دیتے ہو جو چیز نہ آسمانوں میں ہے نہ زمین میں ہے۔ پھر شرک اور کفر سے اپنی ذات کریمہ کو منزہ فرماتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے ﴿سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝﴾ اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ شرک لوگوں میں پیدا ہو گیا۔ اس کا وجود نہیں تھا پھر ہو گیا۔ سب لوگ دین واحد پر تھے اور وہ ابتدا ہی سے اسلام تھا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ آدم اور نوح علیہما السلام کے درمیان دس قرن گزرے یہ سب لوگ آدم علیہ السلام کے سچے دین پر تھے۔ پھر لوگوں میں اختلاف ہو گیا ❷ اور اصنام اور اوثان کی لوگ عبادت کرنے لگے تو اللہ نے اپنے رسول دلائل و براہین کے ساتھ بھیجے۔ جس نے اللہ کی دلیل کو چھوڑ دیا وہ ہلاک ہو گیا اور جس نے دلیل کو لے لیا وہ سلامت بچ گیا وقولہ ﴿وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِن رَّبِّكَ﴾ اللہ تعالیٰ کسی کو عذاب نہیں دیتا جب تک پیغمبروں کو بھیج کر اس پر دلیل و حجت نہ قائم کر دے۔ اللہ تعالیٰ تو مخلوق کو ایک وقت مقرر تک زندہ رکھتا' پھر مار دیتا ہے اور جس بارے میں وہ آپس میں اختلافات رکھتے تھے قیامت کے روز اس کا فیصلہ کر دے گا۔ مؤمنین کامیاب رہیں گے اور کافر ذلیل رہیں گے۔

**کفار کے مطالبہ پر معجزہ نہ دکھانے میں بھی اللہ کی حکمت ہے:** [آیت:۲۰] یہ جھوٹے کافر کہتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی دلیل نبوت ایسی کیوں نہ ملی' جیسے ثمود کو ناقہ ملی یا یہ کہ کوہ صفا سونا کیوں نہیں بن گیا' یا مکہ کے پہاڑ مکے سے ہٹ کر اس کی جگہ باغ اور نہریں کیوں نہیں' بن گئیں۔ جب اللہ قادر ہے تو ایسا ہونا چاہئے تھا۔ لیکن سچی بات تو یہ ہے کہ اللہ اپنے افعال میں بڑا ہی قادر اور حکیم ہے جیسا کہ فرمایا ﴿تَبَارَكَ الَّذِي إِن شَاءَ جَعَلَ لَكَ خَيْرًا مِّن ذَٰلِكَ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ﴾ ❸ باری تعالیٰ کی ذات مبارک اگر چاہے تو تمہارے لئے اس سے بھی اچھے باغات پیدا کر دے جس کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں اور اس کے اندر محل ہوں۔ لیکن انھوں نے تو قیامت کا انکار کر دیا ہے اور قیامت کا انکار کرنے والے کے لئے تو ہم نے دوزخ کی آگ بھڑکا رکھی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ مخلوق کے بارے میں میرا اصول یہ ہے کہ وہ جو معجزہ مانگتے ہیں میں دیتا ہوں' اب وہ معجزہ دیکھ کر ایمان لے آئے تو بہتر ورنہ جلد تر ان پر عذاب نازل کر دیتا ہوں پھر قیامت تک کی مہلت نہیں دیتا۔ اسی لئے جب اللہ پاک نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم =

❶ احمد، ۱/ ۴۰۷ وسندہ حسن، مجمع الزوائد، ۵/ ۲۳۶؛ المعجم الکبیر ۱۰۴۹۷، اس میں (قیامت کے دن سب سے زیادہ عذاب والا ہو گا جس......) کے الفاظ ہیں۔

❷ حاکم، ۲/ ۵۴۶، وسندہ ضعیف۔ ❸ ۲۵/ الفرقان: ۱۰۔

وَاِذَآ اَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً مِّنْۢ بَعْدِ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُمْ اِذَا لَهُمْ مَّكْرٌ فِيْٓ اٰيَاتِنَا ۭ قُلِ اللّٰهُ اَسْرَعُ مَكْرًا ۭ اِنَّ رُسُلَنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ ﴿٢١﴾ هُوَ الَّذِيْ يُسَيِّرُكُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۭ حَتّٰٓي اِذَا كُنْتُمْ فِي الْفُلْكِ ۚ وَجَرَيْنَ بِهِمْ بِرِيْحٍ طَيِّبَةٍ وَّفَرِحُوْا بِهَا جَاۗءَتْهَا رِيْحٌ عَاصِفٌ وَّجَاۗءَهُمُ الْمَوْجُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اُحِيْطَ بِهِمْ ۙ دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ڬ لَىِٕنْ اَنْجَيْتَنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿٢٢﴾ فَلَمَّآ اَنْجٰىهُمْ اِذَا هُمْ يَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا بَغْيُكُمْ عَلٰٓي اَنْفُسِكُمْ ۙ مَّتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۡ ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُكُمْ فَنُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿٢٣﴾

ترجمہ: اور جب ہم لوگوں کو بعد اس کے کہ ان پر کوئی مصیبت پڑ چکی ہو کسی نعمت کا مزہ چکھا دیتے ہیں تو فوراً ہی ہماری آیتوں کے بارے میں شرارت کرنے لگتے ہیں آپ کہہ دیجئے کہ اللہ اس شرارت کی سزا بہت جلد دے گا۔ بالیقین ہمارے فرشتے تمہاری سب شرارتوں کو لکھ رہے ہیں۔[۲۱] وہ ایسا ہے کہ تم کو خشکی اور دریا میں لئے لئے پھرتا ہے یہاں تک کہ جب تم کشتی میں ہوتے ہو اور وہ کشتیاں لوگوں کو موافق ہوا کے ذریعہ سے لے کر چلتی ہیں اور وہ لوگ ان سے خوش ہوتے ہیں ان پر ایک جھونکا ہوا کا آتا ہے اور ہر طرف سے ان پر موجیں اٹھتی چلی آتی ہیں اور وہ سمجھتے ہیں کہ (برے) آ گھرے سب خالص اعتقاد کر کے اللہ ہی کو پکارنے لگتے ہیں اگر آپ ہم کو اس سے بچا لیں تو ہم ضرور حق شناس بن جائیں۔[۲۲] پھر جب اللہ تعالیٰ ان کو بچا لیتا ہے تو فوراً ہی وہ زمین میں ناحق کی سرکشی کرنے لگتے ہیں۔ اے لوگو! یہ تمہاری سرکشی تمہارے لئے وبال ہونے والی ہے' دنیوی زندگی میں حظ اٹھا رہے ہو پھر ہمارے پاس تم کو آنا ہے پھر ہم سب تمہارا کیا ہوا تم کو جتلا دیں گے۔[۲۳]

= کو اختیار دیا کہ ان دو باتوں میں سے ایک اختیار کر لو کہ میں ان کے حسب طلب معجزہ دوں' وہ ایمان لائے فبہا ورنہ عذاب فوری دیدیئے جائیں گے اور دوسری بات یہ کہ میں انھیں مرتے دم تک مہلت دوں کہ اصلاح پزیر ہو جائیں۔ تو حضرت محمد ﷺ نے امت کے بارے میں دوسری بات کو اختیار فرمایا جیسا کہ بیسیوں بار نبی ﷺ کا حلم ان کافروں کے ساتھ ثابت ہو چکا ہے۔ اللہ پاک نبی ﷺ سے فرماتا ہے کہ یہ کہہ دو کہ ہر چیز اللہ کے اختیار میں ہے امور کے عواقب اور نتائج کو وہی جانتا ہے۔ اگر تم اپنی آنکھوں سے دیکھے بغیر ایمان نہیں لانا چاہتے ہو تو میرے اور اپنے بارے میں اللہ تعالیٰ کے حکم کا انتظار کرو۔ حالانکہ انھوں نے نبی ﷺ کے بعض ایسے معجزات بھی دیکھے جو ان کے مطلوبہ معجزات سے کہیں بڑھے چڑھے تھے یعنی نبی اکرم ﷺ نے ان کی آنکھوں کے سامنے چودھویں کے چاند کو انگلی سے اشارہ کر دیا اور اس کے دو ٹکڑے ہو گئے ایک پہاڑ کے اس طرف اور ایک اس طرف ہو گیا۔ یہ تو زمین پر سرزد ہونے والے معجزات سے بھی بڑا معجزہ تھا۔ اور مسئول اور غیر مسئول ہر نشانی سے افضل تھا۔ اب بھی اگر اللہ کے علم میں ہوتا کہ یہ کوئی بھی معجزہ طلب رشد وہدایت کے جذبہ کے تحت طلب کر رہے ہیں' تو اللہ ضرور قبول کر لیتا لیکن وہ عناد و تعنت کے طور پر طلب کر رہے تھے اس لئے ان کی درخواست رد کر دی گئی تھی۔ اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ اب بھی وہ ایمان نہ لائیں گے جیسا کہ فرماتا ہے ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ حَقَّتْ

﴿عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ﴾ ❶ ان پر اللہ کی دلیل محقق ہو چکی ہے خواہ کیسی ہی نشانی کیوں نہ پیش کی جائے وہ ایمان نہ لائیں گے۔ قولہ تعالیٰ ﴿وَلَوْ أَنَّنَا نَزَّلْنَا إِلَيْهِمُ الْمَلَٰٓئِكَةَ وَكَلَّمَهُمُ الْمَوْتَىٰ﴾ ❷ اگر ہم ان کے پاس فرشتے بھی لا کھڑے کر دیں اور مردے بھی ان سے بات کرنے لگیں اور ہر چیز ان کے پاس جمع کر دی جائے ہر معجزہ بتا دیا جائے تو بھی یہ کبھی ایمان نہ لائیں گے کیونکہ ان کا مقصد صرف مکابرہ کرنا اور ضد کرنا ہے جیسے کہ فرمایا ﴿وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِم بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ﴾ ❸ اور ﴿وَإِن يَرَوْا كِسْفًا مِّنَ السَّمَآءِ﴾ ❹ اور ﴿وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتَٰبًا فِى قِرْطَاسٍ﴾ ❺ اگر ہم ان پر آسمانوں کا دروازہ بھی کھول دیں اور وہ آسمان کا ایک ٹکڑا گرتا ہوا بھی دیکھ لیں اور ان پر کوئی ایسی کتاب آسمانی بھی نازل کی جائے جو کاغذوں کا دفتر ہو جس کو وہ اپنے ہاتھوں سے بھی چھو سکتے ہوں پھر بھی یہ کافر یہی کہیں گے کہ ارے یہ تو کھلا جادو ہے۔ پھر ان کے مطالبات قبول کرنے سے حاصل ہی کیا۔ اس لئے کہ ان کے مطالبات تو بر بنائے عناد و تعنت ہیں۔ اسی لئے فرمایا کہ میں انتظار کرتا ہوں تم بھی انتظار کرو۔

**مشرکین مکہ مصیبت کے وقت صرف اللہ کو پکارتے تھے:** [آیت:۲۱۔۲۳] باری تعالیٰ فرماتا ہے کہ مصیبتوں کا مزہ چکھنے کے بعد جب انسان کو ہماری رحمتوں سے سابقہ پڑتا ہے جیسے مفلسی کے بعد خوشحالی قحط کے بعد کاشت میں بہترین پیداوار اور بارش وغیرہ' تو وہ تمسخر اور تکذیب کے درپے ہو جاتے ہیں اور جب انسان کو مصیبتیں آ گھیرتی ہیں تو وہ اٹھتے بیٹھتے' سوتے جاگتے دعاؤں کی بھرمار شروع کر دیتا ہے۔

نبی اکرم ﷺ نے ایک دن صبح کی نماز پڑھائی وہ برسات کی رات تھی' پھر آپ فرمانے لگے'' کیا تم جانتے ہو کہ آج کی رات اللہ تعالیٰ نے کیا فرمایا ہے؟'' صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا' اللہ اور اللہ کا رسول بہتر جانتے ہیں۔ تو فرمایا کہ'' اللہ ارشاد فرماتا ہے کہ آج میرے مؤمن بندے بھی صبح اٹھے اور کافر بندے بھی' لیکن جس نے یہ کہا کہ یہ بارش اللہ کے فضل اور رحمت کے سبب ہے تو وہ مجھ پر ایمان لایا ہوا ہے اور ستاروں کے اثرات کا منکر ہے اور جو یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ یہ بارش نچھتروں کے سبب ہوتی ہے تو وہ مجھ سے کفر کر رہا ہے اور نچھتروں پر ایمان لا رہا ہے۔'' ❻ کہہ دو! اے پیغمبر! میری حکمت عملی بڑی کارگر ہوتی ہے ایسے مجرم گمان کرتے ہیں کہ ہم کوئی عذاب کفر کی بنا پر نہیں دیا گیا لیکن درحقیقت ان کے ساتھ ڈھیل روا رکھی گئی ہے۔ اور جب وہ اپنی انتہائی غفلت میں ہو جائیں گے تو ایک دم سے دھر لئے جائیں گے۔ ہمارے فرشتے ان کے اعمال لکھ رہے ہیں پھر وہ عالم الغیب کے پاس پیش کر دیئے جاتے ہیں پھر وہ ہر بڑے اور چھوٹے گناہ کی سزا پاتے ہیں۔

پھر ارشاد ہوتا ہے کہ بری اور بحری سفر کے لئے اس نے تمہارے لئے آسانیاں پیدا کر دیں اور پانی کے اندر بھی اس نے تم کو اپنی پناہ اور حفاظت میں لے لیا اور جب تم کشتیوں میں ہوتے ہو' ہوائیں ان کشتیوں کو چلانے لگتی ہیں تو ان کی نرم رفتاری یا سرعت سیر پر خوش ہوتے ہو' عین خوشی کے عالم میں ان کشتیوں کو تیز وتند آندھی آ گھیرتی ہے اور ہر طرف سے موجیں لپٹ پڑتی ہیں تو تمہیں یقین ہو جاتا ہے کہ اب تو ہلاک ہو گئے اب زار زار اللہ سے دعائیں مانگنے لگتے ہو' اس وقت تم کو نہ کوئی صنم یاد آتا ہے نہ کوئی اور بت' لات و ہبل' بلکہ ہمیں کو مخاطب کرتے ہو۔ پس سمندر کے اندر جب اللہ تم کو صحیح سلامت کنارے پر پہنچا دیتا ہے تو پھر ہم سے روگرداں ہو جاتے ہو۔ انسان بڑا ہی ناشکرا ہے۔ یہاں کہا گیا کہ ﴿دَعَوُا اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ لَئِنْ أَنجَيْتَنَا﴾ یعنی بڑے مخلص ہو کر =

❶ ١٠/ یونس:٩٦۔ ❷ ٦/ الانعام:١١١۔ ❸ ١٥/ الحجر:١٤۔ ❹ ٥٢/ الطور:٤٤۔

❺ ٦/ الانعام:٧۔ ❻ صحیح بخاری، کتاب الآذان، باب یستقبل الإمام الناس اذا سلم ٨٤٦؛ صحیح مسلم ٧١۔



اِنَّمَا مَثَلُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ مِمَّا يَاْكُلُ النَّاسُ وَالْاَنْعَامُ ۭ حَتّٰٓي اِذَآ اَخَذَتِ الْاَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ وَظَنَّ اَهْلُهَآ اَنَّھُمْ قٰدِرُوْنَ عَلَيْهَآ ۙ اَتٰىھَآ اَمْرُنَا لَيْلًا اَوْ نَهَارًا فَجَعَلْنٰھَا حَصِيْدًا كَاَنْ لَّمْ تَغْنَ بِالْاَمْسِ ۭ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿٢٤﴾ وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلٰى دَارِ السَّلٰمِ ۭ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿٢٥﴾

ترجمہ: بس دنیوی زندگی کی حالت تو ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے پانی برسایا پھر اس سے زمین کی نباتات جن کو آدمی اور چوپائے کھاتے ہیں، خوب گنجان ہو کر نکلے۔ یہاں تک کہ جب وہ زمین اپنی رونق کا پورا حصہ لے چکی اور اس کی خوب زیبائش ہوگئی اور اس کے مالکوں نے سمجھ لیا کہ اب ہم اس پر بالکل قابض ہو چکے تو دن میں یا رات میں اس پر ہماری طرف سے کوئی حادثہ آ پڑا سو ہم نے اس کو ایسا صاف کر دیا کہ گویا کل وہ موجود ہی نہ تھی۔ ہم اسی طرح آیات کو صاف صاف بیان کرتے ہیں ایسے لوگوں کے لئے جو سوچتے ہیں۔ [۲۴]
اور اللہ تعالیٰ دار البقا کی طرف تم کو بلاتا ہے اور جس کو چاہتا ہے راہ راست پر چلنے کی توفیق دیتا ہے۔ [۲۵]

= پکارنے لگتے ہیں کہ اگر تو ہم کو اس مصیبت سے نجات دیدے تو ہم بڑے شکر گزار بن جائیں گے۔ اور جب وہ ان کو نجات دے دیتا ہے تو ملک میں وہ ناحق شرارت کرنے لگتے ہیں، گویا کبھی ان پر مصیبت آئی ہی نہ تھی۔ پھر ارشاد ہوتا ہے ﴿يٰٓاَيُّھَا النَّاسُ اِنَّمَا بَغْيُكُمْ عَلٰٓي اَنْفُسِكُمْ﴾ اے لوگو! تمہاری بغاوت کا وبال تمہیں پر پڑے گا خوب یاد رکھو کہ کسی اور کو اس کا ضرر نہیں۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ بغاوت از اللہ اور قطع صلہ رحمی یہ دو ایسے گناہ ہیں کہ آخرت میں تو عذاب ہوگا ہی، لیکن دنیا میں بھی جلد تر اس کی سزا مل جاتی ہے۔ ❶ اس دنیائے ناپائیدار کی زندگی میں تمہارے لئے چند روز متاع ہے پھر تمہاری بازگشت ہماری طرف ہے اور جب ہماری طرف لوٹ آؤ گے تو ہم تمہارے سب اعمال تم کو سمجھا دیں گے، اور اس کی پوری پوری جزا دیں گے۔ جس کو اچھی جزا ملی ہو تو وہ تو اللہ کا شکر ادا کرے اور جس کو سزا ملی ہو وہ اپنے نفس پر ملامت کرے۔

**دنیاوی زندگی کی ایک مثال:** [آیت: ۲۴-۲۵] دنیا کی ظاہری زینت سرسبزی و شادابی، پھر اس کے جلدی ہی زوال پزیر ہو جانے کی مثال اللہ پاک روئیدگیوں سے دے رہا ہے جن کو آسمان سے پانی برسا کر اللہ نے زمین سے نکالا جن کو انسان کھاتے ہیں، جیسے اناج غلہ، مختلف انواع و اصناف کے پھل پھلواری جو نہ صرف انسان کی غذا بلکہ مویشی بھی ان کے ڈنٹھل اور ٹھنڈ کھاتے ہیں اور جب زمین کی یہ زینت فانیہ بہار پر ہوتی ہے اور مختلف اشکال والوں کی سبزیاں کمال سرسبزی پر آتی ہیں تو زمیندار و کاشتکار گمان کرتے ہیں کہ اب کھیت کاٹ لیں گے میوہ اتار لیں گے کہ یکا یک بجلی یا آندھی ایسی آ پڑتی ہے کہ درختوں کے سارے پتے سوکھ جاتے ہیں جل جاتے ہیں پھل پھول تلف ہو جاتے ہیں اور اس سرسبزی و شادابی کے بعد وہ ایک سوکھا سا ڈھیر بن جاتے ہیں گویا کہ کبھی یہ سرسبز تھے ہی نہیں اور کبھی یہ نعمت زمیندار کو دی ہی نہیں گئی تھی۔ اسی لئے حدیث میں ہے کہ "اہل دنیا کو نعمتیں دی جاتی ہیں پھر اس سے آگ میں

---

❶ ابو داود، کتاب الادب، باب فی النھی عن البغی ٤٩٠٢ وسندہ صحیح، ترمذی ٢٥١١؛ ابن ماجہ ٤٢١١؛ الأدب المفرد، ٦٧؛ حاکم، ٢/ ٣٥٦؛ احمد، ٥/ ٣٦؛ ابن حبان ٤٥٥۔

جھونکا جاتا ہے اور پوچھا جاتا ہے کہ کبھی تم کو راحت ملی بھی تھی تو وہ کہتا ہے کہ ہرگز نہیں۔ ایک اور شخص ہوتا ہے جو دنیا میں بڑی بڑی تکلیفیں اٹھایا ہوا ہوتا ہے پھر وہ جنت میں بھیجا جاتا ہے اور پوچھا جاتا ہے کہ کیا کبھی تمہیں کسی قسم کی تکلیف پہنچی تھی؟ تو کہتا ہے کہ کبھی نہیں۔" ❶ اللہ پاک ان ہلاک ہونے والوں کے بارے میں کہتا ہے کہ وہ اپنے گھروں میں ایسے ویران ہو گئے گویا کبھی بسے ہی نہیں تھے۔ پھر ارشاد ہوتا ہے ﴿كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ﴾ یعنی ہم اسی طرح بات کو کھول کھول کر دلائل و حجت کے ساتھ پیش کرتے ہیں تاکہ لوگ اس بات کی عبرت حاصل کریں کہ دنیا بڑی تیزی سے زوال پزیر ہے دنیا پر قادر ہونے کے باوجود وہ ان کے ساتھ دغا کرتی ہے جو اس کی طرف بڑھتا ہے اس سے بھاگتی ہے اور جو اس سے بھاگتا ہے اس کے پیروں پر آ گرتی ہے۔ اللہ پاک نے دنیا کی مثال نباتات ارضی سے سورہ کہف کی دوسری آیتوں میں بھی کی ہے۔ ارشاد ہوتا ہے ﴿وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ﴾ ❷ حیات دنیوی کی مثال باران نازل شدہ کے مانند ہے جو نباتات سے پہلے تو آملا سرسبز ہو چکنے کے بعد پھر ایک وقت ایسا آیا کہ وہ نباتات سوکھا سا گھاس بن کر رہ گئے جس کو ہوائیں ادھر ادھر لے اڑتی ہیں۔ اللہ تو ہر شے پر قادر ہے۔ سورۃ زمر اور حدید میں ایسا ہی بیان کیا گیا ہے۔ خلیفہ مروان بن حکم منبر پر یہ پڑھتے ہوئے دیکھے گئے کہ زمین جب شاداب ہو گئی اور کاشت کار سمجھے کہ اب فصل کاٹ لیں گے لیکن ساری کھیتی برباد ہو جاتی ہے اور یہ ساری ہلاکت ان کے گناہوں اور بغاوت کے سبب ہوتی ہے۔

اور قولہ تعالیٰ ﴿وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلٰى دَارِ السَّلٰمِ﴾ جب اللہ پاک دنیا کی سرعت زوال اور جنت کی ترغیب کا ذکر کر چکا تو اب جنت کی طرف بلاتا ہے اور جنت کو دار السلام کہتا ہے یعنی وہ ہر آفت و نقصان و نکبت سے پناہ کی جگہ ہے۔ حضرت محمد ﷺ نے فرمایا ہے کہ "مجھ سے کہا گیا کہ تمہاری آنکھیں تو بظاہر سوتی رہیں لیکن دل تمہارا جاگتا رہے اور کان تمہارے سنتے رہیں۔ چنانچہ میری آنکھیں تو سچ مچ سو ہی گئی ہیں لیکن دل ہوشیار تھا۔ کان کھلے تھے۔ پھر مجھ سے کہا گیا کہ ایک دولت مند نے ایک گھر بنایا، لوگوں کی دعوت کی، بلاوے بھیجے تو جس نے دعوت قبول کی وہ تو آیا جی بھر کے کھایا، بلانے والا بھی خوش ہوا۔ اور جس نے دعوت قبول نہ کی، نہ وہ آیا نہ کچھ کھا سکا اور نہ دعوت دینے والا خوش ہوا۔ اللہ ہی وہ داعی ہے اور وہ گھر اسلام ہے، اور دستر خوان جنت ہے اور پیغامبر محمد ﷺ ہیں۔"

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا کہ "میں نے سوتے میں دیکھا کہ جبریل علیہ السلام میرے سر کے پاس ہیں اور میکائیل علیہ السلام میرے پاؤں کے پاس، اور ایک اپنے دوسرے ساتھی سے کہہ رہا ہے کہ اس سونے والے پر کوئی مثال منطبق کرو تو دوسرے نے کہا اے سونے والے تیرے کان سنتے ہیں تیرا دل جاگتا ہے۔ تیری اور تیری امت کی مثال ایسی ہے جیسے کسی بادشاہ نے کوئی گھر بنایا ہو اور اس میں بڑا سا کمرہ اور اس میں خوان چن دیا گیا پھر قاصد کو بھیج کر لوگوں کو کھانے کے لئے بلایا گیا۔ کوئی آیا اور کوئی نہیں آیا۔ چنانچہ وہ بادشاہ تو اللہ ہے اور گھر اسلام ہے اور کمرہ جنت ہے اور تم یا محمد وہ قاصد ہو جو آیا تھا وہ داخل اسلام ہوا تھا اور جو داخل اسلام ہوا وہ داخل جنت ہوا اور داخل جنت شخص دعوت سے فیض یاب رہا" ❸ حضرت محمد ﷺ نے فرمایا ہے کہ "جب سورج نکلتا ہے تو اسکی دونوں طرف فرشتے ہوتے ہیں اور آواز دیتے ہیں جن وانس کے سوا سب اس کو سنتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ اے لوگو! اللہ تعالیٰ کی طرف آؤ۔ کم ملے اور کافی ہو جائے تو وہ اچھا ہے اس زیادہ سے جو اللہ سے غافل کر دے۔" ❹

---

❶ صحیح مسلم، کتاب صفات المنافقین، باب صبغ انعم اهل الدنیا فی النار صبغ أشد هم بؤسافی الجنة، ۲۸۰۷۔

❷ ۱۸/ الکهف: ۴۵۔ ❸ ترمذی، کتاب الادب، باب ما جاء فی مثل الله وعزوجل لعباده، ۲۸۶۰ وهو صحیح اس روایت میں سعید اور جابر رضی اللہ عنہ کے درمیان انقطاع ہے جب کہ متصلا صحیح بخاری، کتاب الإعتصام، باب الإقتداء بسنن رسول الله ﷺ، ۷۲۸۱ میں موجود ہے۔ ❹ احمد، ۵/ ۱۹۷ وسنده ضعیف، قتادہ عنعن؛ مسند الطیالسی، ۹۷۹۔

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَىٰ وَزِيَادَةٌ ۖ وَلَا يَرْهَقُ وُجُوهَهُمْ قَتَرٌ وَلَا ذِلَّةٌ ۚ أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ﴿٢٦﴾ وَالَّذِينَ كَسَبُوا السَّيِّئَاتِ جَزَاءُ سَيِّئَةٍ بِمِثْلِهَا وَتَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ۖ مَا لَهُم مِّنَ اللَّهِ مِنْ عَاصِمٍ ۖ كَأَنَّمَا أُغْشِيَتْ وُجُوهُهُمْ قِطَعًا مِّنَ اللَّيْلِ مُظْلِمًا ۚ أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ﴿٢٧﴾

ترجمہ: جن لوگوں نے نیکی کی ہے ان کے واسطے خوبی ہے اور مزید برآں بھی اور ان کے چہروں پر نہ کدورت چھائے گی اور نہ ذلت۔ یہ لوگ جنت میں رہنے والے ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔[٢٦] اور جن لوگوں نے بدکام کیے ان کی بدی کی سزا اس کے برابر ملے گی اور ان کو ذلت چھالے گی۔ ان کو اللہ تعالیٰ سے کوئی نہ بچا سکے گا۔ گویا ان کے چہروں پر اندھیری رات کے پرت کے پرت لپیٹ دیئے گئے ہیں۔ یہ لوگ دوزخ میں رہنے والے ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔[٢٧]

**نیکیوں کا بدلہ جنت ہے:** [آیت:٢٦۔٢٧] اللہ پاک فرماتا ہے کہ جس نے نیک عمل کئے اس کو آخرت میں اچھی جزا ملے گی کیونکہ نیکی کا بدلہ نیکی ہی ہے بلکہ کچھ اور زیادہ بھی ہے یعنی کم سے کم دس گنا حتی کہ سات سو گنا زیادہ بلکہ اس سے بھی کچھ اور بڑھ کر جو اللہ کے دیگر عطیات پر مشتمل ہے جیسے جنت میں حور وقصور اور اللہ کی خوشنودی اور ایسا ایسا سرور قلب جو اس سے اب تک مخفی ہی ہے۔ لیکن ان سب سے بڑھ کر یہ اللہ تعالیٰ کے روئے پاک کا دیدار یہ سارے لطف وکرم سے بڑھ کر کرم ہوگا کہ وہ اپنے عمل کے سبب اس کے مستحق نہیں ہونگے بلکہ محض اس کے فضل ورحمت کی بنا پر۔ صہیب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت زیادۃ والی تلاوت فرمائی کہ ''جب جنتی اور دوزخی اپنے اپنے ٹھکانے میں چلے جائیں گے تو ایک منادی پکارے گا کہ اے اہل جنت تم سے اللہ کا وعدہ ہے وہ پورا کرنا چاہتا ہے تو وہ کہیں گے اب اور کونسا وعدہ؟ ترازو میں ہمارے وزن ثقیل بنے' ہمارے چہرے روشن کر دیئے گئے ہمیں دوزخ سے نجات بخشی گئی' تو یکا یک ان پر سے پردہ اٹھا دیا جائے گا اور ان کی نظر اللہ پر پڑ جائے گی۔ اللہ کی قسم! اس سے بڑی اور کوئی عطا جنتیوں کے لئے نہ ہوگی یہ آنکھوں کی ٹھنڈک اور دل کی تسکین کے لئے سب سے بڑی چیز ہوگی۔'' ❶ غرض مختلف احادیث میں ہے کہ ﴿زِيَادَةٌ﴾ سے مراد رویت باری تعالیٰ ہے۔

اللہ پاک فرماتا ہے کہ ﴿وَلَا يَرْهَقُ وُجُوهَهُمْ قَتَرٌ﴾ یعنی عرصہ حشر میں ان کے چہرے بے رونق نہ رہیں گے نہ پھٹکار ہوگی نہ سیاہی جیسا کہ کافروں کے چہرے سیاہ غبار آلود ہوں گے پھٹکار برستی ہوگی اور جنتیوں کو ظاہر اور باطن کسی قسم کی ذلت نصیب نہ ہوگی۔ بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے حق میں فرمایا ہے ﴿فَوَقَاهُمُ اللَّهُ شَرَّ ذَٰلِكَ الْيَوْمِ﴾ ❷ یعنی اللہ تعالیٰ ان کو اس دن کے شر سے بچالے گا اور ان کے چہرے سرخ رو اور ان کے دل مسرور رہیں گے۔ اللہ پاک اپنے فضل ورحمت سے ہمیں ایسے ہی لوگوں سے اٹھائے' آمین۔

**برائیوں کا بدلہ جہنم ہے:** جب اللہ تعالیٰ نے ان نیک بختوں سے متعلق خبر دے دی کہ ان کی نیکیوں کی جزا دگنی چوگنی ہوتی چلی جائیگی۔ تو اب بد بخت گنہگاروں اور مشرکوں کا حال بیان فرماتا ہے کہ ان کے ساتھ عدل کیا جائے گا کہ ان کے گناہوں کی سزا دگنی چوگنی نہیں ہوگی بلکہ برابر ہوگی۔ ان پر ان کے گناہوں کی ذلت چھائی ہوئی رہے گی۔ فرماتا ہے کہ جب وہ پیش ہوں گے تو تم ان کو شرمندہ اور =

❶ صحیح مسلم، کتاب الإیمان، باب اثبات رؤیة المؤمنین فی الآخرة ربهم سبحانه وتعالیٰ ١٨١؛ احمد، ٤/ ٣٣٣؛ ترمذی ٢٥٥٢؛ ابن حبان ٧٤٤١۔ ❷ ٧٦/ الدھر: ١١۔



وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ أَشْرَكُوا مَكَانَكُمْ أَنْتُمْ وَشُرَكَاؤُكُمْ ۚ فَزَيَّلْنَا بَيْنَهُمْ ۖ وَقَالَ شُرَكَاؤُهُمْ مَا كُنْتُمْ إِيَّانَا تَعْبُدُونَ ﴿٢٨﴾ فَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ إِنْ كُنَّا عَنْ عِبَادَتِكُمْ لَغَافِلِينَ ﴿٢٩﴾ هُنَالِكَ تَبْلُو كُلُّ نَفْسٍ مَا أَسْلَفَتْ ۚ وَرُدُّوا إِلَى اللَّهِ مَوْلَاهُمُ الْحَقِّ ۖ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ﴿٣٠﴾

ترجمہ: اور وہ دن بھی قابل ذکر ہے جس روز ہم ان سب کو جمع کریں گے پھر مشرکین سے کہیں گے کہ تم اور تمہارے شریک اپنی جگہ ٹھہرو پھر ہم ان کے آپس میں پھوٹ ڈالیں گے اور ان کے وہ شرکاء کہیں گے کہ تم ہماری عبادت نہیں کرتے تھے۔[۲۸] سو ہمارے تمہارے درمیان اللہ تعالیٰ کافی گواہ ہے کہ ہم کو تمہاری عبادت کی خبر بھی نہ تھی۔[۲۹] اس مقام پر ہر شخص اپنے اگلے کیے ہوئے کاموں کا امتحان کر لے گا اور یہ لوگ اللہ کی طرف جو ان کا مالک حقیقی ہے لوٹائے جائیں گے اور جو کچھ معبود تراش رکھے تھے سب ان سے غائب ہو جائیں گے۔[۳۰]

= ذلیل دیکھو گے اور یہ نہ سمجھنا کہ اللہ تعالیٰ ان ظالموں کے اعمال سے غافل ہے۔ قیامت کے دن تک کے لئے ان کے عذاب میں تاخیر کر دی گئی ہے۔ ان کو اللہ تعالیٰ سے بچانے اور سفارش کرنے والا کوئی نہیں۔ اس دن انسان کہے گا کہ بھاگ ہی کہاں سکتے ہیں۔ وہ ہرگز نہیں چھوڑے جائیں گے' اللہ تعالیٰ کے سامنے انھیں آنا پڑے گا ان کے چہرے اس قدر کالے رہیں گے گویا تاریک رات کی چادر ان کے چہروں پر چڑھا دی گئی ہے۔ اس دن بعض چہرے تو روشن ہوں گے اور بعض سیاہ اور جن کے چہرے سیاہ ہوں گے ان سے کہا جائے گا ارے کیا ایمان لا چکنے کے بعد بھی تم نے کفر کیا تھا۔ لو اب اپنے کفر کا مزہ چکھو۔ اور جن کے چہرے روشن رہیں گے وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت میں رہیں گے اور ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔ بعض کے چہرے روشن اور ہنستے ہوئے خوش خوش ہوں گے اور بعض کے چہروں پر اداسی اور تاریکی رہے گی۔

**روز قیامت مشرکوں اور انکے شرکا کی حالت:** [آیت: ۲۸۔۳۰] قول باری تعالیٰ ہے کہ جن و انس' نیک و بد سب ہی کو ہم قیامت کے روز لا حاضر کریں گے کوئی بھی نہیں چھوڑا جائے گا اور مشرکین سے کہیں گے کہ تم اور تمہارے شرکا اپنی اپنی جگہ ٹھہرے رہو اور مؤمنین سے الگ تھلگ رہو جس روز قیامت کا دن ہوگا یہ دونوں قسم کے لوگ الگ الگ رہیں گے۔ یہ اس وقت ہوگا جب کہ اللہ تبارک و تعالیٰ فصل مقدمات کا ارادہ فرمائے گا اور اسی لئے کہا گیا کہ مؤمنین اللہ تعالیٰ سے درخواست کریں گے کہ جلد تر فصل مقدمات فرمائے اور ہمیں اس انتظار کی گھڑی سے نجات بخشے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''قیامت کے روز ہم لوگ دوسرے سب لوگوں سے اونچی جگہ پر ہوں گے۔ 1 اللہ فرمائے گا کہ اے مشرکو! تم اور تمہارے شرکا جن کی تم عبادت کرنے لگے تھے سب اپنی اپنی جگہ الگ الگ رہو۔'' ان متقدمین شرکا نے اس بات سے انکار کر دیا کہ وہ ان سے اپنی عبادت لیتے تھے۔ اللہ فرماتا ہے کہ جن بزرگوں کی یہ پیروی کرتے تھے اور اسی بنا پر انہیں شریک الٰہی سمجھ کر شرکا بنا لیا تھا اب یہی شرکا ان سے بیزاری ظاہر کریں گے۔ قولہ تعالیٰ ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کون گمراہ ہوگا جو ایسے شرکا کو پکارتا ہے جو قیامت تک اس کی پکار کا جواب نہیں دے سکتے اور اس کی دعا کو سن ہی نہیں سکتے۔ اور جب لوگ قیامت میں اٹھائے جائیں گے تو وہ خود اپنی پرستش کرنے والوں کے دشمن ہوں گے اور کہیں گے کہ ہمیں تو ان =

1 صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿وکلم اللہ موسیٰ تکلیما﴾ ۷۵۱۶؛ صحیح مسلم ۱۹۳۔

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ؕ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ ۚ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿٣١﴾ فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ ۚ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ ۚۖ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ﴿٣٢﴾ كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ فَسَقُوْۤا اَنَّهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿٣٣﴾

ترجمہ: آپ کہئے کہ وہ کون ہے جو تم کو آسمان اور زمین سے رزق پہنچاتا ہے یا وہ کون ہے جو کانوں اور آنکھوں پر پورا اختیار رکھتا ہے اور وہ کون ہے جو جاندار کو بے جان سے نکالتا ہے اور بے جان کو جاندار سے نکالتا ہے اور وہ کون ہے جو تمام کاموں کی تدبیر کرتا ہے سو ضرور وہ یہی کہیں گے کہ اللہ تو ان سے کہئے کہ پھر کیوں نہیں پرہیز کرتے۔[۳۱] سو یہ ہے اللہ تعالیٰ جو تمہارا رب حقیقی ہے پھر حق کے بعد اور کیا رہ گیا' بجز گمراہی کے' پھر کہاں پھرے جاتے ہو۔[۳۲] اسی طرح آپ کے رب کی یہ بات کہ یہ ایمان نہ لائیں گے تمام متمرد لوگوں کے حق میں ثابت ہو چکی ہے۔[۳۳]

= کی پرستش کا کوئی علم نہیں' تم ہماری عبادت کرتے ہو گے لیکن ہم جانتے تک نہیں اور اس کا گواہ اللہ ہے' ہم نے تو تمہیں کبھی کہا ہی نہیں تھا کہ ہماری پرستش کرو۔ اس طرح مشرکین کا منہ بند کر دیا گیا ہے کہ جو نہ سنتے ہیں نہ دیکھتے ہیں نہ کسی کام آ سکتے ہیں۔ انہیں تم نے کیوں پوجا تھا۔ ان کی نہ تو یہ مرضی تھی نہ ارادہ تھا۔ تم نے حی اور قیوم۔ بصیر اور سمیع کی عبادت چھوڑ دی اور جو ہر بات کا عالم اور قادر ہے جس نے اپنے رسول اور اپنی کتابیں صرف اس غرض سے بھیجی ہیں کہ محض اسی کی پرستش کی جائے۔ جیسے کہ فرمایا کہ ہر قوم کے اندر ہمارا رسول ہماری عبادت کی ترغیب دینے اور باطل کی پرستش چھڑانے آیا۔ اب جس نے ہدایت پالی سو پالی اور جو گمراہ ہو گیا سو گمراہ ہو گیا تم سے پہلے بھی ہم نے جتنے رسول بھیجے سب کی طرف یہی وحی تھی کہ اللہ صرف میں ہوں' صرف میری ہی عبادت کرائی جائے' چنانچہ ہم اپنے رسولوں سے پوچھیں گے کہ کیا تم نے ہمارے سوا کسی اور کی پرستش کرنے کا حکم دیا تھا۔ مشرکوں کی بہت سی قسمیں ہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں ان کا ذکر کیا ہے اور ان کے اقوال و احوال بیان کر کے ان کی تردید کی ہے۔ حکم ہوتا ہے کہ قیامت کے روز موقف حساب میں ہر شخص کی آزمائش ہو گی اور اچھا برا جو بھی عمل کیا ہے سامنے لایا جائے گا' اس روز سارے بھید ظاہر ہو جائیں گے اور انسان کو اپنے اگلے پچھلے سارے گناہ ظاہر کر دینے پڑیں گے۔ قیامت کے روز ان کا اعمال نامہ سامنے لایا جائے گا اور کہا جائے گا کہ پڑھ لو اپنا اعمال نامہ اس وقت تم اپنا آپ احتساب کرنے کے لئے کافی ہو۔

"آزمائش ہو گی" ترجمہ تھا ﴿هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّآ اَسْلَفَتْ﴾ میں ﴿تَبْلُوْا﴾ کا۔ لیکن بعض لوگوں نے اس کو ﴿تَتْلُوْا﴾ پڑھا ہے جس کے معنی پڑھنا کے ہیں۔ پھر اس کا ترجمہ یہ ہو گا کہ "اچھا یا برا جو کام وہ کریں گے اسی کا نتیجہ بھگتیں گے"۔ جیسے کہ حدیث میں ہے کہ ہر امت اپنے اپنے معبود کے پیچھے رہے گی۔ آفتاب پرست آفتاب کے پیچھے اور قمر پرست قمر کے پیچھے' اور بت پرست بت کے پیچھے۔ [1] قولہ تعالیٰ ﴿وَرُدُّوْۤا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ﴾ وہ اپنے مولا اللہ کی طرف پھیر دیئے جائیں گے۔ وہ کیا سب ہی امور اللہ کی طرف پھیرے جائیں گے چنانچہ فیصلہ کر کے جنتیوں کو جنت میں اور دوزخیوں کو دوزخ کی طرف بھیجے گا۔ اب ان گمراہوں نے اپنی طرف سے جو جھوٹ موٹ معبود بنا رکھے تھے سب ہوا کی طرح اڑ جائیں گے۔

مشرکین اللہ کو خالق' رازق اور مالک مانتے تھے: [آیت: ۳۱-۳۳] مشرکین پر اللہ تعالیٰ حجت پیش کرتا ہے کہ اللہ کی وحدانیت =

[1] صحيح بخاري، كتاب التوحيد، باب قول الله تعالىٰ ﴿وجوه يومئذ ناضرة......﴾ ٧٤٣٧؛ صحيح مسلم، ١٨٢۔



قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ۭ قُلِ اللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿٣٤﴾ قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ ۭ قُلِ اللّٰهُ يَهْدِيْ لِلْحَقِّ ۭ اَفَمَنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ اَحَقُّ اَنْ يُّتَّبَعَ اَمَّنْ لَّا يَهِدِّيْٓ اِلَّآ اَنْ يُّهْدٰى ۚ فَمَا لَكُمْ ۣ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ﴿٣٥﴾ وَمَا يَتَّبِعُ اَكْثَرُهُمْ اِلَّا ظَنًّا ۭ اِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ الْحَقِّ شَيْـًٔا ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ﴿٣٦﴾

ترجمہ: آپ یوں کہئے کہ کیا تمہارے شرکاء میں کوئی ایسا ہے کہ جو پہلی بار بھی پیدا کرے پھر دوبارہ بھی پیدا کرے۔ آپ کہہ دیجئے کہ اللہ ہی پہلی بار بھی پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ بھی پیدا کرے گا سو پھر تم کہاں پھرے جاتے ہو۔[۳۴] آپ کہئے کہ تمہارے شرکاء میں کوئی ایسا ہے کہ امرحق کا راستہ بتلاتا ہو۔ آپ کہہ دیجئے کہ اللہ ہی امرحق کا راستہ بتلاتا ہے۔ تو پھر آیا جو شخص امرحق کا راستہ بتلاتا ہو وہ زیادہ اتباع کے لائق ہے یا وہ شخص جس کو بے بتلائے خود ہی راستہ نہ سوجھے۔ تو تم کو کیا ہو گیا تم کیسی تجویزیں کرتے ہو۔[۳۵] اور ان میں سے اکثر لوگ صرف بے اصل خیالات پر چل رہے ہیں۔ یقیناً بے اصل خیالات امرحق میں ذرا بھی مفید نہیں۔ یہ جو کچھ کر رہے ہیں یقیناً اللہ کو سب خبر ہے۔[۳۶]

= اور ربوبیت کا اعتراف کرنا پڑے گا۔ یعنی اے نبی! پوچھو کہ وہ کون ہے جو آسمان سے بارش برساتا ہے اور اپنی قدرت سے زمین کو شگاف دیتا ہے جس کے اندر سے دانے والے انگور' گنا' زیتون' خرما' گھنے گھنے باغ اور خوشہ دار میوے پیدا کرتا ہے۔ کیا اس کے ساتھ کوئی اور اللہ ہو سکتا ہے تو انہیں ماننا پڑے گا کہ یہ اللہ ہی کے کام ہیں۔ اگر وہ اپنا رزق روک لے تو کون ہے کہ کھول دے۔ اور جس نے کہ یہ قوت سامعہ اور قوت باصرہ دی ہے کہ اگر چاہے تو سلب کر لے۔ تم خود کہہ دو کہ یہ سماعت و بصارت اور ساری انسانی قوتیں اللہ ہی نے پیدا کی ہیں۔ کیا تم اس کو ناراض کر کے پسند کرو گے کہ وہ تمہاری بصارت وسماعت چھین لے۔ جو اپنی قدرت عظیمہ سے میت سے زندہ کو پیدا کرتا ہے اور زندہ سے میت کو نکالتا ہے۔ اس آیت کے بارے میں اختلاف رائے پہلے گزر چکا ہے اور اس آیت کا مفہوم سب پر عام اور حاوی ہے اور کون ساری کائنات کا انتظام اپنے ہاتھ میں لئے ہوئے ہے کہ جو کچھ ہوتا ہے اس کی صوابدید اور مرضی سے۔ سب کو یہ پناہ دیتا ہے اس کے برخلاف کوئی کسی کو پناہ نہیں دے سکتا۔ وہ سب پر متصرف اور حاکم ہے اس کے حکم کے بعد کسی کا حکم کوئی چیز نہیں۔ وہ جس کو چاہے پوچھے لیکن اس کو کون پوچھ سکتا ہے۔ آسمان وزمین کی ساری مخلوقات اسی کی دست نگر ہیں۔ ہر وقت اس کی نرالی شان ہے۔ آسمان وزمین کی ساری بادشاہت اسی کی ہے۔ ملائکہ' انس و جان سب اس کے محتاج ہیں اس کے غلام ہیں۔ سب کا جواب ان کے پاس یہی ہے کہ اللہ ہی میں یہ ساری قدرت ہے۔ کفار و مشرکین ان ساری باتوں کو جانتے ہیں اور معترف بھی ہیں۔ پھر تم ان سے پوچھو کہ اچھا پھر اس سے ڈرتے کیوں نہیں ہو' اپنی خودسری اور جہالت سے اس کو چھوڑ کر کسی اور کی پرستش کیوں کرتے ہو۔ سچا اللہ تو یہی اللہ ہے جس کا تم کو آپ اعتراف ہے۔ پھر تو افراد بالعبادۃ کا مستحق وہی ہوا۔ حق بات کو سمجھ لینے کے بعد پھر یہ گمراہی کیسی۔ ہر معبود اس کے سوا باطل ہے۔ تم عبادت حق چھوڑ کر عبادت ماسوا کی طرف کدھر بھٹکے جا رہے ہو۔ ان سارے دلائل کے بعد اللہ کی بات ثابت و محقق ہو چکی۔ یعنی جس طرح ان مشرکین نے کفر کیا اور کفر پر قائم رہے۔ اسی طرح انہوں نے اس بات کا اعتراف بھی کر لیا ہے کہ وہی پاک پروردگار خالق و رازق ہے ساری کائنات میں اکیلا متصرف ہے اسی نے اپنے پیغمبروں کو توحید دے کر بھیجا۔ یہ مسلّم ہے کہ یہ اشقیا دوزخی ہیں۔ سب کچھ اللہ تعالیٰ کا پیدا کردہ ہے لوگوں کے شرکا کچھ پیدا نہیں کر سکتے: [آیت: ۳۴۔۳۶] مشرکین نے اللہ کے ساتھ غیر اللہ =

وَمَا كَانَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ اَنْ يُّفْتَرٰى مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ تَصْدِيْقَ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيْلَ الْكِتٰبِ لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝ بَلْ كَذَّبُوْا بِمَا لَمْ يُحِيْطُوْا بِعِلْمِهٖ وَلَمَّا يَاْتِهِمْ تَاْوِيْلُهٗ ؕ كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَمِنْهُمْ مَّنْ يُّؤْمِنُ بِهٖ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهٖ ؕ وَرَبُّكَ اَعْلَمُ بِالْمُفْسِدِيْنَ ۝ ع

ترجمہ: اور یہ قرآن افترا کیا ہوا نہیں ہے کہ غیر اللہ سے صادر ہوا ہو بلکہ یہ تو ان کتابوں کی تصدیق کرنے والا ہے جو اس کے قبل ہو چکی ہیں اور احکام ضرور یہ کی تفصیل بیان کرنے والا ہے اس میں کوئی بات شک کی نہیں رب العالمین کی طرف سے ہے۔[۳۷] کیا یہ لوگ یوں کہتے ہیں کہ آپ نے اس کو افترا کر لیا ہے۔ آپ کہہ دیجئے کہ تو پھر تم اس کے مثل ایک ہی سورت لاؤ اور جن جن غیر اللہ کو بلا سکو ان کو بلا لو اگر تم سچے ہو۔[۳۸] بلکہ ایسی چیز کی تکذیب کرنے لگے جس کو اپنے احاطہ علمی میں نہیں لائے اور ہنوز ان کو اس کا اخیر نتیجہ نہیں ملا۔ جو لوگ ان سے پہلے ہوئے ہیں اس طرح انہوں نے بھی جھٹلایا تھا' سو دیکھ لیجئے ان ظالموں کا انجام کیسا ہوا؟[۳۹] اور ان میں سے بعضے ایسے ہیں جو اس پر ایمان لے آئیں گے اور بعضے ایسے ہیں کہ اس پر ایمان نہ لائیں گے۔ اور آپ کا رب تعالیٰ مفسدوں کو خوب جانتا ہے۔[۴۰]

= کو ملا دیا اور اصنام و اوثان کو پوجنے لگے ان کے اس دعوے کا ابطال کیا جا رہا ہے کہ اے نبی! ان سے پوچھو کہ کیا تمہارے قرار دادہ شرکا میں کوئی ہے جس نے ان آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہو' پھر اس میں جو مخلوقات ہیں انہیں وجود میں لایا ہو یا اجرام سماوی کو اپنی جگہ سے ہٹائے یا انہیں بدل دے یا انہیں فنا کر کے پھر از سر نو دوسری مخلوق پیدا کر سکے کہہ دو کہ تم کسی کو نہیں پیش کر سکو گے یہ تو اللہ ہی کے کام ہیں پھر تم طریق راست کو چھوڑ کر باطل کی طرف کیوں جھکے پڑتے ہو۔ کیا کوئی ہے کہ حق کی طرف رہنمائی کر سکے ایسی رہنمائی تو اللہ ہی کر سکتا ہے اس بات کو تم خود جانتے ہو کہ تمہارے شرکا ایک بھی گمراہ کو راستی پر نہیں لا سکتے۔ اللہ پاک ہی ایسے حیران و گمراہ کی ہدایت کرتا ہے اور گمراہی سے رشد کی طرف انسانوں کے دل پھیر سکتا ہے۔ کوئی بندہ جو حق کی طرف پھرنے والے کی اتباع کرے اور بصیرت تامہ رکھے۔ یہ اچھا یا وہ جو کچھ بھی ہدایت نہیں کر سکتا بلکہ اپنے اندھے پن کے سبب اس بات کا محتاج ہے کہ اسی کا ہاتھ پکڑ کر کوئی لے چلے۔ ابراہیم علیہ السلام نے کہا تھا کہ اے بابا! تم اندھے بہرے معبود کی پرستش کیوں کرتے ہو' جو کچھ بھی تمہارے کام کا نہیں۔ اور اپنی قوم سے بھی فرمایا تھا کہ تم لوگ اپنی ہی بنائی ہوئی چیزوں کی آپ عبادت کرتے ہو حالانکہ تم کو اور تمہارے معبودوں کو سب کو اللہ ہی نے پیدا کیا ہے۔ تمہاری رائے کیسی غلط ہے' تمہاری عقلیں جاتی رہیں تم نے اللہ کو اور اللہ کی مخلوق دونوں کو برابر برابر کیسے بنا دیا۔ اس کو بھی مانتے ہو اس کو بھی مانتے ہو۔ پھر اللہ سے ہٹ کر شرکا کی طرف جھک پڑتے ہو۔ رب جلیل ہی کو عبادت کے لئے تم نے خاص کیوں نہ کر لیا کہ اس کی عبادت کر کے گمراہیوں سے نکل آتے۔ اور دعائیں خاص کر اللہ ہی سے کیوں نہیں مانگتے۔ یہ لوگ کسی دلیل کو کام میں نہیں لاتے بلکہ اس اصنام پرستی کی بنیاد کسی یقین کے بجائے گمان اور وہم پر اٹھی ہوئی ہے مگر اس سے کچھ بھی حاصل نہ ہوگا۔ اللہ پاک ان

کے ہر فعل کو خوب جانتا ہے۔ یہ ان کافروں کے لئے تہدید اور وعید شدید ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ عنقریب ان کی ان حماقتوں کی انہیں سزا مل جائے گی۔

**قرآن حکیم ایک لاجواب اور بے مثال کتاب ہے:** [آیت:۳۷-۴۰] اس میں اعجاز قرآن پر روشنی ڈالی گئی ہے کہ کوئی بشر بھی اس کی صلاحیت نہیں رکھتا کہ اس جیسا قرآن پیش کر سکے نہیں بلکہ اس پر بھی قادر نہیں کہ اس کی ایک سورت جیسی ہی کوئی سورت بنا لائے یہ اس کے دعویٰ فصاحت و بلاغت کی بنا پر ہے۔ قرآن کا اختصار' اس کی شیرینی اور دنیا اور آخرت کے لئے نفع دینے والی معنی کثیرہ پر مشتمل ہونا' ان چیزوں کو کوئی دوسری کتاب پیش نہیں کر سکتی کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئی ہوئی کتاب ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ جو اپنی ذات وصفات اور اپنے افعال واقوال میں واحد و یکتا ہے مخلوق کا کلام اس کے کلام کے ساتھ مشابہت کیونکر پیدا کر سکتا ہے۔ اللہ پاک فرماتا ہے کہ اس جیسی تحریر اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کی ہو ہی نہیں سکتی۔ بشر کا کلام ذرا بھی اس سے میل نہیں کھا سکتا اور پھر یہ کہ قرآن وہی کہتا ہے جو سابقہ کتب سماوی کہتی ہیں۔ البتہ سابقہ الہامی کتابوں میں جو تحریف و تبدیلی ہوئی ہے اس کو اجاگر کر دیا گیا ہے اور احکام حلال وحرام کو کافی اور شافی طور پر بیان کیا گیا ہے۔ اللہ رب العالمین کی طرف سے اس کے ہونے میں ذرا شبہ نہیں کیا جا سکتا اس میں گزشتہ زمانہ کی خبریں بھی ہیں اور آیندہ زمانے کی پیشین گوئیاں بھی ہیں۔

ماضی اور مستقبل سب باتوں پر روشنی ڈالی گئی ہے اور لوگوں کو اس راستہ پر چلایا گیا ہے جو بالکل صحیح اور پسندیدہ الٰہی ہو سکتا ہے اور اگر تم کو اس کے منجانب اللہ ہونے میں ذرا بھی شک ہو اور یہ غلط خیال تمہارے دلنشین ہو کہ حضرت محمد ﷺ نے اسے آپ بنالیا ہے تو حضرت محمد ﷺ بھی تو تمہارے ہی جیسے بشر ہیں اگر وہ ایسا قرآن بنا سکتے ہیں تو تم میں سے قابل ترین کوئی آدمی کیوں نہیں بنا سکتا؟ چنانچہ اپنے دعوے کو ثابت کرنے کے لئے اس جیسی بس ایک ہی سورت پیش کرو جو قرآن جیسی بلاغت اور اختصار و معنویت رکھتی ہو حضرت محمد ﷺ تو اکیلے تھے اب تم دنیا بھر کے انسان و جنات سبھی مل کر کوشش کر دیکھو۔ اس طرح اللہ تعالیٰ گویا انہیں چیلنج کرتا ہے اگر تم اپنے دعوے میں سچے ہو کہ یہ حضرت محمد ﷺ کا اپنا تصنیف کردہ ہے تو آؤ اس چیلنج کو قبول کرو۔ تنہا نہیں بلکہ سینکڑوں ہزاروں مل کر۔ اس کے بعد ایک دوسرا اس سے بھی زبردست دعویٰ ہے کہ یہ سن رکھو کہ تم کبھی اس پر قادر نہ ہو سکو گے۔ یہ بات بھی ہم ابھی سے کہے دیتے ہیں کہ تمام جن وانس بھی اگر جمع ہو جائیں کہ ایسا ہی کوئی قرآن بنا سکیں تو ہرگز نہیں بنا سکتے خواہ اپنے لئے کتنے ہی مددگار کیوں نہ بنالیں۔ پھر اس دعویٰ کو دس سورتوں تک بھی محدود کر کے کہا گیا جس کا ذکر اول سورۂ ہود میں ہے کہ کیا وہ کہتے ہیں کہ حضرت محمد ﷺ نے اس کو بنالیا ہے۔ اچھا تو پھر اس جیسی دس ہی سورتیں تم بنا کر لے آؤ۔ پورا قرآن نہ سہی اتنا ہی سہی۔ اللہ تعالیٰ کو تم نے چھوڑ دیا تو دوسرے سب کی تم مدد لے سکتے ہو۔ سچے ہو تو سامنے کیوں نہیں آتے۔ پھر اس سے بھی نیچے اتر کر ارشاد ہوتا ہے کہ اگر اس کو حضرت محمد ﷺ نے بنالیا ہے تو زیادہ نہیں ایک ہی سورت پیش کرو۔

سورۂ بقرہ (جو مدینہ طیبہ میں نازل ہوئی تھی) اس میں بھی یہی ایک سورت ہی کا چیلنج ہے اور یہ بتلا دیا گیا ہے کہ تم کو ایسا کرنے پر قدرت نہیں ہے تو سنو! اگر تم نے ایسی آیتیں پیش نہ کیں اور پیش کر بھی کہاں سکتے ہو تو پھر عذاب دوزخ سے بچو۔ حالانکہ فصاحت تو عرب کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی اور ان کا خاص کمال سمجھا جاتا تھا۔ ان کے اشعار اور وہ قصائد جو کعبے کے دروازے پر آویزاں کر دیئے گئے تھے' ان کے کمال بلاغت کا ثبوت ہیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے جو قرآن پیش کر دیا کوئی اس کی فصاحت و بلاغت کو چھو بھی نہ سکا۔ چنانچہ اس کی بلاغت اور حلاوت واختصار اور افادہ و کمال کو دیکھ کر جو ایمان لے آیا وہ لے آیا۔ کیونکہ انہیں فصحا و بلغا میں ایسے نکتہ رس =

وَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ لِّيْ عَمَلِيْ وَلَكُمْ عَمَلُكُمْ ۚ اَنْتُمْ بَرِيْٓـُٔوْنَ مِمَّآ اَعْمَلُ وَاَنَا بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝٤١ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّسْتَمِعُوْنَ اِلَيْكَ ۭ اَفَاَنْتَ تُسْمِعُ الصُّمَّ وَلَوْ كَانُوْا لَا يَعْقِلُوْنَ ۝٤٢ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْظُرُ اِلَيْكَ ۭ اَفَاَنْتَ تَهْدِي الْعُمْيَ وَلَوْ كَانُوْا لَا يُبْصِرُوْنَ ۝٤٣ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ النَّاسَ شَيْـًٔا وَّلٰكِنَّ النَّاسَ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝٤٤

ترجمہ: اور اگر آپ کو جھٹلاتے رہیں تو یہ کہہ دیجئے کہ میرا کیا ہوا مجھ کو ملے گا اور تمہارا کیا ہوا تم کو ملے گا تم میرے کیے ہوئے کے جوابدہ نہیں ہو اور میں تمہارے کیے ہوئے کا جواب دہ نہیں ہوں۔[۴۱] اور ان میں بعض ایسے ہیں جو آپ کی طرف کان لگائے بیٹھے ہیں کیا آپ بہروں کو سناتے ہیں گو ان کو سمجھ بھی نہ ہو۔[۴۲] اور ان میں بعض ایسے ہیں کہ آپ کو دیکھ رہے ہیں پھر کیا آپ اندھوں کو راستہ دکھلانا چاہتے ہیں گو ان کو بصیرت بھی نہ ہو۔[۴۳] یہ یقینی بات ہے کہ اللہ لوگوں پر ظلم نہیں کرتا لیکن لوگ خود ہی اپنے آپ کو تباہ کرتے ہیں۔[۴۴]

= اور صاحب فہم بھی تھے جنہوں نے قرآن کی بلاغت کا لوہا مان لیا اور سر جھکا دیا۔ معترف ہو گئے کہ یہ ہو سکتا ہے تو اللہ تعالیٰ ہی کا کلام ہو سکتا ہے۔ جیسا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے کے جادوگر جو اپنی ساحری میں یکتائے زمانہ تھے بول اٹھے کہ موسیٰ کا یہ مظاہرہ عصا سحر سے کوئی تعلق نہیں رکھتا' یہ تائید ربانی ہی کے ذریعہ ممکن ہے۔ اس لئے یقیناً موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے پیغمبر ہیں کیونکہ کوئی صاحب فن ہی کسی فن کے کمال کو سمجھ سکتا ہے۔ اور اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو ایسے زمانے میں پیدا ہوئے تھے جب کہ طب نے کمال درجہ کی ترقی حاصل کر لی تھی اور مریضوں کے علاج میں ماہرین طب اپنا کمال دکھا رہے تھے۔ ایسے وقت میں مادرزاد اندھوں اور کوڑھیوں کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا صحت یاب کر دینا' بلکہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر مردوں کو بھی زندہ کر دینا ایسی چیزیں ہیں جن کے آگے کسی علاج و دوا کی کچھ نہیں چل سکتی۔ چنانچہ سمجھنے والے سمجھ گئے کہ محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ہیں چنانچہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ "ہر نبی کو ایسے معجزے دیئے گئے ہیں جن کو دیکھ کر بشر ایمان لے آ سکیں۔ اور مجھے بھی جو قرآن دیا گیا ہے اس کے متعلق میں بھی امید کرتا ہوں کہ اکثر و بیشتر اس کی صداقت کو مان لیں گے" ❶ البتہ ان میں سے بعض نے جو قرآن کو سمجھ ہی نہیں سکتے تھے تکذیب کرنا شروع کر دی۔ لیکن اس کی کوئی دلیل نہ لا سکے اور یہ ان کی جہالت اور حماقت کی وجہ سے تھا۔ اسی قسم کی تکذیب اپنے پیغمبروں کی سابقہ قوموں نے بھی کی تھی تو اب ذرا تم نظر دوڑاؤ کہ ان جھٹلانے والوں کا کیسا برا حشر ہوا جو محض عناد اور ضد کی بنا پر تکذیب کر رہے تھے۔ تو اب اے قریش کے انکار کرنے والو! ان کا حشر دیکھ کر عبرت پکڑو۔ چنانچہ اس زمانہ میں بھی بعض لوگ تو ایمان لے آئے اور قرآن سے مستفیض ہوئے اور بعض جو ایمان نہیں لائے وہ کفر کی موت مر گئے۔ ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے جو مستحق ہدایت ہیں ان ہی کو ہدایت بھی کرتا ہے اور جو مستحق ضلالت ہیں ان کو بھٹکنے دیتا ہے۔ اس عمل میں وہ عادل ہے ظالم نہیں۔

روز قیامت ہر کوئی اپنے اعمال کا جواب دہ ہو گا: [آیت: ۴۱۔۴۴] نبی اکرم ﷺ سے خطاب ہو رہا ہے کہ اگر یہ مشرک تمہاری تکذیب کرتے ہیں تو تم بھی ان سے اور ان کے اعمال سے اپنی بیزاری ظاہر کرو اور صاف کہہ دو کہ میرا عمل میرے لئے اور تمہارا عمل تمہارے لئے۔ میں تو تمہارے معبودوں کو نہ مانوں گا۔ ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے بھی اپنی قوم سے یہی کہا تھا کہ میں تم سے =

❶ صحيح بخاري، كتاب فضائل القرآن، باب كيف نزل الوحي وأول ما نزل ٤٩٨١؛ صحيح مسلم ١٥٢۔

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ كَأَنْ لَّمْ يَلْبَثُوٓا اِلَّا سَاعَةً مِّنَ النَّهَارِ يَتَعَارَفُوْنَ بَيْنَهُمْ ؕ قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ﴿۴۵﴾

ترجمہ: اوران کو وہ دن یاد دلائیے جس میں اللہ ان کو اس کیفیت سے جمع کرے گا کہ گویا وہ سارے دن کی ایک آدھ گھڑی رہے ہوں گے اور آپس میں ایک دوسرے کو پہچانیں گے۔ واقعی خسارے میں پڑے وہ لوگ جنہوں نے اللہ کے پاس جانے کو جھٹلایا اور وہ ہدایت پانے والے نہ تھے۔[۴۵]

= اور تمہارے ان جھوٹے معبودوں سے بری ہوں۔ قریش ہی میں بعض لوگ ایسے بھی ہیں جو تمہارے کلام حسن اور قرآن عظیم کو سنتے ہیں اور جو متاثر ہو سکتے ہیں اور یہی بہت کافی تھا لیکن پھر بھی وہ راہ راست پر نہ آئے۔ اس میں تمہارا کوئی قصور نہیں کیونکہ تم بہروں کو سنانے پر قادر نہیں ہو' اور نہ تم کو آپ یہ قدرت ہے کہ تم ان کی ہدایت کرو' جب تک کہ اللہ کی مرضی بھی شامل نہ ہو۔ اور ان ہی میں ایسے بھی ہیں کہ جو تمہاری طرف گہری نظر سے دیکھتے ہیں۔ تمہارے پاکیزہ اخلاق اور حسن صورت اور تمہارے دلائل نبوت (جس سے اہل بصیرت ہی فائدہ اٹھا سکتے ہیں) اپنی کھلی آنکھوں سے دیکھتے ہیں لیکن پھر بھی قرآن کی ہدایت سے کچھ فیضیاب نہیں ہوتے۔ جیسے کہ اہل علم اور اہل بصیرت مستفید ہو جاتے ہیں اور ایسے مؤمن لوگ تم کو دیکھتے ہیں تو دیدہ وقار سے دیکھتے ہیں اور کفار نظر ڈالتے ہیں تو چشم احتکار سے ڈالتے ہیں۔ وہ تمہیں دیکھتے ہیں تو ہنسی اڑاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کسی پر ذرا بھی ظلم نہیں کرتا۔ ایک سنتا ہے اور ہدایت پاتا ہے اور دوسرا بھی سنتا ہے اور دیکھتا ہے لیکن اندھا اور بہرا بنا رہتا ہے آنکھیں کھلی ہیں پھر بھی اندھے ہیں۔ کان رکھتے ہوئے بہرے ہیں۔ دل ہے مگر مردہ۔ ایک نے فائدہ اٹھایا دوسرے نے نقصان۔ باری تعالیٰ کی ذات پاک مختار و متصرف ہے وہ سب سے باز پرس کرے لیکن اس سے باز پرس کون کر سکتا ہے۔ وہ تو ظلم نہیں کرتا لیکن لوگ خود اپنی جانوں پر ظلم کر لیتے ہیں۔ حدیث قدسی میں ہے کہ اے میرے بندو! میں نے ظلم کرنے کو اپنے پر حرام قرار دیا ہے تم پر بھی حرام قرار دیتا ہوں چنانچہ ایک دوسرے پر ظلم نہ کیا کرو تمہارے اعمال میری نظر میں ہیں۔ میں ہر قسم کے عمل کی پوری پوری جزا دیتا ہوں۔ جس کو اچھی جزا ملی وہ اللہ کا شکر کرے اور جس کو سزا ملی اس کو چاہیے کہ اپنی ہی ذات کو ملامت کرے۔ ❶

**قیامت کے دن نفسانفسی کا عالم:** [آیت:۴۵] یاد دلایا جا رہا ہے کہ قیامت قائم ہوگی اور لوگ اپنی اپنی قبروں سے اٹھ کر عرصۂ حشر میں جمع ہو جائیں گے اور جب وہ دن آ پہنچے گا تو وہ سمجھیں گے کہ دنیا میں دن کا بعض حصہ ہی گزار آئے ہیں یعنی شام نہیں تو صبح رہے تھے اور صبح نہیں تو شام گزاری تھی جس روز صور پھونکا جائے گا تو مجرمین جوق در جوق پریشان حال نکل آئیں گے چپکے چپکے باتیں کر رہے ہوں گے کہ بس دس روز ہمارا قیام رہا ہوگا۔ ان میں سے ممتاز اور تیز حافظہ لوگ کہیں گے ارے کہاں کے دس روز ایک ہی دن تو دنیا میں گزارا۔ گنہگار طبقہ تو قسمیں کھا کھا کر کہے گا کہ گھنٹے بھر سے زیادہ کب رہے۔ یہ سب دلیل ہے اس بات کی کہ دارالآخرت میں دنیا کی زندگی کیسی حقیر اور قصیر ہے۔ پوچھا جائے گا کہ بتاؤ دنیا میں کتنے سال گزارے؟ تو کہیں گے ایک دن یا اس سے بھی کم چنانچہ یادداشت رکھنے والوں سے پوچھ لیا جائے۔ کہا جائے گا کہ کاش تمہیں علم ہوتا کہ دنیا کی زندگی کتنی تھوڑی ہوتی ہے وہ آپس میں ایک دوسرے کو پہچان لیں گے۔ ماں باپ بچوں کو اور بچے ماں باپ کو اہل قرابت اپنے رشتہ داروں کو لیکن ہر ایک اپنی اپنی مصیبت یا اپنی اپنی راحت میں مصروف و مشغول رہے گا جب صور پھونکا جائے گا تو پھر حسب نسب کچھ نہیں کوئی عزیز اپنے عزیز کو نہیں پوچھے گا۔ =

❶ صحیح مسلم، کتاب البر، باب تحریم الظلم ۲۵۷۷؛ ترمذی، ۲۴۹۵، ابن ماجه ۴۲۵۷؛ احمد، ۵/ ۱۶۰؛ ابن حبان ۶۱۹۔



وَاِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ اللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰى مَا يَفْعَلُوْنَ ﴿۴۶﴾ وَلِكُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلٌ ۚ فَاِذَا جَآءَ رَسُوْلُهُمْ قُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۴۸﴾ قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ لِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ؕ اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ فَلَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۴۹﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُهٗ بَيَاتًا اَوْ نَهَارًا مَّاذَا يَسْتَعْجِلُ مِنْهُ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۵۰﴾ اَثُمَّ اِذَا مَا وَقَعَ اٰمَنْتُمْ بِهٖ ؕ آٰلْئٰنَ وَقَدْ كُنْتُمْ بِهٖ تَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿۵۱﴾ ثُمَّ قِيْلَ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ ۚ هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿۵۲﴾

ترجمہ: اور جس کا ان سے ہم وعدہ کر رہے ہیں اس میں سے کچھ تھوڑا سا اگر ہم آپ کو دکھلا دیں یا ہم آپ کو وفات دے دیں سو ہمارے پاس تو ان کو آنا ہی ہے پھر اللہ تعالیٰ ان کے سب افعال کی اطلاع رکھتا ہے۔[۴۶] اور ہر امت کے لئے ایک حکم پہنچانے والا ہے سو جب ان کا وہ رسول آ چکتا ہے ان کا فیصلہ انصاف کے ساتھ کیا جاتا ہے اور ان پر ظلم نہیں کیا جاتا۔[۴۷] اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ یہ وعدہ کب ہوگا اگر تم سچے ہو۔[۴۸] آپ فرما دیجئے کہ میں اپنی ذات خاص کے لئے تو کسی نفع کا اور کسی ضرر کا اختیار رکھتا ہی نہیں مگر جتنا اللہ کو منظور ہو۔ ہر امت کے لئے ایک معین وقت ہے جب ان کا وہ معین وقت آ پہنچتا ہے تو ایک ساعت نہ پیچھے ہٹ سکتے ہیں اور نہ آگے سرک سکتے ہیں۔[۴۹] آپ فرما دیجئے کہ یہ تو بتلاؤ کہ اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا عذاب رات کو آ پڑے یا دن کو تو عذاب میں کون سی چیز ایسی ہے کہ مجرم لوگ اس کو جلدی مانگ رہے ہیں۔[۵۰] کیا پھر جب وہ آ ہی پڑے گا اس کی تصدیق کرو گے۔ ہاں اب مانا حالانکہ تم اس کی جلدی مچایا کرتے تھے۔[۵۱] پھر ظالموں سے کہا جائے گا کہ ہمیشہ کا عذاب چکھو۔ تم کو تو تمہارے کیے کا بدلہ ملا ہے۔[۵۲]

= جن لوگوں نے اللہ سے ملاقات کی تکذیب کی تھی وہ بڑے گھاٹے میں رہیں گے افسوس ہے ان جھٹلانے والوں پر کہ قیامت کے دن انہوں نے اپنی ذات اور اپنے متعلقین کو ہلاکت میں ڈال دیا اس سے بڑا خسارہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ اپنے ساتھیوں کے سامنے حسرت وندامت اٹھانی پڑے اور الگ رہنا پڑے۔

**قیامت کے دن پورا پورا انصاف ہوگا:** [آیت:۴۶-۵۲] اپنے نبی ﷺ سے خطاب ہوتا ہے کہ اگر ہم تمہاری زندگی میں ان سے انتقام لیں تا کہ تمہارے دل کو تسکین ملے یا تمہاری ہی زندگی ختم ہو جائے بہر صورت ان کی بازگشت ہماری ہی طرف ہے اگر تم نہ بھی رہو تو تمہارے بعد ان کے افعال کا اللہ گواہ بن جائے گا۔

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''گزشتہ رات میری اگلی اور پچھلی ساری امت میرے سامنے پیش کی گئی تو ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ! اگلی امت تو خیر لیکن پچھلی امت جو آنے والی ہے اور ابھی پیدا ہی نہیں ہوئی ہے وہ کیسے پیش کی گئی؟ تو فرمایا کہ ان کی ایک خاکی

صورت سامنے لائی گئی اور میں ان میں سے ہر ایک کو اس سے بھی بہتر طور پر پہچان رہا تھا جیسے کہ تم اپنے کسی ساتھی کو پہچان لیتے ہو۔" ❶

ہر امت کے لئے ایک ایک رسول ہوتا ہے' جب ان کے پاس ان کا رسول آ جاتا ہے تو ان کے درمیان ایک منصفانہ فیصلہ ہو جاتا ہے جیسے کہ اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ زمین اللہ کے نور سے چمک اٹھتی ہے چنانچہ ہر امت اپنے پیغمبر کی موجودگی میں اللہ کے سامنے پیش ہوتی ہے۔ ان کا اچھا یا برا نامۂ اعمال ساتھ ہوتا ہے جو بحیثیت ان کے گواہ کے ہوتا ہے۔ نیز ملائکہ بھی گواہ ہوتے ہیں جنہیں ان پر نگران کار مقرر کر دیا تھا۔ یکے بعد دیگرے ہر امت پیش ہوتی رہے گی اور یہ امت اگرچہ آخری امت ہے لیکن قیامت کے روز یہ اولین امت بن جائے گی جس کا فیصلہ اللہ پاک سب سے پہلے فرمائے گا۔ بخاری اور مسلم میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "ہم اگرچہ سب کے بعد ہیں لیکن قیامت میں سب سے پہلے ہوں گے اور ساری مخلوق سے پہلے ہمارا حساب و کتاب ہو جائے گا۔" ❷

اس امت نے یہ شرف اپنے رسول ﷺ کی برکت سے حاصل کیا ہے آپ ﷺ پر قیامت تک درود و سلام ہو۔ آمین

قیامت' عذاب سب کچھ اللہ کے قبضہ میں ہے: ارشاد ہوتا ہے کہ یہ مشرکین عذاب میں جلدی کرتے ہیں' اور وقت عذاب آنے سے پہلے عذاب مانگتے ہیں۔ اس میں ان کی کوئی بھلائی نہیں۔ کافر تو جلدی کرتے ہیں لیکن مؤمن اس سے ڈرتے ہیں اور یقین رکھتے ہیں کہ واقعتاً عذاب ضرور آئے گا اگرچہ اس کا وقت معین معلوم نہ ہو۔ اسی لئے اللہ پاک نبی اکرم ﷺ کو جواب سکھا رہا ہے کہ کہہ دو کہ میں اپنے نفس کے لئے نہ مضرت کا مالک ہوں نہ منفعت کا' میں صرف اتنا کہتا ہوں جو مجھے بتا دیا گیا ہے اور اگر میں کچھ حاصل کرنا چاہتا ہوں تو اس پر قادر نہیں جب تک کہ اللہ پاک خود مجھے آگاہ نہ فرما دے۔ میں تو اس کا بندہ اور تمہارے لئے اس کا قاصد ہوں میں نے تمہیں خبر دیدی ہے کہ قیامت ضرور ہوگی' لیکن اس کا وقت مجھے نہیں بتلایا گیا۔ ہر قوم کے لئے ایک مقرر مدت ہوتی ہے اور جب وہ مدت ختم ہو جائے تو ایک ساعت کی بھی نہ اس میں تقدیم ہوگی نہ تاخیر۔ جیسا کہ فرمایا ﴿وَلَنْ يُّؤَخِّرَ اللّٰهُ نَفْسًا اِذَا جَآءَ اَجَلُهَا﴾ ❸ جب کسی کا وقت آ جاتا ہے تو ذرہ بھر کی بھی تاخیر نہیں ہو سکتی۔ کافروں پر اللہ تعالیٰ کا عذاب ناگہاں آ جائے گا۔ اگر دن اور رات میں کسی بھی وقت یکا یک آ جائے تو بتاؤ کیا کرو گے؟ اس لئے جلدی کیوں کرتے ہو؟ جب کہ آ ہی جائے گا تو کیا اس وقت ایمان لاؤ گے' وہ ایمان کا وقت کب رہے گا۔ اس وقت کہا جائے گا کہ لو جس عذاب کی جلدی کرتے تھے۔ اس وقت کہیں گے اے اللہ تعالیٰ ہم نے دیکھ لیا ہم نے سن لیا' عذاب سے سابقہ پڑنے پر بول اٹھیں گے کہ ہم اب اکیلے اللہ تعالیٰ کو مانتے ہیں اور دیگر تمام معبودوں سے اعراض کرتے ہیں' لیکن اس وقت کا ایمان کوئی ایمان نہیں۔ اللہ تعالیٰ کی عادت تو اپنے بندوں میں یونہی چلی ہوتی ہے۔ ان ظالموں سے کہا جائے گا کہ اب دائمی عذاب چکھو۔ اس طرح انہیں خوب ڈانٹ بتائی جائے گی جس عذاب جہنم کا وہ انکار کرتے تھے اس عذاب میں انھیں دھکے دے دے کر جھونکا جائے گا۔ تم جادو کہتے تھے' تو کیا یہ جادو ہے۔ نہیں بلکہ تم خود اندھے ہو۔ اب خواہ صبر کرو کہ نہ کرو' اپنے اعمال بد کا بدلہ ضرور پاؤ گے۔

---

❶ طبرانی، ۳۰۵٤ وسندہ موضوع، زیاد بن المنذر کذاب۔

❷ صحیح بخاری کتاب الأذان باب فرض الجمعة ۸۷٦؛ صحیح مسلم ۸۵۵، ۸۵٦۔

❸ ٦٣/ المنافقون:۱۱۔

وَيَسْتَنْبِـُٔوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ ۭ قُلْ اِيْ وَرَبِّيْٓ اِنَّهٗ لَحَقٌّ ڤ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّ لِكُلِّ نَفْسٍ ظَلَمَتْ مَا فِي الْاَرْضِ لَافْتَدَتْ بِهٖ ۭ وَاَسَرُّوا النَّدَامَةَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ ۚ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝ اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اَلَآ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ هُوَ يُـحْيٖ وَيُمِيْتُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّھَا النَّاسُ قَدْ جَاۗءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَاۗءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ڏ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا ۭ هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ۝

ترجمہ: اور وہ آپ سے دریافت کرتے ہیں کہ کیا عذاب واقعی امر ہے۔ آپ فرما دیجئے کہ ہاں قسم ہے میرے رب کی کہ وہ واقعی امر ہے اور تم کسی طرح اللہ کو عاجز نہیں کر سکتے۔[۵۳] اور اگر ہر ہر مشرک شخص کے پاس اتنا ہو کہ ساری زمین میں بھر جائے تب بھی اس کو دے کر اپنی جان بچانے لگے۔ اور جب عذاب کو دیکھیں گے تو پشیمانی کو پوشیدہ رکھیں گے۔ اور ان کا فیصلہ انصاف کے ساتھ ہوگا اور ان پر ظلم نہ ہوگا۔[۵۴] یاد رکھو کہ جتنی چیزیں آسمانوں میں اور زمین میں ہیں سب اللہ تعالیٰ ہی کی ملک ہیں۔ یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ سچا ہے لیکن بہت سے آدمی یقین ہی نہیں رکھتے۔[۵۵] وہی جان ڈالتا ہے وہی جان نکالتا ہے اور تم سب اسی کے پاس لائے جاؤ گے۔[۵۶] اے لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک ایسی چیز آئی ہے جو نصیحت ہے اور دلوں میں جو روگ ہیں ان کے لیے شفا ہے۔ اور رہنمائی کرنے والی ہے اور رحمت ہے ایمان والوں کے لئے۔[۵۷] آپ کہہ دیجئے کہ بس لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے اس انعام اور رحمت پر خوش ہونا چاہئے۔ وہ اس سے بدرجہا بہتر ہے جس کو وہ جمع کر رہے ہیں۔[۵۸]

**مرنے کے بعد کیا ہوگا:** [ آیت:۵۳-۵۸] تم سے یہ لوگ پوچھ رہے ہیں کہ مٹی ہو جانے کے بعد یہ قبروں سے اٹھنا کیا سچ ہے۔ تو کہہ دو کہ ہاں اللہ تعالیٰ کی قسم سچ ہے' تمہارا مٹی ہو جانا اور پھر ہمارا تم کو بحالت اول لے آنا ہمارے لئے آسان ہے ہم اس میں عاجز نہیں۔ اللہ تعالیٰ تو جب کسی چیز کو وجود میں لانا چاہتا ہے تو صرف یہ کہہ دیتا ہے کہ ''ہو جا'' پس وہ چیز وجود پذیر ہو جاتی ہے۔ ایسی قسمیہ آیت قرآن مجید میں صرف دو ہی جگہ اور بیان ہوتی ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ کو حکم دیا ہے کہ جو معاد کا انکار کرتے ہیں ان سے قسم کھا کر بیان کرو۔ سورۂ سبا میں ہے کہ کافر کہتے ہیں کہ قیامت نہ ہوگی کہہ دو کہ اللہ تعالیٰ کی قسم ہوگی۔ اور سورۂ تغابن میں ہے کہ کافر سمجھتے ہیں کہ پھر زندہ نہیں ہوں گے کہہ دو کہ اللہ کی قسم زندہ ہوں گے اور تمہارے اعمال تم کو بتائے جائیں گے' اور یہ بات اللہ تعالیٰ پر کچھ دشوار تھوڑی ہے۔ جب قیامت قائم ہوگی تو یہ کافر چاہیں گے کہ زمین بھر سونا دے کر عذاب سے چھٹکارا پائیں' لیکن نہ ہو سکے گا اور جب عذاب کو دیکھ پائیں گے تو ایک خاموش ندامت سے دوچار رہیں گے۔ لیکن جو کچھ بھی ان سے برتاؤ ہوگا انصاف کے ساتھ ہوگا۔ ذرہ بھی زیادتی نہ ہوگی۔



قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّآ اَنْزَلَ اللّٰهُ لَكُمْ مِّنْ رِّزْقٍ فَجَعَلْتُمْ مِّنْهُ حَرَامًا وَّحَلٰلًا ؕ قُلْ آٰللّٰهُ اَذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَى اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ ﴿۵۹﴾ وَمَا ظَنُّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿۶۰﴾ ع

ترجمہ: آپ کہیے کہ یہ تو بتلاؤ کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے جو کچھ رزق بھیجا تھا پھر تم نے اس کا کچھ حصہ حرام اور کچھ حلال قرار دے لیا۔ آپ پوچھیے کہ کیا تم کو اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ یا اللہ تعالیٰ پر افترا ہی کرتے ہو۔[۵۹] اور جو لوگ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ افترا باندھتے ہیں ان کا قیامت کی نسبت کیا گمان ہے؟ واقعی لوگوں پر اللہ تعالیٰ کا بڑا ہی فضل ہے لیکن اکثر آدمی بے قدر ہیں۔[۶۰]

وہ آسمانوں اور زمینوں کا مالک ہے' اس کا وعدہ پورا ہو کر رہے گا۔ وہ زندہ کرتا ہے وہ مارتا ہے' بازگشت اسی کی طرف ہے۔ وہ اس بات پر قادر ہے کہ سمندروں' میدانوں' اطراف عالم سے ان کے ذرات خاک کو پھر جمع کرے اور پھر زندہ جسم بنا دے۔

**روحانی بیماریوں کے لئے قرآن کتاب شفا ہے:** قرآن عظیم جو دیا گیا ہے اس کا احسان جتایا جا رہا ہے کہ اے لوگو! یہ پند و نصیحت کا ایک دفتر ہے جو تمہارے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اور تمہارے دلوں کے لئے شفا ہے یعنی شک و شبہ کو اور دلوں کی گندگی اور ناپاکی کو دور کرنے والا ہے اس سے اللہ تعالیٰ کی ہدایت و رحمت حاصل ہو گی مگر صرف انہیں کو جو اللہ تعالیٰ پر یقین اور ایمان رکھتے ہیں۔ قرآن کو ہم نے مؤمنین کے لئے شفا اور رحمت بنا کر اتارا ہے لیکن گنہگاروں کے لئے یہ نقصان اور خسارہ کے سوا اور کچھ نہیں۔ کہہ دو یہ قرآن اللہ تعالیٰ کا فضل اور رحمت ہے اس کو لے کر خوش ہو جاؤ۔ اور دنیائے فانی کے تمتعات جو تم حاصل کرتے ہو' ان سب میں بہترین چیز یہ قرآن ہے۔

جب عراق کا خراج حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اسے دیکھنے کے لئے نکل آئے ان کا خادم بھی ان کے ساتھ تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ خراج میں آئے ہوئے اونٹوں کو گننے لگے لیکن کہاں تک' گنتے' گنتے تھک گئے تو کہنے لگے اللہ تعالیٰ کا شکر ہے۔ ان کا خادم کہنے لگا کہ اللہ کی قسم یہ بھی اللہ تعالیٰ کا فضل اور رحمت ہے۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ایسا نہیں' اللہ تعالیٰ نے ﴿بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ﴾ کہہ کر قرآن اور اس سے استفادہ مراد لیا ہے اس لئے اس کو فضل و رحمت نہیں بلکہ ﴿مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ۝﴾ سمجھنا چاہئے کیونکہ یہ ہمارا جمع کردہ ہے۔ فضل و رحمت کی تو بہت بڑی شان ہے۔

**خودساختہ حلال و حرام کی مذمت:** [آیت: ۵۹۔۶۰] مشرکوں نے بعض جانوروں کو بحائر' سوائب' وصائل نام دے کر کسی کو اپنے اوپر حلال اور کسی کو حرام قرار دے لیا تھا اس کی تردید فرمائی جا رہی ہے۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ کھیتوں میں سے جو نکلتا ہے اور مویشی جو پیدا ہوتے ہیں وہ اس میں سے اللہ تعالیٰ کے ایک خاص حصہ قرار دیتے ہیں۔ ❶ ابوالاحوص رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوا اور صورت اور لباس کی حیثیت سے میں بدحال سا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''تمہارے پاس کچھ مال و دولت ہے کہ نہیں؟'' میں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کا دیا سب کچھ موجود ہے۔ اونٹ' گھوڑوں' بکروں کے ریوڑ ہیں' لونڈی غلام ہیں۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''پھر تم پر اللہ تعالیٰ کے آثار نعمت ظاہر کیوں نہیں ہیں۔'' پھر فرمایا ''تمہارے اونٹوں کے بچے ہوتے ہیں وہ ہر عضو سے تندرست ہوتے ہیں لیکن تم استرہ لے کر اٹھتے ہو ان کے کان کاٹ دیتے ہو' کہتے ہو کہ یہ بحائر ہیں' ان کی کھال چیر دیتے

❶ الطبری، ۵/ ۱۱۲۔

ہو کہتے ہو کہ اب یہ صرم ہیں۔ اپنے پر بھی حرام کر لیتے ہو اور اپنے اہل پر بھی۔ کیا ایسا نہیں ہے؟'' میں نے کہا ہاں۔ اب آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''سنو جو کچھ اللہ تعالیٰ نے تمہیں دیا ہے وہ ہمیشہ کے لئے حلال ہے حرام ہو نہیں سکتا اللہ تعالیٰ کا ہاتھ تمہارے ہاتھ سے قوی تر ہے اور اللہ تعالیٰ کا چاقو تمہارے چاقو سے زیادہ تیز ہے۔ ❶ اللہ پاک ان لوگوں سے اپنی سخت ناراضی کا اظہار فرماتا ہے جو اس کے حلال کو اپنے اوپر حرام کر لیتے ہیں یا حرام کو اپنے لئے حلال بنا لیتے ہیں اور یہ صرف اپنی ذاتی رائے اور خواہش کی بنا پر جس کی کوئی دلیل نہیں۔'' پھر ان کو یوم قیامت کے عذاب سے ڈراتا ہے۔ فرماتا ہے کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ پر افترا کرتے ہیں آخر وہ سمجھتے کیا ہیں کہ قیامت کے روز ہم ان سے کیا برتاؤ کریں گے۔

وقولہ ﴿اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ﴾ لوگوں پر اللہ تعالیٰ کا بڑا فضل ہے۔ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس سے کافروں کو دنیا میں جلد سزا نہ دینا مراد ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اس بات کا بھی احتمال ہے کہ اس سے یہ مراد ہو کہ اللہ تعالیٰ بڑا صاحب فضل ہے لوگوں پر کہ دنیا میں بہت سی ایسی چیزیں انسانوں کے لئے پیدا کر دیں جن سے فائدہ اور ان کی منفعت ہے اور ایسی چیزیں انسان کے لئے حرام فرما دیں جن میں سراسر مضرت تھی' یا تو بحیثیت دین یا بحیثیت دنیا۔ لیکن اکثر لوگ شکر نہیں کرتے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے انعامات کو اپنے اوپر حرام کر لیتے ہیں اور اپنے نفسوں پر تنگی کر لیتے ہیں یعنی اپنی طرف سے کسی کو حلال اور کسی کو حرام قرار دے لیتے ہیں۔ مشرکین نے اس چیز کو اپنے اندر بہت شائع کر رکھا ہے اور اپنا مسلک ہی ایسا بنا لیا ہے۔ اہل کتاب میں اگرچہ یہ بات نہیں تھی لیکن انہوں نے بھی یہ بدعت پیدا کر لی ہے۔

موسیٰ بن صباح رحمۃ اللہ علیہ سے قولہ ﴿اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ﴾ کے بارے میں مروی ہے کہ قیامت کے دن تین قسم کے اللہ پرست پیش کئے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان میں سے ایک قسم سے دریافت فرمائے گا کہ تم نے کس خیال سے اعمال نیک اختیار کئے تھے؟ تو وہ کہیں گے کہ یارب تعالیٰ! تو نے جنت پیدا کی' جنت میں باغ' پھل' اشجار' انہار' حور و قصور اور اہل طاعت کے لئے ہر قسم کی نعمتیں مہیا کیں' اسی کو حاصل کرنے کے لئے میں نے رات رات بھر جاگ کر عبادت کی' دن دن بھر روزے رکھے' تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ تو نے جنت کی خاطر جب یہ عمل کئے تو جا جنت ہی تیرا ٹھکانا ہے۔ لیکن یہ تیرے عمل کا بدلہ نہیں۔ میں تجھے دوزخ سے نجات دیتا ہوں۔ یہ میرا فضل ہے اور میں تجھے جنت میں داخل کرتا ہوں اور یہ میرا فضل ہے۔ چنانچہ ایسے لوگ جنت میں جا داخل ہوں گے۔ پھر دوسری نوع کے لوگ بلائے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان سے بھی یہی پوچھے گا تو وہ کہیں گے یا اللہ تعالیٰ تو نے دوزخ پیدا کی' دوزخ میں طوق و زنجیر رکھے' باد سموم اور آب محموم اس میں پیدا کئے۔ اہل معصیت کے لئے سارے ہی عذاب اس میں مہیا کئے۔ چنانچہ میں رات رات بھر جاگ کر عبادت کرتا رہا' دوزخ کے خوف سے دن دن بھر بھوکا پیاسا رہ کر روزے رکھے۔ تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ تو نے دوزخ سے ڈر کر نیک اعمال کئے ہیں تو لے میں نے تجھے دوزخ سے نجات بخشی اور پھر میرا یہ مزید فضل ہے کہ دوزخ سے نجات دینے کے بعد تجھے جنت بھی دے دیتا ہوں' چنانچہ وہ جنت میں جا داخل ہوگا۔ اب تیسری نوع کے لوگ لا حاضر کئے جائیں گے اور جب اللہ تعالیٰ پوچھے گا تو وہ بتائیں گے کہ یارب! ہم نے تو تیرے شوق اور تیری محبت کے لئے تیری عبادت کی۔ رات بھر بھی عبادت کی اور دن بھر بھی روزے رکھے' صرف تیرے اشتیاق ملاقات اور تیری رضامندی کے لئے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ جب میرے شوق لقا میں تم نے ایسا کیا ہے تو اللہ تعالیٰ ان کے سامنے جلوہ افروز ہو جائے گا اور فرمائے گا لو مجھے دیکھ مجھ پر نظر ڈالو کہ تم کو سب سے بڑی دولت ملی=

❶ ابو داود، کتاب اللباس، باب فی الخلقان وفی غسل الثوب ٤٠٦٣ وسنده صحیح، نسائی ٥٢٢٦؛ احمد، ٣/ ٤٧٣ واللفظ له۔



ترجمہ: اور آپ کسی حال میں ہوں اور منجملہ ان احوال کے آپ کہیں سے قرآن پڑھتے ہوں اور تم جو کام بھی کرتے ہو ہم کو سب کی خبر رہتی ہے جب تم اس کام کو کرنا شروع کرتے ہو۔ اور آپ کے رب تعالیٰ سے کوئی چیز ذرہ برابر بھی غائب نہیں نہ زمین میں اور نہ آسمان میں اور نہ کوئی چیز اس سے چھوٹی اور نہ کوئی چیز بڑی مگر یہ سب کتاب مبین میں ہے۔[٦١] یاد رکھو اللہ تعالیٰ کے دوستوں پر نہ کوئی اندیشہ ہے اور نہ وہ مغموم ہوتے ہیں۔[٦٢] وہ وہ ہیں جو ایمان لائے اور پرہیز رکھتے ہیں۔[٦٣] ان کے لئے دنیاوی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی خوش خبری ہے۔ اللہ تعالیٰ کی باتوں میں کچھ فرق ہوا نہیں کرتا۔ یہ بڑی کامیابی ہے۔[٦٤]

= ہے۔ پھر فرمائے گا کہ میں اپنے فضل سے تم کو دوزخ سے بھی نجات دیتا ہوں اور جنت سے بھی تمہیں سرفراز کرتا ہوں۔ میرے ملائکہ تیرے پاس حاضر رہیں گے اور میں بذات خود تجھ پر اپنی سلامتی نازل فرماتا رہوں گا۔ چنانچہ ایسے لوگ جنت میں بھی جا داخل ہوں گے۔

اللہ تعالیٰ ہر چھوٹی بڑی چیز سے باخبر ہے: [آیت: ٦١-٦٤] نبی ﷺ کو خبر دی جا رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہاری امت اور جمیع خلائق کے سارے احوال سے ہر لحظہ اور ہر ساعت واقف ہے۔ ذرہ بھر چیز بھی زمین اور آسمانوں کے اندر خواہ کتنی ہی حقیر وصغیر کیوں نہ ہو کتاب مبین میں یعنی علم الٰہی میں موجود ہے اس کی نگہداشت سے باہر نہیں ہو سکتی۔ غیب کی معلومات اسی کے پاس ہیں۔ بر ہو کہ بحر غیب کی بات اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ ایک پتہ بھی ٹوٹ کر گرتا ہے یا رات کی تاریکیوں میں کہیں کوئی ذرہ بھی پڑا رہتا ہے اور کوئی چیز تر ہو کہ خشک، اچھی ہو کہ بری سب کا اس کو علم ہے۔ اشجار و جمادات وحیوانات کی ہر حرکت کو جانتا ہے۔ زمین پر جتنے جاندار ہیں، ہوا میں جتنے پرندے اڑتے ہیں یہ بھی سب تمہاری طرح گروہ گروہ ہیں۔ ہر جاندار کی غذا کا ضامن اللہ تعالیٰ ہے۔ جب ان اشیاء کی حرکات کا بھی اس کو علم ہے تو انسان مکلف اور مامور بالعبادۃ کے حرکات واعمال کا علم اس کو کیسے نہ ہوگا۔ جیسا کہ فرماتا ہے کہ تم اس عزیز رحیم پر بھروسہ رکھو جو تم اگر نماز میں کھڑے بھی ہو تو دیکھ رہا ہے، سجدہ بھی کر رہے ہو تو دیکھ رہا ہے اور اسی لئے فرمایا کہ خواہ تم کسی مشغلے میں ہو، قرآن پڑھ رہے ہو یا اور کوئی عمل کر رہے ہو، ہم دیکھ رہے ہیں اور سن رہے ہیں۔ چنانچہ جب جبرائیل علیہ السلام نے احسان کے معنے حضرت محمد ﷺ سے پوچھے تو فرمایا کہ ''اس کا یہ مطلب ہے کہ تم اللہ تعالیٰ کی اس طرح سے عبادت کرو گویا اللہ تعالیٰ کو دیکھ کر عبادت کر رہے ہو اور اگر یہ نہیں تو کم از کم اس طرح کہ تم اس کے سامنے ہو اور وہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔'' [1]

[1] صحیح بخاری، کتاب الایمان، باب سؤال جبریل النبی ﷺ عن الایمان والاسلام ...... ٥٠؛ صحیح مسلم ٩، ١٠۔

**اولیاء اللہ کی فضیلت اور بعض علامات:** ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے کہ اولیاء اللہ وہ لوگ ہیں جو ایمان لانے کے بعد پرہیز گاری بھی اختیار کرتے ہیں چنانچہ جو پرہیز گار ہے اللہ کا ولی ہے۔ احوال آخرت سے اگر انھیں سابقہ پڑے گا تو ان کو کوئی خوف دامن گیر نہ ہوگا اور نہ دنیا میں انہیں کوئی حزن وغم گھیرے گا۔ عبداللہ بن مسعود اور ابن عباس رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ اولیاء اللہ وہ لوگ ہیں جو ہر وقت ذکر وفکر الٰہی میں دیکھے جاتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک آدمی نے پوچھا یارسول اللہ! اولیاء اللہ کون ہیں؟ تو فرمایا کہ ''وہ لوگ کہ جب دیکھو یادالٰہی میں مصروف۔'' ❶ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ کے بندوں میں ایسے بھی بندے ہیں کہ انبیا وشہدا بھی ان پر رشک کرتے ہیں۔'' پوچھا گیا کہ یارسول اللہ! وہ کون لوگ ہیں ہم بھی ان سے محبت رکھیں گے۔ فرمایا ''انبیا کے لئے بھی قابل رشک لوگ وہ ہیں کہ نہ مال کا کوئی تعلق نہ نسب کا لگاؤ مگر صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ایک دوسرے کو چاہتے ہیں ان کے چہرے نورانی ہیں وہ نور کے منبروں پر ہیں۔ لوگ جہاں خوف سے تھرا جائیں' وہاں ان پر ذرا بھی آثار خوف نہیں۔ لوگوں پر رنج وغم طاری ہے اور ان کو رنج وغم سے کوئی واسطہ نہیں۔'' ❷ ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''مختلف قبائل سے اور چاروں طرف سے جمع ہوں گے اور ان میں کوئی رشتہ داری نہ ہوگی لیکن وہ محض اللہ تعالیٰ کی خاطر آپس میں ایک دوسرے کو دوست رکھتے ہوں گے اور خلوص ومحبت ہوگی۔ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ان کے لئے نور کے منبر قائم کرے گا جس پر وہ بیٹھے ہوں گے۔ لوگ قیامت میں پریشان پھر رہے ہوں گے' لیکن وہ مطمئن۔ اللہ تعالیٰ کے اولیا یہی لوگ ہیں۔'' ❸ ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وضاحت ﴿لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ط﴾ کے بارے میں پوچھی' تو کہا کہ بشارت سے رویائے صالحہ مراد ہیں جن کو کوئی مسلم دیکھتا ہے' یا دوسروں کو اس سے متعلق خواب دکھایا جاتا ہے۔ ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے کہا کہ تم نے مجھ سے یہ سوال کیا اور اس سے پہلے صرف ایک وقت ایک شخص نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کیا تھا اور آپ نے فرمایا تھا کہ ''یہ سچے خواب جو کوئی دیکھے یا اس کے حق میں کوئی دوسرا دیکھے تو یہ دنیا کی زندگی میں بھی اس کے لئے خوشخبری ہے اور آخرت میں جنت کی بشارت ہے۔'' ❹ عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے بھی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی فرمایا تھا کہ تم سے پہلے مجھ سے کسی نے یہ سوال نہیں کیا تھا۔ بشریٰ سے رویائے صالحہ مراد ہیں۔'' ابن صامت رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تھا کہ اس آیت میں آخرت کی بشارت تو جنت ہے لیکن دنیا کی بشارت سے کیا مراد ہے؟ تو آپ نے فرمایا کہ ''سچے خواب جس کو کوئی دیکھے یا اس کے حق میں کسی کو دکھائے جائیں اور یہ سچے خواب بھی نبوت کے ستر یا چوالیس اجزاء میں سے ایک جزو ہیں۔'' ❺ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''کوئی انسان اچھے عمل کرتا ہے اور لوگ اس کی ستائش کرتے ہیں تو گویا یہ مؤمن کے لئے دنیا ہی میں جنت کی بشارت ہے۔ ❻ اور یہ انچاس اجزاء نبوت میں سے ایک جزو ہے پس جو اچھے خواب دیکھے تو وہ لوگوں کے سامنے بیان کردیا کرے۔ اور جو برے خواب =

❶ طبرانی ١٢٣٢٥ ، وسنده ضعيف۔ ❷ ابن حبان ٥٧٣ وسنده صحيح ، وله شاهد صحيح عند ابی داود ، ٣٥٢٧ عن عمر رضی اللہ عنہ ، السنن الكبرىٰ للنسائی ، ١١٢٣٦؛ مسند ابی یعلی ٦١١٠۔

❸ احمد ، ٥/ ٣٤٣ وسنده حسن ، شعب الایمان ٩٠٠١؛ المعجم الكبير ٣٤٣٣؛ شرح السنة ٣٤٦٤۔

❹ ترمذی ، كتاب الرؤيا ، باب لهم بشرى فی الحيوة الدنيا ، ٢٢٧٣ وهو حسن۔

❺ الطبری ، ١٥/ ١٢٢ اس میں (سبعین) کی جگہ (ستین) کا لفظ ہے۔ اس کی سند میں موسیٰ بن عبیدہ الربذی ضعیف راوی ہے۔ (المیزان ، ٤/ ٢١٣ ، رقم: ٨٨٩٥) ❻ صحيح مسلم ، كتاب البر والصلة ، باب اذا اثنی علی الصالح فهی بشرىٰ ولا تضره ٢٦٤٢؛ ابن ماجه ، ٤٢٢٦؛ احمد ، ٥/ ١٥٦؛ ابن حبان ، ٣٦٦۔



وَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ إِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيعًا ۚ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿٦٥﴾ أَلَا إِنَّ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ ۗ وَمَا يَتَّبِعُ الَّذِينَ يَدْعُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ شُرَكَاءَ ۚ إِنْ يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ وَإِنْ هُمْ إِلَّا يَخْرُصُونَ ﴿٦٦﴾ هُوَ الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ اللَّيْلَ لِتَسْكُنُوا فِيهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ۚ إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَسْمَعُونَ ﴿٦٧﴾

ترجمہ: اور آپ کو ان کی باتیں غم میں نہ ڈالیں تمام تر غلبہ اللہ ہی کے لئے ہے وہ سنتا جانتا ہے۔[۶۵] یاد رکھو کہ جتنے کچھ آسمانوں میں ہیں اور جتنے زمین میں ہیں' یہ سب اللہ ہی کے ہیں۔ اور جو لوگ اللہ کو چھوڑ کر دوسرے شرکا کی عبادت کر رہے ہیں کس چیز کا اتباع کر رہے ہیں' محض بے سند خیال کا اتباع کر رہے ہیں اور محض قیاسی باتیں کر رہے ہیں'[۶۶] وہ ایسا ہے جس نے تمہارے لئے رات بنائی تاکہ تم اس میں آرام کرو اور دن بھی اس طور پر بنایا کہ دیکھنے بھالنے کا ذریعہ ہے اس میں دلائل ہیں ان لوگوں کے لئے جو سنتے ہیں۔[۶۷]

= دیکھے تو یہ شیطان کی طرف سے ہوتے ہیں۔ وہ انہیں خوفزدہ کرنے کے لئے ایسا کرتا ہے' تو چاہئے کہ تین دفعہ اپنی بائیں طرف تھوک دے اور اللہ تعالیٰ کی تکبیر پڑھ لے' اور کسی سے بیان نہ کرے۔" ❶ ایک دوسری جگہ چھیالیس اجزائے نبوت میں سے ایک جزو قرار دیا ہے۔ ❷ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رویائے حسنہ اللہ کی بشارت ہیں۔ کہا گیا ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ مؤمن کے مرنے کے وقت ملائکہ اس کو جنت اور مغفرت کی خوشخبری دیتے ہیں۔ قولہ تعالیٰ ﴿إِنَّ الَّذِينَ قَالُوا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوا﴾ ❸ جو لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہی ہمارا رب ہے پھر مرتے دم تک اس پر قائم بھی رہے تو ان پر فرشتے نازل ہوں گے اور کہیں گے کہ نہ خوف کرو نہ غمگین ہو' تم کو اس جنت کی خوشخبری ہے جس کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے' دنیا اور آخرت میں ہم تمہارے والی ہیں۔ تم جو چاہتے ہو تم کو مل گیا یہ اللہ رحیم کی طرف سے تمہیں تحفہ ہے۔ حدیث براء رضی اللہ عنہ میں ہے کہ "جب مؤمن کی موت کا وقت ہوتا ہے تو روشن چہرے والے اور سفید لباس والے فرشتے اس کے پاس آتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے پاک روح! راحت و ریحان کی طرف چل! اللہ تعالیٰ تجھ سے ناراض نہیں تو یہ روح اس کے منہ سے اس طرح نکل پڑے گی جیسے مشک کے منہ سے پانی نکل پڑتا ہے۔" جیسا کہ اللہ پاک نے فرمایا کہ قیامت کی دہشت ان کو گھبرا نہ دے گی فرشتے ان سے کہیں گے کہ یہ وہی دن ہے جس کا تم سے وعدہ تھا۔ ❹ اس دن مؤمنین کے سامنے نور چل رہا ہوگا سامنے بھی اور سیدھی طرف بھی۔ آج تمہیں بشارت ہے جنت کی جس کے نیچے ہمیشہ بہنے والی نہریں چل رہی ہیں۔ یہ بڑی زبردست کامیابی ہے۔

**اللہ تعالیٰ کی بعض نشانیوں کا بیان:** [آیت: ۶۵-۶۷] اللہ پاک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ارشاد فرماتا ہے کہ مشرکین کا یہ قول تم کو رنجیدہ نہ کرے تم ان پر غالب آنے کے لئے اللہ سے مدد مانگو اسی پر بھروسہ کرو ہر طرح کی عزت اور غلبہ اللہ اور اللہ کے رسول اور مؤمنین کے لئے ہے۔ وہ اپنے بندوں کی باتوں کو سنتا ہے ان کے احوال کو جانتا ہے۔ آسمانوں اور زمین کی بادشاہت اسی کے لئے ہے۔ =

❶ احمد، ۲/ ۲۱۹، ۲۲۰؛ شعب الایمان ۴۷۲۶ وسندہ حسن۔ ❷ سندہ حسن، دیکھئے حوالہ سابقہ۔

❸ ۴۱/ فصلت: ۳۰۔ ❹ اس معنی کی روایت احمد، ۴/ ۲۸۷؛ وھو حدیث صحیح مشہور، الاعمش صرح بالسماع عند ابی داود، حاکم، ۱/ ۳۷ میں موجود ہے۔

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ هُوَ الْغَنِيُّ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ اِنْ عِنْدَكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍۭ بِهٰذَا ؕ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۸﴾ قُلْ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ﴿۶۹﴾ؕ مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ نُذِيْقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيْدَ بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ﴿۷۰﴾

ترجمہ: وہ کہتے ہیں کہ اللہ اولاد رکھتا ہے سبحان اللہ! وہ تو کسی کا محتاج نہیں' اسی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے' تمہارے پاس اس پر کوئی دلیل نہیں۔ کیا اللہ کے ذمہ ایسی بات لگاتے ہو جس کا تم علم نہیں رکھتے۔[۶۸] آپ کہہ دیجئے کہ جو لوگ اللہ پر جھوٹ افتراء کرتے ہیں وہ کامیاب نہ ہوں گے۔[۶۹] یہ دنیا میں تھوڑا سا عیش ہے پھر ہمارے پاس ان کو آنا ہے پھر ہم ان کو ان کے کفر کے بدلے سزائے سخت چکھا دیں گے۔[۷۰]

= مشرکین جو اصنام کی عبادت کرتے ہیں وہ اصنام نہ ضرر پر قادر ہیں نہ نفع پر' نہ ان مشرکین کے پاس کوئی معقول دلیل ہے۔ وہ تو جھوٹ اور اٹکل اور قیاس آرائیوں کی پیروی کر رہے ہیں۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اللہ نے اپنے بندوں کے لئے رات بنائی تاکہ دن بھر کی تکان سے سکون و راحت حاصل کریں اور دن کو حصول معاش کی خاطر روشن بنایا۔ وہ دن میں سفر کرتے ہیں اور روشنی کے اندر ان کے دیگر مصالح ہیں ان دلائل کو سن کر عبرت حاصل کرنے والوں کے لئے ان آیتوں میں نشانیاں ہیں اور وہ عظمت خالق پر دلیل لاتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کی اولاد نہیں: [آیت:۶۸-۷۰] اس میں تردید ہے ان لوگوں کی جو اس کے قائل ہیں کہ نعوذ باللہ' اللہ کے بھی کوئی لڑکا ہے۔ وہ تو پاک اللہ ہے وہ اولاد تو کیا ہر چیز سے بے نیاز ہے اور ہر موجود چیز اس کے کرم کی محتاج ہے۔ زمین اور آسمان اور ما فیہما میں سب اسی کا ہے۔ پھر وہ اپنے مملوک اور اپنے عبد ہی کو اپنا بیٹا بھلا کیسے بنا لے گا۔ اے مؤمنو! تمہارے پاس تو یہ دلیل ہے لیکن ان کے پاس اپنے کذب و بہتان کی کوئی دلیل نہیں۔ ارے تم جانتے کچھ بھی نہیں اور دعوے کر بیٹھتے ہو۔ یہ مشرکین کو زبردست تنبیہ ہے۔ یہ کافر کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا بھی ایک بیٹا پیدا ہوا ہے یہ ایسی زبردست گستاخی ہے کہ اس کو سن کر آسمان پھٹ پڑے' زمین شق ہو جائے' پہاڑ گر پڑیں تو کوئی تعجب کی بات نہیں۔ اللہ کو بھلا یہ کہاں سزاوار ہے کہ اس کے بھی کوئی بیٹا ہو۔ زمین و آسمان کی ہر چیز تو اللہ کی ممنون اور اسی کے عبد ہے۔ سب اس کے شمار میں ہیں وہ ان کی گنتی جانتا ہے ہر ایک قیامت کے روز انفرادی طور پر اس کے پاس حاضر ہوگا۔ پھر ان بہتان لگانے والے کافروں کو اللہ پاک دھمکی دیتا ہے کہ یہ دین اور دنیا میں کہیں بھی فلاح نہ پائیں گے۔ لیکن دنیا میں انہیں جو کچھ مل رہا ہے وہ ان کے لئے عذاب کا پیش خیمہ ہے اور ان کے لئے ڈھیل ہے تاکہ چندے اور وہ دنیا کی متاع قلیل سے مستفید ہو جائیں پھر تو انہیں زبردست عذاب سے متصادم ہونا ہی پڑے گا۔ یہ دنیا تو ان کے لئے چند روزہ زندگی کی راحت ہے۔ پھر ہماری طرف لوٹنا ہوگا ہی۔ وہاں ہم انہیں عذاب شدید کا مزہ چکھائیں گے۔ یہ ان کے کذب و افترا اور کفر کے سبب سے ہوگا۔



وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ نُوحٍ ۘ إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ يَا قَوْمِ إِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكُمْ مَقَامِي وَتَذْكِيرِي بِآيَاتِ اللَّهِ فَعَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْتُ فَأَجْمِعُوا أَمْرَكُمْ وَشُرَكَاءَكُمْ ثُمَّ لَا يَكُنْ أَمْرُكُمْ عَلَيْكُمْ غُمَّةً ثُمَّ اقْضُوا إِلَيَّ وَلَا تُنْظِرُونِ ﴿٧١﴾ فَإِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَمَا سَأَلْتُكُمْ مِنْ أَجْرٍ ۖ إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَى اللَّهِ ۙ وَأُمِرْتُ أَنْ أَكُونَ مِنَ الْمُسْلِمِينَ ﴿٧٢﴾ فَكَذَّبُوهُ فَنَجَّيْنَاهُ وَمَنْ مَعَهُ فِي الْفُلْكِ وَجَعَلْنَاهُمْ خَلَائِفَ وَأَغْرَقْنَا الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا ۖ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِينَ ﴿٧٣﴾

ترجمہ: اور آپ ان کو نوح علیہ السلام کا قصہ پڑھ کر سنائیے جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے فرمایا کہ اے میری قوم اگر تم کو میرا رہنا اور احکام الٰہی کی نصیحت کرنا بھاری معلوم ہوتا ہے تو میرا تو اللہ ہی پر بھروسہ ہے تم اپنی تدبیر مع اپنے شرکا کے پختہ کر لو پھر تمہاری تدبیر تمہاری گھٹن کا باعث نہ ہونا چاہیے پھر میرے ساتھ کر گزرو اور مجھ کو مہلت نہ دو۔[۷۱] پھر بھی اگر تم اعراض ہی کیے جاؤ تو میں نے تم سے کوئی معاوضہ تو نہیں مانگا' میرا معاوضہ تو صرف اللہ ہی کے ذمہ ہے۔ اور مجھ کو حکم کیا گیا ہے کہ میں اطاعت کرنے والوں میں سے رہوں۔[۷۲] سو وہ لوگ ان کو جھٹلاتے رہے پس ہم نے ان کو اور جو ان کے ساتھ کشتی میں تھے ان کو نجات دی اور ان کو آباد کیا اور جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا ان کو غرق کر دیا۔ سو دیکھنا چاہیے کیسا انجام ہوا ان لوگوں کا جو ڈرائے جا چکے تھے۔[۷۳]

**قوم نوح کی تباہی و بربادی:** [آیت:۷۱۔۷۳] اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کفار مکہ کو جنہوں نے تمہیں جھٹلایا ہے' اور تمہاری مخالفت کی ہے نوح علیہ السلام کے اور نوح علیہ السلام کی قوم کے واقعات سنا دو۔ جس نے اپنے پیغمبر علیہ السلام کی تکذیب کی تو اللہ تعالیٰ نے کس طرح ان کو ہلاک کر دیا اور ان کو کس طرح غرق آب کر دیا۔ تاکہ متقدمین کے افسوسناک نتیجہ کو دیکھ کر یہ ہوشیار ہو جائیں کہ کہیں انہیں بھی ہلاکت کا سامنا نہ ہو۔ وہ واقعات یہ ہیں کہ نوح علیہ السلام نے جب اپنی قوم سے کہا کہ اگر ایسا ہی تم کو میرا تمہارے درمیان بھڑنا اور تم کو راہ راست پر لانے کے لئے نصیحتیں کرنا گراں گزرتا ہے تو خیر مجھے بھی پرواہ نہیں میرا بھروسہ تو اللہ تعالیٰ پر ہے۔ تم کو گراں گزرے یا نہ گزرے میں تو تبلیغ سے باز نہیں آ سکتا اچھا تم اور تمہارے شرکا یعنی اصنام واوثان جن کی تم اللہ کی بجائے پرستش کرتے ہو سب یک دل ہو جاؤ اور اپنی کوششوں میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھو اور ہر طرح سے اپنے کو مضبوط بنا لو۔ اگر تم کو یہی گمان ہے کہ تم حق پر ہو تو میرے بارے میں اپنا فیصلہ نافذ کرو اور مجھے ایک گھنٹے بھر کی مہلت نہ دو۔ جس قدر کر سکتے ہو کر گزرو۔ مجھے نہ تمہاری پرواہ ہے نہ تم سے خوف ہے کیونکہ جانتا ہوں کہ تمہارے قیاس کی بنیاد تو کچھ ہے ہی نہیں۔

ہود علیہ السلام نے بھی اپنی قوم سے ایسا ہی کہا تھا کہ میں بھی اللہ تعالیٰ کو گواہ بناتا ہوں اور تم بھی گواہ رہو کہ تم اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر بتوں کو شریک الٰہی بنا لیتے ہو۔ میں اس ذہنیت سے بالکل بری ہوں اب چاہو تو تم سب میرے خلاف سازش کر لو اور مجھے دم بھر کی بھی مہلت نہ دو۔ میرا بھروسہ تو اللہ تعالیٰ پر ہے جو تمہارا بھی رب ہے اور میرا بھی۔ اب اگر تم نے تکذیب کی اور پیٹھ پھیر لی تو کیا مجھے تم سے کچھ ملنا تھا کہ جس کے ضائع ہونے کا افسوس ہو۔ میں جو تمہاری خیر خواہی کر رہا ہوں اس پر کچھ تم سے اجرت تو نہیں مانگ رہا۔ مجھے تو اجر دینے والا اللہ تعالیٰ ہے۔ مجھے تاکید ہے کہ سب سے پہلے میں ایمان لاؤں اور مجھ پر فرض ہے کہ اسلام کے احکام کی تعمیل کروں کیونکہ تمام ==



ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِ رُسُلًا إِلَى قَوْمِهِمْ فَجَاءُوهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ فَمَا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا بِمَا كَذَّبُوا بِهِ مِنْ قَبْلُ ۚ كَذَٰلِكَ نَطْبَعُ عَلَى قُلُوبِ الْمُعْتَدِينَ ﴿٧٤﴾

ترجمہ: پھر نوح علیہ السلام کے بعد ہم نے اور رسولوں کو ان کی قوموں کی طرف بھیجا سو وہ ان کے پاس معجزات لے کر آئے پس جس چیز کو انہوں نے اول میں جھوٹا کہہ دیا یہ نہ ہوا کہ پھر اس کو مان لیتے اللہ تعالیٰ اسی طرح کافروں کے دلوں پر بند لگا دیتے ہیں۔ [۷۴]

= انبیاء علیہم السلام کا دین اسلام ہی تھا' چاہے وہ ابتدائی ہوں یا آخری' طریقہ کار اور مشرب جدا ہو جائے تو ہو جائے کچھ مضائقہ نہیں توحید کی تعلیم تو ایک ہی رہے گی۔ قول باری تعالیٰ ہے کہ ہم نے ہر ایک کے لئے ایک ایک شریعت الگ الگ قانون اور جدا جدا راستہ بنایا ہے۔ یہ نوح علیہ السلام ہیں جو کہہ رہے ہیں کہ مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں سب سے پہلے ایمان لاؤں۔

ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب ان کے رب تعالیٰ نے ان سے کہا کہ ایمان لاؤ تو فوراً بول اٹھے کہ میں ایمان لایا۔ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹوں' پوتوں اسمٰعیل اور یعقوب علیہما السلام کو بھی نصیحت کر رکھی تھی کہ اے میرے بیٹو! اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے دین اسلام کو انتخاب کیا ہے اس لئے اسلام کو اختیار کر رکھو قبل اس کے کہ تمہیں موت آ جائے۔

یوسف علیہ السلام نے بھی کہا تھا کہ اے اللہ! تو نے مجھے بادشاہت عطا فرمائی اور بات کی توجیہ و تاویل کی تعلیم دی زمین و آسمان کو پیدا کرنے والا تو ہی ہے۔ دنیا اور آخرت میں میرا والی ہے۔ میں مروں تو اسلام پر قائم رہ کر مروں اور مجھے صالحین کے گروہ میں شامل رکھ۔

موسیٰ علیہ السلام نے کہا تھا کہ اے لوگو! اگر تم مسلمان ہو تو اللہ ہی پر بھروسہ رکھو اور اسی پر ایمان لاؤ۔ موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ کے جادوگروں نے کہا تھا کہ یا رب! ہم کو ثابت قدم رکھ اور اسلام کی موت دے۔ بلقیس نے کہا تھا کہ یا اللہ! میں حدود سے آگے بڑھ گئی تھی۔ میں اسلام لاتی ہوں اور اسلام کا دین اختیار کرتی ہوں۔

اللہ پاک کا ارشاد ہے کہ ہم نے جو توراۃ نازل کی ہے وہ سراسر ہدایت اور نور ہے۔ مسلمانوں پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم اسی کے ذریعہ حکم قائم کرتے ہیں اور ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ حواریین عیسیٰ کی طرف ہم نے القا کیا تھا کہ مجھ پر اور میرے رسول پر ایمان لاؤ۔ تو انھوں نے کہا کہ ہم ایمان لائے اور اے اللہ تعالیٰ تو ہی گواہ رہ کہ ہم مسلمان ہیں۔

خاتم الرسل سید البشر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری نماز اور میری عبادت میری زندگی اور میری موت سب اللہ رب العالمین ہی کے لئے ہے' جس کا کوئی شریک نہیں۔ میں اسی کے حکم کا مامور ہوں اور پہلے میں ہی اسلام لاتا ہوں۔ ❶ چنانچہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہم انبیا کے گروہ گویا علاتی بھائی ہیں کہ باپ سب کا ایک ہے اور مائیں جدا جدا۔ یعنی دین ہم سب کا ایک ہے اور وہ رب واحد کی عبادت ہے۔ چاہے سب کی شریعتیں الگ الگ ہوں۔'' ❷ پھر فرماتا ہے کہ ہم نے نوح علیہ السلام کو اور ان کے دین پر چلنے والوں کو کشتی میں بٹھا کر نجات دے دی اور ان کو زمین پر بحیثیت خلیفہ قرار دیا۔ اور جنہوں نے ہماری باتوں کو جھٹلا دیا تھا ان کو غرق کر دیا۔ دیکھو ان بدنصیبوں کا کیسا برا حشر ہوا (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم)! دیکھو ہم نے مؤمنین کو کیسی نجات دی اور نہ ماننے والوں کو کیسا ہلاک کر دیا۔

نوح علیہ السلام کے بعد سلسلہ رسالت جاری رہا: [آیت:۷۴] ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ ہم نے نوح علیہ السلام کے بعد دوسرے رسولوں کو بھی ان کی اپنی قوموں کی طرف بینات و دلائل اور معجزے دے کر بھیجا لیکن وہ جس طرح تکذیب کر چکے تھے اسی پر قائم رہے اور =

❶ صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین، باب صلاۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ودعائه باللیل ۷۷۱۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب احادیث الانبیاء، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿واذکر فی الکتاب مریم اذ انتبذت من اهلها......﴾ ۳۴۴۳؛ صحیح مسلم ۲۳۶۵۔

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى وَهٰرُوْنَ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَاۡئِهٖ بِاٰيٰتِنَا فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ۝ فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا قَالُوْٓا اِنَّ هٰذَا لَسِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ قَالَ مُوْسٰٓى اَتَقُوْلُوْنَ لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَكُمْ ؕ اَسِحْرٌ هٰذَا ؕ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ ۝ قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِتَلْفِتَنَا عَمَّا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا وَتَكُوْنَ لَكُمَا الْكِبْرِيَآءُ فِي الْاَرْضِ ؕ وَمَا نَحْنُ لَكُمَا بِمُؤْمِنِيْنَ ۝

ترجمہ: پھر ان پیغمبروں کے بعد ہم نے موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو فرعون اور اس کے سرداروں کے پاس اپنے معجزات دے کر بھیجا سو انہوں نے تکبر کیا اور وہ لوگ جرائم کے خوگر تھے۔[۷۵] پھر جب ان کو ہمارے پاس سے صحیح دلیل پہنچی تو وہ لوگ کہنے لگے کہ یقیناً یہ صریح جادو ہے۔[۷۶] موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ کیا تم اس صحیح دلیل کی نسبت جب کہ وہ تمہارے پاس پہنچی ایسی بات کہتے ہو کیا یہ جادو ہے حالانکہ جادوگر کامیاب نہیں ہوا کرتے۔[۷۷] وہ لوگ کہنے لگے کیا تم ہمارے پاس اس لئے آئے ہو کہ ہم کو اس طریقہ سے ہٹا دو جس پر ہم نے اپنے بزرگوں کو دیکھا ہے اور تم دونوں کو دنیا میں ریاست مل جائے اور ہم تم دونوں کو کبھی نہ مانیں گے۔[۷۸]

= سابقہ رسولوں کی تکذیب کے گنہگار تو تھے ہی اب ان رسولوں پر بھی ایمان نہ لائے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہے کہ ہم ان کے دلوں اور نگاہوں سے سمجھنے اور دیکھنے کی صلاحیت ہی نکال دیتے ہیں اور ان سرکشوں کے دلوں پر مہر لگا دیتے ہیں۔ یعنی جیسا کہ سابقہ امتوں نے پیغمبر کی تکذیب کی تھی تو ہم نے ان کے دلوں پر مہر کر دی تھی۔ اسی طرح ان گمراہوں کی پیروی کرنے والوں کے دلوں پر بھی مہر کر دی چنانچہ جب تک وہ دردناک عذاب سے دوچار نہ ہوں گے یقین نہ کریں گے۔ مطلب یہ کہ تکذیب رسل کرنے والی امتوں کو اللہ تعالیٰ نے ہلاک کر دیا اور جو رسولوں پر ایمان لائے انہیں نجات عطا فرمائی۔ یہ نوح علیہ السلام کے بعد کے لوگوں کا ذکر ہے ورنہ آدم علیہ السلام کے زمانے کے بعد کے لوگ تو اسلام پر قائم تھے لیکن بعد میں ان کے اندر عبادت اصنام کا چلن جڑ پکڑ گیا۔ اسی لئے تعالیٰ نے ان کی طرف نوح علیہ السلام کو بھیجا۔ اسی لئے تو قیامت کے روز مؤمنین نوح علیہ السلام کو کہیں گے کہ آپ پہلے پیغمبر ہیں جو دنیا میں بھیجے گئے ہیں۔ ❶ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آدم اور نوح علیہما السلام کے درمیان دس صدیاں گزری تھیں یہ سب مذہب اسلام پر قائم تھے۔ ❷ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ نوح کے بعد کتنے ہی زمانے ہم نے ختم کر دیئے آیت متذکرہ بالا کے ذریعہ مشرکین عرب کو ڈرایا گیا ہے جو خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب کر رہے تھے۔ جب کہ سابقہ پیغمبروں کو جھٹلانے پر عذاب و نکال کا اللہ تعالیٰ نے اس قدر ذکر کیا ہے تو قریش کو تکذیب رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر غور کرنا چاہئے کہ وہ تو ان سے بھی بڑے گناہ کے مرتکب ہو رہے ہیں کہ یہ تو خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اب پھر نہ کوئی نبی آئے گا نہ انہیں ہدایت کا کوئی دوسرا موقع ملے گا۔

**موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کی فرعون کو دعوت:** [آیت: ۷۵۔۷۸] پھر ان رسولوں کے بعد ہم نے فرعون اور اس کی جماعت کی طرف موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو بھیجا اور اپنی نشانیاں اور دلائل و براہین بھی ساتھ دیئے لیکن اتباع حق اور انقیاد طاعت سے اس مجرم قوم =

❶ صحیح بخاری، کتاب احادیث الأنبیاء، باب قول اللہ عزوجل ﴿ولقد ارسلنا نوحا الیٰ قومه﴾ ۳۳۴۰؛ صحیح مسلم ۱۹٤۔

❷ الحاکم، ۲/ ۲٦۲، وسنده ضعیف۔

وَقَالَ فِرْعَوْنُ ائْتُوْنِيْ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿٧٩﴾ فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ﴿٨٠﴾ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿٨١﴾ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿٨٢﴾ ع

ترجمہ: اور فرعون نے کہا کہ میرے پاس تمام ماہر جادوگروں کو حاضر کرو[۷۹] سو جب وہ آئے موسیٰ علیہ السلام نے ان سے فرمایا کہ ڈالو جو کچھ تم کو ڈالنا ہے[۸۰] سو جب انہوں نے ڈالا تو موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ جو کچھ تم لائے ہو جادو ہے۔ یقینی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو ابھی درہم برہم کیے دیتا ہے اللہ تعالیٰ ایسے فسادیوں کا کام بننے نہیں دیتا[۸۱] اور اللہ تعالیٰ دلیل صحیح کو اپنے وعدوں کے موافق ثابت کر دیتا ہے گو مجرم لوگ کیسا ہی ناگوار سمجھیں۔[۸۲]

= نے انکار کر دیا۔ اور جب ان کے پاس ہماری طرف سے امر حق آ پہنچا تو بلا تامل کہنے لگے کہ یہ تو کھلا جادو ہے۔ گویا کہ انہوں نے اپنی سرکشی پر قسم ہی کھا رکھی تھی۔ حالانکہ انہیں یقین تھا کہ جو کچھ وہ کہہ رہے ہیں فی الواقع جھوٹ اور بہتان ہے جیسا کہ خود اللہ پاک فرماتا ہے کہ وہ انکار تو کر رہے ہیں لیکن ان کے دل خود یقین رکھتے ہیں کہ یہ ہمارا ظلم اور سرکشی ہے۔ غرض حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تردیداً کہا کہ حق بات تمہارے سامنے آتی ہے تو کہہ اٹھتے ہو کہ یہ جادو ہے حالانکہ جادوگر تو کبھی خیر و فلاح کا منہ نہیں دیکھ سکتے۔ وہ منکرین کہتے ہیں کہ اے موسیٰ! کیا تم اسی لئے ہمارے پاس آئے ہو کہ ہمارے باپ دادا کے دین سے ہمیں پھیر دو اور پھر ساری عظمت و ریاست غلبہ و سطوت سب تمہارے اور تمہارے بھائی ہارون کے لئے ہو جائے ہم تو کبھی تم کو ماننے والے نہیں۔

اللہ پاک نے اپنی کتاب عزیز میں موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کے قصہ کو متعدد بار ذکر فرمایا ہے۔ کیونکہ وہ عجیب تر قصہ ہے فرعون پہلے ہی سے موسیٰ علیہ السلام سے پرحذر رہتا تھا۔ لیکن قدرت کے کھیل دیکھو کہ جس سے فرعون اتنا خوف زدہ تھا۔ اللہ پاک نے اسی کو فرعون کے پاس پالا پوسا اور شہزادوں کی طرح آپ علیہ السلام اس کے گھر پرورش پاتے رہے پھر ایک انقلاب آیا اور ایک ایسا سبب پیدا ہو گیا کہ آپ فرعون کے پاس سے نکل کھڑے ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے نبوت و رسالت اور کلام بالمشافہ سے آپ کو سرفراز فرمایا۔ پھر اسی فرعون کی طرف بھیجا کہ جاؤ اسے دعوت اسلام دو کہ وہ ہماری طرف رجوع کرے اور بے دینی کے بجائے ہمارے دین پر چلے حالانکہ جو عظمت و سطوت کہ فرعون کو حاصل تھی سو تھی۔ چنانچہ آپ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کا پیغام لے کر آتے ہیں اور آپ کے بھائی ہارون علیہ السلام کے سوا اور کوئی آپ کا مددگار نہیں۔ لیکن فرعون نے سرکشی کی غرور کیا۔ اس میں حمیت بیجا پیدا ہو گئی اس کا نفس خبیثہ جاگ اٹھا وہ موسیٰ علیہ السلام سے رد گرداں ہو گیا اور وہ دعویٰ کر بیٹھا جس کا اس کو کوئی حق نہ تھا۔ بغاوت و سرکشی کی بنی اسرائیل کے مومنین کی اہانت کی۔ ایسے نازک موقف پر بھی فرعون کی دست برد سے موسیٰ اور ہارون علیہما السلام محفوظ رہتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کو اپنی حفاظت میں لے لیتا ہے اور یکے بعد دیگرے موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مجادلہ اور نوک جھونک ہوتی رہتی ہے اور موسیٰ علیہ السلام ایسی ایسی نشانیاں اور معجزات پیش کرتے ہیں کہ عقلیں حیران رہ جاتی ہیں اور ماننا پڑتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے تائید یافتہ کے سوا اور کوئی ایسے دلائل نہیں پیش کر سکتا۔ ایک نشانی سے بڑھ کر دوسری نشانی پیش کی جاتی۔ لیکن فرعون اور اس کی جماعت بھی قسم کھا بیٹھی تھی کہ نہ مانیں گے حتیٰ کہ جب عذاب آیا تو ایسا آیا کہ کوئی اس کو رد ہی نہ کر سکتا تھا چنانچہ ایک دن وہ سب غرق کر دیئے گئے اور اس ظالم قوم کا استیصال ہو گیا۔

**موسیٰ علیہ السلام اور جادوگروں کا مقابلہ:** [آیت: ۷۹-۸۲] اللہ پاک نے جادوگروں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصے کا ذکر سورۂ اعراف میں فرمایا ہے اور وہاں اس قصہ پر روشنی ڈالی جا چکی ہے اور اس سورۃ اور سورۂ طٰہٰ اور سورۂ شعرآء میں بھی ذکر ہے کہ فرعون نے ارادہ =



فَمَآ اٰمَنَ لِمُوْسٰۤى اِلَّا ذُرِّيَّةٌ مِّنْ قَوْمِهٖ عَلٰى خَوْفٍ مِّنْ فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ىِٕهِمْ اَنْ يَّفْتِنَهُمْ ۭ وَاِنَّ فِرْعَوْنَ لَعَالٍ فِي الْاَرْضِ ۚ وَاِنَّهٗ لَمِنَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۸۳﴾

**ترجمہ:** پس موسیٰ علیہ السلام پر ان کی قوم میں سے صرف قدرے قلیل آدمی ایمان لائے وہ بھی فرعون سے اور اپنے حکام سے ڈرتے ڈرتے کہ کہیں ان کو تکلیف پہنچادے اور واقع میں فرعون اس ملک میں زور رکھتا تھا اور یہ بھی بات تھی کہ وہ حد سے باہر ہو جاتا تھا۔[۸۳]

= کیا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے حق مبین کا معارضہ اپنے جادوگروں کے خرافات اور شعبدوں سے کرے۔ لیکن اس کی آنتیں اسی کے گلے پڑیں۔ وہ مقصد میں ناکام رہ گیا اور محفل عام میں براہین الٰہیہ غالب آ گئے اور سب جادوگر سجدے میں گر پڑے اور کہنے لگے ہم تو رب العالمین پر ایمان لے آئے جو موسیٰ اور ہارون کا رب ہے۔ فرعون کا تو گمان تھا کہ وہ جادوگروں سے مدد لے کر اللہ تعالیٰ کے رسول پر غالب آئے گا۔ لیکن ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا اور مستوجب دوزخ ہو گیا۔ فرعون نے حکم دیا تھا کہ ہر گوشۂ ملک سے ساحر جمع کیے جائیں۔ ان ساحروں سے موسیٰ علیہ السلام نے کہا اپنا عمل کرو جو کرنا چاہتے ہو اور یہ اس لئے کہا کہ فرعون نے ان سے وعدہ کر رکھا تھا کہ غالب آ جاؤ گے تو تم لوگ میرے مقرب بنو گے اور تمہیں بڑا انعام واکرام دیا جائے گا۔ ساحروں نے کہا کہ موسیٰ علیہ السلام تم پہلے اپنا کرتب دکھاؤ گے کہ ہم پہلے دکھائیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا تم ہی پہل کرو۔ اس غرض سے کہا تا کہ لوگ دیکھ سکیں کہ جادوگر کیا چیز پیش کرتے ہیں پھر اس کے بعد حق سامنے آئے اور باطل کی سرکوبی کرے۔ جب جادوگروں نے اپنی رسیاں ڈال دیں اور لوگوں کی آنکھوں پر جادو چلا دیا رسیاں سانپ بن گئیں لوگ خوفزدہ ہو گئے۔ بڑا زبردست جادو پیش کیا موسیٰ علیہ السلام بھی خوفزدہ ہو گئے ہم نے کہا موسیٰ ڈرو نہیں تم ہی غالب رہو گے اپنے ہاتھ کا عصا بھی میدان میں پھینک دو وہ بھی اژدہا بن کر ان کے سانپوں کو نگل جائے گا۔ ساحروں کا یہ کرتب جادو کا کھیل ہے اور جادوگر تو کسی صورت کامیاب نہیں ہو سکتا ایسے میں موسیٰ علیہ السلام نے ان سے کہا کہ یہ تمہارا کھیل تو جادو کا کھیل ہے اللہ تعالیٰ اسے باطل کر کے رہے گا۔ مفسدین کے عمل کامیاب نہیں ہو سکتے اللہ تعالیٰ حق کو ثابت کر کے رہے گا۔ خواہ گنہگاروں کو ناگوار ہی کیوں نہ ہو۔ ابن ابی سلیم رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ یہ آیتیں بحکم باری تعالیٰ سحر سے شفا کا کام دیں گی اس آیت کو پڑھ کر پانی پر پھونکو پھر مسحور کے سر پر انڈیل دو۔ یہ سورۂ یونس کی آیت ہے وہ یہ ہے ﴿فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى﴾ الی آخرہ ﴿كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ﴾ دوسری آیت ہے ﴿فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ ❶ اور ﴿اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ۭ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى﴾ ❷

**فرعون اور اسکی قوم کی سرکشی:** [آیت:۸۳] اللہ پاک خبر دیتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے آیات بینات جو پیش کیں تو فرعون کی قوم اور اس کی ذریات میں سے بہت ہی تھوڑے لوگ ایمان لائے۔ ایمان لانے والے نوجوانوں اور اس کے افراد قوم کو یہ خوف تھا کہ جبراً وہ پھر حالت کفر پر لوٹا دیئے جائیں گے کیونکہ فرعون بڑا عیار (سرکش تھا) اس کی شوکت و دبدبہ بہت بڑھا ہوا تھا اس کی قوم اس سے بہت ڈرتی تھی غیر بنی اسرائیل میں سے صرف فرعون کی عورت اور آل فرعون سے ایک اور شخص پھر فرعون کا خازن اور اس کی بیوی بس یہی قلیل جماعت تھی جو ایمان لے آئی تھی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ﴿اِلَّا ذُرِّيَّةٌ مِّنْ قَوْمِهٖ﴾ سے موسیٰ علیہ السلام کی قوم بنی اسرائیل مراد ہے مجاہد کہتے ہیں ذُرِّيَّةٌ سے ان لوگوں کی اولاد مراد ہے جن کی طرف موسیٰ علیہ السلام بھیجے گئے تھے اور جو بہت عرصہ پہلے اس =

❶ ۷/ الاعراف:۱۱۸۔ ❷ ۲۰/ طٰہٰ:۶۹۔

وَقَالَ مُوْسٰى يٰقَوْمِ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ فَعَلَيْهِ تَوَكَّلُوْٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّسْلِمِيْنَ ﴿۸۴﴾ فَقَالُوْا عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ۚ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۸۵﴾ وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۸۶﴾

ترجمہ: اور موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اے میری قوم! اگر تم اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہو تو اسی پر توکل کرو اگر تم اطاعت کرنے والے ہو۔[۸۴] انہوں نے عرض کیا کہ ہم نے اللہ تعالیٰ ہی پر توکل کیا اے ہمارے پروردگار ہم کو ان ظالموں کا تختہ مشق نہ بنا۔[۸۵] اور ہم کو اپنی رحمت کا صدقہ ان کافرلوگوں سے نجات دے۔[۸۶]

= اولاد کو چھوڑ کر مر گئے تھے ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ ﴿ ذُرِّيَّةٌ ﴾ کے بارے میں مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا قول پسند کرتے ہیں کہ وہ قوم فرعون سے نہیں بلکہ بنی اسرائیل سے تھے کیونکہ ضمیر جب بھی راجع ہوتی ہے تو قریب تر کی طرف راجع ہوتی ہے اور یہاں قریب تر موسیٰ علیہ السلام کا لفظ ہے نہ کہ فرعون کا۔ اور یہ غور طلب بات ہے اس لئے کہ ﴿ ذُرِّيَّةٌ ﴾ سے مراد نوجوان لوگ ہیں اور وہ بنی اسرائیل میں سے تھے اور مشہور ہے کہ بنی اسرائیل تو سب موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لا چکے تھے اور انہیں بشارت دی جا چکی تھی اور وہ موسیٰ علیہ السلام کے صفات سے خوب واقف ہو چکے تھے اور انہیں بشارت کتب مقدسہ سے مل چکی تھی کہ اللہ تعالیٰ انہیں فرعون کی قید سے نجات دے گا اور فرعون پر غالب بنائے گا۔ اور اسی لئے جب فرعون کو یہ بات معلوم ہوئی تو بہت محتاط رہنے لگا اور جب موسیٰ علیہ السلام مبلغ ہو کر فرعون کے پاس آئے تو فرعون بنی اسرائیل کو بہت تکلیفیں پہنچانے لگا۔ اب وہ کہنے لگے کہ موسیٰ علیہ السلام تمہارے آنے سے پہلے بھی ہم ستائے جا رہے تھے اور تمہارے آنے کے بعد بھی ستائے جا رہے ہیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا ذرا صبر کرو اللہ تعالیٰ قریب تر عرصے میں تمہارے دشمن کو ہلاک کر دے گا اور اس کا جانشین تمہیں بنا دے گا اور دیکھے گا کہ اب تم خود کیسا عمل کرتے ہو۔ اور جب یہ بات ہے تو ﴿ ذُرِّيَّةٌ ﴾ سے قوم موسیٰ یعنی بنی اسرائیل کے سوا اور کیا مراد ہو سکتی ہے بنی اسرائیل کو فرعون اور پھر اپنی جماعت سے خوف تھا کہ وہ پھر انہیں کافر بنا لیں گے اور بنی اسرائیل میں قارون کے سوا کوئی ایسا نہ تھا جس سے وہ ڈرتے کیونکہ قارون موسیٰ علیہ السلام کی قوم میں سے تھا لیکن باغی تھا فرعون سے ملا ہوا تھا۔ یہاں ﴿ مَلَا۟ئِهِمْ ﴾ کی ضمیر بنی اسرائیل کی طرف گئی ہے۔ لیکن جو یہ کہتے ہیں کہ یہ ضمیر فرعون اور عمائد فرعون کی طرف جاتی ہے کیونکہ اس کے عمائد بھی اس کے متبعین میں سے تھے یا یہ کہ فرعون سے پہلے آل کا لفظ محذوف سمجھا جائے اس لئے کہ جمع کی ضمیر ہے اور مضاف کی جگہ مضاف الیہ رکھ دیا گیا ہے یعنی آل کی جگہ فرعون رکھ دیا گیا ہے سو یہ بعید از قیاس بات ہے۔ اگرچہ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے یہ دونوں باتیں لکھی ہیں یہ سب بیان اس پر دلالت کرتا ہے کہ بنی اسرائیل میں سب مؤمن تھے۔

**اللہ پر بھروسہ اور اس کی عبادت:** [آیت:۸۴-۸۶] اللہ پاک فرماتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل سے کہا کہ اگر تم اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہو تو اسی پر بھروسہ کر بیٹھو اللہ تعالیٰ بھروسہ کرنے والوں کا کفیل ہو جاتا ہے۔ اور اکثر دفعہ عبادت اور توکل کو ملا کر کہا گیا ہے ﴿ فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ ﴾ ❶ اور ﴿ قُلْ هُوَ الرَّحْمٰنُ اٰمَنَّا بِهٖ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا ﴾ ❷ وغیرہ

اور اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کو حکم دیا ہے کہ ہر نماز میں متعدد بار کہو کہ ﴿ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ﴾ ❸ چنانچہ بنی اسرائیل حکم بجا لائے اور کہا کہ ﴿ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ۚ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴾ ہم تو اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرتے ہیں اے ==

❶ ۱۱/ ہود:۱۲۳۔ ❷ ۶۷/ الملک:۲۹۔ ❸ ۱/ الفاتحۃ:۵۔

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰى وَاَخِيْهِ اَنْ تَبَوَّاٰ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوْتًا وَّاجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قِبْلَةً وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ۭ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ وَقَالَ مُوْسٰى رَبَّنَآ اِنَّكَ اٰتَيْتَ فِرْعَوْنَ وَمَلَاَهٗ زِيْنَةً وَّاَمْوَالًا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ رَبَّنَا لِيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِكَ ۚ رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓي اَمْوَالِهِمْ وَاشْدُدْ عَلٰي قُلُوْبِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْا حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ۝ قَالَ قَدْ اُجِيْبَتْ دَّعْوَتُكُمَا فَاسْتَقِيْمَا وَلَا تَتَّبِعٰۗنِّ سَبِيْلَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

ترجمہ: اور ہم نے موسیٰ علیہ السلام اور ان کے بھائی کے پاس وحی بھیجی کہ تم دونوں اپنے ان لوگوں کے لئے مصر میں گھر برقرار رکھو اور تم سب اپنے انہی گھروں کو نماز پڑھنے کی جگہ قرار دے لو اور نماز کے پابند رہو۔ اور آپ مسلمانوں کو بشارت دے دیں۔[۸۷] اور موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے ہمارے رب تعالیٰ! آپ نے فرعون کو اور اس کے سرداروں کو سامان تجمل اور طرح طرح کے مال دنیوی زندگی میں دیئے اے ہمارے رب! اسی واسطے دیئے ہیں کہ وہ آپ کی راہ سے گمراہ کریں۔ اے ہمارے رب تعالیٰ! ان کے مالوں کو نیست و نابود کر دیجئے اور ان کے دلوں کو سخت کر دیجئے سو یہ ایمان نہ لانے پائیں یہاں تک کہ عذاب الیم کو دیکھ لیں[۸۸] حق تعالیٰ نے فرمایا کہ تم دونوں کی دعا قبول کر لی گئی سو تم مستقیم رہو اور ان لوگوں کی راہ نہ چلنا جن کو علم نہیں۔[۸۹]

= پروردگار ہم کو ان ظالموں کا زیر مشق ستم نہ بنا۔ ہم پر انہیں کامیاب نہ کر۔ ورنہ وہ یہ گمان کریں گے کہ ہم ہی حق پر ہیں اور یہ بنی اسرائیل باطل پر ہیں چنانچہ اور زیادہ ہم پر ستم توڑیں گے آل فرعون کے ہاتھوں ہمیں عذاب نہ دے اور نہ اپنے عذاب میں مبتلا کر ورنہ فرعون کی قوم کہے گی کہ اگر یہ لوگ حق پر ہوتے تو مبتلائے عذاب نہ ہوتے اور نہ ہم ان پر غالب نہ آتے اور ہمیں اپنی رحمت اور احسان سے اے اللہ اس کافر قوم سے نجات بخش۔ یہ کافر ہیں اور ہم مؤمن ہیں اور تجھی پر بھروسہ رکھتے ہیں۔

**بنی اسرائیل کو نماز کا حکم:** [آیت:۸۷۔۸۹] اللہ تعالیٰ بنی اسرائیل کو فرعون سے نجات دینے کے سبب کو بیان کرتا ہے کہ موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو ہم نے حکم دیا کہ تم اپنی قوم کو لے کر مصر میں جا بسو ﴿وَاجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قِبْلَةً﴾ میں مفسرین کا اختلاف ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ تم اپنے گھروں ہی کو مسجدیں بنالو۔ اور ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ بنی اسرائیل خوفزدہ تھے اس لئے حکم دیا گیا کہ گھروں ہی میں نماز پڑھا کرو اور اس حکم کی حیثیت بالکل ایسی ہے کہ جب فرعون اور قوم فرعون کی طرف سے گرفت بہت بڑھ گئی تو کثرت صلوٰۃ کا حکم دیا گیا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ﴾ ❶ حدیث میں ہے کہ نبی ﷺ بھی جب کسی وقت بہت گھبرا اٹھتے تو نماز سے مدد حاصل کرتے ❷ اسی لئے اس آیت میں ہے کہ گھروں ہی کو مسجدیں سمجھ کر نمازیں پڑھنے لگو اور مؤمنین کو ثواب اور نصرت قریب کی بشارت دو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ بنو اسرائیل نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا کہ ہم فرعونیوں کے سامنے کھلے بندوں نماز نہیں پڑھ سکتے ہیں تو اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ اچھا گھروں ہی میں پڑھ لو۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ بنی اسرائیل کو فرعون سے خوف تھا کہ مسجد میں نماز پڑھیں گے تو قتل کر دیئے جائیں گے اس لئے کہا گیا =

❶ ۲/ البقرة:۱۵۳۔ ❷ ابو داود، کتاب التطوع، باب وقت قیام النبی ﷺ من اللیل، ۱۳۱۹ وسندہ ضعیف محمد بن عبداللہ الدؤلی راوی مجہول الحال ہے۔

وَجٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ الْبَحْرَ فَاَتْبَعَھُمْ فِرْعَوْنُ وَجُنُوْدُهٗ بَغْيًا وَّعَدْوًا ۭ حَتّٰٓي اِذَآ اَدْرَكَهُ الْغَرَقُ ۙ قَالَ اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِيْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَاۗءِيْلَ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝ اٰۗلْــٰٔنَ وَقَدْ عَصَيْتَ قَبْلُ وَكُنْتَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ فَالْيَوْمَ نُنَجِّيْكَ بِبَدَنِكَ لِتَكُوْنَ لِمَنْ خَلْفَكَ اٰيَةً ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ اٰيٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ ۝

ترجمہ: اور ہم نے بنی اسرائیل کو دریا سے پار کر دیا پھر ان کے پیچھے پیچھے فرعون مع اپنے لشکر کے ظلم اور زیادتی کے ارادہ سے چلا۔ یہاں تک کہ جب ڈوبنے لگا تو کہنے لگا کہ میں ایمان لاتا ہوں کہ بجز اس کے کہ جس پر بنو اسرائیل ایمان لائے ہیں کوئی معبود نہیں اور میں مسلمانوں میں داخل ہوتا ہوں۔[۹۰] جواب دیا گیا کہ اب ایمان لاتا ہے اور پہلے سے سرکشی کرتا رہا اور مفسدوں میں داخل رہا۔[۹۱] سو آج ہم تیری لاش کو نجات دیں گے تاکہ تو ان کے لئے موجب عبرت ہو جو تیرے بعد ہیں اور حقیقت یہ ہے کہ بہت سے آدمی ہماری عبرتوں سے غافل ہیں۔[۹۲]

= کہ اچھا چھپ کر گھروں میں پڑھ لو اور گھروں کو آمنے سامنے بنائے رکھو۔

**موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کی فرعون کے لیے بددعا:** اللہ پاک خبر دے رہا ہے کہ جب فرعون اور اس کی جماعت نے قبول حق سے انکار کیا اور اپنی گمراہی وکفر پر قائم رہے ظلم وسرکشی اختیار کی تو موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے کہا کہ یارب! تو نے فرعون اور اس کے لوگوں کو زینت دنیا اور اموال کثیر اس دنیا میں دے رکھا ہے اس سے تو وہ اور بھٹک جائیں گے یا دوسروں کو بھٹکانے لگیں گے ﴿لِيَضِلُّوْا﴾ فتح یا کے ساتھ یہ معنی ہوئے کہ تو نے انہیں یہ نعمتیں دیں حالانکہ تو جانتا ہے کہ وہ ایمان نہ لائیں گے یہ تو ان پر سرفرازی ہوئی۔ دوسرا قول ہے ﴿لِيُضِلُّوْا﴾ ضم یا کے ساتھ یعنی تیرے عطیات کے سبب لوگ یہ خیال کریں گے کہ تیری ان پر جو سرفرازیاں ہیں وہ گویا اس کا ثبوت ہیں کہ تو نے انہیں دوست رکھتا ہے جب ہی تو انہیں خوشحال رکھا یہ گویا سبیل ہوئی اس بات کی کہ ان کی وجہ سے لوگ بھٹکے اس لئے اے اللہ تعالیٰ ان کے اموال کو ہلاک کر دے۔ ضحاک اور ابو العالیہ رحمہم اللہ وغیرہ کہتے ہیں کہ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کے اموال کو پتھر بنا دیا۔ وہ پتھر ویسے ہی منقوش بنے ہوئے قلب ماہیت پائے گئے جس کیفیت میں کہ وہ اموال اپنی اصلی حالت میں تھے۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہمارے علم میں آیا ہے کہ ان کے اناج نے بھی پتھر کی شکل اختیار کر لی تھی اور شکر وغیرہ بھی پتھر کے ذرات کی شکل میں آ گئی تھی۔ محمد بن کعب رحمۃ اللہ علیہ نے عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے سورۂ یونس پڑھی اور جب اس آیت پر پہنچے ﴿رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓي اَمْوَالِهِمْ﴾ تو عمر نے کہا اے ابو حمزہ طمس کا کیا مطلب ہے تو ابو حمزہ نے کہا کہ ان کے مال ومتاع پتھر بن گئے تھے۔ تو عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے غلام سے کہا کہ وہ تھیلی لے آ۔ جب وہ تھیلی لے آیا تو اس میں چنے اور انڈے رکھے ہوئے تھے جو پتھر بنے ہوئے تھے۔ ❶ وقولہ ﴿وَاشْدُدْ عَلٰي قُلُوْبِهِمْ﴾ یعنی اے اللہ تعالیٰ! ان کے دلوں پر مہر لگا دے کہ عذاب الیم دیکھنے تک ایمان ہی نہ لائیں۔ یہ دعا موسیٰ علیہ السلام نے غضب میں آ کر فرعون اور قوم فرعون کے حق میں کی تھی جن کے بارے میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو یقین ہو چکا تھا کہ اب ان میں اصلاح کی صلاحیت ہی نہیں ہے اور اب کسی خیر کی ان سے امید ہی باقی نہیں جیسا کہ حضرت نوح علیہ السلام نے کہا تھا کہ ﴿رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَي الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا﴾ ❷ اے اللہ! ان کافروں میں سے کسی باشندے کو نہ چھوڑ =

❶ اس کی سند میں محمد بن قیس متکلم فیہ (المیزان، ٤/ ١٦، رقم: ٨٠٩٠) اور ابو معشر ہے جسے بخاری نے منکر الحدیث کہا ہے۔ (المیزان، ٤/ ٢٤٦، رقم: ٩٠١٧) یعنی یہ سند ضعیف ومردود ہے۔ ❷ ٧١/ نوح: ٢٦۔

وَلَقَدْ بَوَّأْنَا بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ مُبَوَّأَ صِدْقٍ وَرَزَقْنَٰهُم مِّنَ ٱلطَّيِّبَٰتِ فَمَا ٱخْتَلَفُوا۟ حَتَّىٰ جَآءَهُمُ ٱلْعِلْمُ ۚ إِنَّ رَبَّكَ يَقْضِى بَيْنَهُمْ يَوْمَ ٱلْقِيَٰمَةِ فِيمَا كَانُوا۟ فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿٩٣﴾

ترجمہ: اور ہم نے بنی اسرائیل کو بہت اچھا ٹھکانا رہنے کو دیا اور ہم نے ان کو نفیس چیزیں کھانے کو دیں سو انہوں نے اختلاف نہیں کیا یہاں تک کہ ان کے پاس علم پہنچ گیا۔ یقینی بات ہے کہ آپ کا رب تعالیٰ ان کے درمیان قیامت کے دن ان امور میں فیصلہ کرے گا جن میں وہ اختلاف کیا کرتے تھے۔ [۹۳]

= اگر تو ان کو زندہ چھوڑے گا تو یہ تیرے دوسرے بندوں کو بھی گمراہ کریں گے اور ان کی جتنی بھی اولاد ہوگی سب کافر ہی کافر پیدا ہوگی۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعا قبول کر لی اور ان کے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام نے اس پر آمین کہی۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم دونوں کی دعا قبول کی جاتی ہے اور آل فرعون ہلاک کیے جاتے ہیں۔ اسی آیت سے اس بات پر دلیل لائی جاتی ہے کہ اگر مقتدی امام کی قرأت فاتحہ پر آمین کہے تو یہ مقتدی کے بھی خود قرآن پڑھنے کے بمنزلہ ہے اسی لئے موسیٰ علیہ السلام نے دعا کی تھی اور ہارون علیہ السلام نے آمین کہی تھی ﴿فَاسْتَقِيمَا﴾ جیسے کہ تمہاری دعا قبول کر لی گئی ہے اب تم بھی اسی طرح میرے حکم پر مستقیم رہو اور میرے احکام نافذ کرو۔ استقامت اسی کو کہتے ہیں کہا جاتا ہے کہ اس دعا کے چالیس (۴۰) سال بعد فرعون ہلاک ہو گیا اور بعض کہتے ہیں کہ چالیس (۴۰) دن بعد۔

**بنی اسرائیل کی نجات اور فرعون کی عبرت انگیز تباہی:** [آیت:۹۰-۹۲] اللہ پاک فرعون اور لشکر فرعون کے غرق ہونے کی کیفیت بیان فرماتا ہے کہ بنی اسرائیل جب موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مصر سے نکلے اور وہ چھ لاکھ سپاہی تھے فرعون کی ایمان لائی ہوئی ذریت کو چھوڑ کر۔ بنی اسرائیل نے فرعون کی قوم والے قبطیوں سے کثیر تعداد میں زیور قرض مانگ لئے تھے اور لے کر نکل گئے چنانچہ فرعون کا غصہ اور بھی تیز ہو گیا۔ چنانچہ اس نے اپنے کارندوں کو اپنے ہر ملک سے لشکر جمع کرنے کو بھیجا اور ایک لشکر عظیم لے کر بنی اسرائیل کے تعاقب میں چل پڑا اور اللہ تعالیٰ کا منشا ہی یہی تھا چنانچہ اس ملک کے جتنے بھی صاحبان ثروت و دولت تھے کوئی شرکت سے باز نہ رہا سب ہی فرعون کے ساتھ ہو گئے۔ صبح صبح کے وقت ان لوگوں نے بنی اسرائیل کو پا لیا فریقین نے جب ایک دوسرے کو دیکھ لیا تو اصحاب موسیٰ پکار اٹھے کہ اے موسیٰ! اب تو ہم دھر لئے گئے اور یہ اس وقت کی بات تھی جبکہ بنی اسرائیل دریا کے کنارے آ پہنچے تھے اور فرعونی ابھی پیچھے تھے۔ صورت اس کے سوا کوئی باقی نہیں رہی تھی کہ فریقین میں تصادم ہو جائے۔ موسیٰ علیہ السلام سے لوگ بار بار پوچھنے لگے کہ اب کیا ہوگا فرعونیوں سے کیسے بچیں گے آگے دریا پیچھے دشمن۔ موسیٰ علیہ السلام کہتے تھے کہ مجھے تو یہی حکم ہے کہ دریا میں راستہ پیدا کروں ہم کبھی نہیں پکڑے جائیں گے میرا رب تعالیٰ میرا قائد ہے۔ جب انتہائی مایوسی ہو گئی تو اللہ تعالیٰ نے یاس کو امید سے بدل دیا اور حکم فرمایا کہ دریا پر اپنا عصا مارو۔ موسیٰ علیہ السلام نے عصا مارا دریا پھٹ پڑا۔ پانی کا ہر ٹکڑا ایک بلند پہاڑ تھا۔ دریا میں بارہ راستے بن گئے اور ہر گروہ کے لئے ایک ایک راستہ بن گیا۔ دریا کے اندر کی گیلی زمین کو خشک ہواؤں نے فوراً سکھا دیا اور راستہ گزرگاہ کے قابل ہو گیا۔ دریائی راستے سوکھ گئے۔ اب نہ گرفتار ہونے کا خوف تھا اور نہ کسی بات کا ڈر کہ ڈوب جائیں گے۔ پانی کی دیواروں کے اندر دریچے سے بن گئے تھے تاکہ ہر راستے والے اپنے ساتھیوں کو ان دریچوں کے ذریعہ دیکھ سکیں اور مطمئن ہو سکیں کہ دوسرے ہلاک نہیں ہو گئے ہیں۔ اب بنی اسرائیل نے دریا کو طے کر لیا جب آخری اسرائیلی بھی دریا پار ہو گیا تو فرعون کا لشکر دریا کے اس پار کنارے پہنچ چکا

تھا۔اس لشکر میں ایک لاکھ سوار تو صرف سیاہ گھوڑوں والے تھے۔دوسرے رنگ کے گھوڑے اس کے سوا تھے اس سے لشکر فرعون کی کثرت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔فرعون نے جب یہ ہیبت ناک منظر دیکھا تو ڈر گیا اور واپس ہونے کا ارادہ کرلیا۔لیکن افسوس کہ اب نجات کا موقع جا چکا تھا تقدیر نافذ ہوچکی تھی موسیٰ علیہ السلام کی دعا نے قبولیت حاصل کرلی تھی۔جبرائیل علیہ السلام ایک گھوڑی پر سوار تھے۔فرعون کے گھوڑے کے پاس سے گزرے۔گھوڑی کو دیکھ کر گھوڑا ہنہنا اٹھا جبرائیل علیہ السلام نے اپنی گھوڑی دریا میں ڈال دی گھوڑا بھی دریا میں کود پڑا فرعون اس کو نہ تھام سکا۔مجبوراً دریا میں داخل ہوگیا لیکن اپنی بہادری ثابت کرنے کے لئے اپنے ساتھی امرا کو پکارا کہ بنی اسرائیل ہم سے زیادہ دریا کے اندر داخل ہونے کے حقدار نہیں۔سب دریا میں کود پڑو راستہ بنا ہوا ہے۔چنانچہ اس کا لشکر دریا کے اندر سما گیا۔میکائیل علیہ السلام سب کے پیچھے تھے اور اس کے لشکر کو ہانک کر آگے بڑھا رہے تھے چنانچہ ایک بھی پیچھے نہ رہا۔جب سب داخل دریا ہوگئے اور بنو اسرائیل سب دریا پار ہوگئے تو اللہ پاک نے دریا کو آپس میں جوڑ دیا۔اب کوئی فرعونی بھی نہ بچ سکا۔موجیں بلند ہورہی تھیں اور پست ہورہی تھیں مدوجزر پیدا ہوگیا تھا۔فرعون پر سکرات موت طاری تھی۔اب وہ کہہ اٹھا کہ ہاں بنی اسرائیل کے اللہ کے سوا کوئی دوسرا اللہ نہیں میں ایمان لاتا ہوں۔لیکن افسوس کہ وہ اس وقت ایمان لایا جب کہ ایمان لانا کچھ بھی مفید نہ تھا۔قول باری تعالیٰ ہے کہ جب انہوں نے ہمارا عذاب دیکھ لیا تو بول اٹھے کہ ہم اللہ واحد پر ایمان لائے اور کفر وشرک سے باز آئے۔لیکن ہمارا عذاب دیکھ چکنے کے بعد ایمان نفع بخش نہیں۔اللہ تعالیٰ کی یہی سنت ہے۔کافر لوگ خسارے میں رہیں گے۔اسی لئے اللہ پاک نے فرعون کے جواب میں کہا کہ اب ایمان لاتا ہے اور اب تک نافرمان اور کافر بنا ہوا تھا اور فتنے مچا رہا تھا اور لوگوں کو گمراہ کررہا تھا۔وہ لوگ دوزخ میں لے جانے کے لئے دوسروں کے امام بنے ہوئے تھے۔اب ان کی ہرگز مدد نہیں کی جائے گی۔

اللہ تعالیٰ نے فرعون کی یہ بات کہ ﴿اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِیْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِیْلَ﴾ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان فرمائی۔یہ ان غیب کی باتوں میں سے تھی جس کی خبر صرف نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہی کو ہوسکی۔اسی لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ”جب فرعون نے ایمان کا کلمہ زبان سے نکالا تو جبریل علیہ السلام مجھ سے بیان کرتے ہیں کہ اے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے دریا کا کیچڑ لے کر فرعون کے منہ میں ٹھونس دیا اس بنا پر کہ دریائے رحمت کو جوش نہ آجائے۔“ ❶

قولہ تعالیٰ ﴿فَالْیَوْمَ نُنَجِّیْكَ بِبَدَنِكَ لِتَكُوْنَ لِمَنْ خَلْفَكَ اٰیَةً ؕ﴾ اب ہم تیری روح کو نہیں تیرے جسم کو محفوظ کرتے ہیں تاکہ بعد والوں کے لئے وہ عبرت بن جائے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ بعض بنی اسرائیل نے فرعون کی موت کے بارے میں شک کیا تھا تو اللہ تعالیٰ نے دریا کو حکم دیا کہ فرعون کے جسد بے روح کو جس پر لباس بھی موجود ہے زمین کے ایک ٹیلہ پر پھینک دے تاکہ لوگوں کو فرعون کی موت کا حقیقی ثبوت مل جائے۔ ❷ بدن یعنی جسم بلا روح ﴿اِنَّ كَثِیْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ اٰیٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ ؕ﴾ یعنی اکثر لوگ ہماری نشانیوں سے عبرت و نصیحت حاصل نہیں کرتے ہیں۔

کہتے ہیں کہ یہ ہلاکت یوم عاشورہ میں ہوئی تھی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ طیبہ آئے تو ان دنوں یہود عاشورہ کے دن کا روزہ رکھا کرتے تھے۔پوچھا کہ ”اس دن کیوں روزہ رکھتے“ ہو تو یہود نے کہا اس دن موسیٰ علیہ السلام فرعون پر غالب آئے تھے۔تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورۃ یونس ۳۱۰۷؛ وھو حسن، احمد، ۱/ ۲۴۵۱؛ مسند الطیالسی ۲۶۹۳۔

❷ الطبری، ۱۵/ ۱۹۲۔

نے فرمایا کہ ''اے میرے لوگو! تم اس روز روزہ رکھنے کے یہود سے زیادہ مستحق ہو اس لئے عاشورہ کا روزہ رکھا کرو۔'' ❶

بنی اسرائیل پر انعامات اور ان کی سرکشی: [آیت:۹۳] بنی اسرائیل پر انعامات کا تذکرہ اللہ پاک بنی اسرائیل پر اپنی دینی اور دنیوی نعمتوں کا ذکر فرماتے ہوئے ارشاد فرماتا ہے کہ ہم نے ان کو رہنے کے لئے اچھی جگہ دی یعنی بلاد مصر و شام جو بیت المقدس کے قریب ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے جب فرعون کو ہلاک کر دیا تو حکومت موسوی بلاد مصر پر قابض و متصرف ہوگئی۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے اس قوم کو وارث بنادیا جو مشرق و مغرب ہر جگہ کمزور تھی ہم نے انہیں برکت دی اور بنی اسرائیل سے تمہارے رب تعالیٰ کا وعدہ پورا ہوا کیونکہ انہوں نے صبر کیا تھا اور فرعون کی قوم نے جو کچھ محلات و عمارات تیار کی تھیں سب تہس نہس کر دی گئیں۔ ہم نے انہیں باغوں اور چشموں سے نکال باہر کیا۔ خزائن ان سے چھین لئے اور ان سب کا وارث بنو اسرائیل کو بنا دیا۔ انہوں نے بے شمار باغات و چشمے چھوڑے تھے لیکن بنی اسرائیل موسیٰ علیہ السلام سے ہمیشہ ہی بلاد بیت المقدس کا مطالبہ کرتے رہتے تھے جو حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کا وطن ہے۔ ان دنوں یروشلم پر قوم عمالقہ کا قبضہ تھا۔ بنو اسرائیل کو ان سے لڑنے کے لئے کہا گیا تو وہ انکار کر بیٹھے تو اللہ پاک نے انہیں وشت تیہ میں گم کر دیا۔ چالیس برس وہاں گزرے اس عرصہ میں ہارون اور پھر موسیٰ علیہما السلام وفات پا گئے۔ اب بنی اسرائیل تیہ سے یوشع بن نون کی معیت میں باہر نکلے اور اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس ان کے ہاتھوں فتح کرا دیا۔ یہ عرصہ تک ان کے قبضہ میں رہا۔ پھر بخت نصر نے قبضہ کر لیا۔ پھر دوبارہ بنو اسرائیل کا قبضہ ہوا پھر ملوک یونان اس پر متصرف ہوئے ان کے احکام طویل مدت تک چلتے رہے۔ اس عرصہ میں اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کو بھیجا۔ یہود نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دشمنی میں ملوک یونان سے ساز باز کی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی چغلیاں کھائی اور کہا کہ عیسیٰ رعایا میں فساد و فتنہ پیدا کر رہا ہے۔ ملک یونان نے ان کو پکڑ کر سولی دینا چاہی لیکن مشیت باری تعالیٰ سے ایک حواری پر عیسیٰ علیہ السلام کا گمان ہو گیا اس کو پکڑ کر سولی دیدی گئی اور گمان کیا کہ عیسیٰ یہی تھے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو انہوں نے یقیناً قتل نہیں کیا بلکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی طرف اٹھا لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ عزیز و حکیم ہے پھر مسیح علیہ السلام کے تقریباً تین سو برس بعد ایک یونانی بادشاہ قسطنطین نے دین نصرانی قبول کیا۔ لیکن یہ فیلسوف تھا۔ کہتے ہیں کہ دین نصاریٰ میں تقیہ اور حیلہ کے طور پر شامل ہو گیا تھا تاکہ دین عیسیٰ میں فتنہ پردازی کرے۔ نصرانی پادریوں نے اس کے حکم سے شریعت کے نئے نئے قانون وضع کئے۔ بدعتیں پھیلائیں چھوٹے بڑے کنیسے اور عبادت گاہیں بنائیں۔ ہیاکل و معابد قائم کئے۔ اس زمانہ میں دین نصرانیت بہت پھیل گیا اور تغیر و تحریف اس میں ہونے لگی۔ رہبانیت پیدا ہو گئی سچے دین مسیح کی مخالفت ہونے لگی۔ حقیقی دین صرف چند عبادت گزاروں کے اندر ہی باقی رہ گیا۔ اب یہ بھی راہبوں کی شکل میں جنگلوں اور میدانوں میں صومعے بنا کر رہنے لگے۔ نصاریٰ کا قبضہ شام جزیرہ اور بلاد روم پر ہو گیا۔ اسی بادشاہ نے شہر قسطنطنیہ اور قمامہ بسایا۔ بیت المقدس میں بیت لحم اور کنائس بنائے۔ حوران کے شہر بسائے جیسے بصریٰ وغیرہ۔ بڑی بڑی محکم عمارتیں بنائیں۔ یہیں سے صلیب پرستی کی ابتدا پڑی مشرق بعید تک جا پہنچے اور وہاں بھی کنیسے بنائے۔ خنزیر کا گوشت حلال کر لیا۔ دین کے فروع اور اصول میں عجیب عجیب بدعتیں پیدا کیں۔ امانت حقیرہ کا اصول وضع کر کے امانت کبیرہ کا نام رکھ دیا بادشاہ کے حکم سے نئے نئے قوانین شریعت بنا لئے۔ اس کی شرح بہت طویل ہے۔ غرض یہ کہ ان بلاد پر ان کا قبضہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانہ تک رہا۔ حتیٰ کہ بیت المقدس حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں فتح ہوا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذٰلِكَ۔

ہم نے انہیں پاک پاک چیزیں دیں تھیں تاکہ طیب چیزیں کھائیں۔ لیکن معلومات مذہبی کے باوجود وہ اختلاف کرنے لگے حالانکہ =

---

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة یونس ﴿وجاوزنا ببنی اسرائیل البحر فاتبعهم فرعون......﴾ ۴۶۸۰؛ صحیح مسلم، ۱۱۳۰؛ ابن حبان ۳۶۲۵؛ احمد، ۱/ ۲۹۱۔



فَاِنْ كُنْتَ فِيْ شَكٍّ مِّمَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ فَسْــَٔـلِ الَّذِيْنَ يَقْرَءُوْنَ الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ لَقَدْ جَاۗءَكَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿٩٤﴾ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَتَكُوْنَ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿٩٥﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ حَقَّتْ عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿٩٦﴾ وَلَوْ جَاۗءَتْھُمْ كُلُّ اٰيَةٍ حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿٩٧﴾

ترجمہ: پھر اگر آپ اس کی طرف سے شک میں ہوں جس کو ہم نے آپ کے پاس بھیجا ہے تو آپ ان لوگوں سے پوچھ دیکھئے جو آپ سے پہلی کتابوں کو پڑھتے ہیں۔ بے شک آپ کے پاس آپ کے رب تعالیٰ کی طرف سے سچی کتاب آئی ہے۔ آپ ہرگز شک کرنے والوں میں سے نہ ہوں۔[۹۴] اور نہ ان لوگوں میں سے ہوں جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو جھٹلایا کہیں آپ تباہ نہ ہو جائیں۔[۹۵] یقیناً جن لوگوں کے حق میں آپ کے رب تعالیٰ کی بات ثابت ہو چکی ہے وہ ایمان نہ لائیں گے[۹۶] گو ان کے پاس تمام دلائل پہنچ جائیں جب تک کہ عذاب دردناک کو نہ دیکھ لیں۔[۹۷]

= اختلاف فی المذہب کی کوئی وجہ ہی نہیں تھی۔ اللہ تعالیٰ نے تو سب باتیں بلا التباس صاف صاف بیان کر دی تھیں۔ حدیث میں ہے کہ ''یہود نے اکہتر (۷۱) فرقے بنا لئے تھے اور نصاریٰ نے بہتر (۷۲) بنائے اور میری امت تہتر (۷۳) فرقے بنائے گی جن میں سے صرف ایک ناجی ہوگا اور باقی سب ناری'' نبی اکرم ﷺ سے پوچھا گیا وہ ایک کون ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''جس پر میں اور میرے اصحاب چل رہے ہیں'' ❶ اسی لئے اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ میں قیامت کے روز ان کے اختلافات کا فیصلہ کر دوں گا۔

**دلائل کے باوجود اہل کتاب کی ہٹ دھرمی:** [آیت:۹۴-۹۷] قتادہ بن دعامہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''نہ میں شک کرتا ہوں نہ مجھے پوچھنے کی ضرورت ہے۔'' ❷ اس آیت میں امت کو ثابت قدم رہنے کی ترغیب دی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ نبی کی صفت کتب متقدمہ توریت وانجیل میں موجود تھی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جو لوگ نبی امی کی پیروی کرتے ہیں وہ اس بنا پر کہ آپ ﷺ کی صفات توریت وانجیل میں مکتوب پاتے ہیں لیکن اس کے باوجود کہ وہ نبی کی صداقت کو اس عمدگی کے ساتھ جانتے ہیں جس طرح اپنے بچوں کو پھر بھی اس صداقت کو چھپاتے ہیں تحریف وتبدیل انجیل میں کر دیتے ہیں۔ قیام حجت کے باوجود ایمان نہیں لاتے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ان پر حق کی حجت قائم ہو چکی ہے لیکن کیسا ہی ثبوت ان کو کیوں نہ ملے یہ اس وقت تک ایمان نہ لائیں گے جب تک کہ عذاب کو اپنی آنکھوں سے دیکھ نہ لیں گے۔ لیکن اس وقت ان کا ایمان لانا کچھ نفع بخش نہ ہوگا۔ قوم کے اسی درجہ پر پہنچ جانے کے بعد ہی موسیٰ علیہ السلام نے ان پر بددعا کی تھی کہ اے اللہ تعالیٰ! ان کے اموال فنا کر دے ان کے دلوں پر مہر لگا دے عذاب کے بغیر یہ نہ مانیں گے۔ اسی طرح فرمان باری تعالیٰ ہے کہ اگر ہم ان پر ملائکہ بھی نازل کر دیں اور مردے بھی ان سے بات کرنے لگیں اور ہر چیز ان کے لئے جمع کر دیں پھر بھی یہ ایمان لانے والے نہیں اور ان میں سے اکثر تو جانتے ہی نہیں ہیں۔

---

❶ ترمذی، کتاب الایمان، باب ما جاء فی افتراق ھذہ الأمة، ۲۶٤۱ وسندہ ضعیف، حاکم، ۱/ ۱۲۸، اس کی سند میں عبدالرحمٰن بن زیاد افریقی ضعیف راوی ہے۔ (التقریب، ۱/ ٤۸۰، رقم:۹۳۸)

❷ الطبری، ۱۵/ ۲۰۲ وسندہ ضعیف لارسالہ، مصنف عبدالرزاق، ۱۰۲۱۲ والتفسیر لہ ۱/ ۲۶۱ عن قتادہ مرسلاً۔



فَلَوْلَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَآ اِيْمَانُهَآ اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ ۭ لَمَّآ اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴿٩٨﴾

ترجمہ: چنانچہ کوئی بستی ایمان نہ لائی کہ ایمان لانا اس کو نافع ہوتا ہاں مگر یونس علیہ السلام کی قوم۔ جب وہ ایمان لے آئے تو ہم نے رسوائی کے عذاب کو دنیوی زندگی میں ان پر سے ٹال دیا اور ان کو ایک وقت خاص تک عیش دیا۔ [۹۸]

**عذاب دیکھ کر ایمان لانا قبول نہیں ہوتا مگر قوم یونس کو اللہ نے معاف کر دیا:** [آیت: ۹۸] امم سابقہ میں سے کوئی بھی امت ساری کی ساری ایمان نہیں لائی جس کی طرف کہ ہم نے اپنے پیغمبر بھیجے تھے بلکہ تم سے پہلے بھی اے محمد ﷺ جو رسول آیا ضرور اس کی تکذیب کی گئی۔ جیسا کہ قول باری تعالیٰ ہے کہ افسوس بندوں پر کہ رسول ان کے پاس آتا ہے تو اس کا مذاق اڑائے بغیر نہیں رہتے یا یہی کہتے ہیں کہ یہ تو جادوگر ہے یا یہ کہ مجنون ہے۔ ❶ جس قریہ میں بھی ہمارا کوئی نبی پہنچا تو وہاں کے خوشحالوں نے یہی کہا کہ ہم تو اپنے آباء واجداد کے نقش قدم پر چلیں گے۔

حدیث صحیح میں ہے کہ انبیا میرے سامنے پیش کیے گئے۔ کسی نبی کے ساتھ بڑی بڑی جماعتیں امتیوں کی تھیں اور کسی نبی کے ساتھ ایک ہی آدمی تھا اور کسی نبی کے ساتھ دو آدمی اور کسی کے ساتھ تو ایک بھی نہیں۔ پھر موسیٰ علیہ السلام کی امت کی کثرت کا ذکر فرمایا۔ پھر اپنی امت کی کثرت کا ذکر جس نے کہ مشرق و مغرب کو ڈھانپ لیا تھا۔ غرض یہ کہ قوم یونس علیہ السلام کے سوا کسی ملک کی قوم سب کی سب ایمان نہیں لائی یونس علیہ السلام کی قوم اہل نینوا تھے ان کا ایمان عذاب دکھائی دینے کے بعد ڈر کی بنا پر تھا۔ عذاب سے ڈرا کر اللہ تعالیٰ کا نبی قوم کے اندر سے باہر نکل گیا تھا۔ اب ان لوگوں کو سخت افسوس ہوا اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہی' اللہ تعالیٰ سے فریادوزاری کی' اپنے بچوں اور مویشیوں سب کو لے کر اللہ تعالیٰ کے سامنے آ کھڑے ہوئے کہ اللہ سے درخواست کی کہ جس عذاب کی نبی نے خبر دی ہے اور پھر ہم سے جدا ہو گیا ہے اس کو دور فرما دے اس وقت اللہ نے ان پر رحم کیا' عذاب جو سامنے آ چکا تھا ہٹ گیا۔ جیسا کہ اللہ پاک فرماتا ہے کہ قوم یونس جب ایمان لے آئی تو حیات دنیوی میں ان پر آیا ہوا عذاب ہم نے ہٹا لیا اور جیتے رہنے تک اس عذاب سے ہم نے انہیں بچا لیا۔ مفسرین کا اس میں اختلاف ہے کہ آیا صرف دنیوی عذاب ہٹا یا عذاب آخرت بھی ہٹ گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ صرف دنیا کا عذاب۔ کیونکہ آیت سے صرف اسی پر روشنی پڑتی ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ ہم نے نبی کو ایک لاکھ سے زیادہ آدمیوں کی طرف بھیجا تھا وہ ایمان لائے چنانچہ میعاد معینہ تک ہم نے انہیں مستفید فرمایا۔ یہاں ایمان کا لفظ مطلق ہے بلا قید ہے اور مطلق ایمان تو عذاب اخروی سے نجات دینے والا ہوتا ہے' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

قتادہ رحمہ اللہ نے اس آیت کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عذاب آ چکنے کے بعد کوئی قوم ایمان لائے تو نہیں چھوڑا جاتا ہے لیکن جب یونس علیہ السلام نے اپنی قوم کو چھوڑ دیا اور لوگ سمجھ گئے کہ اب عذاب سے نجات نہیں تو ان کے دلوں میں توبہ کے جذبات پیدا ہوئے۔ انہوں نے خراب کپڑے پہن کر اپنے کو بدحال بنا لیا۔ مویشیوں کا گروہ اور ان کے بچوں کا گروہ الگ الگ کیا۔ اپنے ساتھ بچوں جانوروں تک کو لے گئے چالیس دن تک فریادوزاری کی۔ اللہ نے ان کے خلوص نیت اور توبہ کی صداقت کو دیکھ کر آ کھڑا ہوا عذاب ان

❶ صحیح بخاری، کتاب الرقاق، باب یدخل الجنة سبعون الفا بغیر حساب ٦٥٤١؛ صحیح مسلم ٢٢٠۔

وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَاٰمَنَ مَنْ فِي الْاَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيْعًا ۭ اَفَاَنْتَ تُكْرِهُ النَّاسَ حَتّٰى يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿۹۹﴾ وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تُؤْمِنَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَيَجْعَلُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ قُلِ انْظُرُوْا مَاذَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَمَا تُغْنِي الْاٰيٰتُ وَالنُّذُرُ عَنْ قَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۰۱﴾ فَهَلْ يَنْتَظِرُوْنَ اِلَّا مِثْلَ اَيَّامِ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ قُلْ فَانْتَظِرُوْٓا اِنِّىْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ﴿۱۰۲﴾ ثُمَّ نُنَجِّيْ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كَذٰلِكَ ۚ حَقًّا عَلَيْنَا نُنْجِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۰۳﴾ ع

ع ۱۵

ترجمہ: اور اگر آپ کا رب چاہتا تو تمام روئے زمین کے لوگ سب کے سب ایمان لے آتے سو کیا آپ لوگوں پر زبردستی کر سکتے ہیں جس میں وہ ایمان ہی لے آئیں۔[۹۹] حالانکہ کسی شخص کا ایمان لانا بدون اللہ کے حکم کے ممکن نہیں۔ اور اللہ تعالیٰ بے عقل لوگوں پر گندگی واقع کر دیتا ہے۔[۱۰۰] آپ کہہ دیجئے کہ تم غور کرو کہ کیا کیا چیزیں ہیں آسمانوں میں اور زمین میں اور جو لوگ ایمان نہیں لاتے ان کو دلائل اور دھمکیاں کچھ فائدہ نہیں پہنچاتیں۔[۱۰۱] سو وہ لوگ صرف ان لوگوں کے سے واقعات کا انتظار کر رہے ہیں جو ان سے پہلے گزر چکے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ اچھا تو تم انتظار میں رہو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں ہوں۔[۱۰۲] پھر ہم اپنے پیغمبروں کو اور ایمان والوں کو بچا لیتے تھے ہم اسی طرح سب ایمان والوں کو نجات دیا کرتے ہیں یہ ہمارے ذمہ ہے۔[۱۰۳]

پر سے ہٹا دیا۔ قوم یونس ارض موصل میں نینویٰ کی رہنے والی تھی۔ ❶ ابن مسعود رضی اللہ عنہ ﴿ لَوْلَا كَانَتْ ﴾ کو ﴿ هَلَّا كَانَتْ ﴾ پڑھتے ہیں۔ غرض یہ کہ یہ عذاب ان کے سروں پر اس طرح منڈلا رہا تھا جیسے تاریک رات میں بادل کے ٹکڑے یہ لوگ اپنے ایک عالم کے پاس گئے کہ ہمیں ایک دعا لکھ دیجئے کہ جس کی برکت سے عذاب ٹل جائے۔ اس نے یہ دعا لکھ دی تھی (يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ يَا حَيُّ مُحْيِ الْمَوْتٰى يَا حَيُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ) چنانچہ عذاب ٹل گیا یہ تمام قصہ سورۂ صافات میں ان شاء اللہ بیان ہوگا۔

**ہدایت وضلالت اللہ کے اختیار میں:** [ آیت:۹۹-۱۰۳ ] اللہ پاک فرماتا ہے کہ اے پیغمبر! اگر اللہ چاہتا تو سب کے سب ایمان لے آتے۔ لیکن اللہ جو کچھ کرتا ہے اس میں حکمت ہوتی ہے۔ اللہ کی مرضی ہوتی تو سب ایک ہی خیال کے ہوتے لیکن لوگ مختلف الرائے ہیں۔ صحیح رائے پردہ ہیں جن پر اللہ کا رحم ہے اور ان کی فطرت بھی ایسی ہی بنائی ہے۔ اللہ کی یہ بات پوری ہو کر رہے گی کہ میں جہنم کو جنات اور انسانوں سے بھر دوں گا۔ اگر سب کے سب ہدایت یافتہ ہوتے تو ایمان کیا بے معنی سی بات ہو کر نہ رہ جاتا۔ اللہ فرماتا ہے کہ کیا تم مجبور کر کے انہیں مؤمن بنانا چاہتے ہو نہ یہ تم پر واجب ہے نہ تمہارے لئے سزاوار ہے اور اللہ جس کو چاہے گمراہ کرے اور جس کو چاہے ہدایت دے۔ تم ان پر افسوس کر کے اپنا دل نہ کڑھاؤ۔ اس خیال کے تحت کہ وہ ایمان نہیں لا رہے ہیں کیا تم اپنی جان ہلاک کر دو گے۔ تم اپنی طاقت سے کسی کو راستی پر نہیں لا سکتے تمہارا کام تو صرف تبلیغ کر دینا ہے پھر ان سے نمٹنا ہم کو ہے۔ تم فقط ناصح ہو نصیحت کر دو سمجھا دو۔ اس کے بعد تم ذمہ دار نہیں یہ آیتیں اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ اللہ اپنے ارادہ کا آپ فاعل ہے' کوئی ایمان =

❶ الطبری، ۱۵/ ۲۰۷۔

قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنْ كُنْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْ دِيْنِيْ فَلَاۤ اَعْبُدُ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ اَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰىكُمْ ۖۚ وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۙ﴿۱۰۴﴾ وَاَنْ اَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۱۰۵﴾ وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ ۚ فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ؕ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۰۷﴾

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو! اگر تم میرے دین کی طرف سے شک میں ہو تو میں ان معبودوں کی عبادت نہیں کرتا جن کی تم اللہ کو چھوڑ کر عبادت کرتے ہو لیکن ہاں اس معبود کی عبادت کرتا ہوں جو تمہاری جان قبض کرتا ہے اور مجھ کو یہ حکم ہوا ہے کہ میں ایمان لانے والوں میں سے ہوں۔[۱۰۴] اور یہ کہ اپنے آپ کو اس دین کی طرف اس طرح متوجہ رکھنا کہ اور سب طریقوں سے علیحدہ ہو جائے اور کبھی مشرک مت بننا[۱۰۵] اور اللہ کو چھوڑ کر ایسی چیز کی عبادت مت کرنا جو تجھ کو نہ کوئی نفع پہنچا سکے اور نہ کوئی ضرر پہنچا سکے۔ پھر اگر ایسا کیا تو تم اس حالت میں حق ضائع کرنے والوں میں سے ہو جاؤ گے[۱۰۶] اور اگر تم کو اللہ تعالیٰ کوئی تکلیف پہنچائے تو بجز اس کے اور کوئی اس کو دور کرنے والا نہیں ہے۔ اور اگر وہ تم کو کوئی راحت پہنچانا چاہے تو اس کے فضل کا کوئی ہٹانے والا نہیں وہ اپنا فضل اپنے بندوں میں سے جس پر چاہیں مبذول فرما دیں۔ اور وہ بڑی مغفرت بڑی رحمت والے ہیں۔[۱۰۷]

= نہیں لا سکتا اللہ کی مرضی کے بغیر۔ عقل سے کام نہ لینے والے گمراہ کر دیئے جاتے ہیں۔ اللہ پاک ہدایت کرنے اور نہ کرنے کے بارے میں عدل پر ہے۔

**آفاق میں اللہ کی قدرت کی نشانیاں:** اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی رہنمائی فرما رہا ہے کہ ساری کائنات میں ہماری جو نشانیاں جیسے آسمان، ستارے، سیارے، شمس وقمر، لیل ونہار پھیلی ہوئی ہیں، ان پر نظر بصیرت ڈالو کہ رات میں دن اور دن میں رات کیسے داخل ہو جاتی ہے۔ کبھی دن بڑا اور کبھی رات بڑی۔ آسمان کی بلندی اور پھیلاؤ، ستاروں سے اس کی زیب وزینت آسمان سے پانی برسنا، زمین کا سوکھ جانے کے بعد پھر زندہ و سرسبز ہو جانا۔ درختوں میں پھل پھول کلیاں پیدا ہونا مختلف نباتات کا اگنا۔ مختلف نوع کے جانور، ان کی شکلیں الگ الگ ان کے رنگ ان کے افادات سب الگ الگ۔ پہاڑ چٹیل میدان۔ جنگل، باغ، آبادیاں، اور ویرانے، سمندر کی تہہ کے عجائبات، موجیں، ان کے مدوجزر، اس کے باوجود سفر کرنے والوں کے لئے سمندر کا مسخر ہو جانا، جہازوں کا چلنا یہ سب اللہ قادر کی نشانیاں ہیں جس کے سوا کوئی دوسرا اللہ ہے ہی نہیں۔ لیکن افسوس کہ یہ ساری نشانیاں کافروں کے غور وفکر کا کچھ بھی سبب نہیں بنتیں۔ اللہ کی دلیل ثابت چکی ہے، ایمان نہیں لاتے ہیں نہ لائیں یہ لوگ تو انہی عذاب کے دنوں کا انتظار کر رہے ہیں جس سے سابقہ پہلے کی قوموں کو پڑا تھا۔ اے نبی! کہہ دو کہ وقت کا انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتا ہوں اور جب ختم انتظار پر عذاب آ جائے گا تو پھر ہم اپنے رسولوں کو بچا لیں گے اور ان کی امت کو بھی اور پیغمبروں کا انکار کرنے والوں کو ہلاک کر دیں گے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے

قُلْ يَآيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ۚ وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِوَكِيْلٍ ﴿١٠٨﴾ وَاتَّبِعْ مَا يُوْحٰٓى اِلَيْكَ وَاصْبِرْ حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿١٠٩﴾

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو! تمہارے پاس حق تمہارے رب کی طرف سے پہنچ چکا ہے سو جو شخص راہ راست پر آ جائے گا سو وہ اپنے واسطے راہ راست پر آئے گا اور جو شخص بے راہ رہے گا تو اس کا بے راہ ہونا اسی پر پڑے گا۔ اور میں تم پر مسلط نہیں کیا گیا۔[۱۰۸] اور آپ اس کا اتباع کرتے رہیے جو کچھ آپ کے پاس وحی بھیجی جاتی ہے اور صبر کیجئے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ فیصلہ کر دیں گے۔ اور وہ سب فیصلہ کرنے والوں میں اچھے ہیں۔[۱۰۹]

ذمے لے لیا ہے کہ مؤمنین کو بچالے جیسے کہ نیکو کاروں پر رحمت اپنے ذمہ لے لی ہے۔ بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ کی کتاب لوح محفوظ جو عرش پر ہے اس میں مکتوب ہے کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب ہے۔'' ❶

**معبود حقیقی کا تعارف اور دین حنیف:** [آیت:۱۰۴۔۱۰۷] اللہ پاک نبی ﷺ سے فرماتا ہے کہ اے نبی! سنا دو کہ میں دین حنیف جو لایا ہوں، جس کی وحی مجھ پر اتری ہے اگر اس کی صحت میں بہر حال تمہیں شک ہو تو میں تو تمہارے معبودوں کی کبھی پرستش نہ کروں گا۔ میں اللہ واحد لاشریک کا بندہ ہوں جو تمہیں موت دیتا ہے اور جس نے زندگی دی تھی۔ یقیناً تم سب کو اسی کی طرف جانا ہے۔ فرض کرو کہ درحقیقت تمہارے معبود حق ہیں تو ان سے کہو کہ مجھے نقصان پہنچائیں۔ یادرکھو کہ ان میں مضرت و نفع پہنچانے کی کوئی قدرت نہیں ہے، نفع و ضرر تو اللہ لاشریک کے ہاتھ میں ہے۔ اے نبی! کفار سے اعراض کر کے باخلاص تمام اللہ کی عبادت میں لگ جاؤ، شرک کی طرف ذرا بھی نہ جھکنا۔ اگر مضرت و نقصان کے اندر اللہ تمہیں گھیر لے تو کون اس گھیرے سے تم کو باہر نکال سکتا ہے۔ نفع و ضرر، خیر و شر تو اللہ کی طرف راجع ہے۔

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ''عمر بھر خیر کے طالب رہو اور اللہ کے نعمات کو در پیش رکھو اللہ کی رحمتوں کی ہوائیں جس خوش نصیب کو پہنچ گئیں تو پہنچ گئیں۔ وہ جس کو چاہے رحمت سے سرفراز فرمائے اور اللہ پاک سے درخواست کرو کہ تمہاری عیب پوشی کرتا رہے ❷ اور تمہیں آفات زمانہ اور آفات نفس سے امن میں رکھے وہ غفور الرحیم ہے کیسا ہی گناہ کیوں نہ ہو، توبہ کرلو حتی کہ شرک کر کے بھی توبہ کرلو تو وہ قبول کرلے۔''

**نافرمان اپنا ہی نقصان کرتا ہے:** [آیت:۱۰۸۔۱۰۹] اللہ پاک نبی ﷺ سے فرماتا ہے کہ لوگوں سے کہہ دو کہ اللہ کے پاس سے جو کچھ وحی آئی ہے وہ حق ہے اس میں ذرہ بھر بھی شبہ نہیں جس نے ہدایت پائی اور اتباع کی اس کا فائدہ آپ اس کو پہنچے گا اور جو ہدایت حاصل نہ کرے اس کا وبال اس کی اپنی جان پر ہے۔ میں کوئی اللہ کا فوجدار نہیں کہ زبردستی تم کو مؤمن بناؤں۔ میں تو اللہ کے عذاب سے صرف ڈرانے والا ہوں ہدایت دینا اللہ کا کام ہے۔ اے نبی! تم آپ وحی کی پیروی کرو اللہ کی وحی کو مضبوطی سے پکڑے رہو جو تمہاری مخالفت کر رہے ہیں اس پر صبر کرو۔ حتی کہ اللہ کا حکم فیصل آ جائے۔ وہ خیر الحاکمین ہے۔

❶ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ ﴿ویحذرکم اللہ نفسه﴾ ۷۴۰۴؛ صحیح مسلم ۲۷۵۱۔

❷ شعب الایمان، ۱۱۲۱ وسندہ ضعیف، المعجم الکبیر ۷۲۰، اس کی سند میں عیسیٰ بن موسیٰ بن ایاس ضعیف راوی ہے۔(الجرح والتعدیل، ۶/ ۲۸۵)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓرٰ ۟ كِتٰبٌ اُحْكِمَتْ اٰيٰتُهٗ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ خَبِيْرٍ ۙ۝۱ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ اِنَّنِيْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ ۝۲ۙ وَّاَنِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ يُمَتِّعْكُمْ مَّتَاعًا حَسَنًا اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى وَّيُؤْتِ كُلَّ ذِيْ فَضْلٍ فَضْلَهٗ ؕ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ كَبِيْرٍ ۝۳ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝۴

**ترجمہ:** شروع کرتا ہوں میں اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحمت والے ہیں

الٓر یہ ایک ایسی کتاب ہے کہ اس کی آیتیں محکم کی گئی ہیں پھر صاف صاف بیان کی گئیں ہیں ایک حکیم باخبر کی طرف سے۔[۱] یہ کہ اللہ کے سوا کسی کی عبادت مت کرو۔ میں تم کو اللہ کی طرف سے ڈرانے والا ہوں اور بشارت دینے والا ہوں[۲] اور یہ کہ تم لوگ اپنے گناہ اپنے رب سے معاف کراؤ پھر اس کی طرف متوجہ رہو وہ تم کو وقت مقرر تک خوش عیشی دے گا اور ہر زیادہ عمل کرنے والے کو زیادہ ثواب دے گا۔ اور اگر تم لوگ اعراض کرتے رہو تو مجھ کو تمہارے لئے ایک بڑے دن کے عذاب کا اندیشہ ہے۔[۳] تم کو اللہ ہی کے پاس جانا ہے۔ اور وہ ہر شے پر پوری قدرت رکھتا ہے۔[۴]

تفسیر سورۂ ہود یہ سورت مکی ہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے سوال کیا کہ آپ کو کس چیز نے بوڑھا بنا دیا۔ آپ نے فرمایا کہ ''سورۂ ہود' واقعہ' مرسلات، عم یتساء لون' اور اذا الشمس کورت نے۔'' ❶ دوسری روایت میں ہے کہ ''ہود اور اس کی ساتھ والی سورتیں اور حاقہ نے۔'' ❷

# تفسیر سورۂ ہود

**توحید سے اعراض عذاب کا سبب:** [آیت:۱-۴] سورۂ بقرہ میں حروف ہجا پر بحث گزر چکی ہے۔ اس کے اعادہ کی یہاں ضرورت نہیں۔ اس لئے الٓر پر روشنی نہیں ڈالی جاتی۔ اللہ کی آیتیں محکم ہیں ﴿فُصِّلَتْ﴾ کے معنی ہیں کہ صورۃً و معنی یہ آیتیں کامل ہیں۔ یہ اللہ حکیم وخبیر کی طرف سے نازل شدہ ہیں وہ اقوال میں حکیم ہے اور نتائج امور میں خبیر ہے۔ حکم دیا جاتا ہے کہ اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو۔ اس سے پہلے بھی جس کسی رسول کی طرف ہم نے وحی بھیجی تو یہی کہ میں اکیلا اللہ ہوں پرستش میری ہی کرو۔ ہم نے ہر قوم میں پیغمبر بھیجا ہے کہ عبادت صرف اللہ کی کرو اور بتوں کی پرستش سے بچو۔ میں تمہیں دوزخ سے ڈراتا بھی ہوں اور جنت کی بشارت بھی دیتا ہوں۔

حدیث صحیح میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے صفا پہاڑی پر چڑھ کر قریش کے قبیلوں کو آواز دی تھوڑی ہی دیر میں یکے بعد =

---

❶ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة الواقعة ٣٢٩٧ وهو صحيح، مسند البزار، ١/ ١٧٠؛ حاكم، ٢/ ٣٤٤؛

❷ مجمع الزوائد، ٧/ ٣٧؛ طبرانی ٥٨٠٤ اس کی سند میں سعید بن سلام العطار سخت ضعیف راوی ہے (المیزان، ٢/ ١٤١، رقم: ٣١٩٥) لہٰذا یہ روایت مردود ہے۔

اَلَآ اِنَّهُمْ يَثْنُوْنَ صُدُوْرَهُمْ لِيَسْتَخْفُوْا مِنْهُ ۭ اَلَا حِيْنَ يَسْتَغْشُوْنَ ثِيَابَهُمْ ۙ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۚ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ⑤

ترجمہ: یاد رکھو وہ لوگ دہرا کئے دیتے ہیں اپنے سینوں کو تا کہ اپنی باتیں اللہ سے چھپا سکیں یاد رکھو کہ وہ لوگ جس وقت اپنے کپڑے لپیٹتے ہیں وہ اس وقت بھی سب جانتا ہے جو کچھ چپکے چپکے باتیں کرتے ہیں اور جو کچھ وہ ظاہر باتیں کرتے ہیں۔ بالیقین وہ دلوں کے اندر کی باتیں جانتا ہے۔[۵]

= دیگرے سب جمع ہو گئے۔ آپ نے فرمایا کہ ''اے قبیلہ قریش اگر میں تمہیں خبر دوں کہ صبح ہوتے ہوتے دشمن تم پر حملہ کرنے کے لئے آ پہنچنے والا ہے تو میری بات تم سچ مانو گے کہ نہیں؟'' سب نے یک زبان ہو کر کہا' ہمیں تو کبھی تجربہ نہیں ہوا کہ تم نے کوئی بات جھوٹ موٹ کہہ دی ہو۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا ''سنو! میں اللہ کے عذاب شدید سے تمہیں آگاہ کر دیتا ہوں۔ ❶ کہ وہ تمہیں آ لینے والا ہی ہے اب بھی اللہ سے معافی مانگ لو توبہ کر لو وہ اللہ تمہارے ساتھ اچھا برتاؤ کرے گا اور ہر صاحب فضل کو اپنے فضل سے بہرہ ور فرمائے گا وہ دنیا میں تمہارے ساتھ اچھا سلوک کرے گا اور دار آخرت میں بھی جو بھی مرد و عورت بشرطیکہ ایمان لے آئے ہم اسے مرنے کے بعد حیات طیبہ کے ساتھ اٹھائیں گے۔''

رسول اللہ ﷺ نے سعد رضی اللہ عنہ سے کہا کہ ''اگر تم کسی پر کچھ خرچ کرو اور تمہاری نیت خالص لوجہ اللہ ہے تو یقیناً اس کا اجر پاؤ گے حتی کہ جو اپنی عورت کو کھلاتے ہو اس کا بھی اجر تمہیں ملے گا۔ ❷ جس نے برا عمل کیا اس پر ایک گناہ لکھ دیا گیا اور جس نے ایک نیکی کی اس پر دس اجر لکھ دیئے گئے۔ اگر دنیا میں ایک عمل بد کی اس کو سزا دی گئی ہو تو اس کے دس حسنات اس کے حق میں باقی رہتے ہیں اور اگر دنیا میں اسے سزا نہ دی گئی ہو تو اس کے دس حسنات میں سے ایک نیکی سوخت ہو جاتی ہے اور اسکے نو حسنات اسی کے حق میں باقی رہتے ہیں۔'' پھر فرمایا کہ وہ شخص بڑے خسارے میں رہا کہ اس کی اکائیاں اس کے ہر عشرہ پر غالب آ جاتی ہوں۔ اگر تم روگردانی کرو گے تو مجھے تم پر عذاب قیامت کا خوف ہے۔ یہ اس شخص کے لئے جو اوامر الٰہی سے منہ پھیرتا ہے رسولوں کی تکذیب کرتا ہے۔ تو یقیناً قیامت کے روز عذاب سے دوچار ہو گا۔ تمہاری بازگشت اللہ کی طرف ہے وہ اپنے اولیا پر احسان کرنے اور اعدا کو سزا دینے پر قادر ہے اور اعادۂ خلق پر قادر ہے۔ یہ زبردست تنبیہ ہے جیسا کہ اس سے پہلے ترغیب دی گئی تھی۔

اللہ تعالیٰ راز کی تمام باتوں کو جانتا ہے: [آیت:۵] ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ لوگ کھلے آسمان کے سامنے بول و براز کرنے اور صحبت کرنے سے بچتے تھے۔ تو اللہ نے یہ آیت اتاری۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ﴿يَثْنُوْنَ﴾ کو (تَثْنُوْنِی) پڑھا ہے تو ابن جعفر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ (تَثْنُوْنِی صُدُوْرُهُمْ) کا کیا مطلب ہے؟ تو آپ نے کہا کہ وہ آدمی جو کہ صحبت کرتے ہوئے شرم اختیار کرتا ہے یا خلوت کرنے میں بھی اس کو شرم دامن گیر ہوتی ہے۔ چنانچہ یہ آیت اتری۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ لوگ کھلے آسمان کے نیچے خلوت کرنے اور صحبت کرنے سے شرم کرتے تھے ❸ اور اپنے رخ پھیر لیتے تھے' خصوصاً اس وقت جب کہ رات کو بستر اوڑھ کر لیٹ جاتے' اور اپنے سر ڈھانک لیتے۔ ❹ ان کا خیال یہ تھا کہ اگر ہم مکان میں رہ کر یا کپڑا اوڑھ کر کسی برے کام کا ارتکاب کریں تو اللہ سے اپنے گناہ کو

❶ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة الشعراء باب ﴿وانذر عشیرتك الاقربین......﴾ ٤٧٧٠؛ صحیح مسلم ٢٠٧۔
❷ صحیح بخاری، کتاب الوصایا، باب ان یترك ورثته اغنیاء خیر من ان یتكففوا الناس ٢٧٤٢؛ صحیح مسلم ١٦٢٨۔
❸ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة هود باب ﴿الا انهم یثنون صدورهم لیستخفوا منه......﴾ ٤٦٨١، ٤٦٨٢۔
❹ ایضًا، ٤٦٨٣۔

چھپا سکتے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ وہ رات کی تاریکی میں سوتے وقت کپڑا اوڑھ لیتے ہیں۔ لیکن کوئی چھپائے کہ ظاہر کرے اللہ تعالیٰ واقف رہتا ہے۔ حتیٰ کہ انسان کے دل کی نیت اور ضمیر کے ارادوں اور بھیدوں کو بھی جانتا ہے۔ سبعہ معلقات کا مشہور شاعر زہیر کہتا ہے:

فلا تكتمن اللّٰه مافى قلوبكم ليخفى ومهما يكتم الله يَعلَمُ

يؤخر فيوضع فى كتاب فيدخر ليوم الحساب او يعجل فينقم

''تم اپنے دلوں کی مخفی بات کو اللہ سے چھپانے کی کوشش نہ کرو اللہ ضرور جان لیتا ہے۔ وہ عمل جمع رہے گا اور نامۂ اعمال میں یوم قیامت کے لئے محفوظ رہے گا ورنہ جلدی سزا دی گئی تو دنیا ہی میں سزا دے دی جائے گی۔''

اس زمانہ جاہلیت کے شاعر نے بھی وجودِ صانع کا اعتراف کیا ہے اور یہ بھی کہ وہ جزئیات سے بھی واقف ہے، معاد ہے، جزا ہے، نامۂ اعمال ہیں، یوم قیامت ہے۔ کہتے ہیں کہ کسی مشرک نے نبی ﷺ کے سامنے سے جاتے وقت اپنا منہ موڑ لیا اور سر ڈھانک لیا تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری۔ لیکن اس بات کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرنا زیادہ اولیٰ ہے۔ یعنی اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے چھپنا چاہتے ہیں۔ کیونکہ اس کے بعد ہی آتا ہے ﴿اَلَا حِيْنَ يَسْتَغْشُوْنَ ثِيَابَهُمْ﴾ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اَلَآ اِنَّهُمْ تَثْنُوْنِیْ صُدُوْرُهُمْ پڑھا ہے۔ اس کے معنی بھی قریب قریب وہی ہیں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللہ تعالیٰ کے فضل سے گیارہواں پارہ ختم ہوا۔



# فہرست

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ؕ كُلٌّ فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّكَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَآءِ لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ وَلَئِنْ قُلْتَ اِنَّكُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ مِنْۢ بَعْدِ الْمَوْتِ لَيَقُوْلَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَلَئِنْ اَخَّرْنَا عَنْهُمُ الْعَذَابَ اِلٰٓى اُمَّةٍ مَّعْدُوْدَةٍ لَّيَقُوْلُنَّ مَا يَحْبِسُهٗ ؕ اَلَا يَوْمَ يَاْتِيْهِمْ لَيْسَ مَصْرُوْفًا عَنْهُمْ وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ ع

ترجمہ: زمین پر چلنے پھرنے والے جتنے جاندار ہیں سب کی روزیاں اللہ تعالیٰ پر ہیں وہی ان کے رہنے سہنے کی جگہ کو جانتا ہے اور اس کے سونپے جانے کی جگہ کو بھی سب کچھ واضح کتاب میں موجود ہے۔[۶] اللہ ہی وہ ہے جس نے چھ دن میں آسمان وزمین کو پیدا کیا اور اس کا عرش پانی پر تھا تا کہ وہ تمہیں آزمائے کہ تم میں سے اچھے عمل والا کون ہے' اگر تو ان سے کہے کہ تم لوگ مرنے کے بعد اٹھا کھڑے کئے جاؤ گے تو کافر لوگ پلٹ کر جواب دیں گے کہ یہ تو نرا صاف صاف جادو ہی ہے۔[۷] اور اگر ہم ان سے عذاب کو گنی چنی مدت تک کے لئے پیچھے ڈال دیں تو یہ ضرور پکار اٹھیں گے کہ عذاب کو کونسی چیز روکے ہوئے ہے سنو جس دن وہ ان کے پاس آئے گا پھر ان سے ٹلنے والا نہیں پھر تو جس کی ہنسی اڑا رہے تھے وہ انہیں پر الٹ پڑے گا۔[۸]

**اللہ تعالیٰ تمام مخلوقات کا کفیل اور ذمہ دار ہے:** [آیت:۶۔۸] اللہ تعالیٰ ساری مخلوقات جو چھوٹی بڑی یا خشکی وتری میں ہیں ان سب کے رزق کا ذمہ دار ہے۔ وہی ان کے چلنے پھرنے آنے جانے اور ٹھہرنے رہنے سہنے اور جائے موت اور رحم میں رہنے کی جگہ کو جانتا ہے۔ ابن ابی حاتم رحمہ اللہ علیہ نے اس جگہ مفسرین کے اقوال ذکر کئے ہیں' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔ یہ تمام ماجرا اس کتاب میں جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہے لکھا ہوا ہے۔ اور وہی کتاب اس کی تفصیل بیان کرتی ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا طٰٓئِرٍ يَّطِيْرُ بِجَنَاحَيْهِ اِلَّآ اُمَمٌ اَمْثَالُكُمْ مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ﴾ الخ ❶ یعنی روئے زمین پر چلنے والے جانور اور پرندے جو اپنے پروں سے اڑتے ہیں' سب کے سب تمہاری جیسی ہی امتیں ہیں ہم نے کتاب میں کوئی چیز لکھنے سے نہیں چھوڑی یہ سب کے سب اپنے رب کی طرف اکٹھے ہوں گے۔ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ﴾ الخ ❷ یعنی غیب کی کنجیاں بھی اسی کے پاس ہیں اور انہیں اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ جو کچھ دریا اور جنگل میں ہے اسے بھی وہی جانتا ہے اور جو پتہ جھڑتا ہے اس کے علم میں ہے زمین کی تاریکیوں میں کوئی دانہ اور تر وخشک میں کوئی چیز بھی ایسی نہیں جو اس کے علم میں نہ ہو۔

**اللہ تعالیٰ کی بعض نشانیوں اور عرش کا بیان:** اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے کہ اسے ہر چیز پر قدرت ہے آسمان وزمین کو اس نے صرف چھ دن میں پیدا کیا ہے اس سے پہلے اس کا عرش کریم پانی کے اوپر تھا۔ مسند احمد میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اے بنو تمیم! تم

❶ ٦/ الانعام:٣٨۔ ❷ ٦/ الانعام:٥٩۔

خوش خبری قبول کرو" انہوں نے کہا خوش خبریاں تو آپ نے سنا دیں اب کچھ دلوایئے۔ آپ نے فرمایا "اے اہل یمن تم قبول کرو۔" انہوں نے کہا ہاں ہمیں قبول ہے مخلوق کی ابتدا تو ہمیں سنایئے کہ کس طرح ہوئی؟ آپ ﷺ نے فرمایا "سب سے پہلے اللہ تعالیٰ تھا اس کا عرش پانی کے اوپر تھا۔ اس نے لوح محفوظ میں ہر چیز کا تذکرہ لکھا۔" راوی حدیث حضرت عمران رضی اللہ عنہ کہتے ہیں حضور ﷺ نے اتنا ہی فرمایا تھا جو کسی نے آ کر مجھے خبر دی کہ تیری اونٹنی زانو کھلوا کر بھاگ گئی۔ میں اسے ڈھونڈنے چلا گیا۔ پھر مجھے معلوم نہیں کہ کیا بات ہوئی؟ یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔ ایک روایت میں ہے "اللہ تھا اور اس سے پہلے کچھ نہ تھا" ایک روایت میں ہے "اس کے ساتھ کچھ نہ تھا اس کا عرش پانی پر تھا اس نے ہر چیز کا تذکرہ لکھا پھر آسمان و زمین کو پیدا کیا۔" ❶ مسلم کی حدیث میں ہے "زمین و آسمان کی پیدائش سے پچاس ہزار سال پہلے اللہ تعالیٰ نے مخلوقات کی تقدیر لکھی اس کا عرش پانی پر تھا۔" ❷ صحیح بخاری میں اس آیت کی تفسیر کے موقع پر ایک حدیث قدسی لائے ہیں کہ "اے انسان تو میری راہ میں خرچ کر میں تجھے دوں گا اور فرمایا اللہ کا ہاتھ پُر ہے۔ دن رات کا خرچ اس میں کوئی کمی نہیں لاتا خیال تو کرو کہ آسمان و زمین کی پیدائش سے اب تک کتنا خرچ کیا ہو گا لیکن تاہم اس کے داہنے ہاتھ میں جو تھا وہ کم نہیں ہوتا۔ اس کا عرش پانی پر تھا اس کے ہاتھ میں میزان ہے جھکاتا ہے اور اونچا کرتا ہے" ❸ مسند میں ہے ابورزین لقیط بن عامر بن منفق عقیلی رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے سوال کیا کہ مخلوق کی پیدائش کرنے سے پہلے ہمارا پروردگار کہاں تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا "عماء میں نیچے بھی ہوا اوپر بھی ہوا پھر عرش کو اس کے بعد پیدا کیا۔" یہ روایت ترمذی کتاب التفسیر میں بھی ہے سنن ابن ماجہ میں بھی ہے۔ ❹ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ اسے حسن کہتے ہیں۔ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ کسی چیز کو پیدا کرے اس سے پہلے عرش اللہ پانی پر تھا۔ وہب ضمرہ قتادہ ابن جریر رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ بھی یہی کہتے ہیں۔ قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ بتلاتا ہے کہ آسمان و زمین کی پیدائش سے پہلے ابتدائے مخلوق کس طرح ہوئی۔ ربیع بن انس کہتے ہیں اس کا عرش پانی پر تھا جب آسمان و زمین کو پیدا کیا تو اس پانی کے دو حصے کر دیئے نصف عرش کے نیچے یہی بحر مسجور ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں بوجہ بلندی کے عرش کو عرش کہا جاتا ہے۔ سعد طائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عرش سرخ یاقوت کا ہے محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اللہ اسی طرح تھا جس طرح اس نے اپنے نفس کریم کا وصف کیا اس لئے کہ کچھ نہ تھا پانی تھا اس پر عرش تھا عرش پر ذوالجلال والاکرام (**ذو العزت و السلطان ذو الملك و القدرة ذو العلم و الرحمة و النِّعْمَةِ**) تھا جو چاہے کر گزرنے والا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے بارے میں سوال ہوا کہ پانی کس چیز پر تھا۔ آپ نے فرمایا کہ ہوا کی پیٹھ پر۔ ❺

**انسان کی پیدائش کا مقصد خالق کی عبادت کرنا ہے:** پھر فرماتا ہے کہ آسمان و زمین کی پیدائش تمہارے نفع کے لئے ہے اور تم اس لئے ہو کہ اسی ایک خالق کی عبادت کرو اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔ یاد رکھو تم بیکار پیدا نہیں کئے گئے۔ آسمان و زمین اور ان کے درمیان کی چیزیں باطل پیدا نہیں کیں۔ یہ گمان تو کافروں کا ہے اور کافروں کے لئے آگ کی ویل ہے۔ ❻ اور آیت میں ہے

---

❶ صحیح بخاری، کتاب بدء الخلق، باب ما جاء فی قول اللہ تعالی ﴿وهو الذی یبدؤ الخلق ثم یعیده وهو أهون علیه......﴾ ۳۱۹۱، ۱۴۱۸؛ احمد ۴/ ۴۳۱؛ ابن حبان ۶۱۴۲۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب القدر، باب حجاج آدم وموسی صلی اللہ علیهما ۲۶۵۳؛ احمد، ۲/ ۱۶۹؛ ابن حبان ۶۱۳۸۔ ❸ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة هود باب قوله ﴿وكان عرشه علی الماء﴾ ۴۶۸۴؛ صحیح مسلم ۹۹۳؛ مسند حمیدی ۱۰۶۸۔

❹ احمد، ۴/ ۱۲ ترمذی، کتاب تفسیر القرآن، باب ومن سورة هود ۳۱۰۹ وسنده حسن، ابن ماجه ۱۸۲؛ ابن حبان ۶۱۴۱۔

❺ حاکم، ۲/ ۳۴۱، وسنده ضعیف۔ ❻ ۳۸/ ص: ۲۷۔

﴿ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا ﴾ ❶ کیا تم یہ سمجھ بیٹھے ہو کہ ہم نے تمہیں عبث پیدا کیا ہے اور تم ہماری طرف لوٹائے نہ جاؤ گے؟ اللہ جو سچا مالک ہے وہی حق ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ عرش کریم کا رب ہے۔ اور آیت میں ہے انسانوں اور جنوں کو میں نے صرف اپنی عبادت کے لئے ہی پیدا کیا ہے۔ ❷ وہ تمہیں آزما رہا ہے کہ تم میں سے اچھے عمل والے کون ہیں، یہ نہیں فرمایا کہ زیادہ عمل والے کون ہیں؟ اس لئے کہ عمل حسن وہ ہوتا ہے جس میں خلوص ہو اور شریعت محمدیہ کی تابعداری ہو۔ ان دونوں باتوں میں سے اگر ایک بھی نہ ہو تو وہ عمل بے کار اور غارت ہے۔

**مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونا:** پھر فرماتا ہے کہ اے نبی! اگر آپ انہیں کہیں کہ تم مرنے کے بعد بھی جینے والے ہو جس خالق نے تمہیں پہلی بار پیدا کیا ہے وہ دوبارہ بھی پیدا کرے گا تو صاف کہہ دیں گے کہ ہم اسے نہیں مانتے۔ حالانکہ قائل بھی ہیں کہ زمین آسمان کا پیدا کرنے والا اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ ❸ ظاہر ہے کہ شروع جس پر گراں نہ گزرا اس پر دوبارہ کی پیدائش کیسے گراں گزرے گی؟ یہ تو بہ نسبت اول بار کے بہت ہی آسان ہے۔ اللہ کا فرمان ہے ﴿ وَهُوَ الَّذِيْ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ وَهُوَ اَهْوَنُ عَلَيْهِ ﴾ ❹ اسی نے پہلی پیدائش شروع میں کی وہی دوبارہ پیدائش کرے گا اور یہ تو اس پر نہایت ہی آسان ہے اور آیت میں ہے کہ تم سب کا بنانا اور مار کر جلا دینا مجھ پر ایسا ہی ہے جیسا ایک کا ❺ لیکن یہ لوگ اسے نہیں مانتے تھے اور اسے کھلے جادو سے تعبیر کرتے تھے۔ کفر و عناد سے اس قول کو جادو کا اثر خیال کرنے لگ جاتے تھے۔

پھر فرماتا ہے کہ اگر ہم عذاب و پکڑ کو ان سے کچھ مقرر مدت تک کے لئے مؤخر کر دیں تو یہ اسے نہ آنے والا جان کر جلدی مچانے لگتے ہیں کہ عذاب ہم سے مؤخر کیوں ہو گئے؟ ان کے دل میں کفر و شرک اس طرح بیٹھ گیا ہے کہ اس سے چھٹکارا ہی نہیں ملتا۔ امت کا لفظ قرآن و حدیث میں کئی ایک معنی میں مستعمل ہے اس سے مراد مدت بھی ہے اس آیت میں اور آیت ﴿ وَادَّكَرَ بَعْدَ اُمَّةٍ ﴾ ❻ جو سورۂ یوسف میں ہے، یہی معنی ہیں امام و مقتدا کے معنی میں بھی یہ لفظ آیا ہے جیسے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں ﴿ اُمَّةً قَانِتًا ﴾ ❼ آیا ہے ملت اور دین کے بارے میں بھی یہ لفظ آتا ہے جیسے مشرکوں کا قول ﴿ اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ ﴾ ❽ ہے اور جماعت کے معنی میں بھی آتا ہے ﴿ وَجَدَ عَلَيْهِ اُمَّةً ﴾ ❾ والی آیت میں اور آیت ﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ ﴾ ❿ میں اور آیت ﴿ وَلِكُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلٌ ﴾ ⓫ میں ان آیتوں میں امت سے مراد کافر مؤمن سب امتی ہیں جیسے مسلم کی حدیث میں ہے "اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اس امت کا جو یہودی و نصرانی میرا نام سنے اور مجھ پر ایمان نہ لائے وہ جہنمی ہے ⓬ ہاں تابعدار امت وہ ہے جو رسولوں کو مانے جیسے ﴿ كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ ﴾ ⓭ والی آیت میں۔ "صحیح حدیث میں ہے" میں کہوں گا امتی امتی" ⓮ اسی طرح امت کا لفظ فرقے اور گروہ کے لئے بھی مستعمل ہوتا ہے جیسے آیت ﴿ وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓى اُمَّةٌ ﴾ ⓯ میں اور جیسے آیت ﴿ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اُمَّةٌ قَآئِمَةٌ ﴾ ⓰ میں۔

---

❶ ۲۳/ المؤمنون:۱۱۵۔ ❷ ۵۱/ الذاریات:۵۶۔ ❸ ۳۱/ لقمان:۲۵۔

❹ ۳۰/ الروم:۲۷۔ ❺ ۳۱/ لقمان:۲۸۔ ❻ ۱۲/ یوسف:۴۵۔ ❼ ۱۶/ النحل:۱۲۰۔

❽ ۱۶/ النحل:۱۲۔ ❾ ۱۰/ یونس:۴۷۔ ❿ ۴۳/ الزخرف:۲۲۔ ⓫ ۱۰/ یونس:۴۷۔

⓬ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب وجوب الایمان برسالة نبینا محمد ﷺ إلى جمیع الناس، ۱۵۳۔

⓭ ۳/ آل عمران:۱۱۰۔ ⓮ صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب کلام الرب تعالی یوم القیامة مع الانبیاء وغیرهم ۷۵۱۰؛ صحیح مسلم، ۱۹۳۔ ⓯ ۷/ الاعراف:۱۵۹۔ ⓰ ۳/ آل عمران:۱۱۳۔

وَلَئِنْ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً ثُمَّ نَزَعْنٰهَا مِنْهُ ۚ اِنَّهٗ لَيَئُوْسٌ كَفُوْرٌ ﴿۹﴾ وَلَئِنْ اَذَقْنٰهُ نَعْمَآءَ بَعْدَ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ ذَهَبَ السَّيِّاٰتُ عَنِّيْ ۭ اِنَّهٗ لَفَرِحٌ فَخُوْرٌ ﴿۱۰﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿۱۱﴾ فَلَعَلَّكَ تَارِكٌۢ بَعْضَ مَا يُوْحٰٓى اِلَيْكَ وَضَاۗىِٕقٌۢ بِهٖ صَدْرُكَ اَنْ يَّقُوْلُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ جَاۗءَ مَعَهٗ مَلَكٌ ۭ اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ﴿۱۲﴾ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۭ قُلْ فَاْتُوْا بِعَشْرِ سُوَرٍ مِّثْلِهٖ مُفْتَرَيٰتٍ وَّادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۳﴾ فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ وَاَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿۱۴﴾

ترجمہ: اگر ہم انسان کو اپنی کسی نعمت کا ذائقہ چکھا کر پھر اسے اس سے لے لیں' تو وہ بہت ہی نا امید اور بڑا ہی ناشکرا بن جاتا ہے۔[۹] اور اگر ہم اسے کوئی رحمت پہنچائیں اس سختی کے بعد جو اسے پہنچ چکی تھی تو وہ کہنے لگتا ہے کہ بس برائیاں مجھ سے جاتی رہیں یقیناً وہ بڑا ہی خوش ہو کر فخر کرنے لگتا ہے۔[۱۰] سوائے ان کے جو صبر کرتے ہیں اور نیک کاموں میں لگے رہتے ہیں انہی لوگوں کے لئے بخشش بھی ہے اور بہت بڑا نیک بدلہ بھی۔[۱۱] پس شاید کہ تو اس وحی کے کسی حصے کو چھوڑ دینے والا ہے جو تیری طرف نازل کی جاتی ہے اور اس سے تیرا دل تنگ ہونے والا ہے' صرف ان کی اس بات پر کہ اس پر کوئی خزانہ کیوں نہیں اترا؟ یا اس کے ساتھ کوئی فرشتہ ہی آتا' سن تو تو صرف ڈرانے والا ہی ہے۔ ہر چیز کا ذمے دار اللہ تعالیٰ ہی ہے[۱۲] کیا یہ کہتے ہیں کہ اس قرآن کو اسی نے گھڑ لیا ہے تو جواب دے کہ پھر تم بھی اسی کے مثل دس سورتیں گھڑی ہوئی لے آؤ' اور اللہ کے سوا جسے چاہو اپنے ساتھ ملا بھی لو اگر تم سچے ہو[۱۳] پھر اگر وہ تمہاری اس بات کو قبول نہ کریں تو تم یقین سے جان لو کہ یہ قرآن اللہ کے علم کے ساتھ اتارا گیا ہے اور درحقیقت اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' پس کیا تم مسلمان ہوتے ہو؟[۱۴]

**دکھ درد میں صبر کرنا مغفرت کا باعث ہے:** [آیت:۹-۱۴] سوائے کامل ایمان والوں کے عموماً لوگوں میں جو برائیاں ہیں ان کا بیان ہو رہا ہے کہ راحت کے بعد کی سختی پر مایوس اور محض ناامید ہو جاتے ہیں۔ اللہ سے بدگمانی کر کے آئندہ کے لئے بھلائی کو بھول بیٹھتے ہیں گویا کہ نہ کبھی اس سے پہلے کوئی آرام اٹھایا تھا نہ اس کے بعد کسی راحت کی توقع ہے۔ یہی حال اس کے برخلاف بھی ہے کہ اگر سختی کے بعد آسانی ہو گئی تو کہنے لگتے ہیں کہ بس اب برا وقت ٹل گیا اپنی حالت پر اور اپنے پاس کی چیزوں پر مست و بےفکر ہو جاتے ہیں دوسروں پر ڈینگیں لینے لگتے ہیں' اکڑفوں میں پڑ جاتے ہیں اور آگے کی سختی سے بالکل بےخبر ہو جاتے ہیں ہاں ایماندار اس بری خصلت سے محفوظ ہوتے ہیں وہ دکھ درد میں سہارا و صبر کرتے ہیں راحت و آرام میں اللہ تعالیٰ کی فرماں برداری کرتے ہیں یہ صبر پر مغفرت اور نیکی پر ثواب پاتے ہیں۔ چنانچہ حدیث شریف میں ہے' اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ مومن کو کوئی سختی کوئی مصیبت کوئی دکھ کوئی غم ایسا نہیں پہنچتا جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کی خطائیں معاف نہ فرماتا ہو یہاں تک =



مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ﴿۱۵﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ ۖ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۶﴾

ترجمہ: جو شخص دنیا کی آرزو زندگی اور اسی کی زینت پر ریجھا ہوا ہو ہم بھی ایسوں کو ان کے کل اعمال یہیں بھرپور پہنچا دیتے ہیں اور یہاں انہیں کوئی کمی نہیں کی جاتی۔[۱۵] ہاں یہی وہ لوگ ہیں جن کے لئے آخرت میں سوائے آگ کے اور کچھ نہیں اور جو کچھ انہوں نے کیا تھا وہاں سب باطل ہے اور جو کچھ ان کے اعمال تھے سب برباد ہوئے[۱۶]

= کہ کانٹا لگنے پر بھی'' ❶ بخاری و مسلم کی اور حدیث میں ہے ''مومن کے لئے اللہ تعالیٰ کا ہر فیصلہ سراسر بہتر ہی بہتر ہوتا ہے۔ یہ راحت پا کر شکر کرتا ہے اور بھلائی سمیٹتا ہے اور تکلیف اٹھا کر صبر کرتا ہے نیکی پاتا ہے۔ یہ حال مومن کے سوا اور کسی کا نہیں ہوتا۔'' ❷ اسی کا بیان سورۂ والعصر میں ہے یعنی عصر کے وقت کی قسم تمام انسان نقصان میں ہیں سوائے ان کے جو ایمان لائیں اور ساتھ ہی نیکیاں بھی کریں اور ایک دوسرے کو دین حق کی اور صبر کی ہدایت کرتے رہیں یہی بیان آیت ﴿اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا﴾ ❸ الخ میں ہے۔

**کفار کی طعن و تشنیع اور انکو اللہ تعالیٰ کا چیلنج:** کافر لوگ جو ان کی زبان پر چڑھتے وہی طعن رسول اللہ ﷺ پر توڑتے تو اللہ تعالیٰ اپنے سچے پیغمبر ﷺ کو دلاسا اور تسلی دیتا ہے کہ آپ نہ اس کام میں سستی کریں نہ دل تنگ ہوں یہ تو ان کا شیوہ ہے کبھی وہ کہتے اگر یہ رسول ہے تو کھانے پینے کا محتاج کیوں ہے؟ بازاروں میں کیوں آتا جاتا ہے؟ اس کی ہم نوائی میں کوئی فرشتہ کیوں نہیں اترا؟ اسے کوئی خزانہ کیوں نہیں دیا گیا؟ اس کے کھانے کو کوئی خاص باغ کیوں نہیں بنایا گیا مسلمانوں کو طعنہ دیتے کہ تم تو اس کے پیچھے ہو لئے جس پر جادو کر دیا گیا ہے۔ ❹ پس اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے پیغمبر! آپ ملول خاطر نہ ہوں' آزردہ دل نہ ہوں اپنے کام سے نہ رکئے انہیں حق کی پکار سنانے میں کوتاہی نہ کیجئے دن رات اللہ کی طرف بلاتے رہئے ہمیں معلوم ہے کہ ان کی دکھ دہ باتیں آپ کو بری لگتی ہیں آپ توجہ بھی نہ کیجئے ایسا نہ ہو آپ کوئی بات چھوڑ دیں یا تنگ دل ہو کر بیٹھ جائیں کہ یہ آوازیں کستے ہیں۔ پھبتیاں اڑاتے ہیں۔ اپنے سے پہلے کے رسولوں کو دیکھئے سب جھٹلائے گئے ستائے گئے اور صابر و ثابت قدم رہے۔ یہاں تک کہ اللہ کی مدد آ پہنچی۔

پھر قرآن کا معجزہ بیان فرمایا کہ اس جیسا قرآن لانا تو کہاں؟ اس جیسی دس سورتیں بلکہ ایک سورت بھی ساری دنیا مل کر بنا کر نہیں لا سکتی اس لئے کہ یہ اللہ کا کلام ہے جیسی اس کی ذات مثال سے پاک ویسے ہی اس کی صفتیں بھی بے مثال ناممکن کہ اس کے کلام جیسا مخلوق کا کلام ہو جائے اللہ کی ذات اس سے بلند و بالا پاک اور منزہ ہے۔ معبود اور رب صرف وہی ہے۔ جب تم سے یہ نہیں ہو سکتا اور اب تک نہیں ہو سکا تو یقین کر لو کہ تم اس کے بنانے سے عاجز ہو۔ اور دراصل یہ اللہ کا کلام ہے اور اسی کی طرف سے نازل ہوا ہے۔ اس کا علم اسی کے حکم احکام اس کے روک ٹوک اس میں ہیں اور ساتھ ہی مان لو کہ معبود برحق صرف وہی ہے پس آ ؤ اسلام کے جھنڈے تلے کھڑے ہو جاؤ۔

**اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے:** [آیت: ۱۵۔۱۶] ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ریاکاروں کی نیکیوں کا بدلہ سب کچھ اسی دنیا میں =

❶ صحیح بخاری، کتاب المرضی، باب ما جاء فی کفارۃ المرض ۵۶٤۱، ۵٦٤۲؛ صحیح مسلم، ۲۵۷۳؛ احمد، ۲/ ۳۳۵؛ ترمذی، ۹٦٦؛ ابن حبان ۲۹۰۵؛ بیهقی، ۳/ ۳۷۳۔ ❷ صحیح مسلم، کتاب الزهد، باب المؤمن امره کله خیر، ۲۹۹۹؛ أحمد، ٤/ ۳۳۲؛ ابن حبان ۲۸۹٦۔ ❸ ۷۰/ المعارج: ۱۹۔ ❹ ۲۵/ الفرقان: ۷۔



أَفَمَنْ كَانَ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ وَيَتْلُوْهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰٓى إِمَامًا وَّرَحْمَةً ط أُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ط وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ مِنَ الْأَحْزَابِ فَالنَّارُ مَوْعِدُهٗ ج فَلَا تَكُ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْهُ ق إِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿١٧﴾

ترجمہ: کیاوہ شخص جواپنے رب کے پاس کی دلیل پر ہواوراس کے متصل ہی اللہ کی طرف کا گواہ ہواوراس سے پہلے کتاب ہوموسیٰ کی پیشوا اور رحمت یہی لوگ ہیں جواس پر ایمان رکھتے ہیں تمام فرقوں میں سے جو بھی اس کا منکر ہواس کے آخری وعدے کی جگہ جہنم ہے پس تو اس میں کسی قسم کے شبہ میں نہ رہ، یقیناً یہ تیرے رب کی جانب سے سراسر برحق ہے یہ تو بات ہی اور ہے کہ اکثر لوگ ایمان والے نہیں ہوتے۔[١٧]

= مل جاتا ہے ذرا سی بھی کمی نہیں ہوتی۔ پس جو شخص دنیا کو دکھاوے کے لئے نماز پڑھے یا روزے رکھے یا تہجد گزاری کرے اس کا اجر اسے دنیا میں ہی مل جاتا ہے۔ آخرت میں وہ خالی ہاتھ اور محض بے عمل اٹھتا ہے۔ ❶ حضرت انس رضی اللہ عنہ وغیرہ کا بیان ہے کہ یہ آیت یہود و نصاریٰ کے حق میں اتری ہے ❷ اور مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں ریاکاروں کے بارے میں اتری ہے ❸ الغرض جس کا جو قصد ہو اسی کے مطابق اس سے معاملہ ہوتا ہے دنیا طلبی کے لئے جو اعمال ہوں وہ آخرت میں کار آمد نہیں ہو سکتے مومن کی نیت اور مقصد چونکہ آخرت طلبی ہی ہوتا ہے اللہ تعالیٰ اسے آخرت میں اس کے اعمال کا بہترین بدلہ عطا فرماتا ہے اور دنیا میں بھی اسے اس کی نیکیاں کام آتی ہیں۔ ایک مرفوع حدیث میں بھی یہی مضمون آیا ہے۔ قرآن کریم کی آیت ﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ﴾ الخ ❹ میں بھی اسی کا تفصیلی بیان ہے کہ دنیا طلب لوگوں میں سے جسے ہم جس قدر چاہیں دے دیتے ہیں پھر اس کا ٹھکانا جہنم ہوتا ہے جہاں وہ ذلیل وخوار ہو کر داخل ہوتا ہے ہاں جس کی چاہت آخرت کی ہو اور بالکل اسی کے مطابق اس کا عمل بھی ہو اور ہو بھی وہ ایمان دار تو ایسے لوگوں کی کوشش کی قدر دانی کی جاتی ہے۔ انہیں اور انہیں ہر ایک کو ہم تیرے رب کی عطا سے بڑھاتے رہتے ہیں تیرے پروردگار کا انعام کسی سے رکا ہوا نہیں۔ تو آپ دیکھ لیں کہ کس طرح ہم نے ایک کو ایک پر فضیلت بخش رکھی ہے آخرت کیا باعتبار درجوں کے اور کیا باعتبار فضیلت کے بہت ہی بڑی اور زبردست چیز ہے اور آیت میں ارشاد ہے ﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِيْ حَرْثِهٖ﴾ الخ ❺ جس کا ارادہ آخرت کی کھیتی کا ہو ہم آپ اس میں اس کے لئے برکت عطا فرماتے ہیں۔ اور جس کا ارادہ دنیا کی کھیتی کا ہو ہم گو اسے اس میں سے کچھ دے دیں لیکن آخرت میں وہ بے نصیب رہ جاتا ہے۔

**انسان کی پیدائش فطرت پر ہوئی ہے:** [آیت:١٧] ان مومنوں کا وصف بیان ہو رہا ہے جو فطرت پر قائم ہیں جو اللہ کی وحدانیت کو بہ دل مانتے ہیں۔ جیسے حکم الٰہی ہے کہ ﴿فَأَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا﴾ ❻ اپنا منہ دین حنیف پر قائم کر دے اللہ کی فطرت جس پر اس نے انسانی فطرت رچائی ہے۔ بخاری ومسلم میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''ہر بچہ فطرت پر پیدا ہوتا ہے' پھر اس کے ماں باپ اسے یہودی یا نصرانی یا مجوسی بنا لیتے ہیں۔ جیسے کہ جانوروں کے بچے صحیح سالم پیدا ہوتے ہیں پھر لوگ ان کے کان کاٹ

❶ الطبری، ١٥/ ٢٦٣۔ ❷ أيضا، ١٥/ ٢٦٥۔ ❸ أيضا، ١٥/ ٢٦٦۔
❹ ١٧/ الاسرآء:١٨۔ ❺ ٤٢/ الشوریٰ:٢٠۔ ❻ ٣٠/ الروم:٣٠۔

ڈالتے ہیں۔'' ❶ مسلم شریف کی حدیث قدسی میں ہے ''میں نے اپنے تمام بندوں کو موحد پیدا کیا ہے۔ لیکن پھر شیطان آ کر انہیں ان کے دین سے بہکا دیتا ہے اور میری حلال کردہ چیزیں ان پر حرام کر دیتا ہے اور انہیں کہتا ہے کہ میرے ساتھ انہیں شریک کریں جن کی کوئی دلیل میں نے نہیں اتاری۔'' ❷ مسند اور سنن میں ہے کہ ''ہر بچہ اسی ملت پر پیدا ہوتا ہے یہاں تک کہ اس کی زبان کھلے'' ❸ الخ۔ پس مؤمن فطرت اللہ پر ہی باقی رہتا ہے پس ایک تو فطرت اس کی صحیح سالم ہوتی ہے پھر اس کی پاس ربانی شاہد آتا ہے یعنی اللہ کی معرفت پیغمبر ﷺ کو پہنچتی ہے۔ جو شریعت حضرت محمد ﷺ کی شریعت کے ساتھ ختم ہوئی۔ پس شاہد سے مراد حضرت جبریل علیہ السلام ہیں' حضرت محمد ﷺ ہیں۔ اللہ کی رسالت اولاً حضرت جبریل علیہ السلام لائے اور آپ کے واسطے سے حضرت محمد ﷺ۔ ایک قول کہا گیا ہے کہ وہ علی رضی اللہ عنہ ہیں لیکن وہ قول ضعیف ہے اس کا کوئی قائل ثابت نہیں۔ حق بات پہلی ہی ہے۔ پس مؤمن کی فطرت اللہ کی وحی سے مل جاتی ہے۔ اجمالی طور پر اسے پہلے سے ہی یقین ہوتا ہے پھر شریعت کی تفصیلات کو مان لیتا ہے۔ اس کی فطرت ایک ایک مسئلے کی تصدیق کرتی جاتی ہے پس فطرت سلیم اس کے ساتھ قرآن کی تعلیم جسے حضرت جبریل علیہ السلام نے اللہ کے نبی کو پہنچایا اور آپ ﷺ نے اپنی امت کو پھر اس سے پہلے کی ایک اور تائید بھی موجود کتاب موسیٰ یعنی تورات جسے اللہ نے اس زمانے کی امت کے لئے پیشوائی کے قابل بنا کر بھیجا تھا اور جو اللہ کی طرف سے رحمت تھی اس پر جن کا پورا ایمان ہے وہ لامحالہ اس نبی ﷺ اور اس کتاب پر بھی ایمان لاتے ہیں کیونکہ اس کتاب نے اس کتاب پر بھی ایمان لانے کی رہنمائی کی ہے۔ پس یہ لوگ اس کتاب پر بھی ایمان لاتے ہیں۔

**قرآن کا انکار کرنے والے جہنمی ہیں:** پھر پورے قرآن کو یا اس کے کسی حصے کو نہ ماننے والوں کی سزا کا بیان فرمایا کہ دنیا والوں میں سے جو گروہ جو فرقہ اسے نہ مانے خواہ یہودی ہو' خواہ نصرانی' کہیں کا ہو' کوئی ہو' کسی رنگت اور شکل وصورت کا ہو' قرآن پہنچا اور نہ مانا وہ جہنمی ہے جیسے رب العالمین نے اپنے نبی کی زبانی اسی قرآن کریم میں فرمایا ہے ﴿لِأُنْذِرَكُمْ بِهِ وَمَنْ بَلَغَ﴾ ❹ کہ میں اس سے تمہیں بھی آگاہ کر رہا ہوں اور انہیں بھی جنہیں یہ پہنچ جائے اور آیت میں ہے ﴿قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللَّهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا﴾ ❺ ''لوگوں میں اعلان کر دو کہ اے انسانو! میں تم سب کی طرف اللہ کا پیغمبر ہوں۔ صحیح مسلم میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ''اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اس امت میں سے جو بھی مجھے سن لے اور پھر مجھ پر ایمان نہ لائے وہ جہنمی ہے۔'' ❻ حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں جو صحیح حدیث سنتا ہوں اس کی تصدیق کتاب اللہ میں ضرور پاتا ہوں مندرجہ بالا حدیث سن کر میں اس تلاش میں لگا کہ اس کی تصدیق قرآن کی کس آیت سے ہوتی ہے تو مجھے یہ آیت ملی پس تمام دین والے اس سے مراد ہیں۔ پھر جناب باری ارشاد فرماتا ہے کہ اس قرآن کے اللہ کی طرف سے سراسر حق ہونے میں تجھے کوئی شک وشبہ نہ کرنا چاہئے۔ جیسے ارشاد ہے کہ اس کتاب کے رب العالمین کی طرف سے نازل شدہ ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں۔ ❼ اور جگہ ہے ﴿ذَٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيهِ﴾ ❽ اس کتاب میں کوئی شک =

❶ صحیح بخاری، کتاب الجنائز، باب ما قیل فی اولاد المشرکین، ۱۳۸۵؛ صحیح مسلم، ۲۶۵۸؛ ابوداود، ۴۷۱۴؛ ترمذی، ۲۱۳۸؛ احمد، ۲/ ۳۷۵؛ مؤطا امام مالک، ۱/ ۲۴؛ مسند الطیالسی، ۲۳۵۹؛ ابن حبان، ۱۲۹۔

❷ صحیح مسلم، کتاب الجنة، باب الصفات التی یعرف بها فی الدنیا أهل الجنة وأهل النار ۲۸۶۵؛ احمد، ۴/ ۱۶۲۔

❸ احمد، ۳/ ۴۳۵ وسندہ ضعیف، دارمی، ۲/ ۲۲۳؛ بیهقی ۷۷۱۹؛ المعجم الکبیر ۸۲۶؛ ابن حبان، ۱۳۲؛ حاکم، ۲/ ۱۲۳۔

❹ ۶/ الانعام:۱۹۔ ❺ ۷/ الاعراف:۱۵۸۔

❻ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب وجوب الایمان برسالة نبینا محمد ﷺ إلی جمیع الناس، ۱۵۳۔

❼ ۳۲/ السجدة:۱، ۲۔ ❽ ۲/ البقرة:۲۔



ترجمہ: اس سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹ باندھ لے یہ لوگ اپنے پروردگار کے سامنے پیش کیے جائیں گے اور سارے گواہ کہیں گے کہ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے پروردگار پر جھوٹ باندھا' خبردار ہو کہ اللہ کی لعنت ہے ظالموں پر۔ [۱۸] جو اللہ کی راہ سے روکتے ہیں اور اس میں کجی تلاش کر لیتے ہیں' یہی ہیں آخرت کے منکر۔ [۱۹] نہ یہ لوگ دنیا میں اللہ کو ہرا سکے نہ ان کا کوئی حمایتی اللہ کے سوا ہوا' ان کے لئے عذاب دگنا کیا جائے گا' نہ یہ سننے کی طاقت رکھتے تھے اور نہ یہ دیکھتے ہی تھے' [۲۰] یہی ہیں جنہوں نے اپنا نقصان آپ کر لیا اور جن سے اپنا باندھا ہوا افترا گم ہو گیا' [۲۱] بیشک یہی لوگ آخرت میں زیاں کار ہوں گے [۲۲]

= نہیں۔ پھر ارشاد ہے کہ اکثر لوگ ایمان سے کورے ہوتے ہیں جیسے فرمان ہے ﴿وَمَآ اَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ حَرَصْتَ بِمُؤْمِنِيْنَ﴾ ❶ یعنی گو تیری چاہت ہو لیکن یقین کر لے کہ اکثر لوگ مؤمن نہیں ہوں گے اور آیت میں ہے ﴿وَاِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ﴾ ❷ اگر تو دنیا والوں کی اکثریت کی پیروی کرے گا تو وہ تجھے اللہ کی راہ سے بھٹکا دیں گے۔ اور آیت میں ہے ﴿وَلَقَدْ صَدَّقَ عَلَيْهِمْ اِبْلِيْسُ ظَنَّهٗ فَاتَّبَعُوْهُ اِلَّا فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ ❸ یعنی ان پر ابلیس نے اپنا گمان سچ کر دکھایا اور سوائے مؤمنوں کی ایک مختصر سی جماعت کے باقی کے سب اسی کے پیچھے لگ گئے۔

**اللہ پر بہتان باندھنے والوں کا انجام رسوائی ہے:** [آیت: ۱۸-۲۲] جو لوگ اللہ کے ذمے بہتان باندھ لیں ان کا انجام اور قیامت کے دن کی ساری مخلوق کے سامنے ان کی رسوائی کا بیان ہو رہا ہے۔ مسند احمد میں ہے صفوان بن محرز کہتے ہیں کہ میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا ہاتھ تھامے ہوئے تھا کہ ایک شخص آپ کے پاس آیا اور پوچھنے لگا کہ آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قیامت کے دن کی سرگوشی کے بارے میں کیا سنا ہے؟ آپ نے فرمایا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ ''اللہ عزوجل مؤمن کو اپنے قریب کرے گا یہاں تک کہ اپنا بازو اس پر رکھ دے گا اور اسے لوگوں کی نگاہوں سے چھپا لے گا اور اس سے اس کے گناہوں کا اقرار کرائے گا کہ کیا تجھے اپنا فلاں گناہ یاد ہے؟ اور فلاں بھی؟ اور فلاں بھی؟ یہ اقرار کرتا جائے گا یہاں تک کہ سمجھ لے گا کہ بس اب ہلاک ہوا۔ اس وقت ارحم الراحمین فرمائے گا کہ میرے بندے! میں دنیا میں ان پر پردہ ڈالتا رہا سن آج بھی میں انہیں بخشتا ہوں' پھر اس کی نیکیوں کا عمل نامہ

❶ ۱۲/ یوسف:۱۰۳۔ ❷ ٦/ الانعام:۱۱٤۔ ❸ ۳٤/ سبا:۲۰۔

اسے دے دیا جائے گا اور کفار اور منافقین پر تو گواہ پیش ہوں گے جو کہیں گے کہ یہی وہ ہیں جو اللہ پر جھوٹ بولتے تھے یاد رہے کہ ان ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے" یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے ❶ یہ لوگ اتباع حق سے اور ہدایت کے راستے سے جنت سے اوروں کو روکتے رہے اور اپنا طریقہ ٹیڑھا تر چھا ہی تلاش کرتے رہے ساتھ ہی قیامت کے اور آخرت کے دن کے بھی منکر ہی رہے اسے مان کر ہی نہ دیا۔ یاد رہے کہ یہ اللہ کے ماتحت ہیں وہ ان سے ہر وقت انتقام لینے پر قادر ہے اگر چاہے تو آخرت سے پہلے دنیا میں ہی پکڑ لے لیکن اس کی طرف سے تھوڑی سی ڈھیل انہیں مل گئی ہے۔

بخاری و مسلم میں ہے "اللہ تعالیٰ ظالموں کو مہلت دیتا ہے بالآخر جب پکڑتا ہے تو پھر چھوڑتا ہی نہیں۔" ❷ ان کی سزائیں بڑھتی ہی چلی جائیں گی اس لئے کہ اللہ کی دی ہوئی قوتوں سے انہوں نے کام نہ لیا حق کے سننے سے کانوں کو بہرا رکھا حق کی تابعداری سے آنکھوں کو اندھا رکھا۔ جہنم میں جاتے وقت خود ہی کہیں گے کہ ﴿لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِيْۤ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ﴾ ❸ یعنی اگر سنتے ہوتے عقل رکھتے ہوتے تو آج دوزخی نہ بنتے یہی فرمان آیت ﴿اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ زِدْنٰهُمْ عَذَابًا فَوْقَ الْعَذَابِ﴾ ❹ میں ہے کہ کافروں کو اور اللہ کی راہ سے روکنے والوں کو عذاب پر عذاب بڑھتے چلے جائیں گے۔ ہر ہر حکم عدولی پر ہر ہر برائی کے کام پر سزا بھگتیں گے پس صحیح قول یہی ہے کہ آخرت کی نسبت کے اعتبار سے کفار بھی فروع شرع کے مکلف ہیں۔" یہی ہیں وہ جنہوں نے اپنے آپ کو نقصان پہنچایا اور خود اپنے تئیں جہنمی بنایا۔ جہاں کا عذاب ذرا سی دیر بھی ہلکا نہیں ہوگا آگ کے شعلے کم ہونے تو کہاں اور تیز تیز ہوتے جائیں گے جنہیں انہوں نے گھڑ لیا تھا یعنی بت اور شریک رب وغیرہ وہ آج انہیں کچھ کام نہ آئیں گے بلکہ نظر بھی نہ پڑیں گے بلکہ اور نقصان پہنچائیں گے۔ وہ تو ان کے دشمن ہو جائیں گے اور ان کے شرک سے صاف مکر جائیں گے۔ گویہ انہیں باعث عزت سمجھتے ہیں لیکن درحقیقت وہ ان کے لئے باعث ذلت ہیں۔ کھلے طور پر اس بات کا قیامت کے دن انکار کر دیں گے کہ ان مشرکوں نے انہیں پوجا ہو۔ ❺ یہی ارشاد خلیل اللہ علیہ السلام کا اپنی قوم سے تھا کہ ان بتوں سے تمہارے دنیوی تعلقات کو تم وابستہ رکھو لیکن قیامت کے دن ایک دوسرے کا انکار کر جائے گا اور ایک دوسرے پر لعنت کرنے لگے گا اور تم سب کا ٹھکانا جہنم ہوگا اور کوئی کسی کو کوئی مدد نہ پہنچائے گا۔" ❻ یہی مضمون آیت ﴿اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا﴾ ❼ میں ہے یعنی اس وقت پیشوا لوگ اپنے مریدوں سے دست بردار ہو جائیں گے عذاب الٰہی آنکھوں سے دیکھ لیں گے اور باہمی تعلقات سب منقطع ہو جائیں گے۔

اسی قسم کی اور بھی بہت سی آیتیں ہیں وہ بھی ان کی ہلاکی اور نقصان کی خبر دیتی ہیں۔ یقیناً یہی لوگ قیامت کے دن سب سے زیادہ نقصان اٹھائیں گے جہنم کے گڑھے جنت کے درجوں کے بدلے انہوں نے لئے۔ اللہ کی نعمتوں کے بدلے آگ جہنم قبول کی۔ میٹھے ٹھنڈے خوش گوار جنتی پانی کے بدلے جہنم کا کھولتا ہوا گرم آگ جیسا پانی انہیں ملا۔ حور عین کے بدلے لہو پیپ اور بلند و بالا محلات کے بدلے دوزخ کے تنگ مقامات انہوں نے لئے۔ اللہ الرحمٰن کی نزدیکی اور دیدار کے بدلے اس کا غضب اور سزا انہیں ملی۔ بیشک یہاں یہ سخت نقصان میں رہے۔

---

❶ صحیح بخاری، کتاب المظالم، باب قول اللہ تعالی ﴿الا لعنة اللّٰه علی الظالمین﴾ ۲۴۴۱؛ صحیح مسلم ۲۷۶۸؛ احمد، ۲/ ۷۴؛ ابن ماجه، ۱۸۳؛ ابن حبان ۷۳۵۵۔ ❷ صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورة هود باب قوله ﴿وکذلك أخذ ربك إذا أخذ القری وهی ظالمة......﴾ ۴۶۸۶؛ صحیح مسلم ۲۵۸۳؛ ترمذی ۳۱۱۰؛ ابن ماجه ۴۰۱۸؛ بیهقی، ۶/ ۹۴؛ ابن حبان ۵۱۷۵؛ شرح السنة ۴۱۶۲۔ ❸ ۶۷/ الملك: ۱۰۔ ❹ ۱۶/ النحل: ۸۸۔ ❺ ۴۶/ الاحقاف: ۶۔
❻ ۲۹/ العنکبوت: ۲۵۔ ❼ ۲/ البقرة: ۱۶۶۔

